بسم اللہ الرحمن الرحیم

# وہابی مذہب
## کی حقیقت

بفیضانِ نظر

پیرِ طریقت، راہبرِ شریعت حضرت صاحبزادہ الحاج

پیر محمد شفیع قادری علیہ الرحمۃ

سجادہ نشین دربار عالیہ غوثیہ ڈھوڈا شریف (گجرات)

مصنف

مولانا ابو الحامد محمد ضیاء اللہ قادری اشرفی علیہ الرحمہ

ناشر قادری کتب خانہ

تحصیل بازار، ۹۰ سیٹھی پلازہ

سیالکوٹ

ساڑھے پانچسو مستند کتب کے حوالہ جات سے

# وہابی مذہب کی

# حقیقت

حسب الارشاد

سیدی پیر طریقت حضرت صاحبزادہ پیر محمد شفیع صاحب قادری نور اللہ مرقدہ

زیب سجادہ دربار عالیہ غوثیہ ڈھوڈا شریف ضلع گجرات

مصنفہ

کاشف اسرار وہابیت مولانا ابوالحامد محمد ضیاء اللہ قادری کوٹلوی علیہ الرحمۃ

خطیب مرکزی جامع مسجد علامہ عبدالحکیم علیہ الرحمۃ تحصیل بازار سیالکوٹ

ناشر

قادری کتب خانہ

جامع مسجد علامہ عبدالحکیم علیہ الرحمۃ

تحصیل بازار سیالکوٹ

نام کتاب ___ وہابی مذہب کی حقیقت

تالیف ___ مناظرِ اسلام، فخرِ اہلسنّت مولانا علامہ الحاج ابوالحامد محمد ضیاء اللہ قادری اشرفی علیہ الرحمۃ

باہتمام ___ صاحبزادہ محمد حامد ضیا قادری رضوی

ناشر ___ قادری کتب خانہ
تحصیل بازار/۹۰ سیٹھی پلازہ سیالکوٹ

تزئین خطاط ___ محمد ارشد سلیم قادری چنوں موم سیالکوٹ

اشاعت بار اوّل ___ ۱۹۶۸ء

اشاعت دوازدہم ___ فروری ۲۰۰۵ء / محرم الحرام ۱۴۲۶ھ

ضخامت ___ ۷۳۶ صفحات

قیمت ___ ۲۵۰/ روپے



# انتساب

فقیر اپنی اس کاوش کو سیدی، سندی، مخدومی، اعلیحضرت، عظیم البرکت، امام اہلسنّت، مجدد دین وملّت علامہ حافظ ___

**شاہ محمد احمد رضا خاں قادری بریلوی علیہ الرحمۃ**

سے منسوب کرتا ہے جنہوں نے اس صدی میں اُمتِ محمدیہ علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام میں عشقِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شمع کو فروزاں کیا۔ دین کا لبادہ اوڑھنے والے نام نہاد تبلیغی و اسلام کے دشمنوں کی نقاب کشائی اور نشاندہی کرتے ہوئے دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی کر دکھایا اور مسلکِ حق اہلسنّت وجماعت کے عقائد کا تحفظ کرتے ہوئے اُمتِ مسلمہ پر بہت بڑا احسان فرمایا۔

میرے عبدالمصطفیٰ احمد رضا علیہ الرحمۃ تیرا قلم
دشمنانِ مصطفیٰ کے واسطے شمشیر ہے

فقیر قادری محمد ضیاء اللہ غفرلہٗ
سیالکوٹ

# کشفِ رازِ نجدیت

## از برادرِ اعلحضرت مولانا حسن میاں بریلوی علیہ الرحمۃ

نجدیا سخت ہی گندی ہے طبیعت تیری
کفر کیا شرک کا فضلہ ہے نجاست تیری

خاک منہ تیرے کہتا ہے کسے خاک کا ڈھیر
مٹ گیا دین، ملی خاک میں عزت تیری

تیرے نزدیک ہوا کذبِ الٰہی ممکن!
تجھ پہ شیطان کی پھٹکار یہ ہمت تیری

بلکہ کذّاب کیا تو نے تو اقرارِ وقوع
اُف رے ناپاک یہاں تک ہے خباثت تیری

علم شیطاں کا ہوا علمِ نبی سے زائد!
پڑھوں لاحول نہ کیوں دیکھ کے صورت تیری

بزمِ میلاد ہو کنھیا کہ جنم سے بد تر!
ارے اندھے ارے مردود یہ جرأت تیری

یادِ خر سے ہو نمازوں میں خیال اُن کا بُرا
اُف جہنم کے گدھے اُف یہ خرافت تیری

ان کی تعظیم کرے گا نہ اگر وقتِ نماز
ماری جائے گی ترے منہ پہ عبادت تیری

ہے کبھی بوم کی حلت تو کبھی زاغ حلال
جیفہ خواری کی کہیں جاتی ہے عادت تیری

کھلے لفظوں میں کہے قاضیٔ شوکاں مدد دے
یاعلی سُن کے بگڑ جاتی ہے طبیعت تیری

ہم جو اللہ کے پیاروں سے اعانت چاہیں
شرک کا چرک اُگلنے لگی ملت تیری

ان کے دشمن کو اگر تو نے نہ سمجھا دشمن
وہ قیامت میں کریں گے نہ رفاقت تیری

اُن کے دشمن کا جو دشمن نہیں سچ کہتا ہوں!
دعوٰی بے اصل ہے جھوٹی ہے محبت تیری

---



# بھاگتے ہیں تجھ سے سارے دُشمنانِ مُصطفےٰ

اے ضیاء اللہ، اے مدّاحِ شانِ مُصطفےٰ
تیری ہستی ہے دلیلِ مادحانِ مُصطفےٰ

مِٹ نہیں سکتا زمانے میں ترا نام و نشاں
جب ترا عنوان ہے نام و نشانِ مُصطفےٰ

تیری خوش بختی ہے، ایسے لوگ ہیں تیرے عدو
بھیڑیے کہتی ہے جن کو خود زبانِ مُصطفےٰ

قُدسی کیوں بوسے نہ لیں تیرے لبوں کے اے عزیز
تجھ کو بخشا ہے مقدّر نے بیانِ مُصطفےٰ

واہ وا اے سائلِ محبوبِ ربّ العالمین!
مرحبا اے فیضیابِ آستانِ مُصطفےٰ

افتخارِ قادریت شمعِ بزمِ رضویت!
شاد باش اے عندلیبِ بوستانِ مُصطفےٰ

تجھ پہ نازاں ہیں یقیناً حضرت شیخ الحدیث
یعنی جو خود بھی ہیں فخرِ عارفانِ مُصطفےٰ

اس تصوّر میں بڑی تسکین ہے میرے لیے
میں ہُوں آسی مدح خوانِ مدح خوانِ مُصطفےٰ

(از علّامہ حافظ محمّد عالم صاحب سیالکوٹی)

# ماخذِ کتب

اس کتاب کی ترتیب و تالیف میں مندرجہ ذیل کتب و اخبارات سے خاص طور پر استفادہ کیا گیا ہے

## کتبِ تفاسیر

۱۔ قرآنِ پاک
۲۔ تفسیرِ کبیر از امام فخر الدین رازی علیہ الرحمۃ
۳۔ تفسیر ابن جریر از امام محمد بن جریر طبری علیہ الرحمۃ
۴۔ تفسیر جلالین از امام جلال الدین سیوطی
۵۔ تفسیر درِ منثور از 〃 〃 〃
۶۔ تفسیر بیضاوی از امام عبد الرحمٰن بیضاوی علیہ الرحمۃ
۷۔ تفسیر سراج المنیر از امام محمد بن شربینی علیہ الرحمۃ
۸۔ تفسیر معالم التنزیل از ابو محمد الحسین لبغوی علیہ الرحمۃ
۹۔ تفسیر مدارک از امام عبد اللہ بن احمد نسفی علیہ الرحمۃ
۱۰۔ تفسیر خازن از امام علی بن محمد الخازن علیہ الرحمۃ
۱۱۔ تفسیر جامع البیان از شیخ سید معین الدین
۱۲۔ تفسیر فتح العزیز از شاہ عبد العزیز دہلوی علیہ الرحمۃ
۱۳۔ تفسیر حسینی از علامہ معین الدین کاشفی علیہ الرحمۃ
۱۴۔ تفسیر ابو السعود از امام ابو السعود علیہ الرحمۃ
۱۵۔ تفسیر موضح القرآن از عبد القادر دہلوی
۱۶۔ تفسیر صاوی از امام احمد الصاوی علیہ الرحمۃ
۱۷۔ تفسیر نیشاپوری از امام محمد بن حسین نیشاپوری علیہ الرحمۃ
۱۸۔ تفسیر ابن عباس از امام عبد اللہ بن عباس رضی اللہ عنہ
۱۹۔ تفسیر ابن کثیر از امام ابن کثیر
۲۰۔ تفسیر عرائس البیان از
۲۱۔ تفہیم القرآن از مولوی مودودی
۲۲۔ فتح البیان از نواب صدیق حسن بھوپالوی
۲۳۔ ترجمان القرآن از نواب صدیق حسن بھوپالوی
۲۴۔ تفسیر محمدی از حافظ محمد لکھوکے
۲۵۔ تفسیر ثنائی از مولوی ثناء اللہ امرتسری
۲۶۔ تفسیر القرآن از 〃 〃 〃 〃
۲۷۔ تبویب القرآن از مولوی وحید الزماں
۲۸۔ تفسیر وحیدی از 〃 〃
۲۹۔ بلغۃ الحیران از مولوی حسین علی واں بھچراں
۳۰۔ تفسیر ستاری از مولوی عبد الستار دہلوی

## مستند محدثین کی کتبِ احادیث

۳۱۔ صحیح بخاری شریف از امام محمد بن اسماعیل بخاری علیہ الرحمۃ
۳۲۔ الادب المفرد از 〃 〃 〃 〃 〃
۳۳۔ صحیح مسلم از امام مسلم بن الحجاج علیہ الرحمۃ
۳۴۔ جامع ترمذی از امام ابو عیسےٰ محمد بن عیسےٰ ترمذی علیہ الرحمۃ



۳۵۔ ابن ماجہ از امام ابو عبد اللہ محمد علیہ الرحمۃ
۳۶۔ سنن ابو داؤد از امام سلیمان بن الاشعث 〃
۳۷۔ سنن نسائی از امام احمد بن شعیب النسائی علیہ الرحمۃ
۳۸۔ سنن دارمی از امام عبد اللہ بن عبد الرحمٰن دارمی علیہ الرحمۃ
۳۹۔ طبرانی شریف از امام ابو القاسم سلیمان بن احمد طبرانی علیہ الرحمۃ
۴۰۔ دار قطنی از امام
۴۱۔ مشکوٰۃ المصابیح از امام ابو عبد اللہ محمد بن عبد اللہ علیہ الرحمۃ
۴۲۔ اشعۃ اللمعات از شیخ عبد الحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ
۴۳۔ مرقاۃ از ملا علی قاری علیہ الرحمۃ
۴۴۔ فتح الباری از امام ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ
۴۵۔ عمدۃ القاری از امام بدر الدین عینی علیہ الرحمۃ
۴۶۔ مستدرک از امام عبد اللہ محمد بن عبد اللہ علیہ الرحمۃ
۴۷۔ تلخیص المستدرک از امام ابو عبد اللہ محمد بن احمد ذہبی
۴۸۔ مظاہرِ حق از علامہ نواب قطب الدین دہلوی
۴۹۔ کنز العمال از علامہ علاؤ الدین علی المتقی علیہ الرحمۃ
۵۰۔ موطا امام مالک از امام محمد مالک علیہ الرحمۃ
۵۱۔ ارشاد الساری از علامہ شہاب الدین احمد قسطلانی علیہ الرحمۃ
۵۲۔ مواہب اللدنیہ از علامہ شہاب الدین احمد قسطلانی علیہ الرحمۃ
۵۳۔ زرقانی از امام محمد بن عبد الباقی علیہ الرحمۃ
۵۴۔ خصائص کبریٰ از امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمۃ
۵۵۔ جامع صغیر از 〃 〃 〃 〃
۵۶۔ تنویر الحلک از 〃 〃 〃 〃 〃
۵۷۔ شواہد الحق از علامہ یوسف نبہانی علیہ الرحمۃ
۵۸۔ جواہر البحار از 〃 〃 〃 〃
۵۹۔ شمائلِ رسول از 〃 〃 〃 〃
۶۰۔ حجۃ اللہ علی العالمین از 〃 〃 〃 〃
۶۱۔ الانوار المحمدیہ از 〃 〃 〃 〃
۶۲۔ افضل الصلوٰت از 〃 〃 〃 〃
۶۳۔ دلائل النبوۃ از امام ابو بکر احمد بن الحسین بیہقی علیہ الرحمۃ
۶۴۔ دلائل النبوۃ از امام ابو نعیم احمد بن عبد اللہ علیہ الرحمۃ
۶۵۔ کتاب الوفا از امام عبد الرحمٰن بن جوزی علیہ الرحمۃ
۶۶۔ بیان المیلاد النبوی از 〃 〃 〃 〃
۶۷۔ المیزان الکبریٰ از علامہ عبد الوہاب شعرانی علیہ الرحمۃ
۶۸۔ لطائف المنن از 〃 〃 〃
۶۹۔ فتح الباری از علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ
۷۰۔ لسان المیزان از علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ
۷۱۔ الدرر الکامنہ از 〃 〃 〃 〃
۷۲۔ تذکرۃ الحفاظ از ابو عبد اللہ محمد بن احمد ذہبی
۷۳۔ الشفاء السقام از علامہ تقی الدین سبکی
۷۴۔ طبقات ابنِ سعد از
۷۵۔ مجمع بحار الانوار از علامہ محمد طاہر پٹنی علیہ الرحمۃ

۷۶. بہجۃ النفوس از امام محمد عبداللہ بن ابو جمرہ علیہ الرحمۃ
۷۷. فتاویٰ حدیثیہ از امام شہاب الدین احمد بن حجر مکی علیہ الرحمۃ
۷۸. النعمۃ الکبریٰ از امام شہاب الدین احمد بن حجر مکی علیہ الرحمۃ
۷۹. کف الرعاع از امام شہاب الدین احمد بن حجر مکی علیہ الرحمۃ
۸۰. الخیرات الحسان از امام شہاب الدین احمد بن حجر مکی علیہ الرحمۃ
۸۱. القول البدیع از امام محمد بن عبدالرحمٰن سخاوی علیہ الرحمۃ
۸۲. المقاصد الحسنہ از 〃 〃 〃 〃 〃
۸۳. الاستیعاب از امام ابن عبدالبر علیہ الرحمۃ
۸۴. دلائل النبوۃ از امام بیہقی علیہ الرحمۃ
۸۵. عمل الیوم واللیلۃ از امام ابوبکر احمد بن محمد ابن السنی علیہ الرحمۃ
۸۶. شفا شریف از قاضی عیاض علیہ الرحمۃ
۸۷. احیاء العلوم از امام محمد غزالی علیہ الرحمۃ
۸۸. غیث الغمام از علامہ عبدالحی لکھنوی
۸۹. دیوانِ حسان از حسان بن ثابت رضی اللہ عنہ
۹۰. حیوۃ الحیوان از علامہ کمال الدین دمیری علیہ الرحمۃ
۹۱. نسیم الریاض از علامہ شہاب الدین خفاجی علیہ الرحمۃ
۹۲. تطہیر الفوائد از علامہ محمد بخیت المطیعی علیہ الرحمۃ
۹۳. الفجر الصادق از علامہ ابوحامد مرزوق علیہ الرحمۃ
۹۴. التوسل بالنبی از
۹۵. فیوض الحرمین از شاہ ولی اللہ دہلوی علیہ الرحمۃ
۹۶. الکلمات الطیبات از 〃 〃 〃 〃
۹۷. القول الجمیل از 〃 〃 〃 〃
۹۸. انفاس العارفین از 〃 〃 〃 〃
۹۹. اطیب النغم از 〃 〃 〃 〃
۱۰۰. جذب القلوب از شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ
۱۰۱. ماثبت من السنۃ از 〃 〃 〃 〃
۱۰۲. مکتوبات از 〃 〃 〃 〃 〃
۱۰۳. مدارج النبوۃ از 〃 〃 〃 〃
۱۰۴. اخبار الاخیار از 〃 〃 〃 〃
۱۰۵. شواہد النبوۃ از علامہ عبدالرحمٰن جامی علیہ الرحمۃ
۱۰۶. یوسف زلیخا از 〃 〃 〃 〃
۱۰۷. گلستان از شیخ مصلح الدین سعدی 〃
۱۰۸. بوستان از 〃 〃 〃 〃
۱۰۹. البدایہ والنہایہ از ابن کثیر
۱۱۰. فتاویٰ عزیزی از شاہ عبدالعزیز دہلوی علیہ الرحمۃ
۱۱۱. ملفوظاتِ عزیزی از 〃 〃 〃 〃
۱۱۲. کتاب الاذکار از امام یحییٰ ابن شرف النووی 〃 〃
۱۱۳. حصن حصین از امام محمد بن محمد ابن الجزری
۱۱۴. وفاء الوفا از علامہ سمہودی علیہ الرحمۃ
۱۱۵. کتاب العوائد فی الصلات از شہاب الدین



احمد بن عبداللطیف علیہ الرحمۃ
۱۱۶. تذکرۃ الاولیاء از خواجہ فریدالدین عطار علیہ الرحمۃ
۱۱۷. سیرت حلبیہ از علامہ علی بن برہان الدین حلبی 〃
۱۱۸. مکتوبات شریف از شیخ احمد سرہندی علیہ الرحمۃ
۱۱۹. الدرر السنیۃ از علامہ احمد بن زینی دحلان مکی
۱۲۰. فتنۃ الوہابیہ از 〃 〃 〃 〃 〃
۱۲۱. تحفۃ الناظرین از علامہ سید غلام مصطفیٰ شاہ علیہ الرحمۃ
۱۲۲. کتاب الملل والنحل از امام ابوالفتح محمد بن عبدالکریم
۱۲۳. توفیر الحق از علامہ نواب قطب الدین دہلوی
۱۲۴. الصلات البشر از علامہ مجدالدین فیروز آبادی
۱۲۵. عصیدۃ الشہدہ از علامہ عمر بن احمد خرپوتی علیہ الرحمۃ
۱۲۶. سیف الجبار از علامہ فضل رسول بدایونی علیہ الرحمۃ
۱۲۷. فوز المبین از 〃 〃 〃 〃 〃
۱۲۸. انوار آفتاب صداقت از قاضی محمد فضل احمد صاحب علیہ الرحمۃ
۱۲۹. حدائق بخشش از علامہ شاہ احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ
۱۳۰. ذوقِ نعت از مولانا حسن میاں علیہ الرحمۃ
۱۳۱. رسالۃ السنیین از شیخ مصطفیٰ کریمی علیہ الرحمۃ
۱۳۲. نور الیقین از
۱۳۳. سیف الابرار از علامہ عبدالرحمٰن سلہٹی علیہ الرحمۃ
۱۳۴. سیف چشتیائی از حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی علیہ الرحمۃ
۱۳۵. مجالہ بر دو سالہ از حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی علیہ الرحمۃ
۱۳۶. ارشاداتِ رحیمیہ از شاہ عبدالرحیم دہلوی علیہ الرحمۃ
۱۳۷. آزادی کی ان کہی کہانی از گل محمد فیضی
۱۳۸. مقیاسِ وہابیت از علامہ محمد عمر اچھروی علیہ الرحمۃ
۱۳۹. فوائد جامعہ از مولانا عبدالحلیم چشتی
۱۴۰. وجیز الصراط از ابنِ طاحیون علیہ الرحمۃ
۱۴۱. تاریخی حقائق از علامہ ابوداؤد محمد صادق صاحب
۱۴۲. سفینۃ الاولیاء از دارا شکوہ
۱۴۳. فیصلہ ہفت مسئلہ از حاجی امداد اللہ مہاجر مکی
۱۴۴. تاریخ آداب اللغۃ العربیہ از جرجی زیدان
۱۴۵. مفرداتِ راغب از امام اصفہانی
۱۴۶. حدائق بخشش از اعلیٰحضرت مولانا احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ
۱۴۷. ذوقِ نعت از علامہ حسن میاں علیہ الرحمۃ
۱۴۸. دُرِّ یکتا از علامہ محمد نذیر رامپوری علیہ الرحمۃ

## فتاویٰ

۱۴۹. فتاویٰ شامی از علامہ ابن عابدین شامی علیہ الرحمۃ
۱۵۰. فتاویٰ نذیریہ از میاں نذیر حسین دہلوی

۱۵۱۔ معیار الحق از میاں نذیر حسین دہلوی

۱۵۲۔ فتاویٰ رشیدیہ از مولوی رشید احمد گنگوہی

۱۵۳۔ فتاویٰ اشرفیہ از مولوی اشرف علی تھانوی

۱۵۴۔ بہشتی زیور از 〃 〃 〃 〃

۱۵۵۔ امداد الفتاویٰ از 〃 〃 〃 〃

۱۵۶۔ مجموعۃ الفتاویٰ از امام عبد الجبار غزنوی

۱۵۷۔ فتاویٰ ثنائیہ از مولوی ثناء اللہ امرتسری

۱۵۸۔ فتاویٰ ستاریہ از مولوی عبد الستار دہلوی

۱۵۹۔ فتاویٰ اہلحدیث از حافظ عبد اللہ روپڑی

۱۶۰۔ نیل الاوطار از قاضی محمد بن علی شوکانی

۱۶۱۔ الدرر البہیہ از 〃 〃 〃 〃 〃

۱۶۲۔ فتاویٰ علمائے حدیث از مولوی علی محمد سعیدی

۱۶۳۔ بدور الاہلہ از نواب صدیق حسن خاں دہلوی

۱۶۴۔ النہج المقبول از 〃 〃 〃 〃 〃

۱۶۵۔ دلیل الطالب از 〃 〃 〃 〃 〃

۱۶۶۔ بنیان المرصوص از 〃 〃 〃 〃 〃

۱۶۷۔ ہدایۃ السائل از 〃 〃 〃 〃 〃

۱۶۸۔ عرف الجادی از نور الحسن بھوپالوی

۱۶۹۔ نزل الابرار از مولوی وحید الزماں حیدرآبادی

۱۷۰۔ ہدیۃ المہدی از 〃 〃 〃

۱۷۱۔ تیسیر الباری از 〃 〃 〃

۱۷۲۔ فقہ محمدیہ کلاں از مولوی ابو الحسن

۱۷۳۔ فیض الباری از 〃 〃

۱۷۴۔ فقہ محمدیہ از مولوی محی الدین

۱۷۵۔ الفرقان بین اولیاء الرحمٰن از ابن تیمیہ

۱۷۶۔ کتاب الوسیلہ از ابن تیمیہ

۱۷۷۔ منہاج السنۃ از 〃 〃

۱۷۸۔ جلاء الافہام از ابن قیم

۱۷۹۔ قصیدہ نونیہ از 〃 〃

۱۸۰۔ کتاب الروح از 〃 〃

۱۸۱۔ زاد المعاد از 〃 〃

۱۸۲۔ کتاب التوحید از محمد بن عبد الوہاب نجدی

۱۸۳۔ کشف الشبہات از 〃 〃 〃

۱۸۴۔ فتح المجید از عبد الرحمٰن نجدی

۱۸۵۔ الدرر النضید از قاضی محمد بن علی شوکانی

۱۸۶۔ نیل الاوطار از 〃 〃 〃 〃 〃 〃

۱۸۷۔ تحفۃ الذاکرین از 〃 〃 〃 〃 〃 〃

۱۸۸۔ شرح الصدور از 〃 〃 〃 〃 〃 〃

۱۸۹۔ صراط مستقیم از اسماعیل دہلوی قتیل

۱۹۰۔ تقویۃ الایمان از 〃 〃 〃 〃

۱۹۱۔ تذکیر الاخوان از 〃 〃 〃 〃

۱۹۲۔ ایضاح الحق از 〃 〃 〃 〃

۱۹۳۔ تواریخ عجیبہ از جعفر علی تھانیسری

۱۹۴۔ حیات طیبہ از مرزا حیرت دہلوی

۱۹۵۔ حیات ابن تیمیہ از ابو زہرہ مصری

۱۹۶۔ حیات ابن قیم از 〃 〃 〃



۱۹۷۔ حیات ابن حزم از ابو زہرہ مصری

۱۹۸۔ المذاہب الاسلامیہ 〃 〃 〃

۱۹۹۔ مخزن احمدی از نواب محمد علی

۲۰۰۔ مجموعۃ التوحید از علماء نجد

۲۰۱۔ ہدایۃ المستفید از عطاء اللہ ثاقب

۲۰۲۔ آب حیات از قاسم نانوتوی

۲۰۳۔ تصفیۃ العقائد 〃 〃 〃

۲۰۴۔ تحذیر الناس از قاسم نانوتوی

۲۰۵۔ فتاویٰ رشیدیہ از رشید احمد گنگوھی

۲۰۶۔ اکمال الشیم از عبد اللہ گنگوھی

۲۰۷۔ افاضات الیومیہ از اشرف علی تھانوی

۲۰۸۔ حفظ الایمان از 〃 〃 〃

۲۰۹۔ نشر الطیب از اشرف علی تھانوی

۲۱۰۔ طریقہ مولود از 〃 〃 〃

۲۱۱۔ دعوات عبدیت از 〃 〃 〃

۲۱۲۔ شمائم امدادیہ از 〃 〃 〃

۲۱۳۔ روح الارواح از 〃 〃 〃

۲۱۴۔ التذکیر از 〃 〃 〃

۲۱۵۔ ملفوظات ہفت اختر از 〃 〃

۲۱۶۔ النجب از 〃 〃 〃

۲۱۷۔ ارواح ثلاثہ از 〃 〃

۲۱۸۔ امداد المشتاق از 〃 〃 〃

۲۱۹۔ جمال الاولیاء از 〃 〃 〃

۲۲۰۔ نفح الطیب از نواب صدیق حسن بھوپالوی

۲۲۱۔ ابجد العلوم از 〃 〃 〃

۲۲۲۔ کتاب الداء والدواء از 〃 〃 〃

۲۲۳۔ ترجمان وہابیہ از 〃 〃 〃

۲۲۴۔ ہدایۃ السائل از 〃 〃 〃

۲۲۵۔ تاج مکلل از 〃 〃 〃

۲۲۶۔ مسک الختام از 〃 〃 〃

۲۲۷۔ مرثیہ از محمود الحسن

۲۲۸۔ الجہد المقل از محمود الحسن

۲۲۹۔ ادلہ کاملہ از 〃 〃

۲۳۰۔ عرف الشذی از شبیر احمد عثمانی

۲۳۱۔ براہین قاطعہ از خلیل احمد انبیٹھوی

۲۳۲۔ المہند از 〃 〃

۲۳۳۔ التلبیسات از 〃 〃 〃

۲۳۴۔ فیض الباری از انور شاہ کشمیری

۲۳۵۔ تذکرۃ الرشید از عاشق الٰہی میرٹھی

۲۳۶۔ تذکرۃ الخلیل از 〃 〃 〃

۲۳۷۔ الشہاب الثاقب از مولوی حسین احمد کانگریسی

۲۳۸۔ نقش حیات 〃 〃 〃

۲۳۹۔ تاریخ ہزارہ از شیر بہادر خاں پنی

۲۴۰۔ جلد التہدید از قاری خلیل احمد لکھنوی

۲۴۱۔ صاعقۃ التقلید از 〃 〃 〃

۲۴۲- فیصلہ حرمین شریفین
۲۴۳- سیرت سید احمد شہید از ابوالحسن ندوی
۲۴۴- مکالمۃ الصدرین از شبیر احمد عثمانی
۲۴۵- اعلان دافع بہتان از مولوی بسم اللہ خاں
۲۴۶- ردّ التقلید از مولوی محمد حسین
۲۴۷- کلیات نظم حالی از مولوی الطاف حسین حالی
۲۴۸- رپورٹ تحقیقاتی عدالت از محمد منیر
۲۴۹- تطہیر الاعتقاد از محمد بن اسماعیل یمنی
۲۵۰- الارشاد الی سبیل الرشاد از ابو یحییٰ
محمد شاہجہانپوری
۲۵۱- الحیات بعد الممات از قاضی مظفر حسین
۲۵۲- مظالم ثنائی از ثناء اللہ امرتسری
۲۵۳- تحفہ نجدیہ از 〃 〃 〃
۲۵۴- ہدایت الزوجین از 〃 〃
۲۵۵- شمع توحید از 〃 〃 〃
۲۵۶- ترک اسلام از 〃 〃 〃
۲۵۷- تحفہ وہابیہ از اسماعیل غزنوی
۲۵۸- الجدید از بن عبد العزیز القرعاوی
۲۵۹- الہدیۃ السنۃ از سلیمان بن سحمان نجدی
۲۶۰- کتاب التوحید والسنۃ از قاضی عبد الاحد
خانپوری
۲۶۱- الفیصلۃ الحجازیہ از 〃 〃
۲۶۲- القول الفاصل از 〃 〃

۲۶۳ تفسیر السلف از مولوی فقیر اللہ مدراسی
۲۶۴- الحق الیقین از مولوی عبد الحق امرتسری
۲۶۵- وسیلہ بزرگاں از حافظ عبد اللہ روپڑی
۲۶۶ تعریفات اہلسنت پر فیصلہ از حافظ عبد اللہ روپڑی
۲۶۷- ردِ بدعات از 〃 〃 〃
۲۶۸- بکرا دیوی از 〃 〃 〃
۲۶۹- زیارت قبر نبوی از 〃 〃 〃
۲۷۰- رسالہ سماع موتے از 〃 〃 〃
۲۷۱- درایت تفسیری از 〃 〃 〃
۲۷۲- عصائے محمدی از مولوی محمد جوناگڈھی
۲۷۳- مرحمت محمدی از 〃 〃 〃
۲۷۴- دستور المتقی از مولوی یونس دہلوی
۲۷۵- وحید اللغات از مولوی وحید الزمان
۲۷۶- الصلوٰۃ والسلام از قاضی سلیمان منصورپوری
۲۷۷- رحمۃ اللعالمین از 〃 〃 〃
۲۷۸- سیرت المصطفےٰ از مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی۔
۲۷۹- سراجًا منیرا از 〃 〃 〃
۲۸۰- پیغام ہدایت از 〃 〃 〃
۲۸۱- احیاء المیت از 〃 〃 〃
۲۸۲- واضح البیان از 〃 〃 〃
۲۸۳- تاریخ اہلحدیث از 〃 〃 〃
۲۸۴- احتفال الجمہور از 〃 〃 〃
۲۸۵- ہندوستان میں اہلحدیث کی علمی خدمات



از مولوی ابو یحییٰ امام خان نوشہروی۔
۲۸۶- تراجم علمائے حدیث ہند از 〃 〃
۲۸۷- شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک
از مولوی عبید اللہ سندھی کانگریسی
۲۸۸- فیصلہ مکہ از مولوی عبد العزیز
۲۸۹- فتنہ ثنائیہ از 〃 〃 〃
۲۹۰- اربعین از مولوی عبد الحق غزنوی
۲۹۱- آزاد کی کہانی اس کی اپنی زبانی از
ابوالکلام آزاد
۲۹۲- سیرت النعمان از شبلی نعمانی
۲۹۳- مقالات سرسید از اسماعیل پانی پت
۲۹۴- چمنستان از مولوی ظفر علیخاں
۲۹۵- نگارستان از مولوی ظفر علیخاں
۲۹۶- ہندوستان کی پہلی اسلامی تحریک از
مسعود عالم ندوی
۲۹۷- سیرت سید احمد از 〃 〃 〃
۲۹۸- محمد بن عبد الوہاب از سلیمان ندوی
۲۹۹- سوانح سلطان ابن مسعود از سردار
محمد حسنی
۳۰۰- مسئلہ حجاز رپورٹ خلافت از 〃 〃
۳۰۱- محمد بن عبد الوہاب از احمد عبد الغفور عطارؔ
۳۰۲- محمد بن عبد الوہاب از عبد العزیز بن باز
۳۰۳- نجدی تحریک پر ایک نظر از مولوی

بہاؤ الحق قاسمی
۳۰۴- فتنہ نجدیت کے ڈھول کا پول از مولوی
بہاؤ الحق قاسمی
۳۰۵- تحریک پاکستان اور نیشلسٹ علماء از چوہدری
حبیب احمد
۳۰۶- اشرف الافادات از مولوی عبد الاحد
۳۰۷- کانگریس کے ساٹھ سال از مسٹر سیتیہ پال
۳۰۸- مجموعۃ التوحید از مولوی محمد شریف اشرف
۳۰۹- رمز الجہاد از 〃 〃 〃
۳۱۰- فضائل حج از مولوی ذکریا سہارنپوری
۳۱۱- خطبۂ صدارت از مولوی حسرت موہانی
۳۱۲- حیات وحید الزمان از 〃 〃 〃
۳۱۳- مسلمان خاوند اور مسلمان بیوی از مولوی
ادریس انصاری۔
۳۱۴- شرح ارمغان حجاز از یوسف سلیم
۳۱۵- سیرت ثنائی از مولوی عبد المجید چوہدری
۳۱۶- تاریخ التقلید از مولوی اشرف سندھو
۳۱۷- حیات النبی از مولوی اسماعیل کانگریسی
۳۱۸- تحریک آزادی فکر از 〃 〃 〃
۳۱۹- رودادِ اہلحدیث کانفرنس از اہلحدیث کانفرنس
۳۲۰- حافظ محمد شریف کی قلابازیاں از انجمن
مفاد المسلمین
۳۲۱- برہان الحق از مولوی احمد دین گکھڑوی

٣٢٢۔ تریدالنواظر از مولوی سرفراز خاں گکھڑوی

٣٢٣۔ جنگ آزادی از محمد ایوب قادری

٣٢٤۔ مولانا محمد احسن نانوتوی از " "

٣٢٥۔ فیصلہ ہفت مسئلہ از حاجی امداد اللہؒ مہاجر مکیؒ

٣٢٦۔ خلافت رشید بن رشید از ابو یزید محمد دین بٹ۔

٣٢٧۔ معارف یزید از محمد امین عتیق

٣٢٨۔ اظہار حق از

٣٢٩۔ خزائن الددویہ از حکیم نجم الغنی راجپوری

٣٣٠۔ خالص توحید از شیخ محمد شفیع

٣٣١۔ داؤد غزنوی از ابو بکر غزنوی

٣٣٢۔ مدعی امارت سے شرعی استفتاء از حکیم صادق سیالکوٹی

٣٣٣۔ اشتہار لمحہ فکریہ از عبد اللہ مصری

٣٣٤۔ اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے از عبد الغفور بٹ

٣٣٥۔ حافظ محمد شریف اینڈ کو سے چند استفسارات

٣٣٦۔ رد مغالطات از ڈاکٹر محمد یوسف

٣٣٧۔ سحر عظیم از حافظ عنایت اللہ اثری

٣٣٨۔ عدوان المفتی از " "

٣٣٩۔ الجرالجلیل از " "

٣٤٠۔ العطر البلیغ از عنایت اللہ اثری

٣٤١۔ القول السدید از حافظ عنایت اللہ اثری

٣٤٢۔ تریاق القلوب از مرزا غلام احمد قادیانی

٣٤٣۔ جواہر القرآن از مولوی غلام خاں

٣٤٤۔ مقاصد الدمامۃ از مولوی عبد الجبار کھنڈیلوی

٣٤٥۔ حفاظۃ البقر از مولوی ابوتراب عبد الحق

٣٤٦۔ اصلاح عقائد از مولوی رفیق خاں پسروری

٣٤٧۔ مودودی مذہب از قاضی مظہر حسین

٣٤٨۔ سیاسی کشمکش از مولوی مودودی

٣٤٩۔ رسائل و مسائل از " "

٣٥٠۔ تجدید و احیاء دین از " "

٣٥١۔ تفہیمات از "

٣٥٢۔ خطبات از " "

٣٥٣۔ تحریک اسلامی کی اخلاقی بنیادیں از مولوی مودودی

## اخبار اہلحدیث امرتسر

٣٥٤۔ ٢٥؍ اکتوبر ١٩٠٧ء

٣٥٥۔ ٢٢؍ نومبر ١٩٠٧ء

٣٥٦۔ ٢٠؍ دسمبر ١٩٠٧ء

٣٥٧۔ ٧؍ فروری ١٩٠٨ء

٣٥٨۔ ٢٧؍ " ١٩٠٨ء

٣٥٩۔ ٧؍ اپریل ١٩٠٨ء

٣٦٠۔ ١٢؍ جون ١٩٠٨ء



٣٦١۔ ٢٦؍ جون ١٩٠٨ء

٣٦٢۔ ١١؍ ستمبر ١٩٠٨ء

٣٦٣۔ ١٨؍ ستمبر ١٩٠٨ء

٣٦٤۔ ١٦؍ اکتوبر ١٩٠٨ء

٣٦٥۔ ٧؍ نومبر ١٩٠٨ء

٣٦٦۔ ٢٠؍ نومبر ١٩٠٨ء

٣٦٧۔ ٤؍ دسمبر ١٩٠٨ء

٣٦٨۔ ٢٦؍ مارچ ١٩٠٩ء

٣٦٩۔ ١٣؍ اگست ١٩٠٩ء

٣٧٠۔ ١٠؍ ستمبر ١٩٠٩ء

٣٧١۔ ٢٤؍ ستمبر ١٩٠٩ء

٣٧٢۔ ١٥؍ اکتوبر ١٩٠٩ء

٣٧٣۔ ٢؍ جون ١٩١١ء

٣٧٤۔ ١٥؍ ستمبر ١٩١١ء

٣٧٥۔ ١٣؍ اکتوبر ١٩١١ء

٣٧٦۔ ٥؍ جنوری ١٩١٢ء

٣٧٧۔ ٢٦؍ جنوری ١٩١٢ء

٣٧٨۔ ٥؍ اپریل ١٩١٢ء

٣٧٩۔ ٣؍ مئی ١٩١٢ء

٣٨٠۔ ١٠؍ مئی ١٩١٢ء

٣٨١۔ ٣١؍ مئی ١٩١٢ء

٣٨٢۔ ٢١؍ جون ١٩١٢ء

٣٨٣۔ ٢٨؍ جون ١٩١٢ء

٣٨٤۔ ١٦؍ اگست ١٩١٢ء

٣٨٥۔ ٢٠؍ ستمبر ١٩١٢ء

٣٨٦۔ ٢٧؍ دسمبر ١٩١٢ء

٣٨٧۔ ٣١؍ جنوری ١٩١٣ء

٣٨٨۔ ٧؍ فروری ١٩١٣ء

٣٨٩۔ ٦؍ جون ١٩١٣ء

٣٩٠۔ ٥؍ ستمبر ١٩١٣ء

٣٩١۔ ٣؍ اکتوبر ١٩١٣ء

٣٩٢۔ ٧؍ نومبر ١٩١٣ء

٣٩٣۔ ٢١؍ نومبر ١٩١٣ء

٣٩٤۔ ٧؍ جولائی ١٩١٤ء

٣٩٥۔ ٢٤؍ جولائی ١٩١٤ء

٣٩٦۔ ٤؍ ستمبر ١٩١٤ء

٣٩٧۔ ٢؍ اکتوبر ١٩١٤ء

٣٩٨۔ ٤؍ دسمبر ١٩١٤ء

٣٩٩۔ ١١؍ دسمبر ١٩١٤ء

٤٠٠۔ ٢٩؍ جنوری ١٩١٥ء

٤٠١۔ ١٩؍ فروری ١٩١٥ء

٤٠٢۔ ٢؍ اپریل ١٩١٥ء

٤٠٣۔ ٢٣؍ اپریل ١٩١٥ء

٤٠٤۔ ٢٨؍ مئی ١٩١٥ء

٤٠٥۔ ١١؍ جون ١٩١٥ء

٤٠٦۔ ٩؍ جولائی ١٩١٥ء

۴۰۷۔ ۲۷ر اگست ۱۹۱۵ء
۴۰۸۔ یکم اکتوبر ۱۹۱۵ء
۴۰۹۔ ۸ر اکتوبر ۱۹۱۵ء
۴۱۰۔ ۵ر نومبر ۱۹۱۵ء
۴۱۱۔ ۱۴ر جنوری ۱۹۱۶ء
۴۱۲۔ ۲۱ر جنوری ۱۹۱۶ء
۴۱۳۔ ۱۷ر مارچ ۱۹۱۶ء
۴۱۴۔ ۳۱ر مارچ ۱۹۱۶ء
۴۱۵۔ ۷ر اپریل ۱۹۱۶ء
۴۱۶۔ ۱۴ر اپریل ۱۹۱۶ء
۴۱۷۔ ۲۶ر مئی ۱۹۱۶ء
۴۱۸۔ ۲ر جون ۱۹۱۶ء
۴۱۹۔ ۱۶ر جون ۱۹۱۶ء
۴۲۰۔ ۳۰ر جون ۱۹۱۶ء
۴۲۱۔ ۱۱ر اگست ۱۹۱۶ء
۴۲۲۔ ۲۵ر اگست ۱۹۱۶ء
۴۲۳۔ ۲۴ر اپریل ۱۹۳۱ء
۴۲۴۔ ۱۸ر ستمبر ۱۹۳۱ء
۴۲۵۔ ۹ر اکتوبر ۱۹۳۱ء
۴۲۶۔ ۹ر نومبر ۱۹۳۴ء
۴۲۷۔ ۳۰ر نومبر ۱۹۳۴ء
۴۲۸۔ ۸ر جنوری ۱۹۳۶ء
۴۲۹۔ ۲۶ر جون ۱۹۳۶ء

۴۳۰۔ ۱۷ر جولائی ۱۹۳۶ء
۴۳۱۔ یکم جنوری ۱۹۳۷ء
۴۳۲۔ ۲۲ر جنوری ۱۹۳۷ء
۴۳۳۔ ۵ر فروری ۱۹۳۷ء
۴۳۴۔ ۹ر اپریل ۱۹۳۷ء
۴۳۵۔ ۲۳ر اپریل ۱۹۳۷ء
۴۳۶۔ ۳۰ر اپریل ۱۹۳۷ء
۴۳۷۔ ۱۱ر جون ۱۹۳۷ء
۴۳۸۔ ۶ر اگست ۱۹۳۷ء
۴۳۹۔ ۲۷ر اگست ۱۹۳۷ء
۴۴۰۔ ۱۷ر ستمبر ۱۹۳۷ء
۴۴۱۔ ۸ر اکتوبر ۱۹۳۷ء
۴۴۲۔ ۲۴ر دسمبر ۱۹۳۷ء
۴۴۳۔ ۳۱ر دسمبر ۱۹۳۷ء
۴۴۴۔ ۲۸ر جنوری ۱۹۳۸ء
۴۴۵۔ ۱۱ر مارچ ۱۹۳۸ء
۴۴۶۔ ۲۰ر مئی ۱۹۳۸ء
۴۴۷۔ ۲۷ر مئی ۱۹۳۸ء
۴۴۸۔ جون ۱۹۳۸ء
۴۴۹۔ ۱۵ر جنوری ۱۹۴۰ء
۴۵۰۔ ۲۹ر مارچ ۱۹۴۰ء
۴۵۱۔ ۹ر اگست ۱۹۴۰ء
۴۵۲۔ ۳۰ر اگست ۱۹۴۰ء



۴۵۳۔ ۲۶ر اپریل ۱۹۴۰ء
۴۵۴۔ ۴ر جولائی ۱۹۴۱ء
۴۵۵۔ ۳۱ر جولائی ۱۹۴۱ء
۴۵۶۔ ۱۵ر جنوری ۱۹۴۳ء
۴۵۷۔ ۵ر فروری ۱۹۴۳ء
۴۵۸۔ ۱۹ر فروری ۱۹۴۳ء
۴۵۹۔ ۲۶ر فروری ۱۹۴۳ء
۴۶۰۔ ۵ر مارچ ۱۹۴۳ء
۴۶۱۔ ۲۳ر اپریل ۱۹۴۳ء
۴۶۲۔ ۲۵ر جون ۱۹۴۳ء
۴۶۳۔ ۲ر جولائی ۱۹۴۳ء
۴۶۴۔ ۱۰ر دسمبر ۱۹۴۳ء
۴۶۵۔ یکم فروری ۱۹۴۶ء
۴۶۶۔ ۹ر اگست ۱۹۴۶ء
۴۶۷۔ ۲۳ر اگست ۱۹۴۶ء
۴۶۸۔ ۱۱ر اکتوبر ۱۹۴۶ء
۴۶۹۔ ۱۷ر جنوری ۱۹۴۷ء
۴۷۰۔ ۱۵ر ربیع الاول ۱۳۶۶ھ

## اخبار محمدی دہلی

۴۷۱۔ ۷ر اپریل ۱۹۳۷ء
۴۷۲۔ ۱۵ر مئی ۱۹۳۸ء
۴۷۳۔ ۱۵ر جولائی ۱۹۳۸ء

۴۷۴۔ یکم اگست ۱۹۳۸ء
۴۷۵۔ یکم اکتوبر ۱۹۳۸ء
۴۷۶۔ ۱۵ر اکتوبر ۱۹۳۸ء
۴۷۷۔ ۱۵ر نومبر ۱۹۳۸ء
۴۷۸۔ ۱۵ر فروری ۱۹۳۹ء
۴۷۹۔ یکم مارچ ۱۹۳۹ء
۴۸۰۔ یکم اپریل ۱۹۳۹ء
۴۸۱۔ ۱۵ر اپریل ۱۹۳۹ء
۴۸۲۔ ۱۵ر ستمبر ۱۹۳۹ء
۴۸۳۔ یکم اکتوبر ۱۹۳۹ء
۴۸۴۔ ۱۵ر جولائی ۱۹۳۹ء
۴۸۵۔ ۱۵ر جنوری ۱۹۴۰ء
۴۸۶۔ یکم جنوری ۱۹۴۲ء
۴۸۷۔ یکم مئی ۱۹۴۲ء
۴۸۸۔ تنظیم اہلحدیث روپڑ جمادی الاخری ۱۳۵۲ھ
۴۸۹۔ 〃 〃 یکم فروری ۱۹۳۳ء
۴۹۰۔ تنظیم اہلحدیث لاہور ۲۲ مارچ ۱۹۷۴ء
۴۹۱۔ 〃 〃 ۲۸ر دسمبر ۱۹۷۴ء

## صحیفہ اہلحدیث کراچی

۴۹۲۔ یکم ذی الحج ۱۳۷۲ھ
۴۹۳۔ ۱۵ر محرم الحرام ۱۳۷۳ھ
۴۹۴۔ ۱۵ر جمادی الثانی ۱۳۷۳ھ

۴۹۵۔ ۱۵ر محرم الحرام ۱۳۷۴ھ
۴۹۶۔ یکم صفر المظفر ۱۳۷۴ھ
۴۹۷۔ یکم ربیع الاوّل ۱۳۷۴ھ
۴۹۸۔ یکم جمادی الاوّل ۱۳۷۴ھ
۴۹۹۔ ۱۵ر جمادی الاوّل ۱۳۷۴ھ
۵۰۰۔ یکم جمادی الثانی ۱۳۷۴ھ
۵۰۱۔ ۹ر نومبر ۱۹۵۳ء
۵۰۲۔ ۲۸ر مارچ ۱۹۵۴ء
۵۰۳۔ ۲۸ر نومبر ۱۹۵۴ء
۵۰۴۔ ۱۲ر دسمبر ۱۹۵۴ء
۵۰۵۔ ۲۶ر جنوری ۱۹۵۵ء
۵۰۶۔ ۱۷ر مارچ ۱۹۵۷ء
۵۰۷۔ یکم شعبان ۱۳۸۱ھ
۵۰۸۔ ۴ر اپریل ۱۹۶۹ء
۵۰۹۔ الارشاد جدید کراچی یکم جمادی الاوّل ۱۳۷۴ھ
〃 〃 〃 رجب ۱۳۷۴ھ

### الاعتصام لاہور

۵۱۰۔ ۲۲ر جون ۱۹۵۶ء
۵۱۱۔ ۸ر نومبر ۱۹۵۷ء
۵۱۲۔ ۶ر دسمبر ۱۹۵۷ء
۵۱۳۔ ۲ر جنوری ۱۹۵۹ء
۵۱۴۔ ۹ر نومبر ۱۹۷۳ء
۵۱۵۔ ۵ر اپریل ۱۹۷۴ء
۵۱۶۔ ۱۷ر جنوری ۱۹۷۵ء
۵۱۷۔ ۱۷ر ستمبر ۱۹۷۶ء

### ماہنامہ تجلی دیوبند

۵۱۸۔ مارچ ۱۹۵۷ء
۵۱۹۔ مئی ۱۹۵۷ء
۵۲۰۔ جون ۱۹۵۹ء
۵۲۱۔ المنبر لائلپور ۲۵ر دسمبر ۱۹۶۴ء
۵۲۲۔ فاران کراچی ۱۹۵۳ء
۵۲۳۔ ترجمان الحدیث مئی۔جون ۱۹۷۳ء
۵۲۴۔ الامداد تھانہ بھون صفر ۱۳۳۶ھ
۵۲۵۔ السواد الاعظم مراد آباد جمادی الاوّل ۱۳۴۵ھ
۵۲۶۔ ترجمان القرآن مئی ۱۹۵۵ء
۵۲۷۔ ترجمان القرآن نومبر ۱۹۶۳ء
۵۲۸۔ ہفت روزہ قندیل لاہور ۳ر جولائی ۱۹۶۶ء
۵۲۹۔ ماہنامہ رشاد سیالکوٹ جولائی ۱۹۷۳ء
۵۳۰۔ روزنامہ نوائے وقت ۱۱ر مئی ۱۹۵۵ء
۵۳۱۔ 〃 〃 یکم اکتوبر ۱۹۵۶ء
۵۳۲۔ 〃 〃 ۳۰ر دسمبر ۱۹۶۳ء
۵۳۳۔ 〃 〃 ۲۷ر مئی ۱۹۷۶ء



# فہرست

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
نَحۡمَدُہٗ وَ نُصَلِّیۡ وَنُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوۡلِہِ الۡکَرِیۡمِ

# عرضِ حال

توحید و رسالت کا انکار اگر کفر ہے تو انہیں جمیع مقتضیات و لوازمات کے ساتھ ماننا ایمان ہے مگر وہابیت جس اندھی سوچ (فکرِ تاریک) کا نام ہے وہ ان دونوں کے بین بین ہے بقول اعلیحضرت بریلوی علیہ الرحمۃ ؎

تف نجدیت، نہ کفر، نہ اسلام، سب پہ حرف
ظالم ادھر کی ہے نہ اُدھر کی، اُدھر کی ہے[1]

---

[1] اس سلسلے میں حضرت سائیں توکل شاہ صاحب انبالوی علیہ الرحمۃ کا ایک خواب بھی درج کیا جاتا ہے۔ حضرت مولٰنا نور بخش صاحب توکلی علیہ الرحمۃ "تذکرہ مشائخ نقشبندیہ" میں فرماتے ہیں "شیخنا العلامہ مولٰنا مولوی حاجی حافظ مشتاق احمد صاحب چشتی صابری کا بیان ہے کہ کسی زمانہ میں غیر مقلدینِ انبالہ نے بحث مباحثہ اہلِ سنت مقلدین سے شروع کر رکھا تھا۔ نا اتفاقی زیادہ ہو گئی تھی۔ حضرت سائیں صاحب نے اُن دنوں کا قصہ مجھ سے اس طرح فرمایا کہ مجھے یہ خیال آیا کہ غیر مقلدین جب حدیثِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر عمل کرتے ہیں تو اُن کی مخالفت کیوں کی جاتی ہے اور فکر میں تھا کہ اس کے متعلق مجھے جو حق ہو معلوم ہو جاوے۔ آخر الامر ایک شب یہ خواب دیکھا کہ ایک احاطہ میں حضور رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم رونق افروز ہیں۔ اس احاطہ میں صرف ایک دروازہ ہے۔ گرداگرد دیوار ہے۔ دیوار کے باہر نصاریٰ بھی کھڑے ہیں مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف نصاریٰ کی پُشت ہے اور غیر مقلدین بھی دیوارِ احاطہ کے باہر ہیں۔ اُن کا چہرہ تو حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی طرف ہے (باقی اگلے صفحہ پر)



چنانچہ وہابیوں نے خدا کو ایک مان کر توحید کا اقرار تو کر لیا مگر اُس کی صفاتِ کمالیہ سے منہ پھیر لیا حتیٰ کہ امکانِ کذبِ باری تعالیٰ جیسے شنیع "جھوٹ" کے مرتکب ہوئے اور رسالت کی طرف آتے تو تمام خصائص و فضائل سے آنکھیں بند کر کے مقامِ رسول کو بھائی کے درجے سے زیادہ نہ مانا۔ کس قدر غضب ہے بندہ اپنے رب کی صداقتِ کلام میں شبہ کرے اور اُمتی اپنے نبی پر معترض ہو۔ اس فکرِ تاریک کی ابتدا اسلام کے دورِ آغاز ہی میں ہو گئی تھی۔ ایمان کا دعویٰ کرنے والوں میں مہاجرینِ مکہ جیسے مخلصین اور انصارِ مدینہ جیسے جاں نثاروں کے علاوہ ایک تیسرا گروہ بھی موجود تھا جن کے ایمان نما کفر کا نقشہ قرآنی الفاظ میں یوں آیا ہے۔

اِذَا جَآءَكَ الۡمُنٰفِقُوۡنَ قَالُوۡا نَشۡهَدُ اِنَّكَ لَرَسُوۡلُ اللّٰهِ ۘ وَاللّٰهُ يَعۡلَمُ اِنَّكَ لَرَسُوۡلُهٗ ؕ وَاللّٰهُ يَشۡهَدُ اِنَّ الۡمُنٰفِقِيۡنَ لَـكٰذِبُوۡنَ ۚ (المنفقون)

ترجمہ! (اے نبی) جب تمہارے پاس منافق آتے ہیں کہتے ہیں "ہم گواہی دیتے ہیں آپ ضرور رسول اللہ ہیں" اور اللہ جانتا ہے بیشک تم اُس کے رسول ہو اور اللہ گواہی دیتا ہے کہ منافق ضرور جھوٹے ہیں۔

قرآن و سنت کی اصطلاح میں ان لوگوں کو جو توحید و رسالت کا زبانی اقرار کرنے کے باوجود عشقِ رسول سے خالی اور عظمتِ رسول کے باغی ہوں منافق کہا گیا ہے اور یہ تصریح بڑے اہتمام سے کر دی گئی ہے کہ ایسے گستاخوں کا

---

(بقیہ صفحہ ۳۶) مگر اندر جانے کا دروازہ اُنہیں نہیں ملتا۔ دیوارِ احاطہ کے باہر کھڑے ہیں اور اہلِ السنت والجماعت مقلدین حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ بے تکلف دروازہ سے اندر جاتے ہیں اور حضور رسولِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت با برکت میں حاضر ہوتے ہیں۔ شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو یہ خواب دیکھ کر اطمینان ہو گیا کہ مقلدینِ امامِ اعظم و دیگر مقلدینِ ائمہ حق پر ہیں اور غیر مقلدین غلطی پر ہیں۔

ٹھکانہ جہنم کا بدترین گڑھا ہے۔ کہ اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ فِي الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ (پ ۵)

حقیقت یہ ہے کہ عقائد کی بنیاد ہی عرفانِ رسول پر ہے جس نے انہیں پہچانا اُس نے خدا کو پہچان لیا اور جو ان سے پھرا وہ خدا سے پھرا، اعلیحضرت بریلوی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں:

ع مومن اُن کا کیا ہوا خلق خدا اُس کی ہوئی
کافر اُن سے کیا پھرا اللہ ہی سے پھر گیا

بلکہ ع مومن اُن کا کیا ہوا، اللہ اُس کا ہو گیا
کافر اُن سے کیا پھرا اللہ اُس سے پھر گیا

مشکوٰۃ شریف میں اس کی تائید بڑے واضح انداز میں آئی ہے۔
(مُحَمَّدٌ فَرْقٌ بَيْنَ النَّاسِ)

ان منافقین کا طرزِ فکر مرورِ ایام کے ساتھ ساتھ روپ بدلتا گیا۔ کبھی اس نے خارجیت کا لبادہ اوڑھا، کبھی اعتزال وغیرہ کا۔ کبھی اس کا علمبردار ابن تیمیہ تھا اور کبھی محمد بن عبدالوہاب نجدی۔ گویا ایک ہی ظلمت مختلف ادوار میں مختلف اشکال میں اُبھرتی رہی۔ حقیقت ایک ہی رہی، انداز بدلتا رہا۔ منافقین مدینہ اپنی تمام چیرہ دستیوں کے باوجود، کتاب و سنت کو اپنی تائید میں پیش کرنے سے قاصر رہے (کہ انہیں یہ جرأت ہو ہی نہیں سکتی تھی) مگر ترقی یافتہ منافقین نے بزعم خویش عظمتِ رسول گھٹانے کے لیے آیات و روایات کے خود تراشیدہ مفاہیم کا سہارا لیا اور اب تک لے رہے ہیں۔ کج فہمی ان کی فطرت اور کجروی ان کی عادت ہے۔ عقائد سے اعمال تک، معاشرت سے سیاست تک شاذ و نادر ہی زندگی کا ایسا شعبہ ہو گا جہاں انہیں جمہور مسلمانوں سے اتفاق ہو۔ یہ عقائد میں گستاخ، اعمال میں بے خبر، اور مناعٌ للخیر، معاشرت میں مفسد و کینہ پرور اور سیاست میں غدار ہیں۔ غضب یہ ہے کہ ڈیڑھ اینٹ کی الگ مسجد بنانے



والے گنتی کے یہ چند افراد، دن دہاڑے اُمتِ مرحومہ کی عظیم اکثریت کو "شرک" کے گھاٹ اُتارتے نہیں شرماتے۔ ان کے ہاں مذہب کے فروع و اصول "گستاخیٔ رسول" کے گرد گھومتے ہیں یہی ان کی توحید ہے، یہی عبادت ہے بلکہ یہی ان کا مقصدِ حیات ہے۔

زیرِ نظر کتاب "وہابی مذہب کی حقیقت" اپنے موضوع کے اعتبار سے ایک ایسا انسائیکلوپیڈیا ہے جس میں نجدیوں کے عقائد، افکار، اعمال اور اطوار، اخلاق پر بھی روشنی ڈالی گئی ہے اور وہابیت کی ولادت بے سعادت طفولیت اور شباب و عروج کی مکمل تاریخ پر بھی بحث کی گئی ہے۔ کتاب کے مصنف حضرۃ العلامہ الحاج مولٰنا محمد ضیاء اللہ قادری مدظلہ کثرتِ حوالجات میں اپنی مثال آپ ہیں (میں نے فی الواقعہ اس میدان میں ان کا ہمسر نہیں دیکھا) دشمنانِ مصطفٰے کے شب و روز ان کے سامنے ہیں اور وہ بڑے دو ٹوک انداز میں رازہائے سربستہ سے پردہ اُٹھاتے ہیں۔ یوں سمجھیے وہ سلطنتِ مصطفٰے کے ایسے زیرک سپاہی ہیں جو صالحیت کے دبیز پردوں میں چھپے ہوئے من کے چوروں، کو موقع پر جا پکڑتے ہیں اور کان سے پکڑ کر منظرِ عام پر لے آتے ہیں مخالف اِنکے دلائل کی قوت سے پریشان ہیں تو اہلِ تحقیق اُن کی دقتِ نگاہ پر انگشت بدنداں اگر یہ سچ ہے کہ:

ع ہر کسے را بہر کارے ساختند!

تو ماننا ہوگا مولٰنا قادری کو قدرت نے گستاخانِ رسول کی سرکوبی کے لیے پیدا کیا ہے اور چنانچہ وہ اپنے مقصد آفرینش کو جس حسن و خوبی سے ادا کر رہے ہیں اُسے دیکھ کر اہلِ نظر عش عش کر اُٹھتے ہیں انہوں نے کتاب و سنت کی تصریحات اکابرِ ملت کی شہادتوں اور وہابیوں کے سینکڑوں اقراری حوالجات کو یکجا کر کے "وہابی مذہب کی حقیقت" دکھائی ہے۔

بارگاہِ رب العزۃ میں دعا ہے وہ اپنے محبوب کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم کے

اُن جاں نثاروں کے طفیل جنھوں نے ہر دور میں گستاخانِ رسول کا منہ بند کر کے، عشقِ رسول کے تقاضے پورے کرتے ہوئے اپنے مالک و مولیٰ کو راضی کیا۔ حضرت مولٰنا کی اس سعی کو مشکور فرمائے اور اُن کے علم و فضل میں برکت دے۔ آمین

وَ آخر دعوانا ان الحمد للہ رب العلمین و الصلوٰۃ
و السلام علیٰ سید المرسلین و علیٰ آلہٖ الطاھرین
و اصحابہٖ المتطھرین۔

عبد المصطفٰے
ساغر بکنوری
ایم۔ اے



# وجہ تالیف

غیر مقلد اور دیوبندی وہابیوں نے مسلکِ حق اہلسنّت و جماعت کے علماء اور ان کے عقائد کو مشرکانہ اور یہودیانہ عقائد قرار دیتے ہوئے اس مذہب مہذب کے خلاف کئی ایک کتابیں اور رسالے شائع کیے اور آئے دن اپنی تقاریر میں مسلکِ حق اہلسنّت و جماعت کے عقائد اور ان کے اکابر کے خلاف زہر اُگلتے رہتے ہیں۔ جن کی تردید علماء حق اپنے اپنے مقام اور انداز سے کرتے رہتے ہیں۔ ان کی کتابوں کے جوابات بھی الحمدُللہ شائع ہوئے ہیں۔

سیّدی، مُرشدی، سندی، مخدومی، مربّی شیخِ طریقت حضرت قبلہ عالم صاحبزادہ پیر محمّد شفیع صاحب قادری سجادہ نشین دربارِ عالیہ غوثیہ ڈھوڈا شریف ضلع گجرات نے فقیر کو حکم فرمایا کہ جماعت اسلامی، تبلیغی جماعت، دیوبندی، غیر مقلد دراصل یہ وہابیت کی ہی شاخیں ہیں۔ کیونکہ یہ ابن تیمیہ، ابنِ قیم، محمّد بن عبدالوہاب نجدی، اسماعیل دہلوی، سیّد احمد آف رائے بریلی، قاضی شوکانی، کو اپنے اکابر تسلیم کرتے ہیں۔ اور ان کے عقائدِ باطلہ کو عقائدِ حقہ سمجھتے ہیں اسی لیے مسلمانانِ اہلسنّت کو کافر و مشرک اور بدعتی گردانتے ہوئے ان کی زبانیں بند نہیں ہوتیں۔ لہٰذا اس لیے ایک ایسی کتاب لکھو جس میں مودودی، دیوبندی، غیر مقلد اور تبلیغی جماعت کے اکابر کی کُتب سے ان کے عقائد باطلہ کو پیش کیا جائے نیز ان کے اکابر کی علمی قابلیت، ان کی سیرت اور کردار کو ان کی اپنی ہی تحریروں سے پیش کیا جائے۔ نیز ان کے ملّتِ اسلامیہ میں افتراق و انتشار کی فضا پیدا کرنے کا ثبوت بھی درج ہو۔

حضرت قبلہ عالم مدفیوضہٗ نے ارشاد فرمایا کہ وہابیوں نے یہ مشہور کر رکھا ہے

کہ علماء اہلسنت وجماعت مسلمانوں کو کافر بناتے ہیں بلکہ انہوں نے کفر کی مشین چلائی ہوئی ہے۔ حالانکہ معاملہ اس کے برعکس ہے۔ اپنے سوا باقی سب کو یہ کافر اور مشرک گردانتے نہیں تھکتے۔ بلکہ کفر و شرک کے فتووں سے ان کے اکابر بھی نہ بچ سکے۔ حضور قبلہ عالم علیہ الرحمۃ نے فرمایا کہ وہابی مولویوں نے اپنی تقاریر اور تحریروں میں توحید کی آڑ لے کر عظمتِ مصطفےٰ پر رکیک حملے کیے ہیں۔ بلکہ سنگین قسم کی گستاخیاں کی ہیں جس کے کفریہ ہونے میں کسی قسم کے شکوک و شبہات باقی نہیں رہتے۔ فقیر نے حضرت صاحب کے ارشاد کے مطابق وہابیہ کی خود ساختہ توحید کو بھی ان کے عقائد سے پیش کر کے اس حقیقت سے پردہ اٹھایا ہے کہ وہابی حضرات کا خداوندِ کریم جل جلالہٗ کی توحید پر اس طرح کا ایمان نہیں جیسا قرآن و حدیث نے بیان فرمایا ہے بلکہ ان کی اپنی ہی خود ساختہ توحید ہے۔ اور دیوبندی غیر مقلد وہابیوں نے اہلسنت وجماعت کے خلاف جو کتابیں لکھی ہیں۔ ان میں کتر وبیونت اور کذب و بہتان سے کام لیا ہے۔ حضور قبلہ عالم علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے کہ وہابیوں کی تردید میں ایک ایسی مبسوط کتاب لکھی جاتے جو وہابی مذہب کا انسائیکلوپیڈیا ہو۔ ان کے عقائد کی مکمل عبارات پیش کی جائیں تاکہ جس وقت بھی کوئی حق کا متلاشی کتابوں کی اوراق گردانی کرے تو اس کی تسلّی وتشفی ہو جائے۔

الحمد للہ رب العلمین اپنے شیخِ کامل کے حکم کے مطابق اس کتاب کی ابتداء کی۔ اور شیخ کے ارشادات کو مدِ نظر رکھتے ہوئے اس کتاب کو ترتیب دیا۔

انشاء اللہ المولیٰ حق کا متلاشی اگر عدل و انصاف کا دامن ہاتھ میں لے کر اور تعصّب وعناد کو دُور رکھتے ہوئے اس کتاب کا مطالعہ کرے گا تو اس پر اس مذہب کی حقیقت آشکارا ہو جائے گی۔

فقیر نے اس کتاب کی ترتیب کے وقت اپنے شیخِ کامل کے ارشاد کے مطابق کہ تبلیغی جماعت کے حضرات اپنا مسلک اور مذہب بیان کرنے میں کچھ جھجکتے



ہیں یا مکر و فریب سے کام لیتے ہیں۔ کیونکہ جب اُن سے پوچھا جاتے تو کہتے ہیں کہ ہم بس مسلمان ہیں۔ ہم کسی فرقہ سے تعلق نہیں رکھتے۔ حالانکہ سب سے زیادہ تعصّب ان کی کتابوں اور ان کے دِلوں میں ہے۔ اگر وہ کوئی کتاب پڑھیں گے تو صرف تبلیغی نصاب ہی پڑھیں گے اور اُسی کتاب کے پڑھنے کی تلقین کریں گے حتّٰی کہ قرآنِ پاک پڑھنے کی بھی تلقین نہیں کریں گے۔ جب تبلیغ کے لیے جھنڈ کے جھنڈ نکلتے ہیں۔ تو اِن کے سامان کی تلاشی لو تو قرآن کسی کے پاس سے نہیں نکلے گا۔ اگر نکلے گا تو تبلیغی نصاب نکلے گا۔ کسی مسجد میں ڈیرہ لگائیں گے تو قرآنِ پاک کی تلاوت ان کو نصیب نہ ہو گی بلکہ تبلیغی نصاب ہی پڑھیں گے۔ یہ ہے ان کی نام نہاد تبلیغ۔

اب آپ تبلیغی نصاب کو بغور دیکھیں تو اُس میں اکثر مقامات پر بڑے القابات کے ساتھ مولوی قاسم نانوتوی بانی مدرسہ دیوبند، مولوی رشید احمد گنگوہی دیوبندی، مولوی اشرف علی تھانوی، مولوی انور شاہ کشمیری وغیرہم کے نام لکھے ہوتے دیکھیں گے۔ ان سے یہ سوال کیا جاتے اے اسلام اور تبلیغ کے نام پر دھوکہ اور فریب دینے والے گروہو یہ تو بتاؤ جب تمہارا نظریہ ہے کہ ہم مسلمان ہیں اور کسی فرقہ سے ہمارا تعلق نہیں ہے ہم اختلافات سے کوسوں دُور بھاگتے ہیں تو رشید احمد گنگوہی، مولوی اشرف علی تھانوی اور دیگر دیوبندی مولویوں (جن کے نام تمہارے نصاب میں درج ہیں) کے ہمعصر اعلیحضرت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی، صدر الافاضل مولانا سیّد نعیم الدین مرادآبادی، حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں بریلوی صدر الشریعہ مولانا حکیم امجد علی، اعلیحضرت پیر سیّد مہر علی شاہ گولڑوی، امیرِ ملت پیر سیّد جماعت علی شاہ علیپوری علیہم الرحمہ کے اسماءِ گرامی لکھنے میں کیا حرج ہے۔ جبکہ علم و فضل، ورع، زہد تقویٰ میں ان کا مقام بہت اُونچا ہے۔ عقیدتمندوں کی تعداد بھی دوسرے حضرات گنگوہی، تھانوی، نانوتوی وغیرہم سے کہیں بہت زیادہ ہے۔

پاکستان کا معرضِ وجود میں آنا انہیں حضرات کی بہت سی کوششوں کا حصّہ ہے۔ قائدِ اعظم محمّد علی جناح، بانیٔ پاکستان نے اِن حضرات کی خدمات حاصل کیں۔ عقیدتمندوں کی اکثریت کا یہ حال ہے کہ سرحد، بلوچستان اور سندھ، کشمیر اور بھارت کے مسلمانوں نے جو پاکستان کی تائید وحمایت کی نیز مال وجان کی بازی لگائی وہ انہیں مشائخ کے حکم پر لبیک کہنے کا ہی نتیجہ تھا۔ مگر تبلیغی نصاب میں ان حضرات کا کہیں نام نہیں۔ یہ تعصّب نہیں تو اور کیا ہے۔ کیا اس کو فرقہ پرستی نہیں کہا جائے گا؟

تبلیغی جماعت کے لوگ جس جس جگہ کے باشندے ہیں وہاں پر اُن کے اس دعوے کو اگر پرکھیں تو بھی کاذب اور مفتری ثابت ہوں گے۔ جس جس شہر میں ان کی رہائش ہے۔ وہاں پر آپ اس کی تحقیق کریں کہ یہ لوگ جمعۃ المبارک کے روز کس مسلک کے مولوی کے پیچھے نمازِ جمعہ ادا کرتے ہیں۔ کیا مختلف جمعۃ المبارک کو مختلف مسلک کے مولویوں کے پیچھے ادا کرتے ہیں یا کہ صرف دیوبندی وہابی مولویوں کے پیچھے ادا کرتے ہیں۔ اس کی تحقیق کرنے سے آپ پر یہ حقیقت نمایاں ہو جائے گی کہ یہ وہابی مولویوں کے پیچھے نمازیں ادا کرتے ہیں۔ تو یہ عیاں ہو گیا کہ خود ہی بہت زیادہ متعصب ہیں۔

جن حضرات مثلاً قاسم نانوتوی، رشید احمد گنگوہی، اشرف علی تھانوی وغیرہم کو یہ بزرگ، قطب الاقطاب، حکیم الامت، غوثِ وقت، قاسم العلوم نامعلوم کیا کیا القابات سے نوازتے ہیں۔ اس کتاب میں ان کے عقائد اور نظریاتِ باطلہ ان کی ہی کتابوں سے پیش کیے گئے ہیں۔ تاکہ سادہ لوح مسلمانوں کو معلوم ہو جائے کہ یہ اسلام کی تبلیغ نہیں کرتے بلکہ ان گستاخانِ رسول کے عقائد اور نظریات کی تبلیغ کرتے ہیں۔

تبلیغی جماعت کے لوگوں سے روزمرہ زندگی سے تعلق رکھنے والا شریعتِ مطہرہ کا مسئلہ دریافت کیا جائے تو سب کے سب یہاں تک کہ امیر صاحب



بھی فوراً کہیں گے کہ ہم سیکھنے کے لیے آتے ہیں۔ او عقل کے اندھو۔ اگر سیکھنے کے لیے آتے ہو تو کسی دینی مدرسہ میں داخلہ لو۔ اور دلجمعی سے وہاں تعلیم حاصل کرو۔ دربدر خاک جو چھانتے پھرتے ہو ایسے تو سیکھا نہیں جاتا۔ ان کی جہالت کا اندازہ لگاؤ خود سیکھنے کے لیے آتے ہیں اور نام رکھا ہے تبلیغ۔ جہالت ان میں اس قدر ہے کہ جس کی حد نہیں۔ آپ حضرات خود تجربہ کر کے دیکھیں ان کو اسلام کا معنیٰ بھی نہیں آتا ہو گا۔ اور تبلیغ کس کی کر رہے ہیں۔ اسلام کی۔ اس کتاب میں فقیر نے ان کا مکر و فریب، ان کے اکابر کے عقائدِ باطلہ اور بارگاہِ نبوت میں جو انہوں نے سنگین گستاخیوں کا ارتکاب کیا ہے درج کر دیا ہے تاکہ سادہ لوح مسلمان ان کے عقیدہ سے بھی واقف ہو کر ان کے دامِ فریب میں نہ پھنسیں۔

اسی طرح جماعتِ اسلامی والوں نے بھی لوگوں کو پھنسانے کے لیے کئی حربے اختیار کیے ہیں۔ سب سے بڑا حربہ یہ ہے کہ ہماری جماعت میں ہر مسلک کا آدمی آسکتا ہے۔ ہم اختلافات اور فروعی مسائل میں نہیں اُلجھتے۔ حالانکہ بانیٔ جماعت اسلامی مودودی صاحب نے ان لوگوں کو امام تسلیم کیا ہے اور ان کی مدح سرائی کی ہے جنہوں نے بارگاہِ نبوّت میں سنگین قسم کی گستاخیاں کی ہیں۔ تجدید و احیاءِ دین اور رسائل و مسائل کا مطالعہ کیا جائے تو ابنِ تیمیہ، محمّد بن عبدالوہاب نجدی، اسماعیل دہلوی قتیل اور سید احمد بریلوی کی تعریف و توصیف نظر آئے گی۔ حالانکہ یہی وہ حضرات ہیں۔ جنہوں نے عشاقِ رسول کو کافر و مشرک بنانے میں کسی قسم کی کوئی کسر نہیں چھوڑی۔ یہی وہ ہیں جو یارسول اللہ کہنے والوں، نبیٔ پاک صلی اللہ تعالےٰ وآلہ وسلم کو حاضر و ناظر، باذنِ الٰہی مختار و مالک اور صاحبِ تصرف ماننے والوں اور روضہ مقدسہ کی طرف سفر کرنے والوں کو واضح الفاظ میں کافر اور مشرک بنا کر اُمتِ مسلمہ میں تفرقہ اور انتشار پیدا کر دیا۔ اور مسلمانوں کے سینوں سے عشقِ رسول ختم کرنے میں کوئی دقیقہ نہیں چھوڑا اب اگر کوئی جماعتِ اسلامی کا رکن یہ کہے کہ ہم اختلافات اور فروعی

مسائل کو قطعاً پسند نہیں کرتے۔ تو وہ دیدہ دلیر کاذب ہے۔ مکار اور عیار رہے فقیر نے اس کتاب میں مودودی صاحب کی کتب سے ان کے عقائدِ باطلہ نظریاتِ فاسدہ کو بھی درج کر دیا ہے تاکہ مسلمانوں پر ان کا خود ساختہ اسلام واضح ہو جائے۔

اس حقیقت سے کسی کو بھی انکار نہیں کہ پاک و ہند میں اسلام اولیاء اللہ کی تبلیغی کوششوں اور ان کے قدم میمنت لزوم سے پھیلا ہے۔ خواجۂ خواجگان خواجہ غریب نواز خواجہ معین الدین چشتی علیہ الرحمۃ جن کو مفکرِ اسلام کہا جائے تو درست مبلغِ اسلام کے لقب سے یاد کیا جائے تو بجا۔ ہادیٔ گم گشتگان مانا جائے تو صحیح ہے۔ وہ جنہوں نے نوّے لاکھ کافر کلمہ پڑھا کر مسلمان کیا ہے۔ اُن کا تو یہ عمل اور عقیدہ ہو کہ وہ اجمیر شریف سے چلیں۔ سفر کی صعوبتیں برداشت کر کے لاہور آئیں تو صرف داتا گنج بخش علی ہجویری کے مزارِ پُر انوار پر حاضری دیں اور چالیس دن وہاں پر بیٹھ کر چلہ کریں۔ اور نگاہِ ولایت سے دیکھ کر یہ عرض کریں ؎

گنج بخش فیضِ عالم مظہرِ نورِ خدا
ناقصاں را پیرِ کامل کاملاں را رہنما!

مگر دوسری طرف نام نہاد مفکرِ اسلام بانیٔ جماعت اسلامی مولوی مودودی صاحب ہیں کہ لاہور شہر میں اچھرہ میں رہتے ہوئے کبھی داتا گنج بخش علیہ الرحمۃ کے مزارِ پُر انوار پر حاضری نہیں دی۔ ہم یہ سوچنے پر مجبور ہیں کہ مودودی صاحب کا اسلام درست ہے یا خواجہ غریب نواز معین الدین چشتی اجمیری کا ہر عقلِ سلیم والا خواجہ معین الدین چشتی اجمیری کے اسلام کو ہی صحیح اسلام کہے گا۔ مودودی صاحب کے اسلام کو خود ساختہ اسلام کہے گا اور صحیح اسلام کا مبلغ اور داعی بھی وہی ہو سکتا ہے۔ جو حضرت خواجہ غریب نواز معین الدین چشتی اجمیری رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے عقائد کا حامل ہو۔ الحمد للہ بطلِ حریت، قائدِ اہلسنت، اسد الملت، مبلغِ اسلام، علامہ شاہ احمد نورانی دامت برکاتہم القدسیہ، مردِ حق، مردِ غازی



ضیغمِ اسلام، تیغِ بے نیام علامہ عبدالستار خاں نیازی دامت برکاتہم العالیہ اور ان کے رفقاء کے عقائد اور نظریات خواجہ معین الدین چشتی اجمیری علیہ الرحمۃ کے عین مطابق ہیں۔ یہ حضرات اکثر مزاراتِ مقدسہ پر حاضری دیتے رہتے ہیں اور حاضری دینے کو اپنی سعادت سمجھتے ہیں۔ یہی حضرات حضرت علی ہجویری کو داتا گنج بخش ماننے والے ہیں۔ دوسرے سبھی کے سب مثلاً مفتی محمود صاحب، مودودی صاحب، حافظ عبدالقادر روپڑی، مولوی غلام خاں صاحب اور دیگر اسلام کا نام لینے والے مزارات پر حاضری سے کوسوں دُور بھاگتے ہیں بلکہ حاضری دینے والوں کو نامعلوم کن کن رذیل الفاظ سے گرداتے ہیں۔ وہ الفاظ اس کتاب کے آئندہ صفحات پر عقائد کے باب میں درج کیے جائیں گے۔

پچھلے دنوں پاکستان میں چند خارجی مولویوں نے یزید کو امیر المومنین اور اسلام کا سچا شیدائی ہونے اور اُس سے محبت کا اظہار کرتے ہوئے اور سرکار امام عالیمقام شہزادہ گلگوں قبا حضرت امام حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی شانِ اقدس میں گستاخانہ انداز اختیار کر کے کچھ کتابیں اور رسالے شائع کیے تو مسلمانانِ پاکستان میں ایک ہیجان سا پیدا ہوا حالانکہ جن لوگوں نے رسوائے زمانہ کتابیں مثلاً تقویۃ الایمان، کتاب التوحید، فتح المجید، حفظ الایمان، براہینِ قاطعہ، تفسیر ثنائی، تُرکِ اسلام میں سیدالمرسلین علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کی واضح الفاظ میں توہین اور گستاخی کی ہے۔ ان کے نزدیک ان کے اہلبیت اور صحابۂ کرام علیہم الرضوان کی بارگاہ میں گستاخی کرنا کوئی اتنی عجیب بات نہیں ہے۔

نیز اس کتاب میں وہابی مذہب کی تاریخ کے ساتھ ساتھ ان کے اکابر ابنِ تیمیہ، ابنِ قیم، محمد بن عبدالوہاب نجدی، قاضی شوکانی، اسماعیل دہلوی، سید احمد وغیرہم کے عقائد کی اسلاف نے جو تردید فرمائی۔ اور ان کے رد میں جو کتابیں اور رسالے لکھے ان کی فہرست بھی درج کر دی ہے۔ تاکہ واضح ہو جائے۔ اس باطل گروہ کی تردید اولیاء کرام، مفسرین، محدثین اور سلف صالحین نے بھی فرمائی ہے۔ جس سے عیاں ہے کہ

یہ گروہ اولیاءِ کاملین کی نگاہ میں بھی درست نہیں۔ وہابیہ کی تاریخ کے ساتھ ساتھ ان کے اکابر کی سیاست، انگریز کی ایجنٹی، ہندو سکھ نوازی اور پاکستان دشمنی کو بھی ان کی ہی مستند کتب سے پیش کر کے یہ ثابت کیا ہے۔ کہ ہمیشہ ہی یہ مسلمانوں کے خلاف سرگرمِ عمل رہے ہیں۔

بات دراصل یہ ہے کہ جو لوگ رحمۃ للعالمین شفیع المذنبین، سید الشافعین، امام الانبیاء، مالکِ ہر دوسرا، راز دارِ ربُّ العلا، شبِ اسریٰ کے دولھا، کل کائنات کے ملجاو ماویٰ حضرت محمد مصطفیٰ علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام کے نیاز مند نہیں وہ لوگ ملک و ملت اور مسلمانوں کے کیسے خیر خواہ ہو سکتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ اس گروہ کے اکابر کی تمام تر کوششیں مسلمانوں کے خلاف اور اسلام کے خلاف رہیں۔ کفّار کے حق میں نازل شدہ آیات مسلمانوں پر انہوں نے چسپاں کیں۔ انگریز نے جب اِن کی ذہنیت دیکھی اور ان سے بغضِ رسول کی بُو محسوس کی تو اُس نے ان کو خریدا۔ ان زر خرید مولویوں کی غیرت و حمیت کا جنازہ نکل گیا۔ تو پھر انہوں نے سرِ عام انگریز کی حمایت کی اور انگریز کے خلاف مسلمانوں کو برسرِ پیکار ہونے کو ناجائز قرار دے کر فتوے شائع کیے حتیٰ کہ اس جہاد میں شہید ہونے والوں کی شہادت کو غیر اسلامی یعنی حرام موت قرار دے کر انگریز کو خوش کیا۔ زیرک قسم کے انسان اگر وہابیت کی پشت پناہ حضرات کی تحقیق کریں تو ان کا پشت پناہ انگریز ہی ثابت ہوگا اور ان سب حقائق کو مستند کتب کے حوالہ جات کی روشنی میں عوام کے سامنے پیش کیا ہے۔

پہلی کتاب میں حوالہ جات درج کرتے ہوئے ان کے معنونات پر ہی اکتفا کیا گیا تھا مگر اس پانچویں ایڈیشن میں حضرت قبلہ عالم علیہ الرحمۃ کے ارشادِ مبارک کی روشنی میں مکمل عبارات نقل کی ہیں۔ بعد ازیں ان کے عقائد کا قرآن و حدیث سے رد کر کے کتاب و سنت کے خلاف ثابت کیا ہے۔ اللہ کریم بجاہ النبی الکریم علیہ افضل الصلوٰت والتسلیم قبول فرمائے۔ آمین۔

فقیر قادری غفرلہٗ



# جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے

پیشِ نظر کتاب "وہابی مذہب کی حقیقت" کا پانچواں ایڈیشن ہے۔ فقیر کی اس سعی اور پیش کش کو بہت سراہا گیا۔ جزاھم اللہ۔ یہ کتاب ہاتھوں ہاتھ نکل گئی۔ فقیر کی فرقہ وہابیہ کے رد میں مزید نئی کتابیں "وہابی مولویوں کی کہانی ان کی اپنی زبانی"، "قصرِ وہابیت پر بم"، "وہابیت کا پوسٹ مارٹم" بھی شائع ہو چکی ہیں۔ جن میں اکابر وہابیہ نے اپنے ہم مسلک مولویوں پر جو کیچڑ اُچھالا ہے۔ بازاری حملے کیے ہیں۔ آپس میں جو شرمناک کردار ادا کیا ہے۔ اور قرآن و حدیث کے سلسلہ میں جو جو تحریفات کی ہیں کو روزِ روشن کی طرح عیاں کیا ہے۔

اس کتاب میں فقیر نے وہابی مذہب کے بانی اُس کی ترویج اور تشہیر کرنے والے حضرات کی مستند اور معتمد کتابوں کے حوالہ جات سے وہابی مولویوں کی علمی قابلیت سیرت اور کردار کی وضاحت کے ساتھ ساتھ ان کے محبوب مشغلہ فتوے بازی پر بھی روشنی ڈالی ہے کہ وہابی مولویوں نے اپنے اکابر پر بھی کفر و شرک اور ضلالت کے فتوؤں کی بوچھاڑ کرنے سے احتراز نہیں کیا۔ نیز اس حقیقت کو انہیں کے اکابر سے ہی ثابت کیا ہے کہ وہابی تفرقہ باز، انتشار پسند اور گستاخ ہیں۔

وہابی مذہب کی تاریخ اور وہابی اکابر کے عقائد باطلہ نظریاتِ فاسدہ سے نفرت اور ناپسندیدگی کے اظہار کا بھی تذکرہ کیا گیا ہے نیز اکابر وہابیہ کے نظریاتِ فاسدہ و عقائدِ باطلہ اور کفریہ کو بھی درج کر دیا ہے۔ جن کی وجہ سے ان سے تعلقات استوار رکھنے اور ان کی اقتدا میں نماز پڑھنے کی سختی سے ممانعت ہے۔ ساتھ ہی اس کی تائید میں دیوبندی اکابر کے فتوے بھی

درج کیے ہیں۔

ان کے عقائد اور نظریات کے مطالعہ سے خاص و عام یقیناً پکار اُٹھتے ہیں کہ یہ مسلمانوں کی تحریریں نہیں بلکہ ........

پہلے ایڈیشنوں میں وہابی مولویوں کے عقائد کو درج کرتے وقت زیادہ جگہ ان کی عبارتوں کے مفہوم درج کیے گئے تھے۔ اس ایڈیشن میں پوری عبارت درج کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ تاہم کئی جگہ زیادہ طویل عبارات ہونے کی بنا پر مفہوم درج کرنے پر اکتفا کیا گیا ہے۔ جو کہ وہابیوں کے دیگر مصنفوں نے اپنی دیگر کتابوں میں مفہومی عقائد درج کیے ہیں۔

لہٰذا فقیر کی انعامی پیش کش اب صرف اس ایڈیشن کے متعلق ہے۔ اور پیشکش بھی درسِ نظامی سے فارغ التحصیل سند یافتہ مولویوں کے لیے ہے۔ اگر کوئی وہابی مولوی قانونی چارہ جوئی کرنے کی جرأت کرے تو اُس شہر کی عدالت میں رجوع کرے جہاں سے یہ کتاب جس ادارہ نے شائع کی ہے۔ یہ قید اس لیے لگائی گئی ہے تاکہ عدالت میں وہابی مولویوں کے علم اور ان کی تحقیق کی قلعی کھل جائے۔

کتاب کی تصحیح میں بہت احتیاط کی گئی ہے۔ کتابوں اور اخبارات کے حوالہ جات کثیر تعداد میں درج ہیں اس لیے ہو سکتا ہے کہ کسی کتاب یا اخبار کا حوالہ درج کرنے میں صفحہ، سن، تاریخ کا اندراج غلط ہو جائے لیکن فقیر کتاب یا اخبار سے وہ حوالہ نکال کر دکھانے کا ذمہ دار ہے۔

آخر میں مستند حوالہ جات ہی سے یہ ثابت کیا ہے کہ خارجیت، ناصبیت، نیچریت اور رافضیت کا وہابیت میں گہرا دخل ہے۔

فقیر قادری محمد ضیاء اللہ عفرلہٗ
خطیب مرکزی جامع مسجد علامہ عبدالحکیم علیہ الرحمۃ
تحصیل بازار سیالکوٹ



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ط

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالْعَاقِبَۃُ لِلْمُتَّقِیْنَ۔ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ وَنُوْرِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَعَلٰی آلِہٖ وَاَوْلَادِہٖ وَخُلَفَائِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔ اَمَّا بَعْد

موجودہ دور میں ہر ایک مذہب کی زبان پر یہی ہے کہ ہم حق پر ہیں۔ بالخصوص طائفہ وہابیہ نجدیہ کے پیروکار اپنے سوا کسی دوسرے کو مسلمان اور مومن سمجھنا قطعاً گوارا نہیں کرتے۔ قدم قدم پر کفر و شرک کے فتوؤں کی بوچھاڑ کرنا ان کا شیوہ ہے۔

فقیر نے وہابیوں کے نظریاتِ فاسدہ اور عقائدِ باطلہ کو انہی کے مستند اور معتمد علماء اور بزرگوں کی ہی کتب سے وہابی مذہب کی قلعی کھولی ہے لہٰذا زیرِ نظر کتاب کے مطالعہ سے ہر ذی عقل کو علم ہو جائے گا کہ اس مذہب کی بنیاد صرف اور صرف گستاخی، بے ادبی اور فحاشی پر ہی مبنی ہے۔ جس کی شہادت دیتے ہوئے وہابیہ نجدیہ اور دیوبندیہ کے ممدوح مولوی حسین احمد ٹانڈوی المعروف مدنی رقمطراز ہیں۔

"شانِ نبوت و حضرت رسالت علی صاحبہا الصلوٰۃ والسلام میں وہابیہ نہایت گستاخی کے کلمات استعمال کرتے ہیں۔"

(الشہاب الثاقب ص۴۷ سطر۶ مطبوعہ دیوبند)

وہابیہ کے ایک مولوی چراغ دین صاحب کہتے ہیں کہ میں ۱۹۵۶ء میں مدرسہ دیوبند گیا تو وہاں مولوی حسین احمد مدنی سے میں نے غیر مقلدوں کے متعلق یہ الفاظ سنے کہ وہ جھوٹے ہیں، دغا باز ہیں، فریب کار ہیں، لوگوں کے ایمان چھینتے ہیں، انہیں بہکاتے ہیں۔ ان سے ہوشیار رہو اور کبھی

ان کے جال میں نہ پھنسو۔ ان کی باتیں مت سُنا کرو۔"

(ہفت روزہ الھدایے ص۱۵ فروری ۱۹۵۷ء دربھنگہ)

وہابیہ کے ہی مولوی محمد جمال عارف مدرس بیل ڈانگہ مُرشد آباد اخبار اہلِ حدیث دہلی میں "ہیں دیوبند سے کیوں نکلا" مضمون میں مولوی حسین احمد مدنی کا بیان لکھتے ہیں کہ "اس دارالعلوم (دیوبند) میں غیر مقلدین حضرات کے لیے کوئی جگہ نہیں ہے اور نہ کوئی گنجائش ہے۔

(اخبار اہلِ حدیث دہلی ص۵ ۱۵ اگست ۵۴ء)

از خُدا خواہیم توفیق ادب
بے ادب محرُوم گشت از فضلِ ربّ

اس مذہب میں سب سے بڑا ولی اور بزرگ وہی شمار کیا جاتا ہے جو سرورِ کائنات فخرِ موجودات علیہ الصلوٰۃ والتسلیمات کی شانِ اقدس میں بڑھ چڑھ کر گستاخی کرے جیسا کہ کتاب ہذا میں اس مذہب کے اکابر کی عبارات سے روزِ روشن کی طرح واضح ہو جاتے گا۔

تاریخ کا مطالعہ کرنے سے بھی اظہر من الشمس ہے کہ وہابیوں نجدیوں نے مسلمانوں پر وہ مظالم ڈھاتے جو ایک کافر بھی نہیں کرتا اس کتاب میں وہابی مورخین کی کُتب ہی کے چند اقتباسات انشاء اللہ المولےٰ درج کروں گا۔

## اِنتشار، تفرقہ بازی اور مخالفت

اس مذہب کے آباؤ اجداد کا شیوہ ہی اِنتشار پھیلانا، فرقہ بندی کو فروغ دینا اور بزرگانِ دین کی توہین کرنا ہے۔ جس کی گواہی امیر جمعیتِ وہابیہ مولوی محمد یوسف صاحب کلکتوی خود اپنے آرگن پندرہ روزہ "الارشادِ جدید" کراچی جس کے ٹائٹیل پیج پر "ترجمانِ اہلِ حدیث کُل پاکستان" لکھا ہوتا ہے ان الفاظ میں دیتے ہیں کہ:

"اہلِ حدیث کی موجودہ نسل میں وہ خرابیاں ہیں جو اس کے آباؤ اجداد میں تھیں۔ اہلِ حدیث میں فرقہ بندی اور ترکِ جہاد کا مرض عام ہو گیا ہے۔ یہ ایسی دو صفتیں ہیں جو ان کی اور سارے مسلمانانِ عالم کی تباہی اور بربادی کے لیے کافی ہیں۔"

(الارشادِ جدید ص۲۶-۲۷ اپریل ۱۹۵۵ء)

غیر مقلدین کی مقتدر شخصیت مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کی مندرجہ ذیل تحریر بھی وہابیہ کی اس خصلت کی تائید کرتی ہے۔ ابراہیم میر سیالکوٹی اپنی جماعت کے دو[1] اخبار "اہلِ حدیث" سوہدرہ اور "الاعتصام" گوجرانوالہ کے طریقِ کار کے بارے میں رقمطراز ہیں کہ:

"جریدہ اہلحدیث سوہدرہ میں تو علی التواتر اور اخبار الاعتصام گوجرانوالہ میں موسمی انقلاب کے طور پر بعض مضامین ایسے شائع ہوتے رہتے ہیں۔ اور بعض ناقص العلم اہلحدیث مناظر اور مقرر ایسی تقریریں بھی کرتے رہتے ہیں جن سے بُرے نتائج نکلنے کا خطرہ ہے۔"

چونکہ ہر دو اخبار اہلِ حدیث کے ہیں۔ اور ان کے ایسے مضمون نویس اور مقررین اہلحدیث کہلاتے ہیں۔ اور نقصانِ علم، کثرتِ جہالت کی وجہ سے ناقص العلم لوگ قوم کے رؤسا اور مقتدر سمجھے جاتے ہیں۔ اور فرقہ بندی کا جن کم و بیش سب پر سوار ہے۔ اور نہ ہی تعصب و منافرت کی روح باختلافِ مدارج سب میں سرایت کیے ہوئے ہے۔" (احیاء المیت ص۳۴)

## خاندانِ غزنویہ کا حال

امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری اپنے فرقہ وہابیہ کے خاندانِ غزنویہ کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"آج عرصہ بارہ[12] سال کا ہوا ہے کہ خاندانِ غزنویہ اور اُن کے ہمراہ مولوی صاحب بٹالوی وغیرہ نے میرے ساتھ مخالفت

---

[1] یہ دونوں اخبار ابراہیم میر سیالکوٹی کے شاگرد ہی نکالتے ہیں۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

اُٹھائی ہے۔" (اہلِ حدیث امرتسر ص۳ ۲۹ جنوری ۱۹۱۵ء)

## حافظ عبداللہ روپڑی کا حال

وہابیہ کے مناظر حافظ عبدالقادر روپڑی کے پیارے چچا جان حافظ عبداللہ روپڑی کے متعلق بھی وہابیہ کے مشہور مولوی محمد دہلوی رقم فرماتے ہیں کہ عبداللہ روپڑی اپنی اُسی پُرانی کاسہ لیسی پر قائم ہے۔ اور اُسی جھگڑا بازی اور تہمت طرازی پر تُلا ہوا ہے۔ اسی سے ناظرین اندازہ لگالیں کہ وہ اَلَدُّ الخصام اور مفسد فی الارض ہے یا نہیں؟ (اخبار محمدی دہلی ص۱۲-۱۴ یکم اپریل ۱۹۳۹ء)

سردار الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری اپنی جماعت کے حافظ عبداللہ روپڑی کو مخاطب کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"آپ نے جب سے ہوش سنبھالا ہے۔ میری مذہبی مخالفت کرنا اپنا مذہبی فریضہ جانتے ہیں۔"

(اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۹ کالم ۱ ۱ جنوری ۱۹۳۷ء)

امام الوہابیہ مولوی عبدالوہاب دہلوی (جو کہ مولوی رفیق خاں پسروری کے استاد بھی ہیں) کے شاگرد (مولوی محمد دہلوی کے اخبار محمدی دہلی میں وہابی مولوی ابو عبدالجلیل محمد خلیل آف بمبئی نے اپنے وہابیوں کو تفرقہ ڈالنے اور نزاع کو ہوا دینے میں مشاق ہونے کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے:

روپڑی صاحب نے برسوں سے اہلحدیث میں نزاع اور تفرقہ کی آگ سلگائی ہے۔ اور جسے وہ اور ان کے کرائے دار مدتوں سے ہوا دے رہے ہیں۔ جہاں بجھنے کو آتی ہے کہ یہ لوگ پھر کھڑے ہو جاتے ہیں۔ اور پھر اس میں لکڑیاں جھونکنے لگتے ہیں۔"

(اخبار محمدی دہلی ص۱۶ یکم مارچ ۱۹۳۹ء)

وہابیہ کی جمعیت کے امیر اور ان کی جماعت کی مشہور و معروف شخصیت مولوی داؤد غزنوی کی اسی بارے میں شہادت ملاحظہ فرمائیں:



"روپڑی حضرات باہمی جھگڑا اور نزاع کے سلسلے میں پہلے ہی اچھی شہرت کے حامل نہیں ہیں۔" (الاعتصام ص۳ کالم ۲ ۲۵ ستمبر ۱۹۵۹ء)

## روپڑی کو بکنے دو

مولوی محمد دہلوی اپنے فرقہ کے مولوی ثناء اللہ امرتسری کو مشورہ دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"میرا مشورہ تو یہی ہے کہ انہیں (مولوی عبداللہ روپڑی) کو بھول جائیے۔ انہیں بکنے دیجئے۔ جو چاہیں لکھیں۔ جب تک چاندنی پھیلی ہوتی ہے۔ کُتے بھونکتے ہی رہتے ہیں۔"

(اخبار محمدی دہلی ص۱۱ کالم ۱ یکم اپریل ۱۹۳۹ء)

مولوی ثناء اللہ امرتسری اپنے فرقہ کے مولوی عبداللہ روپڑی کو مخاطب کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"حافظ صاحب! اگر آپ نے اس طرف رُخ نہ کیا۔ اور جماعتِ اہلِ حدیث میں تفرقہ قائم رکھا بلکہ بڑھایا۔ تو اعیانِ اہلِ حدیث کو حق ہوگا۔ کہ ہماری نسبت صحیح رائے کا اظہار کریں۔"

(اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۱۰ ۸ جنوری ۱۹۳۶ء)

## روپڑی کے خلاف ریزولیشن

وہابیہ کے اخبار اہلِ حدیث امرتسر میں وہابیوں کے دہلی کے مدرسہ فیاضیہ میں ایک اجلاس کی کارروائی درج ہے۔ جس میں حافظ عبداللہ صاحب روپڑی کے خلاف اس مدرسہ کے مدرسین اراکین اور طالب علموں نے متفقہ طور پر یہ تجویز پاس کی ہے۔

"یہ جلسہ برادرانِ ملت سے اور خاص کر جماعت اہلِ حدیث سے درخواست کرتا ہے کہ وہ ہر جگہ ایسے جلسے منعقد کر کے حافظ عبداللہ صاحب روپڑی کے خلاف اپنے غم و غصہ کا اظہار کریں۔ اور ہمیشہ کے لیے اس فتنہ کا سدِباب کردیں۔"

(اہل حدیث امرتسر ص۱۶ یکم جنوری ۱۹۳۷ء)

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی لکھتے ہیں کہ:

"مولوی عبداللہ صاحب روپڑی کے پاس مصالحت کے لیے ایک وفد جو تشکیل دیا گیا۔ اس میں مجھے بھی بزور شامل فرمایا۔ مگر افسوس کہ دوستوں کی انتہائی کوشش کے باوجود بھی مصالحت نہ ہو سکی۔ اور ہم بے نیل مرام واپس ہوتے۔" (الجسر الجلیل ص۱۳۶ ج۱)

## ثناء اللہ امرتسری کا حال

وہابیہ کے معروف مولوی فقیر اللہ مدراسی (جو کہ ثناء اللہ امرتسری کے استاد بھائی بھی ہیں) مولوی ثناء اللہ امرتسری کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"ثناء اللہ ملحد و منافق، متناقض الکلام و متعارض البیان و جامع بین انواع الکفر والزندقہ و مشیع الالحاد والفساد ہے۔"

(اہل حدیث امرتسر ص۲ کالم نمبر ۱، ۱۶ جون ۱۹۱۶ء)

## مولوی عبدالواحد غزنوی کا حال

امام الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری اپنے فرقہ کے مولوی عبدالواحد غزنوی کے ساتھ اپنا پیش آیا ہوا ایک واقعہ درج کرتے ہیں:

"بلد اللہ الحرام (مکہ معظمہ) میں سب سے پہلے جب مولوی عبدالواحد صاحب غزنوی مع فرزند کے میرے سامنے آئے۔ تو میں نے السلام علیکم کہا۔ مگر جواب نہ ملا۔ پھر بعد ۲۵ ذی الحج کو صبح کے وقت طواف اور نوافل کے بعد مقام ابراہیم پر میں نے سلام کے بعد مولوی عبدالواحد صاحب غزنوی کا بغرض مصافحہ ہاتھ پکڑ لیا۔ مگر وہ چھڑا کر چلے گئے۔" (التحفہ نجدیہ۔ از ثناء اللہ امرتسری)

## مولوی عبدالوہاب دہلوی کے لیے وہابیوں کا فیصلہ

انجمن اہل حدیث گوجرانوالہ نے



حافظ عنایت اللہ اور مولانا عبدالوہاب صاحب کی دعوت کے لیے کانفرنس نے ریزولیوشن پاس کر کے گوجرانوالہ کو تحریر کیا کہ مولانا موصوف کو کانفرنس اپنے جلسہ میں شریک کرنا نہیں چاہتی۔" (الجسر البلیغ ص۴۶ ج۱)

## مولوی سامرودی کا حال

وہابیہ کے شہرہ آفاق اخبار محمدی دہلی میں مولوی سامرودی کے متعلق درج ہے کہ:

"سامرودی کا سامری پن ملاحظہ ہو۔ وہ ساری جماعت اہل حدیث کو دھمکا رہا ہے کہ اگر اس کی نہ مانی گئی تو وہ اس جھگڑے کو دن دونا رات چوگنا کر دے گا۔" (اخبار محمدی دہلی ص۱۶ یکم مارچ ۱۹۳۹ء)

## وہابی مولوی آپس میں مل کر بیٹھنے والے نہیں

مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی اپنے فرقہ کے مولویوں کا ایک واقعہ لکھتے ہیں کہ:

"۱۱۱۳ء میں کانفرنس آل انڈیا اہل حدیث کا ذکر کر آیا ہوں۔ جو اس تاریخ سے بھی پیشتر کی تعمیر شدہ ہے۔ جسے مولانا ثناء اللہ صاحب نے بنایا اور مولانا عبدالعزیز صاحب.... رحیم آبادی اور مولانا حافظ عبداللہ صاحب.... غازی پوری جیسے بزرگوں نے ان کا ساتھ دیا۔ غزنوی بزرگوں نے ان کا ساتھ نہیں دیا۔ بلکہ ڈٹ کر مخالفت کی۔ اور تقسیم ہند تک مخالفت کرتے رہے۔ جس میں مولوی داؤد صاحب غزنوی بھی ان میں شامل رہے۔"

(الجسر البلیغ ص۱۴۲، ۱۴۳ ج۱)

## مولوی احمد اللہ امرتسری اور عبدالجبار غزنوی کا حال

وہابیوں کے سردار مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے اپنے استاد مولوی احمد اللہ صاحب امرتسری، امام عبدالجبار غزنوی اور دیگر وہابی مولویوں کے لیے "دعائیہ فقرہ" لکھا۔ [illegible]

مُفید ہمارے (وہابیوں کے) علماءِ اسلام کو اتفاق و اتحاد کے فوائد سمجھائے"۔ (اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۶ ۲۰ ستمبر ۱۹۱۲ء)

## وہابیوں میں اوصافِ بشریہ مفقود ہو رہے ہیں

غیر مقلدین وہابیہ کے منشی محمد خان صاحب رتے وال گجرات اخبار اہلحدیث امرتسر میں "قابلِ توجہ اعیانِ اہلحدیث" کی سُرخی دے کر وہابیوں کے خصائل اس طرح واضح کرتے ہیں کہ:

"ہم (وہابیوں) میں ہمارے گھر کی لڑائیاں ہی تاحال ختم نہیں ہوئیں طعن و تشنیع، غیبت، آتشِ حسد وغیرہ ہم میں موجود ہیں۔ نہ ہم میں محبت ہے نہ اخوت نہ ہمدردی نہ یکجہتی غرضیکہ جملہ اوصاف بشریہ ہم سے یوماً فیوماً مفقود ہو رہے ہیں"۔

(اہلِ حدیث امرتسر ص۱ کالم ۲، ۳ جون ۱۹۳۸ء)

## وہابی مولویوں کی کتابوں سے فتنہ و فساد پیدا ہوتا ہے

وہابیوں کی عظیم المرتبت شخصیت مولوی شمس الحق صاحب اپنے فرقہ کے مولوی فقیر اللہ صاحب مدراسی کے رسالوں پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"مولوی فقیر اللہ پر اللہ تعالیٰ رحم فرمائے اُن کے رسالے سے ہم بہت بیزار ہیں۔ ایسے بیہودہ رسالوں سے جس قدر فتنہ و فساد ہوتا ہے۔ وہ اظہر من الشمس ہے۔ ان کا رسالہ میرے پاس بھی پہنچا ہے۔ اس کے مطالعہ سے سخت رنج والم ہوا"۔

(اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۳، ۷ فروری ۱۹۱۳ء)

کیا لطف جو غیر پردہ کھولے
جادو وہ جو سر چڑھ کر بولے



## ابراہیم میر سیالکوٹی کا آپس میں مصالحت کرنے پر ناراضگی کا اظہار کرنا!

وہابیوں کے مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی اپنے فرقہ کے جید عالم مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کے ساتھ اپنے ایک واقعہ کا تذکرہ کرتے ہیں کہ:

"۲۲ نومبر ۱۹۵۴ء کو سیالکوٹ میں فجر کی نماز مولانا محمد ابراہیم صاحب کی اقتدا میں ادا کی اور موصوف کا درس بھی سُنا۔ جس کے بعد آپ نے فرمایا کہ میں تیرے لیے دُعا کرتا رہتا ہوں۔ میں نے عرض کی کہ شکریہ ہے۔ مگر جس کی مجھے ضرورت ہے اس کی دُعا کیا کریں۔ فرمایا کہ وہ کیا ہے۔ میں نے عرض کیا کہ یہاں (سیالکوٹ) کی جماعت میں اختلافات ہیں۔ کچھ لوگ آپ کے ہمراہ ہیں اور کچھ حافظ محمد شریف صاحب کے حامی ہیں۔ تبلیغ کا دروازہ بند ہے۔ اگر کچھ کیا بھی جاتا ہے۔ تو وہ بھی پارٹی بندی کی وجہ سے بیکار ثابت ہوتا ہے۔ لہٰذا مصالحت کی اشد ضرورت ہے۔ یہ میری ضرورت ہے۔ اس کے لیے دُعا کریں تو میں خوش ہوں۔ میرے اس مفروضے پر دوسرے دوست بھی بول پڑے کہ مصالحت ضروری ہے۔ موصوف (ابراہیم صاحب میر) قدرے ناراض ہو کر گھر چلے گئے"۔

(العطر البلیغ ص۳۴ ج ۲)

ناظرین حضرات! صُلح دونوں ہم مسلک وہابی مولویوں کے درمیان ہونی تھی۔ اور صُلح پر ناراضگی کا اظہار کرنے والے اور اپنے گھر کا راستہ اختیار کرنے والے وہابیوں کے جید عالم مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی ہیں۔ جن کو آج کل امام العصر کے معزز لقب سے یاد کرنے کی تشہیر کی جا رہی ہے

## وہابی مولوی کا وہابی مولوی کی اقتدا میں نماز نہ پڑھنا

وہابیوں کے مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی ۲۶ جون ۱۹۵۵ء کا واقعہ لکھتے ہیں کہ ۲۶ جون کو نماز مغرب کے لیے مجھے (عنایت اللہ) کو کہا گیا تو میں نے انکار کر دیا۔ جس پر مجھے پکڑ کر مصلے پر کھڑا کر دیا گیا۔ اُدھر میں نے نماز شروع کی اُدھر مولوی احمد دین صاحب صف سے نکل کر پیچھے ہٹ گئے۔ اور نماز اکیلی پڑھی۔ ہاں مولوی عبد اللہ صاحب ثانی امرتسری اور مولوی ابراہیم صاحب تاندلیانوالہ اور دیگر ذی علم سب کھڑے رہے۔ نماز کے بعد دوستوں نے دریافت کیا۔ تو مولوی صاحب موصوف (احمد دین) نے فرمایا کہ اپنا اپنا خیال ہے۔ میری حافظ صاحب کی اقتدا میں نماز نہیں ہوتی۔ اس پر سب احباب نے افسوس کا اظہار کیا اور خاموش رہے۔ (العطر البلیغ ص ۳۵-۳۱ ج ۲)

## مصافحہ کرنے سے بیزاری اور سلام کا جواب معاف کر دو

غیر مقلدین حضرات کے مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کا ایک دوسرا واقعہ بھی مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی غیر مقلد بیان کرتے ہیں کہ:

سیالکوٹ کے جلسوں پر جو ذی علم بھی تشریف لاتے ہیں۔ ان میں سے کوئی بھی میرے سوا مولوی ابراہیم صاحب سے ملاقات نہیں کرتے۔ اس لیے انہیں ترغیب دلائی کہ اُن کے درس میں شامل ہوں۔ جس پر مولوی اسماعیل صاحب راولپنڈی مولوی علی محمد صمصام۔ مولوی محمد صدیق صاحب لائلپوری، مولوی محمد ابراہیم صاحب تاندلیانوالہ نے فرمایا کہ ہم شامل ہوں گے۔ بشرطیکہ آپ یہاں رات ہمارے پاس قیام کریں۔ میں نے کہا کہ نہیں۔ شاید آپ جائیں یا نہ جائیں مجھے تو ضرور جانا ہے۔ میں اپنی پھوپھی



صاحبہ کے ہاں محلہ سلطراں ٹھہرا ہوں۔ وہاں سے جگہ قریب ہے میں بہرحال حاضر ہوں گا۔ انشاء اللہ۔

چنانچہ میں صبح درس میں حاضر ہوا اور اثنائے درس میں یہ سب علماء کرام بھی تشریف لائے۔ درس کے بعد میں نے مولوی ابراہیم صاحب کی خدمت میں حاضر ہو کر سلام عرض کیا۔ اور مصافحہ کے لیے ہاتھ بڑھایا۔ اور وہ اُٹھ کر چل دیئے۔ اگرچہ اس حرکت کو سب نے بُرا منایا۔ مگر عذر پیش کیا۔ کہ انہیں خیال پیدا ہوا ہو گا کہ شاید آپ حافظ محمد شریف صاحب (وہابی) کی مصالحت کے لیے بمثل سابق کوئی تذکرہ نہ شروع کر دیں کہ موصوف اس کے لیے ہرگز تیار نہیں۔ میں نے کہا کہ میرا تو ایسا خیال نہیں تھا۔ اچھا اگر ذکر کرتا تو روک سکتے تھے۔ اس طرح سے اُٹھ کر چلے جانا ٹھیک نہیں۔ ایک صاحب نے کہا کہ اچھا میں گھر جاتا ہوں۔ تھوڑی دیر کے بعد وہ واپس تشریف لائے اور کہا کہ مولوی صاحب نے فرمایا ہے کہ حافظ عنایت اللہ کے سوا دیگر تمام ذی علم جو ملنے کے لیے آئے ہیں۔ وہ یہاں گھر آ کر مل سکتے ہیں۔ چنانچہ وہ سب ذی علم گھر تشریف لے گئے۔ اور میں مسجد میں بیٹھا رہا۔ پھر کافی انتظار کے بعد میں چلا آیا۔ پھر جلسہ پر ان مولوی صاحبان کی زبانی معلوم ہوا کہ موصوف آپ سے ملاقات نہیں کرنا چاہتے تھے۔

---

خدا کی شان ایک طرف میرے لیے تہجد میں دُعائیں۔ اور دوسری طرف سلام کا جواب معاف کر دو۔ مصافحہ نہیں۔ کیا خوب تلون مزاجی ہے۔

(العطر البلیغ ص ۴۶-۴۵ ج ۲)

## ابراہیم میر کی اکابر وہابیہ سے ناراضگی

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی ہی مولوی ابراہیم میر کے جنازہ کے متعلق لکھتے ہیں کہ :

"جنازہ پر جو علماء تشریف فرما تھے ان کے اسماء گرامی یہ ہیں : مولوی سید داؤد صاحب غزنوی ۔ مولوی عبداللہ صاحب روپڑی ۔ مولوی اسماعیل صاحب گوجرانوالہ ۔ ورثاء نے اپنے کسی عزیز کو تار کے ذریعے لاہور اطلاع دی تو ان بزرگوں کو بھی معلوم ہو گیا ۔ تو وہ خود تشریف لائے کہ اہلحدیث کے ایک جید عالم فوت ہو گئے ہیں مگر افسوس کہ جمعہ کے لیے کسی کو بھی ورثاء نے پسند نہیں فرمایا ۔ ایک مقامی صاحب نے ان سب کی موجودگی میں جمعہ پڑھایا کہ موصوف ان سب سے ناراض تھے ۔" (العطر البلیغ ص۴۸)

## وہابی کا وہابی مولوی کی داڑھی نوچنا

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی خود ہی رقمطراز ہیں کہ :

"۲۲ ردسمبر ۱۹۶۳ء کو حاجی شیخ عبدالرحمان صاحب اور شیخ عبیداللہ صاحب کے ہمراہ وزیر آباد پہنچا ۔ اور شیخ عبدالرحمان صاحب سے ملاقات کی ۔ کہ انہوں نے کسی سے ذکر کیا تھا ۔ کہ میں حافظ عنایت وزیر آباد آیا تو اس کی داڑھی نوچوں گا ۔ چنانچہ میں نے سلام کیا ۔ اور مصافحہ کے لیے ہاتھ آگے کیا ۔ تو انہوں نے نہ تو سلام کا جواب دیا اور نہ مصافحہ کے لیے ہاتھ بڑھایا ۔" (العطر البلیغ ص ج ۲)

## وہابی مولوی سے وہابی کا بات کرنے کو دل نہ چاہنا

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی لکھتے ہیں کہ :

"میں مولوی عبداللہ صاحب صوفی کے گھر پہنچا ۔ تو انہیں گھر نہ پا کر ان کی دکان پر گیا ۔ اور سلام کیا ۔ مگر جواب ندارد ۔ مصافحہ کے لیے ہاتھ بڑھایا ۔ تو موصوف نے مصافحہ نہیں کیا بلکہ فرمایا میں تیرے سے بات نہیں کرنا چاہتا ۔" (العطر البلیغ ص۱۸۷ ج ۲)

توبہ توبہ ! وہابی مولویوں کا کردار ایسا ہے کہ ان کے اپنے فرقہ کے ہی ان کے ساتھ مصافحہ کرنے اور سلام کا جواب دینے اور بات تک کرنے کو تیار نہیں ۔ مگر ڈاڑھی نوچنے کے لیے تیار ہیں ۔ یا یہ سب بزرگانِ دین کی توہین اور تحقیر کرنے کا صلہ ہے ۔

ڈھیٹ اور بے شرم دُنیا میں بھی دیکھے ہیں مگر
سب پہ سبقت لے گئی ہے بے حیائی آپکی

لکھنؤ سے عبدالغفار صاحب نے ایک مضمون "اہلحدیث کے ادارے اور ان کی حالت زار" اخبار اہلحدیث امرتسر میں شائع کرایا ۔ جس میں انہوں نے ایک ایسا جملہ لکھا ہے کہ جس سے یہ حقیقت روزِ روشن کی طرح عیاں ہو جاتی ہے کہ اختلاف اور نزاع وہابی ہی ڈالتے ہیں وہ جملہ یہ ہے :

"ہم اپنے بھی آپس میں اختلاف اور نزاع ڈالتے ہیں ۔ اور الزام شیطان کو لگاتے ہیں ۔" (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۸ ۸ر جنوری ۱۹۳۶ء)

## امیر جمعیت اسماعیل سلفی کانگریسی کا حال

مولوی اسماعیل صاحب سلفی کانگریسی آف گوجرانوالہ جو کہ امیر جمعیت تھے کے متعلق فیروزالدین سیالکوٹی نامی وہابی شخص جس کے حکیم صادق سیالکوٹی اور حافظ شریف سیالکوٹی مؤید ہیں رقمطراز ہے کہ :

"گویا اس طرح آمرِ پاکستان (مولوی اسماعیل آف گوجرانوالہ) نے سیالکوٹ میں تفریق اور انتشار کا بیج بویا ۔ حافظ محمد شریف کے مقابلہ

میں پارٹی بازی کرائی۔ اور سیالکوٹ کو اہلحدیثوں کی باہمی جنگ کا کوریا بنایا۔" (پمفلٹ انتشاری کانفرنس ص۳ سطر ۱۳ تا ۱۵)

فیروز الدین وہابی واشگاف الفاظ میں جمعیت کے امیر کے متعلق بڑے یقین کے ساتھ لکھتے ہیں کہ:

"یقین کیجئے! کہ مولوی اسماعیل صاحب نے نومود جماعت محض انتشار کے لیے پیدا کی ہے" (انتشاری کانفرنس ص۹)

## وہابی بزرگوں کی برکت سر پھٹول اور انتشار ہے

یہی فیروزالدین سیالکوٹی وہابی اپنی جمعیت کے امیر کی برکت کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتے ہیں کہ:

"آہ مولوی اسماعیل صاحب کی امارت کی برکت سے گوجرانوالہ میں اختلاف کی خلیجیں جغرافیائی حیثیت اختیار کرچکی ہیں۔ لائل پور میں سر پھٹول کا بازار گرم ہے۔ ملتان میں انتشار کا جھکڑ چل رہا ہے۔ سارے پاکستان کے اکثر علمائے اہلحدیث مولوی صاحب سے نالاں ہیں۔ مولوی صاحب سے علماء کو ہزاروں شکایتیں ہیں۔ سید صاحب (ابوبکر غزنوی خلف الرشید مولوی داؤد غزنوی) کے ساتھ مولوی نے ایسا جھگڑا۔ لڑائی اور جدال شروع کر رکھا ہے۔ کہ سارے پاکستان کے اہلحدیث رو رہے ہیں۔ (انتشاری کانفرنس ص۱۱)

مولوی محمد یوسف صاحب کلکتوی وہابیہ کے محدث مولوی عبدالستار صاحب دہلوی کے بارے میں رقمطراز ہیں کہ:

"مولوی عبدالستار دہلوی اور ان کے ساتھی بے وقعت اور ڈھیٹ ہیں۔ سمجھدار انسان ان کے منہ نہیں لگا کرتے۔ بلکہ لوگوں کو خبردار کیے دیتے ہیں کہ بھائی ذرا ان سے بچتے رہنا تمہاری ساری متاع دنیوی تو درکنار ایمان جیسی قیمتی شے پر بھی ڈاکہ ڈالنے سے گریز نہ کریں گے"



(الارشاد جدید کراچی یکم جمادی الاول ۱۳۷۴ھ ص۱۱)

اہلحدیث امرتسر میں ہی لکھا ہے کہ:

"(وہابیوں) میں جس قدر خود رائی کا مادہ ہے اسی قدر علماء کے ساتھ بے ادبی اور گستاخی کا بھی مادہ ہے اس کے ساتھ الحاجی شکایت اور زبان درازی سے عوام تو عوام خواص کے دلوں کو پھیر لینے کا بھی جادو یہ جانتے ہیں۔ ہم اپنے کرم فرما مولوی ابوالقاسم کی طرف تعجب کی نگاہ سے دیکھتے ہیں کہ ان کو کیسے بے سمجھے بوجھے کسی کی خوشامد میں اپنے باپ کے سچے دوست پر وار کرنے کی ہمت ہوگئی۔ اور ایسے سخت اور دل شکن حملوں سے تعاقب کیا کہ برابر کا آدمی بھی اپنے برابر کی شان میں ایسے جملے لکھنے میں ضرور تامل کرے گا۔ اصل یہ ہے کہ مولویوں کی منہ دیکھی خوشامدوں ہی نے تو جماعت اہلحدیث کا یہ حال کر رکھا ہے۔ سچ ہے الشر شرار العلماء۔ (اہلحدیث امرتسر ص۱۱ ستمبر ۱۹۰۸ء)

مجدد الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری اپنے فرقہ کے اکابر کو مصالحت کا مخالف اور انتشار پسند قرار دیتے ہوئے ایک واقعہ کے حوالے سے لکھتے ہیں۔ کہ

"۲/۳ مارچ ۱۹۱۲ء کو انجمن اہلحدیث امرتسر کا سالانہ جلسہ تھا جس میں مولانا عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی اور مولانا حافظ عبدالمنان صاحب وزیر آبادی وغیرہ بھی شریک تھے۔ ان حضرات مخالفین (غزنوی پارٹی) سے اور تو کوئی مدد نہ ہوسکی۔ جھٹ ایک ہاتھی کے کان جتنا مخالفت کا اشتہار دے دیا۔ حالانکہ ابھی کا ذکر ہے۔ کہ فروری ۱۹۱۱ء میں مصالحت ہوئی۔ جس کا اثر یہ ہوا تھا کہ حافظ عنایت اللہ صاحب کے ہاں سب نے مل کر دعوت کھائی۔ اس سے بعد خدا جانے کیا امر پیدا ہوا کہ جھٹ سے مصالحت توڑ دی گئی یہی حال مولوی احمد اللہ صاحب امرتسری کا ہے۔ اور یہی

کیفیت ہمارے آنریبل مولانا محمد حسین صاحب بٹالوی کی ہے

(اہلحدیث امرتسر صلا ۱۲ / ۵ اپریل ۱۹۱۲ء)

وہابیہ نجدیہ کی مرکزی جمعیت وہابیہ ہند کے سیکرٹری مولوی عبدالعزیز اپنی کتاب "فتنہ ثنائیہ" کی ابتداء میں ہی "مولوی ثناء اللہ کی تلبیس" کی سرخی جما کر لکھتے ہیں کہ :

"مولوی ثناء اللہ صاحب کی وجہ سے جماعت میں جو اختلاف برپا ہے۔ کوئی شخص اس پر مسرت اور شادمانی کا اظہار نہیں کر سکتا۔ بلکہ گردوپیش کے حالات اور عام مفاد اسلامی کے لحاظ سے یہ چیز انتہائی رنج و قلق کا باعث ہے۔ اس وقت جو مشکلات اور مصائب ہر طرف سے ہمارا محاصرہ کیے ہوئے ہیں۔ ان کے تباہی خیز اثرات سے محفوظ رہنے کے لیے آپس میں محبت و الفت کے رشتے استوار کرنے کی سخت ضرورت ہے۔ اور اس میں کوئی شک نہیں کہ اتحاد و اتفاق اللہ تعالیٰ کی خاص نعمتوں میں سے ہے لیکن کوئی اتحاد، کوئی جماعت اور کوئی جتھہ نہ موجب برکت ہو سکتا ہے نہ کامیابی اور فوز و فلاح سے بہرہ ور ہو سکتا ہے۔ جس کی بناء اخلاص اور تقویٰ پر نہ ہو۔ جو خود اسلام کا حامل اور عامل نہ ہو جیسے صحابہ کرام، آئمہ دین اور محدثین کرام نے بے شمار مصائب و تکالیف کے برداشت کرنے کے بعد زندہ رکھا۔ اور داخلی و خارجی جہاد کر کے معتزلہ اور دوسرے فرقوں کے گمراہ کن خیالات و عقائد سے محفوظ کر کے ہم تک پہنچا دیا۔

(فتنہ ثنائیہ صلا)

قارئین کرام! آپ نے وہابی اکابر کی تفرقہ بازی کے کارنامے ان کے فرقہ کے اکابر ہی کی کتب اور اخبارات کے حوالہ جات سے پڑھ لیے ہیں ویسے اکثر و بیشتر مقامات پر آپ نے ان حضرات کو گفتگو کرتے ہوئے دیکھا ہوگا تو یہی کہتے ہیں کہ ہم فرقہ بندی اور انتشار کو بالکل پسند نہیں کرتے ہم تو صلح پسند ہیں۔ ان حضرات کا یہ کہنا کوئی نیا نہیں۔ زمانہ نبوی کے منافق بھی یہی کہتے تھے جیسا کہ قرآن پاک میں ہے :



وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ لَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ قَالُوا إِنَّمَا نَحْنُ مُصْلِحُونَ ۔

اور جو ان سے کہا جائے زمین میں فساد نہ کرو تو کہتے ہیں ہم تو سنوارنے والے ہیں۔ (پ۱ ع۲)

یہ حضرات بھی بالکل انہیں کے نقش قدم پر چلتے ہیں۔

حکیم الامت حضرت خواجہ محمد حسن صاحب نقشبندی مجددی سرہندی بھی اپنی تصنیف لطیف "اصول اربعہ" میں تحریر فرماتے ہیں کہ :

"ہمیں است عادت وہابیہ کہ خود را حامیان دین و شریعت میدانند۔ (۷)

## وہابی مولویوں پر امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی کا فتوےٰ

وہابیوں کے منشی محمد جعفر تھانیسری اسماعیل دہلوی کا فتویٰ نقل کرتے ہیں کہ:

"جماعت میں تفرقہ ڈالنے والوں پر لعنت آئی ہے"

(تواریخ عجیبہ صلا ۱۹۳ مطبوعہ )

وہابیوں کی کتب میں اکابر وہابیہ کا یہ اقرار نامہ موجود ہے کہ وہابی مولوی تفرقہ باز ہیں۔ ان میں فرقہ بندی کا مرض عام ہے۔ اس اقرار نامہ کو ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے اسماعیل دہلوی کا فتویٰ پڑھیں تو یہ کہنا بالکل بجا ہوگا کہ وہابی مولوی لعنتی ہیں۔

ناظرین کرام! آپ کے ذہن میں یہ سوال بار بار آتا ہوگا۔ کہ یہ تفرقہ اور انتشار جو وہابی مولویوں نے شروع کر رکھا تھا۔ جن کی گواہی بھی وہابی اکابر کی تحریریں ہیں۔ آخر اس کی اصل وجہ کیا ہے یہ کیوں انتشار اور تفرقہ پیدا کرتے ہیں۔ اس کا جواب خود مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی

نے اپنی کتاب 'احیاء المیت' میں اپنے وہابی عوام کو خبردار کرتے ہوئے دیا ہے کہ:

'جماعت اہلِ حدیث اپنے ناقص العلم اور غیر محتاط نام نہاد علماء کی تحریروں اور تقریروں سے دھوکہ نہ کھائے۔ کیونکہ ان میں سے بعض تو پرانے خارجی اور بے علم محض اور بعض پرانے کانگریسی ہیں۔ جو کانگریس کا حقِ نمک ادا کرنے کے لیے ایک نہایت گہری زمین دوز (UNDER GROUND) تجویز کے تحت انگریزی پالیسی (DEVIDE AND CONQUER) تفرقہ ڈالو اور فتح کرو سے مسلمانوں کو اختلافی مسائل میں مشغول کرکے باہمی اتفاق میں رکاوٹ اور مسلمانوں میں خصوصاً اہلحدیث میں تعصب پیدا کرنا چاہتے ہیں۔' (احیاء المیت ص۲۶)

مندرجہ بالا تحریر سے روزِ روشن کی طرح عیاں ہے کہ تفرقہ اور انتشار کانگریسی مولویوں کی ایک نہایت گہری زمین دوز سازش ہے۔ اور عوام و خواص پر یہ بھی پوشیدہ نہیں کہ اہلِ سنت وجماعت بریلوی حضرات میں سے کانگریسی کوئی بھی نہیں۔ اگر کانگریسی ہیں تو وہ صرف اور صرف وہابی دیوبندی مولوی ہیں۔ لہٰذا تفرقہ اور انتشار کے بس یہی ذمہ دار ہیں۔

## مولوی اشرف علی تھانوی کی شہادت

غیر مقلدین وہابی حضرات کے ممدوح مولوی اشرف علی صاحب تھانوی واشگاف الفاظ میں یہ گواہی دیتے ہیں کہ:

'یہی حال غالی غیر مقلدین کا ہے۔ خصوصاً بدگمانی اور بدزبانی کا مرض ان میں خصوصیات سے ہے۔ شیعوں کی طرح تبرا ان کا بھی شعار ہے۔ بزرگوں کی شان میں گستاخی کرنا۔ ان کے یہاں بھی ذریعۂ نجات ہے۔ ایسی غیر مقلدی نیچریت کی پہلی سیڑھی



ہے۔ اللہ بچائے۔' (افاضات الیومیہ ص۲۲ ج ۵)

دیوبندیوں کے حکیم الامت تھانوی نے ایک صاحب کے سوال کے جواب میں فرمایا کہ جی ہاں فقہ نہایت مشکل چیز ہے۔ اس میں بڑی احتیاط کی ضرورت ہے۔ اور لوگ تو زیادہ تر اسی میں بے احتیاطی سے کام لیتے ہیں خصوصاً بعضے غیر مقلدین اس باب میں بڑے دلیر ہیں۔ ہمارا مذہب بحمد اللہ مدون ہے مگر ان مدعی غیر مقلدوں کا نہ کوئی سر ہے نہ پیر۔ جو جی میں آیا فتوے دے دیا۔ ایک مرتبہ ایک غیر مقلد مولوی صاحب نے یہ چھاپ دیا کہ دادا کی بیوی سے نکاح جائز ہے۔' (افاضات الیومیہ ص۸ ج ۵)

ناظرینِ کرام! انتشار اور تفرقہ بازی کو فروغ دینا فرقہ وہابیہ کا کام ہے۔ جس کو ان کے اکابرین کی کتب اور عبارات سے ثابت کیا ہے۔ اب فرقہ وہابیہ کے اکابر کی علمی قابلیت کی حقیقت بھی مسلمہ حضرات کی عبارات اور شہادات سے عیاں وبیاں کی جاتی ہے۔

## وہابیہ کی علمی قابلیت

طائفہ وہابیہ کی علمی قابلیت کا راز مفسر الوہابیہ مولوی وحید الزماں حیدرآبادی فاش کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

'غیر مقلدوں کا گروہ جو اپنے تئیں اہلحدیث کہتے ہیں۔ انہوں نے ایسی آزادی اختیار کی ہے کہ مسائل اجماعی کی پرواہ نہیں کرتے۔ نہ سلف صالحین اور صحابہ اور تابعین کی قرآن کی تفسیر صرف لغت سے اپنی من مانی سے کر لیتے ہیں۔ حدیث شریف میں جو تفسیر آچکی ہے۔ اُس کو بھی نہیں سُنتے۔'

(حیاتِ وحید الزماں ص۱۰۲ سطر ۸ تا ۱۰۔ وحید اللغات)

یہی وہابیہ کی مقتدر شخصیت وحید الزماں صاحب مزید رقمطراز ہیں کہ:

'ہمارے اہلِ حدیث بھائیوں نے ابنِ تیمیہ اور ابنِ قیم اور شوکانی

اور شاہ ولی اللہ اور مولوی اسماعیل دہلوی کو دین کا ٹھیکیدار بنا رکھا ہے ۔ جہاں کسی مسلمان نے ان بزرگوں کے خلاف کسی قول کو اختیار کیا ۔ بس اُس کے پیچھے پڑ گئے ۔ بُرا بھلا کہنے لگے ۔ بھائیو! ذرا غور کرو ۔ اور انصاف کرو ۔ جب تُم نے ابوحنیفہ اور شافعی کی تقلید چھوڑی تو ابنِ تیمیہ ۔ ابنِ قیمؒ اور شوکانی جو اُن سے بہت متاخر ہیں ان کی تقلید کی کیا ضرورت ہے ۔" (حیاتِ وحید الزمان ص۱۰۲ سطر ۲ تا ۶ وحید اللغات)

## امام الوہابیہ محمد بن عبدالوہاب نجدی کا علم

مفتی حرم شریف علامہ دحلان مکی علیہ الرحمۃ تحریر فرماتے ہیں کہ:

"تمام مذاہب کے علماء شرق و غرب سے ابنِ عبدالوہاب کے رد کے لیے کھڑے ہو گئے ۔ اور بعض نے اس کے رد میں امام احمد علیہ الرحمۃ اور ان کے اقوال کا التزام کیا ۔ اُس سے ایسے مسائل پوچھے جن کو ادنےٰ درجے کے طالب علم جانتے ہیں ان مسائل کا جواب اس سے نہ بن پڑا ۔ اس لیے کہ اسے علوم کی استعداد ہی نہ تھی ۔ صرف ان خرافات کو جانتا تھا جو شیطان سے مزین کر دی تھیں ۔"

(الدرر السنیہ ص۴۲)

## وہابیہ کے تین اکابر کا علمی مقام

وہابیہ کے مولوی فقیر اللہ مدراسی اپنے فرقہ کے تین اکابر عبداللہ غازی پوری عبدالعزیز رحیم آبادی اور ثناء اللہ امرتسری کے علمی مقام کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتے ہیں کہ:

"اصحابِ ثلاثہ کشمیری (ثناء اللہ) غازی پوری (عبداللہ) رحیم آبادی (عبدالعزیز) نہ تو عالم ہیں کہ ان کو عالم کہا جائے ۔ نہ راہِ راست پر ہیں کہ ان کو اہلسنت میں داخل کیا جائے ۔"

(رسالہ ظفر ابی سعید بحوالہ اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۰ ۵ نومبر ۱۹۱۵ء)



## عبداللہ غازی پوری کا علم

وہابیہ فرقہ کے غزنوی خاندان کے چشم و چراغ امام عبدالجبار غزنوی کے شاگردِ رشید مولوی فقیر اللہ مدراسی اپنے فرقہ کے مجتہد عبداللہ غازی پوری کے متعلق ان کے علمی مقام کا راز ان الفاظ میں فاش کرتے ہیں کہ:

"جناب حافظ صاحب اتباعِ سلف کے صاف منکر ہیں ۔ بلکہ حدیث مرفوع صحیح کی بھی کچھ پرواہ نہیں کرتے اور اپنی رائے و قیاس کو اقوالِ صحابہ خیار و فتاویٰ سابقین اولین من المہاجرین و الانصار پر بلکہ حدیثِ صحیح پر بھی مقدم کرتے ہیں ۔"

(اہلحدیث امرتسر ص۵ کالم ۳ ۶ جون ۱۹۱۳ء)

## نواب صدیق حسن بھوپالوی کی علمیت

وہابیہ نجدیہ کے مجدد اور مفسر نواب صدیق حسن بھوپالوی کی شانِ علمیت بھی ان کے اس قول سے روزِ روشن کی طرح واضح ہو جاتی ہے:

"حجت تفسیر صحابہ غیر قائم است" (صحابہ کرام علیہم الرضوان کی تفسیر معتبر نہیں ۔ ہے ۔" (بدور الاہلہ فارسی ص۱۲۹ مطبوعہ بھوپال)

## وہابیوں کے نزدیک تفسیر صحابہ غلط ہے حافظ عبداللہ روپڑی کی گواہی!

روپڑی گروہ کے روحِ رواں حافظ عبداللہ روپڑی اپنے فرقہ میں سے ایک گروہ کی نشان دہی کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"افسوس صد افسوس کہ اب ہمارے (وہابیوں کے) ہی درمیان سے ایک ایسا فرقہ نکلا ہے ۔ جو ۔ ۔ ۔ ۔ سے بھی چار رتی بڑھ کر ہے وہ کہتا ہے کہ ہزارہا صحابہ حاضرینِ مجلس جن کی ہدایت و درایت

پر ساری اُمت متفق ہے۔ کسی آیت کی تفسیر میں غلطی پر ہوں اور ہم اس میں مصیب ہوں۔ تو کوئی بعید امر نہیں گویا ان کے نزدیک قرآن مجید کا ظاہری مطلب بھی ایسا مشکل ہے۔ کہ ایک امام نہیں۔ دو امام نہیں بلکہ ہزاروں آئمہ اس سے غفلت کر جاتے ہیں۔ پھر قرآن مجید کی فصاحت و بلاغت پر بھی ایمان ہے۔ یا للعجب وضیعۃ الادب۔

سرگروہ[1] اس فرقہ کے مولوی ثناء اللہ صاحب ہیں۔ انہوں نے اس امر کی شہادت کے لیے ایک تفسیر لکھی ہے۔ جو تفسیر القرآن بکلام الرحمان کے نام سے مشہور ہے۔ اس میں اُنہوں نے بتلایا ہے کہ سلف نے فلاں فلاں آیت کے اصلی مطلب سے غفلت کی ہے۔" (درایت تفسیری ص۱۶ مصنفہ عبداللہ روپڑی)

## من گھڑت اور حدیث کے خلاف تفسیر

حافظ عبداللہ صاحب روپڑی رقمطراز ہیں کہ:

"مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری من گھڑت اور حدیث کے خلاف تفسیر کرتے ہیں۔" (درایت تفسیری ص۵۵-۵۶)

## تفسیر نہیں بلکہ تحریف ہے

روپڑی صاحب اپنے فرقہ کے امام اور شیر پنجاب امرتسری کو مخاطب کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"آپ کی تفسیر القرآن بکلام الرحمٰن کو آپ ہی تفسیر کہتے ہوں گے ورنہ دُنیا تو اُس کو تحریف کہتی ہے۔" (حاشیہ فتاوٰی اہلحدیث ص۷ جلد اول)

---

[1] بدور الاھلہ کے حوالہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے گرو۔ نواب صدیق حسن بھوپالوی ہیں۔
(فقیر قادری محمد ضیاء اللہ غفرلہٗ)



## مولوی محمد حسین بٹالوی کی گواہی

وہابیہ کے مجتہد مولوی محمد حسین بٹالوی مولوی ثناء اللہ امرتسری کے علمی شاہکار تفسیر القرآن بکلام الرحمٰن کے متعلق اپنی رائے لکھتے ہیں۔ جس کو وہابیہ کے مولوی عبدالحق غزنوی اور عبداللہ روپڑی نے بھی درج کیا ہے وہ یہ ہے:

"اس تفسیر کا مصنف (مولوی ثناء اللہ امرتسری) اس تفسیر سراپا الحاد و تحریف میں پورا مرزائی، چکڑالوی اور چھٹا ہوا نیچری ہے۔"
(اربعین ص۳۴ تنظیم اہلحدیث روپڑ ص۹، ۷ اپریل ۱۹۳۷ء)

## اغلاط کا مجموعہ اور تحریفات کا پلندہ

مولوی عبدالحق غزنوی مولوی ثناء اللہ امرتسری کی تفسیر کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

"ایک تفسیر عربی مولوی ثناء اللہ کشمیری الاصل امرتسری الوطن میری نظر سے گزری تفسیر کیا ہے ایک اغلاط کا مجموعہ تاویلات کا ذخیرہ دیکھا۔ تعجب ہے یونیورسٹی کے فاضل کی فضیلت اور لیاقت پر تفسیر کے الفاظ غلط۔ معانی غلط۔ استدلالات غلط۔ بلکہ تحریفات میں یہودیوں کی بھی ناک کاٹ ڈالی۔" (اربعین ص۳)

## حرم شریف کے نجدی مدرس کا فتوےٰ

"ثناء اللہ نے جو کچھ لکھا ہے۔ وہ صحیح احادیث اور تفاسیر صحابہ کے مخالف لکھا ہے۔"
(فیصلہ مکہ ص۱۸-۱۹ مصنفہ عبدالعزیز)

## ثناء اللہ امرتسری منطق میں یتیم ہے

حافظ عبداللہ روپڑی جو کہ حافظ عبدالقادر روپڑی کے چچا جان ہیں اپنے فرقہ کے عظیم مناظر اور سردار مولوی ثناء اللہ امرتسری کے بارے میں لکھتے ہیں کہ:

"مولوی ثناء اللہ کو منطق کا بہت شوق ہے۔ اور اُس کو اپنا محبوب ترین علم بتایا کرتے ہیں۔ اسی لیے ان کی یہی کوشش ہوتی ہے کہ منطقی پیرایہ میں سمجھائیں مگر علمِ منطق ان کے ہاتھ سے نالاں و فریاد کُناں ہے۔"

"مولوی ثناء اللہ بیچارے منطق میں یتیم ہیں۔ ان کی تربیت ضرور ہونی چاہیے بلکہ عربیت میں بھی اتنے کمزور ہیں کہ جماعت اہلحدیث کے لیے بدنامی کا باعث بنے ہوئے ہیں۔ اسی بناء پر کسی وقت ان کو مدرسہ رحمانیہ دہلی میں داخلہ کی مخلصانہ رائے دی گئی تھی۔ جس کو انہوں نے بُرا منایا۔ خیر اُن کی مرضی۔"
(درایت تفسیری صـ مظالم ثنائی ۳/۲ صـ ۵۔ اخبار اہلحدیث صـ ۵، ۱۷ ۱۹۴۴ء)

غیر مقلدین کے سردار ثناء اللہ امرتسری نے اپنے اخبار اہلحدیث میں خود لکھا ہے کہ:

"ہمیں کہیں نہیں ملتا کہ صحابہ کرام نے کسی مسئلہ میں خلفاء اربعہ کے قول کو شرعی حجت کے پیش کیا ہو۔" (اہلحدیث امرتسر صـ ۲ یکم اکتوبر ۱۹۱۵ء)

وہابیہ نجدیہ کی مرکزی جمعیت ہند کے سیکرٹری مولوی عبدالعزیز صاحب لکھتے ہیں کہ:

"مولوی ثناء اللہ صاحب کے فرسودہ لیکچر اور بے محل اشعار اور اُلٹی سیدھی کہاوتوں سے لوگ بیزار ہونے لگے ہیں۔" (فیصلہ مکہ صـ ۲۵)

اب حافظ عبداللہ روپڑی کا بھی مقامِ علمی ذرا پڑھ لیں۔ حافظ عبدالقادر روپڑی یہ نہ کہتے پھریں کہ میرے چچا کے مقامِ علمی پر کسی وہابی نے تنقید نہیں کی۔ پڑھیے اور وہابی محدث کا علمی مقام دیکھیے۔

## حافظ عبداللہ روپڑی کا علم

سردار الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری رسالہ نا فہم مصنف پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے



ہیں کہ:

"اِس رسالہ میں حافظ عبداللہ روپڑی کی تصانیف پر نظر کر کے ثابت کیا گیا ہے کہ آپ فنِ تصنیف میں قابل نہیں ہیں۔"
(اہلحدیث امرتسر صـ ۸، ۱۷ جنوری ۱۹۴۷ء)

## وہابیوں کے محدّث عبدالمنان وزیر آبادی کا علم

مولوی ثناء اللہ امرتسری ابراہیم میر سیالکوٹی وغیرہم کے اُستاد اور محدّث حافظ عبدالمنان وزیر آبادی کی علمی قابلیت کی قلعی خود ان کے ہی ایک شاگرد مولوی عنایت اللہ اثری نے ان الفاظ میں کھولی ہے۔ مولوی صاحب بیان کرتے ہیں کہ:

"ایک دفعہ میں نے ترجمہ پڑھتے ہوئے اعتراض کیا۔ کہ احیاءِ موتیٰ اللہ پاک کی خاص صفت ہے۔ پھر عیسےٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام اس میں کیسے شریک ہوئے۔ فرمایا کہ بار بار باذن اللہ وارد ہوا ہے۔ اجازت سے شریک نہیں۔

میں نے عرض کی کہ میں بخاری شریف نہیں جانتا اگر آپ مجھے اجازت دے دیں تو کیا میں پڑھ سکتا ہوں۔ اجازت کے ساتھ علم بھی ضروری ہے۔ جو کہ عیسےٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو حاصل نہیں۔ پھر الوہیت کے کاموں میں اجازت کیا۔ عورت اپنے بس کے کام شوہر کی اجازت سے کر سکتی ہے۔ پھر دوسرے سے اپنے شوہر کے ساتھ بھی تعلق کا کوئی امکان نہیں۔ اللہ پاک نے عیسےٰ علیہ الصلوٰۃ والسلام کو اجازت دے کر اپنے ساتھ کیسے ملا لیا۔ بس پھر کیا تھا موصوف (عبدالمنان وزیر آبادی) نے مجھے مارا اور خوب مارا جو کہ میری کامیابی کا موجب ہوا۔ مگر وہ سوال آج تک کسی سے حل نہیں ہوا۔" (الجسر الجلیل صـ ۱۰ ج ۱)

## مولوی عبدالستار دہلوی کا علمی مقام

مولوی رفیق خاں پسروری کے اُستاد مولوی عبدالستار دہلوی جو بزعم خود مفسر اور محدث اور امام بھی ہیں کے متعلق ان کے باپ عبدالوہاب دہلوی کے شاگرد رشید مولوی محمد جوناگڑھی اپنے اخبار "محمدی" دہلی میں "مولوی عبدالستار صاحب صدری کی امامت سے میری علیحدگی" کی سُرخی دے کر مولوی عبدالستار صاحب دہلوی کا سب سے بڑا کارنامہ یہ بیان کرتے ہیں کہ:

"سیدھے سادھے جہلاء مساکین سے بیعت لی اور رجسٹر میں ان کا نام درج کر کے اُن کے انگوٹھے لگوائے۔ بس اللہ اللہ خیر سلا۔ مسئلہ امامت زندہ ہوگیا۔ سو شہیدوں کا ثواب مل گیا۔ سیاست (کی اہلیت کو بھی) اُڑایا۔ نظامت کو ہٹایا۔ جہلاء کو مفتی بنایا۔ علماء (سچے) اہلحدیث کی تحقیر اور توہین کو اپنا شعار بنایا۔"
(اخبار محمدی دہلی ص۱۰، ۱۵ مئی ۱۹۳۸ء)

اسی اخبار محمدی میں "مدعی امامت مولوی عبدالستار دہلوی جواب دیں" کی سُرخی دے کر ان کو مخاطب کرتے ہوئے وہابی مولوی عبدالصمد مدرس مدرسہ فیض محمدی جودھپور لکھتے ہیں کہ

"آپ کی قلابازیاں اب حد سے تجاوز کر چکی ہیں۔ جناب نے قرآن مجید و احادیث رسول اکرم صلعم (صلی اللہ علیہ وسلم) میں اپنی تاویلات باطلہ کو رواں دواں کرنے میں اس قدر ملکہ حاصل کر لیا ہے۔ کہ مرزا غلام احمد قادیانی کے بھی کان کتر لیے ہیں۔"
(اخبار محمدی دہلی ص۱۶، ۱۵ اکتوبر ۱۹۳۸ء)

## اعلاء احمق

وہابیوں کے مشہور اخبار "محمدی" دہلی کے نائب ایڈیٹر نے "روپڑی نے پھر رونا شروع کر دیا" کی سُرخی جما کر ابتدا جن الفاظ سے کی



ہے۔ وہ الفاظ حافظ عبداللہ روپڑی کی شان میں ہیں۔ جو کہ درج ذیل کیے جاتے ہیں:

"دُنیا میں اگر کسی کو اعلائے احمق کی ضرورت ہو تو اس چھوٹی کھوپڑی والی انسان نما ہستی (عبداللہ روپڑی) کو دیکھ لے۔"
(اخبار محمدی دہلی ص۱۰، ۱۵ ستمبر ۱۹۳۹ء)

وہابیوں کے مولوی محمد دہلوی حافظ عبداللہ روپڑی کی قرآن دانی کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتے ہیں کہ:

"(روپڑی) نے معارفِ قرآنی بیان کرتے ہوئے رنڈیوں اور بھڑووں کا ارمان پورا کیا۔ اور تماشبینوں کے تمام ہتھکنڈے ادا کیے۔" (اخبارِ محمدی دہلی ص۱۳، ۱۵ اپریل ۱۹۳۹ء)

## وہابیوں کے مفتی علم سے کورے جہالت کے پُتلے ہیں

وہابیہ کا یہی اخبار محمدی دہلی اپنے فرقہ کے مشہور و معروف مولوی عبدالوہاب صاحب دہلوی کے شاگرد مفتیوں کے بارے میں واضح الفاظ میں لکھتے ہے کہ:

"مفتی صاحبان میں بہت سے تو وہ ہیں۔ جو امامت کے ٹکڑوں پر پل رہے ہیں۔ علم سے کورے جہالت کے پُتلے۔ اُن سے جو چاہو لکھوا لو۔ جو چاہو مقدمہ بازی کرا لو۔ جو چاہو عدالتوں میں حلفیہ جھوٹ بلوا لو۔ وہ اسی مطلب کے لیے پالے پوسے جا رہے ہیں۔"
(اخبار محمدی دہلی ص۱۳، ۱۵ نومبر ۱۹۳۹ء)

## رفیق خاں پسروری کی گواہی

وہابیوں کے مولوی رفیق خان پسروری استاذ مولوی عبدالستار دہلوی کی علمی قابلیت کے متعلق گواہی کا تذکرہ خود وہابیہ کے مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی ان الفاظ میں کرتے ہیں کہ:

"ان (عبدالستار دہلوی) کے ایک اخص مُرید مولوی رفیق خان صاحب پسروری (سیالکوٹ) نے مجھ سے بیان کیا۔ کہ وہ اُردو کتب و رسائل سامنے رکھ کر مضامین کا انتخاب کرتا ہے۔ پھر ان کا حوالہ دیتا ہے۔ جس کا انہوں نے دیا ہوتا ہے۔" (العطر البلیغ ص۱۶۳ ج ۲)

## اُستاد کی گواہی

وہابیوں کے مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی اپنے شاگرد مولوی عبدالستار دہلوی کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"مولوی عبدالستار دہلوی نے حدیث یاکل فی سواد کا ترجمہ کیا کہ وہ رات کو ہی کھاتا اور پیتا ہے۔ اور رات کو ہی دیکھتا بھالتا ہے۔ اور رات کو ہی چلتا پھرتا ہے۔ کیا خُوب ہے۔"

(الجسر الجلیل ص۳۸ ج ۱)

## عقل کا اندھا

مولوی عبدالوہاب دہلوی کے شاگرد رشید مولوی محمد دہلوی نے اخبار میں عبدالقادر دہلوی سابق نائب مدیر صحیفہ اہلحدیث دہلی کا ایک مضمون "دہلی کا ایک رسوائے عالم جھگڑا" کی سُرخی سے شائع کیا ہے جس میں وہابی مضمون نگار نے مولوی عبدالستار دہلوی کو عقل کا اندھا اور دین کا گندہ لکھا ہے۔" (اخبار محمدی دہلی ص۱۷ ۱۵ جولائی ۱۹۳۸ء)

وہابیوں کے روپڑی خاندان کے سربراہ مولوی عبداللہ روپڑی کے اخبار میں وہابیوں کے مولوی عبدالستار دہلوی کو مخاطب کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"لاتعد کا ترجمہ اور تفسیر جو بڑے بڑے اکابر محدثین اور آئمہ دین نے کی ہے۔ جو آپ نے لکھا ہے کہ اللہ تیری رکوع کی رکعت کی حرص کو زیادہ کرے۔ یہ محض من گھڑت ترجمہ اور ڈھکوسلا ہے۔ جو قابلِ سماعت نہیں۔"

(تنظیم اہلحدیث روپڑ ص۱۶ کالم ۳ یکم فروری ۱۹۳۳ء)



## امام عبدالوہاب دہلوی کی علمی قابلیت

وہابیہ نجدیہ کی جمعیت کے امیر مولوی اسماعیل صاحب سلفی کانگریسی اپنے اُستاذ امام عبدالوہاب دہلوی کے متعلق راقم ہیں کہ:

"مجھے حیرت ہے کہ مفتی (عبدالوہاب دہلوی) نے حدیث کا ایک حصہ لکھ کر اور پھر اس کو عام سمجھ کر سیاق کو نظر انداز کر کے امانتِ علم میں کس جرأت سے خیانت کی ہے۔"

(عدوان المفتی ص۱۹ سطر ۱۶ تا ۱۸)

حرمین شریفین کے مولویوں نے بھی وہابیوں کے امام عبدالوہاب دہلوی کی علمی قابلیت کے متعلق جو فیصلہ دیا ہے وہ بھی پڑھ لیجئے۔

"اس کا استدلال کرنا جہالت۔ کم علمی۔ بدنیتی اور کُند ذہنی کا نتیجہ ہے۔ یہ شخص یعنی عبدالوہاب کس قدر جاہل اور کتنا بڑا گمراہ ہے۔ عبدالوہاب کے فتاوی تو شرک کو ثابت کرنے والے اور حدیث کے مخالف ہیں۔ بلکہ یہ شخص تو شرک اور اسبابِ شرک کے دروازے کھول رہا ہے۔

اس قسم کا استدلال کرنے والا (عبدالوہاب) نرا جاہل۔ کلام الٰہی سے اور حدیث رسول سے محض ناآشنا ہے۔ اور کلامِ مفسرین کے معانی سے بالکل ناواقف ہے۔"

(فیصلہ حرمین شریفین ص۹)

## شاگرد کی گواہی

مولوی عبدالوہاب دہلوی کے شاگرد مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی وہابی اپنے اُستاد مولوی عبدالوہاب دہلوی کے مدرسہ کے طالب علموں کی علمی قابلیت کا حال ان الفاظ میں تحریر کرتے ہیں کہ:

"مگر افسوس کہ ان (شاگردوں) میں ایک بھی لائق اور کام کا نہیں"

اور اگر کوئی دیگر اساتذہ سے تعلیم پاکر ہوا بھی ہے۔ تو وہ آپ سے متفق نہیں۔ اور نہ آپ کو اس پر کچھ وثوق اور بھروسہ ہے۔ پھر ایسے تلامذہ پر کیا فخر۔ جو فارغ التحصیل ہو کر اپنی حاصل کردہ سند بھی بمعہ ترجمہ سبقاً پڑھتے ہوں۔" (سحر عظیم ص۳۲)

وہابیہ کے مشہور واعظ مولوی یحییٰ صاحب حافظ آبادی کی بھی گواہی اپنے فرقہ کے مولوی عنایت اللہ اثری کے متعلق درج کر دینا ضروری سمجھتا ہوں۔ کیونکہ یہ گواہی خود مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی نے اپنی کتاب میں درج کی ہے۔ وہ یہ ہے۔

"مولوی یحییٰ حافظ آبادی نے مجھ سے ذکر کیا کہ ہماری جماعت کے بعض دوست آپ (عنایت اللہ) کو رئیس المادلین الضالین المکذبین ٹھہراتے ہیں۔" (العطر البلیغ ص۱۱۶ ج ۲)

خرد کا نام جنوں رکھ دیا جنوں کا خرد
جو چاہے آپ کا حسنِ کرشمہ ساز کرے

## اکابر وہابیہ جاہل اور گمراہ ہیں مولوی فقیر اللہ مدراسی کی گواہی

فرقہ وہابیہ کے بزرگ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے لکھا ہے کہ مولوی فقیر اللہ صاحب مدراسی اپنے رسالہ ابی ظفر سعید کے شروع میں لکھتا ہے کہ:

"اصحابِ ثلاثہ کشمیری (ثناء اللہ) غازی پوری (عبد اللہ) رحیم آبادی (عبد العزیز) نہ تو عالم ہیں کہ ان کو عالم کہا جائے۔ نہ راہِ راست پر ہیں۔ کہ ان کو اہلسنت میں داخل کیا جائے۔ بایں بے بضاعتی و بے استعدادی و گمراہی و کجروی و نافہمی ان کو مجتہد اور مدِ مقابل مجتہدین صادقین آئمہ دین کے ہونے کا دعویٰ۔ لہٰذا ان کو ملاحدہ



ثلاثہ اور ان کی تحریف کو حدیثِ خرافہ کہا گیا۔ اور ان کو جاہل ضال مضل کر کے لکھا گیا ہے۔ یہ گالیاں نہیں بلکہ ان کے القاب و صفات ہیں۔ جو ان میں موجود ہیں۔ ایسی گالیاں کتاب و سنت و سیر سلف امت سے ثابت ہے۔ بلکہ ضروری ہے۔" (اہلحدیث امرتسر ص۱۱ ۵ رنومبر ۱۹۱۵ء)

## مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کی گواہی

غیر مقلدین وہابی حضرات کے ابراہیم میر سیالکوٹی کی گواہی بھی وہابیہ کی علمی قابلیت کے متعلق درج کر دینا فائدہ سے خالی نہ ہوگی۔ میر صاحب سیالکوٹی لکھتے ہیں کہ:

"وہ مسلمان اور بالخصوص دیوبندی اور اہلحدیث علماء جو کانگریس یا اس کی پارٹی کے امیدواروں کو ووٹ دینے کو کہتے ہیں۔ وہ کس قدر سادے اور دماغ کے کورے ہیں۔ کہ کسی مہمل بات کے پیچھے اپنے مال اور جانیں ضائع کر دینے کو فرماتے ہیں۔" (پیغامِ ہدایت ص۷۴-۷۵)

ابراہیم میر سیالکوٹی اسی کتاب میں ایک دوسرے مقام پر لکھتے ہیں کہ:

"افسوس ان لوگوں پر بالخصوص اہلحدیث علماء پر جو چھوٹے چھوٹے امروں میں لوگوں پر فتوے جڑتے رہنے کے مشتاق ہیں کہ وہ قرآنِ کریم کی ایسی صاف تصریحات اور ایسے واضح اور بیّن ڈراوے اور ایسی سخت شرط کے مقابلہ میں بھی اڑے رہیں۔ اور اپنے طریقِ عمل کو حکمِ قرآنی کے موافق کرنے کی بجائے اسے توڑ موڑ کر اپنے خیال و خواہش اور اپنی پارٹی (کانگریس) کی قرارداد کے ماتحت مسلمانوں کو خدا کی مقرر کردہ شاہراہ سے گمراہ کرنا چاہیں اور اسلام کی گاڑی کو پٹڑی سے اتارنا چاہیں۔" (پیغامِ ہدایت ص۲۴)

## وہابیوں کے شیخ الحدیث مولوی اسماعیل سلفی کو دعائے قنوت صحیح نہ آنا

مولوی عنایت اللہ اثری غیر مقلد ہی اپنے فرقہ کے عظیم المرتبت امیر مولوی اسماعیل سلفی آف گوجرانوالہ کے متعلق بیان کرتے ہیں کہ:

"ایک روز وتروں کے بعد میں نے مولوی اسماعیل صاحب کو بلا کر کہا کہ آپ مجھے دعائے قنوت سنائیں کہ اس میں ایک لفظ آپ ہر روز غلط پڑھتے ہیں۔ چنانچہ موصوف (اسماعیل سلفی) نے اس طرح پڑھا جیسے روز پڑھا کرتے تھے۔ یعنی کہ یعز اور یذل کو بضمہ (پیش سے) پڑھا تو میں نے فتحہ (زبر) لگایا۔ جسے آپ نے قبول فرمایا۔" (الجبر الجلیل ص۳۷ ج ۱)

مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی ہی لکھتے ہیں کہ:

"مولوی اسماعیل سلفی آف گوجرانوالہ کی بعض اغلاط عربیہ کا ذکر ۱۹۲۲ء میں کر آیا ہوں اور بعض کا ۱۹۵۵ء میں ذکر آ رہا ہے۔"

(الجبر الجلیل ص۱۳۳ ج ۱)

## مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی کی تفسیر میں اغلاط

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی ہی رقمطراز ہیں کہ:

"۳-۴-۵ نومبر ۱۹۴۴ء کو جمعیت اہل حدیث امرتسر کا گول باغ میں جلسہ ہوا۔ جس میں مولوی عبداللہ صاحب ثانی کی دعوت پر میں بھی شامل ہوا۔ ۴ نومبر کو بعد نماز ظہر توحید پر میری تقریر ہوئی۔ میرے بعد مولانا محمد ابوالقاسم صاحب بنارسی کھڑے ہوئے۔ اور اثنائے تقریر میں فرمایا کہ مولوی ثناء اللہ صاحب کی تفسیر القرآن



بکلام الرحمٰن کی نسبت حافظ عنایت اللہ صاحب وزیر آبادی کی تفسیر آیت للسائلین زیادہ غلط ہے۔ مگر افسوس کہ علماء کرام مولوی صاحب کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں۔ اور حافظ صاحب کو کچھ نہیں کہا جاتا۔" (الجبر الجلیل ص۱۲۵ ج ۱)

## خطرناک تفسیر

وہابیہ نجدیہ کے مولوی احمد دین صاحب اپنے فرقہ کے مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی کی تفسیر "آیات للسائلین" کے متعلق بتاتے ہیں کہ:

"جب آپ کی یہ تفسیر نئی نئی شائع ہوئی تو حافظ محمد شریف تاجر کتب کشمیری بازار لاہور کی دکان پر بیٹھے ہوئے۔ حافظ عبداللہ روپڑی اسے مطالعہ فرما رہے تھے۔ تو میں نے دریافت کیا کہ اس کی عربی کیسی ہے۔ فرمایا عربی دریافت کرتا ہے۔ یہ تو مولوی ثناء اللہ صاحب کی تفسیر سے بھی زیادہ خطرناک ہے۔ اور خلاف اسلاف بھی۔" (العطر البلیغ ص۳ ج ۱)

## گدھے کی مثال کے مصداق

امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری نے اپنے فرقہ کے مولوی فقیر اللہ مدراسی کے بارے میں ان کو مخاطب کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"آپ کے رسائل جو میرے پیش نظر ہیں۔ ہر فقرے، ہر سطر اور ہر صفحہ میں بجز۔ کافر۔ مرتد۔ ملحد۔ کی بڑ اور دجال۔ منافق۔ زندیق کی رٹ کے کوئی مستحسن علمی مبحث یا پند و نصائح کا نام تک نظر نہیں آتا۔ گو آپ مولوی ہیں۔ عامل بالحدیث ہیں مگر ان تمام ناجائز مکروہات کی بنا پر جو عمداً آپ سے آئے دن سرزد ہوتے جاتے ہیں۔ میں آپ سے مستدعی ہوں کہ ایماناً آپ تو بتلایئے کہ آیت کمثل الحمار یحمل اسفاراً کے آپ

مصداق ہیں یا نہیں۔' (اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۱۱ ۵ر نومبر ۱۹۱۵ء)

## مولوی شمس الحق کی گواہی

ڈاکٹر ابو محمد جمال الدین لکھتے ہیں کہ مولوی شمس الحق رئیس ڈیانواں نے مورخہ ۱۹ر دسمبر کے خط میں فرمایا ہے کہ مولوی فقیر اللہ صاحب میں ایسی سختی و درشتی ہے کہ وہ حد سے متجاوز ہے۔ اُن کا ہر دو رسالہ میرے پاس پہنچا ہے۔ اُن کی قلم سے ایسی عبارت نکلتی ہے۔ جو کہ شانِ اہلِ علم نہیں۔ سب و شتم کا بہت بڑا حصہ اس میں موجود ہے۔'

(اہلحدیث امرتسر ص۸ ۷ر فروری ۱۹۱۳ء)

## اخبار اہلحدیث امرتسر پڑھنے والے احمق ہیں، بٹالوی کی تحریر

وہابیوں کے مجتہد مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کا اپنے فرقہ کے اخبار اہلِ حدیث امرتسر جو کہ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کی زیرِ ادارت شائع ہوتا ہے کے بارے میں اخبار اہلحدیث مورخہ ۴ر ذیقعد ۱۳۳۳ھ مطابق ۲۴ر ستمبر ۱۹۱۵ء پرچہ نمبر ۴۷ جلد نمبر ۱۲ ص۴ کالم سوم میں ایک مضمون ایڈیٹر صاحب اخبار 'اہلِ حدیث' نے نقل کیا ہے۔ جس میں تمام ناظرین اہلحدیث کو خواہ چھوٹا ہو یا بڑا۔ عالم ہو یا اُمّی صوفی ہو یا معمولی درجہ کا مسلمان۔ وکیل ہو یا بیرسٹر ایٹ لا رسب کو مولانا صاحب بٹالوی (محمد حسین) نے احمق کا خطاب عنایت فرمایا ہے۔ (اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۱ کالم ۳ ۸ر اکتوبر ۱۹۱۵ء)

قارئینِ عظام! یہ تحریر جس شخصیت کی ہے وہ وہابیوں کے نزدیک مجتہد ہیں۔ جیسا کہ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے اپنے اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص میں خود ان کے مجتہد ہونے کا اقرار کیا ہے
اور اخبار اہلِ حدیث امرتسر جس دور میں شائع ہوتا تھا قریباً وہابی مولوی جن میں اکابر اور اصاغر سب شامل ہیں۔ اس کو پڑھا کرتے تھے پس وہابیوں کے مجتہد



کے فیصلہ کے مطابق سب وہابی مولوی احمق ہوتے۔

## علمی میدان میں وہابیوں پر مرزا قادیانی کی سبقت: ایک وہابی مولوی کی شہادت

غیر مقلدین وہابی حضرات کے مولوی ابو البشیر مراد علی صاحب نے ہی اہلِ حدیث امرتسر میں لکھا ہے کہ:

'اگر جماعت اہلِ حدیث کے رکن مجھے بُرا نہ کہہ اُٹھیں تو اُن سے مرزا آنجہانی بھی علمی میدان میں سبقت لے گیا ہے۔ چند دنوں میں بالکل قلیل تعداد جماعت سے ایک اعلیٰ مشن قائم کر گیا ہے۔' (اہلِ حدیث امرتسر ص۷ ۱۷ر ستمبر ۱۹۱۵ء)

## مولوی اشرف علی تھانوی کی گواہی

وہابیوں کے ممدوح مولوی اشرف علی تھانوی وہابی مولویوں کی کم علمی کی شہادت ان الفاظ میں دیتے ہیں کہ:

'جو کچھ ان کے جی میں آتا ہے کرتے ہیں۔ اور شاذ اور ضعیف احادیث کو بھی سہارا بنا لیتے ہیں۔ یہ لوگ نفس حدیث کے عامل ہیں۔ حدیثِ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے عامل نہیں۔ یہ لوگ اپنے نفس کے موافق احادیث تلاش کیا کرتے ہیں۔'

(روح القیام وعظ دوم ملفوظات ہفت اختر ص۸)

یہی مولوی اشرف علی صاحب تھانوی غیر مقلدین کے متعلق نہایت ہی واضح الفاظ میں مزید لکھتے ہیں کہ:

'بس یہ حالت ہے ان لوگوں کی۔ میں یہ نہیں کہتا کہ شرارت سے ایسا کرتے ہیں مگر جب اتنا ذہن اور فہم نہیں جتنا اُن حضرات میں تھا پھر خواہ مخواہ اجتہاد کی ہوس کیوں کرتے ہیں۔ خود کچھ آتا نہیں اور دوسروں کے اجتہاد پر اعتراض ہے۔ دوسروں کی تقلید

سے عار ہے اور خود مجتہد بنتے اور تمام دُنیا سے اپنی تقلید کے اُمیدوار ہیں۔ یہ خُود بدفہمی اور بدعقلی کی بات ہے۔ تمام دُنیا کے عقلاء مِل کر بھی فقہاء کی جوتیوں کی گرد کو بھی نہیں پہنچ سکتے۔ موٹر میں تیل تو ہے سو میل کے چلنے کا مگر ارادہ کر دیا دو سو میل کا۔ ایسی ہی مثال ان لوگوں کی پھر اپنے پر دوسروں کو قیاس کرنا کہ وہ بھی ایسے ہی بے دلیل کہہ دیا کرتے ہوں گے۔ سخت نادانی ہے۔ ان حضرات پر اعتراض کرنے کا کیا کسی کا منہ ہے۔

اس کو مولانا رومی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں؛

کار پاکاں را قیاس از خود مگیر
گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر

(افاضات الیومیہ ص۹ ج ۵)

ناظرین حضرات! وہابیہ کی علمی قابلیت کا جائزہ آپ نے ان کے اپنے ہی اکابر کی تحریروں سے لگا لیا۔ بایں وجہ ان میں بزرگان دین کی گستاخی بے ادبی اور توہین کا مادہ بدرجہ اتم پایا جاتا ہے مسلمہ بزرگان دین تو ایک طرف رہے انہوں نے تو اپنے فرقہ کے اکابر کی توہین و تذلیل کرنے میں بھی کوئی دقیقہ نہیں چھوڑا جس کا ثبوت ان کی ہی کتابوں سے اور ان ہی کے حوالوں سے پیش کیا جاتا ہے۔

---



# توہین بزرگانِ دین

بزرگانِ دین کی توہین کرنا وہابی مولویوں کا شعار ہے۔ جن حضرات نے امام الانبیاء سرورِ کائنات محمد مصطفیٰ علیہ افضل الصلوٰت والتسلیمات کی اپنی کتب میں توہین اور تحقیر کی ہے۔ ان کے نزدیک دیگر مُرسلین انبیاء اور صالحین کا کیا مقام ہے۔

وہابیہ نجدیہ کے امیر مولوی یوسف کلکتوی اپنے فرقہ کے مولوی عبدالستار دہلوی کے بارے میں رقمطراز ہیں کہ؛

"مولوی عبدالستار دہلوی شارح حدیث شریف۔ بزرگانِ دین اُمتِ محمدیہ پر احسان فرمانے والوں کو جھوٹا اور فریبی قرار دینے والا ہے۔ اور یہ شیوہ ان کو ورثہ میں ملا ہوا ہے۔"

(الارشاد جدید کراچی ص۲۴-۲۵ رجب المرجب ۱۳۷۹ھ)

وہابیوں کی اہلِ حدیث کانفرنس آف جھانڈہ ضلع گوڑگانوہ اپنی جماعت کے امامیہ پارٹی جس کے صدر مولوی رفیق خاں صاحب پسروری کے اُستاد مولوی عبدالستار صاحب دہلوی ہیں کے بارے میں واشگاف الفاظ میں لکھتے ہیں کہ؛

"امامیہ اراکین خلافت جن کے نزدیک صرف و نحو کے مباحث بھی کتاب و سُنّت کے خلاف ہیں۔ علمائے اہلِ حدیث کو گالیاں دینے اور تمام اہلِ اسلام کو جہالت و کفر کی موت مارنے میں کسی مرزائی سے پیچھے نہیں ہیں۔"

(اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص کالم ۱، ۲۷ مئی ۱۹۳۸ء)

## تُوتُو کر کے خطاب

وہابیوں کے مولوی ابو محمد حسین محمد حسن لال کنواں دہلی اپنے فرقہ کے ہی مولوی عبدالجلیل سامرودی کی بدزبانی اور توہین آمیز لہجے کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتے ہیں کہ:

"بدزبانی دیکھئے کہ مولانا ثناء اللہ جو اُس کے دادا کے برابر ہیں۔ انہیں تو تو کر کے خطاب کرتا ہے۔ یہی روش مولانا محمد صاحب کے بارے میں ہے۔" (اخبار محمدی دہلی ص۱۶ یکم مارچ ۱۹۳۹ء)

وہابیوں کے مشہور اخبار "الاعتصام" میں وہابیوں کی مشہور و معروف شخصیت کے متعلق درج ہے کہ:

"پچھلے دنوں صحیفہ اہل حدیث کراچی میں اہل حدیث اہل توحید کو اطلاع کے عنوان سے مولانا عبدالجلیل صاحب سامرودی کا ایک چند سطری مضمون شائع ہوا تھا اس مضمون میں مولانا ثناء اللہ صاحب امرتسری . . . . پر ایسے الفاظ میں تنقید کی گئی تھی۔ جسے پڑھ کر ہر شخص کو ذہنی و قلبی کوفت ہوئی ہوگی۔"

(الاعتصام لاہور ص۷ کالم ۲ / ۸ نومبر ۱۹۵۷ء)

وہابیوں کی مقتدر شخصیت مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی بھی اس حقیقت کو تسلیم کرتے ہیں کہ وہابی بے ادب اور گستاخ ہیں۔ کیونکہ جب انہوں نے اپنی مسجد کے لیے خطیب کی اپیل کی۔ تو اس میں گستاخ اور بے ادب نہ ہونے کی قید لگائی تھی۔ اصل اپیل درج ہے۔

## استدعا بندۂ ضعیف بخدمت عُلمائے اہلحدیث

مجھے ایک ایسے جامع معقول و منقول اہلحدیث اہل علم کی ضرورت ہے۔ جو میرے سامنے یہاں پر کچھ مدت قیام کرے۔ تاکہ لوگ بھی اس سے مانوس ہو جائیں۔ اور وہ بھی شہر کے حالات



سے واقفیت حاصل کرے۔ تنخواہ حسبِ لیاقت و کارگزاری دی جائے گی۔ حافظِ قرآن کو ترجیح دی جائے گی۔ اور اخلاق کی سنجیدگی اور عمل کی صلاحیت اور عقیدہ کی صحت ضروری شرائط ہیں۔ مختصر یہ کہ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے مسلک پر سلفی العقیدہ ہو۔ امرِ تصوف و علمِ کلام کے ذوق سے آشنا ہو۔ بزرگانِ دین۔ آئمہ مجتہدین و محدثین کا ادب ملحوظ رکھنے والا ہو۔ گستاخ و بے ادب اور خشک مزاج نہ ہو[1]۔"

(اہلحدیث امرتسر ص۵ کالم ۲ / ۲۹ اکتوبر ۱۹۴۲ء)

ناظرینِ کرام! مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی نے جو شرائط لگائی ان میں عقیدہ کی صحت، بزرگانِ دین، آئمہ مجتہدین اور محدثین کا ادب ملحوظ رکھنا۔ بے ادب گستاخ اور خشک مزاج نہ ہونا درج ہے۔ ان شرائط کو پڑھ کر یقیناً یہ کہنا پڑے گا کہ وہابی مولوی بدعقیدہ۔ بے ادب۔ گستاخ اور خشک مزاج بھی ہوتے ہیں۔ ورنہ وہابیوں کی ایک عظیم المرتبت شخصیت یہ شرائط قطعاً نہ لگاتی۔

## گُستاخ ہیرو

مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی نے اپنی کتاب "سیرت المصطفٰے" میں اپنے فرقہ کے مولوی ابوالقاسم بنارسی کانگریسی کو جماعت اہلحدیث کا گُستاخ ہیرو قرار دیا ہے۔ (سیرت المصطفٰے ص۱۰)

میرے دل کو دیکھ کر میری وفا کو دیکھ کر!
بندہ پرور منصفی کرنا خدا کو دیکھ کر

---

[1] افسوس تاحال مولوی ابراہیم میر کی جامع مسجد میں ان صفات کا حامل کوئی خطیب نہیں آیا۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

## وہابی آئمہ اربعہ کی توہین کرتے ہیں کہنا درست ہے

جمعیت وہابیہ کے سابق امیر مولوی داؤد غزنوی نے ساہیوال کے خطبۂ جمعہ میں واضح طور پر سامعین (جو اکثر و بیشتر وہابی تھے) کو سخت الفاظ میں تنبیہہ کی کہ دوسرے لوگوں کی یہ شکایت کہ اہلحدیث حضرات آئمہ اربعہ کی توہین کرتے ہیں۔ بلا وجہ نہیں ہے۔ اور میں دیکھ رہا ہوں کہ ہمارے حلقہ میں عوام اس گمراہی میں مبتلا ہو رہے ہیں۔ اور آئمہ اربعہ کے اقوال کا تذکرہ حقارت کے ساتھ کر جاتے ہیں۔ یہ رجحان سخت گمراہ کن اور خطرناک ہے۔ اور ہمیں سختی کے ساتھ اس کو روکنے کی کوشش کرنی چاہیے۔"

(داؤد غزنوی ص ۸۸-۸۹)

امیر جماعت داؤد غزنوی کے خطبہ کے ان الفاظ کو بار بار پڑھنے کے بعد اب تو کسی کو وہابیوں کے بے ادب اور گستاخ ہونے میں کوئی شبہ نہیں رہتا۔

گئی طفلی جوانی پیری آئی !
کراب بھی ہوش اے نادان گستاخ

## وہابیوں کو سیدنا امام اعظم علیہ الرحمۃ کی بددعا ہے

وہابیوں کے امیر مولوی داؤد غزنوی کانگریسی نے اپنے شاگرد کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ:

"مولوی اسحاق! جماعت اہلحدیث کو حضرت امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ کی روحانی بددعا لے کر بیٹھ گئی ہے۔ ہر شخص ابوحنیفہ ابوحنیفہ کہہ رہا ہے۔ کوئی بہت ہی عزت کرتا ہے تو امام ابوحنیفہ کہہ دیتا ہے۔ پھر ان کے بارے میں ان کی تحقیق یہ ہے کہ وہ تین حدیثیں جانتے تھے یا زیادہ سے زیادہ گیارہ۔ اگر کوئی بہت بڑا احسان کرے تو وہ انہیں سترہ حدیثوں کا عالم



گرادیتا ہے۔ جو لوگ اتنے جلیل القدر امام کے بارے میں یہ نقطۂ نظر رکھتے ہوں۔ ان میں اتحاد و یک جہتی کیونکر پیدا ہو سکتی ہے۔"

(داؤد غزنوی ص ۱۳۶-۱۳۷)

## بے ادب وہابی طالب علم کا مرتد ہوجانا

وہابیوں کے ہی مولوی داؤد غزنوی کانگریسی اپنے مدرسہ کے ایک طالب علم کا حال لکھتے ہیں کہ:

"ہمارے مدرسہ کا حال سنیئے! ایک روز حضرت والد بزرگوار (مولانا عبدالجبار غزنوی) کے درس بخاری میں ایک طالب علم نے کہہ دیا کہ امام ابوحنیفہ کو پندرہ حدیثیں یاد تھیں۔ مجھے ان سے زیادہ حدیثیں یاد ہیں۔ والد صاحب کا چہرہ مبارک غصہ سے سرخ ہوگیا۔ اور اس کو حلقۂ درس سے نکال دیا۔ اور مدرسہ سے بھی خارج کردیا۔ اور بفحوائے اتقوا فراسۃ المؤمن فانہ ینظر بنور اللہ فرمایا کہ اس شخص کا خاتمہ دین حق پر نہیں ہوگا۔ ایک ہفتہ نہیں گزرا تھا۔ کہ وہ طالب علم مرتد ہوگیا۔"

(داؤد غزنوی ص ۳۸۴)

قارئین کرام! سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالے عنہ کا بے ادب مرتد ہوجاتا ہے تو امام المرسلین محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالی علیہ وآلہ وسلم کا بے ادب اور گستاخ کیونکر مرتد نہ ہوگا:

وہابی مولوی بزرگان دین کی توہین کرتے کرتے اپنی عقل و ہوش بھی کھو بیٹھے ہیں۔ یہاں تک کہ ان کو اپنے اور پرائے کی بھی تمیز نہیں رہتی گستاخی میں اتنے ماہر اور مشاق ہوگئے ہیں۔ کہ اپنے فرقہ کے بڑوں کو بھی خوب صلواتیں سنانے میں ان کو کسی قسم کی عار نہیں۔ چنانچہ غیر مقلد وہابی ڈاکٹر ابومحمد جمال الدین پشاوری اپنے فرقہ کے مولوی فقیر اللہ صاحب مدراسی

کو کھلی چھٹی لکھتے ہیں۔ اُس کھلی چھٹی کو مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے اپنے اخبار اہلحدیث امرتسر میں شائع کیا ہے۔ وہ کھلی چھٹی یہ ہے:

"اس رسالہ (الیقاظ المخطی) میں آپ نے مولانا حافظ عبداللہ غازی پوری مقیم دہلی فاضل فرشتہ صفت بزرگ مرنجان مرنج گوشہ نشین کو کس جرم میں صلواتیں سنائیں اور خلافِ تہذیب سب وشتم کا نشانہ بنایا۔" (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۸ ۷ فروری ۱۹۱۳ء)

الاماں قہر الٰہی ہے یہ غصہ اس کا
آج قاتل نے نہ اپنا نہ پرایا دیکھا

مولوی ثناء اللہ امرتسری اپنے استاد بھائی فقیر اللہ صاحب مدراسی کے متعلق ہی رقمطراز ہیں کہ:

"اسی گفتگو (بٹالوی اور ثنائی) کے دوران میں مدراس کا مشہور بدزبان فقیر اللہ بول پڑا۔ اس نے ایک چھ ورقہ شائع کیا۔ جس میں مولوی محمد حسین صاحب کی حمایت میں حسبِ عادتِ قدیمہ جی کھول کر گالیاں دیں۔ مجھے ہی دیتا تو شکایت نہ تھی۔ غضب تو یہ کیا کہ رافضیوں کی طرح اصحابِ ثلاثہ کو بھی نہیں چھوڑا۔"

(اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۱۰ ۵ نومبر ۱۹۱۵ء)

مولوی ثناء اللہ امرتسری اپنے استاد بھائی مولوی فقیر اللہ مدراسی کے متعلق ہی ان کا یہی شعار ہے ان کو مخاطب کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"پس اس صورت میں ناحق وناروا کفر والحاد کے فتوے اہلِ قبلہ پر لگائے جانا اور سب وشتم و خرافات کا سلوک جو آپ کرتے ہیں مقتضائے علم و شرافت نہیں۔"

(اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۱۱ ۵ نومبر ۱۹۱۵ء)

وہابیہ نجدیہ کے مولوی فقیر اللہ مدراسی نے جو مولوی ثناء اللہ امرتسری کی اور



دیگر اپنے فرقہ کے اکابر کی بے ادبی اور گستاخی کی ہے۔ اس کا اندازہ آپ خود مندرجہ ذیل اقتباسات سے لگالیں۔ اور یہ اقتباسات وہابیہ کے اخبار گھر بار اہلحدیث امرتسر سے لیے ہیں جو کہ مولوی ثناء اللہ امرتسری نے خود درج کیے ہیں۔

"حاصلِ مرام یہ کہ اس میں شک نہیں کہ ثناء اللہ چوتھا دجال ہے۔ ہند کے چار دجالوں میں سے اگرچہ تین تو مر کر واصل الی النار ہوئے مگر یہ چوتھا سب کا قائم مقام ہے۔ بلکہ ان سے بڑھ کر ہے۔ غرضیکہ ثناء اللہ ملحد۔ زندیق و دجال بلا مقال و محدث فی الدین بالیقین ہے۔"

(اہلِ حدیث امرتسر ص۲ ۱۶ جون ۱۹۱۶ء)

مولوی ثناء اللہ امرتسری مزید لکھتے ہیں کہ:۔

"اس مدراسی حجاج کی تیزی زبان وقلم ملاحظہ ہو کہ میرے ساتھ اور بزرگانِ دین کو بھی جن کے وجود پر آج جماعت اہلِ حدیث کو خصوصاً اور مسلمانوں کو عموماً فخر ہے۔ اس مدراسی حجاج نے نہیں چھوڑا۔ یعنی مولانا حافظ عبداللہ صاحب غازی پوری اور مولانا حافظ عبدالعزیز صاحب رحیم آبادی کو بھی میرے ساتھ ملا کر لکھا ہے۔"

(اہلِ حدیث امرتسر ص۲ ۱۶ جون ۱۹۱۶ء)

## امام عبدالجبار غزنوی کی گواہی

مولوی فقیر اللہ صاحب مدراسی کے متعلق وہابیوں کے امام عبدالجبار صاحب غزنوی کی بھی گواہی پڑھ لیجیے۔ یہ گواہی غزنوی صاحب نے مدراسی صاحب کے ایک رسالہ "ایقاظ المفتی" پر تبصرہ کرتے ہوئے دی ہے۔ وہ گواہی یہ ہے:

"یہ رسالہ جس کا نام "ایقاظ المفتی" ہے۔ نہایت جوش و خروش سے لکھا گیا ہے۔ اوّل سے آخر تک دریدہ دہنی و بے باکی کو خوب نبھایا گیا ہے۔ الفاظ و مہارت سے غیظ و

غضب کے شعلے بھڑکتے ہیں۔ اور دیکھنے والے کو سخت پریشان کرتے ہیں۔'

طرزِ بیان صاف طور پر گواہی دیتا ہے کہ جس دماغ سے یہ مضمون برآمد ہوا ہے۔ اس میں خلقِ محمدی و سیرتِ سلف کی بُو بھی نہیں پہنچی۔ ادب و حفظِ مراتب کے کوچہ میں قدم بھی نہیں رکھا گیا۔

از خدا خواہیم توفیق ادب — بے ادب محروم گشت از فضلِ رب

(اہلِ حدیث امرتسر ص۵ ۱۳ جنوری ۱۹۱۴ء)

وہابی عوام اور اُن کے مولوی یہ اقرار کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ:

'مولوی ثناء اللہ امرتسری کی شان میں مولوی حافظ عبداللہ روپڑی نے زہر آلود کلمات کہے ہیں۔ انہوں نے ہمارے سینوں کو چاک کر دیا ہے۔' (اہلِ حدیث امرتسر)

یہ ٹھہرے ہیں رہنما دین کے اب!
لقب ان کا وارث انبیاء اب

اخبار اہلِ حدیث امرتسر میں مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے دادا اُستاذ اور فرقہ وہابیہ کے مجتہد مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کے متعلق تحریر ہے کہ:

'مولوی محمد حسین بٹالوی صاحب نے جلد ۲۱ اشاعۃ میں تمام علماء آرا کو بڑے زور سے کوسا ہے۔ اور خوب جی کھول کر حسبِ عادت شریفہ بے نقط سُنائی ہیں۔'

(اہلِ حدیث امرتسر ص۱ کالم ۲ ۲۲ نومبر ۱۹۰۷ء)

وہابیہ نجدیہ کی مرکزی جمعیت اہلِ حدیث ہند لاہور کے جنرل سیکرٹری عبدالعزیز صاحب اپنے فرقہ کے مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے متعلق رقمطراز ہیں کہ:



'مولوی ثناء اللہ صاحب نے 'الکلام المبین' اور رسالہ 'فیصلہ آرہ' میں خاندانِ غزنویہ اور بالخصوص امام مولانا عبدالجبار صاحب غزنوی کے متعلق حد درجہ متبذل اور سوقیانہ بازاری حملے کر کے دل کی بھڑاس نکالنے کی کوشش کی ہے۔'

(فیصلہ مکہ ص۳)

## حافظ شریف سیالکوٹی کا ابراہیم کی شان میں گستاخی کرنا

سیالکوٹ شہر کے حافظ شریف صاحب کو مخاطب کرتے ہوئے وہابیوں کی انجمن مفاد المسلمین کے صدر لکھتے ہیں کہ:

'حافظ صاحب ہیں کہ حیاء اور شرم کا نام بھی لینا گناہ سمجھیں گے مولانا موصوف (ابراہیم میر) کا آپ کے ذمہ کچھ بقایا تھا۔ اس کے نہ دینے کے لیے آپ نے کتنے حیلے بہانے تلاش کیے۔ خدا کی پناہ۔ اُستاذِ مکرم (ابراہیم میر سیالکوٹی) کے بارہ میں نازیبا کلمات کہے کہ ایسے کلمات جو کسی شریف آدمی کو بُرے سے بُرا آدمی بھی نہیں کہہ سکتا۔ چہ جائیکہ شاگرد اپنے اُستاد کو کہے۔ پھر وہ اُستاد جس نے اُس کے ساتھ حد سے زیادہ الطاف کیے ہوں۔' (حافظ محمد شریف صاحب کی قلابازیاں ص۵)

سیالکوٹ شہر کی جمعیت وہابیہ کے نمائندے اور رُکن ایچ۔ ایم یوسف نے اپنے فرقہ کے ہی حافظ شریف صاحب سیالکوٹی کو ننگی گالیاں دینے والا جھوٹا اور شرارتی قرار دیا ہے۔'

(ردِ مغالطات ص۱۱)

## مدیر الاعتصام کی گواہی

وہابیوں کے اخبار الاعتصام کے مدیر مولوی اسحاق صاحب اپنے فرقہ کے مولویوں کی خدمت میں ایک دردمندانہ گزارش کے عنوان سے نصیحت کرتے ہیں۔ اس نصیحت

سے اِس حقیقت کی گواہی ملتی ہے کہ وہابی مولوی اپنے بزرگوں کی بھی توہین سے باز نہیں رہتے۔ وہ نصیحت یہ ہے:

'دُنیا کہاں سے کہاں نکل گئی ہے۔ اور اُس کے سامنے فکر و نظر کے نئے نئے دروازے کُھل گئے ہیں۔ لیکن آپ ہیں کہ ابھی تک اُنہیں مباحث میں اُلجھے ہوتے ہیں۔ اور حالات سے سبق اندوز اور واقعات سے عبرت پذیر ہونے کے پیچھے کی طرف دوڑ رہے ہیں۔ آپ کسی پر تنقید کرتے ہیں۔ تو نہایت سخت لہجہ کے ساتھ اور کسی کا تعاقب کرتے ہیں تو بے حد نامناسب الفاظ کے ساتھ۔ خدارا۔ اس باب میں اپنے بیگانے کو تو پہچانیئے اور گفتگو کرتے وقت یہ تو دیکھ لیا کیجیئے کہ آپ کا مخاطب کون ہے اور آپ کس کے متعلق کیا کہہ رہے ہیں۔'

(الاعتصام لاہور ص۲ ۸ر نومبر ۱۹۵۶ء)

## وہابیوں کی کتابیں موجبِ فتنہ و فساد ہیں

وہابیوں کے ڈاکٹر جمال الدین پشاوری ہی رقمطراز ہیں کہ:

'مولوی فقیر اللہ صاحب اللہ رحم فرماوے۔ ان کے رسالہ سے ہم سخت بیزار ہیں۔ ایسے بیہودہ رسالوں سے جس قدر فتنہ و فساد ہوتا ہے۔ وہ اظہر من الشمس ہے۔'

(اہل حدیث امرتسر ص۵ کالم ۳ ۳ر اکتوبر ۱۹۱۳ء)

## ابراہیم میر سیالکوٹی کی گواہی

فرقہ وہابیہ نجدیہ کے مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کی بھی اسی قسم کی ایک گواہی درج کرنا فائدہ سے خالی نہ ہوگا۔ میر سیالکوٹی 'دشنام نامے' کی سُرخی دیکر لکھتے ہیں کہ:



لکھتے ہیں کہ:

'اخبار اہل حدیث نمبر ۷ میں 'مولانا بٹالوی پھر بولے' کے عنوان سے ایک مضمون نکلا یُوں تو مولانا شیر پنجاب (امرتسری) کے مخالفوں نے بہت کچھ ہاتھ پیر مارے اور اعتراف میں رسالجات و پمفلٹ کے اوراق کالے کر رہے ہیں۔ مقصد ان رسالوں کے شائع کرنے کا یہ ہے کہ لوگوں کو بد زبانی سکھلائی جائے چنانچہ حال ہی میں چند کتابیں میں نے مکرمی مولوی محمد ابو القاسم صاحب بنارسی سے منگوائیں جب ویلیو پہنچا تو دو ورقہ کو سرسری نظر سے دیکھا گیا۔ بجز چنڈو خانے کی گالیوں کے اور کچھ نہ پایا۔' (اخبار اہل حدیث امرتسر ص۱۱ کالم ۲ ۵ر نومبر ۱۹۱۵ء)

## رُسوائی داستانوں کی فلم

حکیم صادق سیالکوٹی جو کہ فرقہ وہابیہ میں کثیر کتب کے مصنف ہیں اپنے اُستاد مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کو مخاطب کرتے ہوئے راقم ہیں کہ:

'اے حضرت! اگر میں آپ کی رُسوائی داستانوں کی ہزاروں میل لمبی فلم شہر کے لوگوں کو دکھا دوں تو سارا شہر 'لیلائے امارت' کے عشق میں دیوانہ ہو جائے۔ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی گدی کے جانشین کی زیارت کرنے کو پاک پنجاب دوڑ آئے۔ اور پھر فرطِ مسرت سے زائرین کی پرچھائیاں 'رُبابِ امارت' کے نغموں میں رقص کرنے لگیں۔ جس شخص کی زندگی کا پس منظر اتنا تاریک اور بھیانک ہو۔ اُسے چاہیئے تھا کہ منہ چھپا کر گوشہ مسجد میں خاموش

---

[1] ان میں چند واقعات بروایت صاحبزادہ مولانا محمد عبداللہ صاحب محفوظ ہیں۔ جن کے انکشاف پر زمین لرزنے لگے گی اور روزِ روشن تاریک رات میں تبدیل ہو جائے گا۔ اور طرزِ تحریر محدثین کے فنِ رجال و اسانید کے اصول پر ہو گا۔

زندگی گزارتا اور رو رو کر تلافیٔ مافات کرتا۔ لیکن حضور امیر اسّی سال کی عمر میں نئی جوانی چڑھے ہیں۔"

(مدعی امارت سے شرعی استفسار ص۲۷-۲۸)

قارئین کرام! وہابیوں نے جس انداز سے اپنے اکابر کی توہین، بے ادبی اور گستاخی کی ہے۔ ان کو ان کی ہی کتابوں سے پیش کیا ہے۔ جس فرقہ کے مولوی اپنے بزرگوں کی بے ادبی۔ توہین اور گستاخی سے باز نہیں آتے ان سے انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام اولیاء کاملین علیہم الرحمۃ کی بے ادبی اور گستاخی کوئی اجنبی بات نہیں۔ بلکہ یہ حقیقت ہے کہ یہ ان کو انبیاء عظام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور بزرگانِ دین علیہم الرضوان کی توہین اور بے ادبی کرنے کا صلہ ملا ہوا ہے۔ عارفِ رومی علیہ الرحمۃ نے کیا خوب فرمایا ہے۔

گر خدا خواہد کہ پردہ کس درد
میلش اندر طعنہ پاکاں کند!

وہابیہ نجدیہ کو بے ادبی اور گستاخی کی دوسری سزا یہ ملی ہے کہ اس فرقہ کے اکابر خود اپنے فرقہ کے مولویوں کے فتووں سے محفوظ نہیں رہ سکے۔ خود کو مبلغ اسلام کہلانے والے اپنے ہی فرقہ کے مولوی کے فتوے سے کفر و ضلالت کی تبلیغ کرنے والے قرار دیئے جا رہے ہیں۔ اس حقیقت کو روزِ روشن کی طرح عیاں ان کی ہی کتابوں کے بیاں سے پیش کیا جاتا ہے۔

---



# فتوے بازی

قدم قدم پر کفر و شرک کے فتووں کی بوچھاڑ کرنا وہابیوں کا محبوب مشغلہ ہے۔ اسی محبوب مشغلہ میں وہابی اکابر اتنے محو ہیں کہ ان کو اپنے اور بیگانے کی تمیز نہیں رہی۔ شاید ہی ان کا کوئی خوش قسمت مولوی ایسا ہو جو ان کے فتووں سے محفوظ رہا ہو۔ اس کے ثبوت میں مفسر الوہابیہ مولوی وحید الزمان حیدر آبادی اور فخر الوہابیہ ابراہیم میر سیالکوٹی کی شہادت کافی اور وافی ہوگی۔ ان کی شہادت کے بعد ان کے اکابر پر ان کے اکابر کے فتووں کی بوچھاڑ کا منظر پیش کروں گا جو کہ قابلِ دید ہے۔

**دو شہادتیں**

مفسر الوہابیہ مولوی وحید الزمان حیدر آبادی نے اپنے فرقہ کے بعض متاخرین مولویوں کے متعلق صریح الفاظ میں لکھا ہے کہ:

"ہمارے بعض متاخرین اہلحدیث نے احکام شرک میں بہت تشدّد سے کام لیا ہے اور دائرہ اسلام کو ان لوگوں نے تنگ کر دیا ہے۔ اور امورِ مکروہ اور محرّمہ کو شرک قرار دے رکھا ہے پس اگر ہمارے بھائیوں (وہابی مولویوں) کی غرض عملی شرک سے شرکِ اصغر یا انسدادِ ذرائع ہو تو اللہ ان کی اس خطا کو بخش دے اور معاف کر دے۔ ورنہ یہ (وہابی مولوی) لوگ غالی اور متشدّد فی الدین ہیں۔ اور تشدّد فی الدین گمراہ فرقہ خوارج کی علامات سے ہے۔"

(ہدیۃ المھدی ص۲۶)

**مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی**

وہابیہ کے امام العصر مولوی ابراہیم صاحب

مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کی اسی کی تائید میں دوسری گواہی پیش کرتا ہوں:

### مولوی ابراہیم میر کی گواہی

میر صاحب سیالکوٹی تحریر فرماتے ہیں کہ: افسوس ان لوگوں پر خصوصاً ان علماء پر بالخصوص اہلحدیث علماء پر جو چھوٹے چھوٹے امروں پر فتوے جڑتے رہنے کے مشتاق ہیں۔ کہ وہ قرآن کریم کی ایسی صاف تصریحات اور ایسے واضح اور بین ڈراوے اور ایسی سخت شرط کے مقابلہ میں بھی اڑے رہیں۔ اور اپنے طریقِ عمل کو حکمِ قرآنی کے موافق کرنے کی بجائے اُسے توڑ موڑ کر اپنے خیال وخواہش اور اپنی پارٹی (کانگریس) کی قرارداد کے ماتحت مسلمانوں کو خدا کی مقرر کردہ شاہراہ سے گمراہ کرنا چاہیں۔ اور اسلام کی گاڑی کو پٹڑی سے اُتارنا چاہیں؛

(پیغامِ ہدایت ص ۲۹)

اخبارِ محمدی دہلی کی گواہی بھی پڑھ لیجیے۔ اور یہ اخبار مولوی محمد صاحب جوناگڈھی کی زیرِ ادارت شائع ہوتا ہے۔ اُس میں وہابی فرقہ کے مولوی عبدالوہاب اور مولوی عبدالستار دہلوی صحیفہ اہلِ حدیث کے معتقدین اور مریدین کے متعلق لکھا ہے کہ:

"فرقہ امامیہ وہابیہ کا دین ایمان سمٹ کر صرف اسی میں آگیا ہے کہ ان کے گرُو کے ہاتھ پر بیعت کرکے جو اُس کا چیلہ ہوجائے۔ اور زکوٰتیں ان کی جھولی میں جاکر ہر سال ڈال آیا کرے۔ اور ان کے بتلائے ہوئے ہر مسئلہ کو دین ایمان سمجھے۔ شرکیہ منتر سے بوقتِ ضرورت ومجبوری جھاڑ پھونک جائز سمجھے وغیرہ وہ تو مسلمان مومن وارثِ جنت اور جو ان کی چوکھٹ نہ چومے ان پر چڑھاوا نہ چڑھائے وہ کیسا ہی نمازی وروزہ دار کیوں نہ ہو۔ ان کے نزدیک جاہلیت کی موت مرنے والا۔ اسلام کے پٹے کو اپنے گلے سے نکال پھینکنے والا ہے۔" (اخبارِ محمدی دہلی ص ۱۲ ۱۵ نومبر ۱۹۲۹ء)



میر سیالکوٹی نے بھی واضح الفاظ میں اپنے وہابیوں کو نصیحت کرتے ہوئے اپنے فرقہ کے مولویوں سے متنبہ کیا ہے کہ:

"جماعت اہلحدیث اپنے ناقص العلم اور غیر محتاط نام نہاد علماء کی تحریروں اور تقریروں سے دھوکا نہ کھائے۔ کیونکہ ان میں سے بعض تو پُرانے خارجی اور بے علم محض اور بعض پُرانے کانگریسی ہیں؛"

(احیاء المیت ص ۳۶)

## امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری پر فتوے

وہابیہ کے تین اکابر کی شہادتیں پیش کرنے کے بعد ایک دوسرے رخ پر فتووں کی بوچھاڑ کا منظر ملاحظہ فرمائیے: سب سے پہلے وہابیہ کے فخرِ پنجاب مناظر اور امام مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری پر بوچھاڑ کا منظر پیش کیا جاتا ہے۔

### نجدیوں کے مفتی قاضی ریاض کا فتوےٰ

نجدیوں کے مفتی قاضی ریاض محمد بن عبداللطیف نے امام الوہابیہ امرتسری کے متعلق فتوےٰ دیا ہے کہ:

"نہ تو مولوی ثناء اللہ سے علم حاصل کرنا جائز ہے۔ اور نہ اس کی اقتداء جائز ہے۔ اور نہ اس کی شہادت قبول کی جائے۔ اور نہ اُس سے کوئی بات روایت کی جائے۔ اور نہ اُس کی امامت صحیح ہے۔"

(فیصلہ مکہ ص ۱۶-۱۷)

### نجدی شخصیت کا فتوےٰ

نجدیوں کی مقتدر شخصیت سلیمان بن محمد النجدی نے امرتسری کے خلاف فتوےٰ لکھا ہے کہ:

"مولوی ثناء اللہ شرعاً ہر طرح پایۂ عدالت سے ساقط (یعنی اس کی شہادت نامقبول) ہے پس مسلمانوں پر تو یہ واجب ہے کہ

مولوی ثناء اللہ صاحب سے مقاطعہ کریں اور حکام کا یہ فرض ہے کہ اس کی زجر و توبیخ کریں۔ اگر باایں ہمہ وہ توبہ نہ کرے تو نہ تو اس کو سلام کیا جائے اور نہ اس کے ساتھ نشست برخواست کی جائے۔ اور نہ اس کے پیچھے نماز پڑھی جائے اور نہ اس کی قبر پہ دُعا کے لیے کھڑا ہو۔"

(فیصلہ مکہ صفحہ ۱۹-۲۰)

## شیخ حسن بن یوسف دمشقی مدرس حرم شریف کا فتوٰی

حرم شریف کے مدرس شیخ حسن بن یوسف دمشقی نے بھی امرتسری کے متعلق فتوٰی صادر فرمایا ہے کہ:
"مولوی ثناء اللہ بہت بُرا آدمی ہے جو خواہش کا بندہ۔ نفسِ امّارہ کا غلام اور بدعتی انسان ہے۔"

(فیصلہ مکہ صفحہ ۱۵ تنظیم اہلِ حدیث روپڑ ۷ اپریل ۱۹۳۹ء)

## عبداللہ روپڑی کا فتوٰی

وہابیہ نجدیہ کے روپڑی خاندان کے چشم و چراغ حافظ عبداللہ صاحب روپڑی اپنے فرقہ کے سراج اور شیرِ پنجاب مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے متعلق فتوٰی درج کرتے ہیں کہ:

"ہم (ثناء اللہ) کو جہنمی۔ معتزلی۔ ملحد۔ کافر بلکہ خبیث جانتے ہیں۔ مولوی ثناء اللہ سے دوستی نہ رکھو۔ کیونکہ وہ بے دین آدمی ہے۔"

(مظالم روپڑی صفحہ ۵ سطر ۳، ۴ مطبوعہ امرتسر و تنظیم اہلحدیث روپڑ ۱۵ دسمبر ۱۹۳۹ء اخبار اہلحدیث امرتسر صفحہ ۳ ۱۱ اکتوبر ۱۹۴۶ء)

وہابیہ کے اخبار محمدی دہلی میں مولوی ابو عبداللہ امرتسری نے لکھا ہے کہ:
"حافظ عبداللہ روپڑی کہا کرتے ہیں کہ ثناء اللہ تو چکڑالوی ہے۔ وہ حدیث کو مانتا ہی نہیں۔" (اخبار محمدی دہلی صفحہ ۱۲ ۱۵ اپریل ۱۹۳۹ء)

حافظ عبداللہ صاحب روپڑی اپنی دوسری کتاب میں لکھتے ہیں کہ



"ہمارے ہی درمیان ایک فرقہ نکلا ہے۔ جو...... چار رلی بڑھ کر ہے۔ سرگروہ اس فرقہ کے مولوی ثناء اللہ صاحب ہیں۔"

(درایت تفسیری صفحہ ۲۵)

## عبدالجبار غزنوی کا فتوٰی

وہابیہ کے غزنوی خاندان کے آفتاب اور امیر جمعیت داؤد غزنوی کانگریسی کے باپ امام عبدالجبار غزنوی فتوٰی دیتے ہیں کہ:
"مولوی ثناء اللہ کے قواعد گمراہ کُن ہیں۔" (مجموعۃ الفتاوٰی صفحہ ۲۱۹ مطبوعہ امرتسر)

## مولوی داؤد غزنوی کانگریسی کا فتوٰی

امرتسری خود لکھتے ہیں کہ:
"میرے عزیز دوست مولوی داؤد غزنوی آج وہ خاندان میں مل کر میرے کُفر کا فتوٰی شائع کر رہے ہیں۔"

(تحفہ نجدیہ از ثناء اللہ امرتسری)

"مولوی مذکور (ثناء اللہ امرتسری) کا باایں ہمہ اہلسنت و جماعت پھر اہلسنت میں فرقہ اہلحدیث کا دعوٰے کرنا اس کی دھوکہ دہی اور ابلہ فریبی ہے۔ بلکہ اہلحدیث تو درکنار اہلسنت و جماعت سے خارج ہے۔ کل اہلسنت علی الخصوص اہلحدیث اس کی صحبت اور مجالست سے بچیں۔ ایسا نہ ہو کہ اپنی بدعت میں ان کو بھی پھسا دے۔"

(اربعین صفحہ ۲۷)

## مولوی عبدالحق غزنوی کا فتوٰی

امام عبدالجبار غزنوی کے شاگرد رشید مولوی عبدالحق غزنوی فتوٰی درج فرماتے ہیں کہ:

"مولوی ثناء اللہ امرتسری ملحد اور معتزلی ہے۔ یہ شخص لائق امامت اور قابل اتباع نہیں ہے۔ اس کا جنازہ نہ پڑھا نہ جاوے اور مسلمانوں کے قبرستان میں دفن نہ کیا جاوے۔" (اربعین صفحہ ۲۸، ۲۹ مطبوعہ لاہور)

**مولوی محمد حسین بٹالوی کا فتوے** | وہابیہ نجدیہ کے مجتہد محمد حسین صاحب بٹالوی نے بھی فخر الوہابیہ امرتسری

پر فتوے صادر فرمایا ہے جس کا تذکرہ خود امرتسری صاحب نے اپنے اخبار اہلحدیث امرتسر میں ان الفاظ میں کیا ہے :

"مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی نے اشاعۃ السنۃ جلد ۱۸ کے صفحہ ۱۲۷ ، ۲۵۵ پر مجھ کو (ثناء اللہ کو) مرزائی لکھا ہے"

(اخبار اہل حدیث امرتسر صفحہ ۲۰ دسمبر ۱۹۰۷ء)

اس کے علاوہ امرتسری نے خود اقرار کیا ہے کہ :

"مولوی محمد حسین بٹالوی مجھے مرزائی قرار دیتے ہیں"

(اہلحدیث امرتسر صفحہ ۳ ، ۲۵ اکتوبر ۱۹۰۷ء ۔ اہلحدیث صفحہ ۱۲ ، ۱۵/۱۸ اکتوبر ۱۹۰۹ء)

بٹالوی صاحب ہی کا فتوے حافظ عبداللہ روپڑی اور عبدالحق غزنوی نے بھی شائع کیا ہے کہ :

"اس (مولوی ثناء اللہ) کا اہل حدیث کہلانا اور مطبع کا اور رسالہ کا عقائد کا اور اخبار کا نام اہل حدیث رکھنا محض ابلہ فریبی ہے اور دھوکہ دہی ۔ جس سے اس کی غرض و مقصود جہلائے اہل حدیث کو اپنے دام میں لانا ۔ اور اس ذریعہ سے ان کا مال مارنا اور ٹکے کمانا ہے" (اربعین صفحہ ۳۴ تنظیم اہل حدیث روپڑ صفحہ ۲ ، ۷ اپریل ۱۹۳۹ء)

**مولوی عبدالواحد غزنوی کا فتوے** | انجمن اہل حدیث لاہور نے اپنے سالانہ جلسہ کی

تاریخ ۲۹ دسمبر ۱۹۱۵ء مقرر کر کے اپنی جماعت کے مولویوں کو دعوت نامے دیئے ۔ جن میں مولوی ثناء اللہ امرتسری کا بھی نام تھا ۔ اور ان کا موضوع قادیانی مشن تھا ۔ نیز مولوی عبدالواحد غزنوی امام مسجد چینیانوالی لاہور کو بھی دعوت نامہ تھا ۔ مگر مولوی عبدالواحد غزنوی نے جلسہ میں آنے سے بدیں الفاظ انکار



کر دیا ۔

"اگر یہ جلسہ اہل حدیث کا ہے ۔ تب ثناء اللہ کو ہرگز نہ بلائیں ۔ اور نہ اس سے واعظ کرائیں ۔ جس مجلس میں وہ بلایا جائے ۔ وہ خاص اہل حدیث نہیں ہے" (اہل حدیث امرتسر صفحہ ۹ ، ۳۱ مارچ ۱۹۱۶ء)

**مولوی سعید بنارسی کا فتوے** | جو کہ وہابیہ کے نہایت ہی مقتدر مولوی ہیں نے بھی فتوے صادر فرمایا ہے کہ :

"مؤلف تفسیر (ثناء اللہ امرتسری) مذہب اہل حدیث سے خارج ہے ۔ اہل بدعت اور گمراہ فرقوں سے ہے"

(تنظیم اہل حدیث روپڑ صفحہ ۷ ، ۷ اپریل ۱۹۳۹ء ۔ اربعین صفحہ ۵۶)

مولوی ثناء اللہ امرتسری نے ۱۰ مئی ۱۹۱۴ء میں ایک جلسہ کی صدارت کی تو وہابیوں کے مقتدر مولوی محمد حسین بٹالوی نے ان کے حق میں یہ شعر لکھا :

اذا کان الغراب دلیل قوم
سیھدیھم طریق الھالکینا

یعنی کوا جس قوم کا رہنما ہو گا ۔ وہ ان کو تباہی کی طرف لے جاوے گا ۔ امرتسری کو کوا بنایا ہے"

(اخبار اہل حدیث امرتسر صفحہ ۴ ، ۷ جولائی ۱۹۱۴ء)

**ابراہیم میر سیالکوٹی کا فتوے** | وہابیوں کی مقتدر شخصیت ابراہیم میر

صاحب سیالکوٹی کا فتوے بھی پیش کرنا از حد مفید ہو گا ۔ وہ یہ ہے ۔

"مولوی ثناء اللہ امرتسری مرزائی فتنہ سے زیادہ فتنہ ہے"

(فیصلہ مکہ صفحہ ۱۵ سطر ۲۰ مطبوعہ امرتسر)

**مولوی محمد علی امرتسری کا فتوے** | وہابیہ کے میر واعظ پنجاب مولوی محمد علی صاحب امرتسری اپنے

فرقہ کے بزرگ امرتسری کے متعلق فتوے دیتے ہیں کہ:

"ثناء اللہ کو خدا نے نااہل سمجھ کر گمراہ کر دیا۔ یہ فلاسفہ یونان کے چیلوں سے خدائی حکم سے فاسق ہو گیا ہے۔"

(تنظیم اہلحدیث روپڑ مئی، اپریل ۱۹۳۹ء اربعین ص۳۰)

## مولوی عبدالرحمن دہلوی کا فتوے

وہابیہ نجدیہ کے مولوی عبدالرحمن صاحب دہلوی اپنے فرقہ کے مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے متعلق فتوے صادر فرماتے ہیں کہ:

"بے شک مولوی ثناء اللہ امرتسری دجالوں میں سے ایک دجال ہے۔ جملہ مسلمانوں کو اس سے کلام کرنے مجلس میں بیٹھنے۔ اس کو سلام کرنے اور اس کے سلام کا جواب دینے سے مکمل طور پر پرہیز کرنا چاہیئے۔ اس کے ساتھ مصافحہ بھی نہ کریں۔ اور نہ ہی اس کی تفسیروں کو پڑھنا چاہیئے۔" (اربعین ص۵)

## قاضی عبدالاحد خانپوری کے فتوے

غیر مقلدین حضرات کے مولوی قاضی عبدالاحد خانپوری جو کہ امام الوہابیہ ثناء اللہ صاحب امرتسری کے ہم استاذ ہیں فتوے ثناء اللہ امرتسری پر ہی چسپاں کرتے ہیں کہ:

"وہ بڑا ہی بے حیا ہے کہ نہ خدا سے شرماتا ہے اور نہ علماء سے اور نہ عباد اللہ الصالحین سے۔ اگر اس میں رائی کے دانہ کے برابر بھی شرم و حیا ہوتی۔ تو وہ ضرور بضرور میری کتاب کا جواب دیتا۔ اور اگر نہیں دے سکتا تو ان کفریات سے صریح تحریری توبہ کرتا۔ اور اس کا کفر بجمیع اصول آمنت باللہ ثابت کیا ہے بلکہ اس کو اکفر الکافرین ثابت کیا ہے۔ اس پر اس کا خاموش رہنا حرام تھا۔ شرعاً اور عقلاً اور عرفاً اور در حقیقت وہ اجہل الناس



واضل الناس ہے۔" (الفیصلۃ الحجازیہ ص۱۱)

"ثناء اللہ ملحد۔ زندیق کا عوام و جہال کے ہمراہ اشتہار دے کر جلسہ میں آریہ وغیرہ کفار سے مباحثہ کرنا بھی بدعت والحاد و زندقہ اور حرام بلکہ کفر ہے۔" (الفیصلۃ الحجازیہ ص۱۱)

"ثناء اللہ ملحد زندیق کا دین اللہ کا دین نہیں ہے۔ اس کا کچھ دین تو فلاسفر دہریہ نما ہے۔ کچھ دین اس کا دجالوں، نیچریوں۔ مرزائیوں کا ہے۔ اور کچھ دین اس کا ابوجہل کا ہے۔ جو اس امت کا فرعون تھا بلکہ اس سے بدتر ہے۔ کیونکہ وہ (ابوجہل) تثلیث کا قائل نہ تھا۔ اور یہ زندیق اللہ عزوجل کی ہزاروں تثلیث قرار دیتا ہے۔ بلکہ اس کا دین غیر اللہ کا ہے۔ بلکہ وہ اصول ستہ آمنت باللہ کا منکر ہے۔ پس وہ بحکم قرآن واجب القتل ہے۔" (الفیصلۃ الحجازیہ ص۵)

"مولوی ثناء اللہ امرتسری جہنم کے دروازہ کی طرف لے جانے والا ہے۔" (اربعین ص۲۳ از عبدالحق غزنوی)

"مولوی ثناء اللہ امرتسری خود تو منافق ہے اور مسلمانوں عامیوں کو بھی منافق بناتا ہے۔" (الفیصلۃ الحجازیہ ص۱۲)

قاضی عبدالاحد خانپوری وہابی نے اپنی کتاب کے دیباچہ میں لکھا ہے کہ:

"مولوی ثناء اللہ امرتسری یہود اور نصاریٰ سے اکفر ہے۔ اور اس کی ضلالت اور بداعتقادی کی اصلاح ممکن نہیں۔" (الفیصلۃ الحجازیہ)

"مولوی ثناء اللہ کشمیری تو سب اہل اہواء سے زیادہ برا بلکہ آریوں سے بھی بدتر ہے۔ تو اس سے بطریق اولیٰ بچنا ضروری ہوا۔ کیونکہ مرتد۔ منافق۔ زندیق ہے۔" (الفیصلۃ الحجازیہ ص۱۶)

"یہ ثناء اللہ تو ایمان سے بالکل خالی ہے۔ اور اس کے نزدیک ایمان کی نہ کچھ حقیقت ہے نہ قدر۔" (الفیصلۃ الحجازیہ ص۱۲)

وہابیہ نجدیہ کے قاضی عبدالاحد خانپوری نے امام الوہابیہ پر تو فتوؤں کی بوچھاڑ کی ہے۔ اب صرف ایک فتوٰے درج کرتے ہوئے وہابیہ کے دوسرے مولویوں کے فتوے درج کرتا ہوں وہ فتوٰے یہ ہے:

"میں نے اپنی کتاب "اظہار کفر ثناء اللہ بجمیع اصول آمنت باللہ" میں بوجوہ کثیرہ ثابت کیا ہے کہ وہ تمام کفار روئے زمین سے بدتر ہے۔ خواہ وہ مشرکین بت پرست ہوں۔ جیسے ابوجہل وغیرہ یا کوئی اور قسم ہو۔ ان سب سے زیادہ اکفر ہے۔" (الفیصلۃ الحجازیہ ص۱)

## مولوی فقیر اللہ مدراسی کے فتوے

امام الوہابیہ ثناء اللہ صاحب امرتسری کے استاد بھائی

اور ہم مسلک مولوی فقیر اللہ صاحب مدراسی کے فتوے بھی ملاحظہ فرمائیں۔

"یہ مفسر صاحب (مولوی ثناء اللہ) ناول نادانی وخلاف بیانی کے فن میں ید طولیٰ رکھتے ہیں۔" (تفسیر السلف ص۳)

"(مولوی ثناء اللہ) مغالطہ وچالبازی وابلہ فریبی کے ہنر کے استاد کامل ہیں۔" (تفسیر السلف ص۵)

"(مولوی ثناء اللہ) اہل حق اہل حدیث نہیں ہو سکتا۔ اس میں نیچریت کفر وضلالت ہونے میں کوئی شک نہیں۔" (تفسیر السلف ص۱۵)

ناظرین حضرات! مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے بعد وہابیہ نجدیہ کے روپڑی خاندان کے سربراہ حافظ عبداللہ صاحب روپڑی پر اکابر وہابیہ نے جو فتوؤں کی جو بوچھاڑ کی ہے اس کا منظر بھی دیکھ لیجیے۔

## حافظ عبداللہ روپڑی پر فتوے

## اخبار محمدی کا فتوٰے

وہابیہ نجدیہ کے مشہور ومعروف مولوی محمد دہلوی کے اخبار محمدی میں



فرقہ وہابیہ کے روپڑی خاندان کے سربراہ اور حافظ عبدالقادر صاحب روپڑی کے چچا عبداللہ روپڑی کے متعلق لکھا ہے کہ:

"دنیا میں اگر کسی کو اعلیٰ احمق کی ضرورت ہو تو اس چھوٹی کھوپری والی انسان نما ہستی (عبداللہ روپڑی) کو دیکھ لے۔"

(اخبار محمدی دہلی ص۱ ۱۵ ستمبر ۱۹۳۹ء)

اسی اخبار محمدی دہلی میں روپڑی صاحب کے متعلق یہ بد اخلاق۔ بدزبان اور بے لگام ہیں۔ (اخبار محمدی دہلی ص۱۳ ۱۵ اکتوبر ۱۹۳۸ء)

مولوی محمد صاحب دہلوی نے روپڑی کے متعلق فتوٰے جاری کیا ہے۔ جس کو مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے شائع کیا ہے۔ وہ فتوٰے یہ ہے۔

"یہ مولوی (حافظ عبداللہ) صاحب جھوٹے ہیں بدعقیدہ ہیں اسے علم دین سے بلکہ خود دین سے بھی مس نہیں۔ لہٰذا ایسے جہلا کا ہم عقیدہ ہونا اپنا ایمان برباد کرنا ہے۔ یہ عقیدہ مشرکانہ عقیدہ ہے۔ اس کا یہ قول صریح شرک ہے۔ اس کا وعظ ہرگز نہ سنو۔ بلکہ اگر بس ہو تو وعظ کہنے بھی نہ دو۔ نہ اس کے پیچھے جمعہ کی جماعت پڑھو۔ بیشک اس سے توبہ کرانے کے لیے تاوقتیکہ یہ توبہ نہ کرے شرعاً بے تعلق رہنا ہی افضل وبہتر ہے۔ ایسا نہ کرنے والا شرعاً سخت گنہگار ہیں۔" (مظالم روپڑی ص۳۱ مصنفہ ثناء اللہ امرتسری)

## ابوعبداللہ امرتسری کا فتوٰے

ابوعبداللہ امرتسری صاحب روپڑی کے متعلق جماعت کو متنبہ کرتے ہیں کہ

"یہ بزرگ (عبداللہ روپڑی) صرف جھوٹ بولتے نہیں بلکہ جھوٹ از خود گھڑتے ہیں تہمت خود تراشتے ہیں پس جماعت متنبہ رہے۔"

(اخبار محمدی دہلی ص۱۳ ۱۵ اپریل ۱۹۳۹ء)

## مولوی شرف الدین صاحب کا فتوےٰ

وہابیوں کے مولوی ابوسعید شرف الدین صاحب لکھتے ہیں کہ:

"اہلِ اسلام اور خصوصاً اہلِ حدیث کو ان حافظ (عبداللہ روپڑی) صاحب کی طرف بالکل توجہ نہ کرنی چاہیئے۔ اس لیے کہ وہ بالکل راہِ راست سے منحرف ہو کر ایسے فتوے دیتے ہیں۔ ان کو اللہ تعالےٰ سے ڈرنا چاہیئے۔"

(اہلِ حدیث امرتسر ص۲ کالم ۱ اکتوبر ۱۹۴۶ء)

حافظ عبداللہ صاحب روپڑی نے اپنے اخبار تنظیم اہلِ حدیث روپڑی مورخہ ۲۹ر ۱۹۳۵ء میں ایک نظم شائع کی تھی جس میں پیارے مصطفےٰ احمد مجتبےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی عظمت و رفعت کا تذکرہ تھا۔ وہابی مولویوں کو شانِ محمدی راس نہ آئی تو روپڑی صاحب کے خلاف وہابیوں نے ایک محاذ بنالیا۔ اور اپنے مولویوں سے استفسار کیا تو وہابی اکابر نے عبداللہ روپڑی صاحب کے خلاف فتووں کی بوچھاڑ کردی۔ جن کو امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری نے مظالم روپڑی میں شائع کیا ہے۔ وہ فتوے درجِ ذیل ہیں۔

## مولوی احمد اللہ دہلوی کا فتوےٰ

وہابیہ نجدیہ کے مولوی احمد اللہ صاحب دہلوی مدرس مدرسہ رحمانیہ نے فتویٰ دیا ہے کہ:

"شخص مذکور (حافظ عبداللہ) مشرک ہے اس سے پرہیز کرنا لازم ہے۔ جو پرہیز نہ کریں گے وہ دوزخی ہیں۔"

(مظالم روپڑی ص۴۹ مطبوعہ امرتسر)

## مولوی محمد یونس دہلوی کا فتوےٰ

وہابیہ کے مرکزی مدرسہ میاں صاحب



کے مدرسِ اوّل مولوی یونس صاحب دہلوی کا فتوےٰ بھی حافظ عبداللہ صاحب کے متعلق ملاحظہ فرمائیں:

"شخص مذکور (حافظ عبداللہ) ملحد ہے۔ ایسے لوگوں سے قطع تعلق ضروری ہے۔" (مظالم روپڑی ص۴۸)

## مولوی عبید الرحمان ملتانی کا فتوےٰ

وہابیہ نجدیہ کے ملتانی مولوی عبید الرحمان صاحب ملتانی کا فتوےٰ بھی درج کیا جاتا ہے:

"بے علم ہے۔ عقیدہ شرکیہ رکھتا ہے۔ اس کو توبہ کر کے مسلمان ہونا چاہیئے۔ ورنہ وہ مسلمانوں میں داخل نہیں اور جس سے سب کو بچنا چاہیئے۔" (مظالم روپڑی ص۴۹)

## مولوی عبید اللہ دہلوی کا فتوےٰ

وہابیہ کے مدرسہ زبیدیہ عربی دہلی کے مدرس مولوی عبید اللہ صاحب دہلوی فتوے دیتے ہیں کہ:

"شخص مذکور (حافظ عبداللہ) ملحد بد دین ہے۔ اور جو اس شخص کے ہم خیال ہیں۔ ان سے اجتناب کرنا واجب ہے۔"

(مظالم روپڑی ص۴۹، ۵۰)

## مولوی عبد القادر حصاروی کا فتوےٰ

حافظ عبداللہ صاحب روپڑی کے گہرے دوست مولوی عبد القادر صاحب حصاروی نے بھی فتوےٰ چسپاں کر دیا ہے کہ:

"وہ (حافظ عبداللہ) باطل پر ہے۔" (مظالم روپڑی ص۵۱)

## مولوی اسحاق فریدکوٹی کا فتوےٰ

وہابیوں کے امام عبد الوہاب دہلوی کے شاگرد رشید مولوی ابو الشفاق اسحاق فریدکوٹی نے بھی روپڑی صاحب کے متعلق فتوےٰ

جاری کر دیا کہ:

"بے شک ایسا شخص لائقِ امامت نہیں۔ ہاں اگر توبہ کرلے تو مسلمان ہے۔" (مظالم روپڑی ص۵۰)

## مولوی عبداللہ لائل پوری کا فتوےٰ

وہابیوں کے مولوی ابو محمد عبداللہ لائل پوری کا فتوےٰ ہے کہ:

"واقعی ایسا مولوی (حافظ عبداللہ) ملحد ہے۔ ایسے مولوی کی بات کا اعتبار بالکل نہیں۔ اس سے بائیکاٹ کرنا ضروریاتِ دین سے ہے۔ ورنہ ایمان میں خلل ہے۔" (مظالم روپڑی ص۵۰)

## مولوی نور محمد فیروزپوری کا فتوےٰ

وہابیہ نجدیہ کے مولوی ابو الاحد نور محمد صدر مدرس مدرسہ اوڈان فاضلکا ضلع فیروزپوری نے بھی فتوٰی صادر فرمایا ہے کہ:

"شخص مذکور (حافظ عبداللہ) اپنے عقیدہ مذکورہ سے برسرِ اعلان اپنی تحریر اور تقریر سے توبہ نہ کرے۔ اس کے پیچھے نماز پڑھنی اور اس کا فتوٰی تحریراً ہو یا تقریراً اور اس کا وعظ وغیرہ سننا بالکل جائز نہیں ہے۔ کیونکہ ایسا شخص ضل واضل آپ گمراہ ہوا اور سننے والے کو گمراہ کیا۔ اور ایسا شخص بلا توبہ کیے مرجاوے تو اس کا جنازہ بھی ممنوع ہے۔" (مظالم روپڑی ص۵۱)

## مولوی یوسف نجاوری کا فتوےٰ

مدرسہ اوڈان کا مدرس دوم مولوی یوسف نجاوری فتوٰے دیتے ہیں کہ:

"بلاشک وشبہ ایسا عقیدہ رکھنے والا شخص (حافظ عبداللہ) مرتد و ملحد خارج عن الاسلام ہے۔ اور پکا مشرک ہے۔ اس پر جنت



حرام ہے۔ اور اس کی کوئی عبادت قولی و بدنی و مالی قبول نہیں۔ ایسے شخص کی کوئی عبادت۔ وعظ درس قبول نہیں۔" (مظالم روپڑی ص۵۱)

## مولوی عبداللہ فیروزپوری کا فتوےٰ

وہابیہ نجدیہ کی جماعت غربا اہلِ حدیث ضلع فیروزپور کے امیر مولوی ابو عبدالرحمٰن عبداللہ صاحب کا فتوےٰ ہے کہ:

"شخص مذکور (حافظ عبداللہ) علم آسمانی یعنی قرآن۔ حدیث و توحید باری تعالیٰ سے سراسر کورا اور ناواقف ہے۔ شخص مذکور اگر اپنی نجات اور مسلمانوں میں مل کر رہنا چاہتا ہے۔ تو فوراً توبہ کرے۔ نیز مدرسہ دار الکتاب والسنۃ صدر بازار دہلی میں طالب علمی کی حیثیت میں اپنے اس گندے عقیدہ کے خلاف اسلام کا صحیح عقیدہ سیکھے اور صحیح معنوں میں مسلمان بنے۔ اگر یہ شخص توبہ نہ کرے تو اس سے مسلمانوں کو علیحدگی کرنی ضروری ہے۔ اور اس کا وعظ درس سننا اور اس کی اقتدا میں نماز پڑھنا جائز درست نہیں۔ نہ اس کا جنازہ کیا جاوے اور نہ ہی مسلمانوں کی قبروں میں دفن کیا جاوے۔" (مظالم روپڑی ص۵۲)

## مولوی عبدالرحمٰن دہلوی کا فتوےٰ

وہابیوں کے مولوی ابوسلیمان عبدالرحمٰن مینیجر اہلحدیث مدرسہ دار الکتاب والسنۃ دار الامارت دہلی نے بھی فتوٰی دیا ہے کہ:

"واقعی شخص مذکور (حافظ عبداللہ) شریعتِ محمدیہ کی رو سے مشرک۔ کافر۔ خارج عن الاسلام ہے۔ چاہیئے کہ توبۃ النصوح کرے ورنہ یاد رکھے کہ خاتمہ دینِ اسلام پر نہیں ہوگا یہود و نصاریٰ کی موت مرے گا۔"

(مظالم روپڑی ص۵۲ صحیفہ اہلحدیث دہلی ص۱۷ بابت ماہ محرم الحرام ۱۳۵۵ھ)

**مولوی محمد دہلوی کا فتوائے** | اخبار محمدی کے ایڈیٹر مولوی محمد صاحب جوناگڈھی نے انتہائی سوچ بچار کے بعد

روپڑی کے متعلق جامع فتوائے دیا ہے کہ :

"پس حقیقی مداہنت ۔ مذموم رواداری ۔ بدترین ہر دلعزیزی ۔ صحیح منافقت ۔ مداہنت ۔ بے دینی ۔ بے حمیتی ۔ بے حسی ۔ نامرادی ۔ نامردی ۔ بزدلی ۔ ڈرپوکی اور بے ایمانی روپڑی ریپورٹ کی روش ہے"

(اخبار محمدی دہلی ص ۱۳ کالم ۲ ۱۵ اکتوبر ۱۹۳۸ء)

ناظرین ! محدث الوہابیہ عبد اللہ روپڑی پر وہابیوں کے فتوؤں کی بوچھاڑ کے بعد فرقہ وہابیہ کے امام ۔ محدث اور مفسر مولوی عبد الوہاب صاحب دہلوی اور ان کے بیٹے مولوی عبد الستار دہلوی صحیفہ اہلحدیث والوں پر اکابر وہابیہ نے جس انداز سے فتویٰ بازی کی ہے ۔ اس کا نمونہ بھی ملاحظہ فرمائیں ۔

وہ قصے اور ہوں گے جن کو سُنکر نیند آتی ہے
تڑپ اُٹھو گے کانپ اُٹھو گے سُنکر داستان ان کی

## امام عبد الوہاب اور عبد الستار دہلوی

**شرک کے دروازے کھولنے والا** | مولوی عبد الستار دہلوی کے والد مولوی عبد الوہاب دہلوی جو کہ مولوی رفیق خان پسروری کے اُستاد بھی ہیں کے متعلق حرمین الشریفین کے نجدی علمار نے فتوائے دیا ہے جو کہ وہابیوں نے فیصلہ حرمین شریفین کے نام سے کتابی شکل میں شائع کیا ہے اُس میں درج ہے کہ :

"اس (عبد الوہاب دہلوی) کا استدلال کرنا جہالت کم علمی ۔ بدنیتی اور کُند ذہنی کا نتیجہ ہے ۔ یہ شخص یعنی عبد الوہاب کس قدر جاہل اور کتنا



بڑا گمراہ ہے ۔ عبد الوہاب کے فتاویٰ تو شرک کو ثابت کرنے والے اور حدیث کے مخالف ہیں ۔ بلکہ یہ شخص تو شرک اور اسباب شرک کے دروازے کھول رہا ہے ۔ اس قسم کا استدلال کرنے والا (عبد الوہاب) نرا جاہل کلام الٰہی سے اور حدیث رسول سے محض ناآشنا ہے ۔ اور کلام مفسرین کے معانی سے بھی بالکل ناواقف ہے"

(فیصلہ حرمین شریفین ص ۹)

امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے وہابیہ نجدیت کے امام عبد الوہاب کی امامیہ جماعت کے متعلق فتویٰ صادر فرماتے ہیں کہ :

**مرزائیوں سے مشابہت** | اس جماعت (امامیہ) کی حقیقت دو جزوں پر مشتمل ہے ۔ ایک جزو یہ کہ افرادِ اُمت مُسلمہ کو خاص کر افراد اہلحدیث کو امامت کے سلسلے میں منسلک کر کے منظم کیا جائے ۔ یہ تو کسی حد تک قابل اعتراض نہیں ہے ۔ دُوسرا جزو یہ ہے کہ جو ان کے اس سلسلے میں منسلک نہیں ہے ۔ وہ جاہلیت کی موت مرتا ہے نجات سے محروم رہ کر جہنم میں داخل ہوتا ہے ۔ یہ جزو بیشک قابل اعتراض ہے ۔ اس جزو کی وجہ سے یہ جماعت قادیانی جماعت کے مشابہ ہو گئی ہے"

(اہل حدیث امرتسر ص ۳ ۳۱ جولائی ۱۹۴۲ء)

وہابیوں کی اہلحدیث کانفرنس کے مبلغ مولوی عبد الحمید صاحب اپنے فرقہ کی امامیہ پارٹی کے متعلق لکھتے ہیں کہ :

"ان امامیہ اراکین خلافت (جن میں مولوی رفیق پسروری بھی شامل ہیں) کے نزدیک علماء اہلحدیث کو گالیاں دینے اور تمام اہل اسلام کو جہالت و کفر کی موت مارنے میں کسی مرزائی سے پیچھے نہیں ہیں"

(اہلحدیث امرتسر ص ۷ ۲۷ مئی ۱۹۳۸ء)

**ساٹھ وہابی مولویوں کا فتویٰ کفر و شرک** | وہابیہ کے مولوی عنایت اللہ

صاحب اثری گجراتی نے اپنے رسالہ عدوان المفتی ص۱۸ پر نمایاں سرخی دے کر لکھا ہے: مولانا اسماعیل صاحب گوجرانوالہ کا اپنے استاد مولوی عبدالوہاب صاحب دہلوی پر فتویٰ کفر و شرک، شرکیہ جھاڑ پھونک کے جواز پر مولوی عبدالوہاب صاحب کے خلاف مندرجہ ذیل علمائے کرام نے فتویٰ کفر و شرک لگایا جو کہ "علمائے اہلحدیث کا متفقہ فتوے" کے نام سے شائع ہوا۔ (۱) مولانا عبدالرحمان صاحب مبارک پوری شارح ترمذی (۲) مولانا محمد سواتی پروفیسر جامعہ ملیہ دہلی (۳) مولانا عبدالواحد صاحب غزنوی (۴) مولانا داؤد صاحب غزنوی (۵) مولانا محمد حسین صاحب غزنوی (۶) مولانا عبدالغفور صاحب غزنوی (۷) مولانا محمد یوسف صاحب ایڈیٹر اہل الذکر فیض آباد۔ (۸) مولانا عبدالحق صاحب ایڈیٹر اہلسنت امرتسر (۹) مولانا ابوالقاسم صاحب بنارسی (۱۰) مولانا عبدالتواب صاحب ملتانی (۱۱) مولانا عبدالاحد صاحب خانپوری (۱۲) مولانا عبدالغفور صاحب دربھنگی (۱۳) مولانا اسماعیل صاحب غزنوی (۱۴) مولانا عبدالوہاب صاحب آروی (۱۵) مولانا محمد صاحب دہلوی (۱۶) مولانا عبدالحکیم صاحب نصیر آبادی (۱۷) مولانا احمد اللہ صاحب دہلوی (۱۸) مولانا شرف الدین صاحب دہلوی (۱۹) مولانا حافظ عبداللہ صاحب روپڑی (۲۰) مولانا محمد یوسف صاحب جے پوری (۲۱) مولانا محمد اسحاق صاحب کلکتہ (۲۲) مولانا محمد یونس صاحب دہلوی (۲۳) مولانا عبدالجبار صاحب دہلی (۲۴) مولانا علیم الرحمان صاحب میرٹھ (۲۵) مولانا عبیداللہ صاحب دہلی (۲۶) مولانا عبدالحنان صاحب ایڈیٹر اہلحدیث گزٹ دہلی (۲۷) مولانا محمد سلیمان صاحب جج عدالت پٹیالہ (۲۸) مولانا ثناء اللہ صاحب ایڈیٹر اہلحدیث امرتسر۔

کل تعداد علمائے کرام ساٹھ تک پہنچائی ہے۔ جس میں علمائے عرب بھی شامل ہیں۔ ان سب کے ساتھ مولانا اسماعیل صاحب گوجرانوالہ کا فتویٰ بھی شامل ہے۔
(عدوان المفتی ص۱۸)

**ڈبل شرک**

وہابیہ نجدیہ کے مولوی ابوالخیر محمد عبدالصمد صاحب جودھپوری



مولوی رفیق خاں پسروری کے استاد مولوی عبدالستار دہلوی کو مخاطب کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ:

"آپ کے نزدیک حکم (منصف۔ ثالث) بنانا شرک ہے مگر خود تم نے اور تمہارے والد (عبدالوہاب) نے احناف سے مناظرہ کے وقت ایک غیر مسلم پادری بی پی سمارٹ صاحب کو حکم تسلیم کرکے فیصلہ لیا ہے جس کا اپنے صحیفے بابت ماہ ذی الحجہ ۱۳۴۷ھ ص۱۷ میں ذکر کیا ہے۔ تو پھر تم اور تمہارے والد بقول خود ڈبل مشرک ہوئے۔"
(اخبار محمدی دہلی ص۱۷ ۱۵ اکتوبر ۱۹۳۸ء)

**کفارِ مکہ سے بڑھ کر کفر**

وہابیوں کے مشہور مصنف مولوی محمد صاحب دہلوی نے اپنے استاد زادے مولوی عبدالستار صاحب دہلوی کے متعلق فتوے شائع کیا ہے کہ:

"عبدالستار دہلوی اپنے کفر میں مکے کے کافروں کے کفر سے بڑھا ہوا ہے۔" (اخبار محمدی دہلی ص۱۳ ۱۵ نومبر ۱۹۳۹ء)

**رگ رگ میں شرک**

یہی مولوی محمد صاحب جوناگڈھی اپنے استاد خانہ کے متعلق مزید رقمطراز ہیں کہ: ان کی رگ رگ میں شرک کی محبت رچی ہوئی ہے۔" (رحمت محمدی ص۳)

## مولوی عبدالعزیز رحیم آبادی اور عبداللہ غازیپوری پر فتوے

**مولوی فقیر اللہ مدراسی کا فتوے[1]**

حافظ عبدالمنان صاحب وزیر آبادی کے شاگرد رشید اور ثناء اللہ صاحب

[1] مولوی ثناء اللہ امرتسری نے اپنے اخبار میں مدراسی کو اپنے استاد حافظ (باقی اگلے صفحہ پر)

امرتسری کے اُستاذ بھائی مولوی فقیر اللہ مدراسی نے اپنے فرقہ کی جلیل المرتبت شخصیتوں مثلاً مولوی عبدالعزیز رحیم آبادی اور مولوی عبداللہ غازی پوری پر بھی ملحد کا فتوائے جڑ دیا ہے۔ (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۳ ۱۶ جون ۱۹۱۶ء)

شہر سیالکوٹ کی جمعیت وہابیہ کے پیارے داداجان اور امام العصر مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی بے چارے کو بھی وہابی مولویوں نے معاف نہیں کیا۔ ان پر بھی فتووں کا وار کر دیا اور دائرہ اسلام سے خارج قرار دے دیا۔ مقام حیرت ہے کہ مولوی ابراہیم صاحب میر پران کے شاگرد اور جماعت وہابیہ کے مشہور مصنف حکیم صادق سیالکوٹی نے ہی زیادہ وار کیے ہیں طوالت کے خوف سے چند ایک وار ملاحظہ فرما کر اکابر وہابیہ کی دینی خدمات کا اندازہ لگائیں۔

## مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی

**دیدہ دلیر کاذب۔ بے شرم۔ بے غیرت** مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی سیالکوٹ عدالت میں گواہی کے طور پر پیش ہوئے۔ اور اُنھوں نے گواہی دی تو مجسٹریٹ درجہ اول غلام محی الدین گیلانی نے مقدمہ کا فیصلہ سناتے ہوئے مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کے بارے میں بھی اپنے خیالات کا اظہار تحریری طور پر کیا ہے جو کہ میر صاحب سیالکوٹی کے شاگرد رشید نے مدعی امارت سے شرعی استفسار نامی پمفلٹ میں درج کیا ہے کہ:

I THINK HE IS AN IMPUDENT LIER.

(میرے خیال میں وہ دیدہ دلیر کاذب ہے)

---

(بقیہ صفحہ) عبدالمنان وزیرآبادی کا شاگرد لکھا ہے۔ (اہلحدیث امرتسر ص۱۱ مارچ ۱۹۱۶ء)

لہ امرتسری نے خود اہلحدیث کی تعریف یہ کی ہے کہ جو کسی دین کا پیرو نہ ہو۔ (اہلحدیث امرتسر ص۱ ۱۹۰۹ء)



مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کے شاگرد وہابیہ کے مشہور مصنف حکیم صادق سیالکوٹی اپنے اُستاد کو مدعی امارت کے لقب سے مخاطب کرتے ہوئے (IMPUDENT) لفظ کی تشریح کرتے ہیں کہ:

"مدعی امارت! امیر جماعت! (IMPUDENT) کے معنے دیدہ دلیر کاذب کے علاوہ بے حیا۔ بے شرم۔ بے غیرت کے بھی ہیں (ملاحظہ ہو لغت انگریزی سے اُردو ترجمہ مصنفہ مولوی عبدالحق مطبوعہ اورنگ آباد)

امیر جماعت! عدالت نے آپ کو دیدہ دلیر کاذب کہا ہے دھوکہ باز بھی کہا ہے۔" (مدعی امارت سے شرعی استفسار)

**ابراہیم کی تکفیر** امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری اپنے اخبار اہلحدیث امرتسر میں ایک عجیب فتوائے کی بغلی سرخی دے کر لکھتے ہیں کہ:

"آج جس فتوائے تکفیر کا ہم ذکر کرنے کو ہیں۔ وہ فتوائے ہمارے برادر مکرم جناب مولوی محمد ابراہیم صاحب سیالکوٹی پر ہے۔" (اہلحدیث امرتسر ص۵ ۲۲ ستمبر ۱۹۱۱ء)

مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کے بعد وہابیہ نجدیہ کے غزنوی خاندان کے جلیل القدر امام عبدالجبار غزنوی اور اسماعیل غزنوی اوّل الذکر کو اخبار محمدی دہلی میں "دلی خدا" لکھا ہے۔ کو بھی وہابیوں نے نہیں چھوڑا۔ فتوائے صادر فرمانے والے بھی وہابیوں کے امام مولوی ثناء اللہ امرتسری ہیں۔

## امام عبدالجبار غزنوی

**مولوی ثناء اللہ امرتسری کا فتوائے** امام الوہابیہ امرتسری صاحب اپنے فرقہ کے امام عبدالجبار غزنوی اور

اس خاندان کے دیگر علماء کے متعلق فتوے دیتے ہیں کہ:

"ان کا ظاہر کچھ اور باطن کچھ ہے۔" (اہلحدیث امرتسر ص۸، فروری ۱۹۱۳ء)

وہابیہ کے مولوی قاضی عبدالاحد خان پوری نے لکھا ہے کہ:

"مولوی ثناء اللہ امرتسری نے کلامِ مبین میں جابجا لکھا ہے کہ مولوی عبدالجبار صاحب علومِ آلیہ سے کورے ہیں۔" (التقنید السلف ص۵)

غزنوی خاندان کے دوسرے فرد اسماعیل غزنوی پر بھی وہابیہ کے سردار امرتسری نے فتوے صادر فرمایا ہے جو کہ پیشِ خدمت ہے۔

وہابیہ کی مرکزی جمعیت کے سیکرٹری مولوی عبدالعزیز صاحب لکھتے ہیں کہ:

"مولوی ثناء اللہ امرتسری نے ہماری جماعت کے مشہور مخلص مجاہد (مولانا سید محمد اسماعیل صاحب غزنوی) نائب صدر کے خلاف یہ پروپیگنڈہ شروع کر دیا کہ وہ مرزائی ہیں۔ اور یہ جلسے جس قدر ہو رہے ہیں۔ اور یہ سارا خرچ اسی طرف سے آرہا ہے۔" (فیصلہ مکہ ص۳۴-۳۵)

وہابیہ غزنوی خاندان کے مولویوں کو مولوی ثناء اللہ امرتسری مخاطب کرتے ہوئے فتوے دیتے ہیں کہ:

"تم مسلک کے لحاظ سے اہلحدیث نہیں۔ بلکہ گفتار اور باتوں کے لحاظ سے اہلحدیث ہو۔ کیونکہ حدیث کے لغوی معنے اجوبات ہے اس معنے کے لحاظ سے اہلِ گفتار ہو۔ امرتسری صاحب نے خاندانِ غزنویہ کے علماء کو نفسانی اہلِ حدیث بھی قرار دیا ہے۔"

(ماخوذ از اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۳، ۲۱ نومبر ۱۹۱۳ء)

## مولوی فقیر اللہ مدراسی پر فتوے

### مولوی ثناء اللہ امرتسری کے فتوے

مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری اپنے فرقہ کے مولوی فقیر اللہ



مدراسی کو مخاطب کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"پس اس صورت میں ناحق و ناروا کفر و الحاد کے فتوے اہلِ قبلہ پر لگائے جانا اور سب و شتم و خرافات کا سلوک جو آپ کرتے ہیں مقتضائے علم و شرافت نہیں۔" (اخبار اہلِ حدیث امرتسر ص۱۱، ۵ نومبر ۱۹۱۵ء)

امرتسری صاحب مدراسی کو مخاطب کرتے ہوئے ایک دوسرے مقام پر لکھتے ہیں کہ:

"آپ کا یہی شیوہ ہمیشہ سے ہے کہ مسلمانوں کو خارج از اسلام کرتے ہوئے ہزلیات مغلظات سے کام لینا۔ اور آپ کا مخاطب بدنصیب کوئی ایسا خدا کا بندہ نہیں دیکھا گیا جس کو کافر۔ مرتد۔ ملحد۔ زندیق۔ دجال۔ منافق۔ نیچری۔ قادیانی وغیرہ خطاب سے آپ نے ملقب نہ فرمایا ہو۔ اگر یوں ہی اور چندے آپ کو موقع مل جائے تو نہایت تشدد کے ساتھ اہلِ اسلام پر آفت ڈھائیں گے۔ اور مسلمانوں کو خارج از اسلام کر کے کفر کا نمبر بڑھانے میں ساعی رہیں گے۔ اور اس کفر و اعتدال کے فتووں کی بوچھاڑ سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ ہندوستان سے کوئی بھی آپ کے ٹھیکہ کی جنت میں جانے نہ پائے گا۔" (اہلِ حدیث امرتسر ص۱۱ کالم ۱، ۵ نومبر ۱۹۱۵ء)

امرتسری صاحب ہی لکھتے ہیں کہ:

"مولوی فقیر اللہ صاحب مدراسی میں ایک کمال ایسا ہے۔ کہ کسی دوسرے میں نہیں ہو گا۔ بلکہ کوئی دوسرا شخص اس کمال کو حاصل کر ہی نہیں سکتا۔ وہ کیا ہے؟ بدزبانی۔ دشنام دہی۔ عیب گیری۔ بیجا نکتہ چینی۔ تعلّی۔ کبر۔ رعونت۔ نخوت۔ دروغگوئی وغیرہ جن میں سے ایک وصف بھی انسان کو کہیں پہنچانے کے لیے کافی ہے۔"

(اہلِ حدیث امرتسر ص۷، ۱۷ مارچ ۱۹۱۶ء)

# مولوی احمد اللہ صاحب امرتسری

مولوی ثناء اللہ امرتسری نے اپنے اُستاد مولوی احمد اللہ امرتسری وہابی کو بھی معاف نہیں کیا۔ ان پر بھی نفسانی اہلحدیث ہونے کا فتوےٰ صادر فرما دیا۔

(اخبار اہل حدیث امرتسر ص۳ ۲۱ر نومبر ۱۹۱۳ء)

وہابیہ نجدیہ کے لکھوی خاندان کے عظیم فرزند اور امیر جمعیت مولوی محی الدین صاحب لکھوی بھی فتوے سے محفوظ نہ رہ سکے۔ اس سن رسیدہ لکھوی پر فتوےٰ صادر فرمانے والے بھی سن رسیدہ حصاری صاحب ہیں۔

# مولوی محی الدین لکھوی

## مولوی عبدالقادر حصاری کا فتوےٰ

وہابیہ نجدیہ کی مقتدر شخصیت مولوی عبدالقادر صاحب حصاری نے فتوےٰ صادر فرمایا ہے کہ:

"جمعیت (اہل حدیث) کے لکھوی امیر صاحب کے عقائد میں مرزائیت سرایت کر گئی ہے۔ مولوی محی الدین لکھوی اس حد تک پہنچ گئے ہیں کہ مرزائیوں کو کافر نہیں کہتے"

(تنظیم اہل حدیث لاہور ص۶ ۲۲ مارچ ۱۹۶۴ء)

مولوی محی الدین لکھوی کے بعد وہابیہ نجدیہ کے کانگریسی علماء مثلاً مرکزی جمعیت کے سابق امیر ناظم اعلےٰ داؤد غزنوی۔ اسماعیل کانگریسی آف گوجرانوالہ ابوالقاسم بناری اور ابوالکلام آزاد وغیرہم جیسی مقتدر شخصیتوں پر جو فتوے چسپاں کیے گئے درج کرنا علم بانتے میں اضافہ کا باعث بنے گا۔



# داؤد غزنوی، اسماعیل سلفی، ابوالقاسم بناری کانگریسی مولویوں پر فتوےٰ

## مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کا فتوےٰ

کانگریسی عُلماء دس کروڑ مسلمانوں کی تباہی کا بوجھ اُٹھا رہے ہیں۔

(پیغام ہدایت ص۱)

مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی نے دُوسرا فتوےٰ بھی کانگریسیوں کے متعلق جاری فرمایا ہے کہ،

"جو مسلمان خصوصاً عُلماء بالخصوص اہلحدیث عوام و علماء ہندوؤں کی متحدہ قومیت کی آواز میں آواز ملاتے ہیں۔ وہ اسلام کے دوست نما دُشمن اور مسلمانوں کے خیر خواہ نما بدخواہ ہیں"

(پیغام ہدایت ص۸۵)

میر سیالکوٹی نے احراری و کانگریسی وہابی مولویوں کو بناوٹی اہل حدیث قرار دیا ہے نیز ان کو گالیاں دینے والا۔ افترا باندھنے والا، بیحرمتی، قتل و آتشزدگی کی دھمکیاں دینے والا قرار دیا ہے۔

(پیغام ہدایت ص۹۲)

# مولوی داؤد صاحب غزنوی کانگریسی

وہابیہ نجدیہ کے کانگریسی مولوی داؤد صاحب غزنوی جو کہ مرکزی جمعیت کے امیر بھی رہ چکے ہیں پر بھی فتوے لگے۔ ان پر جس شخصیت نے فتوےٰ لگایا ہے وہ شخصیت میر صاحب سیالکوٹی ہیں اور انہوں نے لاہور کی سرزمین پر جلسہ عام میں خطبہ صدارت دیتے ہوئے کہا کہ:

"بہت سے اہل حدیث اصحاب مولانا داؤد صاحب سے کشیدہ خاطر

ہو کر واپس گئے۔ اور گذشتہ تحریکات میں ان کی روش کا نقشہ ان کی نظروں میں پھر گیا کہ مولانا داؤد غزنوی صاحب ابن الوقت ہیں:

(احتفال الجمہور صہ ۲۳)

## مولوی ابو القاسم بنارسی کانگریسی

**مولوی محمد دہلوی کا فتویٰ** | وہابیہ نجدیہ کے ابو القاسم بنارسی کانگریسی پر وہابیہ کے مولوی محمد صاحب جوناگڈھی مدیر اخبار محمدی نے بدعتی کا فتویٰ دیا ہے: (اخبار محمدی دہلی صہ کالم ۲ یکم اکتوبر ۱۹۳۹ء)

## مولوی اسماعیل کانگریسی آف گوجرانوالہ

**ابراہیم میر کا فتویٰ** | مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی اپنے فرقہ کے مولوی اسماعیل کانگریسی آف گوجرانوالہ کو مخاطب کرتے ہوئے ان کے اُستاد مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کا وہ فتویٰ جو انہوں نے جلسہ عام میں لگایا تھا درج کیا ہے۔ اثری صاحب یوں مخاطب ہوتے ہیں کہ:

"جب آپ کانگریس میں تھے۔ آپ کے اُستاد مولوی ابراہیم صاحب میر مسلم لیگ میں تھے تو جلسہ عام میں آپ کے متعلق اُستاد مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی نے فرمایا کہ میرے شاگردوں میں گندا انڈہ نکلا ہے۔ اور آپ کو گوجرانوالہ سے نکلوا دیا۔"

(ماخوذ از عدوان المفتی صہ ۱۴)

---



## مولوی محمد صاحب گوندلوی

موجودہ دور کی وہابیوں کی ممتاز شخصیت مولوی محمد صاحب گوندلوی بھی فتویٰ سے نہ بچ سکے۔ صحیفہ اہلحدیث کراچی میں جناب مولانا حافظ محمد صاحب گوندلوی سے چند سوالات کی سُرخی دے کر حصاری صاحب نے فتویٰ لگایا ہے کہ:

**مولوی عبد القادر حصاروی کا فتویٰ** | آپ (حافظ محمد صاحب گوندلوی) کا باطن ظاہر کے خلاف ہے۔

(صحیفہ اہلحدیث کراچی صہ ۱۰ ار اکتوبر ۱۹۶۸ء)

## مولوی عبد القادر حصاروی

مولوی عبد القادر حصاروی صاحب کو اپنے گروہ کی عظیم شخصیت کا معاف نہ کرنے کی سزا بھی مل گئی۔ کہ ان پر بھی ان کے فرقہ کے مولوی صاحب نے یہ فتویٰ صادر فرما دیا کہ:

**مولوی یوسف صاحب کلکتوی کا فتویٰ** | مولانا عبد القادر حصاروی کے دلائل پر تعجب ہوا کہ بیچارے امام بخاری کے باب باندھنے کو نہ سمجھ سکے۔ اور حقیقت یہی ہے کہ بخاری کا سمجھنا کسی کسی کا کام ہے۔ مولانا صاحب کا فتویٰ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ علم حدیث میں حقیقت بہت کم رکھتے ہیں۔ (صحیفہ اہلحدیث کراچی یکم فروری ۱۹۶۸ء)

آخر میں وہابیہ نجدیہ کے مشہور امام حافظ عبد المنان وزیر آبادی اور امام عبد الوہاب دہلوی کے شاگرد اور وہابیوں کے سن رسیدہ بزرگ مولوی عنایت اللہ اثری پر جو وہابی اکابر نے فتوے لگائے ہیں پیش کیے جاتے ہیں۔

# مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی

مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی کو وہابیوں نے اپنی جماعت سے خارج کر دیا۔ مولوی عنایت صاحب نے خود اپنی کتاب میں اس کا اندراج فرمایا ہے کہ:

## حافظ عبد اللہ روپڑی کا فتوےٰ

"مولوی عبد الکریم صاحب نے یہ بتایا کہ میرا دوست اور میں دونوں حافظ عبد اللہ صاحب روپڑی کے پاس گئے۔ سلام و مصافحہ کے بعد میرے دوست نے تعارف کراتے ہوئے فرمایا کہ یہ حافظ عنایت اللہ اثری گجراتی کے شاگرد ہیں سُنن اربعہ اُن سے پڑھ چکے ہیں۔ اور صحیح مُسلم پڑھ رہے ہیں۔ مولوی صاحب نے فرمایا کہ جو کچھ وہ پڑھاتے وقت بیان کرتا ہے۔ مجھے اس کی برداشت ہے۔ میں نے کہا کہ میں تو اپنے دوست سے جناب کا ذکر بڑے احترام سے کرتا رہا ہوں۔ اور آپ نے میرے اُستاد کا ذکر بڑی حقارت سے فرمایا ہے۔ پھر میرے دوست نے فرمایا کہ آخر حافظ صاحب میں کیا بات ہے فرمایا کہ وہ جماعت سے خارج ہے۔" (العطر البلیغ صفحہ ۱۱۸-۱۱۹ ج ۲)

## مولوی اسماعیل صاحب کانگریسی کا فتوےٰ

وہابیوں کی مرکزی جمعیت کے امیر مولوی اسماعیل سلفی کانگریسی آف گوجرانوالہ نے بھی اپنے اُستاذ بھائی مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی پر فتوے صادر فرمائے ہیں۔ جن کو خود اثری صاحب نے اپنی کتاب "عدوان المفتی" کے صفحہ ۸، ۹ پر درج کیا ہے وہ فتوے یہ ہیں۔

"ایسے حضرات (مولوی عنایت اللہ اثری جیسے) کو امام نہیں مقرر کرنا چاہیئے۔" (عدوان المفتی صفحہ ۸)



"ایسے حضرات غیر مقلد تو کہلا سکتے ہیں لیکن اہلحدیث قطعاً نہیں ہو سکتے۔" (عدوان المفتی صفحہ ۹)

"ایسا شخص بدعتی ہے۔ ایسے شخص سے نفرت کرنا چاہیئے۔" (عدوان المفتی صفحہ ۹)

"ملحد اور بے دین کی اقتدار درست نہیں اور عالم صاحب (یعنی عنایت اللہ) کے متعلق حجاز کے علماء نے کفر کا فتوےٰ دیا ہے۔" (عدوان المفتی صفحہ ۱۶)

"ایسے شخص کی اقتدار بے دین اور ملحد ہی کر سکتا ہے۔" (عدوان المفتی صفحہ ۱۶)

وہابی مولویوں نے اپنے بیچارے عوام کو بھی معاف نہیں کیا۔ ان پر بھی فتوے جڑ دیا۔

# سب وہابیوں پر فتوےٰ

"وہابیوں کے بہت بڑے بزرگ اور مصنف مولوی محمد صاحب جونا گڈھی المعروف دہلوی نے سب وہابیوں پر بدعتی کا فتوےٰ جاری کیا ہے۔ کیونکہ مولوی صاحب کے نزدیک ختنے کی دعوت کرنے والے اور اس میں شریک ہونے والے سب کے سب بدعتی ہیں۔" (اخبار محمدی دہلی صفحہ ۸ یکم اکتوبر ۱۹۳۹ء)

ناظرین حضرات! فرقہ وہابیہ کے اکابر کی آپس میں فتوے بازی کا حسین منظر آپ نے دیکھا۔ ان کا بس چلے تو کسی کو جنت میں داخل نہ ہونے دیں۔ ان حضرات کی تبلیغ کفار کو اسلام کی طرف راغب کرنا نہیں بلکہ مسلمانوں کو کافر بنانا ہے جس کی شہادت خود وہابیوں کے ایک دردمند والہ جاہ مدراسی اپنے الفاظ میں اس طرح درج کرتے ہیں:

## وہابی مولویوں کی تبلیغ مسلمانوں کو کافر بنانا ہے

افسوس ہے اس زمانہ کے علماء اہلحدیث میں اسلاف سے ہے کہ بجائے کفّار کو اسلام میں لانے کے مسلمانوں کو کافر۔ زندیق۔ مجدد وغیرہ کے القاب عوام میں بذریعہ رسالہ یا اشتہار مشتہر کر رہے ہیں۔ علماء زمانہ کی یہ حالت ہو تو عوام کا کیا حال ہو گا؟ (اہلحدیث امرتسر ضلع ۲۷ اگست ۱۹۱۵ء)

آج دعوے ان کی یکتائی کا باطل ہو گیا
رُو برو ان کے جو آئینہ مقابل ہو گیا

اسی بے باکی کی وجہ سے بے دین اور گمراہ فرقوں کی پیداوار کی ذمہ داری وہابیت پر ہی آتی ہے جیسا کہ دیوبندیوں کے مولوی خلیل احمد صاحب لکھنوی نے بھی غیر مقلدین وہابی مولویوں کے متعلق تحقیقات کے بعد جو فیصلہ دیا ہے وہ بھی قابل مطالعہ ہے۔ پڑھیئے اور اُم الخبائث کی نشاندہی کیجیے:

# گمراہی کی بُنیاد وہابیت

## مولوی خلیل احمد لکھنوی دیوبندی

اس بے باک فرقہ غیر مقلد کے علماء نے جو پیشوایان اسلام پر بہت کچھ زہر اُگلے۔ اور بُہتان لگائے ہیں میں سچ عرض کرتا ہوں اگر احکامِ شرعیہ کے اجراء کا زمانہ ہوتا تو ان بے باک مولویوں پر حدِ افتراء قائم ہوتی۔ مگر اس زمانہ میں یہ ہوتے ہی کیوں یاد رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ میدانِ قیامت میں احکم الحاکمین جبّار و قہار جل جلالہٗ کے رُوبرو فقہاءِ اسلام بلکہ اسلام مدعی ہو گا۔ اور یہ مفتری مولوی مدعا علیہم۔ کیا یہ مولوی ان کے متبعین اسلام کے خیر خواہ ہوں گے۔ یا بد خواہ اسلام کے دوست سمجھے جائیں گے یا دُشمن۔ اس پر طرّہ یہ کہ نام رکھ لیا ہے اہلِ حدیث۔

برعکس نہند نام زنگی کافور!



نام تو جس کا جی چاہے رکھ لے اس سے بڑھ کر ایک نام اور آپ کو سُناتا ہوں۔ فرقہ مسمّی اہلِ حدیث کی عُمر تو تخمیناً چالیس پچاس سال ہو گی۔ ہندوستان ہی میں اس مٹھی بھر فرقہ کا تولّد ہوا۔ یہاں ہی نشوونما پایا۔ اس فرقہ کا ایک چھوٹا بھائی بھی پنجاب میں پیدا ہوا ہے۔ اس کی عمر تخمیناً بیس پچیس سال کی ہو گی مگر اس چھوٹے بھائی نے نام رکھا بڑے بھائی سے بھی بڑھیا وہ کیا اہلِ قرآن۔ اب تو بڑے بہت خفا اور ناراض ہوئے۔ کہ چھوٹے بھائی ہو کر نام رکھ لیا بڑے بھائی سے بھی بڑھیا لہٰذا تو ملحد ہے زندیق ہے۔ چھوٹے بھائی بولے آپ کی ناراضی بالکل بے جا ہے۔ شروع میں ہم بھی آپ کے قدم بقدم رہے آپ سے ہی آزادی کا سبق پڑھا۔ آپ کی تربیت کا اثر سے متاثر ہو کر تقلید فقہ کے پھندے کو گردن سے نکال پھینکا غیر مقلد یا اہلِ حدیث کے نام سے پُکارے گئے۔ آپ کے ساتھ ہو کر فقہاء اسلام پر جھوٹے جھوٹے بہتان و اتہام تراشے مگر خُداداد جودتِ طبع اور فہم و فطانت کیا کیجیے۔ انہوں نے ہم کو مجبور کیا کہ اور زیادہ آزادی حاصل کریں اور دوسرے پھندے تقلیدِ حدیث کو بھی نکال کر پھینکیں۔ تم تو رات دن صرف فقہا ہی کے پیچھے پڑے رہتے ہو عمر فقہا کی توہین میں گزارتے ہو اور ہم فقہاء کے ساتھ محدثین کی بھی خبر لیتے رہتے ہیں۔ اب بتاؤ کہ ہم بڑے ہوئے کہ تم۔ بزرگی بعقل است نہ بسال۔ لہٰذا ہم تم سے مرتبہ میں بڑے نام بھی بڑا رکھا۔ تو کیا مضائقہ ہے۔

بھائی جان اور سُنیئے ہمارے اور تمہارے ایک منجھلے بھائی بھی ہیں۔ اگرچہ ان کی تولید اور فروغ ہماری ولادت سے پہلے ہو چکا ہے۔ مگر سُنا ہے کہ وہ بھی آپ ہی کے مدرسہ کے طالب علم آپ سے ہی فیض یافتہ آپ سے ہی آزادی کا سبق لیے ہوئے ہے۔ مگر وہ تو ہم سے بھی ایک زینہ اوپر چڑھ گئے۔ انہوں نے تو یک لخت فقہ کے ساتھ حدیث اور قرآن سے بھی گلو خلاصی کر لی اور بن بیٹھے نبی جی ان کا نام نامی ہے مرزا قادیان۔ پھر تو کیا تھا مذہب جُدا دھی جُدی۔ ملت جُدی

بہرحال اہل قرآن ہوں یا دجال قادیاں سب آپ (وہابیوں) کے چیلے چانٹے جو کچھ یہ کارنمایاں کر رہے ہیں۔ سب آپ کی جوتیوں کا صدقہ آپ کے نامۂ اعمال میں درج۔

اے بادِ صبا ایں ہمہ آوردۂ تُست

ناظرین! دیکھا یہ ہیں۔ عدم تقلید اور فقہاء اسلام کی گستاخی کے کرشمے اور نتیجے۔ یہ تو ان بھائیوں کے نام کی لڑائی ہے۔ آخر ہیں تو سب بھائی بھائی چھوٹی بڑائی کا فرق سہی کبھی نہ کبھی مل ہی جائیں گے۔

اے صاحبو! میں تم سے بالکل درست کہتا ہوں کہ حضور سرورِ کائنات علیہ التحیات والتسلیمات نے اپنی اپنی اُمت کو ان بھائیوں کی خبر نہایت خوفناک اور ہولناک الفاظ میں پہلے ہی فرما دی۔ یہ ماہرانِ حدیث نبویہ اس رمز کو خوب سمجھتے ہیں۔ اہل فہم و فراست ان بھائیوں کے نام کی لڑائی سے خوب سمجھ گئے ہوں گے کہ ان بھائیوں میں کیا فرق ہے۔ مگر میں اچھی طرح واضح کیے دیتا ہوں کہ اہلحدیث فقہ کے منکر اور تارک فقہاء کے دُشمن اور معاند۔ اہلِ قرآن فقہ و حدیث دونوں کے منکر اور تارک فقہاء و محدثین دونوں سے ان کو عداوت اہلِ قادیان تینوں سے متنفرِ اسلام سے خارج۔ (جلد التہدید علیٰ ظہر عدم التقلید صـ ۱۱۲)

## ابوالکلام آزاد کے والدِ ماجد علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

ممدوح الوہابیہ والدیابنہ ابوالکلام آزاد کانگریسی نے اپنے والد ماجد علیہ الرحمۃ کا نتیجہ خیز فرمان اپنی کتاب میں ان الفاظ میں درج کیا ہے کہ:

"والد مرحوم کہا کرتے تھے کہ گمراہی کی موجودہ ترتیب یوں ہے کہ پہلے وہابیت پھر نیچریت نیچریت کے بعد تیسری منزل جو الحاد قطعی ہے اُس کا وہ ذکر نہیں کرتے تھے۔ اس لیے کہ وہ نیچریت ہی کو الحاد قطعی سمجھتے تھے۔ لیکن میں (ابوالکلام) اتنا اضافہ اور کرتا ہوں۔ کہ تیسری منزل الحاد ہے۔ اور ٹھیک ٹھیک مجھے یہی پیش آیا۔ سرسید احمد



خاں ۔۔۔۔۔ کو بھی پہلی منزل وہابیت ہی کی پیش آئی تھی۔"
(آزاد کی کہانی صـ ۳۸۱)

آخر وہابیت بے دینی اور بد عقیدگی کی جڑ اور اصل کیونکر ہے؟ اس کا جواب خود صحیفہ اہلحدیث کراچی کی مندرجہ ذیل عبارت ہے کہ،

"جماعت اہلحدیث کی روش ہمیشہ ہی سے دین کے معاملہ میں لوگوں سے الگ رہی ہے۔ ایمان میں عقائد میں۔ اعمال میں۔ عبادات میں۔ معاملات میں اور اکثر مسائل میں اہلحدیث حضرات لوگوں سے الگ رہے ہیں اور رہیں گے (صحیفہ اہلحدیث کراچی صـ ۲۸ نومبر ۱۹۵۴ء)

گمراہی اور ضلالت کا سبب یہ جماعت کیوں نہ بنے۔ جب سب سے الگ رہنا ان کا دعوٰے اور مشن ہے۔ پیارے امام الانبیاء شہنشاہ دوسرا محمد مصطفیٰ علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام کا فرمان ہے۔

لَا تَجْتَمِعُ اُمَّتِیْ عَلَی الضَّلَالَۃِ ۔ میری اُمت گمراہی پر اکٹھی نہیں ہوگی۔

وہابیہ کا دعوٰے کہ الگ رہے ہیں اور رہیں گے بتا رہا ہے کہ وہ صریحاً گمراہی اور ضلالت کے گڑھے میں پڑے ہوئے ہیں۔ اسی لیے ان میں تفرقہ بازی۔ گستاخی۔ بے ادبی اور مسلمانوں پر فتوے بازی بدرجہ اتم پائی جاتی ہے۔ اور موجودہ دور کے جملہ گمراہ فرقوں کی پیداوار کے یہی ذمہ دار ہیں۔

قارئینِ عظام! تفرقہ بازی اور انتشار پھیلانا۔ بزرگوں کی توہین کرنا اور بے ادبی کرنا نیز فتوے بازی جیسے اہم موضوعات کو پڑھنے کے بعد وہابی اکابر کی سیرت اور کردار کا پہلو بھی قابل مطالعہ ہے۔ ظاہراً لمبی لمبی ڈاڑھیاں اور شکل و صورت سے بڑے پارسا نظر آتے ہیں مگر قریب ہو کر ان کی سیرت اور کردار کو دیکھا جاتے تو معاملہ اُلٹ نظر آتا ہے۔ یہ سب کچھ اُن کے گھر کے بھیدی مولویوں نے بیان کیا ہے۔ وہی پیش کیا جاتا ہے۔

میرے دِل کو دیکھ کر میری وفا کو دیکھ کر
بندہ پرور منصفی کرنا خُدا کو دیکھ کر!

# سیرت و کردار

اکابرِ وہابیہ میں روپے کی حرص اتنی زیادہ ہے کہ اس کی محبت میں کبھی تو اپنے قول اور اقرار کو بھول جاتے تھے۔ کبھی فقراء اور غریبوں کے مال ہضم کر جاتے ہیں کبھی جعل سازی کرتے ہیں کہ دیکھنے والا ششدر رہ جاتا ہے۔ کبھی امانتوں میں خیانت کرنے پر مجبور ہو جاتے ہیں یہاں تک کہ اپنے شاگردوں اور طلبہ کے پیسوں کو بھی ہضم کر جاتے ہیں۔ یہی روپے کی محبت سے رذیل اور کمینی قسم کی حرکات ان سے سرزد ہوتی ہیں۔ اس کی خاطر کئی قسم کے جھوٹ اور فراڈ معرضِ وجود میں لاتے ہیں اور زمانے کی طرح رنگ بدلتے ہیں، الغرض وہابیہ اکابر کی زندگی کا محور دولت ہے۔ جس کے ثبوت کے لیے چند ایک شواہد پیش کیے جاتے ہیں۔

## روپے کی محبت میں قول و اقرار بھول جانا

مولوی ثناء اللہ امرتسری اپنے فرقہ کے مجتہد مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کے کردار کے متعلق گواہی دیتے ہیں کہ:

"اہلحدیث مورخہ ۲۴ ستمبر میں مولانا بٹالوی کی تحریر کے مطابق لکھا گیا تھا کہ آپ حسبِ وعدہ تین سو روپیہ حاجی [illegible] کے پاس جمع کرادیں اور منصف علماء کو منظور کریں، روپیہ جمع کرانے کی مہلت ایک ہفتہ دی گئی تھی۔ مگر جناب موصوف نے وہی کیا جس کی اُن سے اُمید تھی۔ روپیہ کی محبت میں اپنے قول و قرار کو بھول گئے۔"

(اخبار اہل حدیث امرتسر ص۱۳ کالم ۱ ۸ اکتوبر ۱۹۱۵ء)

## روپیہ بٹورنا

مبصر امرتسری روپڑی صاحب سے سوال کرتے ہوئے ان کے جوابات طلب کرتے ہیں کہ:



"کیا یہ صحیح ہے کہ آپ تحصیلِ زر کے لیے اب ایک اور محاذ امرتسر تلاش کر رہے ہیں تاکہ روپڑ بھی قبضہ میں رہے اور امرتسر سے بھی روپیہ کھینچ لیا جائے۔ یہ صحیح ہے کہ آپ اپنے دونوں ایجنٹوں کو نہ تو بھتیجوں بلکہ دامادوں اسماعیل اور عبدالقادر[1] کو تحصیل چندہ کے لیے کبھی مدرسہ کے نام پر جو برائے نام ہے۔ اور کبھی اخبار کے قرض کے نام پر بھیجتے رہے ہیں۔ اور ہزاروں روپیہ سالانہ جمع کر لیتے ہیں جس کا کوئی حساب نہیں؟ کیا یہ صحیح ہے کہ آپ نے امسال جمعیت تنظیم اہلحدیث سے یہ معاہدہ کیا تھا کہ علاقہ روپڑ سے جو چندہ آئے گا۔ وہ نصف مدرسہ مرکزی اور جمعیت تنظیم اہلحدیث کو دے دیا جائے گا۔ مگر اب تک آپ نے ایک پائی بھی جمعیت تنظیم کو نہیں دی۔ اور سات آٹھ سو روپیہ بلا ڈکار ہضم کر لیا ہے۔

کیا یہ صحیح ہے کہ آپ اللہ بخش کمیر پوری کو آلۂ کار بنا کر جگہ جگہ (اخبار کانفرنس وغیرہ) جلسے کراتے ہیں۔ اور اس طرح جو چندہ جمع ہو جاتا ہے وہ آپس میں تقسیم کر لیتے ہیں۔" (اخبار محمدی دہلی ص۱۷ ۱۵ فروری ۱۹۳۹ء)

## حافظ شریف اور حکیم صادق کی سیاہ کاریاں

سیالکوٹ کی وہابی پارٹی کے نمائندے عبداللہ مدری نامی شخص نے اپنے فرقہ کے مولوی حافظ شریف اور حکیم صادق سیالکوٹی کی سیرت اور کردار کے متعلق اشتہارات شائع کیے ایک اشتہار میں لکھا ہے کہ:

"شہرِ اقبال کے دو فسادی مُلّاں (حافظ محمد شریف۔ حکیم صادق) کی خیانت۔ کذب بیانی۔ سیاہ کاریوں سے دانستہ جماعت کے سر برآوردہ ارکان اغماض پہلوتہی کرتے ہیں۔ جماعتی فنڈ میں بددیانتی کرنا۔ کتابوں

[1] عبدالقادر روپڑی ہیں جو آج کل وہابیہ کے مناظر ہیں۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری عفرلہٗ)

کی اشاعت وطباعت کے لیے زکوٰۃ کی رقم خود ہضم کرنا۔ جماعتی سیلیکر کا کرایہ خود کھا جانا۔ طلباء کے لیے جمع شدہ چاول اپنے گھر پہنچا دینا۔ صدقہ کے گوشت کو فروخت کر کے پیسے اپنی جیب میں ڈال لینا۔ مبلغین کے حصہ کی رقم خورد برد کرنا۔ تبلیغ کے نام پر گاؤں والوں کو لوٹنا۔ حجرۂ خاص میں بدفعلی کرنا۔ ان سب صفات کے حامل امیرِ جمعیت اہلحدیث آف سیالکوٹ حافظ شریف اور ان کے معاون حکیم صادق ہی ہیں۔" (اشتہار لمحۂ فکریہ)

### دو ہزار روپیہ

شہر سیالکوٹ کے وہابیہ کی انجمن کے ناظم اعلیٰ عبدالغفور بٹ اپنے شائع کردہ پمفلٹ "اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے" میں لکھتے ہیں کہ:

"(حافظ صاحب نے) انجمن کے خزانہ سے دو ہزار روپیہ جامع اہلِ حدیث پُل ایک کی ملحقہ کوٹھی خریدنے کے لیے زرِبیعانہ تو انجمن اہلِ حدیث رجسٹرڈ سے ادا کر لیا گیا۔ اور اُس بیعانہ کی رسید دکھا دکھا کر تمام ذرائع سے روپیہ اکٹھا کیا۔ مگر انجمن میں دو ہزار روپیہ آج تک واپس نہیں کیا گیا۔ بلکہ سُنا گیا ہے کہ کسی اور صاحب سے بھی دو ہزار روپیہ یہ کہہ کر لیا گیا ہے کہ کوٹھی خریدنے کے لیے زرِبیعانہ دینا ہے۔ ان دو ہزار میں سے ان صاحب کو کچھ ادا کیا گیا ہے۔ بقایا غالباً ۸۰۰/- روپے ان صاحب کے تقاضا کے باوجود ان کو واپس نہیں دیے گئے۔" (پمفلٹ "اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے" ص۳)

حافظ شریف صاحب سیالکوٹی کی سیرت اور کردار کے متعلق لوگوں نے پہلے بھی کئی پمفلٹ شائع کیے اور ان سے استفسارات کیے۔ ان سے استفسارات کرنے والی انجمن مفاد المسلمین تھی۔ اُس انجمن کے شائع پمفلٹ سے بھی حافظ شریف صاحب کے کردار کے متعلق چند اقتباسات پیش کرتا ہوں۔



### مُجاہدین کشمیر کا مال ہضم کرنا

سیالکوٹ شہر کے وہابیوں کی انجمن مفاد المسلمین نے ایک پمفلٹ "حافظ محمد شریف اینڈ کو سے چند استفسارات" شائع کیا تھا جس میں انجمن والوں نے اپنے ہی فرقہ کے حافظ محمد شریف صاحب سیالکوٹی کو مخاطب کرتے ہوتے لکھا ہے کہ:

"بعض لوگوں نے مجاہدینِ کشمیر کے لیے کئی ایک گرم کوٹ۔ ایک لانگ بوٹ۔ قیمتی تیس روپیہ اور کئی ایک گرم پتلونیں اور نکریں اور ایک گرم کمبل قیمتی پچیس یا تیس روپیہ بطور چندہ آپ (حافظ شریف) کے حوالے کیا۔ لیکن اس کے بعد وہ گرم کوٹ اور کمبل پارٹی کے رائج الوقت معزز ممبروں اور ان کے اعزہ واقربا کے زیبِ تن کیے ہوئے دیکھے گئے اور لڑکوں نے صدائے احتجاج بلند کی۔ کہ یہ چیزیں تو مجاہدینِ کشمیر کے لیے دی گئی تھیں۔ آپ لوگوں نے کس حیثیت سے ان کو زیبِ تن کیا ہے۔ تو بحکم حافظ محمد شریف صاحب ڈکٹیٹر ان اعتراض کرنے والوں کو پٹوایا گیا۔"

(حافظ محمد شریف اینڈ کو سے چند استفسارات ص۱۶)

### ہزار روپیہ کی جعلسازی

یہی انجمن مفاد المسلمین کے صدر اسی پمفلٹ میں حافظ صاحب کو مخاطب کرتے ہوتے پوچھتے ہیں کہ:

"بیری والا چوک کے جس شخص سے آپ کا لین دین کا معاملہ تھا۔ اُس کے حساب میں آپ نے اپنے دستِ خاص سے ایک ہزار روپیہ کی ادائیگی جعلسازی سے لکھائی تھی یا نہیں؟ اور کیا آپ (حافظ شریف) وہ رجسٹر مجمعِ عام میں پیش کر سکتے ہیں۔ جب اُس شخص نے صدائے احتجاج بلند کی ہے۔ کہ یہ رقم میرے حساب میں بغیر ادائیگی کے لکھی گئی ہے۔ اور آپ کے دیگر نے بھی

اس شخص کو سچا جان کر اس کی موافقت کی تو پہلے تو آپ نے بلطائف الحیل اپنے اندراج کو درست کہا لیکن جب آپ کے دیگر شرکار آپ کے موافق نہ ہوتے تو آپ نے مجبوراً نہ ایماناً اُسے تسلیم کیا۔ اور وہ ایک ہزار روپیہ اُس شخص کو ادا کر دیا گیا۔ یہ بات آپ کے شرکار چوہدری عنایت اللہ ڈار اور محمد ابراہیم قریشی وغیرہما کو بھی معلوم ہے۔

(حافظ محمد شریف اینڈ کو سے چند استفسارات ص۱۵)

## انجمن مفاد المسلمین کا فیصلہ

وہابیوں کے مولوی شریف صاحب سیالکوٹی کے بارے میں انجمن مفاد المسلمین نے جو فیصلہ دیا ہے۔ وہ بھی پیشِ خدمت ہے۔

"(حافظ شریف صاحب) معاملہ کرنے میں انصاف و راستبازی کو بہت کم دخل دیا جاتا ہے۔ جس جس شخص سے معاملہ پڑا قریباً بہت سے آپ سے نالاں ہیں۔ ہیر پھیر، جھگڑا۔ عموماً تمام کے ساتھ"

(حافظ محمد شریف صاحب کی قلابازیاں ص۴، ۵)

انجمن اہلحدیث سیالکوٹ نے ۱۹۴۹ء میں ایک ٹریکٹ "اظہارِ حق" شائع کیا اُس میں بھی حافظ شریف صاحب اور حکیم صادق صاحب کی سیرت اور کردار کی کافی جھلکیاں دکھائی دیتی ہیں۔ ان جھلکیوں میں سے صرف ایک جھلکی دکھائی جاتی "صدر صاحب بابو عبد القیوم نے مولانا (ابراہیم میر) صاحب سے اجازت لے کر نا موافق حالات کی مختصر تفصیل یوں بیان کی کہ اخبار مسلمان کے متعلق حافظ (شریف) صاحب کے ذمہ کچھ رقم جو غالباً مبلغ تہتر (۷۳) روپے کے قریب تھی۔ اور کچھ اور حساب بھی تھا۔ حافظ صاحب سے اس کا حساب مانگا گیا تو حافظ صاحب نے پس و پیش کی جس کے لیے آج تک تقاضا جاری ہے۔ لیکن حافظ صاحب حساب نہیں دیتے اور نہ رقم ادا کرتے ہیں" (اظہارِ حق ص۸)



ناظرین حضرات! حکیم صادق صاحب سیالکوٹی نے اپنے پمفلٹ "ایک مدعیِ امارت سے متعلق شرعی استفتار" میں ان سب حرکات کا ذمہ دار اپنے اُستاذ مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کو ہی قرار دیا ہے اپنے اُستاد صاحب کو مخاطب کر کے یہ مصرعہ لکھا ہے:

"اے بادِ صبا ایں ہمہ آوردہ تُست!

ہر عقلمند کہے گا یہ کس کی صحبت کا فیضان ہے؟ حضرت اُستاذ ہی کی صحبت کا ہے۔ شاگرد صاحب کی زندگی کی سفید چادر پر اُستاذ ہی کی صحبت کے سیاہ داغ لگ گئے ہیں نا"

(ایک مدعی امارت سے متعلق شرعی استفتار ص۹)

حکیم صاحب نے اپنے استاد کے کردار کی بھی چند جھلکیاں اس پمفلٹ میں دکھائی ہیں۔ چند جھلکیوں کا تذکرہ کیا جاتا ہے۔ "آنہ فنڈ کا حساب" کی سُرخی دے کر اپنے اُستاد کا کردار درج کیا ہے کہ:

"وہ قومی امانتوں کا حساب قوم کے آگے آئینی طور پر پیش نہیں کرتے"

"محاسبین پر برقِ امارت" ہے کی سُرخی دے کر ان الفاظ میں کردار پیش کیا ہے کہ:

"جلسہ کرنے والوں کی نسل کی خیر نہیں۔ اگر وہ آکر جلسے کی رقم کا حساب پوچھیں۔ دور کیوں جائیں ابھی کل کی بات ہے کہ ابدال سے آگے کنگ اور کنگ سے آگے ایک گاؤں۔۔۔۔ والوں نے جلسہ کرانے کی غرض سے حاضر دربار ہو کر مطلوبہ رقم خزانے میں داخل کرا دی۔ حضور امیر اپنے مخصوص علمار کے ساتھ وہاں پہنچ گئے۔ واپسی پر سیکرٹری سے ۲۷ ستائیس چہرہ شاہی مزید لیے۔ اور فرمایا میرے پاس آکر حساب کر لینا۔ اُس گاؤں سے دو آدمی حاضر ہوئے۔ حساب کرنے کے لیے۔ ارشاد ہوا پھر سہی۔ وہ پھر آتے

توحکم فرمایا طبیعت ناساز ہے۔ پھر کسی وقت آنا۔ آنے والے اپنی اجل سے غافل ہو کر ایک مرتبہ پھر آہی گئے۔ حضور امیر (ابراہیم) کی بیٹھک میں ابھی قدم رکھنے ہی کو تھے کہ امارت کی بجلی چمکی۔ پھر کڑکی۔ ان مسافروں کا دانہ پانی ابھی دُنیا میں باقی تھا۔ کہ بجلی گرنے سے قبل بے چارے نو دو گیارہ ہو گئے۔ جان بچی لاکھوں پائے۔ حساب پوچھنے سے باز آئے۔" (ایک مدعی امارت سے متعلق شرعی استفتاء ص۱۵)

زمین بیچ کر ٹھیکہ کھانا، ہبہ واپس لینا قے چاٹنا ہے۔ سود کا نام نفع ان سب غیر شرعی امور کا مرتکب اپنے اُستاذ اور وہابیہ کے امام العصر مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کو وہابیوں کے حکیم محمّد صادق صاحب سیالکوٹی نے قرار دے کر ان کی سیرت اور کردار نمایاں کیا ہے۔ اور یہ ثابت کیا ہے کہ ایسا شخص جماعت کا امیر شرعی طور پر بھی مقرر نہیں کیا جاسکتا۔

"قارئین عظام! یہ تھا مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی اور اُن کے شاگرد رشید حافظ محمّد شریف اور حکیم صادق صاحبان سیالکوٹی کا کردار اب میر صاحب کے تیسرے شاگرد مولوی اسماعیل صاحب سلفی کانگریسی آف گوجرانوالہ کا حال اور کردار پڑھیے۔ مولوی اسماعیل صاحب سلفی کانگریسی وہی ہیں۔ جو کہ وہابیوں کی مرکزی جمعیت کے امیر بھی رہ چکے ہیں۔

## مولوی اسماعیل کانگریسی سے مصارف کا محاسبہ | غیر مقلد مولوی عنایت اللہ صاحب اثری

گجراتی اپنے فرقہ کے مولوی اسماعیل کانگریسی آف گوجرانوالہ سے مصارف کا محاسبہ ہونا اور اسماعیل کا حساب نہ دے سکنا کا واقعہ خود ہی بیان کرتے ہیں کہ:

"... ۱۶ نومبر ۱۹۱۱ء کی درمیانی شب کو عشاء کے وقت مجھے استفتاء کے رنگ میں ایک تحریر برائے جواب موصول ہوئی کہ ہم نے



اپنے خطیب مولوی اسماعیل صاحب کو مدرسہ کے لیے دو ہزار روپیہ دیا تھا۔ جس میں سے ایک ہزار تو انہوں نے خزانہ میں داخل کرایا تھا۔ کہ گوشوارہ میں درج ہے۔ جس میں سے ایک ہزار کوئی پتہ نہیں۔ دریافت کرنے پر انہوں نے جواب دیا۔ کہ میں مقروض تھا تو اُسے اپنے قرضہ میں خرچ کر لیا ہے۔ جس کا آپ کو ثواب ملے گا۔

مولوی صاحب موصوف (اسماعیل) کی بابت یہ شکایت عام ہے۔ علاوہ ازیں مسجد کے مہمانوں کو ہوٹل سے پُرتکلف کھانا کھلا کر جماعت کو ہمیشہ زیرِ پا کرتے رہتے ہیں۔ ایسے لوگ بھی کھاپی کر اُن کی حمایت پر تلے رہتے ہیں۔ میرے روبرو مجلس عاملہ کا ایک اجلاس ہوا۔ جس کے ایک رُکن نے مجھ سے بیان کیا کہ آج رات اجلاس میں موصوف (اسماعیل) سے بعض مصارف کا محاسبہ ہوا تو موصوف حساب نہیں دے سکے۔" (العطر البلیغ ص۱۱۴ ج ۲)

اب مولوی اسماعیل صاحب کانگریسی آف گوجرانوالہ کے دوسرے اُستاد مولوی عبدالوہاب صاحب دہلوی کا بھی کردار پڑھیے۔ جس کو بیان کرنے والے دہلوی صاحب ہی کے شاگرد رشید مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی ہیں۔

## مالی خیانتوں کا تذکرہ

اثری صاحب لکھتے ہیں کہ: "مارچ ۱۹۲۲ء میں جو میں نے مولوی عبدالوہاب صاحب کے ساتھ سفر بنگال کیا تھا۔ اس میں آپ کی بعض مالی خیانتوں و نیز دیگر امور پر مطلع ہو کر ان سے علیحدگی کا دل میں فیصلہ کر لیا تھا۔ پھر ان سے علیحدہ ہو کر ستمبر ۱۹۲۳ء میں گجرات میں قیام کر لیا۔ اور اب تک بفضلہٖ تعالیٰ یہاں پر ہی مقیم ہوں۔ پھر اس کے بعد مولوی عبداللطیف صاحب مولوی عبدالجبار صاحب اور مولوی داؤد صاحب ہر سہ میرے تلامذہ

بھی ان سے علیحدہ ہو گئے۔ مولوی عبدالستار کلانوری ایڈیٹر ہمدرد اہلحدیث دہلی تو اس سے پہلے ہی علیحدہ ہو چکے تھے۔" (العطر البلیغ ص۱۵۶، ۱۵۷ ج ۲)

## طالب علم کے پیسے ہضم کر جانا

یہی مولوی عنایت اللہ صاحب اثری غیر مقلد اپنے ایک اور سفر کا واقعہ اپنے اُستاد عبدالوہاب دہلوی سے جو پیش آیا اُس کا تذکرہ ان کا الفاظ میں کرتے ہیں کہ:

"اس سفر میں موصوف (مولوی عبدالوہاب صاحب دہلوی) کے ہمراہ میرے علاوہ آپ کا چھوٹا صاحبزادہ عبدالرحمان اور ایک اور طالب علم تھا۔ مجھے اور عبدالرحمان کو جو کچھ ملتا ہم مولوی صاحب کو دے دیا کرتے تھے۔ اور وہ طالب علم اپنے پاس رکھ لیا کرتا تھا۔ کہ وہ اپنے خرچ پر ہمارے ساتھ تھا۔ اور میں موصوف کا ملازم تھا۔ اور عبدالرحمان لڑکا تھا۔ اور بعض جگہ ایسا بھی ہوا۔ کہ طالب علم موجود نہیں تو موصوف (عبدالوہاب دہلوی) فرما دیتے کہ اس کا حصہ مجھے دے دو۔ میں اُس کو دے دوں گا۔ جب اُسے معلوم ہوتا تو میں اُسے تسلی دیتا کہ کوئی فکر کی بات نہیں۔ دے دیں گے۔ پھر جب دہلی پہنچ کر کچھ دنوں بعد اُس سے دریافت کیا تو اُس نے کہا کہ کچھ نہیں دیا۔" (العطر البلیغ ص۳۶ ج ۱)

## کمینی حرکت

مولوی عنایت اللہ صاحب اثری اپنے اُستاد مولوی عبدالوہاب صاحب دہلوی (جو کہ مولوی رفیق خاں صاحب پسروری کے بھی اُستاد ہیں) کی ایک کمینی حرکت کا ذکر کرتے ہوتے اپنے دو واقعات بیان کرتے ہیں کہ:

"میں نے ایک جمعہ مسجد اہلحدیث موری دروازہ دہلی میں اس کے نمازیوں کی درخواست پر پڑھایا تو انہوں نے مجھے ایک روپیہ دیا۔ میں نے ہر چند انکار کیا۔ مگر انہوں نے باصرار تام دے ہی دیا جس کا میں نے مولوی عبدالوہاب صاحب سے ذکر کیا۔ تو انہوں نے فرمایا کہ اگر کوئی



خوشی سے دے تو انکار مناسب نہیں آتا۔ پھر آپ نے وہ روپیہ وصول فرما لیا۔"

مولوی عنایت اللہ صاحب اثری اپنا دوسرا واقعہ بیان کرتے ہیں کہ:

"انہیں ایام میں فراش خانہ دہلی کے دوستوں نے اپنے یہاں میرے وعظ کا انتظام فرما کر مجھے بلایا۔ تو میں نے تقریر کی۔ جس کے بعد انہوں نے مجھے تین روپے اور کپڑے دیئے۔ مگر میں نے ان کے اصرار تام کے باوجود انکار تام کیا۔ کہ میں ملازم ہوں۔ میرا کوئی حق نہیں۔ دوسرے دن وہ روپیہ اور کپڑے لے کر مولوی عبدالوہاب صاحب کی خدمت میں حاضر ہوتے۔ اور سب واقعہ بیان فرما کر موصوف سے عرض کی کہ آپ ہماری سفارش کریں۔ کہ حافظ صاحب اسے قبول فرمائیں۔ موصوف نے مجھے بلا کر فرمایا کہ یہ خوشی سے دے رہے ہیں۔ اور میں بھی سفارش کرتا ہوں کہ آپ وصول کر لیں۔ اگر آپ نے اب بھی انکار کیا تو وہ ناراض ہوں گے۔ اور مجھے بھی رنج ہو گا۔ چنانچہ میں نے وصول کر لیے۔ پھر ماہ ختم پر آپ نے مجھے تنخواہ دے کر فرمایا کہ تین روپے میں نے مجرے کر لیے جو کہ فراش خانہ والوں سے آپ کو وصول ہوتے۔ اس کے بعد میں نے آپ کے بڑے صاحبزادے عبدالستار صاحب کو کپڑے دے کر کہا کہ یہ کپڑے والد صاحب کو دے دیں۔ اگر وہ دریافت کریں کہ کیسے ہیں تو عرض کریں کہ یہ حافظ صاحب نے واپس کیے ہیں جو کہ فراش خانہ والوں نے دیئے تھے۔ پھر جو کچھ وہ فرما دیں مجھے اطلاع دے دیں۔ چنانچہ انہوں نے فرمایا کہ والد صاحب نے کپڑے واپس کر لیے ہیں۔"

وہابیہ کے مولوی عنایت اللہ صاحب اثری اپنے اُستاد کی ایسی رذیل حرکات بیان کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ:

"ایسے واقعات اکثر پیش آتے رہتے تھے۔ مگر موصوف کے مسلک کے مطابق ان میں کوئی خرابی نہیں ہے۔" (الجبر الجلیل ص۴۳ ج ۱)

مولوی عبدالوہاب اور عبدالستار صاحبان دہلوی کے بعد وہابیوں کے روپڑی خاندان کے سرکردہ حافظ عبداللہ صاحب روپڑی کی سیرت اور کردار ملاحظہ فرمائیں:

## حافظ عبداللہ روپڑی سے وہابیوں کے سوالات

اخبار محمدی دہلی میں مبصر امرتسری سے "حافظ عبداللہ روپڑی جواب دیں" کی سرخی جما کر لکھتے ہیں کہ:

"حافظ صاحب کی ذات ستودہ صفات پر مدت سے پردہ پڑا رہا۔ اور کسی نے نہ پوچھا کہ آپ کے منہ میں کتنے دانت ہیں؟ مگر اب جبکہ وہ دوسروں کی ذات پر حملہ کر دیتے ہیں تو اُن کا چہرہ بھی بے نقاب ہو گا۔ اور لوگوں کو یہ پوچھنے کا حق حاصل ہو گا کہ وہ صوفی منش ہونے کے باوجود حرص و آز کا جال کیوں بچھائے بیٹھے ہیں۔ چنانچہ اس ضمن میں چند باتیں آپ سے دریافت کرنا چاہتے ہیں۔

کیا یہ صحیح ہے کہ آپ ان ہزاروں روپیہ میں سے جو جلسہ کے نام پر جمع کرتے ہیں۔ علماء کرام کو کرایہ اور سفر خرچ تک بھی نہیں دیتے۔ اور جن کو دیتے ہیں۔ بہت کم دیتے ہیں۔ اور دوستی میں کام نکال لیتے ہیں۔ روپیہ تو خود کھا جاتے ہیں۔ مگر عوام میں مشہور کر دیتے ہیں کہ علماء پر خرچ ہو گیا ہے۔ ہمیں ان علماء کرام کا علم ہے۔ جو اپنی شرافت کی وجہ سے خاموش رہتے ہیں۔ اور آپ سے کرایہ تک نہیں مانگتے۔ مگر آپ اُن کے بستر بھی چھین لیتے ہیں اور شاید بعد



میں فروخت کر لیتے ہیں۔" (اخبار محمدی دہلی ص۱۶ ۱۵ فروری ۱۹۳۹ء)

**تین ہزار روپیہ**

ایک غیر مقلد وہابی عبدالرشید ہاشمی خانہ دہلی کا مضمون "حافظ عبداللہ روپڑی سے جواب دیں" اخبار محمدی میں شائع ہوا ہے۔ جس میں یہ انکشاف کیا ہے کہ:

"حافظ حمیداللہ صاحب سوداگر دہلی نائب سیکرٹری کانفرنس اہلحدیث کو بھرا دے کر جو رقم تین ہزار کی آپ ہڑپ کر گئے ہیں۔ اُس کی آپ کو کون سی ضرورت تھی؟ کیا کہہ کر آپ نے لی؟ اور کیا اُس میں سے ایک پائی بھی آپ نے کہیں خرچ کی اور ان کے تقاضے پر بھی آپ نے اتنا گوارا نہ فرمایا کہ اس رقم کا اقبال کر کے کم از کم ایک تحریر ہی انہیں لکھ دیتے۔ کیا یہ آپ کی نیک نیتی تھی۔

حضرت میاں صاحب جو رقمیں جھوٹے حیلوں سے آپ ہمیشہ اینٹھتے رہے کیا اُن کا حساب آپ دیں گے۔ خصوصاً آخری مرتبہ چھ سو کی رقم مسجد کے بہانے سے آپ نے لی۔ کیا آپ بتلا سکتے ہیں کہ وہ آپ نے کہاں خرچ کی۔ اور اس قسم کی اور رقمیں جو ہم وقتاً فوقتاً درج کریں گے اور آپ سے جواب مانگیں گے۔ کیا آپ اُن کے جواب کے لیے تیار رہیں۔" (اخبار محمدی دہلی ص۱۵ فروری ۱۹۳۹ء)

مولوی ظفر علی خان ایڈیٹر زمیندار اخبار نے غالباً انہیں حضرات کے لیے کہا ہے کہ:

کھولتا ہے ان کی ہر اک رگ میں چندے کا لہو
یہ مجاہد ہیں بڑے دُشنام کی پیکار میں!
مسجدیں برباد ہوں یا قوم پر گولی چلے!
مُبتلا رہتے ہیں یہ بس پیٹ کی آزار میں
جنسِ ملت بیچتے ہیں بے دھڑک بازار میں
یعنی لاثانی ہیں یہ اِسلام کے بیوپار میں

وہابی مولویوں میں ایک عجیب خصلت ہے جس کی وجہ سے ان کے تصفیہ میں بھی کوئی شریف آدمی دلچسپی نہیں لیتا وہ خصلت منصفوں کو برا کہنا اور بدزبانی سے کام لینا ہے۔ جس کا ذکر خیر بھی وہابیہ نجدیہ کے مولوی فقیراللہ صاحب مدراسی نے بھی اپنے مجتہد بٹالوی کے متعلق ان الفاظ میں کیا ہے:

## مُنصفوں کو بُرا کہنا

وہابیہ نجدیہ کے والاجاہ مدراسی اپنے مجتہد محمد حسین صاحب بٹالوی کی ایک اور خصلت کا تذکرہ کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ:

"مولانا بٹالوی (محمد حسین) کو مولانا شیر پنجاب ثناء اللہ سے کچھ بس نہ چلا۔ تو فوراً منصفوں کو برا بھلا کہنے لگے۔ اگر وہ منصفوں کو برا کہیں گے۔ تو کوئی مہذب ان کے مباحثہ میں منصف نہ ٹھہرے گا۔ کیونکہ عاقلوں کا کام ہے کہ بدزبانوں سے دوری اختیار کرتے ہیں"

(اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۱ کالم ۳ ۵ نومبر ۱۹۱۵ء)

ان کی مخالفت کی اصل وجہ مال اور روپیہ ہے۔ جس کو مل گیا خاموش ہو گیا۔ جس کو نہ ملا اس نے کفر و شرک اور بدعت کے فتووں کی بوچھاڑ شروع کر دی اور ایک دوسرے کے خلاف کیچڑ اچھالنا شروع کر دیا جیسا کہ مولوی ابو عبداللہ امرتسری نے مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری یا مولوی محمد صاحب جوناگڈھی المعروف دہلوی کے متعلق لکھا ہے کہ:

"مولوی حافظ عبداللہ روپڑی نے اپنے پرچہ تنظیم میں لکھا ہے کہ جناب (حافظ عبداللہ صاحب) مولانا (ثناء اللہ صاحب یا محمد دہلوی) کو پنجاب کے سب جلسوں میں بلاتے تھے۔ اور مولانا کی مالی امداد کرتے تھے۔ اور جب یہ امداد آپ نے بند کر دی تو مولانا (امرتسری یا دہلوی) آپ (روپڑی) کے مخالف ہو گئے وغیرہ۔"

(اخبار محمدی دہلی ص۱۳ ۱۵ اپریل ۱۹۳۹ء)



## شکم پروری اور مال جمع کرنے کی مشین

وہابیہ کے مولوی سلیمان فیروز پوری اپنے فرقہ کے مولوی عبدالستار دہلوی کے متعلق شہادت دیتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ:

"ان کا یہ دعوائے امامت صرف شکم پروری کا ڈھانچہ اور مال جمع کرنے کی مشین ہے۔"

## وہابیوں کی امامت دوکانداری ہے

وہابیوں کے مولوی عنایت اللہ صاحب اثری وزیر آبادی ثم گجراتی اپنے فرقہ کے مولوی حکیم ابو الفضل عبدالخان صاحب ایڈیٹر "اہلحدیث گزٹ دہلی" کا ایک بیان لکھتے ہیں جس میں رپورٹر اہلحدیث گزٹ دہلی نے اثری صاحب اور ان کے استاد امام عبدالوہاب دہلوی کے بارے میں لکھا ہے کہ:

"مرزا غلام احمد کو اپنی دکان چلانے کے لیے ایک شخص مسمّی حکیم نورالدین مل گیا تھا۔ اسی طرح مولوی عبدالوہاب کو اپنی دوکانداری چلانے کے لیے ایک پنجابی نوجوان حافظ عنایت اللہ وزیر آبادی ہاتھ آ گئے۔ بڑی بات تو یہ تھی کہ حکیم نورالدین مرزا کا شاگرد نہ تھا۔ اور حافظ عنایت اللہ مولوی عبدالوہاب کے شاگرد تھے اس روحانی تعلق کی وجہ سے یہ دونوں ایک جان دو قالب ہو کر قصر امامت کی نیو کو کاٹ کر بازار کے متصل (جو فواحش و بدکاری کا اڈہ ہے) مستحکم کرنے لگ گئے تھے۔" (الجبر الجلیل ص۱۱ ج ۱)

مندرجہ بالا شہادتوں سے اظہر من الشمس ہے کہ وہابیوں کی دینی ہماہمی کا محور صرف اور صرف دولت ہے۔ جس کے ثبوت میں نوشہروی کا مشورہ شاہد ہے۔

## دینی ہماہمی کا محور دولت

غیر مقلدین کے مولوی ابو یحییٰ نوشہروی اپنے فرقہ کے رئیس حافظ حمید اللہ کو مشورہ دیتے ہوئے

لکھتے ہیں کہ:

"میں حافظ حمید اللہ سے درخواست کرتا ہوں کہ ایک مرتبہ وہ اور بھی اپنی ہمیانوں (روپے کی تھیلیوں) کے منہ امام جی (حافظ عبدالستار) کی طرف کر دیں کہ آخر اس خاندان کی دینی ہماہمی کا محور تو دولت ہی ہے۔" (اخبار محمدی دہلی ص۱۱ یکم مئی ۱۹۴۲ء)

اپنی ہماہمی کا محور دولت ہونے کی وجہ سے ان حضرات نے حق و صداقت کی خونریزی کی زمانہ کی طرح رنگ بدلے اور معاہدوں کی خلاف ورزی جیسی اخلاق کش حرکات ان ہی میں پائی جاتی ہیں۔ جن کا تذکرہ وہابیوں نے اپنی تحریروں میں کیا ہے۔ اس سلسلہ میں بطور شہادت پہلی تحریر مولوی فقیر اللہ صاحب مدراسی کی پیش کی جاتی ہے۔

## حق و صداقت کی خونریزی کرنا

اخبار اہل حدیث امرتسر میں مولوی فقیر اللہ مدراسی لکھتے ہیں کہ: "میرا رسالہ "ایقاظ المفتی" (جو جواب ہے جناب مولوی حافظ عبداللہ صاحب غازی پوری کے فتوائے محللہ خرچی زانیہ تائبہ و دیگر مسائل محرصہ الیشاں مردودہ کا) جب شائع ہوا تو مولوی عمر پوری عبدالجبار صاحب و محمد عمر مدرسہ آرہ و جمال الدین پشاوری اور عبدالعلیم حیدر آبادی و عبدالسلام مبارک پوری وغیرہم مولوی صاحبان نے کچھ بدگوئی اور کچھ عیب گوئی بہ نسبت رسالہ ایقاظ و صاحب رسالہ (فقیر اللہ) کے کی ہے۔ ناظرین کو یاد ہوگی۔ اگر کسی کو یاد نہیں ہے۔ تو پرچہ اہل حدیث مورخہ ۲۷ ذیقعد ۱۳۳۰ھ سے لے کر اب تک ان کے تمام پرچہائے اخبار مذکورہ کو جن میں ان حضرات کی درخشانی و تہذیب بیانی درج کی گئی ہے حالانکہ وہ اس کے مدعی تھے اور خاکسار پر طاعن الامر ملاحظہ فرما کر اس سے اندازہ کر لے کہ کہاں تک انہوں نے خونریزی و آبروریزی حق و انصاف کی ہے۔

(اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۲ ۱۹ ستمبر ۱۹۱۳ء)



## زمانے کی طرح رنگ بدلنے والے

وہابیہ کی مرکزی جمعیت ہند کے جنرل سیکرٹری اپنے فرقہ کے مولویوں کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"اہل حدیث جو اپنے ایمانیات اور عقاید کی پختگی میں ضرب المثل تھے ایسے ہی ۔۔۔ کی طرح رنگ بدلنے والے علماء کی وجہ سے متزلزل ہو گئے۔" (فیصلہ مکہ ص۷)

## ضرورت ایجاد کی ماں ہے

وہابیوں کے مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی اپنے فرقہ کے مولوی اسماعیل سلفی کانگریسی آف گوجرانوالہ کے کردار کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"۱۹۱۹ء کا ذکر ہے کہ میں بھوانی ضلع حصاری میں مدرس تھا۔ اور مولوی عبدالوہاب صاحب کا امارت کے باب میں مؤید تھا۔ اور مولوی اسماعیل صاحب گوجرانوالہ مخالف تھے۔ اور اُسے (امیر ہونے کو) اجماع کے خلاف بتا کر مجھے روکتے تھے۔

اللہ کی شان ہے کہ جب مولوی اسماعیل آف گوجرانوالہ کو اپنی امارت کی ضرورت پڑی تو مثل مشہور ضرورت ایجاد کی ماں ہے اپنا فرمودہ اجماع چھوڑ کر امارت قبول فرمالی کیا خوب ہے؟" (عُدوان المفتی ص۔)

یہ صرف اکیلے مولوی اسماعیل صاحب کانگریسی کا عمل نہیں۔ مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی نے تو اپنے گروہ کے تمام کانگریسی مولویوں کا یہ طریق کار قرار دیا ہے۔ میر صاحب اپنے کانگریسی مولویوں کے کردار پر اظہار افسوس کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ:

## گاندھی جی کے پیروکار

افسوس ان اہلحدیث علماء پر جو حنفیوں کے مقابلہ میں تو یہ کہیں کہ ہم قرآن و حدیث کی نصوص کے مقابلہ میں آئمہ دین

کے قیاس کو نہیں مان سکتے۔ (حالانکہ ہم اُن کی جُوتیاں اُٹھانے کے قابل بھی نہیں) اور اب ایسے صریح نصوص قرآنیہ کے مقابلہ میں ائمہ کے قیاس سے نہیں بلکہ گاندھی جی کی واردھا سکیم یا کانگریس کی مجوزہ قرارداد کی پیروی کریں۔

ایسے علماء یقیناً بے راہ چل رہے ہیں۔ اور عامۃ المسلمین کو طریق سنت اور طریق مسلمین سے بے راہ کر رہے ہیں۔" (پیغام ہدایت ص۲۵)

## معاہدہ کی خلاف ورزی

امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری اپنے فرقہ کے مجتہد مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کا کردار پیش کرتے ہوئے ان کو منافق گردانتے ہیں کہ:

"ہر ایک شریف مسلمان کا فرض ہے کہ وہ اپنے معاہدہ کو پورا کرے معاہدہ نہ پورا کرنے والوں کو عرفِ شریعت میں منافق کہا گیا ہے۔ لیکن مولوی (محمد حسین بٹالوی) صاحب چونکہ ایک دفعہ اس قسم کے فیصلے میں فیل ہو چکے ہیں۔ اس لیے وہ کسی طرح سے بھی معاہدہ کی پابندی پر نہیں آتے۔" (اہلحدیث امرتسر ص۲ ۲۲ نومبر ۱۹۰۷ء)

ثناء اللہ امرتسری نے اپنے دادا اُستاد کو معاہدہ کی خلاف ورزی کرنے والا گردانتے ہوئے منافق قرار دیا ہے مگر ثناء اللہ امرتسری کو بھی ان کے اُستاذ بھائی قاضی عبدالاحد خانپوری نے توبہ سے پھر جانے والا گردانتے ہوئے زندیق قرار دیا ہے۔ چنانچہ قاضی صاحب خود لکھتے ہیں کہ:

## توبہ سے پھر جانا

"میں نے سلطان عبدالعزیز سعودی کو کہا کہ بلاشک ثناء اللہ زندیق ہے۔ بہت مرتبہ توبہ کر چکا ہے۔ پھر توبہ کو توڑ دیا۔ اور اس سے پھر گیا۔ اور فقہاء رحمہم اللہ کہتے ہیں کہ زندیق کی توبہ قبول نہ کی جائے۔" (الفیصلۃ الحجازیہ ص۷)

## شاگرد کی فوتیدگی کی خبر شائع نہ کرنا

فرقہ وہابیہ نجدیہ کے مشہور مولوی محمد صاحب مدیر اخبار محمدی دہلی مر گئے



تو اُن کے مرنے کی خبر وہابیہ نجدیہ کے دہلی سے شائع ہونے والے دوسرے رسالہ "صحیفہ اہلحدیث" نے شائع نہ کی۔ تو صحیفہ والوں سے خبر شائع نہ کرنے کے بارے میں استفسار کیا گیا۔ تو مولوی ثناء اللہ امرتسری نے اپنے اخبار میں اس کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے کہ:

"اس کے متعلق صحیفہ بابت جمادی الثانی کے ص۱۶ پر جواب نکلا ہے جس میں عدم اندراج کی روایت تو نہیں بتائی البتہ اتنا لکھا ہے کہ: صحیفہ نے مولوی محمد کے انتقال کی خبر شائع نہیں کی۔ اس لیے کہ مولوی صاحب نے اپنی حیات میں بانی صحیفہ کے حق میں جو گستاخیاں[1] روا رکھی تھیں۔ ان کو صحیفہ بھولا نہیں۔" (اہلحدیث امرتسر ص۲ کالم ۲، ۴ جولائی ۱۹۴۱ء)

## بیوفائی

مولوی داؤد غزنوی اپنے فرقہ کی روپڑی پارٹی کی مفاد پرستی اور بیوفائی کا تذکرہ ان الفاظ میں کرتے ہیں کہ:

"اس گروہ (عبداللہ روپڑی) کے بعض افراد نے مجھے کہا کہ یہ لوگ ساری عمر کسی نظام کے ماتحت نہیں ہوئے۔ آج وہ کیسے ہو سکتے ہیں ان کے ذاتی مفاد کا تقاضہ یہی ہے۔ کہ یہ الگ تھلگ رہیں۔ اور اگر کسی کو امیر بناتے ہیں۔ تو اس لیے کہ اس کو اپنا تابع بنا کر رکھیں لیکن جب اُنہوں نے امیر ہوتے ہوئے مامور ہونا پسند نہ کیا۔ تو ان کی امارت کے ساتھ بظاہر وابستہ لیکن بباطن باغی ان کے ہاں آنا جانا بند کر دیا۔ وہ بستر مرض پر کافی عرصہ پڑے رہے۔ ان کی بیمار پرسی نہ کی۔ وہ فوت ہو گئے تو ان کے جنازے میں شرکت نہ کی۔ یہ ان بیوفاؤں کا حال ہے۔" (الاعتصام ص۵ کالم ۳، ۲ جنوری ۱۹۵۹ء)

---

[1] گستاخیاں روا رکھنے والے مولوی محمد دہلوی صاحب صحیفہ اہلحدیث کے ایڈیٹر مولوی عبدالوہاب صاحب دہلوی کے شاگرد بھی ہیں۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

جب کوئی اُن سے یہ کہے کہ آپ نے معاہدہ کی خلاف ورزی کی ہے یا توبہ سے پھر گئے ہیں یا بے وفائی کی ہے۔ تو اس پر پردہ ڈالنے کے لیے اور اس حقیقت کو غلط ثابت کرنے کے لیے پھر یہ حضرات جھوٹ از خود گھڑتے ہیں جیسا کہ روپڑی خاندان کے سُرخیل اور ان کے متوسلین اور معتقدین کے متعلق امرتسری صاحب نے متنبہ کیا ہے۔

**جھوٹ از خود گھڑنا**

مولوی ابو عبداللہ امرتسری اپنے گروہ کے حافظ عبداللہ صاحب روپڑی کے متوسلین، معتقدین اور شاگردانِ رشید (جن میں حافظ عبدالقادر صاحب روپڑی بھی آجاتے ہیں) کے متعلق ببانگِ دُہل اپنے عوام کو ان الفاظ میں متنبہ کرتے ہیں کہ:

"یہ بزرگ (روپڑی) صرف جھوٹ بولتے نہیں بلکہ جھوٹ از خود گھڑتے ہیں تہمت خود ہی تراشتے ہیں پس جماعت متنبہ رہے۔" (اخبار محمدی ص۱۵ ۱۵ اپریل ۱۹۳۹ء)

**جھوٹ بولنا شاندار روایت ہے**

انجمن وہابیہ سیالکوٹ کے ناظم اعلیٰ عبدالغفور بٹ "گالیاں اور جھوٹ" کی سُرخی جما کر لکھتے ہیں کہ:

"مسجد باغ ڈپٹی میں مدرس محترم حافظ محمد شریف صاحب مغرب کے بعد وہاں اکثر درس دیتے ہیں مگر وہ درس کم اور کسی نہ کسی کی پگڑی اُچھالنے اور مقامی اور بیرونی اہلحدیث عُلماء اور مشائخ کو گالیاں تک دینے کا اڈہ بنا رکھا ہے۔ اس بارے میں طلبہ مدرسہ کی طرف سے ایک مفصل درخواست یکم ستمبر سے میرے پاس ہے۔ درخواست ہذا حکیم محمد صادق صاحب جناب حافظ صاحب محترم کو دکھائی تو آپ نے اپنی شاندار روایات کے مطابق اکثر باتوں کا تو سرے سے انکار کر دیا۔ حالانکہ بیشتر آدمیوں کے



سامنے اکثر باتیں فرمائی ہوئی تھیں۔"
(پمفلٹ اس گھر کو آگ لگ گئی گھر کے چراغ سے ص۲،۳)

**روپڑیوں سے بچو**

وہابیہ کا یہ خاندان (روپڑی) اتنا خطرناک اور بلیک میلر ہے کہ وہابیوں کے مقتدر مولوی محمد صاحب دہلوی اپنے فرقہ کے لوگوں کو روپڑیوں کے کردار کو ملحوظِ خاطر رکھتے ہوئے نصیحت کرتے ہیں کہ:

"ہم اپنی جماعت سے کہتے ہیں کہ ان کے واضح حقائق کے بعد اب وہ روپڑی ریوڑ کی مکاریوں اور ظاہری صوفیت کے دُموں سے بچتی رہے۔" (اخبار محمدی دہلی ص۶ یکم اپریل ۱۹۳۹ء)

غیر مقلد ڈاکٹر عبدالغفار صاحب الخیری الدہلوی نے تو اپنی ساری جماعت کی قلعی کھولتے ہوئے پورے فرقہ کے رہنماؤں کی ناک کاٹ دی۔

**وہابی رہنماؤں کی ناک کٹ گئی**

ڈاکٹر عبدالغفار الخیری الدہلوی "آہ اہلحدیث" کا ہیڈنگ دے کر وہابیوں پر افسوس کرتے ہیں کہ:

"آج اہلحدیث عمل سے کورے ہو چکے ہیں۔ ان کے اخلاق۔ ان کے معاملات۔ ان کے تعلقات ان کے باہمی سلوک زبانِ حال سے بآوازِ بلند کہہ رہے ہیں کہ اس کی اُمت کی علامت تو کوئی تم میں نہیں ہے۔

آج سب سے زیادہ جمود اور سب سے زیادہ انتشار اور (گستاخی معاف) سب سے زیادہ جاہلیت کا شکار یہی ہوئی ہے کہ اس کے رہنما أنا خیرٌ منہ کے ابلیسی فلسفہ میں پھنس کر اقتدار کی جاہلیت کی جنگ میں منہمک، مصروف اور مستغرق ہیں۔" (صحیفہ اہلحدیث دہلی ص۸ ۱۲ دسمبر ۱۹۵۴ء)

**مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کا فیصلہ:**

وہابیوں کی شہرہ آفاق شخصیت

نے واضح الفاظ میں اپنے فرقہ کے مولویوں کو اپنا فیصلہ دے کر متنبہ کر دیا ہے کہ:

"دیندار طبقہ آپ کے ساتھ نہیں ہو سکتا۔ اور آپ سارے پاکستان
کو بے دین بھی نہیں بنا سکتے۔" (احیاء المیت ص۳۰)

قارئینِ عظام! مندرجہ بالا عبارات اور شہادتوں سے اس حقیقت کا انکشاف ہو گیا ہے کہ فرقہ وہابیہ کے علمبردار مولویوں کا شیوہ انتشار پھیلانا۔ تفرقہ کو فروغ دینا۔ توہین۔ بے ادبی اور گستاخی میں بڑھ چڑھ کر اپنے فن کا مظاہرہ کرنا ہے نیز ان کی اخلاقیات۔ معاشیات اور اسلامیات کا بھرم بھی کھُل گیا۔ کوئی ذی عقل اور باشعور شخص ایسے حضرات کو اہلحدیث کہنا حق و صداقت پر مبنی نہیں سمجھے گا۔ بیگانے تو بیگانے ان کے اپنوں میں سے انصاف پسند لوگ اس تجزیہ کو درست قرار دیں گے۔

صحیفہ اہلحدیث کراچی میں ایک نظم "معیار اہلحدیث" نام سے شائع ہوئی تھی جس سے اس تجزیہ کی تائید ہوتی ہے۔

## معیارِ اہلحدیث

اخلاق نہ ہو جس میں بھی ذرا اُس کو نہ کہو تُم اہلحدیث
ہو جس کے عمل میں مکر و ریا، اُس کو نہ کہو تُم اہلحدیث
ہر اہلحدیث اس دُنیا میں اسلاف کی مشعل ہوتا ہے
خالی ہو اثر سے جس کی صدا اُس کو نہ کہو تُم اہلحدیث
معیار نہ ہو جس کا بھی بلند سمجھو نہ اُسے ہرگز مؤمن!
جس میں بھی نہ ہو خالد کی ادا اُس کو نہ کہو تُم اہلحدیث
ہمدرد بھی ہو غمخوار بھی ہو توحید بھی ہو اخلاص بھی ہو!
بن جائے نہ جو بھی بحرِ عطا اُس کو نہ کہو تم اہلحدیث



ہر مردِ موحّد دُنیا میں ہر گام پہ ہنستا رہتا ہے!
جس کو نہ ہو غمِ یومِ فردا اُس کو نہ کہو تم اہلحدیث
ہر اہلحدیث اِس دُنیا میں اک پیکرِ اُلفت ہوتا ہے
جس میں نہ ہو کچھ بھی شانِ وفا اُس کو نہ کہو تم اہلحدیث
اپنوں سے جو نفرت کرتا ہے، وہ حق سے بغاوت کرتا ہے
سرزد ہو یہاں جس سے یہ خطا اُس کو نہ کہو تم اہلحدیث
دُنیا میں غریب ہے ہر اہلحدیث اسلام کا پرتو ہوتا ہے
یہ خوبی نہ ہو جس میں بھی ذرا اُس کو نہ کہو تم اہلحدیث

(پندرہ روزہ صحیفہ اہلحدیث کراچی ص۳ ۴ اپریل ۱۹۶۹ء)

مندرجہ بالا نظم کو پڑھیے اور اکابر وہابیہ جن کے علمی اور اخلاقی پہلو پر گذشتہ صفحات میں ان کے اپنے ہی حوالہ جات اور تحریرات سے جو روشنی ڈالی گئی ہے۔ تو عیاں ہوتا ہے کہ ان میں کوئی بھی اہلحدیث نہیں۔

صادق ہوں میں اپنے قول میں غالبؔ خُدا گواہ
کہتا ہوں سچ کہ جھُوٹ کی عادت نہیں مجھے

### حکیم عبدالرحیم اشرف کی گواہی

حکیم عبدالرحیم صاحب اشرف لائل پوری مدیرِ "المنبر" جو کہ وہابیوں کے اپنے ہی گھر کے محرر ہیں ۱۹۶۴ء میں اپنے وہابیوں کے متعلق فیصلہ صادر فرمایا تھا کہ:

"تم اہلحدیث نہیں بلکہ تارکِ حدیث ہو۔" (المنبر ط۲۱ ص۲۰۲ ۲۵ دسمبر ۱۹۶۴ء)

### وہابیوں کی جماعت یتیم ہو گئی

مولوی حکیم عبدالرحیم صاحب اشرف نے تو اپنی جماعت کو علمی۔ اخلاقی۔ تقوے۔ بصیرت اور اصابت رائے سے یتیم قرار دیا ہے۔ اصل عبارت ملاحظہ ہو:

"جماعت اہلِ حدیث مولانا سیّد محمد داؤد غزنوی۔ مولانا حافظ عبداللہ صاحب روپڑی کی وفات کے بعد علم۔ تقوے۔ بصیرت۔

اور اصابت رائے ہر پہلو سے یتیم ہو چکی ہے۔

(المنبر ص۱۰ سطر ۹، ۱۰، ۲۵ دسمبر ۱۹۶۴ء)

ہو سکتا ہے کہ حکیم عبدالرحیم اشرف صاحب کو وہ مضمون اور عبارات جو فقیر نے گذشتہ صفحات پر درج کیے ہیں کا علم نہ ہو۔ اسی بناء پر انہوں نے داؤد غزنوی اور عبداللہ روپڑی کی موت کے بعد والے وہابی علماء کو جاہل۔ بدعمل۔ کم فہم۔ بات نہ کرنے کی اہلیت رکھنے والا قرار دیا ہے۔ اور ان سب خوبیوں سے جماعت کو یتیم قرار دے دیا ہے۔ وگرنہ یہ جماعت جو شروع ہی سے ابن قیم۔ ابن عبدالوہاب سے لے کر تا حال ان خوبیوں علم۔ تقوٰے۔ بصیرت۔ اور اصابت رائے کے پہلو سے یتیم ہے۔ حافظ عبداللہ صاحب روپڑی کا حکیم عبدالرحیم صاحب اشرف نے نام لے کر تذکرہ کیا ہے۔ لہٰذا روپڑی صاحب کا تقویٰ اور پرہیزگاری کا نمونہ ذرا دیکھ لیجئے۔

## روپڑی خاندان کے سربراہ کے متعلق انکشاف

وہابیوں کے مشہور اخبار محمدی دہلی کے نائب مدیر عبداللہ روپڑی کے ایک سوال کا جواب؛ نمایاں ہیڈنگ دے کر انکشاف کرتے ہیں کہ:

"ہمارے پاس ایک مراسلہ محمد عثمان صاحب کا فتح آباد سے آیا ہے۔ مراسلہ نگار ان (حافظ عبداللہ روپڑی) کے ساتھ پڑھے ہوئے ہیں۔ تہذیب روکتی ہے کہ ان کے پورے مراسلہ کو شائع کیا جائے۔ لیکن اس میں ایک سوال ہے جو جواب ہے عبداللہ روپڑی کے نامہذب سوال کا۔ اس لیے صرف وہ سوال درج ہے۔ جناب مولوی محمد عثمان صاحب عبداللہ روپڑی سے دریافت فرماتے ہیں کہ طالب علمی کے زمانے میں آپ علت المشائخ میں



مبتلا تھے۔ اب وہ عادت چھوٹ گئی ہے یا اب بھی باقی ہے؟ قاعدہ تو یہ ہے کہ جب تک آپ میں صوفیت باقی رہے۔ یہ لٹکا بھی نہ جائے لہٰذا مہربانی فرما کر خدا سے ڈر کر اس کا صحیح جواب دیں۔ اور اب بھی توبہ کر لیں۔ جناب صوفی صاحب (روپڑی) یہ ہے آپ کے اس ناپاک سوال کا قدرتی جواب؛

(اخبار محمدی دہلی ص۱۵ کالم ۳، ۱۵ جولائی ۱۹۳۹ء)

روپڑی صاحب کے بعد اس شخصیت کا ورع اور زہد بھی دیکھ لیجئے جن کا جنازہ روپڑی صاحب نے پڑھایا تھا اور وہ ہستی سیالکوٹ شہر کے مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی ہیں۔

مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کے شاگرد حکیم صادق سیالکوٹی بھی میر صاحب کے متعلق اپنے استاد صاحب کو مخاطب کرتے ہوئے گل فشانی کرتے ہیں کہ:

"اے حضرت! اگر میں آپ کی رومانی داستانوں کی ہزاروں میل لمبی فلم شہر کے لوگوں کو دکھا دوں تو سارا شہر لیلائے امارت کے عشق میں دیوانہ ہو جاتے۔ اور حضرت علی رضی اللہ عنہ کی گدی کے جانشین کی زیارت کرنے کو پاک پنجاب دوڑ آتے۔ اور پھر فرط مسرت سے زائرین کی پرچھائیاں رباب امارت کے نغموں میں رقص کرنے لگیں حضرت وہ قد آدم پوسٹر..... ایک مشتاق..... جو ظالموں نے لگایا۔ یاد آیا ہے

اتنی نہ بڑھا پاکیٔ داماں کی حکایت!
دامن کو ذرا دیکھ ذرا بند قبا دیکھ!

جس شخص کی زندگی کا پس منظر اتنا تاریک اور بھیانک ہو۔ اسے چاہیئے تھا کہ منہ چھپا کر گوشۂ مسجد میں خاموش زندگی گذارتا۔ اور رو رو کر تلافیٔ مافات کرتا۔ لیکن حضور امیر (مولوی ابراہیم صاحب) اسی سال کی عمر میں نئی جوانی چڑھے ہیں

(ایک مدعی امارت سے متعلق شرعی استفسار ص ۲۷، ۲۸)

میر صاحب کے شاگرد حکیم صادق صاحب سیالکوٹی نے روحانی داستانوں پر حاشیہ آرائی کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"ان میں سے چند واقعات بروایت صاحبزادہ مولانا محمد عبداللہ صاحب محفوظ ہیں۔ جن کے انکشاف پر زمین لرزنے لگے گی اور روز روشن تاریک رات میں تبدیل ہو جائے گا۔ اور طرز تحریر محدثین کے فن رجال واسانید کے اصول پر ہو گا۔"

(حاشیہ ایک مدعی امارت سے شرعی استفسار ص ۲۷)

## مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کا خط

مولوی عنایت اللہ صاحب اثری گجراتی اپنے فرقہ کی مقتدر شخصیت ابراہیم میر سیالکوٹی کے ایک خط کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"۵ فروری ۳۹ء کو شیخ عبداللہ صاحب کے ہمراہ حکیم عبداللطیف صاحب کے پاس کئی صفحات کا خط ملاحظہ کیا۔ جو کہ مولوی ابراہیم میر صاحب کی طرف سے کسی کے نام روانہ ہوا۔ اس خط کی فوٹو میرے پاس تاریخی طور پر محفوظ پڑی ہے۔

ان ایام میں حکیم صاحب مولوی صاحب کے خلاف تھے۔ اس لیے انہوں نے خط کی فوٹو اتروائی تھی۔ شاید وہ اسے شائع کر دیتے یا کوئی دوسرا دشمن اُن سے لے کر شائع کر دیتا۔ لیکن حکیم صاحب سے میرے مراسم دوستانہ ہیں۔ اس لیے میں نے ان سے فوٹو طلب کی تو انہوں نے مجھے دے دی۔ اچھا ہوا کہ میں نے فوٹو کو اپنے قبضہ میں لے کر آئندہ اشاعت کے خطرات کو روک دیا۔"

(الجبر الجلیل ص ۱۱۸-۱۱۹ ج ۱)

نامعلوم اس خط میں کیا کچھ ہے۔ اور خط کس کی طرف لکھا ہے۔ شاید مولوی صاحب



نے کسی ..... کی طرف خط لکھا ہو جس کا اتنا زیادہ خطرہ وہابیوں کو اور مولوی ابراہیم صاحب کو بھی لاحق تھا۔ کیونکہ اثری صاحب نے حاشیہ پر لکھا ہے کہ:

"مولوی ابراہیم صاحب کو معلوم ہو چکا تھا کہ فوٹو پر دیانتدار ہاتھوں کا قبضہ ہو چکا ہے اس لیے وہ مطمئن تھے کہ اب کوئی خطرہ نہیں"

(الجبر الجلیل ص ۱۱۹ ج ۱)

عاقل کو تو کافی ہے بس اک حرف حکایت
نادان کو کافی ہے نہ دفتر نہ رسالہ!

اُستاد صاحب کے حق میں شاگرد کی گواہی اور تحریر آپ نے پڑھی۔ اب مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کے دو شاگردوں (حکیم صادق سے حافظ شریف سے) کے متعلق ان کی اپنی جماعت کے ایک فرد عبداللہ مصری کی گواہی ملاحظہ فرمائیں جس کو مصری صاحب نے اشتہار لمحۂ فکریہ میں بیان کیا ہے۔

"شہر اقبال کے دو فسادی مُلّاں (حافظ شریف اور حکیم صادق) کی خیانت کذب بیانی۔ سیاہ کاریوں سے دانستہ جماعت کے سربر آوردہ ارکان اغماض پہلو تہی کرتے ہیں۔ جماعتی فنڈ میں بددیانتی کرنا۔ کتابوں کی اشاعت و طباعت کے لیے زکوٰۃ کی رقم خود ہضم کرنا۔ جماعتی سپیکر کا کرایہ خود کھا جانا۔ طلباء کے لیے جمع شدہ چاول اپنے گھر پہنچا دینا۔ صدقہ کے گوشت کو فروخت کر کے پیسے اپنی جیب میں ڈال لینا۔ مبلغین کے حصہ کی رقم خورد برد کرنا۔ تبلیغ کے نام پر گاؤں والوں کو لوٹنا۔ حجرۂ خاص میں بدفعلی کرنا۔ ان سب صفات کے حامل امیر جمعیت اہلحدیث آف سیالکوٹ حافظ شریف اور ان کے معاون حکیم صادق ہی ہیں۔"

(اشتہار لمحۂ فکریہ)

اس اشتہار لمحۂ فکریہ کے بعد ہی مذکورہ بالا میر صاحب کے دونوں شاگردوں اور وہابی مولویوں کے بارے میں اسی عبداللہ مصری نے وہابیوں کے

مولوی عبدالقادر حصاروی کے فتوے کی رُو سے اُن کو فوراً امامت سے معزول کردو، ہیڈنگ والا اشتہار شائع کیا جس میں واشگاف الفاظ میں یہ لکھا ہے کہ:

"یہ مُلّاں کا قومِ لُوط کا فعل کرنا۔ پایۂ ثبوت کو پہنچ گیا ہے شہادتیں موجود ہیں۔ اور مظلوم شکار اس بات پر مباہلہ کرنے کو بھی تیار ہیں"

ناظرین حضرات! یہ ہے وہابی اکابر کا ورع۔ زُہد۔ تقوےٰ اور پرہیزگاری جس کا آپ نے مطالعہ کیا۔ یہی وجہ ہے کہ ان میں کوئی ولی نہیں ہوا۔ اخلاقی اور عملی لحاظ سے ان کے سربراہوں نے تربیت ہی نہیں کی۔ جس کی تصدیق خود فرقہ وہابیہ کی ممتاز شخصیت داؤد غزنوی کا نگریسی نے ان الفاظ میں کی ہے:

"افسوس ہے کہ ساری درس گاہوں میں تعلیم کتاب و حکمت کا تو اہتمام کیا جاتا ہے لیکن تزکیۂ نفس جس کا ذکر قرآن مجید میں تعلیم کتاب و حکمت کے علاوہ الگ مستقل بالذات بار بار کرتا ہے۔ اس کا قطعی طور پر کوئی اہتمام نہیں" (داؤد غزنوی ص۳۶)

وہابیوں کے مولوی حنیف ندوی بھی لکھتے ہیں کہ:

"تحریک اہلحدیث کا اوّلین مقصد یہ ہونا چاہیئے کہ جماعت میں محبتِ الٰہی کے جذبوں کو عام کرے۔ تعلق باللہ کی برکات کو پھیلائے۔ اور اطاعت و زہد۔ عوام تو عوام خواص تک تصوّف و احسان کی ان لذتوں سے ناآشنا ہیں" (داؤد غزنوی ص۱۲)

ہاں مسلمانوں پر ظلم و ستم۔ غیر مسلموں سے گٹھ جوڑ۔ بدعقیدگی۔ بدعملی۔ گستاخی بے ادبی کم علمی اور جہالت عروج پر رہی ہے جس کا تذکرہ مؤرخین نے نہایت شرح و بسط سے بیان کیا ہے۔ اس لیے وہابی مذہب کی تاریخ سے روشناسی و واقفیت حاصل کرنے کے لیے ان کی تاریخ بیان کی جاتی ہے۔

خُدا محفوظ رکھے ہر بلا سے
خصوصاً وہابیت کی وبا سے



# وہابی مذہب کی تاریخ

محمد بن عبدالوہاب نجدی ۱۱۱۱ھ بمطابق ۱۷۰۵ء میں نجد میں پیدا ہوا۔ ابتدائے عمر میں مدینہ منورہ میں علم حاصل کرتا تھا۔ مدینہ منورہ اور مکہ مکرمہ کے درمیان آیا جایا کرتا تھا۔ اس کی اصل بنو تمیم سے ہے۔ بہت سے علماء مدینہ سے پڑھتا رہا ہے۔ ان اساتذہ میں سے شیخ محمد بن سلیمان الکردی الشافعی اور شیخ محمد حیات السندی الحنفی بھی ہیں۔ یہ دونوں اساتذہ اور دیگر شیوخ اس میں الحاد۔ ضلالت اور گمراہی کی علامات پاتے تھے۔ اور فرمایا کرتے تھے کہ سیضل هٰذَا وَيُضِلُّ اللّٰهُ بِهٖ مَنْ بَعْدَهٗ وَ اَشْقَاهُ فَكَانَ الْاَمْرُ كَذَالِكَ وَمَا اَخْطَأَتْ فِرَاسَتُهُمْ فِيْهِ عنقریب یہ گمراہ ہو جائے گا اور اللہ تعالےٰ اس کی وجہ سے بعد میں آنے والے شقی لوگوں کو بھی گمراہ کرے گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ اور ان مشائخ کی فراست غلط نہ ہوئی۔ اس کے والد ماجد بھی اس میں الحاد کی علامت پاتے تھے۔ اور اکثر اس کی بُرائی کرتے تھے لوگوں کو اس سے بچنے کی تاکید کرتے اسی طرح اُس کے بھائی علامہ سلیمان بن عبدالوہاب بھی اس کی ایجاد کردہ بدعات و ضلال اور عقائد باطلہ کا انکار کرتے تھے بلکہ انہوں نے اس کے رد میں ایک کتاب الصواعق الالٰهيه فى الرد على الوهابية لکھی۔ (الدرر السنیہ ص۴۲)

## علامہ محمد عبدالرحمن سلہٹی علیہ الرحمۃ کا بیان

علامہ محمد عبدالرحمن سلہٹی علیہ الرحمۃ نے اپنی تصنیف لطیف میں نجدی کے متعلق لکھا ہے کہ:

"سلطان محمود خان ثانی کے زمانہ میں ایک شخص محمد عبدالوہاب نامی ظاہر ہوا۔ ابن تیمیہ کے مرجانے کے بعد اس نے اس مٹے ہوئے

عقائدِ فاسدہ کو ظاہر کیا۔ وَابْتَدَعَ شِيْعَةً مُخَالِفًا عَنْ مَذْهَبِ السُّنَّةِ وَكَانَ يَطُوْفُ مِنَ الْفُرَاتِ اِلٰى اَمْكِنَةٍ وَّ شَامِ وَ الْبَغْدَادِ وَالْبَصْرَةِ وَ مِنْ هُنَاكَ رَجَعَ اِلٰى بِلَادِ الْعَرَبِ وَ بِاِسْعَافِ الْاَمِيْرِ ابْنِ السُّعُوْدِ الَّذِىْ كَانَ دَخَلَ فِىْ هٰذِهِ الشِّيْعَةِ جَذَبَ اِلَيْهِ جَمْهُوْرٌ مِنْ اَهَالِ الْبِلَادِ وَسُمُّوْا الْوَهَابِيَةِ بِاِسْمِ كَبِيْرِهِمْ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْوَهَابِ اس نے نئی شریعت کا اظہار کیا۔ اہلِ سُنّت کے خلاف اُس نے ایک گروہ بنالیا۔ فرات سے لے کر شام۔ بغداد شریف۔ بصرہ۔ تک شہروں میں گھومتا رہا۔ اور وہاں سے بلادِ عرب کی طرف لوٹ آیا۔ امیر ابنِ سعود کی مدد کی وجہ سے جو اُس کے گروہ میں داخل ہوچکا تھا شہر کے بڑے بڑے لوگوں کو اپنی طرف کھینچ لایا۔ اس وجہ سے وہ اپنے سردار محمد بن عبدالوہاب کے نام پر وہابیہ کے نام سے پکارے گئے۔"

(سیف الابرار علی المسلول الفجار صلا)

ممدوح الوہابیہ والدیابنہ مولوی عبیداللہ سندھی نے لکھا ہے کہ:

"دراصل موصوف نے کسی ایسے اُستاد سے علم حاصل نہ کیا تھا۔ جو اُنہیں صحیح ہدایت کی راہ پر لگاتا اور نفع مند علوم کی طرف اُن کی رہنمائی کرتا۔ اور دین کے معاملات میں ان میں تفقہ اور سمجھ پیدا کرتا۔ طلبِ علم کے سلسلہ میں موصوف نے صرف اتنا کیا کہ شیخ ابنِ تیمیہ اور ان کے شاگرد ابنِ قیم کی بعض کتابیں پڑھ لیں۔ اور ان کی تقلید کی۔

شیخ سید محمد امین جو ابنِ عابدین کے نام سے مشہور ہیں شرح ردّ المختار میں باغیوں کے ذکر میں لکھتے ہیں۔ ان کی مثال ایسے ہی ہے جیسے کہ ہمارے زمانہ میں محمد بن عبدالوہاب کے ماننے والے ہیں"



ابھی پچھلے دنوں یہ لوگ نجد سے نکلے اور حرمین پر قابض ہوگئے یہ اپنے آپ کو حنبلی مذہب کے پیرو کہتے ہیں۔ لیکن ان کا حال یہ ہے کہ اپنے سوا باقی سب مسلمانوں کو جو ان کے اعتقادات کے مخالف ہوں کافر سمجھتے ہیں۔ اور ان کا خون بہانا جائز جانتے ہیں۔ چنانچہ انہوں نے اہلسنت اور ان کے علماء کو قتل کرنے میں دریغ نہ کیا۔"

(شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک صلا۲۲)

محمد بن عبدالوہاب نجدی نے جب اپنے عقائدِ باطلہ اور نظریاتِ فاسدہ کا اظہار کرنا چاہا تو وہ مدینہ منورہ سے مشرق کی طرف چلا گیا اور لوگوں کو مزخرافات باتیں سُناتا اور سمجھاتا تھا کہ جس پر لوگ ہیں وہ سب شرک و گمراہی ہے۔ اور اپنا عقیدہ آہستہ آہستہ ظاہر کرتا تھا۔ جب عام جنگلی لوگوں نے اُس کے عقائد کو اختیار کرلیا تو ۱۱۵۰ھ میں نجد اور اُس کے مضافات میں اس کی شہرت ہوگئی اور امیر الدرعیہ محمد بن سعود اُس کا مددگار بن گیا اور شیخ نجدی کو اپنے ملک کی وُسعت کا وسیلہ اور ذریعہ بنالیا۔ اور اہلِ درعیہ کو اُس نے محمد بن عبدالوہاب کی متابعت پر آمادہ کرلیا۔ پس درعیہ اور اُس کے اردگرد کے لوگوں نے اُس کا اتباع کیا۔"

(الدرر السُّنیہ فی الرد علی الوہابیہ صلا۲۳ ۴۴)

سردار محمد حسنی بی اے اپنی کتاب سوانحیاتِ ابن سعود میں رقمطراز ہیں کہ:

"شیخ نے اُس سے حلف لیا کہ وہ ان مزاروں اور ان کے متعلقات کو تلف کرنے میں امداد دے گا۔ ابنِ معمر نے قبول کیا۔ دونوں ہم مشورہ ہوکر جلیلہ گئے۔ یہاں چند صحابیانِ رسول صلعم (صلی اللہ علیہ وسلم) کے مزارات تھے۔ دونوں مزارات مسمار کردیئے۔" (سوانح حیات سلطان ابنِ سعود صلا۴)

مفتی حرم شریف علامہ ذینی علیہ الرحمۃ تحریر فرماتے ہیں کہ یکے بعد دیگرے عرب کے بہت سے قبائل اُس کی اطاعت کرتے رہے۔ یہاں تک کہ اُس کو قوت ہوگئی تو جنگلی اُس سے خوف کھانے لگے۔ وہ بدو بالکل جاہل تھے امورِ دین

کو قطعاً جانتے ہی نہ تھے۔ (الدرر السنیہ ص۴۲)

ان لوگوں کو محمد بن عبدالوہاب نجدی نے جو تعلیم دی اُس کا تذکرہ علامہ ذینی اور علامہ آفندی علیہما الرحمۃ نے اپنی کتابوں میں ان الفاظ میں فرمایا ہے کہ:

## محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تعلیم

اَلْحَقُّ عِنْدَهٗ مَا وَافَقَ هَوَاهُ وَاِنْ خَالَفَ النُّصُوْصَ الشَّرْعِيَّةَ وَاِجْمَاعَ الْاُمَّةِ وَالْبَاطِلُ عِنْدَهٗ مَالَمْ يُوَافِقْ هَوَاهُ وَاِنْ كَانَ عَلٰى نَصٍّ جَلِيٍّ اَجْمَعَتْ عَلَيْهِ الْاُمَّةُ وَكَانَ يَنْتَقِصُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَثِيْرًا بِعِبَارَاتٍ مُخْتَلِفَةٍ وَيَزْعَمُ اَنَّ قَصْدَهُ الْمُحَافَظَةُ عَلَى التَّوْحِيْدِ فَمِنْهَا اَنْ يَقُوْلُ اِنَّهٗ طَارِشٌ وَهُوَ فِيْ لُغَةِ اَهْلِ الْمَشْرِقِ بِمَعْنَى الشَّخْصِ الْمُرْسَلِ مِنْ قَوْمٍ اِلٰى آخَرِيْنَ فَمُرَادُهٗ اَنَّهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ حَامِلُ كُتُبٍ اَيْ غَايَةُ اَمْرِهٖ اَنَّهٗ كَالطَّارِشِ الَّذِيْ يُرْسِلُهُ الْاَمِيْرُ اَوْ غَيْرُهٗ فِيْ اَمْرٍ لِّلنَّاسِ لِيُبَلِّغَهُمْ اِيَّاهُ ثُمَّ يَنْصَرِفُ حَتّٰى

محمد بن عبدالوہاب نجدی کے نزدیک حق وہی تھا جو اُس کی خواہش کے موافق ہو۔ اگرچہ نصوص شرعیہ واجماع اُمت کے مخالف ہو۔ اور باطل وہ تھا جو اُس کی خواہش کے مطابق نہ ہو۔ اگرچہ وہ نص جلی سے جس پر اجماع اُمت ہو ثابت ہو۔ اکثر نبی اکرم صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کی تنقیص مختلف عبارتوں سے کیا کرتا تھا اور سمجھتا تھا کہ میرا ارادہ توحید کی حفاظت ہے۔ مثلاً کہتا تھا کہ آنحضرت صلی اللہ تعالے علیہ وسلم طارش تھے۔ اُس کے معنے اہل مشرق کی لغت میں اُس شخص کے ہیں۔ جو ایک قوم کی طرف سے دُوسری قوم کی طرف بھیجا جائے۔ مطلب یہ تھا کہ نبی پاک صلی اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم حامل کتب ہیں یعنی آپ کا انتہائی مرتبہ یہ ہے کہ وہ طارش کی طرح ہیں جو لوگوں کو امیر وغیرہ کا پیغام پہنچا کر لوٹ آتا تھا۔



اَنَّ بَعْضَ اَتْبَاعِهٖ كَانَ يَقُوْلُ عَصَايَ هٰذِهٖ خَيْرٌ مِّنْ مُّحَمَّدٍ لِاَنَّهَا يُنْتَفَعُ بِهَا فِيْ قَتْلِ الْحَيَّةِ وَنَحْوِهَا وَمُحَمَّدٌ قَدْ مَاتَ وَلَمْ يَبْقَ فِيْهِ نَفْعٌ اَصْلًا وَاِنَّمَا هُوَ طَارِشٌ وَقَدْ مَضٰى قَالَ بَعْضُ مَنْ اَلَّفَ فِي الرَّدِّ عَلَيْهِ اِنَّ ذٰلِكَ كُفْرٌ فِي الْمَذَاهِبِ الْاَرْبَعَةِ بَلْ هُوَ كُفْرٌ عِنْدَ جَمِيْعِ اَهْلِ الْاِسْلَامِ

اُس کے بعض متبعین یہ کہتے تھے کہ ہمارا عصا محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے بہتر ہے۔ اس واسطے کہ اس سے سانپ وغیرہ کے مارنے سے نفع ملتا ہے۔ اور محمد تو مر چکے ہیں۔ ان سے تو کچھ نفع نہیں وہ تو طارش تھے سو گذر چکے۔ بعض علماء نے اُس کے رد میں لکھا ہے کہ یہ چاروں مذاہب میں بلکہ تمام اہل اسلام کے نزدیک کفر ہے۔

(الدرر السنیہ ص۴۲ الفجر الصادق ص۱۸)

## محمد بن عبدالوہاب نجدی کے قبائح اور خبائث

### نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ انوار کی زیارت کرنے والوں کی داڑھی مونڈھنا

علامہ آفندی علیہ الرحمۃ نے ابوالوہابیہ نجدی کے قبائح اور خبائث بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

وَمِنْ قَبَائِحِ ابْنِ عَبْدِ الْوَهَّابِ الشَّنِيْعَةِ اَنَّهٗ مَنَعَ النَّاسَ مِنْ زِيَارَةِ قَبْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَبَعْدَ مَنْعِهٖ خَرَجَ اُنَاسٌ مِنَ الْاَحْسَاءِ وَزَارُوْهُ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَلَمَّا رَجَعُوْا

محمد بن عبدالوہاب کی خباثتوں میں سے یہ بھی ہے کہ جب ان لوگوں کو زیارت نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم سے منع کر دیا۔ تو کچھ لوگ احسار سے نکلے اور نبی اکرم صلی اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم کی زیارت کی۔ یہ خبر اُس کو پہنچ گئی جب

مَرُّوا عَلَى ابْنِ عَبْدِ الْوَهَّابِ فِي الدَّرْعِيَّةِ فَأَمَرَ بِحَلْقِ لِحَاهُمْ وَ أَرْكَبَهُمْ مَقْلُوبِيْنَ إِلَى الْأَحْسَاءِ

وہ واپسی میں درعیہ سے ہو کر گزرے تو محمد بن عبدالوہاب نے ان کی ڈاڑھی مونڈھنے کا حکم دیا۔ پھر ان کو درعیہ سے احساء تک اُلٹا سوار کر کے بھیجا۔ (الفجر الصادق ص۲۲ مطبوعہ استنبول)

## دلائل الخیرات کو جلانا۔ مزارات کی جگہ بیت الخلاء بنانا۔ اذان کے بعد درود شریف پڑھنے والے کو قتل کرنا

مفتی حرم شریف علامہ سید احمد بن زینی علیہ الرحمۃ نے بھی ابو الوہابیہ نجدی کے قبائح بیان کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

إِحْرَاقُهُ كَثِيْرًا مِنْ كُتُبِ الْعِلْمِ وَقَتْلُهُ كَثِيْرًا مِنَ الْعُلَمَاءِ وَ خَوَاصِ النَّاسِ وَ عَوَامِهِمْ وَ إِسْتِبَاحَةُ دِمَائِهِمْ وَ أَمْوَالِهِمْ وَ نَبْشُهُ لِقُبُوْرِ الْأَوْلِيَاءِ وَ

محمد بن عبدالوہاب نجدی نے بہت سی کتابوں کو جلا دیا۔ بہت سے علماء اور خواص و عوام کو قتل کر دیا۔ اور ان کے جان و مال کو حلال سمجھ کر لوٹ لیا۔ و تنقیص النبی صلی اللہ علیہ وسلم و سائر الانبیاء والمرسلین

۱؎ محمد بن عبدالوہاب نجدی نے بھی اس حقیقت کا اقرار اپنے رسالہ میں ان الفاظ میں کیا ہے ولا نأمر باتلاف شیء من المؤلفات اصلاً الا ما اشتمل علی ما یوقع الناس فی الشرك لروض الریاحین وما یحصل بسببه خلل فی العقائد كعلم المنطق فانه قد حرمه جمع من العلماء علی انا لا نفحص عن مثل ذالك وكالدلائل ہم کسی کتاب کے تلف کرنے کا ہرگز حکم نہیں دیتے مگر ہاں اُس کتاب کو تلف کرا دیتے ہیں۔ جن میں ایسے مضامین ہوں جو لوگوں کو شرک میں مبتلا کریں یا ان کے سبب سے عقائد میں خلل آتا ہو۔ جیسے روض الریاحین کتب منطق اور دلائل الخیرات کو تلف کرا دیا جاتا ہے۔ (الھدیة السنیة ص۴۵-۴۶)



قَدْ أَمَرَ فِي الْأَحْسَاءِ أَنْ تُجْعَلَ بَعْضُ قُبُوْرِهِمْ مَحَلًّا لِقَضَاءِ الْحَاجَةِ وَ مَنَعَ النَّاسَ مِنْ قِرَأَةِ دَلَائِلِ الْخَيْرَاتِ وَ مِنَ الرَّوَاتِبِ وَ الْأَذْكَارِ وَ مِنْ قِرَاءَةِ الْمَوْلِدِ الشَّرِيْفِ وَمِنَ الصَّلَاةِ عَلَى النَّبِيِّ عَلَيْهِ الصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ فِي الْمَنَائِرِ بَعْدَ الْأَذَانِ وَقَتَلَ مَنْ فَعَلَ ذٰلِكَ وَ مَنَعَ الدُّعَاءَ بَعْدَ الصَّلٰوةِ وَكَانَ يُصَرِّحُ بِكُفْرِ الْمُتَوَسِّلِ بِالْأَنْبِيَاءِ وَ الْمَلٰئِكَةِ وَ الْأَوْلِيَاءِ وَيَزْعَمُ أَنَّ مَنْ قَالَ لِأَحَدٍ مَوْلَانَا أَوْ سَيِّدُنَا فَهُوَ كَافِرٌ

والاولیاء۔ نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم و دیگر انبیاء کرام و مرسلین عظام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور اولیاء الرحمٰن علیہم الرضوان کی تنقیص کی اور ان کی قبریں اکھیڑ ڈالیں احساء میں حکم دے دیا کہ بعض قبور اولیاء الرحمٰن کو بیت الخلاء بنا لیا جائے۔ لوگوں کو دلائل الخیرات اور درود و وظائف اور نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا میلاد شریف منانے اور مناروں پر بعد اذان درود شریف پڑھنے سے منع کر دیا۔ جس نے ایسا کیا اُس کو قتل کر ڈالا۔ نماز کے بعد دُعا مانگنے سے منع کر دیا۔ انبیاء ملائکہ اور اولیاء اللہ سے توسل کرنے والے کو صاف طور پر کافر کہتا تھا۔ اور گمان کرتا تھا کہ جو کسی کو مولانا یا سیدنا کہے وہ کافر ہے۔ (الدرر السنیہ ص۵۲-۵۳)

## انبیاء[1] اور اولیاء کی توہین کرنا

علامہ سید علوی الحداد علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے کہ:

اِنَّ الْمُحَقَّقَ عِنْدَنَا مِنْ أَقْوَالِهٖ وَ أَفْعَالِهٖ مَا يُوْجِبُ خُرُوْجَهٗ

بے شک ہمارے نزدیک محمد بن عبدالوہاب نجدی کے اقوال اور افعال سے

۱؎ علامہ ابو حامد بن مرزوق ...... علیہ الرحمۃ نے محمد بن عبدالوہاب نجدی اور اس کے پیروکاروں کے بنیادی عقائد میں نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تعظیم و توقیر نہ کرنا بھی ایک عقیدہ درج کیا ہے۔ (التوسل بالنبی صلی اللہ علیہ وسلم ص۲ مطبوعہ استنبول)

عَنِ الْقَوَاعِدِ الْإِسْلَامِيَّةِ لِمَا أَنَّهٗ يَسْتَحِلُّ أُمُوْرًا مُجْمَعًا عَلٰى تَحْرِيْمِهَا مَعْلُوْمَةً مِنَ الدِّيْنِ بِالضَّرُوْرَةِ بِلَا تَاوِيْلٍ سَائِغٍ وَهُوَ مَعَ ذٰلِكَ يَنْتَقِصُ الْأَنْبِيَاءَ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَالْأَوْلِيَاءَ الصَّالِحِيْنَ وَانْتِقَاصُهُمْ عَمْدًا كُفْرٌ بِالْإِجْمَاعِ عِنْدَ الْأَئِمَّةِ الْأَرْبَعَةِ۔

چیز ثابت شدہ ہے جو کہ قواعد اسلامیہ سے اس کو نکالتی ہے اس لیے کہ اُس نے ان امور کو جائز قرار دیا ہے۔ جس کے حرام ہونے پر پوری اُمّت مسلمہ متفق ہے۔ جن امور کا بغیر تاویل کے تسلیم کرنا ضروریات دین سے ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ وہ انبیاء، مرسلین، اولیاء وصالحین کی تنقیص اور توہین کرتا ہے۔ ان کی تنقیص عمداً کرنا آئمہ اربعہ کے نزدیک بالاجماع کفر ہے۔ (الفجر الصادق صہ ۱۹)

## محمد بن عبدالوہاب نجدی کو ماننے والوں کے علاوہ سب مشرک ہیں[1]

علامہ آفندی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ:

وَيُثَبِّتُ فِيْ قُلُوْبِهِمْ أَنَّ جَمِيْعَ مَنْ هُوَ تَحْتَ السَّمَاءِ مُشْرِكٌ بِلَا مِرَاءٍ وَمَنْ قَتَلَ مُشْرِكًا فَقَدْ وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ فَكَانَ ابْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ فِيْ قَوْمِهٖ كَالنَّبِيِّ فِيْ أُمَّتِهٖ لَا يَتْرُكُوْنَ شَيْئًا مِمَّا يَقُوْلُهٗ وَلَا يَفْعَلُوْنَ

محمد بن عبدالوہاب نجدی نے ان کے دلوں میں یہ بات بٹھادی تھی کہ آسمان کے نیچے جس قدر لوگ ہیں علی الاطلاق مشرک ہیں اور جو مشرک کو قتل کرے گا اس کے لیے جنّت لازم ہے۔ محمد بن عبدالوہاب نجدی ان میں نبی کی طرح تھا۔ وہ اس کے کسی قول کو نہ چھوڑتے تھے اور نہ اُس کے حکم کے

[1] محمد بن عبدالوہاب نجدی اور وہابیوں کے بنیادی عقائد میں مسلمانوں کی تکفیر کرنا بھی بنیادی عقیدہ ہے۔ (دیکھیے التوسل بالنبی صہ ۲ مطبوعہ استنبول)



شَيْئًا إِلَّا بِأَمْرِهٖ وَيُعَظِّمُوْنَهٗ غَايَةَ التَّعْظِيْمِ۔

بغیر کوئی کام کرتے۔ اس کی از حد تعظیم کرتے تھے۔

(الفجر الصادق صہ ۲ مطبوعہ استنبول)

مولوی عبیداللہ سندھی نے لکھا ہے کہ امام شوکانی کے شاگرد محمد بن ناصر حازمی لکھتے ہیں کہ شیخ محمد بن عبدالوہاب کی دو باتیں ہیں جو پسند نہیں کی جاتیں۔ ایک تو یہ ہے کہ انہوں نے چند بے اساس امور کی بنا پر تمام دُنیا کو کافر قرار دیا ہے۔ چنانچہ علامہ داؤد بن سلیمان نے شیخ موصوف کے اس دعوے کا نہایت مناسب رد لکھا ہے۔ اور ان کی دوسری زیادتی یہ تھی کہ بلا کسی دلیل وحجت کے انہوں نے بے گناہوں کو قتل کرنے کی اجازت دی۔ چنانچہ شیخ موصوف یہ اعلان کیا کرتے تھے کہ جس نے اللہ کے سوا کسی اور سے دُعا کی یا کسی نبی، بادشاہ اور عالم کو اس میں وسیلہ بنایا تو وہ مُشرک ہے۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ انہوں نے روئے زمین کے سب مسلمانوں کو تکفیر کا نشانہ بنایا۔ چنانچہ جو مسلمان اولیاء سے دُعا کرتے ہیں۔ ان کو موصوف نے کافر قرار دیا۔ اور جو ان کے کفر میں شک کرے۔ شیخ موصوف نے ان شک کرنے والوں کو بھی کافر ثابت کیا۔ موصوف نے اس طرح دُنیا جہان کے مسلمانوں کو زُمرۂ کفار میں داخل کر دیا۔
(شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک صہ ۲۲۹، ۲۳۰)

## مُسلمانوں کا قتل وغارت

علامہ احمد بن زینی مفتی وامام حرم شریف علیہ الرحمۃ نے بھی مندرجہ بالا قبائح۔ خباثت اور تعلیمات درج کیے ہیں نیز تحریر فرمایا ہے کہ:

وَإِذَا قَتَلُوْا إِنْسَانًا أَخَذُوْا مَالَهٗ وَأَعْطَوُا الْأَمِيْرَ مُحَمَّدَ بْنَ سَعُوْدٍ مِنْهُ الْخُمُسَ وَاقْتَسَمُوا الْبَاقِيَ۔ (الدرر السنیہ صہ ۴۲)

جب کسی انسان کو نجدی قتل کرتے تو اُس کا مال چھین کر اُس میں سے خُمس (پانچواں حصہ) امیر محمد بن سعود کو دے دیتے تھے۔ باقی آپس میں تقسیم کر لیتے تھے۔

مولوی عبداللہ سندھی نے لکھا ہے کہ:

محمد بن عبدالوہاب نجدی ان لوگوں سے جو آپ کے مخالف تھے جہاد کرنا ضروری سمجھتے تھے اور جس طرح بھی بس چلے ان کو قتل کرنا روا جانتے تھے۔ اور ان کے مال و دولت کو لوٹنے کی اجازت دیتے تھے۔

## قتل و غارت کی عام اجازت اور وہابی مذہب کے نرالے اصول

علامہ سید احمد بن زینی مکی علیہ الرحمۃ جو کہ حرم شریف کے امام اور مفتی تھے۔ وہابی مذہب کے نئے اصول اور مسلمانوں کے عام قتل و غارت کی نجدی تعلیم کا تذکرہ اس طرح فرماتے ہیں کہ:

اسلام میں یہ بڑا فتنہ ظاہر ہوا جس سے عقلیں اڑ گئیں عقلمند حیران ہو گئے تھے

عَنْ اسْتِبَاحَتِهِمْ اَمْوَالَ النَّاسِ وَ دِمَاءَهُمْ وَ اِنْتِهَاكِهِمْ حُرْمَةَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِارْتِكَابِهِمْ اَنْوَاعَ التَّحْقِيْرِ لَهٗ وَلِمَنْ اَحَبَّهٗ وَغَيْرُ ذَالِكَ مِنْ مَقَابِحِهِمُ الَّتِيْ اِبْتَدَعُوْهَا

وہ لوگوں کے جان و مال کو حلال جانتے تھے اور طرح طرح سے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے محبین کی تحقیر کرتے تھے۔ جب کوئی شخص طوعاً و کرہاً ان کے دین کا اتباع کرنا چاہتا تھا۔ تو اول کلمہ پڑھنے کا حکم دیتے تھے۔ پھر کہتے

---

۱؎ سلطان عبدالعزیز کی حکومت نے حجاز مقدس کے مسلمانوں پر جب ظلم و ستم اور قتل و غارت کا بازار گرم کیا تو وفد خلافت نے اپنی رپورٹ میں یہ لکھا ہے کہ نجدیوں کی گذشتہ صدی کی تاریخ یہ [illegible] ہے کہ ان کے ہاتھ کفار کے خون سے کبھی نہیں رنگے گئے جس قدر خونریزی انہوں نے کی ہے وہ صرف مسلمانوں کی کی ہے۔ وہ ذرا ذرا سی بات پر حجاج کو مشرک کہہ دیتے تھے۔
(رسالہ حجاز رپورٹ وفد خلافت سنہ ۱۹۲۶ء ص۱۰۹)



وَكَفَّرُوا الْاُمَّةَ بِهَا وَكَانُوْا اِذَا اَرَادَ اَحَدٌ اَنْ يَتَّبِعَهُمْ عَلٰى دِيْنِهِمْ طَوْعًا اَوْ كَرْهًا يَأْمُرُوْنَهٗ بِالْاِتْيَانِ بِالشَّهَادَتَيْنِ اَوَّلًا ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ لَهٗ اِشْهَدْ عَلٰى نَفْسِكَ اَنَّكَ كُنْتَ كَافِرًا وَاِشْهَدْ عَلٰى وَالِدَيْكَ اَنَّهُمَا مَاتَا كَافِرَيْنِ وَاَشْهَدْ عَلٰى فُلَانٍ وَ فُلَانٍ اَنَّهٗ كَانَ كَافِرًا وَ يُسَمُّوْنَ لَهٗ جَمَاعَةً مِنْ اَكَابِرِ الْعُلَمَاءِ الْمَاضِيْنَ فَاِنْ شَهِدُوْا بِذَالِكَ قَبِلُوْهُمْ وَاِلَّا اُمِرُوْا بِقَتْلِهِمْ وَ كَانُوْا يُصَرِّحُوْنَ بِتَكْفِيْرِ الْاُمَّةِ مِنْ مُنْذُ سِتِّمِائَةِ سَنَةٍ وَ اَوَّلُ مَنْ صَرَّحَ بِذَالِكَ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ الْوَهَّابِ فَتَبِعُوْهُ عَلٰى ذَالِكَ وَ اِذَا دَخَلَ اِنْسَانٌ فِيْ دِيْنِهِمْ وَكَانَ قَدْ حَجَّ حَجَّةَ الْاِسْلَامِ قَبْلَ ذَالِكَ يَقُوْلُوْنَ لَهٗ حُجَّ ثَانِيًا فَاِنَّ حَجَّتَكَ الْاُوْلٰى فَعَلْتَهَا وَاَنْتَ مُشْرِكٌ فَلَا تُسْقِطُ عَنْكَ الْحَجَّ وَيُسَمُّوْنَ مَنْ اتَّبَعَهُمْ مِنَ الْخَارِجِ الْمُهَاجِرِيْنَ وَمَنْ كَانَ مِنْ اَهْلِ بَلَدِهِمْ يُسَمُّوْنَهُمُ الْاَنْصَارَ

تھے کہ اپنے آپ پر گواہ ہو جا کہ تو کافر تھا اور اپنے والدین اور فلاں فلاں اکابر علماء پر گواہ ہو جا کہ وہ کافر مرے ہیں۔ اگر وہ اس کی گواہی دیتا تھا۔ تو اسے قبول کر لیتے تھے ورنہ قتل کا حکم دے دیتے تھے۔ اور جب کوئی شخص ان کے دین میں داخل ہوتا تھا جس نے حج کر لیا ہوتا تھا تو اس سے کہتے تھے کہ دوبارہ حج کر کیونکہ پہلا حج تو نے شرک کی حالت میں کیا پس وہ حج تیرا ادا نہیں ہوا۔ جو لوگ باہر کے ان کی اتباع کرتے تھے ان کو مہاجرین اور اہل شہر کو انصار کہتے تھے۔

(الدرر السنیہ ص۴۲ مطبوعہ استنبول)

## تفسیر بالرائے کی تعلیم

علامہ آفندی علیہ الرحمۃ نے اپنی تصنیف لطیف الفجر الصادق میں تحریر فرمایا ہے کہ:

اَنَّہٗ ھُوَ وَاَتْبَاعُہٗ کَانُوْا یُأَوِّلُوْنَ الْقُرْآنَ بِحَسْبِ اَھْوَائِھِمْ لَا بِحَسْبِ مَافَسَّرَہُ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَاَصْحَابُہٗ وَالسَّلَفُ الصَّالِحُ وَاَئِمَّۃُ التَّفْسِیْرِ

محمد بن عبدالوہاب نجدی اور اُس کے پیروکار وہابی قرآنِ پاک کی تاویلیں اپنی خواہشوں کے مطابق کرتے تھے۔ نبیِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم ان کے صحابہ کرام علیہم الرضوان سلف صالحین اور آئمہ مفسرین علیہم الرحمۃ کی تفسیر کے مطابق تفسیر نہیں کرتے تھے۔ (الفجر الصادق فی الرد علی منکری التوسل والکرامات والخوارق صفحہ ۱۹)

علامہ احمد بن ذینی دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے تحریر فرمایا ہے کہ:

وَکَانَ یَمْنَعُ اَتْبَاعَہٗ مِنْ مُطَالَعَۃِ کُتُبِ الْفِقْہِ وَالتَّفْسِیْرِ وَالْحَدِیْثِ وَاَحْرَقَ کَثِیْرًا مِنْھَا وَاَذِنَ لِکُلِّ مَنِ اتَّبَعَہٗ اَنْ یُفَسِّرَ الْقُرْآنَ بِحَسْبِ فَھْمِہٖ حَتّٰی اَلْھَمَجَ الْھَمَجَ مِنْ اَتْبَاعِہٖ فَکَانَ کُلُّ وَاحِدٍ مِنْھُمْ یَفْعَلُ ذَالِکَ وَلَوْ کَانَ لَا یَحْفَظُ الْقُرْآنَ وَلَا شَیْئًا مِنْہُ فَیَقُوْلُ الَّذِیْ لَا یَقْرَأُ مِنْھُمْ لِآخَرَ یَقْرَأُ اِقْرَأْ عَلَیَّ حَتّٰی اُفَسِّرَ لَکَ فَاِذَا قَرَأَ عَلَیْہِ یُفَسِّرُہٗ لَہٗ بِرَأْیِہٖ۔ (الدرر السنیہ صفحہ ۴۲)

اپنے پیروکاروں کو کتب فقہ و تفسیر و حدیث کے مطالعہ سے منع کرتا تھا۔ بہت سی کتب جلا بھی دیں۔ اپنے ہر پیروکار کو اجازت دے دی تھی کہ قرآن پاک کی تفسیر اپنے فہم کے مطابق کرے یہاں تک کہ اس نے اپنے متبعین کو برانگیختہ کر دیا۔ ان میں سے ہر ایک ایسا ہی کرتا تھا۔ اگرچہ قرآن اسے بالکل یاد نہ ہو۔ جسے یاد نہ ہوتا وہ کسی دوسرے کو کہتا کہ تم قرآن پڑھو میں اس کی تفسیر بتاتا ہوں۔ جب وہ پڑھتا تھا تو یہ اپنے رائے سے تفسیر کر دیتا تھا۔

## محمد بن عبدالوہاب نجدی خارجی تھا اور دینِ جدید کا مدعی تھا

علامہ آفندی اور علامہ دحلان مکی



علیہما الرحمۃ نے تحریر فرمایا ہے کہ:

تَمَسَّکَ ابْنُ عَبْدِ الْوَھَّابِ فِیْ تَکْفِیْرِ النَّاسِ بِآیَاتٍ نَزَلَتْ فِی الْمُشْرِکِیْنَ فَحَمَلَھَا عَلَی الْمُوَحِّدِیْنَ وَقَدْ رَوَی الْبُخَارِیُّ فِیْ صَحِیْحِہٖ عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْھُمَا فِیْ وَصْفِ الْخَوَارِجِ اَنَّھُمْ اِنْطَلَقُوْا اِلٰی آیَاتٍ نَزَلَتْ فِی الْکُفَّارِ فَجَعَلُوْھَا فِی الْمُؤْمِنِیْنَ فِیْ رِوَایَۃٍ اُخْرٰی عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ اَخْوَفُ مَا اَخَافُ عَلٰی اُمَّتِیْ رَجُلٌ مُتَأَوِّلٌ لِلْقُرْآنِ یَضَعُہٗ فِیْ غَیْرِ مَوْضِعِہٖ فَھٰذَا وَمَا قَبْلَہٗ صَادِقٌ عَلَی ابْنِ عَبْدِ الْوَھَّابِ وَاَتْبَاعِہٖ وَیَظْھَرُ مِنْ اَقْوَالِہٖ وَاَفْعَالِہٖ اَنَّہٗ کَانَ یَدَّعِیْ اَنَّ مَا اَتٰی بِہٖ دِیْنٌ جَدِیْدٌ وَلِذَالِکَ لَمْ یَقْبَلْ

لوگوں کو کافر بنانے میں محمد بن عبدالوہاب نجدی نے ان آیات سے دلیل پکڑی ہے جو مشرکین کے حق میں نازل ہوئی ہیں ان آیات کو موحّد مسلمانوں پر اُس نے چسپاں کیا ہے امام بخاری رحمۃ اللہ الباری نے اپنی کتاب صحیح میں حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے خوارج کی علامات بیان کرتے ہوئے روایت درج کی ہے کہ جو آیات کفار کے حق میں نازل ہوئی ہیں ان کو مسلمانوں پر چسپاں کرنا خوارج کا طریق کار تھا۔ اور دوسری روایت میں ہے جو کہ عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما سے ہی مروی ہے کہ نبیِ اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے فرمایا۔ جن چیزوں سے مجھے خطرہ ہے ان میں سب سے زیادہ خطرہ اُمّت کے اس شخص سے ہے جو قرآن

---

ل علامہ سلیمان بن عبدالوہاب آل الشطی اور شیخ عبداللہ نابلسی علیہ الرحمۃ نے محمد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق اپنی اپنی تصانیف میں لکھا ہے کہ: اِنَّہٗ مَعَ مُقَلِّدِیْہِ مِنَ الْخَوَارِجِ بے شک وہ اپنے تمام پیروکاروں سمیت خارجیوں سے شمار ہوتا ہے۔

(الدرر السنیہ فی الرد علی الوہابیہ صفحہ ۴۲) (التوسل بالنبی صفحہ ۱ مصنفہ علامہ ابوحامد بن مرزوق مطبوعہ استنبول)

مِنْ دِیْنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَ قَتَلَ کَثِیْرًا مِنَ الْعُلَمَاءِ وَ الصَّالِحِیْنَ وَ عَوَامِ الْمُسْلِمِیْنَ (الفجر الصادق ص ۱۸، ۱۹) لِکَوْنِہِمْ لَمْ یُوَافِقُوْہُ عَلٰی مَا ابْتَدَعَہٗ

پاک کی تاویلیں بے محل کرتا ہے حضور پُرنور صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلم کا یہ فرمان اور اس سے پہلے ارشاد دونوں محمد بن عبدالوہاب نجدی اور اُس کے ماننے والوں پر صادق آتے ہیں۔ اس کے اقوال اور افعال سے یہ ظاہر ہوتا تھا کہ وہ نئے دین کا مُدعی تھا۔ اسی لیے نبی پاک صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم کے دین کی بات کو قبول کرتا تھا۔ بہت سے عُلماء صلحاء اور عوام مسلمین کو اس بنا پر قتل کر دیا کہ انھوں نے اس کی بدعت میں موافقت نہیں کی۔ (الفجر الصادق ص ۱۸، ۱۹ والدرر السنیہ ص )

## انگریزوں نے نجدی کی تعریف کیوں کی ہے

قارئین کرام! عُلماء محققین نے محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تعلیم اور اُس کے قبائح اور خباثت اپنی کتابوں میں بیان کیے ہیں۔ ان کا اندراج کیا گیا ہے۔ اس کی تعلیم اور قبائح پڑھنے کے بعد کوئی ذی عقل اور باشعور شخص ایسے شخص کو اور اس کے پیروکاروں کو شریعت مصطفوی کا پیروکار اور شیدائی نہیں کہہ سکتا اور نہ ہی ایسا شخص عوام کی زبان سے مصلح کہلایا جا سکتا ہے۔ مگر انگریز یہ چاہتے تھے کہ مسلمانوں کے دلوں سے ان کے آقا و مولا حضرت محمد مصطفٰے صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم کی عظمت اور رفعت کسی طریقہ سے نکالی جائے کیونکہ اسلام کے نام پر جو یہ مسلمان من تن اور دھن کی بازی لگا دینے کے لیے تیار ہو جاتے ہیں۔ وہ صرف محمد مصطفٰے صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم کی محبت اور عقیدت کی وجہ سے ہی ہے۔ جب انگریزوں نے محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تعلیمات اور اس کے دینِ جدید کے پروگرام کو پڑھا تو ان کو اپنے مقصد میں کامیابی کی اُمید ہوئی۔ تو انھوں نے سب سے بہتر یہی سمجھا کہ اس شخص کی تعریف و توصیف کی جائے اور اس کو عظیم شخصیت قرار دیا جائے تو اس کے ماننے والے ہمارے قریب ہو جائیں گے۔ جب وہ قریب ہو جائیں



گے۔ جب وہ قریب ہو جائیں گے تو ان کو ساتھ ملا کر ہم اپنے مقصد (مسلمانوں کے دلوں سے عظمت مصطفٰے نکالنے) میں کامیاب اور کامران ہو جائیں گے۔ پس انگریزوں نے محمد بن عبدالوہاب نجدی کو عرب کا ایک مصلح کہنا شروع کر دیا جس کو وہابیوں نے اپنی کتابوں میں فخریہ انداز سے شائع کرنا شروع کر دیا جیسا کہ وہابیوں کے سردار ثناء اللہ امرتسری نے اپنی کتاب تحریک وہابیت پر ایک نظر میں لکھا ہے کہ

وہابی سُنّی مسلمانوں کا ایک ترقی یافتہ فرقہ ہے۔ یہ لوگ عبدالوہاب کے قائم شدہ اصولوں کے پیرو ہیں۔ عبدالوہاب اٹھارہویں صدی میں ایک عرب مصلح تھا۔ (تحریک وہابیت پر ایک نظر ص مطبوعہ امرتسر)

محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تعلیم اور اُس کے عقائد کا جب علماء محققین کو علم ہوا تو علماء نے ان کے عقائد پر کفر کے فتوے لگائے اور ان کو سزاوار قرار دیا۔ شریف مکہ نے ان کا حرمین شریفین میں داخلہ بند کر دیا جیسا کہ دُنیائے اسلام کی شہرۂ آفاق شخصیت حرم شریف کے مفتی اور امام علامہ احمد بن زینی دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے اپنی تصنیف لطیف الدرر السنیہ میں تذکرہ فرمایا ہے۔

## نجدیوں پر کُفر کا فتوٰے اور ان کو قید کی سزا

امیر محمد بن سعود اور اُس کے چیلوں نے شریف مکہ مسعود بن سعید بن سعد بن زید سے حج کی اجازت چاہی۔ اور اصل مقصد ان کا یہ تھا کہ اپنے عقیدہ کا اظہار کریں۔ اور اہل حرمین کو اس پر آمادہ کریں۔ اور اپنے تیس مولوی پہلے سے روانہ کر دیئے۔ اس گمان سے کہ وہ اہل حرمین کے عقائد کو فاسد کریں گے۔ اور ان سے جھوٹی باتیں ملائیں گے اور حج کا اذن طلب کیا اگرچہ سالانہ ان پر کچھ مقرر ہو جائے۔ اہل حرمین نے نجد میں ان کا ظہور اور بدوّں کا فساد سُنا تھا مگر اس کی حقیقت معلوم نہ کی تھی۔ جب ان نجدیوں کے مولوی مکہ مکرمہ پہنچے تو شریف مسعود نے حکم دیا کہ عُلماء

حرمین ان سے نجدی مولویوں سے مناظرہ کریں۔

فَنَاظَرُوْهُمْ فَوَجَدُوْهُمْ ضُحْكَةً وَ مَسْخَرَةً كَحُمُرٍ مُّسْتَنْفِرَةٍ فَرَّتْ مِنْ قَسْوَرَةٍ وَ نَظَرُوْا اِلٰى عَقَائِدِهِمْ فَاِذَا هِيَ مُشْتَمِلَةٌ عَلٰى كَثِيْرٍ مِّنَ الْمُكَفِّرَاتِ فَبَعْدَ اَنْ اَقَامُوْا عَلَيْهِمُ الْحُجَّةَ وَ الْبُرْهَانَ اَمَرَ الشَّرِيْفُ مَسْعُوْدٌ قَاضِيَ الشَّرْعِ اَنْ يَكْتُبَ حُجَّةً بِكُفْرِهِمُ الظَّاهِرِ لِيَعْلَمَ بِهِ الْاَوَّلُ وَ الْاٰخِرُ وَ اَمَرَ بِسِجْنِ اُولٰٓئِكَ الْمُلْحِدَةِ وَ وَضَعَهُمْ فِي السَّلَاسِلِ وَ الْاَغْلَالِ۔

پس انہوں نے ان نجدی مولویوں سے مناظرہ کیا تو ان کو مسخرہ اور ان گدھوں کی طرح پایا جو شیر سے بھاگتے ہیں۔ ان کے عقائد کو دیکھا تو بہت سے کفریات پر مشتمل تھے۔ جب انہوں نے ان پر حجت و برہان قائم کر دی تو اس کے بعد شریف مکہ مسعود نے قاضی شرع کو حکم دیا ان کے کفر ظاہر کی سند لکھ دے تاکہ اگلے اور پچھلے سب لوگوں کو ان کا کفر معلوم ہو جائے۔ پھر ان ملحدوں کو قید کا حکم دے دیا۔ طوق اور بیڑیاں پہنا دی گئیں۔

جب شریف مکہ مساعد بن سعید مقرر ہوتے تو ان سے بھی نجدیوں نے حج کی اجازت چاہی مگر انہوں نے انکار کر دیا۔ اور ان کی امیدیں خاک میں مل گئیں۔

(الدرر السنیہ فی الرد علی الوہابیہ ص۴۲ ۱۳۴۴ مطبوعہ ترکی)

ناظرین حضرات! محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تعلیم و تربیت اور عقائد کا آپ نے مطالعہ کیا۔ ہندوستان میں انگریز بھی شیخ نجدی کی تعلیم پر عمل کرتے ہوئے کامیاب ہوا وہ اس طرح کہ انگریز نے ہندوستان کے مسلمانوں کے دلوں سے عظمت مصطفےٰ نکالنے کے لیے مرزا غلام احمد قادیانی کو اپنے ہاتھوں لیا۔ اور اس کو دعوائے نبوت کرنے کے لیے تیار کیا۔ یہ سب کچھ انگریز نے محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تعلیم و تربیت کے مطالعہ سے سیکھا تھا۔ مرزا قادیانی کو مدعی نبوت ہونے کے لیے کچھ مواد کی ضرورت تھی۔ اس لیے محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تعلیمات



اور عقائد کا پرچار اور تشہیر کی گئی۔ توحید اور رسالت سے متعلق عقائد دین جدید (محمد بن عبدالوہاب نجدی کے دین) کے مطابق پیش کرنے کے لیے مولوی اسماعیل دہلوی کو انگریز نے منتخب کیا۔ اسماعیل دہلوی اس کام کے لیے تیار ہو گیا۔ چنانچہ اخبار اہلحدیث امرتسر میں لکھا ہے کہ ہندوستان میں سب سے پہلے توحید کا پرچار کرنے والے مولوی اسماعیل دہلوی تھے۔ (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۴ ۱۳ اکتوبر ۱۹۱۱ء)

ہندوستان میں توحید کا پرچار کرنے والے خواجۂ خواجگان غریب نواز خواجہ معین الدین چشتی اجمیری علیہ الرحمۃ جن کو اپنے اور بیگانے سبھی سلطان الہند کے لقب سے یاد کرتے ہیں۔ شیخ الشیوخ غوث العالمین حضرت علی ہجویری علیہ الرحمۃ جن کو اغیار بھی داتا گنج بخش کہتے ہیں۔ شیخ محقق شیخ المحدثین عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ جنہوں نے ہندوستان میں پہلے علم حدیث کا پرچار کیا۔ مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندی فاروقی قدس سرہ النورانی جنہوں نے اکبر اور جہانگیر کے آگے اپنی گردن کو نہ جھکایا اور اپنے حقیقی پروردگار کی توحید کا علم بلند رکھا۔ بعد ازاں شاہ عبدالرحیم محدث دہلوی، شاہ ولی اللہ اور شاہ عبدالعزیز دہلوی علیہم الرحمۃ حضرات ہیں۔

نامعلوم اخبار اہلحدیث نے ان حضرات کو توحید کا پرچار کرنے والوں میں کیوں شمار نہیں کیا اور ان کو نظر انداز کر کے انگریزوں کے ٹٹو مولوی اسماعیل دہلوی قتیل کا نام لیا ہے۔ ہاں ہو سکتا ہے کہ اس لحاظ سے امرتسری صاحب نے ان کو توحید کا پرچار کرنے والا لکھا ہے کہ انہوں نے نئی توحید بیان کرنے میں پہل کی ہے مثلاً خدا تعالیٰ جھوٹ بولنے پر قادر ہے۔ انسان سے جو عیوب سرزد ہوتے ہیں ان عیوب پر خدا تعالیٰ بھی قادر ہے۔ اللہ تعالیٰ جسم رکھتا ہے وغیرہم ایسی نئی توحید بیان کرنے والے واقعی مولوی اسماعیل صاحب دہلوی قتیل ہی ہیں۔ انگریز بھی ایسے ہی مولوی کی تلاش میں تھے۔ اسماعیل دہلوی کا ہیڈ آفس یا پاور ہاؤس نجدی مولوی تھے۔ چنانچہ مولوی اسماعیل دہلوی قتیل نے اپنے ہیڈ آفس

نجد سے مدد مانگی۔ اور وہاں اپنے آدمی بھیجے جس کا تذکرہ مولوی عبیداللہ سندھی کی کتاب شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک کے صـ۱۲۶ کے حاشیہ پر ان الفاظ میں درج ہے۔

"مولانا شہید نے نجدیوں کے پاس اپنا آدمی بھیجا تھا۔ مگر وہ چونکہ حجاز میں نہیں آسکتے تھے انہوں نے نامہ بر کو واپس کر دیا کہ ہم اس وقت دُعا کے سوا اور کوئی اعانت نہیں کر سکتے۔ یہ واقعہ مکہ معظمہ کے ثقہ عالموں سے معلوم ہوا۔"

ہندوستان میں وہابی مذہب کی ترویج و تشہیر کرنے والے مولوی اسماعیل دہلوی اور سید احمد آف رائے بریلی تھے۔ ان ہر دو حضرات کا انگریزوں کا بیٹھو ہونا مسلمہ ہے۔ اس سے کوئی انکار نہیں کر سکتا۔ انگریز نے ان کو استعمال کرنا شروع کیا۔ مسلمانوں کے دلوں سے عظمت مصطفےٰ ختم کرنے کی خاطر ایک سنگین پروگرام مرتب کیا گیا۔ اسماعیل دہلوی نے اسی پروگرام کے مطابق سب سے پہلے تقویۃ الایمان کتاب لکھی۔ اس کی خوب تشہیر کی گئی اور مفت تقسیم کی گئی۔ یہ ظاہر ہے کہ اس کی کثیر تعداد میں اشاعت کے جتنے بھی اخراجات تھے حکومت نے یا نجدیوں نے برداشت کیے ہوں گے جیسا کہ عبدالعزیز بن سعود نجدی نے ہندوستان میں نجدیت کی ترویج کے لیے الهدیۃ السنیہ کا اُردو ترجمہ مولوی اسماعیل غزنوی سے کرا کر اُس کو پاک و ہند میں مفت تقسیم کرایا جیسا کہ اُس کتاب کے ٹائٹل پیج پر درج ہے۔ حالیہ دور میں محمد بن عبدالوہاب نجدی کی کتاب التوحید کی شرح فتح المجید تقسیم کی جا رہی ہے۔ اسماعیل دہلوی نے تقویۃ الایمان کتاب میں مسلمانوں کو مشرک بنانے کے نجدی پروگرام کو خوب نبھایا ہے۔ جس کی تصدیق خود وہابیہ کے جلیل المرتبت مولوی وحید الزمان نے اپنی کتاب ہدیۃ المہدی میں کی ہے۔ یہاں پر اس عربی

---

۱ حیات طیبہ صـ۳۸۹۔



عبارت کا صرف ترجمہ ہی پیش کیا جاتا ہے۔ اصل عبارت صـ پر درج کی جا چکی ہے۔

"ہمارے بعض متاخرین (حاشیہ پر مولوی وحید الزمان نے محمد بن عبدالوہاب نجدی اور اسماعیل دہلوی کا نام لکھا ہے) نے شرک کے معاملہ میں بڑا تشدد اختیار کر رکھا ہے۔ اور اسلام کے دائرہ کو بہت تنگ کر دیا ہے کہ امور مکروہہ یا محرمہ کو بھی شرک قرار دیا ہے۔"

(ہدیۃ المہدی صـ۲۶ مطبوعہ دہلی)

تقویۃ الایمان میں نجدی پروگرام نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی تنقیص کو خوب سرانجام دیا ہے۔ آئندہ صفحات پر عقائد کے بارے میں مفصل عبارات پیش کی جا رہی ہیں۔

اسی تقویۃ الایمان میں ختم نبوت کے انکار میں مدد دینے والے جراثیم بھی جمع کر دیے گئے ہیں تاکہ کسی کو مدعی نبوت ہونے میں مشکلات کا سامنا نہ کرنا پڑے۔ یہی وجہ ہے کہ مرزا قادیانی کی نبوت پر ایمان لانے میں پیش قدمی کرنے والے اسماعیل دہلوی کے معتقد وہابی حضرات ہی تھے جس کا اقرار وہابیوں کی شہرۂ آفاق شخصیت مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی نے ۱۹۴۹ء میں وہابیہ کی ایک کانفرنس کے جلسہ عام میں خطبہ صدارت دیتے ہوئے لاہور میں کیا ہے کہ:

"جماعت اہل حدیث کے کثیر التعداد لوگ قادیانی ہو گئے۔"

(احتفال الجمہور صـ۲۳)

سابقہ صفحات پر دیوبندی حضرات (جن کو وہابی غیر مقلد بھی اہل توحید تسلیم کرتے ہیں) کے مولوی خلیل الرحمٰن صاحب لکھنوی کی شہادت سے یہی حقیقت اظہر من الشمس ہے۔ لکھنوی صاحب نے تو مرزائیوں کو غیر مقلدین حضرات کا منجھلا بھائی قرار دیا ہے۔

---

۱ تفصیل دیکھنی ہو تو فقیر کی کتاب مرزا قادیانی کی حقیقت کا دیباچہ دیکھیے۔ (فقیر قادری غفرلہٗ)

وہابیوں کے سردار مولوی ثناء اللہ امرتسری اور ان کے دیگر رفقاء نے تو اپنی بے شرمی اور بے حیائی کا پورا پورا ثبوت مرزائی امام کے پیچھے نماز پڑھنے سے نماز ادا ہو جاتی ہے کا فتویٰ جاری کر کے دے دیا ہے۔

یہ سب ان جراثیم کا ہی اثر ہے جو تقویۃ الایمان میں موجود ہیں وہ جراثیم تاحال چلے آرہے ہیں۔ موجودہ دور میں وہابیوں[1] کے مولوی معین الدین لکھوی اور محی الدین لکھوی حضرات کے نزدیک مرزائی کافر نہیں ہیں۔

مولوی اسماعیل دہلوی کے متعلق غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیوں کے ممدوح مولوی اشرف علی تھانوی نے بھی اس کی تصدیق کی ہے۔

"مسلک پیرانِ خود مثل شاہ ولی اللہ وغیرہ پر انکار فرمایا۔"

(امداد المشتاق صـ۷۹)

مولوی اسماعیل دہلوی کے ذریعے انگریزوں نے مواد جمع کرایا اور دعوائے نبوت کرنے کے لیے مرزا غلام احمد قادیانی کو تیار کیا۔ یہ سب پروگرام انگریز نے محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تحریک کے گہرے مطالعہ سے ترتیب دیا تھا کیونکہ شیخ نجدی نے مدعیٔ نبوت ہونے کے سارے پروگرام تشکیل دے دیئے تھے۔ دبی زبان سے اس کا اظہار بھی کرنا شروع کر دیا تھا۔ مگر صراحۃً دعوے کرنے پر قادر نہ ہوا۔ جس کا تذکرہ مفتی و امام حرم علامہ احمد بن زینی علیہ الرحمۃ نے ان الفاظ میں کیا ہے۔

## شیخ نجدی کا دعوائے نبوت کرنے کا پروگرام | مفتی حرم شریف علامہ احمد بن زینی

---

[1] اس موضوع پر فقیر کی کتاب "وہابیت اور مرزائیت" کا مطالعہ کریں۔ جس میں وہابیوں کی مستند کتب سے وہابیوں کا مرزائیوں سے گہرا تعلق ثابت کیا ہے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری)

[2] تنظیم اہلحدیث لاہور صـ۶ ۲۲ مارچ ۱۹۷۴ء



دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے شیخ نجدی محمد بن عبدالوہاب کا دعوائے نبوت کرنے کا پروگرام بھی اس طرح درج کیا ہے۔

وَالظَّاهِرُ مِنْ حَالِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْوَهَّابِ إِنَّهُ يَدَّعِي النُّبُوَّةَ إِلَّا أَنَّهُ مَا قَدَرَ عَلَى إِظْهَارِ التَّصْرِيحِ بِذَالِكَ وَكَانَ فِي أَوَّلِ أَمْرِهِ مُولِعًا بِمُطَالَعَةِ أَخْبَارِ مَنْ إِدَّعَى النُّبُوَّةَ كَاذِبًا كَمُسَيْلَمَةَ الْكَذَّابِ وَسَجَاحٍ وَ الْأَسْوَدِ الْعَنْسِيِّ وَطُلَيْحَةَ الْأَسَدِيِّ وَأَضْرَابِهِمْ فَكَأَنَّهُ يُضْمِرُ فِي نَفْسِهِ دَعْوَى النُّبُوَّةِ وَكَانَ يَقُولُ لِأَتْبَاعِهِ إِنِّي أَتَيْتُكُمْ بِدِينٍ جَدِيدٍ وَيُظْهِرُ بِذَالِكَ مِنْ أَقْوَالِهِ وَأَفْعَالِهِ وَلِهٰذَا كَانَ يَطْعَنُ فِي مَذَاهِبِ الْأَئِمَّةِ وَ أَقْوَالِ الْعُلَمَاءِ وَلَمْ يَقْبَلْ مِنْ دِينِ نَبِيِّنَا صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَّا الْقُرْآنَ وَيُؤَوِّلُهُ عَلَى حَسَبِ مُرَادِهِ مَعَ أَنَّهُ إِنَّمَا قَبِلَهُ ظَاهِرًا فَقَطْ لِئَلَّا يَعْلَمَ النَّاسُ حَقِيقَةَ أَمْرِهِ فَيَنْكَشِفُ عَنْهُ.

محمد بن عبدالوہاب کے حال سے ظاہر ہے کہ وہ نبوت کا دعوے کرتا مگر صراحۃً اس کے اظہار پر قادر نہ ہوا۔ ابتداء میں ان لوگوں کی خبریں دیکھنے کا بہت شوقین تھا جنہوں نے نبوت کا جھوٹا دعوے کیا تھا مثلاً مسلیمہ کذاب سجاح۔ اسود عنسی اور طلیحہ اسدی وغیرہ اور اپنے دل میں دعویٰ نبوت کو چھپاتا تھا اگر اظہار اس کے بس میں ہوتا تو ضرور ظاہر کرتا۔ دین جدید بتاتا ہوں اور یہی بات اس کے اقوال اور افعال سے ظاہر ہوتی ہے۔ اسی لیے مذاہب آئمہ اور اقوال علماء پر طعن کیا کرتا تھا۔ ہمارے نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے دین میں سے صرف قرآن کو ہی اس نے قبول کیا تھا اور اپنے ذہن اور خواہش کے مطابق اس کی تاویل کرتا تھا۔ اور یہ بھی ظاہری طور پر تھا تا کہ لوگ حقیقتِ حال نہ جان جائیں۔

(الدرر السنیہ صـ۴۷)

## اعلیحضرت گولڑوی علیہ الرحمۃ کی تائید

عارف باللہ حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی علیہ الرحمۃ

کی معرکۃ الآرا کتاب سیفِ چشتیائی میں چند احادیث شریفہ (جن میں پیارے نبی غیب داں صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے آئندہ زمانہ میں آنے والے لوگوں کے نظریاتِ باطلہ کا ذکر فرمایا ہے) درج کر کے لکھا ہے کہ:

"پس اگر ان پیشین گوئیوں کو بھی خارج میں مطابق کر کے دیکھا جائے تو مسیلمہ کذاب اور اسود عنسی اور حمدان بن قرمط اور محمد بن عبدالوہاب کے بعد یہی قادیانی صاحب ہیں۔ جنہوں نے اپنے کو نبی سمجھا۔"

(سیفِ چشتیائی صفحہ ۱۰۵)

سیفِ چشتیائی میں ہے کہ:

"مرزائے قادیانی کے سلسلہ ابحاث میں محمد بن عبدالوہاب اور اُس کے ہم خیال مطلق العنان لامذہب افراد کا ذکر بھی ضروری تھا۔ کیونکہ یہ سب ایک ہی تھیلی کے چٹے بٹے ہیں۔"

(سیفِ چشتیائی صفحہ ۱۰۳)

## نجدی کی بے دینی اور گمراہی کا اُس کے اساتذہ اور باپ کو علم تھا

شیخ الوہابیہ محمد بن عبدالوہاب

نجدی کی اس گمراہی، بے دینی کا اُس کے اساتذہ اور آباؤ اجداد کو فراستِ علمی سے اس کا علم تھا۔ جس کا تذکرہ شیخ الاسلام مفتی حرم شریف علامہ احمد بن زینی دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے اپنے رسالہ "فتنۃ الوہابیۃ" میں کیا ہے۔

ابنِ عبدالوہاب نجدی کے والدِ ماجد[1] اس کے بھائی اور اُس کے اساتذہ کا اس

---

[1] محمد بن عبدالوہاب کے والد اور بھائی کے متعلق وہابیوں کو مولوی شریف اشرف لائل پوری رقمطراز ہیں کہ آپ کے والد ماجد عبدالوہاب بن سلیمان، عینیہ کے قاضی تھے (باقی اگلے صفحہ پر)



کی بے دینی، گمراہی اور کجروی کی مذمت اور عقائدِ باطلہ کی تردید کرنے اور اس کے متبعین کو جہالت کا مُبتلا قرار دینے کا تذکرہ ان الفاظ میں فرمایا ہے:

وَكَانَ اَبُوْهُ وَ اَخُوْهُ وَمَشَايِخُهٗ يَتَفَرَّسُوْنَ فِيْهِ اَنَّهٗ سَيَكُوْنُ مِنْهُ زَيْغٌ وَ ضَلَالٌ لِمَا يُشَاهِدُوْنَهٗ مِنْ اَقْوَالِهٖ وَ اَفْعَالِهٖ وَنَزْعَاتِهٖ فِيْ كَثِيْرٍ مِنَ الْمَسَائِلِ وَ كَانُوْا يُوَبِّخُوْنَهٗ وَيُحَذِّرُوْنَ النَّاسَ مِنْهُ فَحَقَّقَ اللّٰهُ فِرَاسَتَهُمْ فِيْهِ لَمَّا ابْتَدَعَ مَا ابْتَدَعَهٗ مِنَ الزَّيْغِ وَالضَّلَالِ الَّذِيْ اَغْوٰى بِهِ الْجَاهِلِيْنَ وَخَالَفَ فِيْهِ اَئِمَّةَ الدِّيْنِ وَ تَوَصَّلَ بِذَالِكَ

اس کے باپ، بھائی اور اُستاد اس میں فراست سے معلوم کرتے تھے کہ عنقریب اس سے گمراہی اور کجروی کا ظہور ہوگا۔ جوکہ انہوں نے اس کے اقوال افعال اور کثیر مسائل میں جھگڑا کرنے کی بنا پر مشاہدہ فرمایا تھا۔ وہ اس کو ڈانٹتے تھے۔ اور لوگوں کو اس کی گمراہی اور بے دینی سے ڈراتے تھے۔ انہوں نے اپنی فراست سے جو کچھ معلوم کیا تھا، اللہ تعالٰی نے اُسی طرح ثابت کر دیا۔ اس نے اپنی گمراہی اور کجروی سے جاہلوں

---

(بقیہ صفحہ ۱) اور بہت بڑے علماء میں شمار ہوتے تھے محمد بن عبدالوہاب کے بڑے بھائی سلیمان بن عبدالوہاب حریملا کے قاضی اور بہت بڑے عالم تھے۔ (مجموعۃ التوحید ص۵ از محمد شریف اشرف) وہابیہ احمد عبدالغفور عطار اپنے فرقہ کے امام محمد بن عبدالوہاب نجدی کے والد کے متعلق لکھتے ہیں کہ شیخ عبدالوہاب باوقار پُر رعب اور متواضع عالم تھے عقیدۃً سلفی اور مذہباً حنبلی تھے۔ فقہ و حدیث، تفسیر، علوم قرآن اور علوم عربیہ میں ممتاز تھے۔ اور ان علوم میں طالب علموں کو اپنے مکان پر اور مسجد میں درس بھی دیا کرتے تھے۔ لوگ ان کے علم و خلق سے توشہ جمع کرنے کے لیے بہت بڑی تعداد میں ان کی خدمت میں حاضر ہوتے۔ شیخ عبدالوہاب نے بھی فقہ وغیرہ میں چند رسائل تالیف کیے ہیں۔ اور فقہ حنبلی اور تفسیر میں چند کتابیں یادگار چھوڑی ہیں۔ (محمد بن عبدالوہاب ص۳۵)

(فقیر قادری محمد ضیاء اللہ غفرلہٗ)

اِلیٰ تَکْفِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ ۔ کو گمراہ کیا۔ اس نے اس معاملہ میں آئمہ دین کی مخالفت کی اور مسلمانوں کی تکفیر کی۔ (فتنۃ الوہابیہ صفحہ مطبوعہ استنبول)

## ابن عبدالوہاب نجدی علیہ ما علیہ کے اُستاذ کی وصیت اور فتوے

علامہ احمد بن ذینی علیہ الرحمۃ نے محمد بن عبدالوہاب نجدی علیہ ما علیہ کے استاذ کی نصیحت اور ان کا فتویٰ ان الفاظ میں درج فرمایا ہے :

وَمِمَّنْ اَلَّفَ فِی الرَّدِّ عَلٰی ابْنِ عَبْدِ الْوَهَّابِ اَکْبَرُ مَشَائِخِهٖ وَهُوَ الشَّیْخُ مُحَمَّدُ بْنُ سُلَیْمَانَ کُرْدِیْ مُؤَلِّفُ حواشی شرح ابن حجر فَقَالَ مِنْ جُمْلَةِ کَلَامِهٖ یَابْنَ عَبْدِ الْوَهَّابِ اِنِّیْ اَنْصَحُكَ لِلّٰهِ تَعَالٰی اَنْ تَکُفَّ لِسَانَكَ عَنِ الْمُسْلِمِیْنَ ۔ (فتنۃ الوہابیہ ۶۹)

ابنِ عبدالوہاب کے اساتذہ میں سے جنہوں نے اس کی تردید کی ہے۔ شیخ محمد سلیمان کردی جو کہ حواشی شرح ابن حجر کے مؤلف ہیں۔ ان کے کلام کا خلاصہ یہ ہے کہ انہوں نے فرمایا ہے اے ابنِ عبدالوہاب میں تجھے نصیحت کرتا ہوں کہ خدا کے لیے تو اپنی زبان کو مسلمانوں کے متعلق (فتوے کفر لگانے سے) روک۔

بعد ازیں فرماتے ہیں :

(جو غیر اللہ کی تاثیر کا عقیدہ رکھے تو اس کے متعلق کفر کا عقیدہ رکھتا ہے اور غیر اللہ کی تاثیر کی ممانعت کے لیے اس کے پاس کوئی دلیل نہیں ہے۔ غیر اللہ کی تاثیر کے عقیدہ رکھنے والے کو کافر کہنے کی بجائے اس حقیقت کا جو انکار کرے وہی کافر ہوگا۔ نہ کہ سوادِ اعظم (اہلسنت وجماعت)

اللہ تعالےٰ کا فرمان ہے :

وَمَنْ یُّشَاقِقِ الرَّسُوْلَ مِنْ بَعْدِ مَا تَبَیَّنَ لَهُ الْهُدٰی وَیَتَّبِعْ غَیْرَ سَبِیْلِ الْمُؤْمِنِیْنَ نُوَلِّهٖ مَا تَوَلّٰی وَنُصْلِهٖ جَهَنَّمَ ط وَسَآءَتْ مَصِیْرًا ہ

اور جو رسول کا خلاف کرے بعد اس



کے کہ حق راستہ اُس پر کھل چکا۔ اور مسلمانوں کی راہ سے جدا راہ چلے ہم اُسے اس کے حال پر چھوڑ دیں گے۔ اور اُسے دوزخ میں داخل کریں گے۔ اور کیا ہی جگہ بُری پلٹنے کی۔ (پ ۵ ع ۱۴)

## شیخ الوہابیہ نجدی کے متعلق اُس کے بھائی شیخ سلیمان کا بیان

شیخ الاسلام والمسلمین علامہ احمد بن ذینی دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے محمد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق اس کے بڑے بھائی شیخ سلیمان کا بیان بھی درج کیا ہے۔ اُس کو پیش کرنا ناظرین کے لیے فائدہ سے خالی نہ ہوگا۔

شیخ الوہابیہ سے اس کے بڑے بھائی سلیمان نے بالمشافہ گفتگو کرتے ہوتے اُس سے پوچھا :

کَمْ اَرْکَانُ الْاِسْلَامِ فَقَالَ خَمْسَةٌ فَقَالَ اَنْتَ جَعَلْتَهَا سِتَّةً السَّادِسُ مَنْ لَمْ یَتَّبِعْكَ فَلَیْسَ بِمُسْلِمٍ هٰذَا عِنْدَكَ رُکْنٌ سَادِسٌ لِلْاِسْلَامِ ۔

اسلام کے ارکان کتنے ہیں۔ تو اُس نے کہا پانچ۔ تو انہوں نے فرمایا تو نے چھ کر دیئے ہیں۔ جو شخص تیرا اتباع نہ کرے وہ مسلمان نہیں۔ یہ تیرے نزدیک اسلام کا چھٹا رکن ہے۔

(الدرر السنیہ صفحہ ۳۹۔ رسالۃ السنیین فی الرد علی المبتدعین ص مطبوعہ مصر، نور الیقین فی مبحث التلقین ص مطبوعہ استنبول)

علمائے ازہر میں سے ابن الحاج محمد عبدالرحمٰن شافعی علیہ الرحمۃ نے امام الوہابیہ ابنِ عبدالوہاب نجدی اور اُس کے متبعین کے عقائد اور نظریات کو سراپا گمراہی اور ضلالت قرار دیتے ہوئے جملہ مسلمانوں کو ان سے بچنے اور ان سے دُور رہنے کی نصیحت اس طرح فرماتی ہے۔

## وہابیوں کے عقائد سے بچنے کی نصیحت

قَدْ قَامَ الْوَهَّابِيُّوْنَ النَّجْدِيُّوْنَ وَاَشْيَاعُهُمُ الْجَاهِلُوْنَ فِيْ زَمَانِنَا هٰذَا بِنَشْرِ الْفِتْنَةِ فِيْ دِيْنِ الْاِسْلَامِ فِيْ كُلِّ مَكَانٍ وَاِنْكَارِ مَا عَلَيْهِ عَمَلُ الْاَئِمَّةِ الْاَعْلَامِ فَقَدْ وَجَبَ عَلَيْنَا بَيَانُ اَصْلِهِمْ وَالسَّبَبِ الدَّاعِيْ اِلٰى اِبْتِدَاعِهِمْ كَمَا شَرَعْنَا بِتَوْفِيْقِ اللهِ فِيْ تَاْلِيْفِ كِتَابٍ لِلرَّدِّ عَلَيْهِمْ وَتَزْيِيْفِ جَمِيْعِ مَبَادِئِهِمْ سَمَّيْنَاهُ بِضَلَالَاتِ الْوَهَّابِيِّيْنَ وَجَهَالَةِ الْمُتَوَهِّبِيْنَ

ہمارے اس زمانہ میں بیشک وہابی نجدی اور ان کے جاہل پیروکار دینِ اسلام میں ہر جگہ فتنوں کے پھیلانے کے لیے پیدا ہوتے ہیں نیز جلیل المرتبت آئمہ اعلام کا جن مسائل پر عمل تھا اُن مسائل کا انکار کرنے پر قائم ہیں۔ ان وہابیوں کی اصلیت کا بیان کرنا ہم پر واجب ہو چکا ہے نیز اس بدعت کی طرف ان کو رغبت دلانے والے حقائق کا بیان کرنا بھی ہم پر ضروری ہو گیا ہے جیسا کہ ہم نے اللہ تعالےٰ کی توفیق سے ان کی تردید میں تالیف کردہ کتاب مسمیٰ ضلالات الوہابیین وجہالۃ المتوہبین میں اِس کی تشریح کی ہے۔ (رسالۃ السنیین ص۲ نور الیقین ص۳)

علامہ سید علوی بن احمد بن حسن بن القطب السید عبد الحداد علوی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب جلاء الظلام فی الرد علی النجدی الذی اضل العوام میں جو ابنِ عبدالوہاب کے رد میں ضخیم کتاب ہے۔ بہت سی احادیث بیان کی ہیں۔ فرماتے ہیں کہ یہ مغرور محمد بن عبدالوہاب قبیلہ تمیم سے ہے۔ تو احتمال ہے کہ وہ ذوی الخویصرہ تمیمی کی نسل سے ہو جس کے متعلق بخاری میں حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبیؐ پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اس کی نسل سے کچھ لوگ ایسے پیدا ہوں گے جو قرآن پاک پڑھیں گے مگر وہ ان کے گلوں سے تجاوز نہ کرے گا۔ دین میں سے یوں نکل



جائیں گے۔ جیسے کمان سے تیر۔ اہلِ اسلام کو قتل کریں گے۔ اور بُت پرستوں کو چھوڑ دیں گے۔ اگر میں ان کو پاؤں تو قومِ عاد کی طرح قتل کر ڈالوں۔ چنانچہ یہ خارجی اہلِ اسلام کو قتل کرتا تھا اور بُت پرستوں کو چھوڑ دیتا تھا۔

سید علوی الحداد علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ جب میں خیرِ اُمت حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما کی زیارت کے لیے طائف پہنچا تو علامہ طاہر سنبل حنفی بن علامہ شیخ محمد سنبل شافعی سے ملاقات ہوئی تو انہوں نے فرمایا کہ میں نے اس طائفہ کے رد میں ایک کتاب الانتصار الاولیاء الابرار تالیف کی ہے۔ اُمید ہے کہ جس شخص کے دل میں بدعت نجدی داخل ہو چکی ہے اُس کی فلاح کی اُمید نہیں کیونکہ بخاری کی حدیث ہے کہ وہ دین سے علیحدہ ہو جائیں گے پھر رجوع نہ کریں گے۔ (الدرر السنیہ ص)

## محمد بن عبدالوہاب نجدی کے رد میں اسلاف کی کتب

محمد بن عبدالوہاب نجدی کے رد میں

سلف صالحین نے کئی کتب تحریر فرمائیں جیسا کہ شیخ الاسلام مفتی حرم علامہ احمد بن زینی وحلان مکی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ:

کثیر من العلماء من اھل المذاھب اربعۃ للرد علیہ فی کتب مبسوطۃ (الدرر السنیہ ص۴۵ مطبوعہ ترکی)

مذاہب اربعہ کے بہت سے عُلماء نے کتب مبسوطہ میں محمد بن عبدالوہاب نجدی کا رد لکھا۔

## نجدیوں کے باطل اور فاسد عقائد کا رد!

دیوبندیوں کے مولوی بہاؤ الحق قاسمی نے بھی نجدیوں کے باطل اور فاسد عقائد کا بزرگانِ دین سے تردید کرنے کی تصدیق اِن الفاظ میں کی ہے کہ:

"نجدیوں کے باطل اور فاسد عقائد اس قدر واضح ہیں کہ بڑے بڑے

اکابرِ علماء و محدثین ان کی تردید میں کتابیں تحریر فرما چکے ہیں۔ خود شیخ نجدی محمد بن عبدالوہاب آنجہانی کے بھائی حقیقی شیخ سلیمان[1] بن عبدالوہاب اپنے گمراہ بھائی کی تردید کرنے پر مجبور ہو گئے تھے لیکن آج تک نجدیوں کے ہندوستانی چیلے یہی کہتے رہے کہ جن عقائد کو نجدیوں کی طرف منسوب کیا جاتا ہے۔ وہ ان سے بری الذمہ ہیں مگر باطل پر کب تک پردہ رہ سکتا ہے۔ قدرت نے خود نجدیوں کے ہاتھوں اُس کو چاک کرایا۔

؎ آنکھ دیکھو اپنا سا مُنہ لے کے رہ گئے!
نجدی کو دِل نہ دینے پر کتنا غرور تھا

(فِتنۂ نجدیت کے ڈھول کا پول ص۱۲)

محمد بن عبدالوہاب نجدی کے رد میں جو کتابیں لکھی گئی ہیں۔ ان میں سے چند کتابوں کے نام درج کئے جاتے ہیں۔

(۱) سعادة الدّارین فِی الرّدِّ عَلَی الفرقتین الوھّابیة الظاھریه — از علامہ شیخ ابراھیم السمنودی المنصوری۔

(۲) البراھین الساطعة فِی ردّ بعض البدع الشائعه — از علامہ شیخ سلامة العزامی

(۳) جلاء الظلام فی ردّ علی النجدی الذی اضل العوام — از علامہ سیّد علوی الحداد

(۴) أوراق البغدادیه فی الحوادث النجدیه — از علامہ سیّد ابراھیم الرادی الرفاعی

[1] وہابیہ کے مولوی وحیدالزمان نے بھی اپنی کتاب ہدیة المھدی کے حاشیہ پر بھی سلیمان بن عبدالوہاب کا اس کا رد کرنے کا ذکر کیا ہے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری عفرلہٗ)



(۵) سیف الابرار علی المسلول الفجار — از علامہ عبدالرحمٰن سلہٹی

(۶) الاصول الاربعه فی تردید الوھابیه — از حکیم الامت خواجہ محمد حسن جان نقشبندی

(۷) الدّرر السُّنّیه فِی الرّدِّ عَلَی الوھّابیّه — از علامہ احمد بن زینی دحلان مکّی۔

(۸) فِتنة الوھّابیّه — از علامہ احمد بن زینی دحلان مکّی

(۹) رسالة السنیین فی الرّدّ علی المبتدعین — از علامہ شیخ مصطفیٰ اکریمی

(۱۰) الفجر الصّادق فی الرّد علی منکری التوسل والکرامات والخوارق — از علامہ جمیل افندی

(۱۱) التوسّل بالنبی صلی اللہ علیہ وسلم وجھلة الوھابیین — از علامہ ابوحامد بن مرزوق

(۱۲) الصواعق الالٰھیة فی الرّدّ علی الوھّابیة — از علامہ شیخ سلیمان بن عبدالوہاب

(۱۳) النقول الشرعیة فی ردّ علی الوھّابیّة — از علامہ شیخ مصطفیٰ بن احمد شطی حنبلی دمشقی

(۱۴) انتصار الاولیاء الابرار — از علامہ شیخ طاہر سنبلی حنفی

(۱۵) ضلالات الوھّابیین وجھالة المتوھبین — از علامہ عبید ابن الحاج

پاک و ہند میں حجة اللہ علی العالمین، وارث الانبیاء والمرسلین، امام المحققین، علامہ شاہ فضلِ حق خیرآبادی، سیف اللہ المسلول، جامع معقول و منقول، فخر العلماء علامہ شاہ فضلِ رسول بدایونی۔ اعلیٰحضرت، امام اہلسنت، مجدد

دین وملت، علامہ شاہ احمد رضا خاں بریلوی، تاجدارِ اہلسنت، محدثِ زماں علامہ قطب الدین دہلوی مصنف مظاہرِ حق دہلوی۔ سند المفسرین، عمدۃ المحققین، صدر الافاضل علامہ سید محمد نعیم الدین مراد آبادی۔ شیخ الاسلام والمسلمین، اعلیٰحضرت پیر سید مہر علی شاہ گولڑوی۔ امیرِ ملت، سرمایۂ اہلسنت، حضرت پیر سید جماعت علی شاہ محدث علی پوری۔ شیر بیشۂ اہلسنت، مجاہدِ اسلام حضرت علامہ حشمت علی لکھنوی۔ پاسبانِ اہلسنت، ضیغم اسلام علامہ وصی احمد محدث سورتی۔ فقیہ اعظم، امام العلما، علامہ امجد علی قادری رضوی صاحب بہارِ شریعت۔ امام اہلسنت، شیخ طریقت علامہ غلام دستگیر قصوری، اجمل العلما، بدر الفضلا، علامہ حکیم محمد اجمل خاں سنبھلی۔ زبدۃ المحدثین، استاذ الاساتذہ علامہ سید دیدار علی شاہ الوری ثم لاہوری۔ فقیہ الاعظم، سراج اہلسنت علامہ محمد شریف محدث کوٹلوی۔ قاطع نجدیت، فخر اہلسنت، علامہ حافظ محمد امام الدین قادری کوٹلوی۔ فقیہ دوراں، شیخ العلما حضرت علامہ نبی بخش صاحب حلوائی لاہوری۔ امام المناظرین، شیرِ اہلسنت علامہ محمد نظام الدین قادری سردری ملتانی ثم وزیر آبادی۔ محدثِ اعظم پاکستان، نائب اعلیٰحضرت علامہ محمد سردار احمد قادری رضوی لائل پوری، رئیس المناظرین، ترجمانِ اہلسنت علامہ محمد عمر اچھروی۔ مفسرِ قرآن، حکیم الامت علامہ مفتی احمد یار خاں بدایونی گجراتی علیہم الرحمہ وغیرہم علمائے حقہ نے وہابیہ نجدیہ کے عقائدِ باطلہ اور نظریاتِ فاسدہ کی تردید میں مدلل بہت سی کتابیں تصنیف فرما کر عرب و عجم کے مسلمانوں کی رہنمائی فرمائی۔

اسی وجہ سے ایک دور میں مکہ مکرمہ کی حکومت وہابیہ فرقہ کے سخت مخالف تھی۔ جس کا تذکرہ ممدوح الوہابیہ والدیابنہ ابو الکلام آزاد اس طرح کرتے ہیں۔



# مکہ میں علماءِ وہابیہ نجدیہ پر قیامت

ابو الکلام آزاد اپنی کتاب "آزاد کی کہانی اس کی اپنی زبانی" میں رقمطراز ہیں کہ:

"اس زمانے میں گورنمنٹ کو جس کسی پر وہابی ہونے کا شبہ ہو جاتا فوراً آکر گرفتار کرتی۔ مقدمہ چلاتی۔ پھانسی ورنہ کم از کم کالے پانی یا حبسِ دوام کی سزا دیتی۔ چنانچہ اس جماعت کے سینکڑوں علما، تاجر کالے پانی بھیجے جاتے تھے۔ ان کے تمام اہل و عیال بھی تباہ ہو جاتے تھے۔ کیونکہ یا تو وہ بھی گرفتار ہوتے تھے۔ ورنہ جائیداد کی ضبطی کی وجہ سے خود بخود تباہ ہو جاتے۔ چنانچہ مشہور مقدمہ وہابیانِ بنگالہ اور خاندانِ صادق پور کے نتائج یہی ہوتے جو بہت متمول تھا۔"

(آزاد کی کہانی ص ۱۰۳، ۱۰۴)

## مکہ میں وہابی مولویوں کو سزا

بدعقیدگی کی بنا پر مکہ مکرمہ میں وہابی مولویوں کو سزائیں بھی ہوئیں ان کا تذکرہ بھی مولوی ابو الکلام آزاد نے ان الفاظ میں کیا ہے:

"وہابی مولوی محمد انصاری، محمد لطیف اور قاضی مراد کا وجوب تقلیدِ شخصی قیام و زیارت قبور کے لیے سفر اور استمداد و توسل بالصالحین کو بدعت اور حرام کہنے پر شریفِ مکہ کا ان کو انتالیس کوڑے لگانے کا حکم دیا۔"

(آزاد کی کہانی ص ۱۰۶)

## مولوی نذیر حسین دہلوی

وہابیوں کے محدث اور استاد میاں نذیر حسین دہلوی کے متعلق بھی آزاد نے لکھا ہے کہ:

"مولوی نذیر حسین دہلوی نے جب سفرِ حج کا ارادہ کیا تو ان کو

خیال پیدا ہوا کہ مخالفینِ مکہ میں ایذا رسانی کی کوشش کریں گے اس لیے علماءِ وہابیہ کے ساتھ وہابی پہلے جو سلوک ہو چکا تھا۔ اس سے باخبر تھے۔ اور اب حجاز کی یہ حالت ہو رہی تھی۔ کہ بلا تقیہ کوئی وہابی محفوظ طور پر نہ رہ سکتا تھا؛ (آزاد کی کہانی ص۱۱۹)

مولانا نذیر حسین اور مولانا تلطف حسین عظیم آبادی مع ایک اور رفیق کے گرفتار کر لیے گئے اور ایک نہایت ہی تنگ و تاریک مجلس میں قید کر دیئے گئے چند دن بعد ان کو شریف نے بلایا۔ اور جب انہوں نے اپنی گرفتاری کی وجہ پوچھی تو کہا تمہیں وہابی عقائد رکھنے کی وجہ سے گرفتار کیا گیا ہے مکہ معظمہ اسلام کا اصلی مرکز ہے اس لیے ہمارے لیے ضروری ہے کہ فاسد عقائد رکھنے والوں کا احتساب کریں۔ تاکہ وہ مسلمانوں کو گمراہ نہ کر سکیں؛ (آزاد کی کہانی ص۱۲۱)

**توبہ نامہ** وہابیوں کے استاد میاں نذیر حسین دہلوی نے مکہ مکرمہ میں اپنے عقائد سے توبہ کی۔ وہ توبہ نامہ دیوبندیوں کے قاری خلیل احمد نے اپنی کتاب صاعقۃ التقلید علی الغوی العنید کے ص۱۲ پر "نقل اشتہار مکہ معظمہ" کی سرخی سے شائع کیا ہے۔ جو کہ درج کیا جاتا ہے۔

"اما بعد عاجز سید محمد نذیر حسین متبع سنت والجماعت عقیدۃً و فعلاً اور اس کے خلاف جتنے مذاہب ہیں خواہ رافضی خواہ خارجی خواہ وہابی سب کو برا سمجھتا ہوں۔ اور موافق مذہب حنفی کے فتوے دیتا ہوں۔ اور حنفی المذہب ہوں۔ و تبت مما اخطات و صلی اللہ علی سیدنا محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین۔

---

لہ میاں نذیر حسین دہلوی اکثر وہابی اکابر مثلاً حافظ عبدالمنان وزیر آبادی ثناء اللہ امرتسری عبدالعزیز رحیم آبادی عبداللہ غازی پوری، عبداللہ غزنوی، عبداللہ روپڑی، ابراہیم میر سیالکوٹی، محمد لکھوی وغیرہم کے استاد تھے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہ)



حاجی سلیمان ولد حاجی اسحاق ساکن جوناگڑھ حنفی المذہب انچہ خطا نمودم از و توبہ است مذہب وہابی باطل است الف مرۃ مذہب حنفی امام اعظم دارم۔

جب یہ اشتہار مکہ کا ہندوستان میں آیا۔ تو ان لوگوں نے توبہ سے انکار کیا۔ کہ اس اشتہار کا کیا اعتبار ہے۔ اس پر عائد کے دستخط نہ علماء کی مہریں۔ اگر سند مواہیر علماء کے مزین ہوں تو ہم بھی پچاس روپے خرچ راہ دیں۔ اب طالبانِ حق کے لیے حاجی مولوی عبدالرحمٰن صاحب دہلوی مکہ مشرفہ سے توبہ نامہ کو تصدیق کرا کر علمائے مکہ سے لائے معہ مواہیر و دستخط کے تاکہ حق اور باطل معلوم ہو جائے اور شہر بمبئی میں اشتہار طبع ہو کر مشتہر ہوا۔

انتخاب اشتہار نقل کرتا ہوں۔ فی الحقیقت مولوی نذیر حسین و مولوی سلیمان کی ذلت بہت ہوئی۔ اور توبہ کی مذہب وہابیت سے مورخہ ۲۶ ذی الحجہ سنہ ۱۳۰۰ھ فقط۔

محمد عبداللہ۔ محمد رحمت اللہ المدرس فی المدارس الہندیہ

جناب شیخ محمد حسین صاحب مشائخ الہند کے پاس نوشتہ دست خاص مولوی نذیر حسین صاحب اور ان کے رفیقوں کا بچشم خود دیکھا۔ کتبہ فقیر لاشی ابوالقاسم محمد عبدالغنی نقشبند بہاری فقط عبدالحمید من مدرسی المسجد الحرام فقط قد صار کل ما ذکر کما ہو امشروح الملاہ فی السادس والعشرین من ذی الحجہ سنہ ۱۳۰۰ھ کتبہ المرتجی من ربہ الغفران احمد بن زینی دحلان رئیس المدرسین و مفتی الشافعیۃ بمکۃ المحمیہ کان اللہ لہ۔ احمد دحلان فقط شیخ المشائخ طائفہ اہل السند و الہند بمکۃ۔ محمد حسین۔ میرداد عبداللہ۔ مہر حضرت حاجی امداد اللہ صاحب۔ شیخ محمد ابو سعید ابصیل المدرس فی المسجد الحرام۔ محمد بو سعید ابصیل۔

# وہابیوں کے ظلم و ستم کی کہانی اور شقاوتِ قلبی کی نشانی

مذہب نامہذب وہابیت کے بانی اور نام نہاد موحد اور تحریکِ جہاد کے علمبردار محمد بن عبدالوہاب نجدی اور اُس کے متبعین نے نہ کبھی کفار اور مشرکین سے جہاد کیا۔ نہ ہی کسی بُت خانہ کو پاش پاش کیا بلکہ ان کے مذہب میں جہاد صرف اور صرف مرسلین، انبیاء کرام اور اولیاءِ عظام کی عظمت و رفعت اور شان و شوکت کے متعلق نہایت نازیبا حملے کرنا اور مزاراتِ مقدسہ اور مشاہد مبارکہ کو شہید اور مسمار کرنا ہے نیز عشاقِ رسول، معتقدینِ اولیاءِ کاملین پر ظلم و ستم بلکہ ان سے قتل و جدال رکھنا ہے۔ اور اسی طریق کار سے ان کی شقاوتِ قلبی عیاں ہوتی ہے۔ ان کی شقاوتِ قلبی اتنی حد تک پہنچ چکی ہے کہ حرمین شریفین پر بھی حملہ کرنے سے باز نہ آئے۔ ان کے ظلم و ستم کی انتہا کا یہ حال ہے کہ انہوں نے شیر خوار بچوں کو ان کی ماؤں کے سینوں پر ہی ذبح کر دیا۔ شعائر اللہ کی عظمت ان کے دل سے اس حد تک ختم ہو چکی تھی کہ قرآنِ کریم اور کتبِ احادیثِ نبوی کو انہوں نے نالیوں، روڑی اور کوڑے کرکٹ میں پھینک دیا۔

یہ ساری کہانی اور روئیداد سب سے پہلے شیخ الاسلام مفتی حرم شریف علامہ احمد بن زینی دحلان مکی اور علامہ جمیل آفندی علیہما الرحمۃ کی تحریروں سے پیش کی جاتی ہے۔

شیر خوار بچوں کو ماؤں کے سینوں پر ذبح کر دینا: علامہ احمد بن زینی اور



علامہ جمیل آفندی علیہما الرحمۃ نجدیوں کے ظلم و ستم بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:
ذیقعد ۱۲۱۷ھ میں نجدیوں نے طائف شریف پر قبضہ کر لیا۔

وَقَتَلُوا الْكَبِيْرَ وَالصَّغِيْرَ وَالْمَامُوْرَ وَالْآمِرَ لَمْ يَنْجُ اِلَّا مَنْ طَالَ عُمْرُهٗ وَكَانُوْا يَذْبَحُوْنَ الصَّغِيْرَ عَلٰى صَدْرِ اُمِّهٖ وَغَصَبُوا الْاَمْوَالَ وَسَبُوا النِّسَآءَ وَفَعَلُوْا اَشْيَاءَ يَطُوْلُ الْكَلَامُ بِذِكْرِهَا۔

اور بڑے چھوٹے، محکوم اور حاکم سب کو قتل کر ڈالا صرف وہی بچا جس کی عمر طویل تھی۔ شیر خوار بچے کو ماں کے سینے پر ہی ذبح کر دیتے تھے۔ مال لوٹ لیے۔ عورتوں کو قید کر لیا۔ بہت سی ایسی حرکات کیں جن سے بہت طول ہوتا ہے۔

(الدرر السنیہ ص۴۹، الفجر الصادق ص۲۲ مطبوعہ استنبول)

## قرآنِ پاک اور کتبِ احادیث کو نالیوں اور گلیوں میں پھینکنا اور عورتوں کو ننگے جسم برف میں چھوڑنا

علامہ جمیل آفندی علیہ الرحمۃ نے نجدیوں کا قرآنِ پاک اور کتبِ احادیث کو نالیوں میں پھینکنے، عورتوں اور مردوں کو قتل کرنا اور مال لوٹ لینے کا تذکرہ اس طرح کیا ہے:

وَجَدُوْا جَمَاعَةً يَتَدَارَسُوْنَ الْقُرْاٰنَ فَقَتَلُوْهُمْ عَنْ آخِرِهِمْ وَلَمَّا اَبَادُوْا مَنْ فِي الْبُيُوْتِ جَمِيْعًا خَرَجُوْا اِلَى الْحَوَانِيْتِ وَالْمَسَاجِدِ وَقَتَلُوْا مَنْ فِيْهَا وَقَتَلُوا الرَّجُلَ فِي الْمَسْجِدِ وَهُوَ رَاكِعٌ اَوْ سَاجِدٌ حَتّٰى اَفْنَوا الْمُسْلِمِيْنَ فِيْ ذٰلِكَ

اور ایک جماعت کو قرآنِ پاک کی تلاوت کرتے ہوئے پایا۔ تو اُنہوں نے ان سب کو قتل کر دیا۔ جو لوگ گھروں میں تھے ان سب کو قتل کر دیا۔ دکانوں اور مسجدوں کی طرف نکلے اور جو ان میں تھے۔ ان کو بھی قتل کر دیا۔ انہوں نے مسجد میں ایک آدمی کو قتل کر دیا۔ صرف بائیس۲۲ تیئس۲۳ آدمی رہ گئے۔ انہوں نے

الْبَلَدِ وَلَمْ يَبْقَ فِيهِ إِلَّا قَدْرُ
نَيِّفٍ وَعِشْرِينَ رَجُلًا تَمَنَّعُوا
فِي بَيْتِ الْفَتْنِيِّ بِالرَّصَاصِ إِنْ
يَصِلُوهُمْ وَجَمَاعَةٌ فِي بَيْتِ
الْفَعْرِ قَدْرُ الْمِأَتَيْنِ وَ
وَسَبْعِينَ قَاتَلُوهُمْ يَوْمَهُمْ
ثُمَّ قَاتَلُوهُمْ فِي الْيَوْمِ الثَّانِي
وَالثَّالِثِ حَتَّى رَاسَلُوهُمْ بِا
لْأَمَانِ مَكْرًا وَخَدِيعَةً فَلَمَّا
دَخَلُوا عَلَيْهِمْ وَأَخَذُوا مِنْهُمُ
السِّلَاحَ قَتَلُوهُمْ جَمِيعًا وَأَخْرَجُوا
غَيْرَهُمْ أَيْضًا بِالْأَمَانِ وَالْعُهُودِ
إِلَى وَادِي وَجٍّ وَتَرَكُوا هُنَالِكَ
فِي الْبَرْدِ وَالثَّلْجِ حُفَاةً عُرَاةً مَكْشُوفَ
فِي السَّوْآتِ هُمْ وَنِسَاءُهُمْ مِنْ
مُخَدَّرَاتِ الْمُسْلِمِينَ وَنَهَبُوا الْأَمْوَالَ
وَالنُّقُودَ وَالْأَثَاثَ وَطَرَحُوا الْكُتُبَ
عَلَى الْبِطَاحِ وَفِي الْأَزِقَّةِ وَالْأَسْوَاقِ
تَعْصِفُ بِهَا الرِّيَاحُ وَكَانَ فِيهَا
كَثِيرٌ مِنَ الْمَصَاحِفِ وَمِنْ
نُسَخِ الْبُخَارِيِّ وَمُسْلِمٍ وَبَقِيَّةِ كُتُبِ
الْحَدِيثِ وَالْفِقْهِ وَغَيْرِ ذَالِكَ
تَبْلُغُ الْوُفًا ثُمَّ أَخْرَجُوا الْبُيُوتَ

مضبوط قلعہ میں پناہ لی۔ ایک جماعت نے جو کہ دو سو ستر افراد پر مشتمل تھی نے بھی ایک گھر میں پناہ لی تھی۔ انہوں نے ان کے ساتھ لڑائی کی۔ پھر ان سے دوسرے اور تیسرے دن بھی لڑے حتیٰ کہ انہوں نے مکروفریب سے پناہ دے دی۔ پھر اُن کے پاس آئے تو ان سے ہتھیار لے کر اُن سب کو قتل کر دیا۔ اور ان کے علاوہ جو تھے ان کو وادیٔ وج کی طرف نکال دیا۔ ان کو اور ان پردہ نشین عورتوں کو وہاں برف اور سردی میں ننگے جسم چھوڑ دیا۔ ان کے مال۔ نقدی اور دیگر اثاثے لوٹ لیے۔ اور انہوں نے کتابوں کو نالیوں۔ گلیوں اور بازاروں میں پھینک دیا۔ ان کتابوں میں بہت سے قرآنِ پاک کے نسخے تھے۔ اور بخاری شریف و مسلم شریف کے نسخے تھے۔ احادیث اور فقہ کی باقی اور کتابیں بھی تھیں۔ جن کی تعداد ہزاروں تک تھی۔ پھر انہوں نے گھروں کو تباہ و برباد کر دیا۔

(الفجر الصادق صـ۲۲ مطبوعہ استنبول)



وَجَعَلُوهَا قَاعًا صَفْصَفًا وَكَانَ
ذَالِكَ سَنَةَ ۱۲۱۷

طائف میں نجدیوں نے جو انسانیت سوز اور وحشیانہ طریق اختیار کیا تھا اُس کی مکہ مکرمہ سے ہندوستان میں سنٹرل خلافت کمیٹی کو جو رپورٹ آئی وہ بھی قابلِ مطالعہ ہے۔

## نجدیوں کے وحشیانہ سلوک سے متعلق مکہ مکرّمہ سے ٹیلیگرام آنا

**سیّدنا ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے مزار مبارک کو پھونک دینا**

سنٹرل خلافت کمیٹی کو مکہ مکرمہ سے وہابیوں کا شہر طائف کے مسلمانوں پر انسانیت سوز وحشیانہ سلوک سے متعلق جو ٹیلیگرام آیا۔ اُس کو سنٹرل خلافت کمیٹی نے اپنی رپورٹ میں درج کیا ہے۔ وہ تار درج ذیل ہے۔

مکہ ۱۱ ستمبر۔ باشندگانِ مکہ معظمہ آج کعبۃ اللہ کے سامنے جمع ہوئے۔ جس میں تقریباً ۲۰ ہزار مسلمان باشندگان جاوا۔ ہندوستان۔ سوڈان۔ ایران۔ الجیریا۔ روس شامل تھے۔ اور اُنہوں نے متفقہ طور پر مہذب دُنیا کو یہ بتایا کہ وہابیوں نے شہر طائف پر حملہ کیا۔ اور فوجِ ہاشمی نے بڑی بے جگری سے ان کا مقابلہ کیا۔ باشندگانِ مکہ اور حکومتِ ہاشمی نے جس کی حمایت عام طور پر کی جا رہی ہے ہر ممکن کوشش اس امر کی ہے کہ بےگناہ باشندگان اور غیر ملکیوں کو بچایا جاتے۔ لیکن وہابیوں نے بجائے اس کے کہ وہ باقاعدہ طریقہ پر قبضہ کرتے نہایت وحشیانہ طریقہ اختیار کیا ہے۔ اور وہاں کے باشندوں اور غیر ملکی رعایا پر جو وہاں مقیم تھے انتہائی

ظُلم کیا ہے اور جیسا کہ خود ان غیر ملکیوں سے دوستی رکھنے والی سلطنتوں کو ان تمام حادثات کی خبر دی ہے۔ (یہ واقعہ ہے) کہ وہابیوں نے حضرت ابنِ عباس کے مزار کو پھونک دینے کے بعد ساری آبادی کو تہ تیغ کیا ہے۔ جس میں بچے عورتیں اور بوڑھے سب شامل تھے یعنی مختصر الفاظ میں ساری رعایا اور کُل غیر ملکی باشندے مارے گئے۔ اس لیے انسانیت۔ تہذیب۔ انصاف کے نام پر جس کی لیگ اقوام علمبردار ہے ہم درخواست کرتے ہیں۔ کہ ان مظالم کا خاتمہ کیا جائے۔ اور ان وحشیانہ حرکات کو جس سے تہذیب اور انسانیت تھرّاتی ہے۔ جلد سے جلد سخت ترین کارروائی کر کے ختم کیا جائے۔ (۱۰ ستمبر ۱۹۲۴ء)

عبدالغفار المدنی، عبدالسغانی (؟) ابن قاری عبداللہ مروح سوڈانی، موتاوی بدرالدین، ہدایت اللہ آذربائیجانی، مولانا غفار بن قربی، مولانا محمّد داؤدی الداغستانی، احمد بن محمّد اناوانی ابوالجوالانی محمّد عبداللہ بن زیدان الشنکیطی، محمّد حبیب اللہ شوکتی، عمر تونسی المراکشی، محمّد مختار بن عاطرتی ناظم الدولہ ایرانی محمّد بن عبدالکریم، محمّد مطار بن سلطان، محمّد بن اسماعیل خلفلانی، عبداللہ بن یعقوب ابن صبیح سماری، ایک بخاری عبدالغنی، بدرالدین، محمّد عارف، محمّد مظہر ابوطالب۔

(نوٹ) تار فرانسیسی زبان میں تھا اس لیے بہت سے نام صاف پڑھے نہیں گئے۔ (مسئلہ حجاز رپورٹ وفد خلافت ۱۹۲۶ء ص۱۵۴)

## مکہ مکرمہ اور طائف پر حملہ تباہی کے اقدام اور دعوتِ وہابیت قبول نہ کرنے پر جبر کرنا

وہابیوں کے سردار نواب صدیق حسن بھوپالوی لکھتے ہیں کہ: عبدالعزیز نے دوسرے



سال ایک لشکر طیار کر کے طائف کو بھیجا اور انہوں نے وہاں قتل و قمع کے بعد فتح پائی اور کربلا کی طرح وہاں بھی قتلِ عام کیا۔ اور اموال ان کے لوٹ لیے اور اسی سال میں قنفذہ کو جو سات دِن کی راہ پر جدہ سے جنوب کی جانب واقع ہے۔ فتح کیا اور ۱۸۰۲ء میں عبدالعزیز نے ایک لشکر وہابیوں کا طیار کر کے اپنے بیٹے سعود کو اُس کا مقدمۃ الجیش بنایا۔ اور مکّہ معظمہ کو روانہ کیا۔ لشکر مکّہ میں پہنچا۔ اُس نے اہلِ مکّہ کو زیر و زبر کر کے تین مہینے تک اس کے حصار کا محاصرہ کیا۔ اہلِ مکّہ کا توشہ تمام ہوا۔ ناچار انہوں نے اس کی اطاعت قبول کی۔ بعضوں نے لکھا ہے کہ وہاں کے سرداروں اور شریفوں کو قتل کیا اور کعبہ کو برہنہ کر دیا۔ اور دعوتِ وہابیت قبول کرنے کو لوگوں پر جبر کیا۔ (ترجمانِ وہابیہ ص۳۴-۳۵)

## جاہل اور اکھڑ وہابی

سردار محمّد حسن بی اے لکھتے ہیں کہ "وہابی کیونکہ اکھڑ بدوں اور جاہل عرب تھے۔ اس لیے رفتہ رفتہ اس قدر متعصب ہو گئے کہ ترک مسلمان کی جان لینے کو عینِ ثواب اور خدمتِ دین جانتے تھے۔ عام مسلمانوں کو مُشرک سمجھتے تھے۔ اور اُن کے خلاف جنگ و پیکار کو جہاد کہتے تھے۔ (سوانح حیات سُلطان ابنِ سعود ص۴۶)

## وہابیوں نے کفّار کی خُونریزی نہیں بلکہ مُسلمانوں کا ہی قتل و غارت کیا ہے

اس حقیقت کا اعتراف ہندوستان کی مرکزی وفدِ خلافت ۱۹۲۶ء کی رپورٹ میں درج ہے کہ، "قوم نجد کو ایک صدی سے زیادہ یہی سکھایا گیا ہے کہ اس کے علاوہ سب مسلمان مشرک ہیں۔ اور نجدیوں کی گذشتہ صدی کی تاریخ بھی یہی بتاتی ہے کہ ان کے ہاتھ کفّار کے خون سے کبھی نہیں رنگے گئے۔ جس قدر خونریزی اُنہوں نے کی ہے۔ وہ صرف مسلمانوں کی ہے۔ وہ ذرا ذرا سی بات پر حجاج کو مُشرک کہہ دیتے تھے۔ سُلطان عبدالعزیز کی تمام تر قوّت یہی (نجدی) لوگ ہیں۔ اور ان کو لڑائی پر اسی طرح آمادہ کیا جا سکتا ہے کہ اس

ملک گیری کی جنگ کا نام جہاد رکھا جائے۔ اور جس ملک کو چھیننا ہو اُس کے لوگوں کو مشرک کہا جاتے۔ ہم نے بارہا دیکھا کہ جو حجاج مقامِ ابراہیم کی جالی کو یا اس کے قفل یا کنڈوں کو چھوتے تھے۔ ان کو بید سے مارا جاتا تھا۔ اور "اَنْتَ مُشْرِكٌ" کہا جاتا تھا۔ جو حجاج جنت المعلیٰ میں زیارتِ قبور کو جاتے تھے۔ ان میں اکثر پٹ کر آتے تھے۔

رپورٹ میں وفد نے مذہبی تعصب کا ذکر کرتے ہوئے اس کا بھی اظہار کیا ہے کہ تمام اسلامی دُنیا نجدیوں کی ہم عقیدہ نہیں ہے۔

(مسئلہ حجاز رپورٹ وفدِ خلافت ۱۹۲۶ء صفحہ ۱۰۵)

## مکہ مکرمہ پر حملہ

سردار محمد حسن بی اے مؤرخ لکھتے ہیں کہ: سعود جو اس وقت رسولِ عالم ہو چکا تھا۔ حجاز کی طرف بڑھا اور لگے ہاتھوں طائف پر قابض ہو گیا۔ اور وہاں سے گرد و نواح میں افواج بھیجنے لگا۔ شریف کے پاس کوئی قابلِ ذکر فوج نہ تھی۔ مقابلہ کی تاب نہ لا کر جدہ چلا گیا۔ اپریل ۱۸۵۳ء میں سعود بلا مزاحمت مکہ مکرمہ میں داخل ہو گیا۔ وہابی مدت سے اُدھار کھائے بیٹھے تھے کہ اصل اصلاح مکہ سے کی جائے گی۔ اور ہر وہ چیز جس میں کفر و شرک کا شائبہ پایا جاتا ہو فنا کر دی جائے گی۔ چنانچہ اب مقدس مزارات توڑ پھوڑ دیئے گئے۔ زیارت گاہوں کی بیحرمتی کی گئی۔ حرمِ کعبہ کے غلاف پھاڑ دیئے گئے۔ وہابیوں کے معتقدات کے مطابق جس قدر شعائر یا رسومات قرآن و سنت کے خلاف تھیں یکلخت ممنوع قرار دی گئیں۔ (سوانح حیات سلطان ابن سعود صفحہ ۴۸)

## حرم شریف کے مقدس مقامات کو تباہ و برباد کرنا

سردار محمد حسن بی اے ہی مزید وہابی بادشاہوں کا مکہ مکرمہ میں ظلم و تشدد کے کارناموں کا تذکرہ اس طرح کرتے ہیں کہ:

"یہ واقعہ ہے کہ سلطان ابن سعود کے احکام اس وقت اہالیانِ مکہ کے کام آئے شہر میں قتل و غارت نہ ہوا۔ طائف



کے کشت و خون کے متعلق انگریزوں[1] نے زبردست احتجاج کیا تھا اور سلطان ابن سعود نے ارادہ کر لیا تھا کہ حجاز کے متعلق بقیہ کاروائیاں اس کی ذاتی نگرانی کے ماتحت ہوں۔ چنانچہ شہر میں امن و امان کا اعلان کر دیا گیا۔ اور سلطان ابن سجاد شیخ عظ عظ نے عارضی طور پر شہری نظم و نسق سنبھال لیا۔ لیکن امن و امان قائم ہو جانے کے باوجود اخوان بپھرے ہوئے تھے۔ انہیں اصرار تھا کہ مکہ کے مشرکین[2] کی جانیں بچ جائیں تو بچ جائیں لیکن مقابر و مزارات ضرور منہدم کر دیئے جائیں گے اور مساجد کی آرائشیں ضائع کر دی جائیں گی۔ کیونکہ ان کے اعتقاد کے مطابق ان چیزوں کے وجود میں شرک کا شائبہ پایا جاتا ہے چنانچہ حرم کے تمام مقدس مزارات جو صدیوں سے زائرین کے مرجع رہے تھے۔ آن کی آن میں تباہ و برباد کر دیئے گئے۔ اس کارروائی کا نتیجہ یہ ہوا کہ تمام عالمِ اسلام میں غصہ و اضطراب کی لہر اُٹھی۔"

(سوانح حیات سلطان ابن سعود صفحہ ۱۵۵)

۱۸۵۳ء کو سعود[3] بن عبد العزیز ایک فاتح کی حیثیت سے مکہ مکرمہ

---

[1] انگریز عیسائیوں نے احتجاج کیا مگر وہابیوں کو کوئی شرم و غیرت نہ آئی حالانکہ وہ صرف اپنے آپ کو ہی مسلمان سمجھتے ہیں۔

[2] مشرکین وہابیوں کے نزدیک یا رسول اللہ کہنے والے۔ باذنِ الٰہی انبیاء۔ اولیاء کو مددگار سمجھنے والے اہلِ سنت و جماعت حضرات ہیں۔

[3] علامہ محمد عبد الرحمٰن صاحب سلہٹی علیہ الرحمۃ نے سعود بن عبد العزیز کے متعلق لکھا ہے کہ: كَانَ اِبْنُ السَّعُوْدِ كَبِيْرُ الْوَهَّابِيَّةِ مُلْحِداً قَدْ سَوَّلَتْ لَهُ نَفْسُهُ وَكَانَ يَغْلِقُ الْحُجَّاجَ وَيُرْعِجُ الْعِبَادَ وَيَقْطَعُ الطُّرُقَ۔ ابنِ سعود وہابیوں کا سردار ملحد تھا۔ بے شک نفسِ امارہ اُس پر غالب آچکا تھا۔ حاجیوں کو روکتا تھا۔ لوگوں کو ڈراتا تھا۔ راستوں پر ڈاکے مارتا تھا۔ (سیف الابرار علیٰ سیف المسلول الفجار صفحہ ۱۱)

میں داخل ہوا۔ تاآنکہ مکہ کے تمام مشاہد اور قبے زمین کے برابر کر دیئے گئے کعبہ کے جواہر اور قیمتی ذخیرے فاتحین میں تقسیم کر دیئے گئے اور مجاور قتل بھی کیئے گئے اور حرم کے غلاف پھاڑ دیئے۔"

(سوانح سلطان ابن سعود صفحہ ۱۴۹ محمد بن عبدالوہاب صفحہ ۳۷)

غیر مقلدین کے قاضی شوکانی کے شاگرد محمد بن ناصر حازمی لکھتے ہیں کہ:

"محمد بن عبدالوہاب نجدی کے لڑکے عبداللہ کے عہد میں محرم کی آٹھویں تاریخ ۱۲۱۸ھ میں ہفتہ کے روز صبح کے وقت حرم شریف پر انہوں نے حملہ کیا تھا۔"

(ابجد العلوم صفحہ ۸۷ بحوالہ شاہ ولی اللہ اور انکی سیاسی تحریک صفحہ ۲۱)

## مکہ مکرمہ میں قتال قیامت تک حرام ہے

سرورِ کائنات مفخرِ موجودات باعثِ تخلیق کائنات منبع کمالات خلاصہ موجودات مختارِ شش جہات احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد ہے:

انہ لم یحل القتال فیہ لاحد قبلی ولم یحل لی الا ساعۃ من نہار فھو حرام بحرمۃ اللہ الی یوم القیامۃ۔

مجھ سے پہلے حرم مکہ میں کسی کے لیے قتال نہ ہوا۔ اور میرے لیے بھی دن کی ایک ساعت کے سوا حلال نہ ہوا پس اللہ تعالےٰ کے حرام ٹھہرانے سے حرمِ مکہ میں قیامت تک قتال حرام ہے۔

(مشکوٰۃ شریف صفحہ ۲۳۷، ۲۳۸)

## مکہ مکرمہ میں ہتھیار اٹھانا منع ہے

حضرت جابر رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں کہ:

سمعت النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول لا یحل لاحدکم

میں نے نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم سے سنا کہ انہوں نے فرمایا تم میں سے



ان یحمل بمکۃ السلاح۔

کسی کے لیے حلال نہیں ہے کہ وہ مکہ مکرمہ میں ہتھیار اٹھالے۔

(مشکوٰۃ شریف صفحہ ۲۳۸ صحیح مسلم شریف)

قارئین کرام! اللہ تعالےٰ اور اس کے پیارے رسول مقبول صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے قیامت تک حرم شریف میں قتل و قتال کو حرام قرار دیا مگر وہابیوں نے اللہ تعالےٰ اور رسول معظم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے حکم کی صریحاً مخالفت کرتے ہوئے حرم شریف میں قتل و قتال کیا۔

اب خود اندازہ لگا لیجیے کہ یہ وہابی مذہب کہاں تک اللہ تعالےٰ اور رسول پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے فرمودات پر عمل پیرا ہے۔ اور ان کے ارشادات کی تبلیغ کرتا ہے۔

مکہ مکرمہ کے علاوہ وہابیوں نے مدینہ منورہ پر بھی حملہ کیا۔ اور مقامات مقدسہ اور مزارات کو منہدم کر دیا۔ روضۂ نبوی کی زیارت کرنے والوں پر تشدد کیا۔ یہاں تک کہ گنبدِ خضرا کو منہدم کرنے کا بھی ارادہ کر لیا۔ ان سب کا ثبوت وہابیہ کی ہی مستند کتب کے حوالہ جات سے پیش کیا جاتا ہے۔

## مدینہ منورہ پر حملہ

وہابیہ نجدیہ کے مؤرخ مرزا حیرت دہلوی اپنی کتاب حیاتِ طیبہ میں لکھتا ہے کہ:

"سعد بن عبدالعزیز نجدی ۱۸۰۳ء کے آخر میں مدینہ منورہ پر قابض ہوا۔ تو اس نے مدینہ منورہ کے اور مقبروں سے گزر کر خود نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے مزار کو بھی بسلامت نہ چھوڑا۔ آپ کے مزار کی جواہر نگار چھت کو برباد کر دیا۔ اور اس چادر کو اٹھا دیا جو آپ کی قبر مقدس پر پڑی رہتی تھی۔"

(حیات طیبہ صفحہ ۲۸۵ سطر ۱۲ تا ۱۵ مطبوعہ لاہور)

## وہابیوں کی گنبدِ خضری پر گولہ باری

سردار محمد حسن مؤرخ لکھتے ہیں کہ اگست میں نجدی افواج مدینہ کی

طرف بڑھیں۔ اسی مہینے کی پچیس ۲۵ تاریخ کو امیر علی کے حکام نے انقصائے عالم میں یہ خبر مشہور کر دی کہ نعوذ باللہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے مقدس مرقد پر نجدی گولہ باری کر رہے ہیں۔ نجدیوں کی طرف سے تردید تو شائع ہوئی لیکن بعد از وقت پہنچی۔ مسلمانوں میں پھر غیظ و غضب برپا ہوا۔ مسلمان حکومتوں کی طرف سے احتجاج شائع ہوتے۔ فرداً فرداً مسلمان بھی روضۂ رسول صلعم (صلی اللہ علیہ وسلم) کے تحفظ کے لیے کوشش کرتے رہے۔ ایرانی حکومت نے ایک وفد تحقیق حالات کی غرض سے بھیجا ۱۹۲۵ء کے آواخر میں اس وفد نے بیان شائع کیا کہ واقعی حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے روضے کی گنبد میں پانچ گولیاں لگی ہیں۔" (سوانح حیات سلطان ابن سعود صفحہ ۱۵۷)

## مجتہد الوہابیہ نواب صدیق حسن کی گواہی

غیر مقلدین وہابیہ نجدیہ کے مجتہد نواب صدیق حسن خاں بھوپالوی لکھتے ہیں کہ:

"سعود نے مزارِ مقدس نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کو برہنہ کر دیا۔ اور اس کے خزائن اور دفائن سے سب لوٹ کر درعیہ کو لے گیا۔ بعضوں نے کہا کہ ساٹھ اونٹوں پر بار کر کے خزانہ لے گیا۔ اور ایسا ہی ابی بکر اور عمر رضی اللہ عنہما کے مزارات کے ساتھ پیش آیا۔ اور مدینہ پر نمر بن شیخ بنی حرب کو حاکم کیا۔ اور لوگوں کو دعوتِ وہابیہ کے قبول کرنے پر مجبور کیا اور سعود نے قبہ مزارِ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو ڈھانے کا قصد کیا۔ مگر اس امر کا مرتکب نہ ہوا۔ اور حکم کیا کہ بیت اللہ کا حج سوائے وہابیوں کے اور کوئی نہ کرے۔"

(ترجمان الوہابیہ صفحہ ۳۶)

## محمد بن عبد الوہاب نجدی کا مزاراتِ مقدسہ کو تلف کرنے کا عہد لینا

روحانی ابوالوہابیہ



محمد بن عبد الوہاب نجدی نے اپنے پہلے ہمخیال عثمان بن معمر والی عیونیہ سے مزاراتِ مقدسہ کو تلف کرنے کا عہد لیا تھا۔ جس کا تذکرہ سوانح حیات سلطان ابن سعود کے مصنف سردار محمد حسنی نے اس طرح کیا ہے کہ:

"شیخ محمد بن عبد الوہاب کا پہلا قابلِ ذکر ہمخیال عثمان بن معمر والیئے عیونیہ تھا۔ شیخ نے اس سے حلف لیا کہ وہ ان مزاروں اور متعلقات کو تلف کرنے میں امداد دے گا۔ ابن معمر نے قبول کیا۔ دونوں ہم مشورہ ہو کر جلیلہ گئے۔ یہاں چند صحابیانِ رسول صلعم (صلی اللہ علیہ وسلم) کے مزارات تھے۔ دونوں نے مزارات مسمار کر دیئے۔" (سوانح حیات سلطان ابن سعود صفحہ ۴۹)

مزارات کو مسمار اور تلف کرنا ہی دراصل تحریکِ وہابیت کا ایک عظیم مقصد ہے جس کی تصدیق وفدِ خلافت کی رپورٹ میں بھی کیا ہے جو کہ درج کی جاتی ہے۔

## تحریکِ وہابیت کا مقصد مزارات کو مسمار کرنا تھا

وفدِ خلافت کے اراکین کے سامنے دوسری ملاقات میں سلطان ابن سعود نے کہا کہ:

"ہماری قوم کے متعصب قبائل نے ہم کو دھمکی دے کر لکھا ہے کہ ہم نے حجاز میں جہاد اس لیے کیا تھا اور جان و مال اس لیے قربان کیا تھا کہ کتاب و سنت کو قائم کیا جاتے، مراسمِ شرک کا استیصال ہو۔ اس لیے جلد از جلد ان قبوں اور عمارتوں کو منہدم کر دیا جائے۔ ورنہ ہم آ کر ان کو اپنے ہاتھوں سے گرا دیں گے۔ اس بنا پر میں نے قاضی القضاۃ سے خواہش کی کہ وہ مدینہ منورہ جا کر اس کام (مزارات اور قبوں کو گرانا) کو انجام دیں۔"

(مسئلہ حجاز رپورٹ وفد خلافت ۱۹۲۶ء صفحہ ۴۷)

## جنّت البقیع اور دیگر مقامات کے مزارات کا انہدام

وفدِ خلافت کی رپورٹ میں جنت البقیع کے مزارات کا انہدام کی سُرخی دیکر لکھا ہے کہ: "۲۶ مئی کو اکبر جہاز ساحل پر لنگر انداز ہوا اس وقت سب سے پہلی جو وحشتناک اور جگر گداز خبر ہمیں موصول ہوئی وہ جنت البقیع اور دیگر مقامات کے مزارات کے انہدام کی تھی۔ لیکن ہم نے اس خبر کے قبول کرنے میں تامل کیا۔ اس لیے کہ سلطان ابنِ سعود خلافت کمیٹی کے دوسرے وفد کو تحریری وعدے دے چکے تھے۔ کہ وہ مدینہ منوّرہ میں تمام مبانی مآثر کو اپنی اصل حالت پر باقی رکھیں گے۔ اور ان میں کسی قسم کا تغیر روا نہ رکھیں گے۔ جب تک کہ مؤتمر اسلامی کوئی آخری فیصلہ نہ کر دے۔

لیکن جدہ پہنچ کر ہم نے سب سے پہلے ایک رُکنِ حکومت شیخ عبد العزیز عتیقی سے جب اس خبر کی حقیقت دریافت کی۔ تو انہوں نے (مزارات کے منہدم کرنے کی) تصدیق کی۔ اور فرمایا اس مسئلہ میں وہ دُنیائے اسلام کے مصالح کی کوئی پرواہ نہیں کرے گی۔ خواہ دُنیائے اسلام خوش ہو یا ناراض۔

مکہ پہنچ کر جب ہم نے سُلطان سے اس مسئلہ میں گفتگو کی تو انہوں نے جو جواب دیا وہ ہمیں مطمئن نہیں کر سکتا۔ اور نہ دُنیائے اسلام کی اکثریت کو مطمئن کر سکتا ہے۔"

(مسئلہ حجاز رپورٹ وفدِ خلافت ۱۹۲۶ء صفحہ ۸۴، ۸۵)

وفدِ خلافت نے بالمشافہ ابنِ سعود کو مزاراتِ مقدسہ اور مآثر کو منہدم کرنے سے باز رہنے کے متعلق متنبہ کیا مگر جھوٹے وعدے کرتا گیا۔ کہ مزاراتِ مقدسہ کو مسمار نہیں کیا جائے گا۔ وفدِ خلافت کے اس کو اس کی وعدہ خلافی کی طرف بھی توجہ دلائی۔ ابنِ سعود سے اراکینِ وفدِ خلافت کی بالمشافہ بات چیت درج کی جا رہی ہے۔

---



## ابنِ سعود کو وفدِ خلافت کا بالمشافہ متنبہ کرنا

۳۰ مئی ۱۹۲۶ء کی صبح کو سلیمان ندوی صاحب، مولانا شوکت علی صاحب، مولانا محمد علی صاحب، مفتی کفایت اللہ صاحب (جو کہ وفد خلافت کے اراکین تھے) سُلطان ابنِ سعود کو ملنے گئے۔ رپورٹ میں درج ہے کہ:

"آج وفد کے ارکان نے نہایت صفائی سے (سُلطان کو) اپنے خیالات پیش کیے اور مجلس خلافت کی تجاویز کا ذکر کیا۔ سُلطان کے وعدے یاد دلائے۔ خصوصیت کے ساتھ شوکت علی صاحب نے اتحادِ اسلامی اور حجاز کے مشترک حرم کے ساتھ دُنیائے اسلام کے تعلقات کا ذکر کیا اور کہا کہ اس وقت ضرورت ہے کہ تمام مُسلمان متحد و متفق ہوں۔ نہ یہ کہ ان میں مذہبی اختلاف پیدا کیا جائے۔ آپ نے قبور مآثر اور مزارات کے انہدام کا جو طرزِ عمل اختیار کیا ہے اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ تمام مسلمانوں میں نئے سرے سے عقائد کی خانہ جنگی شروع ہو جائے گی۔ ہم نے بڑی مشکلوں سے اپنے ملک میں ان خانہ جنگیوں کا خاتمہ کیا ہے۔ اور تمام اسلامی فرقوں کو ملا کر ایک متحدہ صف قائم کی ہے۔ لیکن اس طرزِ عمل سے جو آپ اختیار کر رہے ہیں ہماری قوتیں دوبارہ منتشر ہو جائیں گی۔ اور تمام دُنیائے اسلام خانہ جنگیوں کی دوسری مصیبت میں گرفتار ہو جائیگی۔

علاوہ ازیں یہ ملک تمام مسلمانوں کا مشترکہ حرم ہے۔ یہاں کوئی اسلامی فرقہ اس بات کا حق نہیں رکھتا کہ وہ صرف اپنے خیال کے مطابق اس حرم اور آثار متبرکہ اور مقابر و مشاہد میں ایسا تصرف کرے جو دوسرے فرقوں کے نزدیک صحیح نہیں۔ ہم کسی صُورت میں یہ تسلیم نہیں کر سکتے کہ مذہب اسلام کے اہم مسائل کا فیصلہ صرف نجد کے چند علماء کے ہاتھوں

ہیں دے دیں۔ ہم نے شکایتاً کہا کہ مدینہ منوّرہ کے مقابر و آثار کا ہم سے وعدہ کیا گیا تھا اور کہا گیا تھا کہ مؤتمرِ اسلامی کے فیصلہ کے بغیر اس کے متعلق کوئی کارروائی نہیں کی جاتے گی۔ لیکن یہ کس قدر تعجب انگیز ہے کہ اس کی خلاف ورزی کی گئی اور دُنیا ئے اسلام کی خواہش کے برخلاف اس کے استصواب کے بغیر ان کو منہدم کر دیا گیا ؛ (مسئلہ حجاز رپورٹ وفد خلافت ۱۹۲۶ء ص ۷۳-۷۴)

## نجدی حکومت کا فراڈ

نجدی حکومت نے جب یہ دیکھا کہ دیگر مسلم ممالک اور ان کی رعایا کے جذبات ہمارے سخت خلاف ہیں تو انہوں نے پھر ایک چال چلی کہ یہ مشہور کر دیا کہ مدینہ منوّرہ کے علماء نے فتویٰ جاری کیا ہے کہ مزارات اور قبوں کو مسمار اور منہدم کر دیا جائے۔ وفدِ خلافت نے اس کی تحقیقات کی تو اس میں سوائے فراڈ، دھوکہ دہی مُطلقاً کوئی سچائی نہ تھی۔ وفدِ خلافت کی رپورٹ میں ہے کہ ؛

"مدینہ پہنچ کر جب ہم نے اس کی تحقیقات کی تو جو انکشافات ہوئے اُن کی تفصیل حسبِ ذیل ہے۔

اس فتوے کی حقیقت کے متعلق جو حالات ہم سے بیان کئے گئے ہیں وہ یہ ہیں کہ قاضی عبداللہ بن بلیہد جب مدینہ منوّرہ پہنچے تو انہوں نے علمارِ مدینہ کو اپنے مکان میں بلوایا۔ علمارِ مدینہ ان کے مکان پر جمع ہو گئے تو قاضی عبداللہ بن بلیہد مکان کے اندر تھے۔ ان کے حقیقی بھائی حمد بن بلیہد پہلے باہر نکلے اور علمارِ مدینہ کو ان الفاظ میں مخاطب کیا ؛ یا اهل حجاز انتم اشد کفرا من هامان وفرعون نحن قتلنا کم مقاتلة المسلمین مع الکفار انتم عباد حمزه وعبد القادر علمارِ مدینہ نے کہا کہ ہم سوائے خداوندِ قدوس کے کسی کی پرستش نہیں کرتے۔ اور ہم بحمداللہ مسلمان اور مومن ہیں۔



اس کے جواب میں حمد بن بلیہد نے کہا کہ کفار بھی بالکل ایسا ہی کیا کرتے تھے۔ مانعبدھم الا لیقربونا الی اللہِ زُلفیٰ کہہ کر اپنی بُت پرستی اور کفر نوازی سے انکار کیا کرتے تھے۔

علمارِ مدینہ نے اس اعتراض کا جواب دیا۔ مگر حمد بن بلیہد نے جواب کی طرف کوئی توجہ نہیں کی۔ کہا جاتا ہے کہ وہ علمارِ مدینہ کو سخت الفاظ سے مخاطب کرتے رہے۔

اس کے بعد قاضی عبداللہ بن بلیہد تشریف لائے۔ تو اُنہوں نے علمارِ مدینہ سے حسبِ ذیل مسائل کے متعلق سوالات کیے۔

(۱) کیا مقبروں پر قبّے تعمیر کرنا جائز ہے یا نہیں۔ اگر جائز ہے۔ تو اس کا ثبوت لاؤ۔ اور اگر جائز نہیں تو ان کا ہدم ضروری ہے یا نہیں ؟

(۲) غیر اللہ کی ندا کرنے والے کا شرعاً کیا حکم ہے ؟

(۳) قبروں پر چراغ جلانا۔ چادریں چڑھانا۔ اور اُن کا طواف کرنا شرعاً کیا حکم رکھتا ہے ؟ جو لوگ ان افعال کا ارتکاب کرتے ہیں وہ مسلمان ہیں یا مُشرک ؟

علمارِ مدینہ نے ان سے گذارش کی کہ ہم آپس میں مشورہ کر کے آپ کو جواب دیں گے اس پر عبداللہ بن بلیہد نے سخت لہجہ میں فرمایا کیا تم اب جا کر پڑھو گے اور پھر جواب دو گے۔ مگر علمارِ مدینہ نے کہا کہ ہم بغیر کسی مشورہ کے کوئی جواب نہیں دے سکتے۔ چنانچہ انہیں مہلت دی گئی۔ اور دوسرے دن علمارِ مدینہ نے باہمی مشورہ کے بعد قاضی القضاۃ صاحب کو حسبِ ذیل جواب دیا۔ آپ اپنے استفتار میں سے قباب کے علاوہ باقی تمام مسائل کو حذف کر دیجیئے۔ کیونکہ ان مسائل میں کوئی شخص بھی آپ سے اتفاق نہیں کرے گا۔ ہم میں سے کسی ایک شخص کا بھی یہ خیال نہیں کہ وہ کسی مسلمان کو کافر یا مُشرک کہنا روا رکھتا

ہے۔

مسئلہ قباب کے متعلق علمائے مدینہ کی دو جماعتیں تھیں۔ ایک جماعت کا یہ خیال تھا کہ قبوں کی تعمیر شرعاً ممنوع نہیں ہے جسے انہوں نے قاضی صاحب کے سامنے بڑی جرأت کے ساتھ ظاہر کیا۔ اسی جماعت میں مولانا عبدالباقی صاحب فرنگی محلی تھے۔ دوسری جماعت کا خیال یہ تھا کہ اگرچہ تعمیرِ قباب جائز نہیں مگر ان کا ہدم بھی غیر ضروری ہے اس لیے ان کے گرا دینے سے ساری دنیائے اسلام میں ایک زبردست شورش پیدا ہو جائے گی۔ جو مسلمانانِ عالم کے تشتت اور تفریق کا باعث ہوگی۔ اور بجائے اس کے کہ دنیائے اسلام کو باز کے ساتھ ہمدردی ہو سخت بیزاری پیدا ہو جائے گی۔ اور اس کے خطرناک نتائج اہلِ حجاز اور حکومتِ حجاز دونوں کے لیے بدترین ثابت ہوں گے۔

ان مسائل میں قاضی عبداللہ بن بلیہد اور علمائے مدینہ کے درمیان بڑی دیر تک بحث و مباحثہ ہوتا رہا۔ ان کے ضمن میں مسئلہ حیات النبی بھی آیا۔ جس کے متعلق علمائے مدینہ نے اپنے عقائد و خیالات کا صاف صاف اظہار کیا مگر معاملہ بحث و دلائل کی حد سے باہر تھا۔ قاضی عبداللہ بن بلیہد نجدی قوم میں بہت زیادہ ہوشیار اور دورِ حاضر کی موجودہ سیاست کے زبردست ماہر مانے جاتے ہیں۔ دوسرے دن انہوں نے یہ صورت اختیار کی۔ کہ جو علماء ان کی مخالفت میں زیادہ پیش پیش تھے۔ انہیں چھوڑ کر باقی علماء میں سے جن کو مدعو کیا گیا تھا مولانا عبدالباقی اور علامہ داغستانی کے سوا باقی حضرات نے بادلِ ناخواستہ دستخط کر دیئے۔ اور اس کے بعد وہ سب کچھ ہو گیا۔ جس کی وجہ سے آج ساری دنیائے اسلام میں ہیجان اور اضطراب پیدا ہو گیا ہے۔



یہ ہے علمائے مدینہ کے فتوے کی حقیقت جسے ام القریٰ میں شائع کر کے یہ ثابت کرنا چاہا ہے کہ علمائے مدینہ بھی ہدمِ قباب کے موافق تھے۔"
(مسئلہ حجاز رپورٹ وفدِ خلافت ۱۹۲۶ء صفحہ ۸۵، ۸۶)

قارئینِ کرام! سرزمینِ حجاز میں جب نجدی حکومت نے مزاراتِ مقدسہ اور مآثر کو گرانے اور منہدم کرنا شروع کیا تو عالمِ اسلام میں ایک ہیجان اور اضطراب پیدا ہوا۔ سلطان ابنِ سعود نے نجدی علماء کو دنیائے اسلام کے علماء پر فوقیت دی اور اپنے نجدی علماء کے فیصلہ کو ہی ترجیح دی تو جیسا کہ مسئلہ حجاز رپورٹ وفدِ خلافت ۱۹۲۶ء میں ارکینِ خلافت نے بھی اسی طرح درج کیا ہے۔ تو امامِ اہلسنت صدرالافاضل، امام المفسرین علامہ سید محمد نعیم الدین صاحب علیہ الرحمۃ نے ابنِ سعود نجدی کو مناظرہ کا چیلنج کیا۔ جو کہ اس وقت ہمدم۔ سیاست وغیرہ کثیرالاشاعت اخباروں میں چھپ چکا ہے۔ اس میں نجدیوں کو بتایا ہے کہ ان کے عقائد باطل ہیں۔ اگر ابنِ سعود کو خیال ہو کہ ان کے علماء۔ ان امور کو حق ثابت کر سکیں گے تو وہ ان کو مناظرہ کے لیے سامنے لائیں اور جب تک ایسا فیصلہ کن مناظرہ نہ ہو ابنِ سعود اس قسم کے افعال سے باز رہیں۔ یہ اعلان اخباروں میں چھپا تھا۔ کہ غیر مقلد گروہ کے مشہور رکن مولوی ابوالوفا ثناء اللہ صاحب ایڈیٹر اہلحدیث امرتسر نے جو اہلحدیث کانفرنس کے ناظم بھی ہیں اور امسال ایامِ حج میں ابنِ سعود کی تر دعوتوں سے فیضیاب بھی ہو چکے ہیں۔ اس کا حقِ نمک ادا فرمانے کے لیے حضرت صدرالافاضل (علیہ الرحمۃ) کی خدمت میں ایک رجسٹری بھیجی جس میں نجدیوں کی طرف سے تحریری مناظرہ کی درخواست کی ہے۔"
(السوادِ الاعظم صفحہ ۲۰ ماہ جمادی الاول ۱۳۴۵ھ)

قارئینِ کرام! صدرالافاضل مولانا محمد نعیم الدین صاحب مرادآبادی علیہ الرحمۃ نے ابنِ سعود کو اعلانِ مناظرہ تحریری طور پر لکھا تھا۔ کہ نجدی علماء باطل پر ہیں اور ہم ان سے مناظرہ کے لیے آمادہ ہیں۔ اگر انہیں ہمت ہو اور وہ اپنے کو حق پر گمان کرتے ہوں تو ہم سے مناظرہ کر لیں۔ اور جب تک فیصلہ کن مناظرہ نہ ہولے تم

اس قسم کے افعال سے باز رہو۔

اس مناظرہ کے لیے مولوی ثناء اللہ امرتسری کا از خود اپنے آپ کو پیش کرنا ثابت کرتا ہے کہ نجدی وہابی اور یہاں پاک و ہند کے وہابی جو کہ اپنے آپ کو اہلحدیث کہلاتے ہیں ایک ہی ہیں۔ عقائد میں یہ سب متفق ہیں۔

## ابنِ سعود کو صدرالافاضل مولانا نعیم الدین مرادآبادی کا اعلانِ مناظرہ

منجانب سید محمد نعیم الدین مرادآبادی

بنام ابن سعود والیٔ نجد

الحمد للہ وکفیٰ وسلام علیٰ عبادہ الذین اصطفیٰ اما بعد والیٔ نجد کو معلوم ہو کہ مقابر و مساجد کا ڈھانا۔ مشاہد کی اہانت۔ مسلمانوں کا قتل اور انہیں لوٹنا اور ان کی تکفیر اور ارضِ حجاز پر تسلط اور اس میں بادشاہ بن بیٹھنا وغیرہ تمہارے افعال جن سے تمام عالمِ اسلامی زیر و زبر ہو رہا ہے شرعاً بالکل ناروا اور ناجائز ہیں۔ اخباروں سے معلوم ہوا کہ تم نے یہ افعال اپنے علماء کے امر سے کیے۔ ہم تمہیں مطلع کرتے ہیں کہ وہ علماء باطل پر ہیں۔ اور ہم اُن سے مناظرہ کے لیے آمادہ ہیں۔ اگر انہیں ہمت ہو اور وہ اپنے آپ کو حق پر گمان کرتے ہوں تو ہم سے مناظرہ کر لیں اور جب تک فیصلہ کن مناظرہ نہ ہو لے تم اس قسم کے افعال سے باز رہو۔

محمد نعیم الدین ناظم جماعت عالیہ مرکزی ہند مرادآباد

## نقل رجسٹری مولوی ثناء اللہ صاحب ایڈیٹر اہلحدیث

بخدمت حضرت صدرالافاضل علامہ سید محمد نعیم الدین صاحب مرادآبادی علیہ الرحمۃ



دفتر سیکرٹری آل انڈیا اہلحدیث کانفرنس امرتسر ۲۳ ربیع الاول ۴۵ھ

بخدمت مولوی نعیم الدین صاحب زاد عنایتہ! سلام علیکم! آپ کا تار بنام جلالۃ الملک ابن سعود اخبار سیاست مؤرخہ ۳۰ ستمبر جس میں آپ نے مسائل اختلافیہ میں علمائے نجد کے ساتھ مباحثہ کرنے کی درخواست کی ہے۔ اس کے جواب میں عرض کرتا ہوں کہ نہ علمائے نجد یہاں آئیں نہ آپ وہاں جائیں۔ اس لیے آسان صورت یہ ہے کہ یہاں ہی مباحثہ کر لیں۔ علماءِ نجد کی طرف سے خادمِ توحید و سنت حاضر ہے۔ دہلی میں مباحثہ ہو تو بہتر ہے۔ مباحثہ تحریری ہو گا۔ اختلافی مسائل کی فہرست پہلے لکھی جائے گی۔ استدلال میں قرآن و حدیث پیش ہوں گے۔ اور تائید میں امام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا قول پیش ہو سکے گا۔ اُمید ہے کہ آپ اس صورت کو تسلیم کر لیں گے۔ اور اگر علماءِ نجد ہی پر اصرار کریں گے تو لوگ کہیں گے "تا تریاق از عراق آوردہ شود مار گزیدہ مردہ شود۔"

راقم خادمِ دین اللہ ابوالوفا ثناء اللہ کفاہ اللہ امرتسری ناظم اہلحدیث کانفرنس یکم اکتوبر ۱۹۲۶ء۔

## سردار وہابیہ ثناء اللہ امرتسری کو جواب

مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کو صدرالافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین صاحب مرادآبادی علیہ الرحمۃ نے جو رجسٹری کا جواب دیا وہ بھی درج کیا جاتا ہے۔

نقل رجسٹری حضرت مولانا محمد نعیم الدین صاحب مرادآبادی علیہ الرحمۃ

بنام جناب مولوی ثناء اللہ صاحب ناظم اہلحدیث کانفرنس

الحمد للہ وکفیٰ والسلام علیٰ حبیبہ خاتم النبیین آپ کی رجسٹری محررہ ۲۳ ربیع الاول ۴۵ھ ۲۴ ماہ مبارک بروز شنبہ سہ پہر کو ایسے

وقت وصول ہوئی کہ رجسٹری روانہ کرنے کا وقت نہ رہا تھا۔ اور دوسرے دن یکشنبہ تھا۔ جس میں ڈاک خانہ رجسٹری نہیں لیتا۔ آج جواب حاضر کرتا ہوں۔

اخباروں کو جو اطلاع دی گئی تھی اُس میں انگریزی کرنے والے نے اعلان کا خلاصہ لکھ دیا ہے۔ میں آپ کے پاس اصل اعلان کا ترجمہ بھیجتا ہوں۔ جو ابنِ سعود کے پاس بھیجا گیا ہے۔ جناب کا یہ خیال کہ علماء نجد مناظرہ کے لیے نہ آئیں گے۔ ممکن ہے صحیح ہو۔ اور آپ کو ان سے قریب کے سفر میں جو تجربے ہوئے ہیں۔ ان سے یہ نتیجہ نکالنے کے لیے آپ حق بجانب ہوں۔ لیکن میری نسبت یہ حکم کر دینا کہ میں بھی نہ جاؤں گا۔ علمِ غیب کا غلط دعوےٰ ہے۔ نجدی مناظرہ کے لیے طیار ہو تو جو مقام مناظرہ مقرر ہو وہاں میں مناظرہ کے لیے حاضر ہونے کے واسطے بے تامل طیار ہوں۔ انشاء اللہ تعالےٰ آپ اس اعلان پر نظر ڈالنے کے بعد اگر مسائل مذکورہ اعلان میں مناظرہ کے لیے طیار ہیں اور اطمینان دلائیں کہ آپ کا قبول و عدول ابنِ سعود کو مسلم ہو گا۔ اور اگر آپ اس کے افعال کو شرعاً حق ثابت نہ کر سکے تو ابنِ سعود ان سے باز رہے گا۔ اور جن میں تلافی ممکن ہے ان کی تلافی کرے گا۔ مسائل مذکورہ میں اس کا تسلط حجاز بھی ہے۔ اگر آپ اس کو حق ثابت نہ کر سکے تو ابنِ سعود اپنا تسلط اُٹھالے گا۔ اور اُس پر حجت تمام ہو جاتے گی۔ ایسی صورت میں آپ سے بھی مناظرہ کے لیے طیار ہوں۔

اُمید ہے کہ آپ ایسا اطمینان دلانے میں جلدی کریں گے۔ اور مجھے مطلع کریں گے کہ ابنِ سعود کی جانب سے آپ کی کیا حیثیت ہے۔

محمد نعیم الدین از مراد آباد ۲۶ ربیع الاوّل ۴۵ھ



مولوی ثناء اللہ امرتسری نے مناظرہ کرنے کے بارے میں کوئی اطلاع نہیں دی سارا جوش و خروش جاتا رہا۔ جب مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری وہابی نے صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین صاحب مراد آبادی علیہ الرحمۃ سے مناظرہ کرنے کے لیے رجسٹری ارسال کی۔ اور اُس کا علم صدر الافاضل کے شاگردِ رشید شیرِ بیشۂ اہلسنت، اسد الملت مولانا محمد حشمت علی صاحب قادری رضوی لکھنوی کو ہوا تو آپ نے بھی مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کو تحریر ارسال کی۔ وہ تحریر بھی شائع کی جاتی ہے۔

## جناب علامہ مولانا عبید الرضا حشمت علی صاحب لکھنوی کی طرف سے مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کو جواب

نجدی کے افعالِ شنیعہ سے تمام عالمِ اسلام بے چین ہو رہا ہے اور نجدی نے اس کی معذرت میں یہ کہا ہے کہ یہ افعال اس نے اپنے علماء کے حکم سے کیے ہیں۔ اس لیے حضرت صدر الافاضل اُستاذ العلماء جناب مولانا مولوی حافظ حکیم سید محمد نعیم الدین صاحب مراد آبادی دامت برکاتہم (علیہ الرحمۃ) نے نجدی کو اعلان دیا کہ وہ علماء باطل پر ہیں۔ اور اگر اس کے اعتقاد میں حق پر ہوں تو ہم ان سے مناظرہ کے لیے طیار ہیں۔ ہم سے مناظرہ کر لیں۔ اور جب تک ایسا مناظرہ ہو نجدی اس قسم کے افعال سے باز رہیں۔

اس پر جناب مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے ایک رجسٹری حضرت ممدوح کی خدمت میں بھیجی۔ جس میں مناظرہ کی استدعا کی ہے لطف یہ ہے کہ نہ آپ کو نجدی نے وکیل کیا۔ نہ آپ کو قبول و

عدول کا اختیار ہے۔ نہ آپ نے ہار جانے پر اپنے افعال سے تائب ہونے اور ان کی تلافی کرنے کا قابلِ اطمینان ذمہ لیا۔ مگر آپ ہیں کہ خود ساختہ وکیل اور مناظرہ بھی کس سے کرنا چاہتے ہیں ؎

تو کار زمیں را نکو ساختی! کہ با آسمان نیز پرداختی

میرے مقابلہ میں تو جناب کے وہ چھکے چھوٹے کہ اپنا ایمان تک ثابت نہ کر سکے۔ یاد کیجیے پادرہ تعلقہ بڑودہ کی شرمناک شکست جسے کچھ زیادہ عرصہ نہیں گزرا ہے۔ اور جس مناظرہ کی تحریریں میرے اور آپ کے مابین قلمبند ہیں۔ اب کس ہمت پر آپ مناظرہ کا اعلان کر رہے ہیں۔ جس سے آپ نے مناظرہ کا ارادہ کیا ہے۔ اُس کے ایک طالب علم سے بھی آپ کو مجالِ گفتگو نہیں ہیں آپ کی خدمت کے لیے پھر حاضر ہوں۔ اگر آپ کو شوق ہو تو اپنے اور ہم مذہبوں کو اپنی پُشت پر لے لیجیے کیونکہ آپ تو بذاتِ خود بہت شرمناک شکست کھا چکے ہیں۔ اپنے چھوٹے بڑوں کو ساتھ لے کر کچھ ہوس اور باقی رہ گئی ہو تو نکال لیجیے مجھے یقین ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ آپ اپنا ایمان بھی ثابت نہ کر سکیں گے جیسا کہ مناظرہ پادرہ تعلقہ بڑودہ میں نہیں ثابت کر سکے۔ ؛ خاکپائے حضرت اُستاذ العلماء (محمد نعیم الدین مراد آبادی)

فقیر ابو الفتح عبید الرضا محمد حشمت علی قادری رضوی لکھنوی غفرلہٗ

(السواد الاعظم ص۴۵ ماہ جمادی الاول ۴۵ھ)

قارئینِ عظام! نجدیوں کا اہالیانِ حرمین شریفین سے ظلم و ستم اور مقابر و مشاہد کو مسمار کرنے اور روضۂ رسولِ مقبول علیٰ صاحبہا الصلوٰۃ والسلام کی توہین اور بے حرمتی کے واقعات کا مطالعہ کیا۔ اس سے اظہر من الشمس ہے کہ نجدیہ وہابیہ کو امام المرسلین سید الانبیاء علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام اور صحابۂ عظام علیہم الرضوان سے کتنی محبت و عقیدت ہے۔



روضۂ مصطفوی جس کے متعلق نورِ مجسم شفیعِ معظم رسولِ مکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ہے کہ:

مَنْ زَارَ قَبْرِیْ وَجَبَتْ لَہٗ شَفَاعَتِیْ [1]

جس نے میری قبر کی زیارت اس کی شفاعت مجھ پر لازم ہے۔

لیکن یہ نجدی اُس کو مسمار کرنے کے درپے ہیں۔ کتنا عناد اور دشمنی ہے بلکہ نبیِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر شریف تو نجدیوں کے نزدیک ایک بُت ہے جیسا کہ نجدیوں کی شائع کردہ کتاب شرح الصدور میں درج ہے:

فَالْقَبْرُ الْمُعَظَّمُ الْمُقَدَّسُ وَثَنٌ وَصَنَمٌ بِکُلِّ مَعَانِی الْوَثْنِیَّۃِ لَوْ کَانُوْا یَعْقِلُوْنَ۔

پس حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی قبر شریف ہر لحاظ سے بُت ہے۔ کاش کہ لوگ اس بات کو سمجھیں!

(شرح الصدور ص۲۵)

یہ ہے نام نہاد توحید کا پرچار کرنے کے مدعی حضرات کے نزدیک حدیثِ نبوی کی عظمت اور پیارے مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عقیدت کا حال۔

## کربلا معلّٰی اور نجف اشرف پر حملہ

اب اہلبیت اطہار علیہم الرضوان سے جو ان کو محبت و عقیدت ہے۔ اس کا اندازہ کربلا معلّٰی شریف اور نجف اشرف پر جو ان لوگوں کے ظلم و ستم ڈھائے ان کا مطالعہ کرنے سے ظاہر ہو جاتا ہے۔

نجدی اور دیوبندی وہابیوں کے ممدوح سلیمان ندوی رقمطراز ہیں:

"۱۲۱۶ھ کو سعود بن عبد العزیز نجدی تمام نجد جنوب حجاز اور تہامہ سے ایک لشکر جرار لے کر کربلا کے ارادہ سے چلا اور بلد الحسین کے باشندوں پر حملہ کیا۔ ان پر دھاوا بول دیا۔ اُس کی دیواروں پر چڑھ

[1] دار قطنی ص۔ مشکوٰۃ شریف۔ اشعۃ اللمعات۔ شفاء السقام۔ فضائل حج

گئے۔ اکثر باشندوں کو گھروں اور بازاروں میں تہ تیغ کر دیا۔ اور اس قبہ کو جوان کے اعتقاد کے مطابق حسین رضی اللہ عنہ کی قبر پر بنایا گیا تھا منہدم کر دیا۔ قبہ اور اس کے آس پاس اور چڑھاوے کی تمام چیزیں لے لیں۔ قبہ زمرد، یاقوت اور جواہر سے آراستہ تھا۔ اور اُس کے علاوہ دو ہزار آدمی قتل کیے گئے۔ (محمد بن عبدالوہاب ص۶۹)

## کربلا معلٰے کے مزارات کو تہ و بالا کرنا اور لوٹ مار، قتل و غارت کرنا

سردار محمد حسنی بی اے وہابیہ نجدیہ کی کربلا معلٰے میں بے اعتدالیوں اور گستاخیوں کا تذکرہ اس طرح کرتے ہیں کہ:

"محمد بن سعود کا انتقال ۱۷۶۵ء میں ہوا۔ اور اس کا بیٹا عبدالعزیز، جانشین ہوا۔ باپ کے وقت میں یہ بڑا مستعد مجاہد تھا۔ خود امیر ہونے پر سال میں چھ چھ مرتبہ غزوات کرتا رہا۔ لیکن اس کا بیٹا سعود باپ سے بھی زیادہ گرمجوش ثابت ہوا۔ اس نے اپنے والد کی اجازت کے بغیر نجف اشرف اور کربلا معلّٰی پر حملے کیے اور وہاں کے مزاراتِ مقدسہ کو تہ و بالا کر دیا۔ لوٹ و غارت کا تو کچھ حساب ہی نہ تھا۔ ان مقامات پر اہلِ نجد کی طرف سے بیحد بد اعتدالیاں اور گستاخیاں سرزد ہوئیں۔ ۱۸۰۲ء مطابق ۱۲۱۶ھ میں ایک شیعہ درعیہ میں آیا اور جب کہ سلطان عبدالعزیز مسجد میں نماز پڑھ رہا تھا۔ اس کو قتل کر دیا۔" (سوانح حیات سلطان ابنِ سعود ص۴۳-۴۴)

## کربلا معلٰے شریف میں بے اعتدالیاں کرنے پر مسلمانوں میں اضطراب اور نجدیوں میں خوشی کی لہر

سردار محمد حسنی بی اے مؤرخ لکھتے ہیں کہ: وہابی شجاعت اور فتوحات کے نشہ میں



چُور تھے اُنہوں نے اب تک مزاحمت اور شکست کا منہ نہ دیکھا تھا۔ قُرب و جوار پر یورشیں کرتے تھے اور بڑے بڑے علاقوں کو لوٹ مار کر کے تباہ و برباد کرتے رہے۔ ناظرین کو معلوم ہے۔ فرات کے ساحلی علاقوں میں کئی سو برس سے شیعوں کی کثیر آبادی ہے۔ عراق میں شیعہ عنصر کی کثرت تھی۔ اور اب تک ہے۔ وہابیوں کو سُنیوں سے تو نفرت ہی تھی لیکن شیعوں کو یہ لوگ بہت ہی بُرا جانتے تھے۔ وہابیوں نے ۱۸۰۱ء میں سعودؓ بن عبدالعزیز کی قیادت میں کربلا معلّیٰ پر حملہ کیا۔ اور حضرت امام حسین علیہ السلام کے مقدس مزار کو منہدم کر دیا۔ کربلا معلّے کی نہتہ اور امن پسند آبادی کا بیشتر حصہ بلاقصور تہہ و تیغ کر دیا۔ کربلائے معلّے سے بصرہ تک کا تمام علاقہ خاک سیاہ کر دیا۔ کروڑوں روپیہ کا مال و اسباب لُوٹ لیا۔ فتنۂ تاتار کے بعد عراق میں ایسا ظلم و فساد کبھی نہ ہوا تھا۔ دُنیا بھر کے مسلمانوں میں ماتم کی صفیں بچھ گئیں۔ لیکن درعیہ نجد کے دارالسلطنت میں فتح و نصرت کے شادیانے بج رہے تھے۔"

(سوانح حیات سُلطان ابنِ سعود ص۴۷-۴۸)

[illegible]ینِ کرام! یہ سعود بن عبدالعزیز نے مسلمانوں پر جو ظلم و ستم کے پہاڑ ڈھائے۔ انبیاءِ عظام صحابۂ کرام اور اولیاء الرحمٰن کی توہین اور گستاخی کی۔ مزارات اور مزارات مقدسہ کو تہ و بالا کر دیا۔ یہ سب کچھ اُس نے انگریز کو خوش کرنے کے لیے کیا۔ کیونکہ اُس کے سرپرست انگریز تھے۔ وہ انگریز کا وظیفہ خوار و پٹھو تھا اس لیے مسلمانوں کے دِل دکھائے اور انگریزوں کو خوش کیا۔ اس کے انگریز کا وظیفہ خوار ہونے کا ثبوت سنٹرل خلافت کمیٹی کی مسئلہ حجاز کتابی شکل میں شائع شدہ رپورٹ میں درج ہے جو کہ درج کیا جاتا ہے:

"یہ بھی خبر ملی تھی کہ ابنِ سعود سُلطانِ نجد کو بھی انگریزی خزانہ سے وظیفہ

ملتا تھا۔ ایک کو برطانیہ کا دفترِ خارجہ کی معرفت اور دوسرے کو حکومتِ ہند کے ذریعہ سے۔ مگر اس کے ساتھ یہ بھی معلوم ہوا تھا کہ سلطان ابنِ سعود کو یہ وظیفہ اس وجہ سے دیا جاتا ہے کہ ان کا منہ بند ہو؛

(مسئلہ حجاز رپورٹ وفد خلافت ۱۹۲۶ء ص ۲۶)

وہابیوں کے کربلا معلّٰے پر ظلم و ستم اور قتل و غارت کی تصدیق خود وہابیوں کے مجتہد اور محدث نواب صدیق حسن بھوپالوی نے بھی کی ہے۔

## نواب صدیق حسن بھوپالوی کی تصدیق

بعد فتح حصار کے عبد العزیز کربلا کی طرف متوجہ ہوا۔ اور وہاں جا کر خونریزی اور غارت کا بازار گرم کیا اور امام حسین کے مزار کا سامان سب لوٹ والوں پر مباح کر دیا۔ وہاں کی آبادی اکثر ویران ہو گئی۔ (ترجمان وہابیہ ص ۲۴)

عبد العزیز بن سعود بھی اپنے باپ دادا کی طرح انگریزوں کا نیاز مند تھا۔ اس نے بھی حکومت برطانیہ کے ساتھ معاہدہ کیا۔ ان نجدیوں کی شقاوتِ قلبی اور امام الانبیاء سے دشمنی کا حال دیکھیے کہ انگریزوں سے مدد طلب کرنا جائز مگر امام الانبیاء سے توسل اور استفادہ کرنا شرک و کفر ہے۔

ڈھیٹ اور بے شرم دنیا میں بھی ہوتے ہیں مگر!
سب پہ سبقت لے گئی ہے بے حیائی آپ کی

## علامہ جمیل آفندی کا بیان

علامہ جمیل آفندی علیہ الرحمۃ نے اسی لیے تو فرقہ وہابیہ کے متعلق واضح الفاظ میں فرمایا ہے؛

اَلْفِرْقَةُ الْمَارِقَةُ الْوَهَّابِيَّةُ مِنَ الْاَبَاطِيْلِ ۔ (الفجر الصادق ص ۲۷ مطبوعہ استنبول) دین سے نکلنے والا فرقہ وہابیہ باطل فرقوں میں شمار ہوتا ہے۔

## بہاء الحق قاسمی کا بیان

عبد العزیز بن سعود کے انگریز کے نیاز مند ہونے کے بارے میں دیوبندیوں



کے مولوی بہاء الحق قاسمی، عبد العزیز ابنِ سعود کا حکومتِ برطانیہ سے معاہدہ کی دفعہ چہارم کی سرخی دے کر لکھتے ہیں کہ؛

"ابنِ سعود عہد کرتا ہے کہ وہ اس عہد سے پھرے گا نہیں اور وہ ممالک مذکورہ یا اس کے کسی دوسرے حصہ کو حکومتِ برطانیہ سے مشورہ کیے بغیر بیچنے۔ رہن رکھنے مستاجری یا کسی قسم کے تصرف کرنے کا مجاز نہ ہوگا۔ اس کو اس امر کا اختیار نہ ہوگا۔ کہ کسی حکومت کی رعایا کو برطانیہ کی مرضی کے خلاف ممالک مذکورہ بالا میں کوئی رعایت یا لائسنس دے ابنِ سعود وعدہ کرتا ہے کہ وہ حکومتِ برطانیہ کے ارشاد کی تعمیل کرے گا۔ اور اس میں اس امر کی قید نہیں ہے کہ وہ ارشاد کے مفاد کے خلاف ہو یا موافق"۔

اسی معاہدہ کی دفعہ ششم میں ہے

ابنِ سعود اپنے پیشرو سلاطینِ نجد کی طرح عہد کرتا ہے کہ وہ علاقہ جات کویت، بحرین، علاقہ جات رؤسا (شیوخ) عرب عمان کے ان ساحلی علاقہ جات اور دیگر ملحقہ مقامات کے متعلق جو برطانوی حمایت میں ہیں کسی قسم کی مداخلت نہیں کرے گا۔ ان ریاستوں کی حد بندی بعد کو ہوگی۔ جو برطانیہ سے معاہدہ کر چکی ہیں؛

مورخہ ۱۸ صفر ۱۳۳۴ھ ۲۶ دسمبر ۱۹۱۵ء

مہر و دستخط عبد العزیز السعود

(دستخط بی۔ ریڈ کاکس وکیل معاہدہ ہذا و نمائندہ برطانیہ خلیج فارس)

(نجدی تحریک پر ایک نظر ص ۱۴، ۱۵)

ابنِ سعود کا حکومتِ برطانیہ سے تعلقات کے واقعات حضرت مولانا محمد عمر صاحب نعیمی شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے اپنے رسالہ "السواد الاعظم" میں درج کیے ہیں۔ معلومات میں اضافہ کے لیے بہت مفید سمجھتے ہوئے درج کیے جاتے ہیں؛

(۱) ۱۹۱۶ء میں بمقام کریٹ انگریزوں اور ابنِ سعود کا معاہدہ ہوا۔ اور ۱۹۲۲ء کے معاہدہ میں اس کو تسلیم کیا گیا ہے۔ اس معاہدہ کی رُو سے ابنِ سعود نے یہ چند خاص قیدیں اپنے اُوپر عاید کی ہیں۔

۱۔ یہ کہ اس کے ورثاء جب ہی اُس کے جانشین ہو سکتے ہیں جبکہ وہ کسی طرح گورنمنٹِ برطانیہ کے مخالف نہ ہوں۔ ۲۔ ابنِ سعود کا یہ عہد و وعدہ کہ وہ کسی غیر قوم یا سلطنت کے ساتھ کسی قسم کی گفتگو یا سمجھوتہ اور معاہدہ سلطنتِ برطانیہ کی بے اجازت کے نہ کرے گا۔

۳۔ ابنِ سعود کا یہ عہد کہ وہ اپنے ممالک یا اس کے کسی حصّہ کو حکومتِ برطانیہ کی رضامندی حاصل کیے بغیر بیچنے، رہن کرنے مستاجری یا ٹھیکہ پر دینے کا مجاز نہ ہو گا۔ ۴۔ ابنِ سعود کا یہ وعدہ کہ وہ ہمیشہ گورنمنٹ کے مشورہ کا بے استثناء اتباع کرے گا۔

(۲) اس معاہدہ کے مکمل ہونے کے بعد گورنمنٹ برطانیہ کی طرف سے ابنِ سعود کو ستارۂ ہند اور سر پرسی کاکس نے اسٹار آف انڈیا (STAR OF INDIA) کا تمغہ ان کو دیا۔ یہ تمام واقعات اخباروں میں آچکے ہیں۔ اور اُس کے فوٹو بھی چھپے ہوئے موجود ہیں۔ وفد خدام الحرمین کی رپورٹ میں بھی وہ فوٹو ہے جس میں ابنِ سعود اور سر پرسی کاکس اور دوسرے انگریزوں اور ہندوستانی فوج کے سکھ سپاہیوں کے ساتھ ابنِ سعود کھڑا ہوا ہے اور مس بلی بھی موجود ہے۔

(۳) ابنِ سعود کا بیٹا فیصل نصاریٰ کے علاقوں میں پھر رہا ہے۔ لندن میں اس نے حاضری دی ہے وہاں انگریزوں کے ساتھ خوب مجالست و مخالطت رہی۔ ہوائی جہازوں میں پروازوں کے مزے اُڑائے ہیں شاہی دربار میں باریابی کی عزت حاصل کی ہے۔ اور سی ایم جی کا خطاب پایا



ہے۔ اور حکومتِ برطانیہ اور بادشاہ کا عربی زبان میں شکریہ ادا کیا ہے اور اقرار کیا ہے کہ انہی کی عنایت سے ارضِ حجاز کی جدید تنظیم عمل میں آئی (خدا کے سوا دوسروں پر اعتماد) چلتے وقت ابنِ سعود کے فرزند فیصل نے رپورٹر کے نمائندہ سے کہا کہ جس شان کے ساتھ ہز مجسٹی ملکِ معظم نے میرا خیر مقدم کیا۔ اس کو مدت العمر نہ بھولوں گا۔

(۴) انہی صاحبزادہ نے ملکۂ ہالینڈ کے دربار میں باریابی حاصل کی۔ اور وہاں سے گرانڈ کراس آف اورنج اور ناسو کا نشان اور اعزاز پایا۔ (کافر اور عورت کے دربار میں حاضر ہونا اور آدابِ شاہی بجالانا)۔

(۵) پیرس میں پہنچکر پریذیڈنٹ فرانس کی بارگاہ میں رسائی پائی۔ اور وہاں ان کا شکریہ ادا کیا۔ اور اس قسم کے نجدی اور نجدیوں کے بہت سے احوال بنظرِ اختصار ترک کیے جاتے ہیں۔

(السواد الاعظم ص۶ ماہ جمادی الاول ۴۵ھ)

## وہابیوں کے انگریزوں کے وظیفہ خوار ہونے کے ثبوت میں حسرت موہانی کا خطبہ

حسرت موہانی نے نجدیوں کے رہنما کے انگریزوں کے وظیفہ خوار ہونے کا ثبوت ان دلائل سے دیا ہے کہ:

"ہم کہتے ہیں کہ شریف اور ابنِ سعود دونوں پہلے بھی انگریزوں کے زیرِ اثر تھے اور اب بھی ہیں۔ ترکوں کے خلاف دونوں لڑے اور انگریزوں کے وظیفہ خوار رہے۔ بلا لحاظ مفادِ عامۂ اسلام و مسلمین اپنے ذاتی یا اپنی حکومت کے فائدے کے خیال سے انگریزوں سے خفیہ و اعلانیہ عہد و پیمان کرنے میں دونوں پہلے بھی بیباک تھے اور اب بھی ہیں۔

شریف کی بے عنوانیاں سب کو معلوم ہیں۔ اس لیے یہاں پر صرف ابن سعود کے چند کارنامے بیان کیے جاتے ہیں۔

(۱) ابن سعود کے موجودہ حملہ حجاز میں بھی حکومت برطانیہ کی یہ مصلحت مدنظر تھی اور ہے کہ پہلے شریف حسین اور اب شریف علی مجبور ہو کر قبضۂ فلسطین کے متعلق انگریزی شرائط کو تسلیم کرلیں۔ مگر شریف حسین نے اس عہدنامے پر دستخط کرنے سے انکار کردیا۔ اور نکالے گئے۔ اور عجب نہیں آئندہ شریف علی کا بھی وہی حشر ہو۔

۲۲ ستمبر کے اخبار پاونیر میں اس کے نامہ نگار بغداد نے صاف صاف لکھا ہے کہ سر گلبرٹ کلیٹن عنقریب ابن سعود سے ملنے والے ہیں۔ اور اب کہ جزیرہ نمائے عرب شاہ حسین کی مخالف برطانیہ روش کے اثر سے بالکل پاک ہو چکا ہے۔ اس بات کی پوری اُمید ہے کہ برطانیہ عظمیٰ و ابن سعود کے درمیان مثل سابق گہرے دوستانہ تعلقات قائم ہو جائیں گے۔

(۲) آج کل ابن سعود کی ساری کوشش اس باب میں صرف ہو رہی ہے کہ انگریز میری سیادت کو جزیرۃ العرب کے اکثر حصوں پر تسلیم کرلیں گے۔ اس کے معاوضہ میں وہ انگریزوں کی جملہ شرائط ماننے کو تیار ہیں۔" (خطبہ صدارت سید الاحرار مولانا حسرت موہانی ص۱۲)

## انگریزوں کی وفاداری کے نشے میں مسلمانوں کو صفحۂ ہستی سے مٹا دینے کی سازش

### روزنامہ زمیندار کے حوالہ سے مولوی بہاؤالحق قاسمی دیوبندی کا بیان

وہابیوں نے انگریزوں



کو خوش کرنے کے لیے مسلمانوں پر وہ بھی ظلم و ستم ڈھائے کہ مسلمانوں کو صفحۂ ہستی سے مٹا دینے کی بھی کوشش کی۔ اس ساری حقیقت کو بیان کرتے ہوئے دیوبندیوں کے مولوی بہاؤالحق قاسمی مولوی ظفر علی خاں کے اخبار زمیندار کے حوالہ سے رقمطراز ہیں کہ:

"باغی وہابیوں کی حریصانہ نگاہیں حرمین شریفین کی طرف عرصہ سے اُٹھ رہی تھیں۔ اُنہوں نے طائف شریف کو برباد کرنے کے بعد مکہ معظمہ پر ہلا بول دیا۔ اور آخر وہاں قابض ہو گئے۔ رہ گیا یہ سوال کہ وہابی اتنے طاقتور کہاں سے ہو گئے کہ پہلے طائف میں لوٹ کھسوٹ اور قتل و غارت کر کے وہاں قابض ہوئے اور پھر مکہ معظمہ پر بھی بغیر کسی دقت و دشواری کے مسلط ہو گئے تو اس سوال کا جواب ہر متفطن اور سمجھ دار انسان یہی دے گا۔

نجد کو کب یہ سلیقہ ہے ستمگاری کا
کوئی معشوق ہے اس پردۂ زنگاری میں

نجدیوں کے تسلط کے وقت اربابِ فراست بھانپ گئے تھے کہ اب صورتِ حالات روبہ اصلاح ہونے کی بجائے اور زیادہ خطرناک اور پیچیدہ ہو جائے گی۔ کیونکہ یہ قوم سخت وحشی واقع ہوئی ہے۔ بربریت اور درندگی اس کے خمیر میں داخل اور انصاف پروری و رواداری کی ان کو ہوا تک نہیں لگی ہے ان کے عقائد میں اس درجہ کا غلو تشدد اور تجاوز پایا جاتا ہے۔ کہ وہ مرکز اسلام پر حکومت و قیادت کرنے کی قطعاً اہلیت نہیں رکھتے۔ اور سب سے بڑھ کر یہ کہ شیخ نجدی محمد بن عبدالوہاب آنجہانی کے عہد نحوست مہد سے لے کر اس وقت یہ لوگ آستانہ خلافت سے باغی رہے۔ بلکہ موجودہ نجدی حکومت دشمنانِ اسلام کی انگشت نمائی اور برانگیخت سے ترکوں کے ساتھ نبرد آزما اور مصروفِ پیکار رہ چکی ہے۔ اور موجودہ امیر نجد عبدالعزیز بن سعود بھی شریف

کی طرح انگریزوں کا منظورِ نظر، پٹھو اور خاص وظیفہ خوار ہے۔ ان واقعات وحقائق کی بنا پر اربابِ بصیرت نے نجدیوں کے تسلط کو سخت ناپسندیدگی کی نظر سے دیکھا۔ لیکن افسوس کہ ہندوستانی مسلمانوں میں سے کسی نے سنہری اور روپہلی مصلحتوں کے ماتحت بعض نے نجدیوں کے ہم عقیدہ ہونے کے باعث کسی نے شریف کے مظالم سے تنگ آکر اور کسی نے زبان دراز اور منہ پھٹ لوگوں کی گالیوں کے خوف سے ان تمام حقائقِ ثابتہ سے آنکھیں بند کر کے نجدیوں کی تعریف وتوصیف کے پُل باندھنے شروع کر دیئے۔

یہ لوگ جہاں نجدیوں نے عقائد کی خوبی بیان کرتے نہیں تھکتے وہاں چیخ چیخ کر اور گلا پھاڑ پھاڑ کر یہ بھی ثابت کرنا چاہتے ہیں۔ کہ ابن سعود نجدی شریف کی طرح انگریز پرست نہیں بلکہ اسلام پرست ہے۔ حالانکہ اُنہیں میں سے ذمہ دار لوگ کچھ مدت پہلے اپنی تقریروں اور تحریروں میں بالفاظ صریحہ اقرار کر چکے ہیں کہ نجدی حکومت برطانیہ کی وظیفہ خوار۔ مقرب پٹھو اور ترکوں کی سخت دُشمن واقع ہوئی ہے۔

میں ذیل میں ذمہ دار حامیانِ نجدیہ ہی کی تقریروں اور تحریروں سے ابن سعود اور موجودہ نجدی حکومت کی غداری، نصاری پرستی اور اسلام کُش حکمتِ عملی کے چند واقعات عرض کرتا ہوں۔

'غدار ابنِ سعود کی سیاسی کہانی۔ اخبار زمیندار کی زبانی' کی سُرخی دے کر دیوبندیوں کے مولوی بہاؤ الحق قاسمی لکھتے ہیں کہ:

'اخبار زمیندار لاہور بابت ماہ فروری ۱۹۲۲ئہ کے متعدد پرچوں میں ایک طویل مضمون شائع ہوا تھا۔ جس کے تین عنوان تھے۔ حکومتِ برطانیہ اور عراق عرب، اسرار کا انکشاف اور حقیقت کی چہرہ کشائی اس مضمون میں برطانیہ کی ان ریشہ دوانیوں کا مفصل تذکرہ کیا گیا ہے۔ جو اس نے عراق عرب میں ترکوں کے



خلاف اور اپنا اقتدار قائم کرنے کی غرض سے عربوں کو سیم و زر کا لالچ دینے کی صورت میں روا رکھیں۔ اس ذیل میں اس مضمون سے وہ اقتباسات نمبروار نقل کرتا ہوں جن میں ابنِ سعود نجدی اور اُس کی حکومت کی غدارانہ سازشوں اور مسلم کُش حکمت عملیوں سے نقاب کشائی کی گئی ہے۔

## وہابیوں کا خروج

اس لیے اب یہ سوال پیدا ہوا کہ عربوں کو ترکوں کے خلاف کس طرح برانگیختہ کیا جائے سنوسی تو کسی کام کے نہیں تھے۔ کیونکہ وہ اس حکومتِ عرب میں حصہ دار نہیں بن سکتے جس کے ہم حامی ہیں۔ وجہ یہ ہے کہ مصر درمیاں میں حائل ہے۔ علاوہ ازیں وہ ہمارے مخالف بھی ہیں۔ ادریسی اور امام یمن بہت کام دے سکتے تھے۔ رشید امیر حائل ترکوں کے ساتھ مل گئے۔ اب صرف دو ایسی ہستیاں رہ گئیں جو ہمارے گورنمنٹ برطانیہ کے شہنشاہی اقتدار کے اثر میں آسکتی تھیں۔ انہیں ہم سرمایہ دے سکتے تھے۔ اور ان سے یہ وعدہ کر سکتے تھے۔ اگر ہماری اعانت کی جائے گی۔ تو ہم بہت سا صلہ و انعام دیں گے۔ یہ معزز ہستیاں حسین شریف اعظم اور ابنِ سعود وہابی امیر نجد کی ہستیاں تھیں'۔

(فتنۂ نجدیت کے ڈھول کا پول ۲ تا ۵)

## حکومتِ برطانیہ کی کارگزاری

'ٹائمز' کے نامہ نگار کا بیان 'حکومتِ برطانیہ کی کارگزاری'، مولوی بہاؤ الحق قاسمی دیوبندی نے اخبار زمیندار کے حوالہ سے یہ سُرخی دے کر لکھا ہے:

'وہابی اور ابنِ سعود تو پہلے ہی ہمارے پالیوں کہیے کہ حکومت ہند کے دمساز تھے۔ ۱۸۶۶ئہ کا واقعہ ہے۔ کہ اس زمانے میں ایک برطانوی وفد بسرکردگی کرنیل لیوس پیلی ریاض گیا تھا۔ اس وفد نے خاندان ابنِ سعود سے ایک معاہدہ کیا تھا۔ جس کی پابندی

ہمیشہ ملحوظ رہی ہے۔ اگرچہ کوئی باقاعدہ عہدنامہ مرتب نہیں کیا گیا تھا لیکن اس پر بھی وہابیوں نے مجھے بتایا۔ کہ وہ اس معاہدہ کی تعمیل کو اپنا فرض خیال کرتے ہیں۔" (فتنۂ نجدیت کے ڈھول کا پول ص۹)

## اشرفیوں کا توڑا

دیوبندی مولوی بہاؤ الحق قاسمی نجدیوں کے سربراہ کو روپے اور اشرفیوں کا لالچی قرار دیتے ہوئے زمیندار اخبار کے حوالہ سے لکھتے ہیں کہ:

"ایک دوسرے حقیقت نگار نے اسی حقیقت سے بحث کرتے ہوئے کہ دو برس سے بھی کم معیاد میں کرنیل لارنس نے وہاں بیس ہزار اشرفیاں تقسیم کردیں۔ یہ کہا تھا کہ اس کا تو تعجب نہیں کہ انہیں وہاں اقتدار حاصل ہوا بلکہ اس کا تعجب ہے کہ اب مطلق اقتدار نہیں رہا۔ اگر بجائے ان کے میں ہوتا تو کبھی عرب میں نظم و نسق نہ کرتا۔ بلکہ میں خود بادشاہ بن بیٹھتا۔ ابن سعود کو اس طرح باطمینان اشرفیوں کا توڑا حوالہ کرکے ٹال دیا۔" (زمیندار صفحہ اول ۱۱ فروری ۱۹۲۲ء)

## ترکوں کی ناکہ بندی

"پھر بھی انہوں (نجدیوں) نے ہمیں جنگ کا آخری دور میں ترکوں کی ناکہ بندی میں معقول مدد دی جو جبل شمار اور بندر قویت کے راستہ اشیائے رسد حاصل کر رہے تھے۔ اور ۱۹۱۸ء میں ابن رشید کے ملک پر چڑھ دوڑے۔

اس سال انہوں نے پرسی کاکس کے پاس بغداد میں ایک سفارت بھیج کر یہ ظاہر کیا کہ ہمارے صبر کا پیمانہ لبریز ہو چکا ہے۔ یا تو شاہ حسین کو اپنا رویہ بدلنے کے لیے خاص تنبیہ کر دی جائے۔ ورنہ ہم انتقام گیری پر مجبور ہو جائیں گے۔ امیر فیصل کو بغداد میں شاہی تخت پر بٹھانا مزید ظلم تھا۔ ابن سعود نے صاف صاف کہہ دیا کہ میرے گرد دو بھٹیاں سلگا دی گئی ہیں۔ پھر میں کیسے ہاتھ پاؤں توڑ کر خاموش بیٹھ سکتا ہوں۔ مزید برآں ایک تیسری خطرناک تر مصیبت یعنی



عبداللہ اور لتے یرون پر قابض ہے۔ سرپرسی کاکس نے اس احتجاج کے جواب میں اسے "شاہِ نجد" کے نام سے مخاطب کیا۔ اسس خوشامد، تملق اور ساٹھ ہزار پونڈ سالانہ کی رشوت سے جو ماہ بماہ ادا ہوتی رہے گی۔ ابن سعود کو خاموش رکھنے کی اُمید کی جاتی ہے۔" (زمیندار صفحہ اوّل بابت ۱۲ فروری ۱۹۲۲ء)

یہ سب کارروائی نقل کرنے کے بعد مولوی بہاؤ الحق قاسمی لکھتے ہیں کہ:

"ابن سعود نجدی اور اس کی حکومت کی اسلام پرستی اور نصاریٰ کُشی کا یہ اجمالی نقشہ ہے۔ جسے وہی اخبار شائع کر چکا ہے۔ جو آج نجدیت نوازی کے علمبرداروں میں چوٹی کا مجاہد سمجھا جاتا ہے۔

صاحبو! آپ نے دیکھ لیا کہ نجدی باغی کس طرح مخالفین اسلام سے مل کر ترکوں کو صفحہ ہستی سے مٹا دینے کی کوششیں کرتے رہے ہیں۔

دُشمن کے دوست دوست کے دُشمن ہیں بے سبب
دیکھو وہابیوں کی یہ عادت عجیب ہے

(فتنۂ نجدیت کے ڈھول کا پول ص۱۰)

# وہابیوں کی صلیبی لڑائیاں: زمیندار کی شہادت

---

مولوی بہاؤ الحق قاسمی دیوبندی ہی رقمطراز ہیں کہ:

"معزز روزنامہ "سیاست" لاہور کے حوالہ سے "زمیندار" کی رائے جو اس نے ہڑبونگ سے پہلے ظاہر کی تھی درج کرتا ہوں:

جناب مفتی حمایت اللہ صاحب سیکرٹری انجمن معین الاسلام لاہور نے ۸ رجون ۱۹۲۰ء کا زمیندار پڑھ کر سنایا۔ جس

میں وہابیوں کو مفتری لکھا گیا ہے۔ اور وہابی کے لفظ کو بغاوت کذب و بہتان کا مترادف ظاہر کیا گیا تھا۔ اور لکھا تھا کہ ابن سعود انگریزوں کا وظیفہ خوار ہے۔ اور اسلام کی نہیں بلکہ صلیب کی لڑائیاں لڑتا ہے۔"
(سیاست بابت ۱۹ ستمبر ۱۹۲۵ء)

## برطانیہ کا پٹھو ابن سعود، مسٹر محمد علی کا فتوے

مشہور لیڈر جناب مسٹر محمد علی صاحب ایڈیٹر "ہمدرد" کامریڈ نے (جو آج کل ابن سعود کے خاص نعت خوانوں میں داخل ہیں) اس تقریر میں جو آپ نے خلافت کانفرنس کراچی میں فرمائی تھی۔ ابن سعود کے متعلق فرمایا کہ:

"اگر کسی وقت شریف مکہ امیر فیصل برطانیہ کے برخلاف ہو جائیں تو بنظر حفظ ماتقدم ایک دوسرے پٹھو کو بھی تیار کر لیا ہے۔ اور وہ ابن سعود ہے۔ جسے ساٹھ ہزار پونڈ (۹ لاکھ روپیہ) سالانہ دیئے جاتے ہیں۔ تاکہ بوقت ضرورت اس کو شریف کی جگہ بٹھا دیا جائے۔" (تقاریر مسٹر محمد علی صاحب مطبوعہ غنی المطابع دہلی حصہ دوم ص۷۶)
(فتنہ نجدیت کے ڈھول کا پول ص۱۲)

### سردار محمد حسنی بی اے کا بیان

سردار محمد حسنی بی اے بھی جو کہ سوانح ابن سعود کے مورخ ہیں۔ عبدالعزیز بن سعود جو کہ وہابیہ نجدیہ کے مجدد ہیں کے متعلق انگریزوں کے وظیفہ خوار ہونے کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"عبدالعزیز ابن سعود کو بھی پانچ ہزار پونڈ ماہوار کا وظیفہ انگریزوں کی طرف سے ملتا تھا۔"

سردار محمد حسنی نے اس وظیفہ کے جاری رہنے کی مدت بھی لکھی ہے کہ:



"ابن سعود کا ماہانہ وظیفہ ۱۹۱۷ء سے شروع ہو کر مارچ ۱۹۲۱ء تک جاری رہا۔" (سوانح حیات سلطان ابن سعود ص۴۹ مطبوعہ جالندھر)

### مولوی ظفر علی خاں

مولوی ظفر علی خاں ایڈیٹر اخبار زمیندار نے بھی ایک رباعی لکھی ہے۔ جس میں ابن سعود کا تعارف اس طرح کرایا ہے:

ابن سعود کیا ہے؟ فقط اک حرم فروش
برطانیہ کی زلف گرہ گیر کا اسیر
اسلامیوں پہ اس نے برسوائیں گولیاں!
پھر کیوں نہ کشتنی ہو زمیندار کا مدیر

(نگارستان ص۲۵۲ از ظفر علی خاں)

قارئین حضرات! سعودی حکومت میں آل سعود اور آل شیخ دو خاندان مشہور ہیں۔ یہ دونوں باہمی پروگرام طے کرتے ہیں بعد ازاں اس پر عملدرآمد ہوتا ہے سعودی حکومت نے جو مزارات مقدسہ کو مسمار کیا تھا یہ ان کے مجدد اور بڑے محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تعلیم اور طریقہ کے مطابق تھا۔ کیونکہ نجدی نے خود اپنے ہاتھ سے مزارات مقدسہ کو ڈھایا اور مسلمانوں پر ظلم و ستم کیا جو کہ درج کیا جاتا ہے۔

### محمد بن عبدالوہاب نجدی کا خود قبروں کو مسمار کرنا

شیخ الوہابیہ محمد بن عبدالوہاب نجدی نے خود بھی قبروں کو مسمار کیا۔ لوگوں کو پیسے کا بھی لالچ دیا۔ چنانچہ وہابیہ کے پروفیسر محمد شریف اشرف خود ہی رقمطراز ہیں کہ:

"شیخ (محمد بن عبدالوہاب نجدی) حریملا چھوڑ کر جب عیینہ میں داخل ہوا تو امیر عیینہ عثمان بن معمر نے ان کا بہت زیادہ اکرام کیا۔ اور آپ کے ساتھ پورا تعاون اور مدد کا وعدہ دیا۔ اس صلہ اور رابطہ کو اور زیادہ مضبوط کرنے کے لیے امیر عثمان بن معمر نے اپنے بھائی کی بیٹی جوہرہ

بنت عبداللہ بن معمر سے ان کی شادی کر دی۔ شیخ نے پورے زور سے دعوت و تبلیغ کا کام شروع کر دیا۔

شیخ کے ساتھ ستر آدمیوں کی ایک جماعت تھی جس میں امیر عثمان بن معمر بھی تھے۔ انہوں نے چند ہی دنوں میں تمام درختوں، قبوں اور قبروں کا صفایا کر دیا۔

## حضرت زید بن خطاب رضی اللہ عنہ کا قبہ گرانا

اس کے بعد شیخ نے ارادہ کیا۔ حضرت زید بن الخطاب (رضی اللہ عنہ) کی قبر کو گرائیں۔ جو کہ جلیلہ میں تھی۔ امیر عثمان بن معمر سے فرمایا۔ کہ ہمیں اس قبہ کے گرانے کی اجازت دو انہوں نے کہا کہ آپ کو پوری اجازت ہے۔ شیخ نے فرمایا کہ اہل جلیلہ کا ڈر ہے کہ وہ ہم پر نہ ٹوٹ پڑیں۔ اس لیے میں اکیلا اس کو نہیں گرا سکتا جب تک کہ آپ ہمارے ساتھ نہ ہوں۔ امیر عثمان نے کہا میں آپ کے ساتھ ہوں۔ چنانچہ وہ چھ سو آدمیوں کو ساتھ لے کر چلے۔ جب اس کے قریب پہنچے تو اہل جلیلہ ان کو روکنے کے لیے آئے۔ جب امیر عثمان نے ان کو دیکھا کہ وہ روکنا چاہتے ہیں۔ تو اپنے ساتھیوں کو جنگ کرنے کے لیے تیار رہنے کا حکم دے دیا۔ جلیلہ والوں نے جب دیکھا کہ یہاں تو لڑائی کی نوبت آگئی ہے۔ تو وہ انہیں چھوڑ کر چلے گئے۔ جب توڑنے کا وقت آیا تو امیر عثمان نے توڑنے سے انکار کر دیا۔ اور کہا کہ آپ خود توڑیں۔ چنانچہ شیخ نے کدال لے کر اپنے ہاتھ سے اس کو پیوست کر دیا۔ (مجموعۃ التوحید ص ۳۳ از پروفیسر محمد شریف اشرف لائل پوری) (رمز الجہاد ص ۱۳۹، ۱۴۰)



عبدالعزیز بن باز کی کتاب "محمد بن عبدالوہاب" میں ہے کہ

فَقَالَ الشَّيْخُ لِلْأَمِيْرِ عُثْمَانَ بْنَ مَعْمَرٍ لَا بُدَّ مِنْ هَدْمِ هٰذِهِ الْقُبَّةِ الَّتِيْ عَلٰى قَبْرِ زَيْدِ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ وَهُوَ أَخُوْ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ أَمِيْرِ الْمُؤْمِنِيْنَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُمَا وَكَانَ مِنْ جُمْلَةِ الشُّهَدَاءِ فِيْ قِتَالِ مُسَيْلَمَةِ الْكَذَّابِ فِيْ عَامِ ١٢ مِنَ الْهِجْرَةِ النَّبَوِيَّةِ قَدْ بُنِيَ عَلٰى قَبْرِهِ قُبَّةٌ فِيْمَا يَذْكُرُوْنَ فَوَافَقَهُ عُثْمَانُ كَمَا تَقَدَّمَ وَهُدِمَتِ الْقُبَّةُ۔

شیخ محمد بن عبدالوہاب نے امیر عثمان بن معمر کو کہا کہ زید بن خطاب کی قبر پر جو قبہ ہے اس کو گرانا ضروری ہے۔ زید بن خطاب امیر المومنین حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہما کے بھائی تھے۔ نیز مسیلمہ کذاب کے ساتھ ۱۲ ہجری میں جنہوں نے جنگ کی تھی ان میں سے تھے۔ ان کی قبر پر قبہ بنایا گیا تھا۔ جس میں لوگ ذکر کرتے تھے۔ عثمان نے محمد بن عبدالوہاب کا حکم مان لیا اور قبہ کو گرا دیا۔

(محمد بن عبدالوہاب ص ۲۶، ۲۷ مطبوعہ سعودیہ)

هَدَمُوْا مَا فِيْهَا مِنَ الْقُبَابِ الَّتِيْ بُنِيَتْ عَلٰى قَبْرِ خَدِيْجَةَ وَغَيْرِهٖ فَأَزَالُوا الْقُبَابَ كُلَّهَا۔

حضرت خدیجہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی قبر پر جو قبے تھے وہ بھی گرا دیے پس تمام قبوں کو ضائع کر دیا۔

(محمد بن عبدالوہاب ص ۴۲)

## پیر مہر علی شاہ گولڑوی علیہ الرحمۃ کی تصدیق

عارف ربانی، غوث صمدانی حضرت پیر مہر علی شاہ صاحب گولڑوی علیہ الرحمۃ نجدیوں کے ظلم و ستم اور شعائر اسلامی سے توہین آمیز حرکات کی تصدیق فرماتے ہیں کہ:

"ابن سعود کا بیٹا عبدالعزیز اس کا جانشین ہوا۔ جو کہ شجاعت

اور ہمت میں اپنے باپ سے بڑھ کر نکلا۔ اور محمد بن عبدالوہاب کا اعتقاد اور قواعد کے مطابق دعوت دینِ وہابیہ بزورِ شمشیر شروع کر دی۔ پس جبکہ عرب کے کسی قبیلہ کو اپنا مطیع بنانا چاہتا تو اوّلاً کسی ایک کو تفہیم کے لیے بھیجتا تاکہ وہ اُس کے اعتقاد کے مطابق تفسیر و تاویل قرآن کو مانے۔ پس اگر وہ اُس کا اعتقاد قبول کر لیتا۔ تو اُس کو امن دے دیتا ورنہ اُس کو بیخ و بنیاد اکھیڑ کر اُس کے تمام اموال و مویشی غارت کر لیتا لیکن بچّوں اور عورتوں کا تعرض نہیں کرتا تھا۔ اور مطیع قبیلوں سے ہر قسم کے اموال اور نقود میں سے عشر لیتا۔ چنانچہ رفتہ رفتہ وہابیہ کی طاقت بحرِ احمر اور بحرِ فارس اور حلب اور دمشق و بغداد کے اطراف و اکناف تک پھیل گئی حتّٰی کہ عبدالعزیز بن سعود کے مرنے کے بعد بتاریخ ۸ / محرم ۱۲۱۸ھ مسعود بن عبدالعزیز ایک لشکرِ کثیر کے ساتھ کعبۃ اللّٰہ پر حملہ آور ہوا۔ اور خاص خانۂ کعبہ میں خونریزی کی جس کی شان بقول قرآن ہے۔ مَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا لیکن اس نے آمن کو غیر امن بنا دیا۔ اور حدودِ حرم میں جنگلی بھیڑیا بھی قدرتی ادب کے لحاظ سے ہرن کا تعاقب بمجرد داخل ہونے کے چھوڑ دیتا ہے۔ اس وہابی بھیڑیے کے پنجہ سے حرم حل ہو گیا۔ اور چاروں مصلّے جلا دیئے گئے اور قبّے گرا دیئے گئے اور اُن میں بول و براز کر کے تحقیر کی گئی۔ اور اسی محرم کے پہلے ہفتہ میں اُس نے ایک رسالہ ابنِ عبدالوہاب کا اہلِ مکہ کی طرف بطورِ حجّت و دعوت بھیجا جس کی اصل عبارت کا ایک جملہ نقل کیا جاتا ہے۔ تاکہ اس کے دیکھنے سے مشتے نمونہ از خروارے عبرت کا باعث ہو۔ چنانچہ لکھا: فَمَنِ اعْتَقَدَ اَنَّهٗ اِذَا ذُكِرَ اِسْمُ نَبِيٍّ فَيَطَّلِعُ هُوَ عَلَيْهِ صَارَ مُشْرِكًا وَهٰذَا الْاِعْتِقَادُ شِرْكٌ سَوَاءً كَانَ مَعَ نَبِيٍّ اَوْ وَلِيٍّ



اَوْ مَلَكٍ اَوْ جِنِّيٍّ اَوْ صَنَمٍ اَوْ وَثَنٍ وَسَوَاءً كَانَ يَعْتَقِدُ حُصُوْلَهٗ بِذَاتِهٖ اَوْ بِاِعْلَامِ اللّٰهِ تَعَالٰى بِاَيِّ طَرِيْقٍ كَانَ يَصِيْرُ مُشْرِكًا وَمَنِ اعْتَقَدَ النَّبِيَّ وَغَيْرَهٗ وَلِيَّهٗ وَشَفِيْعَهٗ فَهُوَ وَاَبُوْجَهْلٍ فِي الشِّرْكِ سَوَاءٌ اَمَّا السَّابِقُوْنَ فَاللَّاتُ وَالسَّوَاعُ وَالْعُزّٰى وَاَمَّا اللَّاحِقُوْنَ مُحَمَّدٌ وَعَلِيٌّ وَعَبْدُالْقَادِرِ وَمَنْ لَمْ يَقُلْ فِيْ حَاجَتِهٖ يَا اَللّٰهُ وَقَالَ يَا مُحَمَّدُ وَاِنِ اعْتَقَدَ عَبْدًا غَيْرَ مُتَصَرِّفٍ فِي الْكُلِّ صَارَ مُشْرِكًا وَكَفَاكَ قُدْوَةً فِيْ ذٰلِكَ شَيْخُنَا تَقِيُّ الدِّيْنِ ابْنُ تَيْمِيَّةَ وَقَدْ ثَبَتَ اَنَّ السَّفَرَ اِلٰى قَبْرِ مُحَمَّدٍ وَمَشَاهِدِهٖ وَمَسَاجِدِهٖ وَاٰثَارِهٖ وَقَبْرِ اَيِّ نَبِيٍّ اَوْ وَلِيٍّ وَسَائِرِ الْاَوْثَانِ شِرْكٌ اَكْبَرُ یعنی جو کوئی یہ اعتقاد کرے کہ نبی کا نام لینے سے نبی اُس پر مطلع ہو جاتا ہے۔ تو وہ مُشرک ہو جاتا ہے۔ پھر یہ اعتقاد خواہ کسی نبی کے ساتھ ہو یا ولی یا فرشتہ یا جن یا بھوت یا صنم یا بُت کے ساتھ ہو پھر خواہ یہ اعتقاد کرے کہ اس کا علم اس نبی وغیرہ کو بذاتہٖ حاصل ہوتا ہے۔ یا اللّٰہ تعالےٰ کے اعلام سے الغرض جس طریق سے یہ اعتقاد ہو مشرک ہو جاتا ہے۔ اور جو کوئی نبی وغیرہ کو اپنا ولی اور شفیع ہونا اعتقاد کرتا ہے تو وہ اور ابوجہل دونوں شرک میں برابر ہیں۔ پہلے بُت لات اور سواع اور عزّیٰ تھے لیکن پچھلے بُت محمّد اور علی اور عبدالقادر ہیں۔ جو شخص اپنی حاجت کے وقت یا اللّٰہ نہیں کہتا اور یا محمّد کہتا ہے۔ اگرچہ اس کا بندہ عاجز سب باتوں میں اعتقاد کرتا ہے تو بھی مُشرک ہو جاتا ہے۔

پس مکہ کو غارت کر کے اس نے ۱۲۰۴ھ میں مدینہ منورہ پر چڑھائی اور ایسا تاراج کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حجرہ مبارک کو توڑ کر خزائن بے شمار لے گیا۔ کہا جاتا ہے کہ ساٹھ اونٹوں پر لاد کر لے گیا۔ چنانچہ عبداللہ بن سعود بن عبدالعزیز نے جبکہ وہ محمد علی پاشا کے سامنے گرفتار کر کے لایا گیا تو اس کے پاس سے ایک صندوق ملا۔ جس میں سے تین سو لولوئے آبدار کلاں اور کئی دانے زمرد کلاں کے نکلے اور اقرار کیا کہ یہ صندوق حجرہ نبویہ میں سے اس کے والد سعود نے نکالا تھا۔ پس سعود نے فقط اسی غارت پر اکتفا نہ کی۔ بلکہ مولد نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ابوبکر صدیق اور علی بن ابی طالب اور خدیجۃ الکبریٰ رضی اللہ عنہم کے قبّے بھی گرا دیئے۔ اس خیال سے کہ یہ بھی اصنام ہیں۔ اور روضہ رسول کریم کے گنبد پر چڑھ کر جب گرانے لگا تو عجب قدرت ظاہر ہوئی کہ سارے وہابی سرنگوں گر کر مرے اور اسی اثناء میں آگ کا ایک شعلہ ایسا نکلا جس نے بہتوں کو جلایا۔ اور اسی طرح ایک اژدہا حضرت موسیٰ کے اژدہا کی طرح نکلا۔ جس نے قوم فرعون کی طرح افواجِ وہابیہ کا تعاقب کیا۔ اور اتنے میں بحکم سلطانِ المعظم محمد علی پاشا خدیو مصر مقرر ہوا۔ اور اس کا بیٹا طوسون جس کے ساتھ سید احمد طحطاوی محشی درِ مختار بھی مصر آئے تھے۔ بحکم والدِ خود ایک لشکرِ عظیم کے ساتھ مدینہ منورہ کے دروازہ پر وہابیہ کی بیخ کنی کے لیے آپہنچا۔ اور ملک عرب اس ناپاک فرقہ سے پاک ہو گیا۔" (سیف چشتیائی ص۱۰۱، ۱۰۲)

علامہ محمد عبدالرحمٰن سلہٹی علیہ الرحمۃ لکھتے ہیں کہ:

"فتنۂ وہابیت کا قلع قمع کرنے کے لیے سلطان محمود خان نے والیٔ مصر محمد علی پاشا کو مقرر کیا۔ وَمِنْ ذَالِكَ الزَّمَانِ



مَزِقَتْ جَمْعُهُمْ وَ شَتِّتَتْ شَمْلُهُمْ وَتَفَرَّقُوْا فِی الْبِلَادِ۔ وَسُمُّوْا بِاَهْلِ الْحَدِيْثِ وَ لَا يَلِيْقُ لَهُمْ مَا لُقِّبُوْا بِهٖ بَلْ هُمْ اَهْلُ الْبِدْعَةِ وَ الضَّلَالَةِ۔

اس فتنے کو ختم کرنے کے لیے سلطان محمود خاں نے والیٔ مصر محمد علی پاشا کو مقرر کیا۔ جب انہوں نے یہ دیکھا کہ وہابیوں کا شیرازہ بکھر گیا۔ اور مختلف شہروں کو چلے گئے ہیں تو انہوں نے اپنے آپ کو اہلحدیث کہلانا شروع کر دیا۔ حالانکہ یہ لقب ان کو زیبا نہیں۔ کیونکہ یہ اہلحدیث نہیں بلکہ بدعتی اور گمراہ لوگ ہیں۔"

(سیف الابرار علی المسلول الفجار ص۱۲)

## مقابر کی بے حرمتی پر حسرت موہانی کی وہابیوں سے بیزاری

مولانا حسرت موہانی نے لکھنؤ میں مشاورتی کانفرنس کے خطبۂ صدارت میں سرزمینِ حجاز میں نجدی وہابیوں کی بربریت اور ظلم و تشدد کو ان کے مذہبی عقائد کی بناء قرار دیتے ہوئے نجدیوں سے بیزاری کا اظہار ان الفاظ میں کیا ہے:

"حضرات آج کے اجتماع کا مقصد سوائے اس کے اور کچھ نہیں ہے کہ ابنِ سعود اور اہلِ نجد کے ہاتھوں سرزمین حجاز میں مقابر و مساجد کی تباہی اور بالقصد بے حرمتی کے جو ناشائستہ حرکات اس وقت تک سرزد ہو چکے ہیں۔ ان کی نسبت ہم اپنی انتہائی بیزاری کا ایک قطعی اور آخری اعلان کر دیں۔ اور چونکہ نجدیوں کی اس وحشت اور بربریت کے محرک ان کے مذہبی عقائد ہیں جن پر وہ اس وقت تک سختی کے ساتھ قائم ہیں۔ اور رہیں گے اور جن کے وثوق پر وہ "تخریب حرم" کو کمال بے باکی سے "تطہیر حرم" کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ اس لیے آئندہ کے لیے

بھی ان سے کسی بہتر طرزِ عمل کی توقع نہ رکھتے ہوئے صاف کہہ دیں کہ مقاماتِ مقدس پر ان کی حکومت یا اقتدار کو ہم کسی حیثیت سے اور کسی حالت میں منظور یا گوارا نہیں کر سکتے۔ مسلمانانِ ہند کی اکثریت کا عقیدہ کیا ہے۔ حامیانِ ابن سعود یعنی زاہدانِ خشک و مخالفینِ تصوف میں سے ہر ایک اس بات کا بصورت شکوہ سنجی مقر ہے۔ دیگر مسلمانانِ ہند کی اکثریت نجدیوں کے حجازی کارگزاریوں کے خلاف اور اس لیے ابن سعود سے یک قلم بیزار ہے۔

(خطبۂ صدارت سید الاحرار مولانا حسرت موہانی طبع ۵، ص ۸)

مخالفینِ ابنِ سعود میں سے مولانا عبد الباری صاحب فرماتے ہیں کہ:

"جب نجدی مدینے کو حرم سمجھتے ہیں تو پھر اس پر حیرت ہے کہ انہوں نے مدینے پر حملہ کرنے کی کیوں جرأت کی۔ جبکہ مدینہ والوں نے ان پر کسی قسم کا حملہ نہیں کیا۔ وہ نہ حسین کے طرفدار تھے اور نہ ترکوں کے مقابلے میں وہ کبھی حسین کی طرف سے لڑے۔ ابنِ سعود کو لازم تھا کہ صرف جدے سے لڑتے۔ مدینے پر حملہ کی ضرورت نہ تھی۔" (خطبۂ صدارت سید الاحرار مولانا حسرت موہانی ص ۱۳)

## نجدیوں کو مکر و فریب کے گر ان کے ہندوستانی حامیوں نے سکھائے ہیں

حسرت موہانی نے ہندوستانی وہابیوں کو بھی نجدیوں کے مکر و فریب میں اُستاد قرار دیتے ہوئے لکھنؤ میں کہا کہ:

"بعض حضرات کا خیال ہے کہ اگر ابنِ سعود افہام و تفہیم صلح و مصالحت اور رائے عامہ کی قوت سے اپنے تصلب کو چھوڑ دے اور حجاز میں اسلامی مصالح کی حفاظت کا ذمہ



لے۔" (اخبار الجمعیۃ دہلی ۱۰ ستمبر ۱۹۲۵ء) تو ہمیں بھی مخالفت سے باز آجانا چاہیئے۔ ہمارے نزدیک اس قسم کے وعدے بوجوہِ ذیل قابلِ اعتبار نہیں ہو سکتے۔

اول اس لیے کہ جب تک اہلِ نجد کے عقائد نہ بدلیں جس کی کوئی وجہ یا اُمید نظر نہیں آتی۔ اس وقت تک ان کے ہاتھوں تخریب آثارِ متبرکہ کا خطرہ رفع نہیں ہو سکتا۔ دوم اس لیے کہ اہلِ نجد کے ہندوستانی حامیوں نے ان لوگوں کو مکر و فریب کے ایسے ایسے گر سمجھا دیئے ہیں۔ جن کے ہوتے ہوئے انہیں نقضِ عہد میں ذرا بھی دشواری محسوس نہ ہوگی۔ اور وہ بریت کے الزام سے مندرجہ ذیل باتوں میں سے کوئی نہ کوئی عذر پیش کر کے اپنے تئیں بری الذمہ سمجھ لیا کریں گے۔

(۱) یہ کام ہمارے غیر ذمہ دار اور متشدد افراد نے کیا ہے۔

(۲) یہ فعل ہم سے عداوتاً سرزد نہیں ہوا۔ بلکہ کشمکشِ جنگ و جدال کا اضطراری نتیجہ ہے۔

(۳) جن آثار کی توہین کا ہم پر الزام ہے۔ ان کی اصلیت ہی مشتبہ ہے۔ پھر ان کی توہین کیسی۔

(۴) فقہاء و اہلِ ظاہر کی رائے میں مزاروں اور قبوں کا بنانا ناجائز ہے۔ اس لیے ہمارا فعل تائید و توصیف کا مستحق ہے۔ نہ کہ زجر و توبیخ کا۔

(۵) یہ فعل ہم نے نہیں کیا بلکہ حامیانِ شریف نے محض ہمیں بدنام کرنے کے لیے خود کیا ہے۔ اور بعد میں ہمارا نام لگا دیا۔"

(خطبۂ صدارت سید الاحرار مولانا حسرت موہانی ص ۹)

دیوبندی مولوی بہاؤ الحق قاسمی عبد العزیز بن سعود کے متعلق رقمطراز ہیں"

"عبدالعزیز ابنِ سعود موجودہ امیرِ نجد نے مکہ معظمہ پر قابض ہونے کے بعد مخصوص عقائد کے پروپیگنڈا کے سلسلہ میں کتاب "مجموعۃ التوحید" کو شائع کرکے گذشتہ حج کے موقع پر مفت تقسیم کیا۔ اس مجموعہ میں مختلف رسائل ہیں۔ جن کے نام بھی مختلف ہیں۔ مگر صفحات کا نمبر مسلسل ہے۔ یہ کل مجموعہ ۴۰۹ صفحات پر مشتمل ہے۔

ایک اور مستقل رسالہ "الھدایۃ السّنیۃ" کے نام سے ابنِ سعود کے حکم سے شائع ہوا ہے۔ وہ بھی میں نے سرسری طور پر دیکھا ہے۔ اس میں بھی خرافات کا ایک ذخیرہ موجود ہے۔ لیکن بخوفِ تطویل نمونہ کے طور پر صرف مجموعہ مذکورہ کی چند عبارتیں[2] معہ ترجمہ ذیل میں نقل کرتا ہوں۔"

۱۔ نبیِ کریم سے توسّل ناجائز
۲۔ اسالک بنبیک کہنا بھی مکروہ۔
۳۔ نبیِ کریم سے طلبِ شفاعت حرام۔
۴۔ امامِ رازی و دیگر اُمّت کی تکفیر۔
۵۔ مصنف قصیدہ بردہ شریف پر کفر کا فتویٰ۔

ناظرین! دیکھئے امام فخرالدین رازی رحمۃ اللہ علیہ ایسے ستونِ اسلام اور دوسرے بزرگوں کو کس طرح صاف الفاظ میں توحید سے جاہل

---

[1] اس کتاب کا اُردو ترجمہ پاکستان کے غزنوی خاندان کے اسماعیل غزنوی سے حکومتِ نجد نے کرا کر جس کا نام تحفہ وہابیہ ہے مفت تقسیم کیا۔
[2] فقیر صرف قاسمی صاحب نے جو سُرخیاں نجدی عقائد کی لکھی ہیں وہ درج کر رہا ہے۔ (فقیر قادری)



قرار دے کر نجدیوں نے اپنی خباثت کا ثبوت دیا ہے۔ اور کس طرح قصیدہ بردہ شریف کو شرک کہہ کر اس کے بزرگ مصنف اور اُس کے پڑھنے والوں کو جن میں ہزاروں علماء و صلحاء بھی داخل ہیں۔ مُشرک بنا کر کُفر پروری کا مظاہرہ کیا گیا ہے۔

چوں خُدا خواہد کہ پردہ کس درد
میلش اندر طعنۂ پاکاں بُرد

اِن عبارات کو پڑھ کر شیخ الاسلام علامہ زینی دحلان محدّث شافعی رحمۃ اللہ علیہ کے اُس قول کی پُوری تصدیق ہو جاتی ہے کہ نجدی چھٹی صدی کے بعد تمام مسلمانوں کی تکفیر کرتے ہیں۔

کانوں سے سُنا کرتے تھے جادو بھی ہے اک شئے
آنکھوں سے تیری نرگسِ فتاں نے دکھا دیا

(فتنۂ نجدیت کے ڈھول کا پول ص۱۲ تا ۱۶ مطبوعہ امرتسر)

مولوی بہاؤالحق قاسمی تمام مُسلمانوں کو نجدیوں کی اسلام دوستی کے متعلق غور و خوض کی دعوت دیتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ:

"اہلِ اسلام خود اندازہ لگالیں کہ ایسی خطرناک جماعت کا مرکزِ اسلام کے تسلط مقاصد اسلامیہ کے لیے کس حد تک مفید ہو سکتا ہے۔ (فتنۂ نجدیت کے ڈھول کا پول ص۱۸)

چنانچہ نجدیوں کو اسلام سے قطعاً کوئی تعلق نہ ہونے کی ایک واضح دلیل یہ ہے کہ وہابیوں نے عبدالعزیز کے قاتل کو زندہ جلا دیا۔ حالانکہ پیارے مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے دُشمن کو زندہ جلانے سے منع بھی فرمایا ہے۔

مورخ حسنی بی۔ اے نے قاتل کو زندہ جلانے کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے۔

## عبدالعزیز بن سعود کا قتل اور نجدیوں کا قاتل کو زندہ جلانا

۴ر نومبر ۱۸۰۳ء کا واقعہ ہے کہ عبدالعزیز ظہر کی نماز میں امامت کر رہا تھا۔ کہ مقتدیوں میں سے ایک شخص آگے بڑھا۔ اور عبدالعزیز کے سینے میں خنجر گھونپ دیا۔ یہ شخص شیعہ تھا۔ دو برس پیشتر اس کے اہل و عیال کربلائے معلیٰ میں تہہ تیغ کیئے گئے تھے۔ یہ شخص انتقام کی غرض سے درعیہ آیا۔ اور دو برس تک وہابی بنا مناسب موقع کی تاک میں لگا رہا۔ موقعہ غنیمت جان کر وار کر دیا عبدالعزیز صدمہ سے جانبر نہ ہو سکا وہابیوں نے قاتل کو زندہ جلا دیا۔ لیکن وہ انتقام لے چکا تھا۔ اور ظلم و فساد کے بانی کو موت کی گہری نیند سلا چکا تھا۔ اس واقعہ سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس وقت مسلمانانِ عالم وہابیوں کی حرکات کو کس نگاہ سے دیکھتے تھے۔

(سوانح حیات سلطان ابن سعود صفحہ ۴۸،۴۹)

دشمن کو آگ میں زندہ جلانے کی ممانعت پیارے مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم سے حدیث صحیح میں درج ہے۔

## دشمن کو آگ میں جلانے کی ممانعت

سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے مروی ہے کہ امام الانبیاء علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام نے فرمایا۔

اِنِّیْ کُنْتُ اَمَرْتُکُمْ اَنْ تُحَرِّقُوْا فُلَانًا وَّ فُلَانًا بِالنَّارِ وَاِنَّ النَّارَ لَا یُعَذِّبُ بِهَا اِلَّا اللّٰهُ فَاِنْ اَخَذْتُمُوْهُمَا فَاقْتُلُوْهُمَا۔

میں نے تم کو فلاں اور فلاں کو جلانے کا حکم دیا تھا۔ (اب ایسا نہ کرنا کیونکہ آگ کے ساتھ صرف اللہ تعالیٰ عذاب دیتا ہے۔ اگر ان دونوں کو پکڑ لو تو قتل کر دینا۔ (صحیح بخاری شریف صفحہ ۴۱۵ ج ۱ مطبوعہ قصور صفحہ ۱۰ ج ۲ مطبوعہ مصر)

## سلطان ابن سعود کو علامہ اقبال علیہ الرحمۃ کا خطاب

شاعر مشرق، عاشق رسول علامہ اقبال علیہ الرحمۃ



ارمغان حجاز میں عبدالعزیز ابن سعود سے یوں خطاب فرماتے ہیں۔

تو ہم آں مے بگیر از ساغر دوست — کہ باشی تا ابد اندر بر دوست
سجودے نیست اے عبدالعزیز ایں — بروبم از مژہ خاکِ درِ دوست

اس تشریح میں پروفیسر یوسف سلیم چشتی یوں رقمطراز ہیں۔

بنیادی تصور:۔ چونکہ نجدی وہابی سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت نہیں کرتے اس لیے اقبالؒ نے سچے عاشق رسول کی حیثیت سے سلطان ابن سعود نجدی کو عشق رسول کا پیغام دیا ہے۔ اور نجدیوں کے اس اعتراض کا کہ اہل سنت حضور کے روضہ مبارکہ کو سجدہ کرتے ہیں۔ جواب دیا ہے کہ اے عبدالعزیز جسے تو اپنی کم فہمی کی بناء پر سجدہ سے تعبیر کرتا ہے۔ یہ سجدہ تو نہیں ہے۔ میں تو اپنے محبوب کے دروازے پر پلکوں سے جھاڑو دے رہا ہوں۔ (شرح ارمغانِ حجاز صفحہ ۱۵۱)

## اسلام کی حقیقت آگاہی سے متعلق ابن سعود علامہ اقبال کے سامنے فقیر ہے

شاعر مشرق علامہ اقبال نے ابن سعود کی توحید پر تبصرہ کرتے ہوتے فرمایا ہے۔

تو سلطانِ حجازی من فقیرم — ولے در کشور معنی امیرم
جہانے کو ز تخم لا الٰہ است — بیا بنگر بآغوشِ ضمیرم

پروفیسر یوسف سلیم اس کی تشریح کرتے ہوتے فرماتے ہیں:۔

"اے ابن سعود تو نجد و حجاز کا حکمران ہے اور میں تیرے سامنے اگرچہ فقیر ہوں لیکن جہاں تک اسلام کی حقیقت سے آگاہی کا سوال ہے۔ تو میرے سامنے فقیر ہے۔ اور میں امیر ہوں۔ وہ جہاں جو توحید الٰہی کے عقیدہ اور اس کے افتقار سے پیدا ہوتا ہے میرے دل میں بخوبی جلوہ گر ہے" (شرح ارمغانِ حجاز صفحہ ـــ)

دیوبندیوں کے مولوی بہاؤ الحق قاسمی نے اپنے رسالہ فتنہ نجدیت کے ڈھول کا پول میں۔

# کفری ٹکسال کے نئے نئے سکے

## وہابیوں کے بنائے ہوئے کافروں کی مختصر فہرست

کی سرخی دے کر لکھا ہے کہ :

"نجدی طائفہ مسلمانوں کو کافر بنانے کا جس قدر شوق رکھتا ہے وہ تمام کافر گروں کے جذباتِ تکفیر سے بڑھ چڑھ کر ہے۔ ان کے مخترعہ عقائد کی کسوٹی پر نہ صرف بریلوی، نہ صرف دیوبندی نہ صرف فرنگی محلی بلکہ ہمارے ہاں کے غیر مقلدین۔ کارکنانِ خلافت حامیانِ نجدیہ بھی مسلمان ثابت نہیں ہو سکتے۔ بلکہ میں عرض کرتا ہوں کہ خود نجدی طائفہ بھی اپنے عقائد کی بناء پر کافر ہوا جاتا ہے میں ان کے ایسے عقائد کی نہایت مختصر فہرست ہدیۂ ناظرین کرتا ہوں۔

(۱) کافروں سے مدارت کرنے والا کافر (۲) کافروں کے کہنے پر عمل کرنے والا کافر۔ (۳) کافروں کو امراء اسلام کے پاس لے جانے والا اور ان کو ہم مجلس بنانے والا کافر (۴) کافروں سے کسی امر میں مشورہ کرنے والا کافر (۵) مسلمانوں کے امور میں سے کسی ایک مثلاً مسئلہ امارت (و خلافت) وغیرہ میں کافروں سے کام لینے والا کافر۔ (۶) کافروں کے پاس بیٹھنے والا اور ان کے ہاں جانے والا کافر (۷) کافروں سے خوش مزاجی کے ساتھ پیش آنے والا کافر (۸) کافروں کا اکرام کرنے والا کافر۔ (۹) کافروں سے امن طلب کرنے والا کافر۔ (۱۰) کافروں



کی خیر خواہی کرنے والا کافر (۱۱) کافروں سے مصاحبت و معاشرت رکھنے والا کافر (۱۲) کافروں کو سردار کہنے والا کافر۔ (۱۳) علمِ طب جاننے والے کو "حکیم" کہنے والا کافر (۱۴) کافروں کے ملک میں ان کے ساتھ رہنے والا کافر۔

یہ مختصر فہرست ہے۔ ان لوگوں کی جو نجدیوں کے نزدیک کافر ہیں۔ یہ فہرست کتاب مذکور (مجموعۃ التوحید) کے صفحہ ۸۶، ۸۷ سے نقل کی گئی ہے۔ بنظر اختصار اصل عربی عبارتیں نہیں لکھی گئیں۔ اصل کتاب دیکھ کر ہر شخص تشفی کر سکتا ہے۔

میں ان کے مذکورہ مسائل پر تبصرہ کرنے کی ضرورت نہیں سمجھتا خدا نے جس شخص کو تھوڑی سی عقل بھی عطا فرمائی ہے۔ وہ نتیجہ نکال سکتا ہے۔ کہ نجدی خیالات و مذہب پر قائم رہ کر ہم مسلمانوں کو کسی طرح بھی مسلمان نہیں سمجھ سکتے اور واقعات اس کی تائید کرتے ہیں کہ وہ تمام مسلمانوں کو کافر و مشرک جانتے ہیں چنانچہ طائف شریف میں ان لوگوں نے سینکڑوں بے گناہ مسلمانوں کو کافر و مشرک سمجھ کر شہید کیا۔ جیسا کہ علمائے دیوبند بھی اس کی تصدیق فرما چکے ہیں۔

# ہاتھی کے دانت

میں حیران ہوں کہ ایک طرف تو نجدیوں کا اس قدر تشدد کہ کافروں سے ہر قسم کا مشورہ کرنا۔ ان سے خوش مزاجی کے ساتھ پیش آنا بھی کفر اور دوسری جانب ان کا یہ طرزِ عمل کہ انگریزوں سے رشوت لے کر ترکوں پر حملے کیئے۔ ان کی ناکہ بندی کی۔ خلیفۂ اسلام سے بغاوت

وغدّاری کرتے رہے ۔ برطانیہ کے دوست بنے رہے ۔ اور حال ہی میں خبر آئی کہ جو "زمیندار" وغیرہ میں بھی شائع ہو چکی ہے ۔ کہ جدّہ میں عنقریب ایک کانفرنس منعقد ہونے والا ہے ۔ جس میں نمائندگانِ حجاز و نجد و برطانیہ جمع ہوں گے ۔ میں پوچھتا ہوں کہ جب ہر امر میں کافروں سے مشورہ طلب کرنا کفر ہے تو مسئلہ حجاز ایسے مذہبی معاملہ میں برطانیہ کی شرکت کو منظور کر لینا کہاں کا اسلام ہے ؟

اے قاسمی وہ دھوم تھی نجدی کے زُہد کی !
میں کیا کہوں کہ رات مجھے کس کے گھر ملے

(فتنۂ نجدیت کے ڈھول کا پول صلا ۱۵)

## طائفہ نجدیہ جہنّمی ہے !

دیوبندیوں کے بہاؤ الحق قاسمی صاحب نے اپنے پمفلٹ "فتنۂ نجدیت کے ڈھول کا پول" میں ایک غور طلب نکتہ" کے ہیڈ نگ دے کر نجدیوں کے کفری ٹکسال جدید مذہب کی رُو سے طائفہ نجدیہ کو بھی کافر اور جہنمی قرار دیا ہے ۔ اصل مضمون پیش خدمت ہے ۔

"نجدی مفتی صاف کہتا ہے کہ اگر کوئی شخص اسلام میں داخل ہو کر اسلام سے محبت کرتا ہو ۔ اور اُس کا یہ بھی اعتقاد ہو کہ قبے نہ نفع پہنچا سکتے ہیں ۔ اور نہ نقصان لیکن وہ ان کو نہیں گراتا ۔ تو فقط اس جُرم کے باعث قطعاً و یقیناً کافر ہے ۔ اس کے ساتھ اس حقیقت کو پیشِ نظر رکھا جائے کہ رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کے مزارِ اقدس پر جو گنبدِ خضرا ہے ۔ وہ بھی دوسرے بزرگوں کے مزارت کے قبوں کی طرح ایک قبّہ ہے ۔ اب دو صورتیں



ہیں ۔ یا تو (خاکِ بدہنِ اعداء) اس کو گرا دیا جائے گا ۔ اس صورت میں ابنِ سعود کے وعدوں کی مٹی پلید ہو جائے گی ۔ اور یا وہ اس کو نہیں گرائے گا ۔ لیکن اس صورت میں طائفہ نجدیہ اپنے قول کے مطابق قطعاً کافر اور یقیناً جہنّمی ہو گا ۔

دو گونہ رنج و عذاب است جانِ مجنوں را
بلائے صحبت لیلا و فرقت لیلے !

ناظرین کرام ! وہابیہ نجدیہ کے ظلم و ستم کی داستان آپ نے مستند کتب کے حوالہ جات سے آپ نے پڑھ لی ہے ۔ ایسا ظالم اور خونخوار فرقہ اور گروہ جو عشاقِ رسول کا قتلِ عام بھی کرے اور ساتھ ساتھ اپنے آپ کو موحد مسلمان بلکہ اسلام کا ٹھیکیدار بھی کہلائے مقامِ حیرت نہیں تو اور کیا ہے ۔ اگر وہ ایسی مکاری سے کام نہ کریں تو سادہ لوح مسلمان ان کے دامِ فریب میں کیسے پھنسیں ۔ مسلمانوں کے قاتل کے متعلق فرمانِ باری تعالیٰ ہے ۔

| | |
|---|---|
| مَنْ يَّقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا فَجَزَآؤُهٗ جَهَنَّمُ خَالِدًا فِيْهَا وَغَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَلَعَنَهٗ وَاَعَدَّ لَهٗ عَذَابًا عَظِيْمًا (پ۵ ع ۱۰) | جو کوئی مسلمان کو جان بُوجھ کر قتل کرے تو اس کا بدلہ جہنم ہے کہ مدتوں اس میں رہے اور اللہ نے اس پر غضب کیا ۔ اور اس پر لعنت کی اور اُس کے لیے تیار رکھا بڑا عذاب ۔ |

اس حکمِ ربی کے مطابق امام الوہابیہ محمد بن عبدالوہاب نجدی اور اُس کے متبعین اور اُس کو مجدد اور بزرگ سمجھنے والے جہنمی ، لعنتی ہونے کے ساتھ ساتھ غضبِ الٰہی اور دردناک عذاب کے مستحق ہیں ۔

امام الانبیاء علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام نے کئی سو سال پہلے ہی ان لوگوں کے ظلم و ستم ، عادات و اطوار اور بدعقیدگی کے متعلق خبریں دی ہیں ۔ جو کہ درج کی جاتی ہیں ۔

# محمدؔ بن عبدالوہاب نجدی اور اُس کے متبعین

## (احادیثِ شریفیہ کی روشنی میں)

شیخ الاسلام مفتیٔ حرم شریف علامہ سید احمد بن زینی دحلان مکی اور علامہ جمیل آفندی صدقی زہاوی علیہما الرحمۃ نے اپنی تصانیف میں تحریر فرمایا ہے کہ

قَدْ اَخْبَرَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَنْ ھٰؤُلَآءِ الْخَوَارِجِ فِیْ اَحَادِیْثَ کَثِیْرَۃٍ فَکَانَتْ مِنْ اَعْلَامِ نُبُوَّتِہٖ عَلَیْہِ الصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ لِاَنَّ فِیْھَا اَخْبَارَ الْغَیْبِ وَمِنَ الْاَحَادِیْثِ قَوْلُہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔

بے شک نبی غیب دان حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے احادیث کثیرہ میں ان خوارج کی خبر دے دی ہے۔ یہ علاماتِ نبوت میں سے ہے کہ انہیں غیب کی خبریں معلوم ہیں۔ احادیث شریفہ میں امام الانبیاء محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کا یہ بھی فرمان ہے۔

یَخْرُجُ فِیْ آخِرِ الزَّمَانِ فِیْ بَلَدِ مُسَیْلَمَۃَ رَجُلٌ یُغَیِّرُ دِیْنَ الْاِسْلَامِ۔

آخر زمانہ میں مسیلمہ کذاب کے شہر میں ایک شخص ظاہر ہوگا جو دینِ اسلام کو متغیر کر دے گا۔

علامہ آفندی علیہ الرحمۃ نے یہ بھی فرمان درج کیا ہے کہ:

سَیَظْھَرُ مِنْ نَجْدٍ شَیْطَانٌ

نجد سے ایک شیطان ظاہر ہوگا۔

[1] علامہ دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے تحریر فرمایا ہے کہ یہ تمام احادیث شریفہ صحیح ہیں جن میں بعض تو صحیح بخاری و صحیح مسلم میں ہیں اور بعض دیگر کتب احادیث میں ہیں۔ (الدرر السنیہ ص۴۹)



تَتَزَلْزَلُ جَزِیْرَۃُ الْعَرَبِ مِنْ فِتْنَتِہٖ (الدرر السنیہ ص۴۹ - الفجر الصادق ص۲۲)

جس کے فتنے سے جزیرہ عرب میں زلزلہ برپا ہوگا۔

علامہ دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ ایک روایت مشکوٰۃ شریف میں ہے کہ:

سَیَکُوْنُ فِیْ آخِرِ الزَّمَانِ قَوْمٌ یُحَدِّثُوْنَکُمْ بِمَا لَمْ تَسْمَعُوْا اَنْتُمْ وَلَا آبَاؤُکُمْ فَاِیَّاکُمْ وَاِیَّاھُمْ لَا یُضِلُّوْنَکُمْ وَلَا یَفْتِنُوْنَکُمْ وَاَنْزَلَ اللّٰہُ فِیْ بَنِیْ تَمِیْمٍ اِنَّ الَّذِیْنَ یُنَادُوْنَکَ مِنْ وَّرَآءِ الْحُجُرَاتِ اَکْثَرُھُمْ لَا یَعْقِلُوْنَ وَاَنْزَلَ اللّٰہُ فِیْھِمْ اَیْضًا لَا تَرْفَعُوْا اَصْوَاتَکُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِیِّ قَالَ السَّیِّدُ عَلْوِیُّ الْحَدَّادُ الْمَذْکُوْرُ آنِفًا اِنَّ الَّذِیْ وَرَدَ فِیْ بَنِیْ حَنِیْفَۃَ وَفِیْ ذَمِّ بَنِیْ تَمِیْمٍ وَوَائِلٍ شَیْءٌ کَثِیْرٌ وَیَکْفِیْکَ اَنَّ اَغْلَبَ الْخَوَارِجِ وَاَکْثَرَھُمْ وَاَنَّ الطَّاغِیَۃَ ابْنَ عَبْدِ الْوَھَّابِ مِنْھُمْ۔

آخر زمانہ[1] میں ایسے لوگ ہوں گے جو تم کو ایسی باتیں سنائیں گے جو نہ تم نے سُنی ہیں۔ اور نہ تمہارے باپوں نے سُنی ہیں۔ پس تم اپنے آپ کو ان سے اور ان کو اپنے آپ سے بچاتے رہو۔ کہ وہ تم کو گمراہی اور فتنہ میں نہ ڈال دیں اور بنو تمیم کے متعلق اللہ تعالےٰ نے فرمایا ہے بے[2] شک وہ جو تمہیں حجروں کے باہر سے پکارتے ہیں۔ ان میں اکثر بے عقل ہیں اور اللہ تعالےٰ نے ان کے متعلق یہ بھی نازل فرمایا ہے اپنی آوازیں اونچی نہ کرو اس غیب بتانے والے (نبی) کی آواز سے۔ سید علوی مذکور فرماتے ہیں کہ بنی حنیفہ اور بنی تمیم اور وائل کی مذمت میں تمہارے لیے یہی بات کافی ہے کہ اکثر خوارج انہیں میں سے ہیں۔ اور سرکش ابن عبدالوہاب انہیں میں سے ہے۔ (الدرر السنیہ ص۵۲ مطبوعہ استنبول)

[1] صحیح مسلم شریف [2] سورۃ حجرات پ۲۶

## علامہ سید غلام مصطفےٰ اشاہ صاحب علیہ الرحمۃ

اہلِ سنت وجماعت کی مشہور ومعروف شخصیت علامہ سید غلام مصطفےٰ اشاہ صاحب علیہ الرحمۃ نے اپنی تصنیفِ لطیف (تحفۃ الناظرین ؎) میں تحریر فرمایا ہے کہ:

(صحیح بخاری میں لکھا ہے کہ آخر زمانہ میں ایسے لوگ پیدا ہوں گے کہ وہ تم کو ایسے مسائل سناویں گے کہ نہ تم نے سنیں ہوں گے۔ نہ تمہارے باپ دادوں نے۔ پس مصداق اس کے اب غیر مقلد نجدیہ ہیں جو عقیدہ اہلِ سُنّت وجماعت سے بے خبر ہیں۔ اور تمام عقائد خوارج وظاہریہ بیان کرتے ہیں اور ایسے مسائل غلط اور بے اصل کہتے ہیں۔ جن کا کچھ ثبوت نہیں ہے۔ یہ قرن شیطان فقہ کو بدعت ضلالت کہتے ہیں ؛ (تحفۃ الناظرین صفحہ ۲ مطبوعہ دہلی)

شیخ الاسلام مفتی حرم شریف علامہ دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے جو احادیث شریفہ درج فرمائی ہیں۔ ان میں سے چند یہاں بھی درج کی جاتی ہیں۔

سرورِ عالم نورِ مجسّم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

اَلفتنۃ مِنْ ھٰھُنَا الفتنۃ مِنْ ھٰھُنَا وَاَشَارَ اِلیٰ المشرق و قولُہٗ صَلیَّ اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ سَیَکُوْنُ فِی اُمَّتِیْ اختلاف وَفِرْقَۃ قوم یحسنون الْقِیْلَ وَیُسِیْئُونَ الْفِعْلَ یَقْرَءُ وْنَ الْقُرْآنَ لَا یُجَاوِزُ

فتنہ ادھر سے نکلے گا۔ فتنہ ادھر سے نکلے گا اور مشرق کی طرف اشارہ فرمایا۔ اور یہ ارشادِ مبارک کہ مشرق کی جانب سے کچھ لوگ نکلیں گے جو قرآن پڑھیں گے مگر وہ ان کے گلوں سے تجاوز نہ کرے گا۔ وہ دین سے اس طرح نکل جائیں

؎ تحفۃ الناظرین ۱۲۶۵ھ یعنی آج سے ایک سو بارہ سال پیشتر کی شائع شدہ ہے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)



اِیْمَانُھُمْ تَرَاقِیَھُمْ مِنَ الدِّیْنِ مُرُوقَ السَّھْمِ مِنَ الرَّمِیَّۃِ لَا یَرْجِعُوْنَ حَتّٰی یَعُوْدَ السَّھْمُ اِلیٰ فَوْقِہٖ ھُمْ شَرُّ الْخَلْقِ وَالْخَلِیْقَۃِ طُوْبیٰ لِمَنْ قَتَلَھُمْ اَوْ قَتَلُوْہُ یَدْعُوْنَ اِلیٰ کِتَابِ اللّٰہِ وَلَیْسُوْا مِنْہُ فِیْ شَیْئٍ مَنْ قَتَلَھُمْ کَانَ اَوْلیٰ بِاللّٰہِ مِنْھُمْ سِیْمَاھُمُ التَّحْلِیْقُ۔

گے جس طرح کمان سے تیر۔ دین کی طرف نہ لوٹیں گے۔ جب تک تیر چلہ کی طرف لوٹ آئے۔ وہ تمام مخلوق سے بُرے ہیں جو شخص ان کو قتل کرے یا وہ اسے قتل کریں اسے مژدہ اور بشارت ہو وہ کتاب اللہ کی طرف بلائیں گے۔ مگر قرآن پاک سے ان کو کچھ تعلق نہ ہو گا۔ جو ان کو قتل کرے وہ اللہ تعالےٰ کا مقرب ہو گا۔ ان کی علامات سے سر منڈوانا ایک علامت ہے۔ (الدرر السنیہ صفحہ ۴۹)

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے روایت ہے کہ امام الانبیاء محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔

یَخْرُجُ قَوْمٌ مِنْ قِبَلِ الْمَشْرِقِ یَقْرَءُوْنَ الْقُرْآنَ لَا یُجَاوِزُ تَرَاقِیَھُمْ یَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّیْنِ کَمَا یَمْرُقُ السَّھْمُ مِنَ الرَّمِیَّۃِ ثُمَّ لَا یَعُوْدُوْنَ فِیْہِ حَتّٰی یَعُوْدَ السَّھْمُ اِلیٰ فَوْقِہٖ سِیْمَاھُمُ التَّحْلِیْقُ۔ (کنز العمال شریف صفحہ ۳۴ ج ۶)

مشرق کی طرف سے ایک قوم نکلے گی وہ قرآن پڑھیں گے مگر قرآن ان کے حلق سے نیچے نہ اُترے گا۔ وہ دین سے ایسے نکل جائیں گے جیسے تیر کمان سے پھر وہ دین میں نہ آسکیں گے یہاں تک کہ تیر واپس آسکے گا۔ سر منڈا ہونا ان کی خاص علامت ہو گی۔

شیخ الاسلام علامہ احمد بن زینی دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ نبی غیب دان صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا۔

یَخْرُجُ نَاسٌ مِنَ الْمَشْرِقِ یَقْرَءُوْنَ الْقُرْآنَ لَا یُجَاوِزُ تَرَاقِیَھُمْ کُلَّمَا قَطَعَ قَرْنٌ نَشَأَ قَرْنٌ

مشرق سے کچھ لوگ نکلیں گے۔ جو قرآن پڑھیں گے مگر وہ ان کے حلقوں سے نیچے نہیں اُترے گا۔ جب ایک

حَتّٰی یَکُوْنَ آخِرُھُمْ مَعَ الْمَسِیْحِ الدَّجَّالِ وَقَوْلُہٗ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ سِیْمَاھُمُ التَّحْلِیْقُ۔

قرن رنگ ختم ہو جائے گا تو دوسرا قرن آجائے گا۔ یہاں تک کہ ان میں سے آخر مسیح دجال کے ساتھ ہوگا۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد میں ان کی علامت سر منڈوانا ہے۔

علامہ احمد بن زینی علیہ الرحمۃ یہ روایت نقل فرمانے کے بعد لکھتے ہیں کہ:

تَنْصِیْصٌ عَلٰی ھٰؤُلَاءِ الْقَوْمِ الْخَارِجِیْنَ مِنَ الْمَشْرِقِ التَّابِعِیْنَ لِابْنِ عَبْدِ الْوَھَّابِ فِیْمَا ابْتَدَعَہٗ لِاَنَّھُمْ کَانُوْا یَاْمُرُوْنَ مَنِ اتَّبَعَھُمْ اَنْ یَّحْلِقَ رَاْسَہٗ وَلَا یَتْرُکُوْنَہٗ یُفَارِقُ مَجْلِسَھُمْ اِذَا تَبِعَھُمْ حَتّٰی یَحْلِقُوْا رَاْسَہٗ وَلَمْ یَقَعْ مِثْلُ ذٰلِکَ قَطُّ مِنْ اَحَدٍ مِنَ الْفِرَقِ الضَّالَّۃِ الَّتِیْ مَضَتْ قَبْلَھُمْ فَالْحَدِیْثُ صَرِیْحٌ فِیْھِمْ۔

یہ خوارج میں سے ابن عبدالوہاب نجدی کے پیروکاروں کی تصریح ہے جو مشرق سے نکلے اور اپنے متبع کو سر منڈانے کا حکم دیتے تھے۔ جب تک سر نہ منڈا لیتا جگہ سے ہٹنے نہ دیتے۔ اور ایسا کوئی گمراہ فرقہ ان سے پہلے نہیں ہوا۔ پس یہ حدیث شریف ان ہی کے متعلق ہے۔
(الدرر السنیہ ص۴۹)

مرد تو مرد رہے محمد بن عبدالوہاب نجدی تو عورتوں کو بھی سر منڈانے کا حکم دیتا ہے۔

## عورتوں کو سر منڈوانے کا حکم

چنانچہ علامہ دحلان مکی اور علامہ جمیل آفندی علیہما الرحمۃ نے لکھا ہے کہ:

"محمد بن عبدالوہاب ان عورتوں کو بھی جو اس کی پیروکار تھیں سر منڈوانے کا حکم دیتا تھا۔ ایک مرتبہ ایک عورت اس کے دین میں مجبوراً داخل ہوئی تو اس نے اُس کو سر مونڈنے کا حکم دیا۔ تو اس



عورت نے اس کو جواب دیا کہ تو مردوں کے سر مونڈنے کا حکم دیتا ہے۔ اگر داڑھی مونڈھنے کا حکم دیتا تو عورتوں کے سر مونڈنے کا حکم ٹھیک تھا۔ کیونکہ عورت کے سر کے بال مردوں کی داڑھی کی طرح ہیں۔ اس وقت وہ خارجی محمد بن عبدالوہاب نجدی مبہوت ہو گیا۔ اور اُسے کچھ جواب نہ دے سکا۔"
(الدرر السنیہ ص۴۹، الفجر الصادق ص۱۲)

## فطرۃً شرارتی ہوں گے

رسول معظم نور مجسم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے ان سر منڈانے والوں کی ایک فطرت بھی ارشاد فرمائی ہے وہ ان کا شرارتی ہونا ہے۔

حضرت سیدنا ابو ذر غفاری رضی اللہ تعالٰی عنہ روایت فرماتے ہیں کہ نبی مختار صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔

اِنَّ نَاسًا مِنْ اُمَّتِیْ سِیْمَاھُمُ التَّحْلِیْقُ یَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ لَا یُجَاوِزُ حُلُوْقَھُمْ یَمْرُقُوْنَ عَنِ الدِّیْنِ کَمَا یَخْرُجُ السَّھْمُ مِنَ الرَّمِیَّۃِ ثُمَّ لَا یَعُوْدُوْنَ اِلَیْہِ ھُمْ شَرُّ الْخَلْقِ وَالْخَلِیْقَۃِ۔

میری اُمت سے بعض لوگ ہوں گے جن کی نشانی ہے کہ سر منڈے ہوں گے۔ قرآن مجید پڑھیں گے مگر اس کا اثر حلق سے نیچے نہیں اُترے گا دین سے وہ نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ پھر وہ دین کی طرف نہ لوٹ سکیں گے۔ وہ لوگ تمام مخلوق سے زیادہ شرارتی ہوں گے اور وہ فطرۃً شرارتی ہوں گے۔ (کنز العمال شریف ص۲۲۳ ج ۶)

**نجد کے لیے دُعا نہ فرمانا:** پیارے مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اللہ

---

۱؎ اسی کتاب کے صفحہ      پر آپ نے وہابیوں کا بنیادی شرارتی اور انتشار پسند ہونا پڑھ لیا ہے۔ اس حدیث شریف کی ان واقعات سے تصدیق ہوتی ہے کہ واقعی وہ ایسے ہیں۔

تعالےٰ کی بارگاہ میں دُعا کی؛

اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لَنَا فِیْ شَامِنَا اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لَنَا فِیْ یَمَنِنَا قَالُوْا یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ وَفِیْ نَجْدِنَا قَالَ اَللّٰھُمَّ بَارِكْ لَنَا فِیْ شَامِنَا اَللّٰھُمَّ بَارِكْ فِیْ یَمَنِنَا وَقَالَ فِی الثَّالِثَۃِ ھُنَاكَ الزَّلَازِلُ وَالْفِتَنُ وَبِھَا یَطْلُعُ قَرْنُ الشَّیْطَانِ۔

اے اللہ ہمارے شام میں برکت دے اے اللہ ہمارے یمن میں برکت دے صحابہ کرام علیہم الرضوان نے عرض کیا یا رسول اللہ اور نجد میں۔ نبی پاک نے فرمایا اے اللہ ہمارے شام میں برکت دے۔ اے اللہ ہمارے یمن میں برکت دے تیسری مرتبہ فرمایا وہاں نجد میں زلزلے اور فتنے ہیں۔ وہیں شیطان کا سینگ نکلے گا۔[1]

## مسیلمہ کذّاب اور محمدّ بن عبدالوہاب نجدی شیطان کے سینگ ہیں!

شیخ الاسلام مفتی حرم مکہ علامہ احمد بن زینی دحلان مکی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ:

جَآءَ فِیْ رِوَایَۃٍ قَرْنَا الشَّیْطَانِ بِصِیْغَۃِ التَّثْنِیَۃِ قَالَ بَعْضُ الْعُلَمَاءِ اَلْمُرَادُ عَنْ قَرْنَیِ الشَّیْطَانِ مُسَیْلَمَۃُ الْکَذَّابُ وَابْنُ عَبْدِ الْوَھَّابِ وَجَآءَ فِیْ بَعْضِ الرِّوَایَاتِ وَبِھَا یَعْنِیْ نَجْدًا اَلدَّاءُ الْعُضَالُ قَالَ بَعْضُ الشُّرَّاحِ وَھُوَ الْھَلَاكُ

ایک روایت میں ہے کہ دو قرن الشیطان (شیطان کے سینگ) نکلیں گے۔ بعض علماء نے فرمایا ہے کہ ان دونوں سے مراد مسیلمہ کذاب اور محمد بن عبدالوہاب ہیں۔ بعض ارشادات میں ہے کہ وہاں نجد میں ہلاکت اور تباہی ہے۔ (الدرر السنیہ ص۵)

[1] یہ حدیث شریف مشکوٰۃ۔ اشعۃ اللمعات۔ مرقاۃ۔ وغیرہم میں درج ہے۔



حضور پُرنور نورٌ علےٰ نور، نبی غیب دان، سیاحِ لامکاں، حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ان خارجیوں کی نشانیاں بھی بتائی ہیں۔ جو کہ کتبِ احادیثِ شریفہ میں درج ہیں جن میں سے چند احادیثِ شریفہ درج کی جاتی ہیں۔

## کفّار کو چھوڑ دیں گے اور مسلمانوں کو قتل کریں گے

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالےٰ عنہ روایت فرماتے ہیں کہ:

بَعَثَ عَلِیٌّ اِلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِذُھَیْبَۃٍ فَقَسَمَھَا بَیْنَ اَرْبَعَۃٍ الْاَقْرَعِ الْحَارِثِ الْحَنْظَلِیِّ ثُمَّ الْمُجَاشِعِیِّ وَعُیَیْنَۃَ بْنِ بَدْرِ نِ الْفَزَارِیِّ وَزَیْدِ نِ الطَّائِیِّ ثُمَّ اَحَدِ بَنِیْ کِلَابٍ فَغَضِبَتْ قُرَیْشٌ وَالْاَنْصَارُ فَقَالُوْا یُعْطِیْ صَنَادِیْدَ اَھْلِ نَجْدٍ وَیَدَعُنَا قَالَ اِنَّمَا اَتَاَلَّفُھُمْ فَاَقْبَلَ رَجُلٌ غَائِرُ الْعَیْنَیْنِ مُشْرِفُ الْوَجْنَتَیْنِ نَاتِئُ الْجَبِیْنِ کَثُّ اللِّحْیَۃِ مَحْلُوْقُ الرَّاْسِ فَقَالَ اِتَّقِ اللّٰہَ یَا مُحَمَّدُ فَقَالَ مَنْ یُطِعِ اللّٰہَ اِذَا عَصَیْتُ اَیَاْمَنُنِیْ اللّٰہُ عَلٰی

حضرت سیدنا علی المرتضےٰ شیرِ خدا رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے سرورِ عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی طرف کچھ سونا بھیجا۔ آپ نے اقرع بن حارث عینیہ بن بدر فزاری اور زید طائی۔ علقمہ بن علاثہ ان چاروں کی جماعتوں میں تقسیم کر دیا۔ تو قریش اور انصار ناراض ہوئے۔ کہنے لگے حضور آپ نے نجدیوں کے سرداروں میں سونا تقسیم کر دیا ہے اور ہمیں چھوڑ دیا۔ رسول کریم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ میں نے نجدیوں کے سرداروں کو تالیفِ قلوب کے لیے دیا ہے۔ آپ کے سامنے ایک آدمی گہری آنکھوں والا۔ بلند ابروؤں والا۔

اَهْلِ الْاَرْضِ تَأْمَنُوْنِیْ فَسَأَلَهٗ رَجُلٌ قَتْلَهٗ اَحْسِبُهٗ خَالِدَ بْنَ الْوَلِیْدِ فَمَنَعَهٗ فَلَمَّا وَلّٰی قَالَ اِنَّ مِنْ ضِئْضِئِ هٰذَا اَوْ فِیْ عَقِبِ هٰذَا قَوْمًا یَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ لَا یُجَاوِزُ حَنَاجِرَهُمْ یَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّیْنِ مُرُوْقَ السَّهْمِ مِنَ الرَّمِیَّةِ یُقْتُلُوْنَ اَهْلَ الْاِسْلَامِ وَیَدَعُوْنَ اَهْلَ الْاَوْثَانِ لَئِنْ اَنَا اَدْرَكْتُهُمْ لَاَقْتُلَنَّهُمْ قَتْلَ عَادٍ

اونچی پیشانی والا گھنی ڈاڑھی والا منڈے ہوئے سر والا آیا اور کہنے لگا کہ اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ تعالیٰ کے عذاب سے ڈریں۔ نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا اگر میں اللہ تعالیٰ کے حکم کی نافرمانی کروں تو کون اس کے حکم کی اطاعت کرے گا اللہ تعالیٰ نے زمین والوں پر مجھے امین بنا کر بھیجا ہے اور تم مجھے امین نہیں مانتے تو ایک شخص نے اُس کو قتل کرنے کے متعلق عرض کیا۔ راوی کا خیال ہے کہ وہ خالد بن ولید رضی اللہ تعالیٰ عنہ تھے۔ تو رسول کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم نے اس کو قتل کرنے سے روک دیا۔ جب وہ شخص چلا گیا تو آپ نے فرمایا بے شک اس کی نسل سے یا اس کے بعد ایک ایسی قوم پیدا ہو گی جو قرآنِ پاک پڑھیں گے۔ مگر قرآنِ پاک ان کے حلقوں سے نیچے نہ اُترے گا۔ دین سے نکل جائیں گے جس طرح تیر شکار میں سے نکل جاتا ہے مسلمانوں کو قتل کریں گے۔ اور بت پرستوں کو چھوڑ دیں گے۔ اگر میں ان کو (میں اپنے زمانہ میں) پالوں تو ان کو ضرور قتل کروں جس طرح اللہ تعالیٰ نے قومِ عاد کا صفایا کیا ہے۔ (صحیح بخاری شریف ص۴۷۲ ج۱)

([illegible])

مولانا محمد علی جوہر، مولانا شوکت علی، ظفر علی خان، سلیمان ندوی وغیرہم پر مشتمل وفدِ خلافت ۱۹۲۶ء نے اپنی جو رپورٹ شائع کی ہے اُس میں واضح الفاظ میں اُنہوں نے لکھا ہے کہ:

"قومِ نجد کو ایک صدی سے زیادہ یہی سکھایا گیا ہے کہ اس کے علاوہ سب مسلمان مشرک ہیں۔ اور نجدیوں کی گذشتہ صدی کی تاریخ بھی



یہی بتاتی ہے کہ ان کے ہاتھ کفار کے خون سے کبھی نہیں رنگے گئے جس قدر خونریزی اُنہوں نے کی ہے وہ صرف مسلمانوں کی کی ہے"۔

(مسئلہ حجاز رپورٹ وفدِ خلافت ۱۹۲۶ء صفحہ ۱۰۵)

سرورِ عالمیان صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم نے دوسری حدیث شریف میں ان کی علامت لمبی لمبی نمازیں پڑھنا بتائی ہے نیز فرمایا ہے کہ ایمان سے وہ خالی ہوں گے۔

## ایمان سے خالی نمازی

حضرت ابو سعید خدری رضی اللہ تعالیٰ عنہ بیان فرماتے ہیں کہ میں نے رسولِ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے سُنا کہ آپ فرما رہے تھے:

یَخْرُجُ فِیْكُمْ قَوْمٌ تَحْقِرُوْنَ صَلٰوتَكُمْ مَعَ صَلٰوتِهِمْ وَصِیَامَكُمْ مَعَ صِیَامِهِمْ وَعَمَلَكُمْ مَعَ عَمَلِهِمْ وَیَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ لَا یُجَاوِزُ حَنَاجِرَهُمْ یَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّیْنِ كَمَا یَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِیَّةِ یُنْظَرُ فِی النَّصْلِ فَلَا یُرٰی شَیْئًا وَیُنْظَرُ فِی الْقِدْحِ فَلَا یُرٰی شَیْئًا وَیُنْظَرُ فِی الرِّیْشِ فَلَا یُرٰی شَیْئًا وَیَتَمَارٰی فِی الْفُوْقِ۔

تم میں ایک قوم نکلے گی۔ جن کی نمازوں کے مقابلہ میں تم اپنی نمازوں کو ہیچ ان کے روزوں کے مقابلہ میں تم اپنے روزوں کو۔ ان کے اعمال کے مقابلہ میں تم اپنے عملوں کو ہیچ سمجھو گے۔ وہ قرآن پڑھیں گے اور ان کے حلق سے نیچے نہ اُترے گا دین سے نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ تیر کے سر کو دیکھا جائے تو شکار کا نشان تک نہ ہو گا۔ تیر کا زخم دیکھا جاتا ہے تو کوئی نشان نہ ملے گا۔ زخم کا داغ بھی نہ ہو گا۔ دین کے اُوپر اُوپر سے ہی گزر جائے گا۔

(صحیح بخاری شریف ص۷۵۶ ج۲)

## علامہ محمد عبد الرحمٰن سلہٹی علیہ الرحمۃ

نے اپنی تصنیف سیف الابرار علی المسلول الفجار میں اس قوم سے مُراد

وہابی فرقہ ہی لیا ہے۔ اور واضح الفاظ میں لکھا ہے:

قَدْ اَخْبَرَ بِهٰذِهِ الْفِرْقَةِ الضَّالَّةِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِقَوْلِهٖ يخرج فيكم قومٌ تحقرون صَلٰوتَكُمْ مَعَ صَلٰوتِهِمْ وَصِيَامَكُمْ مَعَ صِيَامِهِمْ وَاَعْمَالَكُمْ مَعَ اَعْمَالِهِمْ اِلٰى آخِرِ الْحَدِيْثِ رَوَاهُ الْاِمَامُ مَالِكٌ فِى الْمُوَطَّا هٰذَا كَتَبْتُ بِهٖ فِىْ بَيَانِ هٰذِهِ الْفِرْقَةِ الضَّالَّةِ خَذَلَهُمُ اللّٰهُ تَعَالٰى اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ۔

بے شک اس گمراہ فرقہ کے متعلق ہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے۔ تمہارے اندر ایک ایسی قوم ظاہر ہوگی کہ وہ تمہاری نمازوں کو اپنی نمازوں سے اور تمہارے روزوں کو اپنے روزوں سے اور تمہارے عملوں کو اپنے عملوں سے حقیر سمجھیں گے آخر تک۔ اس روایت کو امام مالک رضی اللہ عنہ نے اپنی موطا میں نقل کیا ہے۔ یہ تھوڑا سا مضمون میں نے اس فرقہ کے متعلق لکھ دیا ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کو تاقیامت ذلیل رکھے۔ (سیف الابرار علی المسلول الفجار مطبوعہ استنبول و دہلی)

## قرآن پڑھیں گے مگر حلق سے نیچے نہ اُتریگا

رحمتِ کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات نے ان کی یہ نشانی بھی بتائی ہے کہ قرآن پڑھیں گے مگر اُس کا اثر نہ ہوگا۔ حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ سرورِ کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات نے فرمایا:

يَخْرُجُ فِىْ آخِرِ الزَّمَانِ قَوْمٌ اَحْدَاثُ الْاَسْنَانِ سُفَهَاءُ الْاَحْلَامِ يَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ بِاَلْسِنَتِهِمْ لَا يُجَاوِزُ تَرَاقِيَهُمْ يَقُوْلُوْنَ مِنْ قَوْلِ خَيْرِ الْبَرِيَّةِ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّيْنِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ

آخر زمانے میں ایک قوم ظاہر ہوگی۔ بڑے بڑے دانتوں والے۔ عقل سے خالی۔ زبانوں سے قرآن پاک پڑھیں گے۔ مگر قرآن پاک حلق سے نیچے نہ اُترے گا۔ حدیث نبوی والے (اہلحدیث) کہلائیں گے۔ دین سے



مِنَ الرَّمِيَّةِ فَمَنْ لَقِيَهُمْ فَلْيَقْتُلْهُمْ فَاِنَّ فِىْ قَتْلِهِمْ اَجْرًا عَظِيْمًا عِنْدَ اللّٰهِ لِمَنْ قَتَلَهُمْ۔

ایسے نکلے ہوں گے جیسے تیر شکار سے پار نکل جاتا ہے۔ پس جو شخص اُن سے ملے اُس کو چاہیئے کہ ان کو قتل کردے بے شک ان کو قتل کرنے میں اللہ تعالیٰ کے نزدیک اجرِ عظیم ہے جو بھی ان کو قتل کرے۔ (کنز العمال شریف ص۳۴ ج ۶)

## حدیث والے کہلائیں گے مگر ہوں گے اسلام سے خارج

مخبرِ صادق صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کی نشانی بتائی ہے کہ وہ اہلحدیث کہلائیں گے مگر اسلام سے خارج ہوں گے۔ حضرت علی المرتضیٰ مشکل کشا، شیرِ خدا رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے فرمایا:

سَمِعْتُ النَّبِىَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ يَاْتِىْ فِىْ آخِرِ الزَّمَانِ قَوْمٌ حُدَثَاءُ الْاَسْنَانِ سُفَهَاءُ الْاَحْلَامِ يَقُوْلُوْنَ مِنْ خَيْرِ قَوْلِ الْبَرِيَّةِ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الْاِسْلَامِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ لَا يُجَاوِزُ اِيْمَانُهُمْ حَنَاجِرَهُمْ فَاَيْنَمَا لَقِيْتُمُوْهُمْ فَاقْتُلُوْهُمْ فَاِنَّ قَتْلَهُمْ اَجْرٌ لِمَنْ قَتَلَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ۔

میں نے نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم سے سُنا کہ آپ فرماتے تھے کہ آخر زمانے میں ایک قوم آئے گی جن کے لمبے لمبے دانت ہوں گے۔ بیوقوف خیر البریہ محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی حدیث سے بات کریں گے۔ دین سے ایسے نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ ان کا ایمان حلقوں سے نیچے نہ ہوگا۔ پس جہاں تم ان کو ملو۔ قتل کردو۔ ان کو قتل کرنے کا اتنا ثواب ہے۔ جتنا کہ کسی نے قیامت تک کے کفار کو قتل کردیا۔

(طبرانی شریف ص۲۱۵، صحیح بخاری شریف ص۲۵۶ ج ۲، نسائی شریف ص۱۶۳ ج ۲)

## لمبے دانتوں والے بیوقوف ہوں گے

امام الانبیاء علیہ الصلوٰۃ والسلام نے ایک حدیث شریف میں ان کی علامت لمبے لمبے دانت اور بیوقوف ہونا بتائی ہے۔ حضرت علی المرتضیٰ

شیرِ خدا مشکل کُشا، مولائے کل کرّم اللہ وجہہ الکریم نے ارشاد فرمایا ہے:

اِنِّیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ سَیَخْرُجُ قَوْمٌ فِیْ آخِرِ الزَّمَانِ حُدَّاثُ الْاَسْنَانِ سُفَھَاءُ الْاَحْلَامِ یَقُوْلُوْنَ مِنْ خَیْرِ قَوْلِ الْبَرِیَّۃِ لَا یُجَاوِزُ اِیْمَانُھُمْ حَنَاجِرَھُمْ یَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّیْنِ کَمَا یَمْرُقُ السَّھْمُ مِنَ الرَّمِیَّۃِ فَاَیْنَمَا لَقِیْتُمُوْھُمْ فَاقْتُلُوْھُمْ فَاِنَّ فِیْ قَتْلِھِمْ اَجْرًا لِمَنْ قَتَلَھُمْ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ۔

میں نے رسولِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو ارشاد فرماتے سُنا ہے کہ آخری زمانے میں لمبے لمبے دانتوں والی عقلوں سے خالی (بیوقوف) ایک قوم ظاہر ہو گی۔ ہر بات میں محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی حدیث شریف پڑھیں گے۔ ان کا ایمان ظاہری ہو گا حلق سے نیچے نہ اُترے گا۔ دین سے اس طرح نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ جہاں تم ان کو دیکھو تو قتل کر ڈالو اس لیے ان کو قتل کرنے کا اتنا ثواب ہے جیسا کہ کسی نے قیامت تک کفر کا قتل کر دیا۔ (صحیح بخاری شریف ص ۱۰۲۴ ج ۲، مجمع البحار ص ۲۴۲ ج ۱، مظاہر حق ص ۲۹۴ ج ۳)

## فسادی اور اپنے پاس سے احادیث بنانے والے

علامہ ابو الحسن محمد بن عبد الہادی علیہ الرحمۃ شارح نسائی شریف اَحْدَاثُ الْاَسْنَانِ کی تشریح کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:

فَاِنَّ حَدَاثَۃَ السِّنِّ مَحَلٌّ لِلْفَسَادِ عَادَۃً۔

بڑے دانتوں والا ہونا عادۃً فسادی کی علامت ہے۔

مِنْ خَیْرِ قَوْلِ الْبَرِیَّۃِ کی تشریح میں فرماتے ہیں:

یَتَکَلَّمُوْنَ بِبَعْضِ الْاَقْوَالِ الَّتِیْ ھِیَ مِنْ خِیَارِ اَقْوَالِ النَّاسِ

لوگوں کے بعض اقوال کو حدیث رسول بنا کر پیش کریں گے۔

(شرح نسائی ص ۱۷۴ ج ۲ مطبوعہ مصر)



## کفار سے متعلق آیات مسلمانوں پر چسپاں کریں گے

امام المحدثین سیدنا امام بخاری رحمۃ اللہ تعالےٰ علیہ نے اپنی صحیح میں بَابُ قِتَالِ الْخَوَارِجِ وَالْمُلْحِدِیْنَ بَعْدَ اِقَامَۃِ الْحُجَّۃِ عَلَیْھِمْ کا باب باندھ کر کئی احادیث شریفہ درج فرمائی ہیں جن میں یہ بھی ہے:

کَانَ ابْنُ عُمَرَ یَرَاھُمْ شِرَارَ خَلْقِ اللّٰہِ وَقَالَ اِنَّھُمْ انْطَلَقُوْا اِلٰی آیَاتٍ نَزَلَتْ فِی الْکُفَّارِ فَجَعَلُوْھَا عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ۔

سیّدنا عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما تمام مخلوق الٰہی میں سے خارجیوں کو بُرا جانتے تھے۔ اور فرماتے تھے کہ یہ لوگ ان آیاتِ قرآنِ پاک کو جو کفّار کے بارے میں نازل ہوئیں مسلمانوں پر چسپاں کرتے ہیں۔ (صحیح بخاری شریف ص ۱۰۲۴ ج ۲، مجمع البحار ص ۲۴۲ ج ۱)

## قرآنِ پاک کے معانی میں تحریف کرینگے

صحیح مسلم شریف میں ان کی ایک علامت یہ ہے کہ: یَتْلُوْنَ کِتَابَ اللّٰہِ لَیِّنًا رَطْبًا علامہ نووی علیہ الرحمۃ نے اس حدیث شریف کی شرح کرتے ہوئے فرمایا ہے:

یَلْوُوْنَ اَلْسِنَتَھُمْ بِہٖ اَیْ یُحَرِّفُوْنَ مَعَانِیَہٗ وَتَاْوِیْلَہٗ۔

یہ لوگ قرآن مجید کے معنوں میں تحریف اور تاویل کریں گے۔ (صحیح مسلم شریف ص ۳۴۲ ج ۱)

وہابیوں کا قرآن مجید کے معنوں میں اور تفسیر میں تحریف اور تاویل کرنا وہابی اکابر کے نزدیک بھی مسلّم ہے۔[1]

## نبیِ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کو بے انصاف سمجھنا

خارجیہ نجدیہ کے بانی نے نبیِ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کو بے انصاف سمجھا۔ حضرت ابو سعید رضی اللہ تعالےٰ عنہُ سے روایت ہے:

[1] قرآن پاک کے معنوں اور تفسیر میں تحریف کا نمونہ اسی کتاب کے صد پر ملاحظہ فرمائیں۔ (فقیر قادری محمد ضیاء اللہ غفرلہٗ)

بَيْنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْسِمُ جَاءَ عَبْدُ اللّٰهِ بْنُ ذِي الْخُوَيْصِرَةِ التَّمِيْمِيُّ فَقَالَ اِعْدِلْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ وَيْلَكَ مَنْ يَعْدِلُ اِذَا لَمْ اَعْدِلْ قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ دَعْنِيْ اَضْرِبْ عُنُقَهٗ قَالَ دَعْهُ فَاِنَّ لَهٗ اَصْحَابًا يَحْقِرُ اَحَدُكُمْ صَلَاتَهٗ مَعَ صَلَاتِهٖ وَصِيَامَهٗ مَعَ صِيَامِهٖ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الدِّيْنِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ يُنْظَرُ فِيْ قُذَذِهٖ فَلَا يُوْجَدُ فِيْهِ شَيْءٌ ثُمَّ يُنْظَرُ فِيْ نَصْلِهٖ فَلَا يُوْجَدُ فِيْهِ شَيْءٌ ثُمَّ يُنْظَرُ فِيْ رِصَافِهٖ فَلَا يُوْجَدُ فِيْهِ شَيْءٌ ثُمَّ يُنْظَرُ فِيْ نَضِيِّهٖ فَلَا يُوْجَدُ فِيْهِ شَيْءٌ قَدْ سَبَقَ الْفَرْثَ وَالدَّمَ اٰيَتُهُمْ رَجُلٌ اِحْدٰى يَدَيْهِ اَوْ قَالَ ثَدْيَيْهِ مِثْلُ ثَدْيِ الْمَرْأَةِ اَوْ قَالَ مِثْلَ الْبَضْعَةِ تَدَرْدَرُ يَخْرُجُوْنَ عَلٰى حِيْنِ فُرْقَةٍ مِنَ النَّاسِ قَالَ

میں بارگاہِ نبوی میں حاضر تھا۔ اور نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم مالِ غنیمت تقسیم فرما رہے تھے کہ عبداللہ بن ذوالخویصرہ تمیمی آیا اور کہا یارسول اللہ عدل و انصاف سے کام لیجیے آپ نے ارشاد فرمایا کہ ہلاک ہو جب میں عدل نہ کروں گا تو اور کون عدل کرے گا حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے عرض کیا آپ مجھے اجازت دیجیے کہ اس کی گردن اُڑا دوں آپ نے فرمایا کہ اس کو چھوڑ دو اس کے ایسے ساتھی ہیں کہ تم میں سے ایک شخص ان کی نماز کے مقابلہ میں اپنی نماز کو۔ اور اپنے روزے کو ان کے روزے کے مقابلے میں حقیر سمجھتا ہے وہ لوگ دین سے اس طرح نکل جائیں گے جس طرح تیر شکار سے نکل جاتا ہے اس کے پروں میں دیکھا جائے تو کچھ معلوم نہیں ہوتا پھر اس کے پھل میں دیکھا جائے تو کچھ معلوم نہیں ہوتا جب اس کی لکڑی کو دیکھا جائے تو کچھ معلوم نہیں ہوتا۔ حالانکہ وہ تیر خون اور گوبر سے ہو کر گزرا ہے۔ ان کی



اَبُوْ سَعِيْدٍ اَشْهَدُ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَاَشْهَدُ اَنَّ عَلِيًّا قَتَلَهُمْ وَاَنَا مَعَهٗ جِيْءَ بِالرَّجُلِ عَلَى النَّعْتِ الَّذِيْ نَعَتَهُ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ فَنَزَلَتْ فِيْهِ وَمِنْهُمْ مَنْ يَلْمِزُكَ فِي الصَّدَقَاتِ۔

نشانی یہ ہوگی کہ ان میں ایک ایسا آدمی ہوگا۔ جس کا ایک ہاتھ یا ایک پستان عورت کے پستان کی طرح ہوگا۔ یا فرمایا کہ گوشت کے لوتھڑے کی طرح ہوگی۔ اور ہلتی ہوگی۔ لوگوں کے تفرقہ کے وقت نکلیں گے۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ میں نے نبیٔ پاک صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم سے سنا ہے۔ اور میں گواہی دیتا ہوں کہ حضرت علی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے ان لوگوں کو قتل کیا۔ اور میں ان کے پاس تھا۔ اس وقت ایک شخص اسی صُورت کا لایا گیا جو نشانیاں نبیٔ اکرم صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم نے بیان فرمائی تھیں حضرت ابوسعید رضی اللہ عنہ کا بیان ہے کہ آیت وَمِنْهُمْ مَنْ يَلْمِزُكَ فِي الصَّدَقَاتِ اسی شخص (ذوالخویصرہ تمیمی) کے بارے میں نازل ہوئی ہے۔

(صحیح بخاری شریف ص۱۲۲۲ ج ۴ مطبوعہ مصر

حضرت شریک بن شہاب رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ مجھے نبیٔ پاک صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کے صحابہ میں سے کسی صحابی سے ملاقات کرنے کی بہت خواہش تھی۔ کہ ان سے ملاقات کر کے خارجیوں کا حال پوچھوں۔ کیا پیارے مصطفیٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم نے ان خارجیوں کے متعلق کوئی خبر ارشاد فرمائی تھی۔ پس مجھے حضرت ابوبرزہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ عید کے روز اپنے دوستوں میں ملے۔ تو میں نے ان سے پوچھا کیا رسول پاک صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم سے ان خارجیوں کا ذکر آپ نے سُنا ہے۔ اُنہوں نے فرمایا ہاں۔

سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِاُذُنَيَّ وَرَاَيْتُهٗ بِعَيْنَيَّ

میں نے رسولِ پاک صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم سے اپنے کانوں سے سُنا اور

أُتِيَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمَالٍ فَقَسَمَهٗ فَاَعْطٰى مَنْ عَنْ يَمِيْنِهٖ وَمَنْ عَنْ شِمَالِهٖ وَلَمْ يُعْطِ مَنْ وَّرَآءَهٗ شَيْئًا فَقَامَ رَجُلٌ مِّنْ وَّرَآئِهٖ فَقَالَ يَا مُحَمَّدُ مَا عَدَلْتَ فِي الْقِسْمَةِ رَجُلٌ اَسْوَدُ مَطْمُوْمُ الشَّعْرِ عَلَيْهِ ثَوْبَانِ اَبْيَضَانِ فَغَضِبَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَضَبًا شَدِيْدًا وَقَالَ وَاللّٰهِ لَا تَجِدُوْنَ بَعْدِيْ رَجُلًا هُوَ اَعْدَلُ مِنِّيْ ثُمَّ قَالَ يَخْرُجُ فِيْ آخِرِ الزَّمَانِ قَوْمٌ كَاَنَّ هٰذَا مِنْهُمْ يَقْرَءُوْنَ الْقُرْاٰنَ لَا يُجَاوِزُ تَرَاقِيَهُمْ يَمْرُقُوْنَ مِنَ الْاِسْلَامِ كَمَا يَمْرُقُ السَّهْمُ مِنَ الرَّمِيَّةِ سِيْمَاهُمُ التَّحْلِيْقُ لَا يَزَالُوْنَ يَخْرُجُوْنَ حَتّٰى يَخْرُجَ آخِرُهُمْ مَعَ الْمَسِيْحِ الدَّجَّالِ فَاِذَا لَقِيْتُمُوْهُمْ فَاقْتُلُوْهُمْ هُمْ شَرُّ الْخَلْقِ وَالْخَلِيْقَةِ۔

اپنی آنکھوں سے دیکھا کہ رسولِ کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کے پاس مال لایا گیا اور انہوں نے اُس کو اپنے دائیں طرف اور بائیں طرف والوں میں تقسیم فرمایا اور اپنے سامنے والوں کو نہ مال دیا۔ تو ایک شخص جوان کے پیچھے تھا کھڑا ہوا اور کہا اے محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) آپ نے تقسیم کرنے میں انصاف نہیں کیا۔ وہ شخص کالے رنگ والا تھا اور اُس کے بال منڈھے ہوئے تھے اُس پر دو کپڑے سفید تھے پس رسولِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے ناراضگی فرمائی اور غصّے سے فرمایا قسم ہے اللہ تعالےٰ کی کہ میرے بعد تم مجھ سے زیادہ انصاف کرنے والا کسی کو نہ پاؤ گے۔ پھر فرمایا آخر زمانہ میں ایک قوم ظاہر ہوگی اور یہ (گستاخ اور بے ادب) اُنہیں کی جماعت میں سے ہے۔ وہ قرآن پڑھیں گے مگر قرآن ان کے حلق سے نیچے نہ اُترے گا۔ دینِ اسلام سے ایسے نکل جاویں جیسے تیر شکار سے نکل جاتا ہے۔ ان کی علامت سر منڈانا ہے۔ وہ ہمیشہ اسلام سے خارج ہوتے رہیں گے یہاں تک کہ ان کا آخیر مسیح الدجال کا ساتھ ہوگا۔



لہٰذا جس وقت تم اُن سے ملو تم ان کو قتل کردو۔ کیونکہ آدمیوں اور چوپاؤں سے بدترین ہیں۔ یعنی ساری مخلوق سے بدترین ہیں۔

(نسائی شریف ص۱۷۴، ۱۷۵، جلد ۲ مطبوعہ مصر، مشکوٰۃ شریف ص۳۰۸، ۳۰۹)

ناظرین حضرات! نبیٔ پاک صاحبِ لولاک علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام کے ارشادات کا آپ نے مطالعہ فرمایا کہ آپ نے کس طرح ان حضرات کی نشان دہی فرمائی ہے۔

## شیخ عبدالحق محدث دہلوی کا فرمان

شیخ المحدثین شیخ عبدالحق[1] محدث دہلوی علیہ الرحمۃ نے اشعۃ اللمعات شرح مشکوٰۃ شریف میں ان علامات کے متعلق حاشیہ میں فرمایا

[1] فخر الوہابیہ ابراہیم میر سیالکوٹی رقمطراز ہیں کہ شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ سے مجھ عاجز (ابراہیم میر) کو علم و فضل اور خدمتِ علم حدیث اور صاحبِ کمالاتِ ظاہری و باطنی ہونے کی وجہ سے حُسنِ عقیدت ہے۔ آپ کی کئی ایک تصانیف میرے پاس موجود ہیں۔ جن سے میں بہت سے علمی فوائد حاصل کرتا رہتا ہوں (تاریخ اہلحدیث ص۳۹۵) وہابیہ نجدیہ کی اہلحدیث کانفرنس دہلی کے خُطبہ استقبالیہ میں ہے کہ دسویں صدی ہجری میں حضرت شاہ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے نشر و اشاعت قرآن و حدیث پر کافی توجہ فرمائی۔ (اہلحدیث امرتسر ص۔ ۲۱ اپریل ۱۹۴۴ء)

وہابیوں کے حکیم عبدالرحیم اشرف جو کہ المنبر لائل پور کے ایڈیٹر بھی ہیں۔ رقمطراز ہیں کہ اللہ عزوجل کی حکمت نے تین عظیم المرتبت شخصیتوں کو پیدا فرمایا جو اس ظلمت کدہ میں اسلام کے مسخ شدہ چہرہ کو اپنی اصل نورانیت کے جلوں میں پھر سے ظاہر کریں۔ ان حضرات نے قرآن و سُنّت کے خشک سوتوں کو از سرِ نو جاری کر دیا۔ اسلام کے عقائد کو اس شکل میں پیش کیا جو داعی اسلام فداہ روحی صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں پیش کیے گئے تھے۔ علماء سُوء کو بے نقاب کیا گیا۔ ان کی اجارہ داری کو چیلنج کیا گیا اور واشگاف کیا گیا۔ کہ ان کے اقوال اس قابل تو ضرور ہیں کہ انہیں جڑ سے اکھاڑ دیا جائے لیکن اس لائق ہرگز نہیں کہ انہیں اسلام کی تفسیر و تعبیر کے طور پر حجت شرعی بنایا جائے۔ یہ عظیم تجدیدی کارنامے (باقی اگلے صفحہ)

ہے کہ:

ایں حلیہ دلالت بر شرارت و جہالت و قساوتِ قلب و ہمہ خوارج ہمچنیں بودند۔

یہ حُلیہ شرارت و جہالت اور قساوتِ قلبی پر دلالت کرتا ہے اور سارے خارجی ایسے ہی ہوتے ہیں۔

قارئینِ عظام! آپ نے نجدیوں کے متعلق احادیث شریفہ پڑھیں نیز یہ بھی دیکھا کہ سید المرسلین، خاتم النبیین صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے ان حضرات سے کس قدر نفرت کا اظہار فرمایا۔ بلکہ ایک روایت میں تو نبیِّ غیب داں سیدِ مرسلاں صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے ان سے خطرہ کا بھی اظہار فرمایا ہے۔ وہ روایت بھی درج کی جاتی ہے۔

## نجدیوں سے خدشہ

امام المحدثین اِمام محمّد بن اسماعیل بخاری علیہ الرحمۃ الباری نے اپنی صحیح میں بھی یہ روایت نقل فرمائی ہے کہ عامر بن مالک نے نبی اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم سے عرض کیا۔

یَا مُحَمَّدُ لَوْ بَعَثْتَ رِجَالاً مِنْ اَصْحَابِكَ اِلٰی اَھْلِ نَجْدٍ فَدَعَوْتَھُمْ اِلٰی اَمْرِكَ رَجَوْتُ اَنْ يَّسْتَجِيْبُوْا لَكَ فَقَالَ رَسُوْلُ اللہِ صَلَّی اللہُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِنِّیْ اَخْشٰی اَھْلَ

یا محمد (صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم) اگر آپ نجدیوں کی طرف اپنے چند صحابہ کو بھیجیں کہ وہ آپ کے حکم کی دعوت دیں۔ مجھے اُمید ہے کہ وہ آپ کے حکم کو قبول کرلیں گے۔ تو رسولِ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم نے فرمایا

(بقیہ صفحہ ۲۶۳) جن تین پاکباز نفوس نے انجام دیئے ان کے اسمِ گرامی یہ ہیں۔ اوّل حضرت شیخ احمد سرہندی رحمۃ اللہ علیہ جنہیں دُنیائے اِسلام مجدّدِ الفِ ثانی کے لقب سے یاد کرتی ہے۔ دوم شیخ عبدالحق محدّث دہلوی جنہوں نے اِس ملک میں حدیثِ نبوی کے علوم کو عام کیا۔ سوم الشیخ احمد بن عبدالرحیم جنہیں عالمِ اسلام شاہ ولی اللہ کے نام سے پکارتا ہے۔ (الاعتصام ص۵ ۱۹ر مارچ ۱۹۵۴ء)



نَجْدٍ عَلَيْھِمْ۔

کہ صحابہ کرام علیہم الرضوان کے بارے میں نجدیوں سے مجھے خطرہ ہے۔

(صحیح بخاری شریف ص۵۸۶ ج ۲، ابنِ ہشام ص۱۸۴ ج ۳، ابنِ سعد ص۹۳ ج ۳)

نبیِّ پاک صاحبِ لولاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے ستر صحابہ کرام علیہم الرضوان جن کو قرّاء حضرات کہا جاتا ہے۔ اور ایک قوم نے خود لے جاکر ان کو شہید کردیا تھا۔ آج اکثر وہابی مولوی اپنی تقریروں میں اِس کو موضوعِ بحث بناکر پیارے مصطفیٰ صلّی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے عِلمِ غیب کا انکار کرتے ہوئے کہتے ہیں کہ اگر نبیِّ اکرم صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کو عِلمِ غیب ہوتا تو ان صحابہ کرام کو انہوں نے کیوں بھیجا۔ حالانکہ اگر وہ پُوری روایت پر غور کریں تو اسی سے نبیِّ معظم صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کا عِلمِ غیب ثابت ہوتا ہے۔ کیونکہ روایت میں میرے آقا علیہ افضل الصّلوٰۃ والسلام نے واضح الفاظ میں فرمایا ہے۔

اِنِّیْ اَخَافُ عَلَيْھِمْ اَھْلَ نَجْدٍ۔

مجھے نجدیوں سے صحابہ کرام علیہم الرضوان کے متعلق خطرہ ہے۔

صحابہ کرام کو شہید کرنے والے نجدی ہی تھے۔ وہ مفصّل روایت ملاحظہ فرمائیں:

## نجدیوں نے صحابہ کرام علیہم الرضوان کو بھی شہید کردیا

سیرت کی نہایت مستند کتاب طبقات ابن[1] سعد میں روایت درج ہے کہ

[1] دیوبندی اور غیر مقلدین وہابیوں کے معتمد علیہ اور مشہور مولوی شبلی نعمانی کتاب طبقات ابنِ سعد اور اس کے مصنّف کے متعلق لکھتے ہیں کہ ابنِ سعد مشہور محدّث ہیں۔ خود قابلِ سند ہیں۔ خطیب بغدادی نے ان کی نسبت یہ الفاظ لکھے ہیں۔ کَانَ مِنْ اَھْلِ الْعِلْمِ وَالْفَضْلِ وَالْفَھْمِ وَالْعَدَالَۃِ صَنَّفَ (باقی اگلے صفحہ پر)

عامر بن مالک سرورِ عالم شہنشاہِ عرب وعجم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور نذرانہ پیش کیا۔ مگر رسولِ پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے قبول نہ فرمایا۔ امام الانبیاء محمد مصطفیٰ علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام نے اُس کے سامنے اسلام پیش فرمایا مگر اُس نے اسلام کو قبول نہ کیا اور نہ ہی بُرا کہا۔ اور کہا: یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم۔

لَوْ بَعَثْتَ نَفَرًا مِّنْ اَصْحَابِكَ اِلٰى قَوْمِيْ لَرَجَوْتُ اَنْ يُّجِيْبُوْا دَعْوَتَكَ وَيَتَّبِعُوْا اَمْرَكَ فَقَالَ اِنِّيْ اَخَافُ عَلَيْهِمْ اَهْلَ نَجْدٍ فَقَالَ اَنَا لَهُمْ جَارٌ اَنْ يَّحْرِضَ لَهُمْ اَحَدٌ فَبَعَثَ مَعَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَبْعِيْنَ رَجُلًا مِّنَ الْاَنْصَارِ شَبَبَةً يُّسَمَّوْنَ الْقُرَّاءَ وَاَمَّرَ عَلَيْهِمُ الْمُنْذِرَ بْنَ عَمْرٍو السَّاعِدِيَّ فَلَمَّا نَزَلُوْا بِئْرَ مَعُوْنَةَ فَلَقِيَهُمُ الْقَوْمُ

اگر آپ میرے ساتھ اپنے صحابہ کرام کی ایک جماعت میری قوم کی طرف بھیج دیں تو مجھے اُمید ہے کہ وہ مسلمان ہو جائیں تو حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا۔ نجدیوں سے صحابہ کرام کے متعلق خطرہ ہے۔ تو عامر بن مالک نے کہا کہ اگر ان پر کسی قسم کی زیادتی ہوئی تو میں ذمہ دار ہوں رسول پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے ستر ۷۰ انصاری صحابہ اس کے ساتھ بھیج دیے جن کو قرّاء کہا جاتا تھا۔ اور منذر بن عمر ساعدی کو ان پر امیر مقرر فرمایا جب وہ صحابہ بئر معونہ کے مقام پر پہنچے

(بقیہ صفحہ ۲۶۵) كِتَابًا كَبِيْرًا فِيْ طَبَقَاتِ الصَّحَابَةِ وَالتَّابِعِيْنَ اِلٰى وَقْتِهٖ فَاَجَادَ فِيْهِ (سیر النبی صفحہ ۲۹) محدث الوہابیہ نواب صدیق حسن بھوپالوی نے بھی طبقات ابن سعد کے حوالہ جات اپنی کتاب ہدیۃ السائل صفحہ ۲۱۶ پہ دیئے ہیں۔ مولوی سلیمان ندوی نے طبقات ابن سعد کو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سوانح پر سب سے زیادہ معتبر اور مبسوط کتب میں شمار کیا ہے۔ (خطبات مدراس صفحہ ۶۲) (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)



فَاَحَاطُوْا بِهِمْ فَكَاثَرُوْهُمْ فَتَقَاتَلُوْا فَقُتِلَ اَصْحَابُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

تو ایک قوم کی بہت زیادہ تعداد نے ان پر گھیرا ڈال لیا۔ اور ان سے لڑائی کی اور تمام صحابہ کو شہید کر دیا۔

(طبقات ابن سعد صفحہ ۵۱ ج ۲)

ناظرین حضرات! آپ نے نجدیوں کی مکاری اور عیاری کا منظر دیکھا کہ امام الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی عظیم بارگاہ کا بھی ان کو احساس اور پاس نہیں ہے۔ دراصل نجدی حبیبِ کردگار احمد مختار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے دشمن ہیں۔ حضور پُرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے خلاف کفار نے میٹنگ اور اجلاس بُلایا تو اُس میں شیطان نے بھی شرکت کی۔ کفار نے اس کو اجنبی سمجھتے ہوئے پوچھا کہ تم کون ہو تو شیطان لعین نے اپنا تعارف شیخ نجدی کے لفظ سے کرایا تھا۔ جس پر کفار نے اُس کو خوش آمدید کہا۔

کفار کے اس اجلاس کی مفصل کارروائی محدث کبیر مفسر عظیم علامہ ابن کثیر علیہ الرحمۃ نے البدایہ[1] والنہایہ میں اور عظیم مؤرخ ابن ہشام نے سیرت[2] ابن ہشام میں درج فرمائی ہے۔ جو کہ پیشِ خدمت ہے۔

## کفار کے اجلاس میں شیطان کا اپنے آپ کو شیخ نجد کہلانا

حضرت سیدنا عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما نے فرمایا ہے کہ

[1] امام ابن کثیر کی کتاب البدایہ والنہایہ کے حوالہ جات وہابیوں کے مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی نے اپنی کتاب سراجاً منیرا صفحہ ۱۲۱،۱۲۲ پر دیئے ہیں۔

[2] امام الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری نے سیرت ابن ہشام کے متعلق لکھا ہے کہ حضور سرورِ کائنات احمد مجتبےٰ محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم کی سب سے پہلی سوانح عمری ہے۔ (اہلحدیث امرتسر صفحہ ۱۳، ۱۲ مئی ۱۹۱۶ء)

جب کفارِ مکہ نے اجتماع کیا اور دار الندوہ میں داخل ہونے کے لیے تیار ہوتے تا کہ رسولِ کریم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے متعلق مشورہ کریں۔ علی الصبح ہی تیاری کر کے آئے۔

وَكَانَ ذَالِكَ الْيَوْمُ يُسَمّٰى يَوْمَ الزَّحْمَةِ فَاعْتَرَضَهُمْ اِبْلِيْسُ لَعْنَةُ اللّٰهِ فِیْ هَيْئَةِ شَيْخٍ جَلِيْلٍ عَلَيْهِ بَتٌّ لَهٗ فَوَقَفَ عَلٰى بَابِ الدَّارِ فَلَمَّا رَأَوْهُ وَاقِفًا عَلٰى بَابِهَا قَالُوْا مَنِ الشَّيْخُ قَالَ شَيْخٌ مِنْ نَجْدٍ سَمِعَ بِالَّذِیْ اتَّعَدْتُّمْ لَهٗ فَحَضَرَ مَعَكُمْ لِيَسْمَعَ مَا تَقُوْلُوْنَ وَعَسٰى اَنْ لَا يَعْدِمَكُمْ مِنْهُ رَأْيًا وَنُصْحًا قَالُوْا اَجَلْ فَادْخُلْ فَدَخَلَ مَعَهُمْ لَعْنَةُ اللّٰهِ عَلَيْهِ۔

اور اُس دن کو یوم الزحمۃ قرار دیا گیا۔ تو ابلیس لعنۃ اللہ علیہ ایک بڑی چادر اوڑھ کر بڑے بزرگ جیسی شکل بنا کر دروازہ میں آ کھڑا ہوا۔ جب کفارِ مکہ نے اسے دروازے پر کھڑا دیکھا تو انہوں نے کہا یہ بزرگ کون ہے۔ تو ابلیس نے جواب دیا کہ میں شیخِ نجد (نجدی بزرگ) ہوں سُنا تھا کہ تم محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے خلاف کچھ تیاری کر رہے ہو۔ تو تمہارے ساتھ حاضری دی ہے۔ تاکہ تمہاری تجاویز سنوں۔ شاید تم سے کوئی رائے رہ نہ جائے۔ کفارِ مکہ نے کہا آگے تشریف لائیں۔ تو ابلیس لعنۃ اللہ علیہ کفارِ مکہ کی مجلس میں شامل ہو گیا۔ (سیرت ابنِ ہشام ص۹۳ ج ۲، تاریخ طبری ص۹۸ ج ۲ البدایہ والنہایہ ص۱۷۵ ج ۳)

## شیخِ نجد کا نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو قتل کرنے کے منصوبہ کی تائید کرنا

اس مجلس میں پیارے مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے خلاف انہوں نے جو تجاویز پیش کیں۔ مورخین نے ان کا تذکرہ بھی کیا ہے جو کہ ابنِ ہشام



میں درج ہے۔

قَالَ قَائِلٌ مِنْهُمْ اِحْبِسُوْهُ فِی الْحَدِيْدِ وَاَغْلِقُوْا عَلَيْهِ بَابًا۔

ان میں سے ایک نے کہا کہ محمدؐ کو قید کر کے دروازے کو تالا لگا دو۔

شیطانِ لعین نے جو کہ شیخِ نجد کی شکل میں وہاں موجود تھا اس رائے کو کارآمد قرار نہ دیا۔ جس کا تذکرہ ان الفاظ میں ہے۔

قَالَ الشَّيْخُ النَّجْدِیُّ لَا وَاللّٰهِ مَا هٰذَا لَكُمْ بِرَأْیٍ وَاللّٰهِ لَئِنْ حَبَسْتُمُوْهُ كَمَا تَقُوْلُوْنَ لَيَخْرُجَنَّ اَمْرُهٗ مِنْ وَرَاءِ الْبَابِ الَّذِیْ اَغْلَقْتُمْ دُوْنَهٗ اِلٰى اَصْحَابِهٖ۔ (سیرت ابنِ ہشام ص۹۴ ج ۲، تاریخ طبری ص۹۸ ج ۲)

شیخ نجدی نے کہا خدا کی قسم تمہاری یہ تجویز درست نہیں۔ خدا کی قسم اگر تم نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو قید کر دیا جیسا کہ تمہارا خیال ہے تو محمدؐ کا حکم قید کے اندر سے بھی اس کے صحابیوں تک پہنچتا رہے گا۔

اس میٹنگ میں ایک دوسرے کافر نے رائے دی۔

ثُمَّ قَالَ قَائِلٌ مِنْهُمْ نُخْرِجُهٗ مِنْ بَيْنِ اَظْهُرِنَا فَنَنْفِيْهِ مِنْ بِلَادِنَا فَاِذَا اُخْرِجَ عَنَّا فَوَاللّٰهِ مَا نُبَالِیْ اَيْنَ ذَهَبَ وَلَا حَيْثُ وَقَعَ اِذَا غَابَ عَنَّا وَفَرَغْنَا مِنْهُ فَاَصْلَحْنَا اَمْرَنَا وَاُلْفَتَنَا كَمَا كَانَتْ۔

پھر ان میں سے ایک نے رائے دی کہ ہم سب اس کو اپنے خاندان سے نکال دیں گے۔ اور شہروں سے نکال دیں گے جب وہ ہم سے چلا جائے گا۔ تو خدا کی قسم ہم کو پھر کوئی خطرہ نہیں جہاں چاہے جائے۔ جب ہم سے غائب ہو گیا اور ہم اس سے فارغ ہو گئے تو ہم نے اپنا کام ٹھیک کر لیا اور اپنے مقصد کو پہنچ گئے پھر جو ہو گا سو ہو گا۔

اس رائے سے بھی شیطان نے اختلاف اس طرح کیا۔

قَالَ الشَّيْخُ النَّجْدِیُّ لَا وَاللّٰهِ

شیخ نجدی نے کہا نہیں۔ خدا کی قسم

مَا هٰذَا لَكُمْ بِرَأْيٍ اَلَمْ تَرَوْا حُسْنَ حَدِيْثِهٖ وَحَلَاوَةَ مَنْطِقِهٖ وَغَلَبَتَهٗ عَلٰى قُلُوْبِ الرِّجَالِ بِمَا يَأْتِيْ بِهٖ وَاللّٰهِ لَوْ فَعَلْتُمْ ذَالِكَ مَا اٰمِنْتُمْ اَنْ يَحِلَّ عَلٰى حَيٍّ مِنَ الْعَرَبِ فَيَغْلِبُ عَلَيْهِمْ بِذَالِكَ مِنْ قَوْلِهٖ وَحَدِيْثِهٖ حَتّٰى يُتَابِعُوْهُ عَلَيْهِ۔

یہ تمہاری رائے صحیح نہیں۔ کیا تم اُس کے حُسنِ کلام اور شیریں کلام کو نہیں جانتے جو وہ لاتا ہے اور اُس کا لوگوں کے دلوں پر چھا جانا نہیں دیکھا۔ جو کچھ وہ پیش کرتا ہے۔ خُدا کی قسم تم نے اگر نکالنے والا پروگرام کیا، تو تمہارے تمام عرب قبیلوں پر چھا جائے گا۔ پھر تم امن وامان میں نہیں رہ سکتے۔ یہاں تک کہ تم سبھی کے سب اس کے قول اور حدیث کے تابع ہو جاؤ گے۔ (سیرۃ ابن ہشام صفحہ ۹۴ ج ۲ تاریخ طبری صفحہ ۹۹ ج ۲)

بعد ازیں سردارِ کفار ابوجہل نے اپنی رائے کا اظہار اس طرح کیا۔

فَقَالَ اَبُوْ جَهْلِ بْنِ هِشَامٍ وَاللّٰهِ اِنَّ لِيْ فِيْهِ لَرَأْيًا مَا اَرَاكُمْ وَقَعْتُمْ عَلَيْهِ بَعْدُ وَقَالُوْا مَا هُوَ يَا اَبَا الْحَكَمِ قَالَ اَرٰى اَنْ تَاْخُذَ مِنْ كُلِّ قَبِيْلَةٍ شَابًّا فَتًى جَلِيْدًا نَسِيْبًا وَسِيْطًا فِيْنَا ثُمَّ نُعْطِيْ كُلَّ فَتًى مِنْهُمْ سَيْفًا صَارِمًا ثُمَّ يَعْمِدُوْا اِلَيْهِ فَيَضْرِبُوْهُ بِهَا ضَرْبَةَ رَجُلٍ فَيَقْتُلُوْهُ فَتَسْتَرِيْحُ مِنْهُ فَاِنَّهُمْ اِذَا فَعَلُوْا ذَالِكَ تَفَرَّقَ دَمُهٗ فِي الْقَبَائِلِ جَمِيْعًا فَلَمْ يَقْدِرْ

ابوجہل بن ہشام نے کہا کہ خدا کی قسم! محمّد (صلّی اللّٰہ تعالےٰ علیہ وسلّم) کے متعلق میری ایک رائے ہے۔ جہاں تک تم ابھی نہیں پہنچے سب نے کہا اے ابوالحکم کیا رائے ہے پیش کیجیے؟ اس نے کہا میری رائے یہ ہے کہ ہر قبیلے سے ایک جوان زبردست خاندانی ہم سے بہترین نکلے اور ہر جوان کے ہاتھ میں تیز دھار تلوار ہم دے دیں۔ پھر وہ محمّد (صلّی اللّٰہ علیہ وسلّم) پر ایک ہی بار کر کے جھپٹ پڑیں۔ اور محمّد (صلّی اللّٰہ علیہ وآلہٖ وسلّم) کو قتل کر دیں۔ اس طرح تم اس سے بے غم ہو جاؤ گے۔



بَنُوْ عَبْدِ مَنَافٍ عَلٰى حَرْبِ قَوْمِهِمْ جَمِيْعًا فَرَضُوْا مِنَّا بِالْعَقْلِ فَعَقَلْنَا۔

اور تمام قبائل میں اس کا خون پھیلا یا جائے۔ بنو عبد مناف کو تمام قوم سے جنگ کرنے کی طاقت نہیں۔ بنو عبد مناف صرف قید کو ہی پسند کریں گے۔ ہم تسلیم کر لیں گے۔

شیطان لعین نے جو اپنے آپ کو شیخِ نجد کہلاتا تھا۔ اس رائے کی پُر زور تائید ان الفاظ میں کی۔

قَالَ يَقُوْلُ الشَّيْخُ النَّجْدِيُّ الْقَوْلُ مَا قَالَ الرَّجُلُ هٰذَا الرَّأْيُ لَا رَأْيَ غَيْرُهٗ فَتَفَرَّقَ الْقَوْمُ عَلٰى ذَالِكَ وَهُمْ مُجْمِعُوْنَ لَهٗ۔

شیخ نجدی نے کہا اُس آدمی نے جو کہا ہے۔ یہ رائے بالکل صحیح ہے۔ باقی سب غلط رائے ہیں۔ اسی رائے پر ان کفار کا اجلاس برخاست ہو گیا۔ اور وہ سبھی صرف اور صرف اسی لیے اکٹھے ہوئے تھے۔ (تاریخ طبری صفحہ ۹۹ ج ۲)

علّامہ مجدالدین فیروز آبادی صاحبِ قاموس نے بھی اپنی کتاب مستطاب میں لکھا ہے۔ حضرت ابنِ اسحاق نے فرمایا ہے کہ:

جَاءَهُمْ اِبْلِيْسُ لَعَنَهُ اللّٰهُ فِيْ صُوْرَةِ شَيْخٍ نَجْدِيٍّ وَاَنَّ اَبَا جَهْلٍ لَعَنَهُ اللّٰهُ لَمَّا اَشَارَ بِقَتْلِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ قَالَ النَّجْدِيُّ هٰذَا هُوَ وَاللّٰهِ الرَّأْيُ وَالنَّشَدُ۔

ابلیس لعنہ اللّٰہ شیخ نجدی کی صورت میں آیا اور ابوجہل لعنۃ اللّٰہ علیہ نے جب نبیِ پاک صلّی اللّٰہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے قتل کرنے کا قتل مشورہ دیا تو نجدی (شیطان) نے کہا اللّٰہ تعالےٰ کی قسم ہے کہ یہی رائے بالکل درست ہے۔ (الصّلاتُ البُشریٰ صفحہ ۱۸۱)

علّامہ شاہ فضل رسول بدایوانی علیہ الرحمۃ نے بھی لکھا ہے کہ:

"سب سے بڑا فتنہ نجد کے رہنے والوں کا ہے۔ کہ وہ ایک ملک ہے حجاز و عراق کے بیچ میں۔ شیطان ملعون اُسی نجد کے شیخ کی صورت بن کر مکّہ کے کافروں کا شریکِ مشورہ ہوا تھا۔ رسول اللّٰہ

صلی اللہ علیہ وسلم کی دشمنی کے لیے اس سبب سے شیطان کو شیخ نجدی کہتے ہیں (سیف الجبار ص۴۰)

علامہ مصطفیٰ کریمی علیہ الرحمۃ نے وہابیوں کے متعلق رقمطراز ہیں کہ :

"یہ حضرات جاہل دراصل عربوں میں سے ہیں انہوں نے محمد بن عبدالوہاب کی سرقی کی اتباع کی۔ جو کہ خود بھی بدعتی گمراہ ہے اور گمراہ کرنیوالا ہے انہوں نے اس وقت اس کی اتباع کی جس وقت اس نے ابتدائی خباثتوں کو پھیلایا۔ اس کے متبع میں اندھی تقلید تھی۔ ان میں نہ صحیح فکر اور نہ ہی سیاسی مروت تھی۔ حتیٰ کہ انہوں نے اب اپنا سیاسی مقصد اور شیطانی غرض پالی ہے۔ اس کے متبع اس کی دعوت وہابیت کے پھیلنے کے وقت پیاسے جانوروں کی طرح تھے جو ہر بولنے والے کے پیچھے لگ جاتا ہے پس محمد بن عبدالوہاب کے نزدیک کے اس کے متبع اس کی اتباع کرنے کی وجہ سے بچوں کی طرح ہو گئے کیونکہ اس کو یہ معلوم ہو گیا تھا کہ یہ کم عقل ہیں تو ان کو اپنے مقصد میں اپنا مددگار بنا لیا۔ اور مذہب جدیدہ کو ثابت کرنے کا جو اس نے ارادہ کیا تھا اس میں بھی ان کو مددگار بنا لیا۔ حالانکہ واضح طور پہ شریعت مطہرہ کی نیز سیدھا اور آسان راستہ ملت حنفیہ کی مخالفت کرنے والا تھا۔ جب اس کی بدعقیدگی کی وجہ سے مخالفت کی گئی تو اس نے صالحین اور بزرگوں کا لبادہ اوڑھ لیا۔ اپنے معتقدین کو پکارا اور ان کو دین کے نام پر چاپلوسی، ملمع سازی سے دھوکہ دیا۔ اس کا ظاہر اچھا تھا مگر باطن سراسر عذاب تھا۔ پس لوگ اس کی طرف فرداً فرداً اور جماعت کی شکل میں دھوکہ کھا کر فریفتہ ہو گئے۔" (رسالۃ السنیین ص۳)

غیر مقلدین وہابی حضرات ان احادیث شریفہ میں علامات پڑھ کر یہ کہتے ہیں کہ یہ خارجیوں کی علامات ہیں۔ ہم اہلسنت وجماعت بھی تو یہی کہتے ہیں کہ یہ خارجیوں کی ہی علامات ہیں۔ جو نبی غیب داں، سید مرسلاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنی زبان فیض ترجمان سے بیان فرمائی ہیں۔ اب یہ دیکھنا ہے کہ خوارج کون ہیں؟

وہابیوں کے امام ابن تیمیہ کے متعلق بھی علماء عظام نے یہ فرمایا ہے کہ وہ خارجی تھا۔ ابن قیم ابن تیمیہ کے عقیدہ پر ہی تھا۔ بعد ازیں محمد بن عبدالوہاب نجدی جس



نے ابن تیمیہ کے مشن کو ہی ترویج دی تھی۔ امت محمدیہ کے جلیل المرتبت، محدثین، مفسرین، محققین اور علماء ربانی نے بھی شیخ نجدی کو خارجی قرار دیا۔ آج کل کے وہابی جو محمد بن عبدالوہاب نجدی کو شیخ الاسلام، مجدد اعظم اور ولی اللہ قرار دیتے ہیں۔ وہ بھی یقیناً خارجی ہیں۔ چنانچہ شہر سیالکوٹ کے ایک[1] گروہ کے وہابیوں کی مقتدر شخصیت مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی نے اپنی کتاب "احیاء المیت" میں اپنے فرقہ کے وہابیوں کو اپنے فرقہ کے وہابی مولویوں کے متعلق ہی نصیحت کی ہے جو کہ قابل توجہ ہے۔ اس نصیحت کی اصل عبارت یہ ہے :

"اہلحدیث جماعت اپنے ناقص العلم، غیر محتاط، نام نہاد علماء کی تحریروں اور تقریروں سے دھوکہ نہ کھائے۔ کیونکہ ان میں بعض تو پرانے خارجی اور بے علم محض اور بعض کانگریسی ہیں۔" (احیاء المیت ص۳۶)

وہابیوں کا امام اور مجدد ابن تیمیہ بھی سرکار علی المرتضیٰ شیر خدا، مشکل کشا مولائے کل کائنات رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شان اقدس میں گستاخیاں کیا کرتا تھا۔ جیسا کہ امام المحدثین علامہ ابن حجر عسقلانی شارح بخاری نے "الدرر الکامنۃ" نامی تصنیف لطیف میں اس کا خارجی عقیدہ درج کیا ہے :

قَالَ فِی حَقِّ عَلِیٍّ اَخْطَاءَ فِیْ سَبْعَۃَ عَشَرَ شَیْئاً۔

ابن تیمیہ نے سرکار علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بارے میں کہا کہ حضرت علی نے سترہ فتوے غلط دیئے۔ (الدرر الکامنۃ ص۱۵۴ ج ا مطبوعہ حیدرآباد، غیث الغمام ص۵ مطبوعہ دہلی)

علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ نے ابن تیمیہ کا یہ عقیدہ بھی درج فرمایا ہے کہ :

عَلِیٌّ اَسْلَمَ صَبِیّاً وَّالصَّبِیُّ لَا یَصِحُّ اِسْلَامُہٗ۔

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے بچپن میں اسلام قبول فرمایا تھا۔ اور بچہ کا بچپن میں اسلام قبول

---

[1] مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کے شاگرد حافظ شریف اور حکیم صادق سیالکوٹی کی پارٹی کے لوگ مولوی ابراہیم صاحب کی زندگی میں ہی کہتے تھے کہ مولوی ابراہیم کا دماغ خراب ہو گیا ہے۔

کرنا صحیح (معتبر) نہیں ہے۔ (الدرر الکامنہ ص۱۵۵ ج ۱)

شیخ الاسلام علامہ ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ نے بھی اپنے فتاویٰ میں ابن تیمیہ کا یہ عقیدہ واضح الفاظ میں لکھا ہے کہ:

اِنَّ عَلِیًّا اَخْطَاءَ فِیْ اَکْثَرَ مِنْ ثَلَاثِ مِائَۃِ مَکَانٍ۔ — حضرت علی رضی اللہ عنہ نے تین سو سے زائد غلط فتوے دیئے۔

(فتاویٰ حدیثیہ ص۱۱۶ مطبوعہ مصر)

## واقعہ کربلا مذہبی نہ تھا بلکہ سیاسی اور حفظ و ناموس کے لیے تھا

سردار الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری نے ایک کتاب تصنیفِ جدید یعنی واقعہ کربلا، پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے کہ:

'اُردو زبان میں یہ پہلی کتاب ہے جس میں نہایت وضاحت سے ثابت کیا گیا ہے۔ کہ واقعہ کربلا، مذہبی نہ تھا بلکہ یہ جنگ محض سیاسی مصلحت اور حفظ و ناموس کی خاطر لڑی گئی۔ علمائے کرام کی تصدیقات بھی کتاب کے آخر میں درج ہیں۔ ہر خوبی سے یہ کتاب قابلِ مطالعہ ہے بلکہ نشر و اشاعت ضروری ہے۔ تین سو نسخے ہم نے تاجروں اور مفت تقسیم کرنے والوں کے لیے مقرر کیے ہیں'۔ (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۱ یکم فروری ۱۹۴۶ء)

قارئین کرام! سردار الوہابیہ امرتسری کے تبصرہ میں خارجیت کا اثر بالکل ظاہر ہے۔ اس کی تبلیغ و تشہیر کا ذوق کس جذبہ سے ہے اور سرکار سیدنا امام عالیمقام امام حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی عظمت و رفعت اور شان و شوکت لوگوں کے دلوں سے ختم کرنے اور یزید پلید کی حمایت کی نشر و اشاعت کی اپیل کس انداز سے کی گئی ہے۔

---

لہ وہ علماء وہابی ہی ہوں گے۔ حالیہ دور میں پاکستان کے ایک خارجی نے ایک کتاب خلافت رشید بن رشید لکھی ہے۔ اس کتاب کی تائید بھی دیوبندی اور غیر مقلد وہابی مولویوں نے کی ہے۔



## یزید سے سرکار امام حسین رضی اللہ عنہ کا مقابلہ حکومت اور ریاست کے حصول کے لیے تھا

وہابیوں کے مشہور مولوی ابوالنعیم محمد عبد العظیم حیدر آبادی کا ایک مضمون امام الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری نے اپنے اخبار اہلحدیث امرتسر، میں شائع کیا ہے۔ جس میں اعلانیہ طور پر خارجیت کا پرچار اور یزیدیت کا اظہار ان الفاظ میں کیا ہے۔

'حضرت امام حسین اور یزید کا مقابلہ یہ جملہ مقابلے حکومت و ریاست کی غرض سے ہوتے'۔ (اہلحدیث امرتسر ص۱۱ ۲۴ ستمبر و یکم اکتوبر ۱۹۰۹ء)

ابو یزید محمد دین بٹ نے سرکار امام عالیمقام شہزادہ گلگون قبا، راکبِ دوشِ مصطفیٰ سیدنا امام حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی شانِ اقدس میں گستاخیاں اور بے باکیاں کرتے ہوئے خلافت رشید بن رشید میں لکھتا ہے:

'سیدنا حسین حکومت کو بچوں کا کھیل سمجھتے ہوئے کسی کی کچھ پرواہ نہ کرتے تھے۔ اور بزرگوں کے سمجھانے کے باوجود بھی بعض اوقات جو دل میں آتا کر گزرتے تھے'۔ (خلافت رشید ابن رشید ص۲۰۴)

## عظمتِ حسین کا انکار

حضرت حسین تو آنحضور صلعم (صلی اللہ علیہ وسلم) کے سفرِ عقبیٰ کے وقت پانچ سال کے معصوم بچے تھے۔ ان کو جلیل القدر صحابی کہنا محض غلط ہے'۔ (خلافت رشید بن رشید ص۱۵۶)

## سیدنا امام حسین رضی اللہ عنہ کا اسلام کے خلاف اصول

سیدنا حسین کا بیعت سے انکار کرنا۔ اس لیے تھا کہ آپ اپنے آپ کو امیر سے بہتر سمجھ کر خلافت کو اپنا حق سمجھتے تھے۔

---

لہ خلافت رشید بن رشید دیوبندی اور غیر مقلد وہابی مولویوں کی مصدقہ کتاب ہے۔ کیونکہ اُس کے پیچھے ان فرقوں کے مولویوں کے تقاریظ موجود ہیں۔

جس کا ثبوت کتاب ہذا میں کافی سے زیادہ پہنچا دیا گیا ہے۔ لہٰذا یہ اصول اسلام کے خلاف ہے۔ کہ کسی ایک نیک ہستی کے ذاتی خیالات اور رائے کو جمہور اُمت کے خلاف دین کا مقام دے دیا جائے۔ (خلافتِ رشید بن رشید ص۱۳۳)

امیر المومنین یزید کی مخالفت کے لیے سیّدنا حسین سیّدنا معاویہ کی وفات کے منتظر تھے۔ جونہی انہیں سیّدنا معاویہ کی رحلت کی خبر ملی تو اپنے دلی مقصد کی برآوری کے لیے اُٹھ کھڑے ہوئے۔ امیر کی اطاعت سے گریز اور اپنی خلافت کی طلب کے نتائج پیدا ہونے تک آپ نے جو کچھ کیا وہی دراصل اس تمام سلسلہ کی رُوح رواں ہے۔ جسے سمجھ لینے کے بعد قارئین بآسانی اس نتیجہ پر پہنچ جائیں گے کہ سیّدنا حسین نے خود ہی ایسے حالات پیدا کئے تھے۔ جو بالآخر واقعہ کربلا پر منتج ہوئے۔' (خلافتِ رشید بن رشید ص۱۸۶)

## یزید کی خلافت سیّدنا علی المرتضٰے کی خلافت سے اولیٰ تھی

'سیّدنا حسین کوفی تفرقہ بازوں کے سہارے سرکردہ مسلمانوں کی مرضی کے خلاف حکومت کا تختہ اُلٹنے کے لیے کوفہ روانہ ہو گئے۔ یہ وہ باتیں ہیں جنہیں تاریخ سے دلچسپی رکھنے والے مسلمان اچھی طرح جانتے ہیں۔ یہ تاریخی حالات واضح طور پر ثابت کرتے ہیں کہ امیر المومنین یزید کی خلافت سیّدنا علی کی خلافت سے بوجہ خانہ جنگی کے بدرجہا اولیٰ اور اتفاق کی حامل تھی۔' (خلافتِ رشید بن رشید ص۲۳۰)

## خلافت کا جھگڑا

اہلِ حق قارئین! حقیقت سُورج کی طرح روشن ہے کہ سب خلافت حاصل کرنے کا جھگڑا تھا۔ اور خلافت کی آرزو میں کربلا کا حادثہ پیش آیا۔' (خلافتِ رشید بن رشید ص۲۳۸)

## یزید صالح تھا اور دُنیائے اسلام میں اُس کا کردار بہت بلند تھا

ابو یزید محمّد دین بٹ کی اسی کتاب 'خلافتِ رشید بن رشید' کے آخر میں فرقہ وہابیہ کے خارجی مولوی



عبدالحمید خطیب شیخوپورہ یزید کی حمایت میں اپنی یزیدیت اور خارجیت کا اظہار کرتے ہوئے لکھتا ہے:

'اسلام میں یزید بن معاویہ وہ پہلے شخص تھے۔ جنہوں نے عربوں کے دل جیت کر بہادر ترین عرب کا خطاب حاصل کیا۔ اس بہادر اور صالح امیر یزید کے بارے میں تو دُنیا کو یہاں تک غلط راہ پر ڈال دیا گیا ہے۔ کہ آج اسلام کے سپوت کا نام لینا بھی بڑی جُرأت اور صبر آزمائی کا کام ہے۔ میری دانست میں دُنیائے اسلام کے اس بہادر ترین عرب امیر یزید کا کردار بہت بلند تھا۔'

(خلافتِ رشید بن رشید ص۲۵۴)

## یزید مظلوم شخصیّت ہے

غیر مقلدین حضرات کے ابوعتیق[1] امین نے خادم آف کامونکے یزید پلید کی تعریف اور اس کو امیر المومنین تسلیم کرتے ہوئے اپنی خارجیت کا اظہار اس طرح کرتے ہیں کہ:

'شیعہ حضرات نے اس کے لیے ایک مظلوم شخصیّت جناب امیر المومنین حضرت یزید کو ملزم گردانا اور یہاں تک کہہ دیا کہ شہادت امام حسین حضرت یزید بن معاویہ کے حکم کے مطابق تھی۔ جس کے لیے یہ شخصیّت قابلِ صد احترام آج تک لعن و طعن بنی ہے۔'

(معارف یزید ص۳۴ حِصّہ دوم)

## یزید خلیفۂ حق ہے

ابوعتیق محمّد امین نے وہابی نے 'معارف یزید' کتاب میں یہ بھی لکھا ہے کہ:

'حضرت مولانا ثناء اللہ صاحب امرتسری سردار جماعت اہلحدیث

---

[1] غیر مقلد وہابی ابوعتیق محمد امین خادم کی کتاب 'معارفِ یزید' انجمن شبان اہلحدیث (رجسٹرڈ) کامونکے نے شائع کی ہے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

نے بھی یزید کو خلیفہ حق تسلیم کیا ہے۔ اخبار اہلحدیث یکم جون ۱۹۱۷ء فتاویٰ ص۳۰۹ ۔ (معارف یزید ص حصہ دوم، اہلحدیث امرتسر ۱۹، ۲۱ جولائی ۱۹۳۹ء)

وہابیہ نجدیہ کے مرکزی مدرسہ رحمانیہ دہلی کے مدرس مولوی عبید اللہ مبارکپوری سرکار امام عالیمقام سیدنا حسین رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی شانِ اقدس میں توہین آمیز کلمات لکھتے ہیں کہ:

'معتبر تاریخی روایات سے معمولی سمجھ کا آدمی بھی یہ نتیجہ اخذ کرنے پر مجبور ہے کہ کربلا کا واقعہ محض اس لیے پیش آیا کہ حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے قطعاً دوراندیشی اور تدبیر سے کام نہیں لیا۔ محض بہی خواہوں کے مشوروں کو ٹھکرا دیا۔ حالات و واقعات سے آنکھیں مُوند لیں۔

ہمارے نزدیک (یعنی وہابیوں کے نزدیک) حضرت حسین نے بے موقعہ اور بے محل و بلا ضرورت وافتراق اور شقاق و عداوت پیدا ہوگئی اور اُمتِ اسلامی کا شیرازہ بکھر گیا۔' (خلافتِ رشید بن رشید ص۲۲۵)

## سانحہ کربلا سیاسی تھا

وہابیہ نجدیہ کے مولوی ابوسعید شرف الدین دہلوی بھی کربلا کے اس جانکاہ واقعہ کو سیاسی قرار دیتے ہوئے اپنی خارجیت کا اظہار اس طرح کرتے ہیں:

'یعنی یہ کہ واقعہ کربلا مذہبی جنگ نہ تھی۔ اوّل میں محض سیاست اور آخر میں حفظِ ناموس کی تھی۔ جو لوگ اسے مذہبی بتاتے ہیں۔ انہیں معلوم نہیں اس میں کیا قباحت ہے۔' (خلافتِ رشید بن رشید ص۲۳۱)

وہابیہ نجدیہ کی معروف شخصیت مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کے شاگرد اور جمعیت وہابیہ کے ناظمِ اعلیٰ مولوی اسماعیل سلفی کانگریسی آف گوجرانوالہ بھی خارجیوں کی لسٹ میں یزید پلید کو امیر المؤمنین تسلیم کرتے ہوئے اپنا نام اس طرح

ؒ قطب الدین دہلوی مصنف مظاہر حق نے اپنی کتاب میں لکھا ہے۔



درج کرتے ہیں کہ:

'امیر المؤمنین یزید کی تکفیر اور ان پر لعنت کرنے کو کوئی بھی سمجھدار اور اہلِ عقل ٹھیک نہیں سمجھتا۔' (خلافت رشید بن رشید ص۳۶)

مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کو اپنے شاگرد کی ذہنیت کا علم تھا تب ہی تو انہوں نے اپنی کتاب 'احیاء المیت' میں یزیدی روح اور خارجی ذہنیت کی اصلاح کی سُرخی دے کر اسماعیل کی زیرِ نگرانی 'الاعتصام' گوجرانوالہ شائع ہونے والے رسالہ اور اخبار اہلحدیث سوہدرہ عبدالمجید سوہدروی کی زیرِ نگرانی شائع ہونے والے رسالہ کے مضامین پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھا ہے:

'جریدۂ اہلحدیث سوہدرہ میں تو علی التواتر اور اخبار اہلحدیث گوجرانوالہ میں موسمی انقلاب کے طور پر بعض مضامین ایسے شائع ہوتے رہتے ہیں۔ اور بعض ناقص العلم[1] اہلحدیث مناظر اور مقرر ایسی تقریریں بھی کرتے رہتے ہیں جن سے بُرے نتائج نکلنے کا خطرہ ہے۔'
(احیاء المیت ص۳۴)

قارئین کرام! مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کا 'یزیدی روح اور خارجی ذہنیت کی اصلاح' کی سُرخی دینا یقیناً معنے رکھتا ہے۔ ان کو علم تھا کہ اسماعیل آف گوجرانوالہ اور عبدالمجید سوہدروی جو کہ دونوں ان کے شاگرد ہیں۔ ان میں خارجیت کا اثر ضرور ہے۔ تب ہی تو یہ سُرخی دے کر ان کو نصیحت کی ہے۔

## سفرِ کربلا حصولِ اقتدار کے لیے تھا

وہابیہ نجدیہ کے ابوعتیق محمد امین آف کامونکے نے سرکار امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے سفرِ کربلا معلےٰ کو اقتدار کا سفر قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ 'حضرت کا یہ سفر کافروں کے ساتھ جنگ کرنے کے لیے نہیں تھا

[1] اس سے معلوم ہوا کہ وہابیوں میں ناقص العلم مناظر بھی ہیں۔

بلکہ خلافت کو اپنا حق خیال کرتے ہوئے اقتدار کی خاطر حضرت امام حسین نے یہ سفر اُٹھار کھا تھا۔ (معارف یزید ص۱ ج ۱)

## شہادتِ حسین کا استہزاء

وہابیہ نجدیہ کے ابوعلیق نے سرکار سیدنا امام عالیمقام امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا استہزاء اُڑاتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"غور کریں کہ وہ کونسا اسلام ہے جو حضرت امام کی شہادت سے زندہ ہوا ہے۔ اگر نہ شہید ہوتے تو اسلام مُردہ ہو جاتا۔"

(معارف یزید ص۱۲ ج ۱)

## واقعہ کربلا سے اسلام مُردہ ہوا ہے

نجدی خارجی نے واقعہ کربلا کو اسلام کو مُردہ کر دینے والا لکھا ہے کہ:

"اگر بنظرِ غور دیکھا جائے تو صاف روشن ہے کہ واقعہ کربلا نے اسلام زندہ کرنے کی بجائے اسلام کو مُردہ کر دیا ہے۔" (معارف یزید ص۱۵ ج ۱)

## یزید امامِ حق ہے

نجدی نے یزید کو امامِ حق قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ: "چونکہ آپ (حضرت امام حسین) نے امامِ حق کے خلاف خروج کیا تھا۔"

(معارف یزید ص۱۳)

قارئینِ کرام! وہابیہ نجدیہ کے مولویوں نے کس دلیری اور جرأت سے اپنی خارجیت کا اظہار کیا ہے اور سیدنا امام ہمام عالیمقام حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے بُغض، عناد اور کینہ کا ثبوت دیا ہے۔

خُدا محفوظ رکھے ہر بلا سے!
خصوصاً وہابیت کی وبا سے

## سلف صالحین کی شہادتیں

وہابیوں کے خارجی ہونے کے بارے میں اسلاف نے اپنی کتب میں تحریر فرمایا ہے۔



چنانچہ زبدۃ المفسرین علامہ احمد صاوی رحمۃ اللہ الباری إِنَّ الشَّيْطٰنَ لَكُمْ عَدُوٌّ فَاتَّخِذُوْهُ عَدُوًّا[1] آیۂ کریمہ کی تفسیر کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ:

وَقِيْلَ هٰذِهِ الْاٰيَةُ نَزَلَتْ فِي الْخَوَارِجِ الَّذِيْنَ يُحَرِّفُوْنَ تَاوِيْلَ الْكِتَابِ السُّنَّةِ وَيَسْتَحِلُّوْنَ بِذَالِكَ دِمَاءَ الْمُسْلِمِيْنَ وَ اَمْوَالَهُمْ كَمَا هُوَ مُشَاهَدُ الْاٰنَ فِيْ نَظَائِرِهِمْ وَ هُمْ فِرْقَةٌ بِاَرْضِ الْحِجَازِ يُقَالُ لَهُمُ الْوَهَابِيَّةُ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ عَلٰى شَيْءٍ اَلَا اِنَّهُمْ هُمُ الْكَاذِبُوْنَ اِسْتَحْوَذَ عَلَيْهِمُ الشَّيْطٰنُ فَاَنْسَاهُمْ ذِكْرَ اللّٰهِ اُولٰئِكَ حِزْبُ الشَّيْطٰنِ هُمُ الْخَاسِرُوْنَ نَسْاَلُ اللّٰهَ الْكَرِيْمَ اَنْ يَقْطَعَ دَابِرَهُمْ۔

علماء نے فرمایا ہے کہ یہ آیت ان خارجیوں کے حق میں نازل ہوئی ہے جو قرآنِ پاک اور حدیث شریف کی تاویل میں تحریف کرتے ہیں۔ اور پھر اس تحریف کے ذریعہ مسلمانوں کے خون بہانے اور مال و متاع لوٹ لینے کو جائز قرار دیتے ہیں جیسا کہ انہی جیسے لوگوں سے اس زمانہ میں بھی مشاہدہ میں آیا ہے۔ یہ لوگ سرزمینِ حجاز میں ایک فرقہ ہے جنہیں وہابی کہا جاتا ہے۔ ان کا خیال ہے کہ حق پر وہی ہیں۔ حالانکہ درحقیقت یہ لوگ جھوٹے ہیں۔ شیطان نے انہیں بہکا کر اللہ تعالیٰ کی یاد سے بھلا دیا ہے۔ یہ لوگ شیطانی گروہ ہیں۔ اور حقیقتاً شیطانی گروہ کے لوگ ہی خسارہ میں رہنے والے ہیں۔ ہم اللہ تعالیٰ سے دُعا کرتے ہیں کہ ان کی جڑ کاٹ دے۔ (الصاوی علی الجلالین ص مطبوعہ مصر)

## علامہ شامی علیہ الرحمۃ کی گواہی

حضرت علامہ ابن عابدین شامی علیہ الرحمۃ ملتِ اسلامیہ کے باغیوں کے متعلق بیان کرتے ہوئے محمد بن عبدالوہاب نجدی کو بھی ملتِ اسلامیہ کا باغی قرار دیتے ہوئے پُرزور الفاظ میں لکھتے ہیں کہ:

---

[1] پ۲۲ س فاطر ع ۱

كَمَا وَقَعَ فِي زَمَانِنَا فِي اتباع ابن عَبْدِ الْوَهَّابِ الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ نَجْد وتغلبوا عَلَى الْحَرَمَيْنِ وَكَانُوْا ينتحلون مذهب الحنابلة لٰكِنَّهُمْ اعتقدوا انَّهُم هُمُ المسلمون وَ انّ من خالف اعتقادهم مشركُوْنَ وَ استباحُوْا بِذَالِكَ قتل اهل السُّنَّةِ وَعلماءِهم حتّٰى كسر الله شوكتهم وَخرّب بِلَادَهُمْ وَظفر بهم عساكر المسلمين عام ثلاث و ثلاثين وَ مائتين و الف۔

جیسے ہمارے زمانہ میں ابنِ عبدالوہاب کے متبعین کا وقوع ہوا کہ یہ لوگ نجدی سے اُٹھے اور انہوں نے حرمین شریفین (مکہ مکرمہ۔ مدینہ منورہ) پر غلبہ حاصل کرلیا۔ یہ لوگ خود کو حنبلی مذہب کی طرف منسوب کرتے تھے لیکن ان کا عقیدہ تھا کہ مسلمان صرف وہی ہیں جو کوئی ان کے اسی بنا پر ان لوگوں نے مسلمانانِ اہلسنت اور ان کے علماء کو قتل کرنا جائز قرار دیا۔ یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے ان کی شوکت کو ختم کردیا۔ ان کے شہروں کو برباد کردیا۔ اور اسلامی افواج کو ان پر فتح دی۔ اور یہ واقعہ ۱۲۳۳ھ میں وقوع پذیر ہوا۔ (شامی شریف ص ج مطبوعہ مصر)

علامہ قطب الدین دہلوی صاحب مظاہر حق نے بھی اپنی کتاب میں غیر مقلدین (جو کہ اپنے آپ کو محمّدی بھی کہلاتے ہیں) کو خارجی قرار دیا ہے سو ایسا ہی وہ لامذہب جو برخلاف ساری اُمّت مرحومہ کے ہوکر کہے کہ میں اور جو میری طرح مذہبوں سے الگ ہوکر اتباع حدیث کا کرے وہ محمّدی ہے۔ اور باقی لوگ خاص محمّدی نہیں۔ سو ایسے خارجیوں اور رافضیوں سے ترک موافقت لازم ہے۔ (حاشیہ توفیر الحق ص ۶۳، ۶۴)

دوسرے مقام پر بھی تحریر فرماتے ہیں کہ:

یہ فرقہ خارجی، معتزلی، منکر علماء اور اولیاء کا بے شک اہلسنت وجماعت سے باہر ہے۔ ان کے ساتھ نہ صوفی ہیں۔ نہ فقہاء۔ یہ امام خودپسندی ہیں خراب اور گمراہ۔ یا آنکہ نہ صوفیہ میں جگہ اور نہ فقیہوں میں ٹھکانا اور نہ خلف اور سلف کے



ذکر کرنے میں۔ (حاشیہ توفیر الحق ص ۶۷، ۶۸)

## مولوی محمّد تھانوی دیوبندی

جو کہ دیوبندیوں کے اکابرین میں سے ہیں، نسائی شریف کے حاشیہ میں لکھتے ہیں: کہ

كما سيمرق السهم الخ يريد ان دخولهم اى الخوارج فِي الْاِسْلَامِ اِنَّ الَّذِيْنَ يَدِيْنُوْنَ دِيْنَ عَبْدِ الْوَهَّابِ النَّجْدِيْ يَسْلُكُوْنَ مَسَالكه فى الْاُصُوْلِ وَ الْفُرُوْعِ وَيُدْعَوْنَ فِي بِلَادِنَا بِاِسْمِ الْوَهَّابِيِّيْنَ وَغَيْرِ الْمُقَلِّدِيْنَ وَيَزْعُمُوْنَ اَنَّ تَقْلِيْدَ اَحَدَ الْاَئِمَّةِ الْاَرْبَعَةِ رِضْوَانُ اللهِ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ شرك وَ اِنَّ مَنْ خَالَفَهُمْ هُمُ الْمُشْرِكُوْنَ وَيَسْتَبِيْحُوْنَ قَتْلَنَا اَهْلَ السُّنَّةِ وسبى نسائنا وَغَيْرَ ذَالِكَ مِنَ الْعَقَائِدِ الشَّنِيْعَةِ الَّتِيْ وَصَلَتْ اِلَيْنَا مِنْهُمْ بِوَاسِطَةِ الثقات وسمعنا ها بعض منهم ايضا هم فِرقةٌ مِنَ الخوارج وَ قَدْ صَرَّحَ بِهِ الْعَلَّامَةُ الشَّامِي۔ فِي كِتَابِهِ رد المختار وقد قَوْلِ صَاحِبِ الدُّرِّ الْمُخْتَارِ۔

(حاشیہ نسائی شریف ص ۳۶ ج ۱، از شیخ محمّد تھانوی مطبوعہ مجتبائی)

نبی غیب دان احمد مجتبےٰ محمّد مصطفیٰ صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے خارجیوں کے متعلق ارشاد فرمایا ہے اور وہ ارشاد کتب احادیث کی مستند کتاب طبرانی شریف میں درج ہے۔

حضرت ابو امامہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسولِ پاک صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا الخوارج كِلَابُ النَّارِ خارجی دوزخ کے کتّے ہیں۔

(طبرانی شریف ص ۱۱۱ ج ۲ مطبوعہ مصر حیواۃ الحیوان ص ۱۰ ج ۱)

اب تو کسی قسم کا شبہ اور شک اس حقیقت کو تسلیم کرنے میں نہیں ہوگا کہ وہابی نجدی خارجی ہیں۔ ان کے خارجی ہونے کا ثبوت وہابی مولویوں کی عبارتیں اور تحریریں ہی پیش کر رہی ہیں۔

# نجدیوں کے عقائدِ باطلہ اور نظریاتِ فاسدہ

## نبیؐ پاک کی شفاعت اور وسیلہ کارگر نہیں

سردار محمد حسنی بی۔اے مورخ نے بھی وہابیوں کے مختصر عقائد اس طرح درج کیے ہیں کہ:

"دیگر مسلمان حیاتِ النبیؐ کا کامل عقیدہ رکھتے ہیں۔ لیکن وہابیوں کا اعتقاد یہ ہے کہ حضور سرورِ کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام عام انسانوں کی طرح اس دارِ فانی سے رحلت فرما چکے اور اب اُنہیں اس دُنیا اور اس کے مخصوص سے کوئی تعلق نہیں۔ نہ وہ دُنیا کے امورات کے متعلق تصرف و اقتدار رکھتے ہیں۔ اور نہ ہی اُن کی شفاعت اور وسیلہ کارگر ہے عام مسلمان حضور رسولِ مقبول صلعم (صلّی اللہ علیہ وسلّم) پر درود و سلام نماز کا جزوِ لاینفک سمجھتے ہیں۔ لیکن قدیم وہابی درود کو نہ نماز کا ضروری جزو سمجھتے تھے نہ ہی کار آمد و فائدہ مند۔

## ایصالِ ثواب کے مُنکر

عام مسلمان ختم و درود میں ایصالِ ثواب کے قائل ہیں۔ اور اولیاء اللہ کے مزارات و تبرکات سے اکتسابِ فیضانِ روحانی کے معتقد ہیں۔ لیکن وہابی حضرات صریح اور صاف طور پر ان دونوں باتوں کا اعلانیہ انکار کرتے ہیں۔

## تصوّف اور طریقت کا اِنکار

عام مُسلمان سلسلہ ہائے طریقت، فنِ تصوّف اور پیروں فقیروں کو بہت محبت و احترام



کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ وہابی سرے سے اُن کے قائل ہی نہیں۔

## مُسلمانوں کو یہودیوں اور عیسایئوں سے بدتر سمجھنا

عام مسلمانوں اور وہابیوں میں جُزوی اور غیر اہم اختلافات اور بھی ہیں۔ نجدی وہابی اپنے عقائدِ مخصوصہ میں اسقدر غلو کرتے ہیں کہ اپنے سوا دیگر مسلمانوں کو مشرک اور یہودی اور عیسایئوں سے بدتر سمجھتے ہیں۔

(سوانح حیات سُلطان ابن سعود صفحہ ۹۴-۹۵)

## یارسول اللہ کہنے والا مُشرک ہے

وہابیوں کی شہرہ آفاق کتاب تحفہ وہابیّہ میں درج ہے کہ:

"اگر کوئی حق نہ ماننے والا اور راستی کو قبول نہ کرنے والا یہ اعتراض کرے کہ تم جو قطعی طور پر کہتے ہو کہ جو کوئی یوں کہے یارسول اللہ میں آپ سے شفاعت چاہتا ہوں تو وہ شخص مُشرک ہو گا۔ اور اُس کا خون مُباح ہو گا۔ لہٰذا اس صورت میں غالب اُمتِ محمدّیہ کو کافر کہنا پڑے گا۔ کیونکہ ان کے معتبر علماء نے اس بات کو مندوب و جائز قرار دیا ہے بلکہ جو اس کے برخلاف کہے اُنہوں نے اس کی ملامت کی ہے ایسے لوگوں کو ہم کافر کہتے ہیں۔ ان میں غالب حصہ ان لوگوں کا ہے جن سے آج کل ہم جنگ کر رہے ہیں۔"

(تحفہ وہابیہ صفحہ ۶۹)

## اُمہّات المومنین کے مزارات پر حاضری اور توسّل سے دُعا کرنے پر ہنگامہ

سردار محمد حسنی بی۔اے وہابیوں کے تعصب اور عناد کا ایک واقعہ لکھتے ہیں کہ: "شیخ سنوسی ترکی سے آئے۔ یہ بڑے متقی اور پرہیزگار تھے۔ اور زُہد اور عبادت کی وجہ سے اقصائے عالم میں شہرت رکھتے تھے۔ ان کے مرید لاکھوں کی تعداد میں حجاز اور دُنیا کے مختلف حصّوں میں موجود تھے۔ اپنی عادت کے مطابق وہ اُمہات المومنین کے مزارات پر حاضر ہوئے۔ اور شفاعت کے

لیے دُعا کی۔ وہابی سرے سے شفاعت کے قائل ہی نہیں۔ جب اُنہیں شیخ سنوسی کی دُعائے شفاعت کا علم ہوا تو وہ بہت برافروختہ ہوئے۔ اور کہنے لگے کہ شیخ سنوسی نے ایک بہت بڑے گناہ کا ارتکاب کیا ہے۔ وہابیوں کے اعتراضات سے مشتعل ہو کر شیخ سنوسی نے بھی اُن کی بہت سی باتوں پر رائے زنی کی۔ فریقین میں اشتعالِ طبع اس قدر بڑھا کہ قتل اور نقصِ امن کا احتمال پیدا ہو گیا لیکن ابن سعود نے فریقین کو سمجھا بجھا کر ٹھنڈا کیا۔ اس طرح پر یہ فتنہ بھی فرو ہو گیا۔ (سوانح حیات ابن سعود ص۱۶۶)

## نبی پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم سے توسّل کفر ہے

علامہ احمد دحلان مکی علیہ الرحمۃ نے تحریر فرمایا ہے:

يَخْطُبُ لِلْجُمُعَةِ فِي مَسْجِدِ الدَّرْعِيَّةِ وَيَقُوْلُ فِي كُلِّ خُطْبَةٍ وَمَنْ تَوَسَّلَ بِالنَّبِيِّ فَقَدْ كَفَرَ۔

ابن عبدالوہاب مسجد درعیہ میں خطبہ پڑھا کرتا تھا اور کہتا کہ جو شخص نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم سے توسّل کرے وہ کافر ہے۔

(الدرر السنیہ ص۳۹ مطبوعہ استنبول)

وہابیہ نجدیہ کے احمد عبدالغفور عطار نے وہابی تحریک اور اُس کے خصائص کی سُرخی دے کر لکھا ہے کہ:

"بلاشبہ قبے اور قبریں بُت پرستی اور خرافات و بدعات کا منبع ہیں۔" (محمد بن عبدالوہاب ص۱۶۵)

"فوت شدہ اولیاء کی تعظیم منع ہے۔" (محمد بن عبدالوہاب ص۲۱۱)

"غیر اللہ کو پکارنا حرام ہے۔" (محمد بن عبدالوہاب ص۸۰)

تَعْظِيْمُ الصَّالِحِيْنَ مِنْ أَسْبَابِ الْهَلَاكِ۔ نیک بندوں کی تعظیم کرنا تباہی و ہلاکت کے اسباب اور ذریعوں میں سے ہے۔

(التجدید شرح کتاب التوحید ص۱۲۶)

اَلتَّعْظِيْمُ نَوْعٌ مِنَ الْعِبَادَةِ۔ تعظیم کرنا عبادات کی قسم سے ہے۔



(التجدید شرح کتاب التوحید ص۱۳۲ از محمد بن عبدالعزیز)

تَحْرِيْمُ زِيَارَةِ قَبْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى وَجْهٍ مَخْصُوْصٍ فِيْ زَمَنٍ مَخْصُوْصٍ وَكَذٰلِكَ زِيَارَةُ كُلِّ قَبْرٍ۔

نبی پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کی قبر پاک کی زیارت مخصوص زمانے اور مخصوص طریقے پر حرام ہے۔ اور اسی طرح تمام قبروں کی زیارت بھی حرام ہے۔

(التجدید شرح کتاب التوحید ص۱۴۱)

اِنَّ زِيَارَةَ قَبْرِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَالتَّوَسُّلَ بِهٖ وَبِالْاَنْبِيَاءِ وَالْاَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ وَزِيَارَةَ قُبُوْرِهِمْ شِرْكٌ۔

نبی پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کی قبر پاک کی زیارت اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا وسیلہ اور انبیاء، اولیاء اور صالحین کا وسیلہ اور ان کی قبور مبارکہ کی زیارت شرک ہے۔

(فتنۃ الوہابیہ ص۶۶)

اِنَّ نِدَاءَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عِنْدَ التَّوَسُّلِ بِهٖ شِرْكٌ۔ بے شک نبی پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کو وسیلہ کے وقت ندا کرنا (پکارنا) شرک ہے۔

(فتنۃ الوہابیہ ص۶۶)

نِدَاءُ غَيْرِهٖ مِنَ الْاَنْبِيَاءِ وَالْاَوْلِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ عِنْدَ التَّوَسُّلِ بِهِمْ شِرْكٌ۔ نبی پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کے علاوہ انبیاء، اولیاء اور صالحین کو بھی توسّل کے وقت پکارنا شرک ہے۔ (فتنۃ الوہابیہ ص۶۶)

کتاب دلائل الخیرات آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کے متعلق غلو سے پُر ہے۔

(حاشیہ کتاب محمد بن عبدالوہاب ص۶۴ از احمد عبدالغفور عطار)

"علماء، اولیاء اور صالحین کی ذات سے توسّل کو جائز سمجھنے سے بلاشبہ بدعات کا دروازہ کھلتا ہے۔" (حاشیہ محمد بن عبدالوہاب ص۱۸۰)

"تعویذ اور دھاگا گٹے وغیرہ پہننا شرک ہے۔"

(التجدید شرح کتاب التوحید ص۳۵ از محمد بن عبدالعزیز القرعاوی)

"قرآنِ پاک کی آیات سے لکھا ہوا تعویذ بھی حرام ہے۔"

(الجدید شرح کتاب التوحید صہ ۵۹)

| | |
|---|---|
| تَحْرِیْمُ قَصْدِ قَبْرِ النَّبِیِّ (صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ) لِاَجْلِ الدُّعَاءِ وَکَذَا کُلُّ قَبْرٍ۔ | نبیِ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کی قبرِ پاک کی زیارت دُعا کے لیے قصداً کرنا حرام ہے۔ اور اسی طرح تمام قبروں کے لیے ہے۔ |

(الجدید صہ ۱۴۲ مطبوعہ ریاض)

مَنْ شَدَّ الرِّحَالَ لِقَصْدِ الْقَبْرِ فَقَدْ خَالَفَ اَمْرَ النَّبِیِّ۔

جس نے نبیِ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کی قبرِ پاک کی زیارت کے لیے سفر کیا پس اُس نے نبیِ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کے حکم کی مخالفت کی۔"

(الجدید شرح کتاب التوحید صہ ۱۴۲)

| | |
|---|---|
| اِنَّہٗ مَوْضِعُ قَدَمِی الرَّحْمٰنِ | کرسی رحمان کے قدموں کی جگہ ہے۔ |

(الجدید شرح کتاب التوحید صہ ۱۱)

ناظرینِ کرام! نجدیوں کی کتابوں سے ہی نجدیوں کے نظریاتِ باطلہ اور عقائدِ فاسدہ کو بالاختصار درج کیا گیا ہے۔ تفصیلاً عقائد آئندہ صفحات پر عقائد کے بیان میں درج کیے جا رہے ہیں۔

اب نجدیوں کے سردار محمّد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق دیوبندی اکابر کی رائیں پیش کی جاتی ہیں۔



# محمّد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق اکابرِ دیوبند کی رائیں!

## انور شاہ کشمیری

دیوبندی حضرات کے شیخ الحدیث انور شاہ کشمیری امام الوہابیہ محمّد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق مقدمہ فیض الباری شرح صحیح البخاری میں رقمطراز ہیں کہ:

| | |
|---|---|
| فَاِنَّہٗ کَانَ رَجُلاً بَلِیْداً قَلِیْلَ الْعِلْمِ فَکَانَ یُسَارِعُ اِلَی الْحُکْمِ بِالْکُفْرِ۔ | وہ کم فہم اور کم علم آدمی تھا پس اسی وجہ سے وہ فوراً کفر کا فتوےٰ لگا دیتا تھا۔ |

(مقدمہ فیض الباری)

## مولوی خلیل احمد انبیٹھوی

جو کہ مولوی رشید احمد گنگوہی کے دستِ راست اور شاگرد بھی تھے اپنی کتاب التلبیسات میں محمّد بن عبدالوہاب نجدی اور اُس کے متبعین (وہابیوں) کو خارجی قرار دے کر لکھتے ہیں کہ:

"وہ اپنے فرقہ کے سوا تمام عالم کے مسلمانوں کو مشرک جانتے ہیں۔ اور اہلسنّت و علماءِ اہلسنّت کا قتل اُن کے نزدیک مباح ہے۔"

(التلبیسات صہ ۱۳ مطبوعہ دیوبند المھند صہ ۱۸، ۱۹)

## مولوی حسین احمد کانگرسی

جو کہ دیوبندی حضرات کے نزدیک نہایت ہی مقتدر شخصیت ہیں رقمطراز ہیں کہ:

"صاحبو! محمّد بن عبدالوہاب نجدی ابتداء تیرھویں صدی میں نجد

عرب سے ظاہر ہوا۔ اور چونکہ خیالاتِ باطلہ اور عقائدِ فاسدہ رکھتا تھا۔ اس لیے اُس نے اہلسنّت وجماعت سے قتل وقتال کیا۔ ان کو بالجبر اپنے خیالات کی تکلیف دیتا رہا۔ اور ان کے اموال کو غنیمت کا مال اور حلال سمجھا گیا۔ ان کے قتل کرنے کو باعثِ ثواب ورحمت شمار کرتا رہا۔ اہلِ حرمین کو خصوصاً اُس نے تکالیفِ شاقہ پہنچائیں سلف صالحین اور اتباع کی شان میں نہایت گستاخی اور بے باکی کے الفاظ استعمال کیے۔ بہت سے لوگوں کو بوجہ اس کی تکالیفِ شدیدہ کے مدینہ منوّرہ اور مکہ معظمہ چھوڑنا پڑا۔ اور ہزاروں آدمی اُس کے اور اُس کی فوج کے ہاتھوں شہید ہو گئے۔ الحاصل وہ (محمّد بن عبدالوہاب) ایک ظالم وباغی خونخوار فاسق شخص تھا۔ (الشہاب الثاقب ص۴۲ مطبوعہ دیوبند)

محمّد بن عبدالوہاب نجدی کا عقیدہ تھا کہ جملہ اہلِ عالم وتمام مسلمانانِ دیار مُشرک اور کافر ہیں۔ اور ان سے قتل وقتال کرنا ان کے اموال کو ان سے چھین لینا حلال اور جائز بلکہ واجب ہے۔ (الشہاب الثاقب ص۵۱)

## مولوی محمّد تھانوی دیوبندی

دیوبندی اکابر میں سے مولوی محمّد تھانوی غیر مقلدین وہابیوں کے متعلق نسائی شریف کے حاشیہ میں لکھتے ہیں ؛

اِنَّ الَّذِیْنَ یَدِیْنُوْنَ دِیْنَ عَبْدِ الْوَهَّابِ النَّجْدِیْ یَسْلُكُوْنَ مَسَالِكَهٗ فِی الْاُصُوْلِ وَالْفُرُوْعِ وَیُدْعَوْنَ فِیْ بِلَادِنَا بِاِسْمِ الْوَهَّابِیِّیْنَ وَغَیْرِ الْمُقَلِّدِیْنَ وَیَزْعُمُوْنَ اِنَّ تَقْلِیْدَ اَحَدِ الْاَئِمَّةِ الْاَرْبَعَةِ رِضْوَانُ

بے شک وہ لوگ جو عبدالوہاب نجدی کے دین پر ہیں۔ اصول اور فروع میں اُس کے طریقے پر چلتے ہیں ان کو ہمارے علاقوں میں وہابیوں اور غیر مقلدین کے نام سے پکارا جاتا ہے ان کا عقیدہ ہے کہ آئمہ اربعہ علیہم الرضوان میں سے کسی ایک کی تقلید کرنا شرک ہے



اللّٰهِ عَلَیْهِمْ اَجْمَعِیْنَ شِرْكٌ وَاِنَّ مَنْ خَالَفَهُمْ هُمُ الْمُشْرِكُوْنَ وَیَسْتَبِیْحُوْنَ قَتْلَنَا اَهْلَ السُّنَّةِ وَسَبْیَ نِسَائِنَا وَغَیْرَ ذَالِكَ مِنَ الْعَقَائِدِ الشَّنِیْعَةِ الَّتِیْ وَصَلَتْ اِلَیْنَا مِنْهُمْ بِوَاسِطَةِ الثِّقَاتِ وَسَمِعْنَا هَا بَعْضُ مِنْهُمْ اَیْضًا هُمْ فِرْقَةٌ مِنَ الْخَوَارِجِ وَقَدْ صَرَّحَ بِهِ الْعَلَّامَةِ الشَّامِیْ فِیْ كِتَابِهٖ

جو ان کی مخالفت کرتے ہیں وہ بھی مشرک ہیں اور وہ ہم اہلسنّت وجماعت کے قتل کو جائز قرار دیتے ہیں اور ہماری عورتوں کو قید کر لینا ان عقائد کے علاوہ ان کے دیگر بُرے عقائد جو ہم تک ثقہ لوگوں کے ذریعہ پہنچے ہیں۔ اور بعض عقائد ان سے ہم نے خود سُنے ہیں وہ ایک خارجی فرقہ ہے۔ علّامہ شامی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب میں بھی اس کی وضاحت فرمائی ہے۔ (حاشیہ نسائی شریف ص۲۶ ج ۱ مطبوعہ مجتبائی دہلی)

## مولوی عبیداللہ سندھی

جو کہ دیوبندیوں کی شہرہ آفاق شخصیت ہیں نے بھی محمّد بن عبدالوہاب نجدی اور ان کی تحریکِ وہابیت کے متعلق کافی لکھا ہے۔ جس کا خلاصہ درج کیا جاتا ہے۔

محمّد بن عبدالوہاب نجدی کے نزدیک التوسّل فی الدّعا[1] کو جائز کہنے والا اور شرکِ اصغر کا مرتکب کافر اور مُشرک ہے۔ انہوں نے چند بے اساس امور کی بنا پر تمام دُنیا کو کافر قرار دیا ہے۔ بلا کسی دلیل وحجت کے انہوں نے بے گناہوں کو قتل کرنے کی اجازت دی۔ (شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک ص۲۱۹۔۲۲۰)

## مولوی بہاؤالحق قاسمی

جو کہ دیوبندیوں کے پرانے مولوی ہیں اور اس وقت بقیدِ حیات ہیں۔ لکھتے ہیں کہ،

---

[1] توسل فی الدعا کی تشریح خود عبیداللہ سندھی کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ توسّل فی الدّعا سے مراد یہ ہے مثلاً خدا تعالےٰ سے استدعا کی جاتے بحُرمت فلاں یا بحق فلاں کہہ کر۔ تو اس توسّل کو ابنِ عبدالوہاب نہایت شدت سے ممنوع قرار دیتے ہیں۔ (شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک ص۲۳۲) (فقیر محمّد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

ہندوستان کے بعض علماء نے جب مشہور کیا کہ دیوبندی محمد بن عبدالوہاب نجدی کے ہم عقیدہ اور اُس کے پیرو ہیں۔ تو مدینہ طیبہ کے ایک عالم نے مولانا خلیل احمد صاحب دیوبندی سہارنپوری سے چند سوالات کا جواب طلب کیا۔ مولانا موصوف نے ان سوالات کا مفصل جواب لکھا۔ ان تمام جوابات کی تصدیق دیوبندی خیال کے ۲۴ ہندوستانی اکابر علماء نے کی بلکہ ان تمام کے ساتھ مکہ معظمہ، مدینہ منورہ، دمشق اور جامع ازہر مصر کے ۴۴ حنفی، شافعی، مالکی اور حنبلی جلیل القدر علمائے کرام نے بھی اتفاق فرمایا۔ اور آخر مولانا خلیل احمد صاحب ان تمام سوالات و جوابات اور مواہیر و تصدیقات کو کتابی صورت میں شائع کر دیا۔ جس کا نام ہے التصدیقات لدفع التلبیسات معروف بمہند ان سوالات و جوابات میں سے ایک سوال و جواب کی عبارت ذیل میں نقل کرتا ہوں۔

سوال: محمد بن عبدالوہاب نجدی حلال سمجھتا تھا مسلمانوں کے خون اور ان کے مال و آبرو کو اور تمام لوگوں کو منسوب کرتا تھا شرک جانب اور سلف کی شان میں گستاخی کرتا تھا۔ اس بارے میں تمہاری کیا رائے ہے؟

جواب: ہمارے نزدیک ان کا وہی حکم ہے جو صاحب دُرِ مختار نے فرمایا ہے کہ خوارج ایک جماعت ہے شوکت والی جنہوں نے امام پر چڑھائی کی تھی۔ تاویل سے کہ امام کو باطل یعنی کفر یا ایسی معصیت کا مرتکب سمجھتے تھے۔ جو قتال کو واجب کرتی ہے۔ اس تاویل سے یہ لوگ ہمارے جان اور مال کو حلال سمجھتے اور ہماری عورتوں کو قیدی بناتے ہیں۔

آگے فرماتے ہیں کہ ان کا حکم باغیوں کا ہے۔ اور علامہ شامی نے اس کے حاشیہ میں فرمایا ہے۔ جیسا کہ ہمارے زمانے میں عبدالوہاب کے تابعین سے سرزد ہوا۔ کہ نجد سے نکل کر حرمین شریفین پر متغلب ہوتے اپنے



کو حنبلی بتاتے تھے۔ لیکن ان کا عقیدہ تھا کہ بس وہی مسلمان ہیں۔ اور جو ان کے عقیدہ کے خلاف ہو وہ مُشرک ہے۔ اور اسی بنا پر انہوں نے اہلسنّت اور علماء اہلسنّت کا قتل مباح سمجھ رکھا تھا۔ یہاں تک کہ اللہ تعالٰی نے ان کی شوکت توڑ دی۔ دیکھئے مولانا خلیل احمد صاحب نے صاف لکھا ہے کہ ہمارے نزدیک محمد بن عبدالوہاب کا وہی حکم ہے جو خارجیوں کا۔ اس کے ساتھ آپ علامہ شامی کا یہ قول بھی نقل کر رہے ہیں کہ ابن عبدالوہاب اور اس کے پیرو اہلسنّت کو مشرک سمجھ کر قتل کرنا بھی جائز سمجھتے تھے۔ اس کتاب کے جملہ مضامین کی تائید میں علمائے دیوبند کے علاوہ مکہ معظمہ، مدینہ شریف، دمشق اور جامع ازہر کے علمائے کرام کی تصدیقات و تقریظات بھی مندرج ہیں حنفی مذہب کے ایک سر برآوردہ فقیہہ حضرت علامہ شامی رحمۃ اللہ علیہ بھی محمد بن عبدالوہاب نجدی آنجہانی اور اُس کے متبعین کی مذمت بیان فرماتے ہیں۔ دوسری طرف حضرات شافعیہ کے مقتدر مفتی شیخ الاسلام مولانا سید احمد زینی دحلان رحمۃ اللہ علیہ نے نجدیوں کی تردید میں متعدد کتابیں لکھی ہیں۔ (نجدی تحریک پر ایک نظر ص۵ تا ۷)

## محمد بن ناصر حازمی

وہابیوں کے ممدوح محمد بن ناصر حازمی نے بھی محمد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق جو لکھا ہے کہ وہ مولوی عبید اللہ سندھی نے بھی ان کی کتاب ابجد العلوم کے حوالہ سے لکھا ہے کہ

"شیخ (محمد بن عبدالوہاب نجدی) یہ اعلان کیا کرتے تھے۔ کہ جس نے اللہ کے سوا کسی اور سے دُعا کی۔ یا کسی نبی۔ بادشاہ اور عالم کو اس میں وسیلہ بنایا تو وہ مشرک ہے۔ خواہ وہ دل سے چاہے یا اس کا انکار کرے۔ اور وہ اس کا عقیدہ رکھتا ہو یا اس کو نہ مانتا ہو۔ اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ انہوں نے روئے زمین کے سب مسلمانوں کو تکفیر کا

نشانہ بنا دیا۔ چنانچہ جو مسلمان اولیاء سے دُعا کرتے ہیں۔ ان کو موصوف نے کافر قرار دیا۔ اور جو ان کے کفر میں شک کرے۔ شیخ موصوف نے ان شک کرنے والوں کو بھی کافر ثابت کیا۔ آپ اُن لوگوں سے جو آپ کے مخالف تھے جہاد کرنا ضروری سمجھتے تھے۔ اور جس طرح بھی بس چلے ان کو قتل کرنا روا جانتے تھے۔ اور ان کے مال و دولت کو لوٹنے کی اجازت دیتے تھے۔ موصوف نے اس طرح دُنیا جہاں کے مسلمانوں کو زمرۂ کفار میں داخل کر دیا۔

دراصل موصوف نے کسی ایسے اُستاد سے علم حاصل نہ کیا تھا۔ جو انہیں صحیح ہدایت کی راہ پر لگاتا اور نفع مند عوام کی طرف ان کی رہنمائی کرتا۔ اور دین کے معاملات میں ان میں تفقہ اور سمجھ پیدا کرتا۔ طلبِ علم کے سلسلہ میں موصوف نے صرف اتنا کیا کہ شیخ ابنِ تیمیہ اور ان کے شاگرد ابن قیم کی بعض کتابیں پڑھ لیں۔

شیخ سید محمد امین جو ابن عابدین کے نام سے مشہور ہیں۔ شرح الرد المختار میں باغیوں کے ذکر میں لکھتے ہیں ان کی مثال ایسے ہی ہے جیسا کہ ہمارے زمانہ میں محمد بن عبدالوہاب[1] کے ماننے والے ہیں۔ ابھی پچھلے دنوں یہ لوگ نجد سے نکلے اور حرمین پر قابض ہو گئے۔ یہ اپنے آپ کو حنبلی مذہب کے پیرو کہتے ہیں۔ لیکن ان کا حال یہ ہے کہ اپنے سوا باقی

---

[1] محمد بن عبدالوہاب نجدی جو کہ وہابیوں کے شیخ الاسلام مجدد اور مجتہد ہیں۔ ان کی علمی قابلیت کا حال اسی گواہی سے عیاں ہو جاتا ہے۔ جب وہابیوں کے شیخ الاسلام کی علمی قابلیت یہ ہے تو ان کے دیگر اکابر نواب صدیق حسن۔ محمد حسین بٹالوی۔ ثناء اللہ امرتسری۔ میاں نذیر حسین۔ عبدالعزیز رحیم آبادی۔ عبداللہ غازی پوری۔ عبداللہ غزنوی۔ عبدالجبار غزنوی۔ ابراہیم میر سیالکوٹی۔ عبدالمنان وزیر آبادی۔ حافظ عبداللہ بڈھیمالوی وغیرہم کی علمی قابلیت کا اندازہ خود بخود ہو جاتا ہے (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)



سب مسلمانوں کو جو اُن کے اعتقادات کے مخالف ہوں کافر سمجھتے ہیں۔ اور ان کا خون بہانا جائز جانتے ہیں۔ چنانچہ انہوں نے اہلسنت اور ان کے علماء کو قتل کرنے میں دریغ نہ کیا۔ ۱۲۳۳ھ میں اللہ تعالےٰ نے ان کی طاقت کو توڑا اور ان پر مسلمانوں کے لشکر کو فتح دی۔

(ابجد العلوم ص ۲۲۹، ۲۳۰ بحوالہ شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک)

ناظرین! دیوبندی حضرات کی کچھ سمجھ نہیں آتی۔ کوئی کچھ کہتا ہے کوئی کچھ۔ ان کی پالیسی ہمیشہ دو رُخی رہی ہے۔ شاید انہوں نے سوچا ہوگا کہ دو رُخی پالیسی سے سادہ لوح مسلمان ہمارے دامِ فریب میں بہت جلد پھنسیں گے۔ اس پالیسی کے تحت انہوں نے اب اپنے آپ کو اہلسنت وجماعت بھی کہلانا شروع کر دیا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ قادری، چشتی، نقشبندی، سہروردی بھی بن بیٹھے ہیں[1] نیز پیری، مُریدی کا ڈھونگ بھی رچایا ہے۔ کہ کسی نہ کسی طرح مسلمان ہمارے دامِ فریب میں آجائیں۔

اکثر وبیشتر مقامات پر اپنے آپ کو حنفی اور اہلسنت وجماعت کہلا کر اور جھوٹی قسمیں اُٹھا اُٹھا کر امامت وخطابت پر قبضہ کر لیتے ہیں۔ شروع شروع میں ختم گیارہویں شریف بھی پڑھتے ہیں۔ دسواں، چالیسواں اور عُرس کے کھانے بھی کھاتے ہیں۔ محفل میلاد شریف بھی سنتے ہیں۔ یا رسول اللہ بھی کہتے ہیں۔ جب دیکھتے ہیں کہ ہمارے پاؤں کچھ مضبوط ہو گئے ہیں۔ تو پھر یہ تبلیغ شروع ہو جاتی ہے کہ ختم گیارہویں شریف، دسواں، چالیسواں اگر نہ کیا جائے تو کوئی حرج نہیں۔ یہ روپے اپنے کام میں لاؤ یا کسی رفاہِ عامہ کے کام میں لگا دو یعنی کسی طرح سے لوگ گیارہویں، میلاد شریف وغیرہ نہ کریں۔ جب دیکھتے ہیں کہ اب قدم اچھی طرح مضبوط ہو گئے ہیں تو پھر صاف لفظوں میں کہتے ہیں کہ گیارہویں حرام ہے۔ میلاد شریف

---

[1] حالانکہ ان کے بزرگ مولوی اسماعیل دہلوی قتیل نے نقشبندی، سہروردی، چشتی، قادری کہلانے کو بدعت قرار دیا ہے۔

بدعت ہے یارسول اللہ کہنا شرک ہے وغیرہ وغیرہ اپنے وہابی عقائد کی تبلیغ شروع کر دیتے ہیں۔ اور مسجدوں میں دنگہ فساد اور اختلاف برپا کر دیتے ہیں۔ اور یا بولیس المدد المدد کے وظیفہ کو اپنا ورد بنا لیتے ہیں۔

محمد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق بھی دیوبندیوں کی دو رُخی پالیسی ہے جیسا کہ دیوبندی اکابر کی محمد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق مندرجہ بالا رائے پڑھنے اور دیوبندیوں کے قطب رشید احمد گنگوہی کا محمد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق یہ فتوائے پڑھنے سے عیاں ہوتا ہے۔

سوال سولہواں:۔ وہابی کون لوگ ہیں اور عبدالوہاب نجدی کا کیا عقیدہ تھا اور کون مذہب تھا۔ اور وہ کیسا شخص تھا۔ اور اہل نجد کے عقائد میں اور سُنی حنفیوں کے عقائد میں کیا فرق ہے؟

الجواب:۔ محمد بن عبدالوہاب کے مقتدیوں کو وہابی کہتے ہیں۔ ان کے عقائد عُمدہ تھے۔ اور مذہب ان کا حنبلی تھا۔ البتہ ان کے مزاج میں شدت تھی۔ مگر وہ اور ان کے مقتدی اچھے ہیں۔ مگر ہاں جو حد سے بڑھ گئے اُنہیں فساد آگیا ہے۔ اور عقائد سب کے متحد ہیں۔ اعمال میں فرق حنفی، شافعی، مالکی، حنبلی کا ہے۔ (فتاوی رشیدیہ صک ج ا مطبوعہ دہلی)

گنگوہی صاحب کے شاگرد رشید خلیل انبیٹھوی نے ہی محمد بن عبدالوہاب نجدی اور اُس کے متبعین وہابیوں کو خارجی قرار دیا ہے۔

ہر مسلک حق اہلسنت وجماعت اس لیے دیوبندیوں کو بھی وہابی قرار دیتے ہیں کیونکہ ان کے قطبُ الارشاد رشید گنگوہی نے وہابیوں کے عقائد کو عمدہ قرار دیا ہے۔ نیز یہ بھی فتوائے دیا ہے کہ:

"مجتہدین کو بُرا کہنا اور تقلید کو شرک بتانا۔ مسلمان مقلدوں کو مُشرک جاننا۔ نفسانیت سے عمل کرنا بُرا ہے۔ اور حدیث پر عمل کرنا لوجہ اللہ تعالےٰ اچھا ہے۔ سب حدیث پر ہی عامل ہیں۔ مقلد ہو یا غیر مقلد۔



(فتاوی رشیدیہ صک ج ا مطبوعہ دہلی)

ہم تو ان حضرات کو یہی عرض کریں گے۔

دو رنگی چھوڑ کر یک رنگ ہو جا
سراسر موم ہو یا سنگ ہو جا

ناظرین کرام! جن کے عقائد کو دیوبندیوں کے قطب گنگوہی عمدہ کہہ رہے ہیں۔ اُس محمد بن عبدالوہاب نجدی کی اس وہابی تحریک کے ملّی اور دینی ہر دو لحاظ سے جو خطرناک عزائم تھے ان کا تذکرہ دیوبندیوں کے ہی مولوی بہاؤالحق قاسمی نے اپنی کتاب "نجدی تحریک پر ایک نظر میں" جو تحریر کیا ہے۔ وہ من وعن پیش کیا جاتا ہے۔ قاسمی صاحب نے عزائم کے جو نتائج اور ثمرات ظہور پذیر ہوئے وہ ہی درج کر دیئے ہیں۔ اس لیے اُنہوں نے اس کا ہیڈنگ نجدی تحریک کے ثمرات رکھا ہے۔ ملاحظہ ہو۔

# نجدی تحریک کے ثمرات !

## پہلا ثمرہ

**کافر سازی اور مُشرک گری**

عبدالعزیز بن سعود موجودہ امیرِ نجد نے مکہّ معظمہ پر قابض ہو کر اپنے عقاید کی اشاعت کے سلسلہ میں سب سے پہلے جو کتاب شائع کرا کر مفت تقسیم کی وہ "مجموعۃ التوحید" ہے۔ اس کے متعدد مقامات میں اچھے خاصے مسلمانوں کو کافر، مشرک، بدعتی اور خُدا جانے کیا کیا بنایا گیا ہے۔ نمونہ کے طور پر صرف ایک عبارت مع ترجمہ ہدیۂ ناظرین ہے۔

"ان اعداء الله لهم اعتراضات كثيرة على دين الرسل يصدون بها الناس منها قولهم نحن لا نشرك بالله بل نشهد انه لا يخلق ولا ينفع وَلَا يَضُرُّ اِلَّا اللهُ وحدهٗ لا شريك له و ان مُحَمَّدًا صلّى الله عليه وسلّم لا يملك لنفسه نفعا و لا ضرًا عن عبد القادر او غيره ولكن انا مذنب و الصالحون لهم جاه عند الله و اطلب من الله بهم فجادبه بما تقدم وهو ان الذين قاتلهم رسول الله صلّى الله عليه وسلّم مقرون بما ذكرت ومقرون ان اوثانهم لا تدبر شيئًا و انما ارادوا الجاه والشفاعة۔" (مجموعۃ التوحید ص۵۶ مطبوعہ اُمّ القریٰ مکّہ معظمہ سنہ ۱۳۴۳ھ بحکم ابنِ سعود)

(ترجمہ) "دُشمنانِ خدا کے بہت سے اعتراضات ہیں جن سے



وہ لوگوں کو بہکاتے ہیں۔ ان کا ایک اعتراض یہ ہے کہ "ہم خُدا کے ساتھ شرک نہیں کرتے بلکہ گواہی دیتے ہیں کہ خدا کے سوا پیدا کرنے، نفع اور نقصان پہونچانے والا کوئی نہیں اُس کا کوئی شریک نہیں اور کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلّم اپنے نفع اور نقصان کے مالک نہیں ہیں چہ جائیکہ (حضرت شیخ) عبدالقادر (جیلانیؒ) وغیرہ کے لیے یہ وصف ثابت ہو لیکن چونکہ میں گنہگار ہوں اور اللہ کے نزدیک صلحاء کا بڑا مرتبہ ہے۔ اس لیے میں ان کی طفیل سے خدا سے حاجات طلب کرتا ہوں"۔ پس تو اس اعتراض کا جواب یہ دے جو گزر چکا ...... کہ لے معترض جس کا تو نے ذکر کیا اُس کا وہ لوگ (مُشرک) بھی اقرار کرتے تھے جن کے ساتھ رسول اللہ علیہ وسلّم نے جہاد کیا تھا وہ اقرار کرتے تھے کہ ان کے بُت کسی چیز کے مدبر نہیں ہیں اور وہ (تیری طرح) جاہ اور شفاعت ہی کا ارادہ رکھتے تھے"۔

اس عبارت میں اُس مسلمان کو مُشرکینِ عرب سے شمار کیا گیا ہے۔ جو پُکار پُکار کر توحید کا اقرار کر رہا ہے۔ اس کو فقط اس بنا پر "گردن زدنی" قرار دیا گیا کہ وہ کیوں خُدا سے صلحاء کا واسطہ دے کر حاجات طلب کرتا ہے؟ کہو! نجدیوں کی حمایت کرنے والو! اب بھی وہابیوں کی کافر سازی اور مُشرک گری میں کچھ شک ہے؟

## دُوسرا ثمرہ

**کُتبِ درود شریف[1] کا تلف کیا جانا**

ابن سعود مذکور کے حکم سے ایک اور کتاب چھپ کر مفت تقسیم ہوئی ہے

---

[1] نبیِ پاک صلی اللہ علیہ وسلّم کا نام مُبارک سُن کر درود شریف نہ پڑھنے والا بہت بڑا بخیل اور اللہ تعالیٰ کی رحمت سے محروم ہے۔ یہ تو نام مبارک سُن کر درود شریف نہ پڑھنے والے پر فتوے ہے۔ اور جو قصداً درود شریف کی کُتب کو تلف کراتے اس پر جو فتوے ہوگا اس کا آپ خود اندازہ لگالیں۔ (فقیر قادری محمد ضیاء اللہ غفرلہ)

جس کا نام ہے "الھدیۃ السنّیۃ" اس میں لکھا ہے :-

"ولا نامر باتلاف شئ من المؤلفات اصلا الا ما اشتمل علی ما یوقع الناس فی الشرک کروض الریاحین وما یحصل بسببه خلل فی العقائد کعلم المنطق فانه قد حرمه جمع من العلماء علی انا لا نفحص عن مثل ذالک وکالدلائل"

(الھدیۃ السنیۃ ص۴۵، ۴۶ مطبوعہ المنار مصر ۱۳۴۲ھ)

(خلاصۂ مطلب) "ہم کسی کتاب کے تلف کرنے کا ہرگز حکم نہیں دیتے۔ مگر ہاں ہم اُس کتاب کو تلف کرا دیتے ہیں۔ جس میں ایسے مضامین ہوں جو لوگوں کو شرک میں مبتلا کریں یا ان کے سبب سے عقائد میں خلل آتا ہو جیسے روضُ الریاحین کتبِ منطق اور "دلائل الخیرات" (یعنی ان کو تلف کرا دیا جاتا ہے)

دیکھئے! دلائل شریف کو تلف کرنے کا صاف اعتراف ہے اس بہانہ سے کہ اس میں (معاذ اللہ) مشرکانہ کلمات ہیں۔ حالانکہ یہ وہ پاکیزہ اور بابرکت کتاب ہے کہ جس میں اوّل سے آخر تک کلماتِ درود شریف کے علاوہ توحید، عشقِ الٰہی اور محبّت سرکارِ دوعالم صلے اللہ علیہ وسلّم کا ولولہ انگیز درس موجود ہے۔ اسی وجہ سے ہزاروں علمارِ صلحار اور اولیائے کرام رحمۃ اللہ علیہم اس مقدس کتاب کو حرزِ جان بناتے رہے۔" مولوی ثنار اللہ صاحب علمائے دیوبند سے حُسنِ ظن کا اظہار کرتے ہیں۔ آپ کو معلوم ہونا چاہیئے کہ دلائلُ الخیرات کا وظیفہ دیوبندی عُلمار کے معمُولات سے ہے۔ (کتاب "سفرنامہ شیخ الہند ص۹۸" والتصدیقات ص۱۱") کیا مولوی ثنار اللہ صاحب نجدیوں کی "شرک بازی" کے طوفانِ بے تمیزی سے عُلمارِ دیوبند کو بچانے کی کوشش فرمائیں گے؟ (دیدہ باید)

## تیسرا ثمرہ

## گُستاخی اور بے ادبی | مقاماتِ مقدسہ کے ساتھ نجدیوں کی گُستاخی



مشہور ہے۔ نعت خوانانِ نجدیہ اگرچہ اس سے انکاری ہیں مگر تا بکے؟

کتاب "حیاتِ طیبہ" میں (جو مولوی ثنار اللہ صاحب کے دفتر میں فروخت ہوتی ہے) اگرچہ نجدیوں کی خوب تعریف کی گئی ہے مگر بعض مقامات پر حقیقت کا اعتراف کرنا پڑا ہے۔ اس میں لکھا ہے کہ :-

"۱۸۰۳ء کے اختتام پر مدینہ بھی سعد کے قبضہ میں آگیا۔ مدینہ لے کر اس کے مذہبی جوش میں یہاں تک اُبال آیا کہ اُس نے اور مقبروں سے گزر کر خود نبیِّ اکرم کے مزار کو بھی نہ چھوڑا۔ آپ کے مزار کی جواہر نگار چھت کو برباد کر دیا۔ اور اس چادر کو اُٹھا دیا جو آپ کی قبرِ مقدس پر پڑی تھی۔" (ص۲۰۹)

## چوتھا ثمرہ

## اسلامی سلطنتوں کی مخالفت اور اُن کی تباہی و بربادی | وہابی فرقہ جب سے عالم وجود میں آیا

ہے۔ اسلامی بادشاہوں سے برابر لڑتا رہا۔ اس فرقہ نے ترُکی سلطنت کو مٹانے کی ہمیشہ کوشش کی۔ بنظرِ اختصار چند ثبوت عرض کرتا ہوں۔

(۱) کتابِ مذکور (حیاتِ طیبہ) میں لکھا ہے کہ :-

"عبدالعزیز کے بعد اس کا بڑا بیٹا سعد اپنے باپ سے زیادہ پُرجوش نکلا۔ اُس نے اور بھی فتوحات کو وسعت دی اور ترُکی سلطنت کی بنیادوں کو ہلا دیا۔" ص۲۰۸

پھر اسی کتاب کے اسی صفحہ میں ہے :-

"سعد نے بیس ہزار فوج سے سلیمان پاشا سے مختلف جنگوں میں پے در پے فتوحات حاصل کیں اور اس کی فوج کے آگے ترکوں کی ملکی اسپرٹ کی دال نہ گلی۔"

(۲) یہ تو خود ترکی سلطنت کے ساتھ نجدیوں کا سلوک رہا۔ ترکوں کے نہایت گہرے دوست ابنِ رشید امیر حائل مرحوم اور ان کے خاندان پر نجدی ظالموں نے انگریزوں کی طرفداری میں جو مظالم توڑے اس کی مختصر کہانی جناب ظفر علی خان صاحب، ایڈیٹر "زمیندار" کی زبانی سُناتا ہوں۔ ایڈیٹر صاحب موصوف نے اپنے اخبار میں ایک مضمون[1] لکھا تھا جس کا عنوان ہے "ہمارے قبلہ کو وہابیوں نے لوٹ لیا"۔ جس کو مندرجہ ذیل سطور سے شروع کیا گیا تھا:۔

"وسطِ عرب میں حائل ایک زبردست امارت ہے جس کے فرمانروا امیر ابنِ رشید کے قتل کی افسوسناک خبر پچھلے دنوں بعض انگریزی اخباروں میں چھپی تھی۔ لندن ٹائمز، اپنی ۱۰ مئی کی اشاعت میں امیر مغفور کے واقعۂ قتل کا ذکر کرتے ہوئے لکھتا ہے کہ:۔ "دورانِ جنگ میں ابنِ رشید ترکوں کا حلیف تھا۔ اور ابنِ سعود جو وہابیہ کے امیر ہیں دولِ متحدہ کی طرفداری میں اس سے برسرِ پیکار تھے ابنِ رشید کا خاندان کئی نسلوں سے قاتل کے خنجر کا شکار ہوتا چلا آیا ہے اور اب شاید بجز ایک طفلِ شیر خوار کے ابنِ رشید کی نسل بالکل ہی مٹ گئی ہے"۔ (زمیندار ۱۲ جون ۱۹۲۰ء)

(۳) آج مولوی ثناء اللہ صاحب اور ان کے "یارانِ طریقت" نہایت بلند آہنگی سے یہ دعوے کر رہے ہیں کہ دورانِ جنگِ عظیم میں نجدیوں نے ترکوں کی ہرگز مخالفت نہیں کی۔ حالانکہ آپ اس سے پہلے نجدیوں کی مخالفت کا اقرار کر چکے ہیں۔ مولوی صاحب موصوف کے ایک مضمون مندرجہ "زمیندار" کا حسبِ ذیل اقتباس ملاحظہ فرمایئے جو انہوں نے ایڈیٹر "زمیندار" کے مذکورۂ بالا مضمون کے اُس حصہ

---

[1] یہ مضمون ذرا طویل ہے عدمِ گنجائش کے باعث پورا نقل نہیں ہوسکتا ایڈیٹر صاحب نے اسی مضمون میں لکھا تھا کہ وہابی صلیب کی لڑائیاں لڑتے ہیں اور یہ کہ وہابیت، کذب، بغاوت اور تمرد و سرکشی کے مترادف ہے ۱۲ منہ



کی تردید میں لکھا تھا جہاں اڈیٹر صاحب نے ہندوستانی غیر مقلدوں کو وہابی کہا تھا۔ مولوی ثناء اللہ صاحب لکھتے ہیں کہ: "اس خلافِ واقعہ الزام لگانے میں ان کی دو غرضیں تھیں۔ ایک مذہبی کہ یہ لوگ (اہلحدیث) باوجود دعویٰ ترکِ تقلید کے عبدالوہاب نجدی کے مقلد ہیں۔ دوسرے پولٹیکل غرض تھی کہ گورنمنٹ کے ذہن نشین کریں کہ جس طرح نجدی لوگ اپنی اعلیٰ حکومت ترکی کے مخالف ہیں۔ یہ لوگ بھی گورنمنٹ کے مخالف ہیں۔ اس لیے اعیانِ اہلحدیث نے اس الزام کو دُور کرنے میں مقدور بھر کوشش کی۔ جس میں وہ بحمد اللہ کامیاب ہوگئے"۔

(زمیندار ص۵ مورخہ ۲۲ جون سنہ ۲۰ء)

آج ہم بھی یہ کہتے ہیں کہ جنگِ عظیم میں نجدیوں نے ترکوں کی مخالفت کر کے ان کو نقصان پہنچایا تھا تو ہمارا گلا دبانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ حالانکہ ہم آپ کے پہلے اقوال کی تائید کر رہے ہیں ؎

گُل و گلچیں کا گلہ بُلبلِ خوش لہجہ نہ کر
تو گرفتار ہوئی اپنی صدا کے باعث

## پانچواں ثمرہ

### جزیرۃ العرب پر نصاریٰ کا قبضہ و اقتدار

کہاجاتا ہے کہ ابن سعود نے حجاز میں داخل ہوکر اس کو غیر مسلم اقتدار سے پاک کر دیا ہے حالانکہ یہ واقعات کے خلاف ہے اگر اس کے جنگ و جدل کا داعی یہی جذبہ ہوتا تو عقبہ و معان پر انگریزوں کے قبضہ کو کبھی گوارا نہ کرتا۔ شریف حسین غدار ہونے کے باوجود اس قبضہ کے خلاف صدائے احتجاج بلند کر چکا ہے (سیاست ۱۱ اکتوبر ۲۵ء) لیکن ابن سعود نے کیا کیا؟ اس کو روشنی میں لانے کے لیے معزز روزنامہ سیاست لاہور کا ایک اقتباس نقل کرتا ہوں:۔

"ابنِ سعود کے اخبار "اُم القریٰ" نے عقبہ اور معان پر انگریزی تصرف سے قبل ابنِ سعود سے مل کر دریافت کیا کہ عقبہ اور معان کی طرف جو فوج جانے والی تھی وہ کیوں روک دی گئی ہے؟ ابنِ سعود نے کہا ہمیں علم ہے کہ چند روز میں شریفی فوجیں عقبہ اور معان سے نکل جائیں گی۔ مولانا محمد علی اگر چاہیں تو "اُم القریٰ" کی یہ تحریر ان کی خدمت میں بھیجی جاسکتی ہے۔ ذرا ابنِ سعود کے الفاظ پر غور کیجیے۔ کیا یہ الفاظ معنی خیز نہیں؟ کیا ان سے ثابت نہیں ہوتا کہ ابنِ سعود کو علم تھا کہ انگریز عقبہ اور معان پر قبضہ کرنے والے ہیں۔ غرضیکہ عقبہ اور معان پر قبضہ ہوا اور ابنِ سعود کی مرضی سے ہوا۔ اور اس کی وجہ سے اس کو مدینہ منورہ پر فوج کشی کا موقع ملا اور اگر ابنِ سعود اس ناپاک سازش میں انگریزوں کے ساتھ شامل نہ ہوتا تو انگریز مجبور ہوتے کہ عقبہ اور معان کو نجدی افواج سے بچانے کے لیے شریف کی مدد کریں ورنہ فلسطین کا امن مخدوش ہوجاتا۔"

(سیاست صـ۲ بابتہ ۸ اکتوبر ۲۵ء)

اس مضمون کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے کہ ابنِ سعود نے اس وقت تک اس قبضہ کے خلاف کوئی عملی کارروائی نہیں کی۔ اگر اس کا یہی مطمح نظر ہوتا کہ حجاز غیر مسلم اثر سے پاک ہوجائے تو سب سے پہلے مدینہ شریف پر چڑھائی کرنے کی بجائے عقبہ اور معان پر انگریزوں سے لڑتا لیکن واقعہ یہ ہے کہ انگریزوں کے اس ناجائز قبضہ کے خلاف اس کی پیشانی پر ابھی تک بل بھی نہیں پڑا۔ پھر یہ

---

لہ بلکہ ابنِ سعود نے اس قبضہ کو "حل مشکل" سے تعبیر کر کے مسرت و شادمانی کیا ہے دیکھو ابنِ سعود کا خط بنام مسٹر ایمری وزیر مستعمرات لندن مطبوعہ اخبار فتی العرب دمشق بحوالہ "سیاست" لاہور صـ۲ بابت ۱۹ نومبر ۲۵ء ۱۲منہ



کیونکر تسلیم کیا جاسکتا ہے کہ ابنِ سعود حجاز کو غیر مسلم اقتدار سے پاک کر رہا ہے؎

اور امتحان بغیر تو یہ آپ کا رفیق
قائل نہیں ہے بھائی! کسی شیخ و شاب کا

## چھٹا ثمرہ

**نصاریٰ کی ابدی غلامی** شریف حسین اور امیر علی کے قبضہ حجاز کو اس لیے گوارا نہیں کیا جاتا کہ وہ انگریزوں کے پٹھو اور زیر اقتدار ہیں۔ مگر ابنِ سعود اور اس کی حکومت انگریزوں کے اس قدر بے بس غلام ہیں کہ شریفی خاندان کی غلامی کو نسبتاً "آزادی" سے تعبیر کرنا چاہیے۔ چنانچہ وہ معاہدہ اس کا ناقابل تردید ثبوت ہے جو ۱۹۱۵ء میں انگریزوں اور نجدیوں کے مابین ہوا اور جس کی تصدیق سنہ ۱۹۲۰ء میں ہوئی تھی۔ وہ معاہدہ یہ ہے:

## ابنِ سعود اور انگریزوں کا معاہدہ

**دفعہ اوّل** حکومتِ برطانیہ اعتراف کرتی ہے اور اس کو اس امر کے تسلیم کرنے میں کوئی عذر نہیں ہے کہ علاقہ جات نجد، احسار، قطیف، جبیل اور خلیج فارس کے ملحقہ مقامات جن کی حد بندی بعد کو ہوگی۔ یہ سلطان ابنِ سعود کے علاقہ جات ہیں اور برطانیہ اس امر کو تسلیم کرتی ہے کہ ان مقامات کا مستقل حاکم سلطان مذکور اور اس کے اجداد ہیں۔ ان کو ان ممالک اور قبائل پر خود مختار حکومت حاصل ہے اور اس کے بعد ان کے لڑکے ان کے صحیح وارث ہوں گے۔ لیکن ان ورثا میں سے کسی ایک کی سلطنت کے انتخاب و تقرر کے لیے یہ شرط ہوگی کہ وہ شخص سلطنتِ برطانیہ کا مخالف نہ ہو اور شرائط مندرجہ معاہدہ ہذا کے بھی خلاف نہ ہو۔

**دفعہ دوم** اگر کوئی اجنبی طاقت سلطان ابنِ سعود اور اس کے ورثار کے

ممالک پر حکومتِ برطانیہ سے مشورہ کیے بغیر یا اس کو ابنِ سعود سے مشورہ کرنے کی فرصت دیئے بغیر حملہ آور ہوئی تو حکومتِ برطانیہ ابنِ سعود سے مشورہ کر کے حملہ آور حکومت کے خلاف ابنِ سعود کو امداد دے گی اور اپنے حالات کو ملحوظ رکھ کر ایسی تدابیر اختیار کرے گی جن سے ابنِ سعود کے اغراض و مقاصد اور اس کے ممالک کی بہبود محفوظ رہ سکے۔

**دفعہ سوم** | ابنِ سعود اس معاہدے پر راضی ہے اور وعدہ کرتا ہے کہ:
(۱) وہ کسی غیر قوم یا سلطنت کے ساتھ کسی قسم کی گفتگو یا سمجھوتہ اور معاہدہ کرنے سے پرہیز کرے گا۔
(۲) ممالک مذکورہ بالا کے متعلق اگر کوئی سلطنت دخل دے گی تو ابنِ سعود فوراً حکومتِ برطانیہ کو اس امر کی اطلاع دے گا۔

**دفعہ چہارم** | ابنِ سعود عہد کرتا ہے کہ وہ اس عہد سے پھرے گا نہیں اور وہ ممالکِ مذکورہ یا اس کے کسی دوسرے حصہ کو حکومتِ برطانیہ سے مشورہ کیے بغیر بیچنے، رہن رکھنے، مستاجری یا کسی قسم کے تصرف کرنے کا مجاز نہ ہو گا۔ اس کو اس امر کا اختیار نہ ہو گا کہ کسی حکومت یا کسی حکومت کی رعایا کو برطانیہ کی مرضی کے خلاف ممالکِ مذکورہ بالا میں کوئی رعایت یا لائسنس دے ابنِ سعود وعدہ کرتا ہے کہ وہ حکومتِ برطانیہ کے ارشاد کی تعمیل کرے گا اور اس میں اس امر کی قید نہیں ہے کہ وہ ارشاد اس کے مفاد کے خلاف ہو یا موافق۔

**دفعہ پنجم** | ابنِ سعود عہد کرتا ہے کہ مقاماتِ مقدسہ کے لیے جو راستے ا[illegible] کی سلطنت سے ہو کر گزرتے ہیں وہ باقی رہیں گے۔ اور ابنِ سعود حجاج کی آمد و رفت کے زمانے میں ان کی حفاظت کرے گا۔

**دفعہ ششم** | ابنِ سعود اپنے پیشرو سلاطینِ نجد کی طرح عہد کرتا ہے کہ وہ علاقہ جات کویت، بحرین، علاقہ جات رؤسا و شیوخ، عرب عمان کے ان ساحلی علاقہ جات اور دیگر ملحقہ مقامات کے متعلق جو برطانوی حمایت



میں ہیں کسی قسم کی مداخلت نہیں کرے گا۔ ان ریاستوں کی حد بندی بعد کو ہو گی جو برطانیہ سے معاہدہ کر چکی ہیں۔

**دفعہ ہفتم** | اس کے علاوہ حکومتِ برطانیہ اور ابنِ سعود اس امر پر راضی ہیں کہ طرفین کے بقیہ باہمی معاملات کے لیے ایک اور مفصل عہدنامہ مرتب و منظور کیا جائے گا۔

مورخہ ۱۸ ر صفر ۱۳۳۴ھ
۲۶ ر نومبر ۱۹۱۵ء
مہر و دستخط عبدالعزیز السعود
دستخط بی ریڈ کاکس وکیل معاہدہ ہذا و نمائندہ برطانیہ خلیج فارس
دستخط چیمسفورڈ نائب ملک معظم و وائسرائے ہند

یہ معاہدہ وائسرائے ہند کی طرف سے گورنمنٹ اوف انڈیا بمقام شملہ ۱۸ ر مئی ۱۹۱۶ء کو تصدیق ہو چکا ہے۔ دستخط اے۔ ایچ گرانٹ سیکرٹری حکومتِ ہند شعبہ خارجیہ و سیاسیات۔"

("نجدی تحریک ایک نظر" صفحہ ۷ تا ۱۵ مرتبہ مولوی بہاء القاسمی دیوبندی، مطبوعہ آفتاب پریس امرتسر تاریخ اشاعت ۲ ر جمادی الاول ۱۳۴۴ھ)

## ہندوستان میں وہابیت

محمد بن عبدالوہاب نجدی کی تعلیمات کا اثر ہندوستان میں بھی ہوا۔ ان کے مسبب اور نجدیت کو لانے والے اور فروغ دینے والے سید احمد اور مولوی اسماعیل دہلوی قتیل تھے جن کی شہادت وہابیہ کے مشہور مورخ مرزا حیرت دہلوی اس طرح دیتے ہیں کہ:

"اگرچہ وہابیوں کی جنگی اور ملکی قوت چکنا چور ہو گئی اور سعد (نواسہ محمد بن عبدالوہاب نجدی) کے خاندان کی حکمرانی کی حدود نجد میں محدود ہو کر رہ گئی۔ مگر پھر بھی جو اصول مذہبی محمد بن عبدالوہاب نے بنائے

تھے۔ اب تک مساجد میں نہایت مذہبی جوش سے بیان کیے جاتے ہیں۔ ان جوشیلے واعظوں کی گونجیں حدودِ نجد میں مقید نہ رہیں بلکہ انہوں نے ہندوستان کے ایک بزرگ کی بے آرام رُوح میں مذہبی ولولے کی نئی رُوح پھونک دی۔ جب یہ بزرگ مکہ شریف کے حج کو آیا۔ تو اس نے وہابیوں کے بڑے فاضل سے وہابی مذہب کی تعلیم حاصل کی اور محمد بن عبدالوہاب کے اسلامی اصول کو خوب مانجھا۔ سید احمد رائے بریلی کے قزاق اور راہزن نے ۱۸۲۲ء میں حج بیت اللہ کر کے چاہا کہ شمالی ہندوستان کو یک لخت اپنے اسلامی اصول منوا دوں۔ پیغمبرِ اسلام کے براہِ راست سلسلۂ اولاد میں ہونے سے برخلاف وہابیانِ نجد کے اس نے اپنے میں امیر المومنین بننے کی ضروری صفات ملاحظہ کیں مسلمانانِ ہند نے اسے سچا خلیفہ یا مہدی تسلیم کر لیا۔ انگریزی حکام کی لاعلمی میں وہ ہمارے صُوبوں میں گشت لگاتا رہا اور بے شمار لوگوں کو اپنا معتقد بنایا۔ اس نے اپنے کارندے پٹنہ میں مقرر کیے اور پھر دہلی کی طرف رُخ کیا۔ یہاں خوش قسمتی سے ایک فاضلِ اجل محمد اسماعیل نامی اس کا مرید ہو گیا اور آخر میں اپنے پیر کا ایسا والہ و شیدا ہوا کہ اس نے نئے خلیفہ کے اصول مذہبی کی ایک کتاب تصنیف کی جس کا نام "صراطِ المستقیم" ہے۔"

تاہم اس مذہب کا اثر ہندوستان اور نجد میں باقی ہے جو دن بدن بڑھتا جاتا ہے۔ بہت دھوم دھام سے ہندوستان میں وہابی مذہب کی کتابیں طبع ہوتی ہیں اور انہیں اشاعت کیا جاتا ہے مثلاً تقویت الایمان اور صراط المستقیم کتابیں جنہوں نے ہندوستانی مسلمانوں پر اپنا زبردست اثر ڈال رکھا ہے۔

(حیاتِ طیبہ صـ۳۸۹ تا صـ۳۹۱ مطبوعہ لاہور)



## احمد عبدالغفور عطّار نجدی سے تصدیق

محمد بن عبدالوہاب کتاب کے مصنف احمد عبدالغفور عطّار نے بھی سید احمد آف رائے بریلی کو محمد بن عبدالوہاب کی دعوت کا مبلّغ قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"(محمد بن عبدالوہاب کے) ان وارثین میں سے خاص طور پر سید احمد بریلی ہندوستان کے بطلِ عظیم مصلح اور امامِ برحق ہیں"

(محمد بن عبدالوہاب صـ۶۳ از احمد عبدالغفور عطّار)

## محمد عبدہٗ الفلاح سے تصدیق

کتاب محمد بن عبدالوہاب کے محشّی وہابیہ نجدیہ کے ابوالقاسم محمد عبدہٗ الفلاح نے بھی لکھا ہے کہ:

"ہندوستان میں یہ اسلامی اور اصلاحی تحریک بھی وہابی تحریک کے نام سے مشہور ہوئی اس وقت ہندوستان میں بھی مشرکانہ رسوم کا زور تھا۔ اور شعارِ اسلامی مٹ رہے تھے۔ سید احمد بریلوی اور حضرت الامام شاہ (اسماعیل) نے تجدیدِ اسلام کی تحریک شروع کی۔ اور سیاسی قوت حاصل کرنے کے لیے صوبہ سرحد کو منتخب کیا۔ مسلمانوں کو دعوت جہاد دی۔ اسی کوشش میں بالاکوٹ کے مقام پر جامِ شہادت نوش کیا۔ انہی بزرگ کی مساعی سے سنت کا احیاء ہوا۔ دیہات اور چھوٹے قصبات میں جمعہ کا اجراء ہوا۔ نکاح بیوگان کی سُنت جاری ہوئی" (حاشیہ محمد بن عبدالوہاب صـ۶۳ مطبوعہ لائل پور)

ناظرینِ کرام! وہابیوں نے اپنے نام کو بدلنے کی بھی کوشش کی کیونکہ وہابی لیبل جو تھا بدنام ہو چکا تھا۔ لہٰذا انہوں نے اپنا نام اہلحدیث رکھا۔ اس نام کو بدلنے کے لیے انگریز کے زمانہ میں باقاعدہ مولوی محمد حسین بٹالوی نے درخواست[1] دی۔

[1] اس درخواست کا تذکرہ اور انگریز سے اس کی منظوری اس کتاب کے صـ پر درج کیا جا چکا ہے (فقیر قادری)

اس حقیقت کو کوئی بھی جھٹلا نہیں سکتا کہ موجودہ دور میں اہلحدیث کہلانے والے وہی حضرات ہیں جن کو وہابی کہا جاتا تھا۔

**اہلحدیث دراصل وہابی ہیں**

اس حقیقت کو سردار محمد حسنی صاحب بی۔ اے اپنی کتاب سوانح حیات سلطان ابن سعود کے آخر میں لکھتے ہیں کہ:

"انیسویں صدی کے ابتداء میں ہندوستان میں وہابیت کی تحریک جاری ہوئی تھی۔ آج تک ہندوستان میں ایسے لوگ موجود ہیں جو دراصل وہابی ہیں۔ مگر انہیں اور نام سے پکارا جاتا ہے۔ مثال کے طور پر اہلحدیث۔"

(سوانح حیات سلطان ابن سعود ص ۲۶۱)

اس حقیقت کے ثبوت کے لیے سنٹرل وفد خلافت کی رپورٹ میں درج شدہ مندرجہ ذیل واقعہ بھی کافی ہے:

وفد خلافت ۱۹۲۶ء کی رپورٹ میں مجلس العلماء جو کہ ۱۳ مئی ۱۹۲۶ء کو مکہ مکرمہ میں منعقد ہوئی تھی کی کارروائی میں لکھا ہے کہ "مولانا محمد علی صاحب نے اٹھ کر کہا کہ ہم کتاب و سنت کے نام پر آپ سے اپیل کرتے ہیں کہ آپ ملوکیت چھوڑ کر جمہوریت اختیار کیجیے اور قیصر و کسریٰ کی سنت کی بجائے صدیق و فاروق کی سنت اختیار کیجیے۔ مولوی عبدالحلیم صاحب (جمعیت العلماء) نے اسلام کے دوسرے فرقوں کے ساتھ رواداری کی ضرورت ظاہر کی اور شکایت کی بعض اہل نجد دوسرے مسلمانوں کو ذرا ذرا سی بات پر کافر و مشرک کہہ بیٹھتے ہیں۔ مولانا کفایت اللہ صاحب (جمعیت العلماء) نے اس کی تائید میں تقریر کی۔ اس پر سلطان اور ابن بلیہد قاضی القضاۃ نے مشتعل ہو کر اس کا جواب دیا۔ اور افسوس ہے کہ ہندوستان کے اہلحدیث اصحاب نے شور و شغب برپا کیا۔" (مسئلہ حجاز رپورٹ وفد خلافت ۱۹۲۶ء ص ۸۱-۸۲)



ہندوستانی وہابی کیوں نہ شور و شغب کرتے کیونکہ یہ حضرات انہی کے پروردہ تھے۔ اور ہم مسلک تھے۔ کسی نے اسی لیے تو کہا ہے:

کند ہم جنس باہم جنس پرواز

مولوی اسماعیل دہلوی نے ہندوستان میں تحریک وہابیت کی جب اشاعت شروع کی تو نجدیوں سے جو کہ روحانی طور پر اس کے آباؤ اجداد میں سے امداد طلب کی جس کا تذکرہ خود ممدوح الوہابیہ عبیداللہ سندھی کے بھتیجے نے ان الفاظ میں کیا ہے:

## نجدیوں کا اسماعیل دہلوی کو پیغام کہ ہم دعا کرتے ہیں

مولوی عبیداللہ سندھی کے بھتیجے نے کتاب کے حاشیہ پر لکھا ہے کہ:

"مولانا شہید نے نجدیوں کے پاس اپنا آدمی بھیجا تھا۔ مگر وہ چونکہ حجاز میں آ نہیں سکتے تھے۔ انہوں نے نامہ بر کو واپس کر دیا کہ ہم اس وقت دعا کے سوا اور کوئی اعانت نہیں کر سکتے۔ یہ واقعہ مکہ معظمہ میں نجد کے ثقہ عالموں سے معلوم ہوا۔"

(حاشیہ شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک ص ۱۲۶)

**عبیداللہ سندھی سے تصدیق**

مولوی عبیداللہ سندھی نے بھی شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک ص ۱۲۴ پر اس حقیقت کو بیان کیا ہے کہ ہندوستان میں یمنی (قاضی شوکانی) اور نجدی تحریک نے معاملہ بگاڑا ہے۔"

**داؤد غزنوی کانگریسی تحریک وہابیت کی تصویر تھے**

غیر مقلدین وہابی حضرات کے مولوی داؤد غزنوی کانگریسی جو کہ ان کی جمعیت کے امیر بھی تھے کو ان کی سوانح حیات میں تحریک وہابیت کی ایک تصویر قرار دیا ہے ملاحظہ ہو۔

"اصلاً وہ اس وہابی تحریک کی گمشدہ تصویروں میں سے ایک تصویر تھے"

(داؤد غزنوی ص۲۶)

قارئین حضرات! تحریکِ وہابیت کو ہندوستان میں پھیلانے والے سید احمد آف رائے بریلی اور مولوی اسماعیل دہلوی قتیل ہیں۔ وہابی حضرات نے ان کو جو رفعت و منزلت سے نوازا ہے۔ اُس کے متعلق بھی چند شواہد پیش کیے جاتے ہیں۔

## سیّد احمد بریلوی کو اکابرِ وہابیہ مہدی سمجھتے تھے

ہندوستان میں وہابی تحریک کے مبلغِ اوّل سیّد احمد آف رائے بریلی کو اکابرِ وہابیہ مہدی سمجھتے تھے۔ جیسا کہ مولوی عبید اللہ سندھی لکھتے ہیں کہ:

"مولانا نذیر حسین دہلوی اور مولانا عبد اللہ غزنوی بھی مولانا ولایت علی کی پارٹی سے خاص تعلق رکھتے تھے۔

مولانا ولایت علی کی پارٹی کا مرکزی فکر یہ بتایا جاتا ہے۔ کہ امیر شہید غیر معین عرصہ کے لیے غائب ہو گئے ہیں۔ ان کے انتظار میں جہاد کی تیاری کرتے رہنا چاہیئے وہ ضرور آئیں گے۔ اور انہیں کی امامت میں کام کرنے سے ہمیں نجات مل سکتی ہے۔ بظاہر یہ فکر نہایت غیر معقول معلوم ہوتا ہے۔ مگر بڑے بڑے عالموں اور صوفیوں کا جو اس تحریک کی شمولیت کے سلسلہ میں نام لیا جاتا ہے۔ مولانا ولایت علی کی تحریک کے متعلق ہمارا اپنا خیال یہ ہے۔ کہ وہ مولانا اسماعیل شہید کی اس خاص جماعت کو جس کا ذکر پہلے کیا جا چکا ہے۔ زندہ کرنے کا ارادہ رکھتے تھے۔ اسی لیے مولانا نذیر حسین اور نواب صدیق حسن جیسے عالم بھی ان کا ساتھ دیتے ہیں"

(شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک ص۱۳۲۔۱۳۳)

محمد نور الحق محشّی شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک نے بھی لکھا ہے:

"نواب صدیق حسن خاں حجج الکرامہ میں لکھتے ہیں۔ عظیم آباد (پٹنہ) اور بنگالہ کی ایک بڑی جماعت سیّد احمد۔۔۔۔ بریلوی کے بارے میں یہ بھی گمان رکھتی ہے۔ کہ وہ مہدی تھے۔ چنانچہ (سیّد احمد) ۔۔۔۔۔ بریلوی کے بعض مریدوں نے چالیس حدیثیں جمع کی ہیں جن سے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔ کہ آپ ہی مہدی تھے۔ یہ لوگ سیّد احمد۔۔۔۔ کے غائب ہونے کے قائل ہیں۔ ان کا کہنا ہے کہ وہ سرحد پار کے پہاڑوں میں شہید نہیں ہوئے۔ اسی بنا پر ان کے واپس آنے کے منتظر ہیں۔ (حاشیہ شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک ص۱۳۲۔۱۳۳)

## رسولِ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم سے کمال مشابہت

مولوی اسماعیل دہلوی اپنے پیر سیّد احمد کی امام الانبیاء سے کمال مشابہت کا تذکرہ اس طرح کرتے ہیں۔

"از بسکہ نفسِ عالی حضرت ایشاں بر کمال مشابہت رسالتمآب علیہ افضل الصلوٰت والتسلیمات در بدو فطرت مخلوق شدہ"

"آپ (سیّد احمد بریلوی) کی ذات والا صفات ابتدا فطرت سے جناب رسالتمآب علیہ افضل الصلوٰت والتسلیمات کی کمال مشابہت پر پیدا کی گئی تھی۔"

(صراطِ مستقیم فارسی ص۲ مطبوعہ دہلی)

امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی اپنے پیر و مرشد سیّد احمد بریلوی کو سلوکِ نبوت حاصل ہونے کے بھی قائل تھے۔ جس کا اظہار اپنی کتاب صراطِ مستقیم میں اس طرح درج ہے۔

"حصولِ بیعت کے یمن اور آنجناب کی توجہات کی برکت سے آپ کو نہایت عجیب عجیب معاملات ظاہر ہوئے کہ انہیں وقائع عجیبہ کے سبب طریقِ نبوت کے کمالات جو ابتدائے فطرت میں مجملاً مندرج تھے۔ ان کی اب تفصیل اور شرح کی نوبت پہنچی۔ اور مقاماتِ طریقِ ولایت بھی اچھی وجہ پر جلوہ گر ہوئے۔ ان سب معاملات

سے اوّل اور بہتر یہ ہے۔ کہ آپ نے جناب رسالتمآب صلوات اللہ وسلامہ علیہ کو خواب میں دیکھا۔ اور آنجناب صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تین عدد چھوہارے اپنے ہاتھ مبارک سے لے کر حضرت سیّد صاحب کے منہ رکھتے تھے۔ اور بعد ازاں کہ آپ بیدار ہوئے۔ اُس رویائے حقہ کا اثر ظاہر باہر اپنے نفس میں پاتے تھے۔ اور اس خواب کی بدولت ابتدائے سلوک نبوّت حاصل ہو گیا۔'

(صراطِ مستقیم اُردو صفحہ ۱۸۹ فارسی صفحہ ۱۶۴)

## سرکار فاطمۃ الزہرا کا ننگے سیّد احمد کو کپڑے پہنانا

ابوالوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل اپنے پیرو مُرشد کی شان اور رفعت بیان کرتے ہوئے اور سرکار سیّدہ طیبہ طاہرہ مخدومۂ دارین والیٔ جنّت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالےٰ عنہا کی توہین اور گستاخی کرتے ہوئے لکھا ہے کہ :

'ایک دِن جناب ولایت مآب حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور جناب سیّدۃ النساء فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا کو خواب میں دیکھا۔ پس جناب علی مرتضیٰ رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے آپ کو اپنے ہاتھ مُبارک سے غسل دیا۔ اور آپ کے بدن کی خوب اچھی طرح سے شست و شو کی جس طرح والدین اپنے بلیٹوں کو نہلاتے اور شست وشو کرتے ہیں۔ اور جناب فاطمۃ الزہرا رضی اللہ عنہا نے نہایت عمدہ اور قیمتی لباس اپنے ہاتھ مُبارک سے پہنایا۔ پس اس واقعہ کے سبب سے کمالات طریقِ نبوّت نہایت جلوہ گر ہوئے۔' (صراطِ مستقیم اُردو صفحہ ۱۸۹)

## سیّد احمد کے نام پر صلّی اللہ علیہ وسلّم لکھنا تجویز ہوا

شیخ العلماء مقدام الفضلاء شاہ فضلِ رسول بدایونی علیہ الرحمۃ نے تحریر فرمایا ہے :



'سیّد احمد کے نام پر صلّی اللہ علیہ وسلّم کا لفظ تجویز ہوا۔ اور سکّہ مہر کا یہ ٹھہرا اِسْمُهٗ اَحْمد اور جو صراطِ مستقیم میں سیّد احمد کو پیغمبر بنانے کی تمہید کر رکھی تھی اُس کا اظہار شروع کیا۔'

(سیف الجبار صفحہ ۹۵)

سیّد احمد بریلوی کے بعد مولوی اسماعیل دہلوی قتیل کا نمبر آتا ہے اسماعیل دہلوی نے ہندوستان میں وہابیت پھیلانے کے لیے تقویۃ الایمان کتاب لکھی۔ اسماعیل دہلوی چونکہ شاہ ولی اللہ دہلوی کے خاندان سے تھا۔ بایں وجہ اُس کتاب کی کافی شہرت ہوئی۔ اسماعیل دہلوی ولی اللّٰہی خاندان سے تھا۔ مگر اُس کے عقائد میں فرق آگیا تھا جس کی تصدیق ممدوح الوہابیہ والدیابنہ اشرف علی تھانوی کے یہ الفاظ کرتے ہیں :

'مولوی اسماعیل شہید تھے چونکہ محقّق تھے۔ چند مسائل میں اختلاف کیا اور مسلکِ پیرانِ خود مثل شاہ ولی اللہ وغیرہ پر انکار فرمایا۔'

(امداد المشتاق صفحہ ۹)

## دیوبندی اور غیر مقلد

دیوبندیوں اور غیر مقلدوں کے مابین یہ ایک عجیب قسم کا نزاع ہے کہ دیوبندی کہتے ہیں کہ اسماعیل دہلوی مقلد تھا۔ اور غیر مقلد کہتے ہیں کہ غیر مقلد تھا۔ دونوں ہی اس کو اُس کو اپنا امام تسلیم کرتے ہیں۔ دیوبندی باوجودیکہ تسلیم کرتے ہیں کہ اسماعیل دھلوی اپنے خاندانی اکابر شاہ ولی اللہ، شاہ عبد العزیز علیہما الرحمۃ کے عقائد کے مخالف عقائد رکھتا تھا۔ اس کے علاوہ دہلوی کی کتاب تقویۃ الایمان کو دونوں فریق سراہتے ہیں۔ حالانکہ مولوی اشرف علی تھانوی اس کتاب کے انداز سے متعلق رقمطراز ہیں کہ :

'بعض الفاظ شدید ہیں۔ جن کے سمجھنے کے عوام متحمل نہیں ایسے الفاظ سے عوام کے کانوں کو بچانا بہتر ہے۔' (اہلحدیث امرتسر ۸ اپریل ۱۹۰۸ء)

## عامر عثمانی کا بیان

دیوبندی مکتبِ فکر کے ترجمان "ماہنامہ تجلی دیوبند" کے ایڈیٹر مولوی عامر عثمانی لکھتے ہیں کہ : "میں نے دیکھا کہ شاہ اسماعیل شہید ...... نے تقویۃ الایمان میں فصل فی الاجتناب عن الاشراک کے ذیل میں لکھا ہے "ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا وہ اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی زیادہ ذلیل ہے"۔ کیا اس کا صاف اور بدیہی مطلب یہ نہیں ہے کہ اولیاء وصحابہ تو ایک طرف رہے تمام انبیاء و رُسل اور خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم بھی اللہ کی شان کے آگے چمار سے زیادہ ذلیل ہیں۔ کیسا خطرناک اندازِ بیان ہے۔ کتنے لرزا دینے والے الفاظ ہیں۔ (تجلی فروری، مارچ ۵۷ء)

دوسری جگہ رقمطراز ہیں۔

"اگر شاہ صاحب (اسماعیل دہلوی قتیل) کے تمام فرمودات پر بے لاگ عملِ جراحی کیا جا سکے تو ضرور ان میں قابلِ نظر اجزاء نکلیں گے۔ ہو سکتا ہے اور شاید ہوا بھی ہے کہ حمایتِ حق کے جذبہ وجوش میں وہ کہیں کہیں نقطۂ اعتدال سے آگے نکل گئے ہیں"۔

(ماہنامہ تجلی جون ۵۹ء)

دیوبندی وہابیوں کے علاوہ غیر مقلد وہابیوں کے مولوی وحید الزمان[1] حیدر آبادی نے بھی تقویۃ الایمان کے متعلق اپنی رائے دی ہے۔ ملاحظہ ہو۔

## مولوی وحید الزمان کی عبارات

وہابیہ نجدیہ کے مشہور عالم مترجم صحاح ستہ مولوی وحید الزمان

---

[1] غیر مقلدین وہابیہ کے ابو یحیٰی نوشہروی وحید الزمان کے متعلق لکھتے ہیں کہ حیدر آباد (دکن) میں وحید العصر جناب وحید الزمان اور اُن کے برادرِ حقیقی مولانا بدیع الزمان کی خدمات قرآن و حدیث میں جناب نواب صاحب نے تقریباً تمام کتبِ صحاح کا اُردو میں ترجمہ کر دیا۔ تفسیر وحیدی لکھی اور بہت سی کتابیں۔ یہ ہر دو حضرات اسی سلسلہ سے بواسطہ میاں صاحب ...... نذیر حسین ...... دہلوی وابستہ تھے۔ (تراجم علمائے حدیث ہند ص۶۴)



لکھتے ہیں کہ : "ہمارے اصحاب میں سے مولوی اسماعیل دہلوی نے بہت خطا کی ہے کہ شرک کی تمام اقسام کو دگو شرکِ اکبر ہوں یا شرکِ اصغر) سب کو ناقابلِ مغفرت شرک قرار دیا ہے اور شرک فی العادت کو بھی شرکِ اکبر میں شمار کیا ہے۔ (ہدیۃ المہدی ص۳۷ سطر ۳ تا ۵ مطبوعہ دہلی)

دوسری جگہ رقمطراز ہیں کہ : شَدَّدَ بَعْضُ اِخْوَانِنَا مِنَ الْمُتَاخِّرِیْنَ فِیْ اَمْرِ الشِّرْکِ وَضَیَّقَ دَائِرَۃَ الْاِسْلَامِ وَجَعَلَ الْاُمُوْرَ الْمَکْرُوْھَۃَ اَوِ الْمُحَرَّمَۃَ شِرْکًا فَاِنْ کَانَ غَرْضُہٗ مِنْ ھٰذَا الشِّرْکِ الْعَمَلِیِّ اَعْنِی الشِّرْکَ الْاَصْغَرَ اَوْ سَدَّ الذَّرَائِعَ فَاللّٰہُ یَغْفِرُلَہٗ وَیَعْفُوْا عَنْہُ وَاِلَّا فَھُوَ غَالٍ وَمُشَدِّدٌ فِی الدِّیْنِ وَقَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی لَا تَغْلُوْا فِیْ دِیْنِکُمْ وَالتَّشْدِیْدُ فِی الدِّیْنِ سِیْمَاءُ الْخَوَارِجِ الْمَارِقِیْنَ وَالنَّاکِثِیْنَ

ہمارے بعض متاخرین (حاشیہ پر مولوی وحید الزمان نے محمد بن عبد الوہاب نجدی اور اسماعیل دہلوی کا نام لکھا ہے) نے شرک کے معاملہ میں بڑا تشدد اختیار کر رکھا ہے اور اسلام کے دائرہ کو بہت تنگ کر دیا ہے کہ امورِ مکروہہ یا محرمہ کو بھی شرک قرار دیا ہے۔ اگر اس تشدد سے ان کی شرکِ اصغر یا اس کا سدِ باب مقصود ہے تو اللہ تعالیٰ ان کو معاف فرمائے۔ ورنہ وہ دین میں سخت غالی اور متشدد فی الدین ہیں۔ اور اللہ تعالیٰ کا قرآنِ پاک میں ارشاد ہے کہ دین میں غلو مت کرو اور دین میں تشدد ان خارجیوں کی علامت ہے جو دین سے خارج اور عہد شکن ہیں۔ (ہدیۃ المہدی ص۶۱ سطر ۷ تا ۱۲ مطبوعہ دہلی)

## مولوی اسماعیل دہلوی قتیل سے تائید

خود تقویۃ الایمان کے مصنف اسماعیل دہلوی قتیل نے بھی اس کتاب کے مضامین اور اس کے شائع ہونے پر خدشات کا جو اظہار کیا وہ مولوی اشرف علی تھانوی دیوبندی نے اپنی کتاب "ارواحِ ثلاثہ" میں اس طرح کیا ہے :

"مولوی اسماعیل صاحب نے تقویۃ الایمان اوّل عربی میں لکھی تھی۔ چنانچہ اس کا ایک نسخہ میرے پاس اور ایک نسخہ مولانا گنگوہی کے پاس اور ایک نسخہ مولوی نصر اللہ خاں خورجوی کے کتب خانہ میں بھی تھا۔ اس کے بعد مولانا نے اس کو اُردو میں لکھا۔ اور لکھنے کے بعد اپنے خاص خاص لوگوں کو جمع کیا۔ جن میں سیّد صاحب مولوی عبدالحی صاحب، شاہ اسحاق صاحب، مولانا محمد یعقوب صاحب، مولوی فرید الدین صاحب مراد آبادی، مومن خان، عبداللہ خاں علوی (استاذ امام بخش صہبائی) و مملوک علی صاحب بھی تھے۔ اور ان کے سامنے تقویۃ الایمان پیش کی۔ اور فرمایا کہ میں نے یہ کتاب لکھی ہے اور میں جانتا ہوں کہ اس میں بعض جگہ ذرا تیز الفاظ بھی آ گئے ہیں۔ اور بعض جگہ تشدد بھی ہو گیا ہے۔ مثلاً ان امور کو جو شرک خفی تھے۔ شرک جلی لکھ دیا گیا ہے۔ ان وجوہ سے مجھے اندیشہ ہے کہ اس کی اشاعت سے شورش ضرور ہو گی۔ اگر میں یہاں رہتا تو ان مضامین کو میں آٹھ دس برس میں بتدریج بیان کرتا۔ لیکن اس وقت میرا ارادہ حج کا ہے۔ اور وہاں سے واپسی کے بعد عزمِ جہاد ہے۔ اس لیے اس کام سے معذور ہوں اور میں دیکھتا ہوں کہ دوسرا اس بار کو اُٹھاتے گا نہیں[1]۔ اس لیے میں نے یہ کتاب لکھ دی ہے۔ گو اس سے شورش[2]

[1] اسماعیل دہلوی نے یہ بات کہ اس بار کو دوسرا اُٹھاتے گا نہیں اس لیے کہی کہ اس کو علم تھا کہ اس طرح بارگاہِ نبوت میں گستاخیاں اور بیباکیاں کسی دوسرے سے سرزد نہیں ہوں گی۔ اور قرآنِ پاک کی تفسیر میں اس طرح تحریف کرنے کی کسی دوسرے کو جرأت نہیں ہو گی۔

[2] شورش کا خدشہ اس لیے تھا کہ اسی کتاب میں صحابہ، تابعین، آئمہ مجتہدین اور سلف صالحین کے عقائد رد کیے گئے ہیں۔ ایسے عقائد کی ہندوستان میں کسی نے تشہیر اور ترویج (باقی اگلے صفحہ پر)



ہو گی۔ مگر توقع ہے کہ لڑ بھڑ کر خود ٹھیک ہو جائیں گے۔ یہ میرا خیال ہے۔ اگر آپ حضرات کی رائے اشاعت کی ہو تو اشاعت کی جائے ورنہ اسے چاک کر دیا جائے۔ اس پر ایک شخص نے کہا کہ اشاعت تو ضرور ہونی چاہیئے۔ مگر فلاں فلاں مقام پر ترمیم ہونی چاہیئے۔ اس پر مولوی عبدالحی صاحب، شاہ اسحاق صاحب اور عبداللہ خاں علوی و مومن خاں نے مخالفت کی اور کہا کہ ترمیم کی ضرورت نہیں۔ اس پر آپس میں گفتگو ہوئی اور گفتگو کے بعد بالاتفاق یہ طے پایا کہ ترمیم کی ضرورت نہیں ہے۔ اور اسی طرح شائع ہونی چاہیئے۔ چنانچہ اس کی اشاعت اسی طرح ہو گئی۔" (ارواحِ ثلاثہ ص۱۰۳-۱۰۴ مطبوعہ کراچی، ص۶۱-۶۲ مطبوعہ سہارنپور)

## تصانیف اسماعیل دہلوی سے ہل چل

مولوی ابوالکلام آزاد لکھتے ہیں کہ مولانا محمد اسماعیل شہید، مولانا منوّر الدین کے ہم درس تھے۔ شاہ عبدالعزیز کے انتقال کے بعد جب انہوں نے تقویت الایمان اور جلاء العینین لکھیں اور ان کے مسلک کا ملک میں چرچا ہوا تو تمام علماء میں ہل چل پڑ گئی۔ ان کے ردّ میں سب سے زیادہ سرگرمی بلکہ سربراہی مولانا منوّر الدین نے دکھائی۔ متعدد کتابیں لکھیں ۱۲۴۸ھ والا مشہور مباحثہ جامع مسجد میں کیا۔ تمام علماء ہند سے فتوے مرتب کرایا۔ پھر حرمین سے فتویٰ منگوایا۔

اس معاملے میں مولانا فضل امام خیر آبادی اور دیگر علماء ان کے (مولانا منوّر الدین) شریک و معاون تھے۔ چنانچہ ایک تصنیف خاص مسئلہ امتناع نظیر خاتم النبیین پر

(بقیہ صفحہ ۳۱۸) نہیں کی تھی۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ نے حدیث شریف اتبعوا السواد الاعظم کی شرح میں فرمایا ہے کہ مقصود یہ ہے کہ جس جانب میں اکثر علماء ہوں۔ اس کی پیروی کرو۔ علامہ نووی علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے جس بات پر اُمت کا اجماع ہو وہی اللہ کی مرضی ہے اور جو منکر ہو سو دوزخی ہے۔ (فقیر قادری)

ہے جس میں بڑے ہی شرح و بسط سے معقولات کی بنا پر بحث کی ہے۔

ایک کتاب مجموعی طور پر تقویۃ الایمان، جلاء العینین اور یک روزی کے ردّ میں ہے۔ اس میں تقویۃ الایمان کے تیئس ۲۳ مسئلے ما بہ النزاع منتخب کیے ہیں اور پھر تیئس بابوں میں ان کا ردّ کیا ہے۔ ایک رسالہ اس باب میں ہے کہ مولانا اسماعیل شہید کے عقائد کا ردّ خود ان کے خاندان اور اساتذہ کی کتب سے کیا جاتا ہے۔ چنانچہ اس میں ہر مسئلے کے ردّ میں شاہ عبدالرحیم، شاہ ولی اللہ، شاہ عبدالقادر اور شاہ رفیع الدین کے اقوال سے اپنے نزدیک ردّ کیا ہے۔ (آزادی کی کہانی ص۱۸)

## اسماعیل دہلوی سے شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی علیہ الرحمۃ کی ناراضگی

اسی بدعقیدگی، اور مذہب کے معاملہ میں بے قیدی کی بنا پر ابو الوہابیہ والدیابنہ اسماعیل دہلوی قتیل سے بزرگ ناراض تھے۔ چنانچہ فخر الجہابذہ، شیخ العلماء علامہ شاہ فضل رسول بدایونی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے تحریر فرمایا ہے کہ:

"مولوی اسماعیل کی فکر میں حد سے اور طبیعت میں مذہب سے بے قیدی کی رغبت پہلے ہی سے تھی۔ بزرگ اُن کے اس سبب سے اُن سے ناراض تھے۔ شاہ عبدالعزیز صاحب نے آخر عمر میں اپنا تمام مملوکہ منقولہ غیر منقولہ کہ ہر جنس کثرت سے تھی حرم اور نواسوں وغیرہ کو ہبہ کر کے قابض کرا دیا۔ مگر مولوی اسماعیل کو کچھ نہ دیا۔ جب شاہ صاحب نے انتقال کیا۔ کوئی بزرگوں میں نہ رہا۔ مولوی اسماعیل کھلے بندوں کھیل کھیلے۔ تین چشمے فساد کے دین میں اُن کی ذات سے جاری ہوئے۔" (سیف الجبار ص۴۸-۴۹)

## تقویۃ الایمان کی بنا پر اسماعیل دہلوی کی تکفیر پر علماء حق کا فتویٰ

علامہ شاہ فضل رسول



بدایونی علیہ الرحمۃ نے اسماعیل دہلوی کے تیسرے فساد کا تذکرہ اس طرح کیا ہے کہ:

"کتاب التوحید نجدیہ کی مراد آباد میں کہ وہاں پہلے سے کسی قدر اس مذہب کی گفتگو تھی۔ ہاتھ لگی۔ اس مذہب کو پسند کیا۔ اور تقویۃ الایمان تصنیف کی۔ گویا اُسی کتاب التوحید کی شرح ہے۔ اس دین کی بڑی شہرت ہوئی اور عوام الناس بہت اس بلا میں پھنسے توہین و تحقیر انبیاء و اولیاء کی۔ اور تکفیر تمام اُمت سلف و خلف کی خوب جاری ہوئی۔ دیندار اہل علم جہاں تھے۔ اُن کے فیض صحبت سے جو بچا سو بچا ورنہ اول وہلہ میں اکثروں کو اس طرف میل آ گیا۔ بسبب شہرت اُن کے خاندان کے اور ناواقفی کے فن و سیرت و حدیث سے۔ جب نوبت دہلی پہنچی۔ ہزاروں ہزار آدمی کہ شاگرد اور مرید لکھنے والے صحبت یافتہ شاہ عبدالعزیز صاحب اور مولوی رفیع الدین صاحب کے اور علم میں اُن سے زائد لوگ موجود تھے۔ مولوی اسماعیل اور مولوی عبدالحی سے دست و گریباں ہوئے۔ اور خواص نے فہمائش کی کہ اس سفر میں یہ نیا دین کیسا نکال لائے۔ کہ اُس کی رُو سے تمہارے اُستاد ولی سے لے کر صحابہ تک کوئی کفر و شرک سے نہیں بچتا۔ اور قبل اس سفر کے تم بھی اُسی طریقہ پر تھے۔ اور ویسا ہی وعظ کہتے تھے۔ اور فتویٰ لکھتے تھے۔ جس کو اب شرک کہتے ہو۔ یہ دین میں فساد ڈالنا اور قرآن و حدیث میں تحریف کرنا اور خلائق کو گمراہ کرنا بہت بُرا ہے۔ ہر چند نصیحت کی کچھ سود مند نہ ہوئی۔ ناچار ہو کر سب نے انکار و ابطال کیا۔ مولوی مخصوص اللہ صاحب اور مولوی موسیٰ صاحب، مولوی رفیع الدین کے صاحبزادوں نے فتویٰ اور رسالے ان کے ردّ میں لکھے۔ نوبت تکفیر تک پہنچائی۔ مولوی فضل حق صاحب خیرآبادی جزاہ اللہ خیراً کے علم و فضل میں مولوی اسماعیل وغیرہ کو

اُن سے کچھ نسبت نہیں۔ علومِ عقلیہ و نقلیہ اپنے والد ماجد سے جو یگانۂ عصر تھے حاصل کیے۔ ہر طرح مولوی اسماعیل کے روبرو انکا ردّ و ابطال کیا۔ اور تکفیر کی۔ نوبت تحریر کی آئی۔ مسئلہ شفاعت میں مولوی اسماعیل نے حرکت مذبوحی کچھ جواب میں کی۔ آخر کو عاجز و ساکت ہو گئے۔ اور تحقیق الفتویٰ فی ردّ اہل الطغویٰ کمال شرح و بسط سے مولوی فضل حق صاحب نے لکھا۔ اجمال اُس کا یہ ہے کہ مستفتی نے عبارت تقویۃ الایمان کی جو شفاعت میں ہے۔ سب نقل کر کے سوال کیا کہ یہ کلام حق ہے یا باطل۔ اور حضرت رسالت پناہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کے استخفاف پر شامل ہے یا نہیں۔ اور شرعاً اُس کے قائل کا کیا حکم ہے۔ تفصیل جواب کی چار مقام میں مولوی فضل حق صاحب نے بیان کی۔ پہلا مقام شفاعت کی حقیقت اور اُس کے اقسام کے بیان میں۔ دوسرا مقام کلمہ لاطائل کے بیان میں کہ آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کی شان میں مولوی اسماعیل کی زبان سے سرزد ہوا۔ تیسرا مقام ثابت کرنے میں اس کے کہ وہ کلام آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم کے استخفافِ شان پر دلالت کرتا ہے۔ چوتھا مقام اُس کے حکم میں۔ اور چاروں مقاموں کو آیات و احادیث اور اقوالِ آئمہ دین سے جیسا چاہیئے مفصّل اور شرح بیان کر کے آخر میں لکھا۔

چوں ہر چہار مقام پیرایۂ انجام و اختتام یافت حالا خلاصۂ فتویٰ و جوابِ استفتاء باید شنید کہ مستفتی در استفتاء سہ سوال کردیکے آنکہ ایں کلام حق است یا باطل۔ دوم آنکہ کلامش بر استخفاف و انتقاصِ شان واجب التوقیر حضرت سیّد الاوّلین و الآخرین افضل الانبیاء و المرسلین اشتمال دارد یا نہ۔ سوم اینکہ بر تقدیر اشتمال و دلالت آں شفاعت بر استخفاف و انتقاص شان آنحضرت صلّی



اللہ علیہ وسلّم حال و حکم مرتکب آں شرعاً چیست و او از روئے دین و ملت کیست جواب سوالِ اوّل ایں است کہ کلام قائل مذکور از سرتاپا کذب و زور و فریب و غریب است چہ او نفی بودن شفاعت برائے نجاتِ گنہگاراں و نفی شفاعتِ وجاہت و شفاعتِ محبت از آنحضرت صلّی اللہ علیہ و آلہ وسلّم و حضرت سائر انبیاء و ملائکہ و اصفیاء میکند ایں اعتقاد او خلافِ کتابِ مبین و احادیث سیدالمرسلین و اجماع المسلمین است کما ثبت فی المقام الاوّل مفصلاً و قد بان بطلان لبعض کلماتہ فی المقام الثانی معللاً۔ جوابِ سوالِ دوم اینست کہ کلام قائل از روئے شرع مبین بلاشبہ کافر و بیدین است ہرگز مومن و مسلمان نیست و حکم او شرعاً قتل و تکفیر است و ہر کہ در کفر او شک آرد یا تردّد دارد یا ایں استخفاف را سہل انگارد کافر و بیدین و نامسلمان و لعین است الدرر کفر و بیدی کمتر است از کسیکہ ایں کلام ضلالت نظام را صواب و مستحسن پندارد و اعتقاد ایں کلام را از عقائد ضروریۂ دین شمارد و آنکس در کفر با قائل ہمسر بلکہ در استخفاف از و بالاتر است چہ او استخفاف آنحضرت صلّی اللہ علیہ وسلّم و سائر انبیاء و اولیاء و ملائکہ را مستحسن داشت و آں را از ضروریات دین پنداشت و ہمچناں کسیکہ ظاہراً و باطناً پاسداری ایں قائل در ایں چنیں مسائل روا دارد و برائے حفظ حرمت او در اہل علم تاویلات دوراز کار بر روئے کار آرد چہ او نیز مرتکب استخفاف شان حضرت سیّد المرسلین شد کہ پاسداری بیدینی را بر احترام آں سیّد الانام علیہ التحیۃ و السّلام رجحان داد و بخوف ملامت بلکہ بمقتضائے بدبختی و شامت در پئے اثبات آنچہ بر استخفاف دلالت دارد اُفتاد و ایں ہمہ کفر و زندقہ است و الحاد اعاذنا اللہ من ذالکَ

بحرمة النبی وآلہ الامجاد واز اثبات ایں مطالب درمقام رابع فراغ دست داد فقطع دابر القوم الذین ظلموا والحمد للہ رب العالمین الحاصل سواد ظلمت کفر شکست وبیاض نور ایمان باشراق پیوست فَمَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِن وَمَنْ شَآءَ فَلْيَكْفُرْ والسلام علےٰ من اتبع الہدیٰ مہریں ودستخط اکثر علماء کی اس پرثبت ہوئیں۔ (سیف الجبار صفحہ ۸۵تا ۸۸)

## جامع مسجد دہلی میں مناظرہ

حضرت علامہ شاہ فضل رسول بدایونی علیہ الرحمۃ نے جامع مسجد دہلی میں مجلسِ مناظرہ کی کارروائی بھی بیان فرمائی ہے۔ جو کہ قارئین کی معلومات میں اضافہ کے ساتھ ساتھ دلچسپی سے بھی خالی نہیں ہے۔ ملاحظہ ہو۔

"اور مجلس جامع مسجد کی تفصیل یہ ہے کہ پہلے ایک استفتاء مرتب ہوا بمہر ودستخط مولوی رشید الدین خاں صاحب ومولوی فضل حق صاحب ومولوی مخصوص اللہ صاحب ومولوی موسیٰ صاحب و مولوی محمّد شریف صاحب ومولوی عبداللہ صاحب وآخون شیر محمّد صاحب کہ صبح کے وقت منگل کے دن انیسویں ربیع الثانی سنہ ۱۲۴۰ھ کو کہ مولوی عبدالحی جامع مسجد میں وعظ کہہ رہے تھے۔ مولوی رشید الدین خاں صاحب ومولوی مخصوص اللہ صاحب اور مولوی موسیٰ صاحب مولوی رفیع الدین صاحب کے صاحبزادے اور مولوی محمّد شریف وغیرہم علماء وطلبہ خاص وعام حوض پر مجتمع ہوئے۔ جب مولوی عبدالحی وعظ کہہ چکے عبیداللہ طالب علم نے استفتاء پیش کیا کہ اپنی مہر اس پر کر دیجئے۔ مولوی عبدالحی نے کہا میں نہیں مہر کرتا کہ میں کچھ نہیں جانتا اُس نے کہا یہی لکھ دیجئے۔ اور اصرار کیا۔ مولوی عبدالحی نے انکار کیا۔ اور ملال ظاہر کرنے لگے۔ مفتی محمّد شجاع الدین علی خاں صاحب



نے کہا اس کا تصفیہ ضرور ہے کہ بڑا اختلاف پڑ گیا ہے۔ مرزا غلام حیدر شاہزادے طالب علم کی تکرار سے رنجیدہ ہوئے اور مولوی عبدالحی وغیرہ کو مجمعِ علماء میں واسطے مناظرہ کے لیے۔ مجمع بے شمار خاص عام امیر و فقیر کا ہو گیا۔ کوتوال بھی بندوبست کے واسطے آ گیا۔ پھر مولوی عبدالحی نے فاضلوں سے پوچھا کہ تم کیوں آئے ہو۔ کسی نے کہا کہ آپ کے بلانے کے موافق کہ ہر روز کہا کرتے تھے کہ جس کو تاب مناظرہ کی ہو ہمارے سامنے آئے۔ سُن کر چپ ہو گئے۔ مولوی مخصوص اللہ نے کہا کہ ہم بموجب حکمِ خدا کے آتے ہیں کہ حق ظاہر ہو جائے۔ مولوی موسیٰ نے کہا کہ تم ہمارے اُستادوں کو بُرا کہتے ہو۔ بولے کہ میں نہیں کہتا۔ مولوی موسےٰ نے کہا کہ یہ ایسے مسئلے نئے بتاتے ہیں کہ اُن سے بُرائی اُستادوں کی ثابت ہوتی ہے۔ پوچھا وہ کیا ہیں۔ کہا کہ مثلاً قبر کے بوسے کو شرک کہتے ہیں۔ اور ہمارے اکابر اس کے مباشر ہوتے تھے۔ مولوی عبدالحی نے انکار کیا۔ کسی نے کہا لکھ دو تاکہ تمہارے اُوپر جھوٹ باندھنے والوں کی تکذیب ہو۔ مولوی عبدالحی نے کانپتے ہوئے ہاتھ سے لکھ دیا۔ بوسہ دہندہ قبر مُشرک نیست۔ مولوی رشید الدین خاں صاحب کے ہاتھ میں فتوےٰ دیا گیا۔ اور قریب مولوی عبدالحی کے آ بیٹھے۔ مولوی عبدالحی نے گلہ شکوہ ان سے شروع کیا کہ خانصاحب مجھے آپ کی خدمت میں دوستی تھی۔ تم بھلا مجھے ذلیل کرتے ہو۔ خانصاحب نے فرمایا کہ ہم تمہارے اعزاز و اظہارِ کمال کے واسطے آئے ہیں۔ لوگوں نے مشہور کیا ہے کہ تم مسئلے خلاف سلف کے کہتے ہو۔ اس سبب سے تم سے خلق کو وحشت ہے۔ ایسے مجمع میں مفتریوں کی تکذیب ہو جائے گی۔ مولوی عبدالحی شکوے ہی کی پریشان باتیں کرتے رہے۔ خانصاحب نے فرمایا کہ تمہارے لوگ کہتے ہیں کہ

عبدالعزیز کی راہ راہِ جہنم کی ہے۔ اُسی وقت گواہی سے یہ بات ثابت ہوگئی۔ لوگ بُرا کہنے لگے۔ مولوی عبدالحی نے بھی تبرا کیا باوازِ بلند اور مولوی رشیدالدین خانصاحب سے کہا کہ مولانا عبدالعزیز کی محبت اور اعتقادِ علم و بزرگی میں مثل تمہارے ہوں۔ طحاوی اور کرخی کے برابر جانتا ہوں۔ پھر استفسار شروع ہوا۔ ہر مسئلے کا جواب دیا۔ کہ چنداں مخالف جمہور کے نہ تھا۔ مولوی اسماعیل نے پہلے ہی استفسار سے ارادہ کیا اُٹھ جانے کا۔ مولوی رحمت اللہ نے کہا کہ ذرا تشریف رکھئے کہ جناب کے دستخط اس تحریر پر ضروری ہیں۔ مولوی اسماعیل نے کہا کہ میں کسی کے باپ کا نوکر نہیں ہوں۔ میرے واسطے محتسب لا۔ اے مردود میرے ساتھ سختی کرتا ہے۔ اُنہوں نے کہا کہ حضرت میں سختی نہیں کرتا۔ عرض کرتا ہوں پھر مولوی اسماعیل نے کہا میرے رسالہ کا جواب لکھ۔ مولوی رحمت اللہ نے کہا رسالہ آپ کا میری بغل میں ہے۔ اگر فرمایئے اسی مجمع میں جواب عرض کروں۔ غصہ کھا کر کچھ نہ کہا۔ پھر مولوی رحمت اللہ نے کہا کہ نئے عقیدے اپنے دِل کے بنائے ہوئے کسی سے نہ فرمایئے اور نہیں تو ابھی بحث کر لیجئے۔ مولوی اسماعیل اُٹھ بھاگے اور چلتے ہوئے مولوی رشیدالدین خاں صاحب، مولوی عبدالحی صاحب سے پوچھا کیے وہ جواب دیتے تھے۔ ایسے کہ قدما کے خلاف نہ تھے۔ تیرہویں سوال میں کسی بدعت کی بحث تھی۔ مولوی عبدالحی نے کہا کہ میرے نزدیک بدعتِ حسنہ بھی گو اصل ہر بدعت کی بد ہے۔ مگر سبب نیکی کا اس میں ہو تو حسنہ ہو جاتی و اِلّا فلا۔ مولوی رشیدالدین خاں صاحب نے کہا کہ اصل ہر بدعت کی بد نہیں ہے بموجب حدیث۔ مَنْ سَنَّ سُنَّۃً حَسَنَۃً وَمَنْ سَنَّ سنۃ سَیِّئَۃً الحدیث کے اور حدیث مَنْ



اَحْدَثَ فِیْ اَمْرِنَا ھٰذَا مَا لَیْسَ مِنْہُ اور حدیث مَنْ ابتدع بدعۃ ضلالۃ لا یَرْضاھا اللّٰہ کہ ان تینوں حدیثوں سے ثابت ہوا کہ نیا طریقہ نیک بھی ہوتا ہے۔ بد بھی۔ اور خدا اور رسول کی مرضی کے موافق بھی۔ مخالف بھی۔ گمراہ بھی۔ غیر گمراہ بھی۔ اسی سبب سے علما نے کہا ہے کہ بعض بدعت واجب و مندوب و مباح بعضے حرام و مکروہ۔ مولوی مخصوص اللہ صاحب نے کہا جس بدعت کی وجہ حسن و قبح کی ظاہر نہ ہو وہ کیا ہے۔ مولوی عبدالحی نے کہا سیئہ۔ انہوں نے کہا اس تقدیر پر بدعت و مباح کیا فرق ہے۔ مولوی عبدالحی ساکت ہوگئے۔ کسی نے کہا کہ احکامِ خمسہ میں سے ایک حکم کم ہوگیا۔ پھر مولوی عبدالحی نے کہا کہ ہر بدعت کو بُرا اس واسطے کہتا ہوں کُلُّ بِدْعَۃٍ کا کلیہ ظاہر پر رہے اور مخصوص نہ ہو جائے۔ خانصاحب نے کہا کہ تخصیص سے کیا قباحت لازم آتی ہے۔ اور عمومات میں تخصیص مشہور ہے۔ کہ مولوی محمد شریف نے پڑھا۔ مَا مِنْ عام الا و قد خص منہ البعض خاں صاحب نے کہا کہ تینوں حدیثیں مذکورہ بالا تخصیص کو چاہتی ہیں۔ پس تخصیص ضرور ہوئی۔ مولوی عبدالحی نے کہا کہ اصل ہر بدعت کی قبح بعض علما کا مذہب ہے۔ خانصاحب نے کہا کہ یہ قول حضرت مجدد صاحب کا ہے۔ مگر تمہارے مذہب سے نہایت دور کہ ان کے مذہب میں جس کی اصل شرع میں پائی جائے وہ سنّت ہے۔ بدعت وہی ہے کہ جس کی اصل نہ پائی جائے۔ پھر مولوی عبدالحی نے غوطہ میں جا کر کہے یہ قول نودی کا ہے۔ فتح المبین میں لکھا ہے۔ اُسی وقت فتح المبین شرح اربعین امام نودی کی پیشکش کی گئی۔ عبارت اس مقام کی باوازِ بلند مع ترجمہ پڑھی گئی پھر تو مولوی عبدالحی صاحب اچھی طرح

سے قائل[1] معقول ہو گئے۔ پھر اذان میں بعد دفن کے کلام ہوا۔ بعد کسی قدر تکرار کے کہا کہ میں کسی کو منع نہیں کرتا۔ پھر کلام ہوا سوم کے فاتحہ میں بعد قیل و قال کے کہا کہ اگر اُس دن میں ثواب زیادہ جانتا ہے تو ممنوع اور اگر ثواب زائد نہیں جانتا اور بر عایت مصلحت کے کرتا ہے تو منع نہیں ہے۔ تمام ہوا خلاصہ نقل مجلس کا۔ پھر تو یہ حال ہوا کہ ہر ایک مسئلہ میں ادنیٰ ادنیٰ آدمی سے قائل ہونے لگے اور اطراف و جوانب میں بھی یہ تقریریں اور تحریریں جابجا پھیل پڑیں۔ سب پر ظاہر ہو گیا کہ مولوی اسماعیل کا طریقہ مخالف ہے۔ تمام سلف صالحین کے اور اپنے خاندان کے بھی مخالف ہے اور سبب اعتبار کا وہی نسبت خاندان کی تھی جب اُس کے بھی مخالف ٹھہرے تو کچھ اعتبار نہ رہا اور ساری قلعی کھل گئی۔ اور ہر ایک جگہ جو اہلِ علم تھے متوجہ ہوتے۔ ان کی بددینی کے اظہار اور اُس کے ردّ لکھنے پر ان ہی سببوں سے آگ اُن کے فتنے کی ٹھنڈی ہو گئی اور نئے دین والے بھی زبان دبا کر بات کرنے لگے۔ اور توجہ بات بنانے میں ہوئی اور تقیہ جاری ہوا۔ ہزاروں ہزار آدمی اُس طریقہ سے تائب ہوتے

---

[1] یہ مولوی عبدالحی صاحب کی سلامتِ طبع کی علامت ہے۔ کہ حق واضح ہونے پر تسلیم سے گریز نہ کیا۔ وگرنہ وہابیہ کے مناظرین کی عام عادت ہے کہ شکست کھانے کے بعد بھی اپنی فتح کا اشتہار شائع کر دیتے ہیں۔ حال ہی میں موضع دھرنگ ضلع گوجرانوالہ میں شیرِ اہلسنت علامہ محمد عنایت اللہ صاحب قادری خطیب اعظم سانگلہ ہل کا وہابیہ کے مشہور حافظ عبدالقادر صاحب روپڑی سے چار گھنٹے مسئلہ ندا یارسول اللہ پر مناظرہ ہوا۔ فقیر اُس مناظرہ میں اہلسنت کی طرف سے معاون تھا۔ مسلّمہ منصف مناظرہ نے فیصلہ میں اہلسنت وجماعت کے مناظر کی فتح کا اعلان بھی کیا۔ مگر وہابیوں نے حسبِ روایاتِ سابقہ اپنی فتح کا اشتہار شائع کر دیا۔ لعنۃ اللہ علی الکاذبین۔ (فقیر قادری محمد ضیاء اللہ غفرلہٗ)



صرف وہی لوگ کہ جن کو سخن پروری کا پاس دین پر غالب ہوا۔ یا جن کو وہ پیشہ واسطہ ہوا۔ دُنیا پیدا کرنے کا اُس طریق پر قائم رہے۔ مگر بنہایت ذلت و خواری کے ساتھ۔ اہلِ علم کی مجلسوں میں تقیہ سے گزارا کرتے۔" (سیف الجبار ص۸۵ تا ۹۱)

## ابوالوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل کی تکفیر

علامہ شاہ فضل رسول بدایونی علیہ الرحمۃ اپنی دوسری تصنیفِ لطیف "فوز المبین[1] لشفاعۃ الشافعین" میں لکھتے ہیں کہ:

"مولوی اسماعیل کے مذہب پر تمام اوّلین اور آخرین کے واسطے شفاعت نہیں ہو سکتی۔ فائدہ شفاعت کے بیان میں جو مولوی اسماعیل نے لکھا ان کے روبرو اُس کا ردّ ہوا۔ مولوی فضل حق صاحب خیرآبادی جزاہ اللہ خیراً نے تحقیق الفتویٰ فی ابطال الطغویٰ کمال شرح و بسط سے لکھا۔ اور مولوی اسماعیل کی تکفیر ثابت کی اور علماء دیندار کی اُس پر مہریں ہوئیں۔ اور کچھ جواب اُس کا نہ ہو سکا جس کا جی چاہے بتفصیل وہاں دیکھ لے۔ یہاں اس قدر ثابت کرنا مقصود تھا کہ مولوی اسماعیل کا بیان کتاب و سُنت اور مذہب اہلسنت وجماعت کے خلاف ہے۔" (فوز المبین لشفاعۃ الشافعین ص۱۸ تا ۱۹)

## اسماعیل دہلوی کے ماخذ خوارج اور معتزلہ بدمذہب ہیں

علامہ شاہ فضلِ رسول بدایونی علیہ الرحمۃ نے واضح الفاظ میں تحریر فرمایا ہے کہ:

"اصل ماخذ مولوی اسماعیل کا خوارج و معتزلہ وغیرہما بدمذہب ہیں۔" (فوز المبین لشفاعۃ الشافعین ص۲)

---

[1] علامہ فضل رسول بدایونی علیہ الرحمۃ کی یہ تصنیف ۱۲۷۰ھ میں شائع ہوئی تھی۔ (فقیر قادری غفرلہٗ)

# ہندوؤں اور سکھوں سے تعلقات

اب وہابیہ نجدیہ کے ناخواندہ (جاہل) امیرالمومنین سید احمد اور نام نہاد مجدد اسماعیل دہلوی قتیل کے سکھوں اور ہندوؤں سے تعلقات بھی ملاحظہ فرما لیں۔ سید احمد نے رنجیت سنگھ کی افواج کے جنرل بدھ سنگھ کو خط لکھا تو اُس میں بہت القاب لکھے۔ اور ان الفاظ سے خط کی ابتدا کی۔

"از امیرالمومنین سید احمد بر ضمیر اُبہت تخمیر۔ سپہ سالار جنود و عساکر مالک[1] خزائن و دفاتر۔ جامع ریاست و سیاست۔ حاوی امارت و ایالت صاحبِ شمشیر و جنگ۔ عظمتِ نشان سردار بدھ سنگھ

(حیاتِ طیبہ ص۳۰۳، تواریخ عجیبہ ص۲۵ مطبوعہ دہلی)

وہابیہ نجدیہ کے میرزا حیرت دہلوی نے دیوبندی اور غیر مقلد وہابیوں کے امام اور مجدد اور اسماعیل دہلوی کے منشی کا نام ہیرا لال لکھا ہے۔ (حیاتِ طیبہ ص۳۰۵)

سید احمد بریلوی اور اسماعیل دہلوی کی فوج کے توپچی بھی ایک سکھ تھا

قارئین کرام! غور فرمائیں کہ جن حضرات کی فوج (ARMY) کے توپچی اور منشی ہندو اور سکھ ہوں۔ اور عظمت و رفعت والے القاب سے خط و کتابت ہو۔ کیا ایسے حضرات کا جہاد ہندوؤں اور سکھوں سے ہو سکتا ہے؟ ہرگز نہیں ہرگز نہیں۔ ان کا جہاد عشاقِ رسولِ کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم سے ہی تھا۔

---

[1] سید احمد کے نزدیک ایک سکھ مالک خزائن و دفاتر ہے۔ مگر اس کے چیلے اور چیلوں کے نزدیک امام الانبیاء صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اور سید الاولیاء علی المرتضےٰ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کسی چیز کے مالک و مختار نہیں ہیں۔ نعوذ باللہ (فقیر قادری محمد ضیاء اللہ غفرلہٗ)



نیز جس قوم کے ساتھ جہاد کیا جائے کیا وہ مخالف فریق کے مُردوں کو نہایت تعظیم و تکریم سے دفن کرتی ہے۔ اور ان کی قبریں بناتی ہیں؟ قطعاً نہیں لیکن وہابیہ دیوبندیہ کے مورخ مرزا حیرت دہلوی رقمطراز ہیں کہ:

"راجہ شیر سنگھ نے اُسی لاش (اسماعیل دہلوی کی لاش) پر دوشالہ ڈلوا کر اور اپنی فوج کے مسلمانوں اور نیز ملکیوں سے اُس پر نمازِ جنازہ پڑھوا کر بڑے اعزاز اور اکرام سے اس کو دفن کرادیا۔

(تواریخ عجیبہ ص۱۷۹ مطبوعہ دہلی)

دیوبندیوں کے مولوی عبیداللہ سندھی بھی رقمطراز ہیں کہ:

"واقعہ بالاکوٹ میں بقیۃ السیف مجاہدین کو امیر شہید (سید احمد) کا جنازہ نہ ملا۔ بات یہ ہوئی کہ سکھوں نے امیر شہید کا سر کاٹنے کے بعد مقامی مسلمانوں کی معرفت فوجی اعزاز کے ساتھ آپ کو دفن کردیا۔" (شاہ ولی اللہ اور ان کی سیاسی تحریک ص۱۲۹)

اس کتاب کے حاشیہ پر محشی نے مزید لکھا ہے کہ:

"سکھوں کا رسالہ جنازہ کے ساتھ تھا۔ شیر سنگھ نے اپنا خاص دوشالہ جنازہ پر ڈالنے کے لیے بھیجا۔ (حاشیہ کتاب مذکور ص۱۳۰)

جعفر تھانیسری نے سید احمد بریلوی کی لاش کے بارے میں سکھوں کا طرزِ عمل بھی ان الفاظ میں تحریر کیا ہے کہ:

"چنانچہ اُنھوں نے ایک بے سر کی لاش کو دیکھ کر کہا کہ یہ سید صاحب کی لاش ہے۔ اُسی بے سر کی لاش پر راجہ شیر سنگھ نے دوشالہ ڈلوا کر اور نماز پڑھوا کر بڑے اعزاز و اکرام سے اُس کو دفن کرایا۔ اسی بنیاد پر سید صاحب کی ایک کچی قبر بھی بالاکوٹ میں موجود ہے"

دیوبندیوں کے مولوی اشرف علی تھانوی نے امداد المشتاق میں لکھا ہے کہ:

"سید احمد کو سنگھوں نے بتعظیم و اکرام عام مزار تیار کیا"
(امداد المشتاق ص۶۱)

غیر مقلدین کے مرزا حیرت دہلوی نے لکھا ہے کہ:

"یہ خبر معتبر معلوم ہوتی ہے کہ دوسرے دن شیر سنگھ نے ان دونوں بزرگوں (سید احمد و اسماعیل دہلوی) کی نعشوں کو شناخت کراکر نہایت عزت کے ساتھ انہیں بالاکوٹ میں دفن کرادیا"
(حیات طیبہ ص۵۳۵، تواریخ عجیبہ ص۱۷۹)

ناظرین کرام! مندرجہ بالا وہابیہ اپنے تاریخی کوائف سے اظہر من الشمس ہے کہ اسماعیل دہلوی قتیل اور سید احمد کا یہ نام نہاد جہاد سکھوں اور ہندوؤں سے نہ تھا۔ بلکہ یہ ایک ڈھونگ تھا۔ اور مسلمانوں کے قتل عام کرنے کا ذریعہ اور انگریزوں کو مضبوط کرنے کا ایک سوچا سمجھا منصوبہ تھا۔

اپنے مجدد دین سید احمد اور اسماعیل دہلوی کے نقش قدم پر چلتے ہوئے اس دور کے وہابیوں نے بھی ہندوؤں اور سکھوں سے تعلقات استوار رکھے۔ اپنے اکابر کی روش کو ہی ملحوظ خاطر رکھتے ہوئے انھوں نے ہندوؤں اور سکھوں کی جماعت کانگریس کی پُر زور حمایت کرتے ہوئے پاکستان کی مخالفت کی اور اس میں شامل ہوئے۔

### نہرو کی جوتی پر دس ہزار جناح قربان کیے جاسکتے ہیں

دیوبندی احراری لیڈروں نے یہاں تک کہہ دیا ہے کہ دس ہزار جناح اور شوکت اور ظفر جواہر لال نہرو کی جوتی کی نوک پر قربان کیے جاسکتے ہیں۔ (چمنستان ص۱۶۵ از ظفر علی خاں)

### دیوبندی مولوی کے نزدیک نہرو ایمان کا شعلہ منور ہے

دیوبندیوں کے مولوی اقبال سہیل نے نہرو کی شان میں جو لکھا ہے۔ اُس کا ایک شعر دیوبندیوں کے ماہر القادری نے



اپنے ماہنامہ فاران میں درج کیا ہے۔

اخلاق کی صورت مجسم ایمان کا شعلہ منور
(فاران کراچی ص۵۳ نومبر ۱۹۵۳ء)

مولوی ظفر علی خاں ایڈیٹر اخبار زمیندار نے اسی لیے عطاء اللہ بخاری اور احرار کے متعلق لکھا ہے کہ:

نہرو جو کہ دولہا تو دلہن مجلس احرار
ہو پیر بخاری کو مبارک یہ عروسی
ہندوؤں سے ہے نہ سکھوں سے نہ سرکار سے ہے
گلہ رسوائی اسلام کا احرار سے ہے
(چمنستان ص۱۵۹)

### احراری پاکستان کو ہندوؤں کے حوالے کرنے میں کوشاں رہتے ہیں

احراری خود زندگی بھر تقسیم ہند کی مخالفت اور کانگرس کی حمایت کرکے پورے کا پورا پاکستان ہندوؤں کے حوالے کرنے میں کوشاں رہے ہیں۔ (رپورٹ تحقیقاتی عدالت ص۲۷۴)

مولوی ظفر علی خاں نے اسی لیے احرار کے متعلق لکھا تھا۔

حرف پنجاب میں ناموس نبی پر آیا!
قائم اس ظلم کی بنیاد ان اشرار سے ہے
آج اسلام اگر ہند میں ہے خوار و ذلیل
تو یہ سب ذلت اسی طبقہ غدار سے ہے
(چمنستان ص۸۲)

### دیوبندیوں کے نزدیک گاندھی شہید ہے

دیوبندیوں کے مولوی اقبال سہیل نے گاندھی کی شان میں بھی شعر لکھے ہیں جس میں اُس کو بقائے دوام اور منصب شہدا کا مالک گردانا ہے چنانچہ

لکھتا ہے۔

تیری شان کون گھٹا سکے! اُسے خود خدا نے بڑھا دیا
کہ تجھے بقائے دوام دی تجھے منصب شہدا دیا

(ماہنامہ فاران کراچی صـ۵۳ نومبر ۱۹۵۳ء)

## دیوبندیوں کی نظر میں گاندھی کی بے مثال عظمت

دیوبندیوں کے مولوی منظور نعمانی نے لکھا ہے کہ:

"اس میں شبہ نہیں کہ گاندھی جی کی ہستی اس زمانہ میں ممتاز ترین ہستی تھی اور بلاشبہ وہ بعض ایسی اعلیٰ صفات سے متصف تھے جو اس زمانہ میں خصوصاً بڑے لوگوں میں بالکل عنقا ہیں۔

پھر گاندھی جی کی ان خصوصیات کا ایک اہم پہلو یہ بھی ہے کہ:

انہوں نے اس کا ایک زندہ ثبوت فراہم کیا کہ ایک پکا مذہبی اور خدا پرست شخص بھی کامیاب ترین سیاسی لیڈر ہو سکتا ہے اور ان دونوں میں کوئی تضاد نہیں ہے۔

خلاصہ کلام یہ کہ گاندھی جی عہدِ حاضر کے سیاسی لیڈروں میں یقیناً بڑے بلند مقام پر فائز تھے۔ اور بعض بہت اعلیٰ اخلاق اوصاف کے حامل اور روحانیت پسند درویش صفت انسان تھے۔ اور ان کی زندگی سے مادیت کے اس دور میں اخلاق اور روحانیت کے شعبوں میں بڑی تقویت حاصل ہوئی اور ان حیثیتوں سے ان کی شخصیت دنیا کے لیے قابلِ تقلید اور مستحق احترام ہے۔"

(ماہنامہ الفرقان لکھنؤ صـ۴۳، ۴۴، ۴۶ ماہ رجب المرجب ۱۳۶۷ھ)

مولوی ابراہیم سیالکوٹی نے اپنی جماعت کے اور مولوی ثناء اللہ امرتسری کے محبوب مولوی ابوالقاسم بنارسی کو گاندھی اور نہرو کی آواز کا لاؤڈ سپیکر قرار



دیا ہے۔

(پیغامِ ہدایت صـ۸۲)

## داؤد غزنوی ہندوؤں سے مایوس نہیں

وہابیوں کے مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی نے اپنے فرقہ کے مولوی داؤد غزنوی کے متعلق لکھا ہے کہ:

"مولوی داؤد صاحب اپنی قوم (وہابیہ) سے سخت مایوس ہیں لیکن ہندو قوم کانگریس سے مایوس نہیں۔ صبح و شام ان کے کام کرتے رہتے ہیں اور اُن کے دفتروں میں بیٹھے رہتے ہیں اور اپنی جماعت کا کوئی کام نہیں کرتے۔ اور درس تک بھی نہیں۔ حالانکہ بورڈ لگا رکھا ہے کہ یہاں روزانہ درس ہوتا ہے جو کہ خلافِ واقعہ ہے۔"

(الجسر البلیغ صـ۱۲۸ ج ۱)

## وہابیوں کا مسلمانوں پر ظلم و ستم

دیوبندی حضرات کے مولوی عاشق الٰہی میرٹھی نے اپنی کتاب "تذکرۃ الرشید" میں سید احمد بریلوی کے نام نہاد جہاد کا تذکرہ جن الفاظ سے کیا ہے۔ اُس سے بھی اظہر من الشمس ہے کہ یہ جہاد مسلمانوں سے ہی تھا چنانچہ لکھا ہے کہ:

"سید صاحب نے پہلا جہاد مسمی یار محمد خان حاکم یاغستان سے کیا تھا۔"

(تذکرۃ الرشید صـ۲۷ ج ۲)

مولوی اشرف علی تھانوی دیوبندی نے بھی لکھا ہے کہ:

"سید صاحب نے پہلا جہاد یار محمد خاں حاکم یاغستان سے کیا تھا۔ سید صاحب نے پہلے اپنا قاصد یار محمد خاں کے پاس بھیجا۔ وہ تن تنہا یار محمد خاں کے پاس پہنچا اور پیغام سنایا۔ اُس نے جواب دیا سید سے کہہ دے وہ کیوں عبث جنگ پر آمادہ ہے۔ اُس کے لیے بہتر نہ ہوگا۔ اس کے ہمراہی ایک ایک کر کے مارے جاویں

گئے۔‘‘ (ارواحِ ثلاثہ صـ ۱۰۱ مطبوعہ سہارنپور)

تاریخ ہزارہ میں درج ہے کہ:

’’سیّد شہید نے پائندہ خاں کے ملک کو فتح کرنے کا عزم کیا۔ مدد خاں اور سربلند خاں کی رہنمائی میں کوہستان کے راستہ سے آئے۔ پائندہ خاں اپنی فوج سوار و پیادہ کے ساتھ انب میں تیار کھڑا تھا۔‘‘ (تاریخ ہزارہ صـ ۵۷)

وہابیوں کے مؤرخ مرزا حیرت دہلوی واضح الفاظ میں لکھتے ہیں کہ:

’’مولانا اسماعیل دہلوی کی پہلی نظریں (درّانی مسلمانوں) کی توپوں پر لگ رہی تھیں۔ آپ سب سے پہلے ان ہی (درّانی مسلمانوں) پر جا پڑے۔

گولہ انداز نے مہتابی کو روشن کر کے چاہا کہ پہلے مولانا شہید کو اُڑا دوں کہ مولانا نے تلوار کا چھُرّی سے وار کر کے اُس کی گردن اُڑا دی۔ دوسرا توپچی بھی یوں ہی مارا گیا۔ مولانا شہید نے فوراً وہ دونوں توپیں درّانیوں کی طرف پھیر کر فائر کرنے شروع کیے۔ ایک وفادار ہندو (راجہ رام) جو مولانا شہید پر فریفتہ تھا۔ گولہ اندازی پر مقرر ہوا۔ اُس نے اُس چھُرّی سے گولہ باری کی کہ درّانیوں (مسلمانوں) کے پاؤں اُکھڑ گئے ادھر مولانا شہید ان پر ٹوٹ پڑے۔ تکبیروں کی آوازیں خوب زور شور سے بلند ہو رہی تھیں۔ بھلا اب درّانی کیوں کر میدانِ جنگ میں ٹھہر سکتے تھے اپنا کُل سامان چھوڑ کر بھاگ گئے۔ جب وہ فرار ہو رہے تھے سیّد صاحب ان پر آ پڑے تھے۔ جتنے درّانی (مسلمان) مارے گئے تھے۔ ان کی ٹھیک ٹھیک تعداد معلوم نہیں۔ ہاں جن مُردوں کو وہ میدان میں چھوڑ گئے تھے۔ وہ چار سو سے زیادہ تعداد میں تھے۔ مولانا شہید کی فوج کا ایک آدمی بھی زخمی نہ ہوا تھا۔‘‘ (حیاتِ طیّبہ صـ ۳۲۹، ۳۳۰)



## زبردستی نکاح کرنا

میرزا حیرت دہلوی سیّد احمد آف رائے بریلی کا اپنے طرفداروں کا زبردستی نکاح کرنے کا تذکرہ اس طرح درج کرتے ہیں کہ:

’’سیّد صاحب نے صدہا نمازیوں کو مختلف عہدوں پر مقرر فرمایا کہ وہ شرع محمدی کے موافق عمل درآمد کریں۔ مگر ان (سید احمد، اسماعیل دہلوی) کی سختیاں حد سے زیادہ بڑھ گئی تھیں۔ اور بعض اوقات بیوہ خواتین کو مجبور کرتے تھے کہ ان (وہابیوں) سے نکاح کر لیں۔ اکثر بیوائیں جو بعض حالات میں نکاحِ ثانی کرنا پسند نہ کرتیں زبردستی مسجد میں لے جا کر اُن کا نکاح پڑھا جاتا۔ (حیاتِ طیّبہ صـ ۳۵۵)

’’ایک نوجوان خاتون نہیں چاہتی کہ میرا نکاحِ ثانی ہو۔ مگر مجاہد صاحب زور دے رہے ہیں کہ نہیں ہونا چاہیئے۔ آخر ماں باپ اپنی نوجوان لڑکی کو حوالہ مجاہد کرتے ہیں اس کے سوا ان کا کچھ چارہ نہ تھا۔‘‘ (حیاتِ طیّبہ صـ ۳۵۵ - ۳۵٦)

’’پشاور شہر کے قاضی سیّد مظہر علی (وہابی) نے اسماعیل دہلوی کے فتوے کے مطابق اعلان کر دیا کہ تین دن کے عرصہ میں ملک پشاور میں جتنی رانڈیں (بیوہ) ہیں۔ سب کا نکاح ہو جانے ضروری ہیں۔ ورنہ اگر کسی گھر میں رانڈ رہ گئی تو اس گھر کو آگ لگا دی جائیگی۔ (حیاتِ طیّبہ صـ ۳۵۸)

ایک یورپین مورخ ہنٹر اپنی کتاب (THE INDIAN MUSLIMS) (دی انڈین مسلمز) میں لکھتا ہے کہ:

’’چونکہ آپ (سیّد احمد اور اسماعیل دہلوی) کے ساتھی غریب الوطن تھے۔ اور اب ان کو جوڑوں کی بھی خواہش تھی تو آپ نے ایک فرمان جاری کیا کہ جتنی کنواری لڑکیاں ہیں وہ سب ہمارے لیفٹیننٹ کی خدمت میں مجاہدین کے لیے حاضر کی جائیں۔‘‘ (حیاتِ طیّبہ صـ ۳٦۴)

ناظرین کرام! مندرجہ بالا حوالہ جات سے ہر صاحب شعور اندازہ کر سکتا ہے کہ قوم وہابیہ نے کیسے کیسے ظلم و ستم مسلمانوں پر کیے ہیں۔ اسی قوم کے متعلق ہی نبی غیب دان محبوب رب دو جہان حضرت محمد مصطفی صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم نے نشان دہی فرمائی ہے۔

| | |
|---|---|
| یقتلون اھل الاسلام و | مسلمانوں کو قتل کریں گے اور بت پرستوں |
| یدعون اھل الاوثان۔ | کو چھوڑ دیں گے۔ |

(صحیح مسلم شریف ص۳۴۱)

مسلمانوں پر ان کے ظلم و ستم کی جب انتہا ہو گئی اور عوام پر جب ان کی بدعقیدگی بھی آشکارا ہو گئی تو مسلمان ان کے خلاف ہو گئے اور ان کے مشن کو قبول نہ کیا۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ اسماعیل دہلوی اور سید احمد دونوں کے ہاتھوں ہی مارے گئے۔

## اسماعیل دہلوی مسلمانوں کے ہاتھوں قتل ہوا

قاضی فضل احمد صاحب لدھیانوی نے اپنی معرکۃ الآراء کتاب انوار آفتاب صداقت میں تاریخ ہزارہ کے حوالہ سے درج کیا ہے کہ:

"جرگہ یوسف زئی پٹھان جو کہ سکھوں کے ساتھ مقابلہ کرنے کے لیے تیار تھے۔ اور مولوی اسماعیل کے حامی ہو چکے تھے۔ ان کے خاندانوں میں رواج تھا کہ یہ لوگ اپنی لڑکیوں کی شادی دیر سے کرتے تھے۔ مولوی اسماعیل نے خلیفہ سید احمد کو اس امر کی اطلاع دی تو خلیفہ صاحب نے ان پٹھانوں کو راضی کر کے دو لڑکیوں کا نکاح خود کر لیا۔ اس معاملہ سے تمام یوسف زئی جرگہ میں مولوی اسماعیل اور سید احمد کے متعلق نفرت پھیل گئی اور ان لوگوں نے سید احمد کی بیعت توڑ دی۔ اور اپنی لڑکیاں واپس لینے کا مطالبہ کیا۔ مولوی اسماعیل وغیرہ نے انکار کیا تو سید احمد صاحب اور مولوی اسماعیل نے ان پٹھانوں



پر کفر کا فتویٰ صادر کر کے ان سے جہاد کرنا فرض قرار دے دیا۔ ادھر پٹھانوں نے تنظیم کر لی۔ ادھر پنجابیوں نے مقابلہ کیا۔ بالآخر پٹھان غالب ہوتے ہوئے نظر آئے۔ تو ایک روز خود مولوی اسماعیل پٹھانوں سے مقابلہ کے لیے نکلا۔ ایک یوسف زئی پٹھان نے ایسی گولی چپ کی۔ کہ سب سے اول اسماعیل ہی کا خاتمہ کر دیا اور وہیں ختم ہو گیا۔

(انوار آفتاب صداقت ص۵۱۹)

## صحیفہ اہل حدیث کی گواہی

غیر مقلدین حضرات کے پندرہ روزہ صحیفہ اہلحدیث کراچی نے بھی اس حقیقت کا انکشاف کیا ہے کہ اسماعیل دہلوی کو ہندوؤں سکھوں نے نہیں مارا بلکہ وہ مسلمانوں کے ہاتھوں قتل ہوا۔ صحیفہ کی اصل عبارت یہ ہے۔

"قربان جاؤں اس شہید اکبر پر کہ علم توحید بلند کرتا ہوا دہلی سے کشمیر اور ملتان تک لڑتا چلا گیا۔ سکھوں سے بارہ جنگیں اس فاتحانہ شان سے کیں کہ خالصیت کا جنازہ نکل گیا۔ اور باطل کے پرخچے ہو کر فضائے آسمانی میں اڑنے لگے۔ اور آخر کار کشمیر کے ایک منافق کی ریشہ دوانیوں سے نعرہ تکبیر بلند کرتا ہوا بالاکوٹ کی سرزمین میں شہید اعظم ہو کر ہمیشہ کے لیے سو گیا۔ (صحیفہ اہلحدیث یکم ذی الحج ۱۳۷۲ھ ص۹)

قارئین کرام! صحیفہ اہلحدیث والوں نے جس کے ہاتھ سے مولوی اسماعیل دہلوی مارا گیا اس کو منافق لکھا ہے۔ ہندو ولی اور سکھوں کو منافق نہیں کہا جاتا بلکہ منافق اس کو کہتے ہیں جو بظاہر مسلمان ہو۔ باقی رہا مسلمان کو منافق و کافر اور مشرک لکھنا تو یہ ان غیر مقلدین وہابی حضرات کا عام شیوہ ہے وہ تو یا رسول اللہ کہنے والے حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم کو نور ماننے والے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے علم غیب عطائی کے قائل اہلسنت و جماعت کو کافر و مشرک گردانتے ہیں۔

مندرجہ بالا مستند حوالہ جات سے یہ حقیقت اظہر من الشمس ہو گئی کہ وہابیہ کے مجدّد اسماعیل دہلوی قتیل مسلمانوں کے ہاتھوں مارے گئے تھے ہندوؤں سکھوں کے ہاتھوں نہیں۔

وہابیوں کے نام نہاد مجدّد دین اسماعیل دہلوی اور سیّد احمد بریلوی کی اس قتل و غارت کو جہاد کے نام سے یاد کرنا بھی غلطی ہے۔ دراصل یہ ساری تحریک اکابر وہابیہ نے انگریز کو مضبوط کرنے کے لیے چلائی تھی۔ جب سکھوں اور ہندوؤں نے انگریزوں سے صُلح کر لی اور انگریزی حکومت کی حمایت کر دی تو انگریزی حکومت نے ایک خط وہابیّہ کی اس تحریک کے سپاہی مولوی ولایت علی اور مولوی عنایت علی کے نام لکھا۔ جس کا تذکرہ بھی اسی تحریک کے سپاہی جعفر تھانیسری نے ان الفاظ میں کیا ہے کہ :

"اُس وقت گورنمنٹ انگریزی نے ایک خط بنام مولوی ولایت علی صاحب اور مولوی عنایت علی صاحب اس مضمون کا لکھا کہ گلاب سنگھ نے سرکار انگریزی سے معاہدہ کیا ہے اور بموجب اُس معاہدہ کے اب وہ گورنمنٹ کی حمایت میں ہے۔ اس وقت اُس سے لڑنا عین گورنمنٹ سے لڑنا ہے۔ لہٰذا تم کو چاہیئے کہ اب اُس کے ساتھ لڑائی بھڑائی مت کرو۔" (تواریخ عجیبہ ص۱۹۶ مطبوعہ دہلی)

قارئین کرام! اب مستند کتب کے حوالہ جات سے اس حقیقت کا ثبوت پیش کیا جاتا ہے کہ دیوبندی، غیر مقلد وہابیوں کے اکابر گورنمنٹ برطانیہ کے وفادار تھے۔



# دیوبندی، غیر مقلد وہابیوں کے اکابر گورنمنٹ برطانیہ کے وفادار تھے۔

## اسماعیل دہلوی کا فتوےٰ

وہابیّہ نجدیہ کے مرزا حیرت دہلوی نے اپنی کتاب حیاتِ طیّبہ[1] میں لکھا ہے کہ :

کلکتہ میں جب مولانا اسماعیل صاحب نے جہاد کا وعظ فرمانا شروع کیا ہے اور سکھوں کے مظالم کی کیفیت پیش کی تو ایک شخص نے دریافت کیا آپ انگریزوں کے خلاف جہاد کا فتوےٰ کیوں نہیں دیتے۔ تو آپ نے جواب دیا کہ ان پر جہاد کرنا کسی طرح واجب نہیں ہے ایک تو ہم ان کی رعیّت ہیں اور دوسرے ہمارے مذہبی ارکان کے ادا کرنے میں وہ ذرا بھی دست اندازی نہیں کرتے۔ ہمیں ان کی حکومت میں ہر طرح آزادی ہے بلکہ ان پر کوئی حملہ آور ہو تو مسلمانوں پر فرض ہے کہ وہ اس سے لڑیں اور اپنی گورنمنٹ پر آنچ نہ آنے دیں۔

---

[1] حیاتِ طیّبہ مولانا اسماعیل... کی مکمل سوانحعمری مع مختصر سوانح امیر المسلمین سیّد احمد رائے بریلوی مولانا صاحب کے حسب و نسب اور زندگی بھر کے کارہائے نمایاں درج ہیں۔ توحید و سُنت کی اشاعت میں جن مشکلات کا سامنا کرنا پڑا ان کا ذکر ہے۔ آخر میں سکھوں کے ساتھ مذہبی جہاد اور لڑائیوں کا حال اور ان کی کیفیّت درج ہے۔ مردہ قلوب کو حرکت میں لانا چاہتے ہو تو مطالعہ فرمائیں۔

(مصنفہ مرزا حیرت دہلوی) (اہلحدیث امرتسر ص۲ ۲۹ مارچ سنہ ۱۹۴۰ء)

(حیاتِ طیبہ ص۲۹۵ مطبوعہ دہلی و تاریخ عجیبہ ص۲۰ مطبوعہ دہلی)

ہم سرکارِ انگریزی پر کس سبب سے جہاد کریں اور خلاف اصول مذہب طرفین کا خون بلاسبب گرادیں۔ (تاریخ عجیبہ ص۱۹۱ مصنفہ محمد جعفر تھانیسری)

## مولوی عبدالرحیم صادق پوری کا بیان

مولوی عبدالرحیم صادق پوری نے بھی سید احمد کا انگریزوں کی حمایت میں سرگرم رہنے کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے کہ:

"اتباع سید احمد کی یہ روش رہی کہ وہ ایک طرف لوگوں کو سکھوں کے خلاف آمادۂ جہاد کرتے۔ اور دوسری طرف حکومتِ برطانیہ کی امن پسندی جتاکر لوگوں کو انگریزوں کے مقابلہ سے روکتے تھے۔"

(مقالاتِ سرسید ص۲۵۲)

مولوی اسماعیل اور سید احمد کے خصوصی مرید جعفر تھانیسری لکھتے ہیں کہ:

"آپ (سید احمد بریلوی) کے سوانح عمری اور مکاتیب میں بیسیوں سے زیادہ ایسے مقام پائے گئے ہیں جہاں کھلے کھلے اور اعلانیہ طور پر سید صاحب نے بدلائل شرعی اپنے پیرو لوگوں کو سرکارِ انگریزی کی مخالفت سے منع کیا ہے۔" (تواریخ عجیبہ ص۳۳۶)

مرزا حیرت دہلوی نے یہ بھی لکھا ہے کہ:

"مولوی اسماعیل صاحب نے اعلان دے رکھا تھا کہ سرکارِ انگریزی پر نہ جہاد مذہبی طور پر واجب ہے نہ ہمیں اس سے کچھ مخاصمت ہے۔"

(حیاتِ طیبہ ص۲۰۱)

## سکھوں سے جہاد کا ڈھونگ

سید احمد بریلوی اور اسماعیل دہلوی کو جو وہابیہ جہاد کے



نام سے بیان کرتے ہیں یہ بھی ایک ڈھونگ ہے۔ یہ اسلام اور شریعتِ اسلامیہ کے لیے نہ تھا۔ بلکہ یہ سب کچھ انگریز کا راستہ صاف کرنے اور اس کے پاؤں کو مضبوط کرنے کے لیے تھا۔ کیونکہ جب سکھوں نے انگریزوں سے صلح کرلی تو پھر اسماعیل دہلوی قتیل اور سید احمد نے اپنا نام نہاد جہاد ان کے خلاف بند کردیا۔ اور اس کے بند کرنے کے لیے انگریز نے ہی ان کی جماعت مجاہدین کے امیر کو خط لکھا۔ اُس خط کا مضمون جماعت مجاہدین کے ایک فرد جعفر تھانیسری اپنی کتاب حیاتِ سید احمد شہید میں ان الفاظ سے لکھتے ہیں کہ:

"جب گلاب سنگھ اور سرکارِ انگریزی کا آپس میں معاہدہ ہوگیا۔ تو اُس وقت سرکارِ انگریزی نے ایک خط بنام مولوی ولایت علی صاحب لکھا کہ اب گلاب سنگھ سرکارِ انگریزی کی حمایت میں ہے۔ اس وقت اُس سے لڑنا عین گورنمنٹ سے لڑنا ہے۔ لہٰذا تم کو چاہیئے کہ اب اس کے ساتھ لڑائی بھڑائی مت کرو۔"

(تواریخ عجیبہ ص۲۱۶ مطبوعہ دہلی)

جعفر تھانیسری لکھتے ہیں کہ:

"اُس کے بعد مجاہدین نے لڑائی بند کردی ہتھیار سرکار کے پاس جمع کرادیئے اور قیمت وصول کرلی۔ انگریزوں نے مجاہدین کا شاندار استقبال کیا اور ان کی دعوتیں بھی کیں۔" (حیاتِ سید احمد)

قارئین حضرات! اب مندرجہ بالا جماعت مجاہدین کے ایک مجاہد کی تحریر سے تو یہی ثابت ہوتا ہے کہ وہابیوں کا یہ سب کچھ انگریزوں کے ایماء پر اور ان کے پاؤں مضبوط کرنے اور حمایت کے سلسلہ میں ہی تھا۔ جماعتِ مجاہدین کا انگریزوں کے پاس ہتھیار جمع کرانا بھی اس پر بیّن شہادت ہے۔ نیز انگریزوں کا مجاہدین کا شاندار استقبال کرنا پھر ان کی دعوتیں کرنا سے صاف عیاں ہے کہ یہ

سب ڈھونگ تھا اور ڈھونگ بھی انگریز کی وفاداری کے
لیے تھا۔ ان حقائق کے ہوتے ہوئے اگر وہابی یہ کہیں کہ اسماعیل
دہلوی اور سید احمد بریلوی نے انگریزوں کے خلاف جہاد
کیا تھا۔ تو محض کذب بیانی کے سوا[1] اور کچھ بھی نہیں۔

مولوی اسماعیل صاحب پانی پتی لکھتے ہیں کہ:

"سید احمد بریلوی کا کوئی ہمعصر مؤرخ اس بات کا اشارۃً بھی ذکر نہیں کرتا کہ وہ (سید احمد) انگریزوں کا بھی دشمن تھا۔ اور ان کے خلاف جہاد کرتا یا جہاد کا ارادہ رکھتا تھا۔ ان ہمعصر مؤرخوں کے واضح بیانات کی موجودگی میں اب ۱۱۷ برس کے بعد یہ کہنا کہ نہیں حضرت شہید انگریزوں کے خلاف جہاد کا عزم بالجزم رکھتے تھے ایک ایسا دعوےٰ ہے جو اپنے ساتھ کوئی عقلی یا نقلی دلیل نہیں رکھتا۔"

(حاشیہ مقالات سرسید حصہ شانزدہم ص۲۴۹)

مولوی اسماعیل دہلوی قتیل نے انگریزوں کے خلاف فتوےٰ کیوں نہ دیا تھا۔ اس کی صرف اور صرف وجہ یہ تھی کہ وہ انگریزوں کا پٹھو اور وفادار تھا۔ ان کو انگریزوں سے مدد ملتی تھی جس کا ثبوت درج کیا جاتا ہے۔

## سید احمد اور اسماعیل دہلوی کو انگریزوں سے مدد ملتی تھی

سید احمد اور اسماعیل دہلوی کی نام نہاد تحریکِ جہاد کے ایک سرگرم رکن جعفر تھانیسری کی عبارت اہلِ سنت وجماعت کے اس موقف کی (ان کا جہاد انگریزوں سے نہیں تھا۔ اور یہ انگریزوں کے پٹھو اور وفادار تھے) بہت زیادہ تائید کرتی ہے وہ عبارت یہ ہے:

"اس سوانحہ اور نیز مکتوبات منسلکہ سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ سید

[1] جیسا کہ مولوی غلام رسول مہر نے حقائق کو ٹھکراتے ہوئے کہا ہے۔



صاحب کا سرکار انگریزی سے جہاد کرنے کا ہرگز ارادہ نہ تھا۔ وہ اس آزاد عملداری کو اپنی ہی عملداری سمجھتے تھے اور اس میں شک نہیں کہ اگر سرکارِ انگریزی اُس وقت سید صاحب کے خلاف ہوتی۔ تو ہندوستان سے سید صاحب کو کچھ بھی مدد نہ پہنچتی"

(تواریخ عجیبہ ص۱۸۳ مطبوعہ دہلی)

## حسین احمد مدنی کی گواہی

ممدوح الوہابیہ مولوی حسین احمد مدنی نے بھی سید احمد کو انگریزوں سے مدد ملنے کا تذکرہ ان الفاظ میں اپنی خودنوشت سوانح حیات میں کیا ہے۔

"جب سید صاحب کا ارادہ سکھوں سے جنگ کرنے کا ہوا تو انگریزوں نے اطمینان کا سانس لیا۔ اور جنگی ضرورتوں کے مہیا کرنے میں سید صاحب کی مدد کی۔" (نقش حیات ص۱۲۲ ج۲)

## مرزا حیرت دہلوی کی گواہی

غیرمقلدین کے مؤرخ اور سید احمد کے مریدِ خاص مرزا حیرت دہلوی بھی انگریزوں سے مدد ملنے کی گواہی اس طرح دیتے ہیں کہ:

"جب مجاہدین سرحد میں مصروفِ جہاد تھے تو انگریزوں کو اس کا مکمل طور پر علم تھا۔ اور انہوں نے اسی لیے اس تحریک میں مزاحمت نہ کی۔ انگریزی سلطنت سے چندہ جمع ہو کر مجاہدین کو برابر پہنچتا رہا اور انگریزوں نے اس میں دست اندازی نہ کی۔ بلکہ ایک بار جب سات ہزار روپے کی ہنڈی ایک ہندو ساہوکار کی وجہ سے نہ پہنچی۔ تو عدالت انگریزی میں مولانا محمد اسحاق نے مقدمہ دائر کر دیا۔ اور حکومتِ انگریزی نے جماعتِ مجاہدین کے مذکورہ فرد کے حق میں فیصلہ دے دیا۔ اور ہنڈی سید صاحب کو وصول ہوگئی۔"

(حیاتِ طیبہ ص )

## حج پر جاتے وقت سید احمد بریلوی کو انگریز نے کھانا پیش کیا!

جعفر تھانیسری نے سید احمد بریلوی کے حج پر جاتے وقت راستہ میں ایک انگریز کا سارے قافلے کو کھانا کھلانے کا واقعہ درج کیا ہے کہ:

"ایک انگریز گھوڑے پر سوار اور بہت سا کھانا قسم قسم کا بینگیوں میں رکھوائے ہوئے چلا آتا ہے۔ اُس نے کشتی کے نزدیک آکر پوچھا کہ پادری صاحب (سید احمد بریلوی) کہاں ہیں۔ جب حضرت نے کشتی میں سے جواب دیا تو وہ گھوڑے سے اُتر کر اور اپنی ٹوپی سر سے اُتار کر بہت ادب سے حضرت کے سامنے کشتی میں آیا۔ اور بعد سلام و مزاج پُرسی کے عرض کیا کہ تین روز سے میں نے نوکر واسطے لانے خبر تشریف آوری حضور اس طرف تعینات کر رکھے تھے آج انہوں نے مجھ کو خبر دی۔ سو یہ ما حضر واسطے حضور اور کُل قافلے کے تیار کر کے لایا ہوں۔ براہ بندہ نوازی اس کو قبول فرمائیں۔ حضرت نے اپنے آدمیوں کو حکم دیا کہ فوراً وہ کھانا اپنے برتنوں میں لے کر قافلے میں تقسیم کر دو۔ قریب دو گھڑی تک وہ انگریز حضور میں حاضر رہا۔ اور پھر رُخصت لے کر مع اپنے آدمیوں کے واپس چلا گیا۔"

(تواریخ عجیبہ صفحہ ۶۱، ۶۲، سیرت سید احمد صفحہ ۱۹۰ ج ۱،)

گُل محمد صاحب فیضی اپنی تصنیف "آزادی کی ان کہی کہانی" میں لکھتے ہیں کہ:

"مخزن احمدی اور سیرت سید احمد شہید میں انگریز دوستی کے کئی واقعات ملتے ہیں مثلاً

(۱) سید احمد بریلوی کے انگریزوں سے بڑے خوشگوار تعلقات تھے اور انگریزی فوج کے محکمہ توپ خانہ کا داروغہ سید صاحب کا بڑا مخلص تھا۔ جس کا نام محمد حسین تھا۔



(۲) انگریز سید صاحب کی حوصلہ افزائی کے لیے انہیں اپنے ہاں وعظ اور تبلیغ کی دعوت دیتے تھے۔ ایک وعظ میں دس دس ہزار کا مجمع تھا۔

(۳) انگریزوں نے سید صاحب کی تحریک کو کامیاب بنانے کے لیے اپنی عورتوں کو سید صاحب کا مرید کرایا۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اس وقت تک بہت ہی کم انگریز عورتیں ہندوستان آئی تھیں۔ یہ دیسی عورتیں تھیں جو انگریزوں کے یہاں پیشہ ور عورتوں کی حیثیت میں رہتی تھیں۔ منڈرو فرنگی کی بیوی کا بیعت ہونا ناقابل تردید واقعہ ہے۔ بیعت کے بعد اس عورت نے سید صاحب کو مال و زر بطور نذرانہ بھی دیا۔" (آزادی کی ان کہی کہانی صفحہ ۴۷)

قارئین عظام! یہ انگریز دُشمنی ہے یا کہ انگریز دوستی ہے؟ انگریز کا پکایا ہوا کھانا وہابیوں کے امیر المومنین سید احمد قبول کر رہے ہیں۔ وہابی تو انگریزوں کے وظیفہ خوار ہیں۔

اب تو وہابیوں کے اس ڈرامہ کی قلعی ان ہی کی کتابوں سے اچھی طرح کُھل گئی اور یہ حقیقت عیاں ہو گئی کہ وہابی حضرات کے امیر المومنین سید احمد اور نام نہاد شہید اسماعیل دہلوی انگریزوں کے پٹھو تھے۔ اور انگریزوں کے وفادار اور نیاز مند تھے اگر کچھ غیرت ایمانی اور حمیت ہو گی تو اب وہابی کبھی بھی یہ نہیں کہیں گے کہ ہم نے انگریزوں کے خلاف جہاد کیا بلکہ یہ کہیں گے ہم تو ان کے وفادار اور پٹھو تھے۔ انگریز تو ہم کو کھانا کھلاتا تھا۔

سید احمد بریلوی نے انگریزوں کے خلاف جہاد کا فتویٰ اور برٹش حکومت کی مخالفت اس لیے نہیں کی تھی کیونکہ وہ اس حکومت کو اپنی حکومت سمجھتے تھے جیسا کہ جعفر تھانیسری نے سید صاحب کی پیشین گوئی کہ "ملک پنجاب میرے ہاتھوں فتح ہوگا اور اس سے قبل مجھے موت نہ آئے گی" کی جو تاویل تواریخ عجیبہ

میں کی ہے سے واضح ہے۔ تاویل کرنے کی ضرورت اس لیے پیش آئی کہ جب پنجاب انگریزوں کے ہاتھوں فتح ہوا تھا تو اُس وقت سید احمد بریلوی اس دُنیا سے کوچ کر گئے تھے۔ اور آپ کی پیشین گوئی یہ تھی کہ ملک پنجاب میرے ہاتھ پر فتح ہوگا۔ اور اس سے قبل مجھے موت نہ آئے گی لہٰذا وہابیوں نے جو تاویل کی وہ درج ہے:

"تو ضرور ہوا کہ اس وقوعہ کے پندرہ برس کے بعد سلطنتِ پنجاب متعصب اور ظالم سکھوں کے ہاتھ سے نکل کر ایک ایسی عادل اور آزاد اور لامذہب قوم کے ہاتھ میں آگئی جس کو ہم مسلمان اپنے ہاتھ پر فتح ہونا تصور کر سکتے ہیں۔ اور غالباً سید صاحب کے الہام کی صحیح تاویل یہی ہوگی۔ جو ظہور میں آئی۔" (تواریخ عجیبہ ص۱۸۱)

ناظرین کرام! مندرجہ بالا مستند مؤرخین کی کتب کے صحیح حوالہ جات سے اظہر من الشمس ہے کہ وہابی اکابر نے انگریزوں کی حکومت کو مضبوط کرنے کے سلسلہ میں نمایاں کام کیا۔ بلکہ انگریزوں کی حکومت کو وہ اپنی حکومت ہی سمجھتے تھے۔

## انگریز حکومت میں عیسائیت کی تبلیغ

اب جب انگریز کی حکومت مضبوط ہوگئی اور ان کی معاونت ان کو حاصل ہوگئی تو انگریز حکومت میں عربی اور دینی تعلیم کی قدر و قیمت لوگوں کے ذہن سے ختم کرنے کی کوشش شروع ہوگئی۔ جس کا تذکرہ "مقالاتِ سرسید" میں بایں الفاظ ہے:

"قدر عربی کی بہت کم ہوگئی اور فقہ اور حدیث کی تعلیم یکسر جاتی رہی فارسی بھی چنداں قابل لحاظ نہ رہی۔ تعلیم کی صُورت اور کتابوں کے رواج نے بالکلیہ تغیر پکڑا۔ اُردو اور انگریزی کا رواج بہت زیادہ ہوا۔ جس کے سبب سے وہی شُبہ کہ گورنمنٹ کو ہندوستان کے مذہبی علوم کا معدوم کرنا منظور ہے۔ قائم ہوگیا۔



یہ سب خرابیاں لوگوں کے دلوں میں ہو رہی تھیں کہ دفعتہً ۱۸۵۵ء میں پادری ایڈمنڈ نے دارالامارت کلکتہ سے عموماً اور خصوصاً سرکاری معزز نوکروں کے پاس چٹھیات بھیجیں۔ جن کا مطلب یہ تھا کہ اب تمام ہندوستان میں ایک عملداری ہوگئی۔ تار برقی سے سب جگہ کی خبر ایک ہوگئی۔ ریلوے سڑک سے سب جگہ کی آمد و رفت ایک ہوگئی۔ مذہب بھی ایک چاہیئے۔ اس لیے مناسب ہے کہ تم لوگ بھی عیسائی ایک مذہب ہو جاؤ۔" (مقالاتِ سرسید ص۱۷ حصہ نہم)

# میاں نذیر حسین[1] دہلوی!

مولوی اسماعیل دہلوی کے بعد دہلی کے ایک اور وہابیہ نجدیہ کے محدث اور بزرگ میاں نذیر حسین صاحب بھی انگریزوں کے پٹھو تھے اور انگریز حکومت کے وفادار تھے۔ جس کا ثبوت غیر مقلدین ہی کی لکھی ہوئی ان کی سوانح "حیات الحیات بعد

---

[1] مولوی ثناء اللہ امرتسری نے لکھا ہے کہ الحیات بعد الممات سوانحعمری جناب شمس العلماء نذیر حسین صاحب دہلوی جس میں جُملہ حالات از ولادت تا وفات نہایت معتبر ذرائع سے موزوں طریق پر قلمبند کیے گئے ہیں۔ (اہلحدیث امرتسر ص۱، ۲۲ اپریل ۱۹۳۲ء ص۲، ۱۸ ستمبر ۱۹۳۱ء)

مولوی عبید اللہ سندھی وہابیوں کے مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی کے متعلق لکھتے ہیں کہ مولانا نذیر حسین مولانا ولایت علی کے مدرسہ صادق پور پٹنہ کے ابتدائی طالب ہیں۔ بہار سے جب دہلی پہنچے تو مولانا محمد اسحاق اور ان کے اصحاب کی صحبت میں بیٹھے اور علمی تکمیل کی۔ غزوہ دہلی (۱۸۵۷ء) تک مولانا اسحاق کے مسلک کے پابند رہے۔ اس کے بعد اگرچہ یہ ضرورت نجدی تحریک اور شیخ الاسلام ابن تیمیہ کی طرف میلان ظاہر کرتے رہے۔ مولانا اسماعیل شہید کی اس مذکورہ جماعت کے احیاء کے سوا اور کوئی مقصد نہیں رکھتے تھے۔ بہرحال اسے انگریزی حکومت کے اثرات کا نتیجہ سمجھنا چاہیئے۔ (شاہ ولی اللہ اور اُن کی سیاسی تحریک ص۱۳۴) (باقی اگلے صفحہ پر)

المات" سے پیش کیا جاتا ہے۔

## میاں نذیر حسین دہلوی کی انگریزوں سے وفاداری

"یہ بتا دینا ضروری ہے کہ میاں صاحب گورنمنٹ انگلشیہ کے کیسے وفادار تھے۔ زمانۂ غدر ۱۸۵۷ء میں جبکہ دہلی کے بعض مقتدر اور بیشتر معمولی مولویوں نے انگریز سے جہاد کا فتویٰ دیا تو میاں صاحب نے نہ اس پر دستخط کیے نہ مہر۔ وہ خود فرماتے تھے کہ میاں وہ ہلڑ تھا بہادر شاہی نہ تھی۔ وہ بیچارہ بوڑھا بہادر شاہ کیا کرتا۔ بہادر شاہ کو بہت سمجھایا کہ انگریزوں سے لڑنا مناسب نہیں ہے۔ مگر وہ باغیوں کے ہاتھ میں کٹھ پتلی ہو رہے تھے کرتے تو کیا کرتے۔

(الحیات بعد المات ص۱۲۵)

## میم کی خدمت

وہابیوں کے قاضی مظفر حسین اپنے میاں نذیر حسین دہلوی کا میم کی خدمت کا تذکرہ ان الفاظ میں درج کرتے ہیں کہ:

"عین حالت غدر میں جبکہ ایک بچہ[1] انگریزوں کا دشمن ہو رہا تھا مسز لیسنس ایک زخمی میم کو میاں صاحب رات کے وقت اٹھوا کر اپنے گھر لے آئے پناہ دی۔ علاج کیا۔ کھانا دیتے رہے اس وقت اگر ظالم باغیوں کو ذرہ برابر خبر ہو جاتی تو آپ کے قتل اور خانماں بربادی میں دیر نہ لگتی مگر ساڑھے تین مہینہ تک کسی کو بھی معلوم نہ ہوا کہ حویلی کے مکان میں کتنے آدمی ہیں۔ تین مہینوں کے بعد جب پوری طرح امن قائم ہو چکا تب اس نیم جان میم کو جو اب بالکل تندرست اور توانا تھی۔ انگریز کے کیمپ میں پہنچا دیا۔ جس کے صلے میں مبلغ ایک ہزار تین سو روپیہ اور سارٹیفکیٹس ملیں۔ (الحیات بعد المات ص۱۲۷)

---

(بقیہ صفحہ ۳۵۱) میاں صاحب کو زبدۃ المحدثین، شمس العلماء اور ختم المحدثین اور مجدد لکھا ہے۔ (اہلحدیث امرتسر)

[1] بچوں کو تو سمجھ آگئی کہ انگریز ہمارا دشمن ہے اسلام کا دشمن ہے۔ مگر وہاں کے محدث میاں نذیر حسین دہلوی کو سمجھ نہ آئی۔



قارئین کرام! یہ انگریز سے وفاداری نہیں تو اور کیا ہے۔ غلامی کے صلہ میں انگریز کے وظیفہ خوار غیر مقلدین وہابیوں کے امام سردار اور استاذ مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی نکلے جن کے نزدیک نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے عشاق محفل میلاد شریف منانے والے اہلسنت وجماعت اور تقلید کرنے والے جن میں محدثین، مفسرین اور اولیاء کاملین بھی داخل ہیں مشرک و بدعتی ہیں۔ نیز ایسے مولویوں کی محفل وعظ میں شریک ہونا اور وہاں پر ان کا وعظ سننا منع ہے۔[1]

## میاں نذیر حسین کو میم کی خدمت کے سلسلہ میں سرٹیفکیٹ ملنا!

محمد ایوب قادری نے اپنی کتاب "جنگ آزادی ۱۸۵۷ء" میں لکھا ہے کہ میم کو چھپائے رکھنے اور اس کی خدمت کرنے کے صلہ میں میاں نذیر حسین کو ایک سرٹیفکیٹ ملا تھا۔ وہ سرٹیفکیٹ محمد ایوب صاحب قادری نے درج کیا ہے جو کہ ہم بھی درج کرتے ہیں؛

دہلی مورخہ ۲۷ ستمبر ۱۸۷۷ء

ڈبلیو۔ جی۔ واٹر فیلڈ۔ قائم مقام کمشنر دہلی

مولوی نذیر حسین اور ان کے بیٹے مولوی شریف حسین اور ان کے دوسرے گھر والے غدر کے زمانے میں مسز لیسنس کی جان بچانے میں ذریعہ ہوئے۔ حالت مجروحی میں انہوں نے ان کا علاج کیا ساڑھے تین مہینے اپنے گھر میں رکھا۔ اور بالآخر دہلی کے برٹش کیمپ میں ان کو پہنچا دیا۔

(جنگ آزادی ۱۸۵۷ء ص۱۰۴)

## میم کی جان بچانے کے سلسلہ میں ملازمت کا خواب؛ محمد ایوب قادری

---

[1] بدعتی مولویوں کے وعظ کے اندر جو باتیں خلاف قرآن و حدیث ہوں ان کو سامعین خیال میں نہ لادیں اور باتوں کو خیال میں لادیں۔ صحیح نہیں کیونکہ ہر شخص کو اس کی تمیز نہیں اس کی مجلس وعظ میں شریک نہ ہو۔ الحاصل بدعتی

لکھتے ہیں کہ:

"مسز لیسنس کی جان بچانے میں شمس العلماء ڈپٹی نذیر احمد بھی شامل تھے۔ اور بقول افتخار عالم مارہروی اس انگریز خاتون کو وہی اُٹھا کر لائے تھے اور جنگ آزادی کے بعد جب ڈپٹی نذیر احمد دہلی کے ڈپٹی انسپکٹر مقرر ہوئے تو میاں نذیر حسین کے صاحبزادے مولوی شریف حسین نے اس کو اپنے باپ کا حق سمجھا۔ مولوی افتخار عالم مارہروی کا بیان ہے۔ مولوی شریف حسین نے دعویٰ کیا کہ مولوی نذیر احمد صاحب کو جو نوکری مل گئی ہے وہ میرے باپ مولوی نذیر حسین صاحب کا حق ہے۔"

(جنگ آزادی ۱۸۵۷ء ص ۲۱۱)

قارئین کرام! یہ انگریز سے وفاداری نہیں تو اور کیا ہے۔ غلامی کے صلہ میں انگریز کے وظیفہ خوار پٹھو غیر مقلدین حضرات کی مقتدر شخصیتوں مثلاً مولوی ثناء اللہ امرتسری، مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی، مولوی محمد حسین بٹالوی، مولوی عبد الجبار غزنوی اور حافظ عبد المنان وزیر آبادی وغیرہم کے اُستاذ میاں نذیر حسین دہلوی بھی نکلے۔

## نذیر حسین دہلوی کی وفاداری کی حکومت برطانیہ سے تائید

مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی نے حج کا ۱۳۰۰ھ میں ارادہ کر لیا۔ کمشنر دہلی سے ملاقات کر کے حج پر جانے کی خواہش کا اظہار کیا۔ تو کمشنر دہلی نے آپ کو ایک چٹھی مورخہ ۱۰ اگست ۱۸۸۳ء کو دی جس کا ترجمہ پڑھیے:

## سفارشی چٹھی

"مولوی نذیر حسین دہلی کے ایک بڑے مقتدر عالم ہیں جنہوں نے نازک وقت میں اپنی وفاداری گورنمنٹ برطانیہ کے ساتھ ثابت کی ہے۔ وہ اپنے فرض زیارت کعبہ کے ادا کرنے مکہ جاتے ہیں میں اُمید کرتا ہوں کہ جس

وعظ سننا نہیں چاہیے۔ (فتاویٰ نذیریہ ص ۲۴۰ ج ۱ مطبوعہ دہلی)



کسی برٹش گورنمنٹ افسر کی وہ مدد چاہیں گے۔ وہ ان کو مدد[1] دے گا کیونکہ وہ کامل طور سے اس مدد کے مستحق ہیں۔

دستخط جے۔ ڈی۔ ٹریملیٹ بنگال سروس کمشنر دہلی و سپرنٹنڈنٹ ۱۰/۸/۱۸۸۳ء

(الحیات بعد الممات)

ناظرین کرام! یہ وہابیوں کے محدث نذیر حسین دہلوی کی سوانح عمری سے، اقتباسات پیش کیے گئے ہیں۔ انصاف پسند غیور مسلمان میاں صاحب کے حج پر جانے کا واقعہ پڑھ کر فوراً یہ کہے گا۔

سو چوہا کھا کے بلی حج کو چلی!

## انگریز نوازی کے صلہ میں شمس العلماء کا خطاب

میاں نذیر حسین صاحب دہلوی کو غیر مقلدین وہابی حضرات شمس العلماء بھی لکھتے ہیں۔ یہ خطاب انگریزوں نے میاں صاحب کو ان کی انگریزوں سے وفاداری اور ان کی نیاز مندی کے سلسلہ میں ہی دیا تھا۔ چنانچہ لکھا ہے کہ:

"شمس العلماء کا خطاب گورنمنٹ انگلشیہ کی طرف سے ۲۲ جون ۱۸۹۷ء مطابق ۲۱ محرم الحرام ۱۳۱۵ھ بروز سہ شنبہ کو ملا۔"

(الحیات بعد الممات ص ۱۸۰)

مولوی اسماعیل دہلوی قتیل اور میاں نذیر حسین دہلوی کے بعد اب وہابیہ کی تیسری مقتدر شخصیت جو ان کے ہاں مفسر۔ محدث بھی کہلاتے جاتے ہیں۔ اور نواب صدیق حسن خاں بھوپالوی کے نام سے پکارے جاتے ہیں۔ ان کی انگریز دوستی

[1] اللہ تعالیٰ کے عظیم المرتبت انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء کاملین علیہم الرضوان سے مدد مانگنا ان وہابیوں کے نزدیک شرک ہے۔ مگر اعداء دین اور اولیاء الشیطان سے مدد مانگنا جائز ہے (العیاذ باللہ) اس بڑے مذہب پہ لعنت بھیجئے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہ)

برٹش نوازی اور حکومتِ برطانیہ سے وفاداری ملاحظہ فرمائیں:

# نواب صدیق حسن بھوپالوی کی انگریز نوازی

## سیاست کی وجہ سے مذہب تبدیل کرنا

نواب صدیق حسن بھوپالوی کے متعلق مولوی عبید اللہ سندھی نے لکھا ہے کہ:

"مولانا ولایت علی کی جماعت کے دوسرے ممتاز عالم نواب صدیق حسن خاں ہیں۔ اپنی کتاب الحطہ کی تصنیف تک حزب ولی اللہ کے میلانوں کی ترجمانی کرتے رہے۔ لیکن اس کے بعد ان کی سیاسی مصلحت نے ان کو امام شوکانی کے اتباع پر مجبور کر دیا۔"
(شاہ ولی اللہ اور اُن کی سیاسی تحریک ص ۱۲۴)

نواب[1][2] صدیق حسن بھوپالوی خود اقرار کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

[1] مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی نے نواب صدیق حسن بھوپالوی کے متعلق لکھا ہے کہ اُس میں خود نمائی اور خود ستائی تھی۔ چنانچہ ایک واقعہ لکھتے ہیں کہ اس خاکسار (بٹالوی) نے رسالہ سبیکۃ الذہب لا بریز فی کتاب اللہ العزیز (جو مولوی بدیع الزمان صاحب برادر مولوی وحید الزماں صاحب کی تالیف کے قلمی نسخہ پر (جو چھپنے کے واسطے شیخ محی الدین کتب فروش لاہور کے پاس پہنچا۔ اور میری نظر سے گزرا) نواب صاحب کی قلم سے لکھے ہوئے الفاظ معہ شئی زائد بچشم خود دیکھے جو نواب صاحب کی تعریف میں اُسی کتاب کے صفحہ ۶ میں درج ہیں الامام العلامۃ الحبر الفھامۃ البرکۃ الشاملۃ لمن ھو فی الھند والقہامہ اور اُسی دن سے خاکسار (بٹالوی) نواب صاحب کے تقویٰ اور اخلاص کا معتقد نہیں رہا۔ (اشاعۃ السنہ ص ۱۶۱ نمبر ۶ جلد ۲۱)

[2] وہابیہ کے مولوی اسماعیل سلفی کانگرسی آف گوجرانوالہ نے نواب صدیق حسن بھوپالوی کے متعلق لکھا ہے کہ: دقتِ نظر، وسعتِ مطالعہ۔ زہد و تقویٰ کے لحاظ سے ان کا مقام یقیناً بہت اونچا ہے۔ (باقی اگلے صفحہ پر)



"میں تیس سال کامل سے متوسّل و متوطن اس ریاست بھوپال کا ہوں۔ اور ہمیشہ معزز و مکرم رہا۔ رئیسہ معظمہ (بھوپال) نے زوجیت سے مجھے عزت و افتخار بخشا۔ اور یہ امر باطلاع گورنمنٹ عالیہ و حسب مرضی سرکارِ انگلشیہ ظہور میں آیا۔ اور چوبیس ہزار روپیہ سالانہ اور خطاب "معتمد المہامی" سے سرفرازی ہوئی۔ حکامِ عالی منزلت یعنی کارپردازانِ دولتِ انگلشیہ کو تجربہ اس ریاست کی خیر خواہی اور وفاداری عموماً اور اس بے صولت دولت (صدیق حسن خاں بھوپالوی) کا خصوصاً ہو چکا ہے۔"
(ترجمان وہابیہ ص ۱۷، ۱۹، ۲۸، ۲۹)

قارئین حضرات! نواب صدیق حسن بھوپالوی کی مندرجہ بالا تحریر میں وہابیوں کے بزرگ نے اپنی بے غیرتی اور حیا سوز کارنامہ کا تذکرہ کس طرح فخریہ طور پر کیا ہے۔ اب نواب نے انگریزی کی حمایت میں جو فتوے دیا۔ وہ پیش کیا جاتا ہے

## انگریزوں سے مسلمانوں کا جہاد جہاد نہ تھا

نواب صدیق حسن بھوپالوی نے اپنے فتوے میں انگریزوں کے ساتھ مسلمانوں نے جو جہاد کیا اُس کو جہاد قرار نہیں دیا۔ بلکہ فساد قرار دیا ہے۔ وہ فتوے ملاحظہ فرمائیں:

"زمانہ غدر میں جو لوگ سرکارِ انگریزی سے لڑے اور عہد شکنی کی وہ جہاد نہ تھا فساد تھا۔ ہم (نواب صدیق حسن بھوپالوی) نے اپنی کتاب ہدیۃ السائل میں اوّلاً اور کتاب روض خصیب میں ثانیا

(بقیہ صفحہ ۳۵۴) اور فہم قرآن میں ان کا ذہن بے حد صاف ہے۔ بہت سے اکابر قدماء سے بھی ان کی رائے صائب معلوم ہوتی ہے۔ (حیات النبی ص ۴۶، ۴۷) مولوی اشرف سندھو نے لکھا ہے کہ نواب صدیق حسن خان اہلحدیث مسلک کے علمبرداروں میں۔ اور وسیع النظر محقق ہیں (تاریخ التقلید ص ۱۴۹) نواب صدیق حسن بھوپالوی کو مجدد لکھا ہے۔ (اہلحدیث امرتسر ص ۱۱، ۲۸ جون ۱۹۱۲ء)

اور بڑا گناہ ہونا عہد شکنی کا اور جائز نہ ہونا جہاد کا ہندوستان میں کتاب عوید العوائد میں ثالثاً اور حال وہابیوں کا تواریخ علماء عیسوی سے کتاب تاج مکلل میں رابعاً لکھا ہے۔

جس کا حاصل یہ ہے کہ بغاوت جو ہندوستان میں بہ زمانہ غدر ہوئی اس کا نام جہاد رکھنا ان لوگوں کا کام ہے۔ جو اصل دین اسلام سے آگاہ نہیں ہیں۔ اور ملک میں فساد ڈالنا اور امن کا اٹھانا چاہتے ہیں۔

(ترجمان وہابیہ ص۸۴)

ناظرین کرام! نواب صدیق حسن بھوپالوی کے بعد وہابیہ کے غزنوی خاندان کے روح رواں عبداللہ غزنوی کا بھی حال پڑھ لیجئے:

## مولوی عبداللہؒ غزنوی اور صدیق پشاوری

### انگریزوں کی میم کی خدمت کے صلہ میں انعام

وہابیہ نجدیہ کے مولوی عبداللہ صاحب غزنوی سے جو کہ مولوی عبدالجبار غزنوی کے والد اور داؤد غزنوی کانگریسی کے دادا جان تھے۔ وہ بھی انگریز کے پٹھو اور وفادار تھے۔ اور وفاداری کے سلسلہ میں انعام یافتہ تھے۔ محمد ایوب قادری نے میم مسز لیسنس کی جان بچانے اور اس کی خدمت کرنے کے سلسلہ میں مولوی عبداللہ غزنوی کا نام بھی میاں نذیر حسین دہلوی کے ساتھ بیان کیا ہے۔ وہ تحریر یہ ہے:

ؔ مولوی عبداللہ غزنوی کے متعلق بٹالوی صاحب نے لکھا ہے کہ آپ اہلحدیث پنجاب و ہندوستان کے بہت لوگوں کے امام تھے۔ ہمارے مرشد واقعی عمل بالسنۃ اور زہد میں امام تھے۔ (اشاعۃ السنۃ ص۱۷۰،۱۶۹ نمبر ۶ جلد ۲۱) مولوی عبداللہ غزنوی کو مجدد لکھا ہے۔ (اہلحدیث امرتسر)



"مولوی حفیظ اللہ خاں اور مولوی نذیر حسین اور ان کے بیٹے مولوی شریف حسین سے اور ان کے شاگرداں مولوی محمد صدیق پشاوری اور مولوی عبداللہ غزنوی سے ایک میم کو زخمی پاکر امن دیا۔ اور اپنے گھر میں لے جاکر اس کے زخموں کا علاج کر کے جب موقع پایا سرکاری کیمپ میں پہنچا دیا۔ جس پر ان کو سرکار کی طرف سے انعام و اکرام بھی ہوا۔" (جنگ آزادی ۱۸۵۷ء ص۱۴۸)

## محمد حسینؒ بٹالوی کی انگریز نوازی

وہابیہ نجدیہ کے سید احمد بریلوی، مولوی اسماعیل دہلوی قتیل، میاں نذیر حسین دہلوی، نواب صدیق حسن بھوپالوی، عبداللہ غزنوی، صدیق حسن پشاوری کے بعد اب وہابیوں کی عظیم المرتبت شخصیت مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کی انگریز نوازی کا کردار ملاحظہ فرمائیں:

### سرکار انگریزی کی اطاعت واجب ہے

ممدوح الوہابیہ مسعود عالم ندوی نے غیر مقلدین وہابی حضرات کی برٹش حکومت کی حمایت کے سلسلہ میں لکھا ہے کہ:

"آگے چل کر جب مجاہدین کی دار و گیر شروع ہوئی۔ اور ہر آمین بالجہر کہنے والے پر وہابی کا شبہ کیا گیا۔ اور وہابی کے معنے سرکاری زبان

ؔ مولوی ثناء اللہ امرتسری نے مولوی محمد حسین بٹالوی کو اپنے فرقہ وہابیہ کا مجتہد لکھا ہے (اہلحدیث امرتسر ص۱۳ ۶ اگست ۱۹۲۶ء) بٹالوی کو جماعت اہلحدیث کے بہت بڑے بزرگ لکھا ہے۔ (اہلحدیث امرتسر ص۴ ۵ فروری ۱۹۴۳ء) امرتسری نے بٹالوی کو اپنے فرقہ کے آنریبل اور لاٹ مولوی لکھا ہے۔ (اہلحدیث امرتسر ص۶ ۲۰ دسمبر ۱۹۰۷ء) فاضل حدیث اور محدث لکھا ہے۔ (اہلحدیث امرتسر ص۱۳ یکم اکتوبر ۱۹۱۵ء)

ہیں باغی کے ہو گئے۔ تو ہندوستان کی جماعت اہلحدیث موجودہ شکل میں نمایاں ہو گئی۔ اور ان کے سرگروہ مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی نے سرکارِ انگریزی کی اطاعت کو واجب قرار دیا۔ اور یہ کہ وقت کے بعض مشہور حنفی علماء کو سرکار سے بغاوت کے طعنے دیئے۔ مولوی محمد حسین صاحب اور ان ہی جیسے بعض علماء اہلحدیث کی روش کا یہ نتیجہ ہوا کہ موجودہ جماعت اہلحدیث کا عام رجحان فروعی مسائل تک محدود ہو کر رہ گیا۔" (ہندوستان میں پہلی تحریک اسلامی ص۲۹)

## برٹش حکومت کی موافقت

غیر مقلدین حضرات کے ہی ندیم کوموی وہابی اکابر سے انگریزوں کی حمایت کا اقرار کرتے ہوتے رقمطراز ہیں کہ:

"یہ صحیح ہے کہ (مولوی محمد حسین بٹالوی) کے قلم سے برٹش حکومت کی موافقت میں کچھ مضامین ان کے رسالہ اشاعۃ السنۃ میں شائع ہوتے۔" (الاعتصام لاہور ص۵ کالم ۲، ۶ دسمبر ۱۹۵۷ء)

## ۱۸۵۷ء میں انگریزوں کے خلاف جنگِ آزادی لڑنے والے سب باغی ہیں!

نواب صدیق حسن خاں بھوپالوی کی کتاب ترجمان الوہابیہ میں درج ہے کہ: "۱۸۷۵ء میں مولوی محمد حسین سرگروہ موحدین لاہور نے بجواب وسوال وسئلہ اور اس فتوے کہ آیا بمقابلہ گورنمنٹِ ہند مسلمانانِ ہند کو جہاد کرنا اور اپنی مذہبی تقلید میں ہتھیار اُٹھانا چاہیئے یا نہیں۔ یہ جواب دیا ہے اور بیان کیا ہے کہ جہاد اور جنگ مذہبی بمقابلہ برٹش گورنمنٹ ہند یا بمقابلہ اس حاکم کے جس نے آزادی مذہبی دے رکھی ہے از رُوئے شریعت اسلام عموماً خلاف وممنوع ہے۔ اور وہ لوگ جو بمقابلہ برٹش گورنمنٹ ہند یا کسی اُس بادشاہ کے کہ جس نے آزادگی مذہب دی ہے۔ ہتھیار اُٹھاتے ہیں۔ اور



مذہبی جہاد کرنا چاہتے ہیں کل ایسے لوگ باغی ہیں۔ اور مستحق سزا کے مثل باغیوں کے شمار ہوتے ہیں۔ پھر مولوی محمد حسین نے اپنے اسی دعوے اور جواب کی تصدیق میں کل علماء ملک پنجاب و اطرافِ ہند کے پاس اپنے فتوے جوابی کو بھیج دیا۔ اور اچھی طرح سے مشتہر کیا۔ اور کل علماء ہند و ملک پنجاب سے اس بات کی تصدیق میں اقرار مُہری اور دستخطی کرا لیا۔ کہ عموماً مسلمانانِ ہند کو ہتھیار اُٹھانا اور جہاد بمقابلہ برٹش گورنمنٹ ہند کرنا خلافِ مسئلہ سُنت و ایمان موحدین ہے اور نیز کل علماء ملک پنجاب و ہند نے تائید قول مولوی محمد حسین کی کی ہے۔ اور اپنے اپنے دستخط اور مہر کر کے مولوی محمد حسین نے کو اس فتوے میں بہت سچا اور پکا کہا۔ سب نے اپنی اپنی رضا تے اسلامی و ایمانی سے اس فتوے کو قبول کیا ہے۔ اور جانا اور مانا ہے۔ کہ بمقابلہ گورنمنٹِ ہند فرقہ موحدین کو ہتھیار اُٹھانا خلافِ ایمان و اسلام کے ہے۔ پھر مولوی محمد حسین نے اس بات کی استدعا کی تھی۔ کہ وہابیانِ ملک ہزارہ کے نزدیک ایک عالم ایلچی بذریعہ مسلمانانِ ہند کے بھیجا جاوے اور وہ مع اس فتوے کے جا کر اس ناسمجھ گروہ کو مطلع کر دے کہ جہاد بمقابلہ برٹش گورنمنٹ ہند کے ممنوع ہے اور نیز ان کو آگاہ کرے۔ کہ ان کی نافہمی کے خونریزی و قتال و جہاد پر سخت گناہ ثابت ہے۔ اور سب کا گناہ ان کے سر پر وار دشرعی ہے اور جو کہ از روئے شریعتِ اسلام برٹش گورنمنٹ ہند سے جہاد کرنا خلافِ طریقۂ اسلام و شریعت حقہ کے ہے۔ اس لیے ان کو خیر خواہی گورنمنٹ ہند میں برابر مستعد رہنا چاہیئے۔ چنانچہ یہ دعوے ارسال رسل مولوی محمد حسین نے کا سرہنری ڈپولیس لفٹیننٹ گورنر بہادر ممالک پنجاب کے اجلاس میں پیش کیا گیا تھا۔ بجواب درخواست مذکور لفٹیننٹ گورنر صاحب موصوف نے مولوی محمد حسین نے کا شکریہ خیرخواہی ادا کیا۔"

(ترجمان الوہابیہ ص۶۱-۶۲)

## بٹالوی کا اصل فتوے

اب وہابیوں کے مجتہد مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کا وہ اصل فتوے جس میں انگریزوں کی

صریحاً حمایت کرتے ہوتے انگریزوں کے خلاف جہاد کرنے کی ممانعت کا فتوائے دیا۔ ہے پیش کیا جاتا ہے:

"ہم لوگوں کو رعایا گورنمنٹ انگلشیہ کو جو گورنمنٹ کے عہد و امن میں ہیں اور ان کی طرف سے شعارِ دین کے ادا کرنے میں خود مختار و آزاد ہیں اس گورنمنٹ سے جہاد کرنا جائز نہیں ہے"

(اشاعۃ السنّۃ ص۲۱ ضمیمہ نمبر ۶ ج ۲)

غیر مقلدین وہابیوں کے سید احمد بریلوی اور اسماعیل دہلوی کے فتوائے کو بھی بٹالوی نے درج کیا ہے۔ کہ "سیّد احمد صاحب، مولوی اسماعیل صاحب نے انگریزوں سے جہاد کرنے کا ارادہ نہیں کیا۔ اور مولوی اسماعیل صاحب نے کلکتہ میں برملا مجلسِ وعظ میں کہا کہ ہم کو انگریزوں سے جہاد کرنا جائز نہیں ہے"

(اشاعۃ السنۃ ص۵ ضمیمہ نمبر ۶ ج ۲)

وہابیوں کے محدّث بٹالوی نے صرف فتوائے پر ہی اکتفا نہیں کیا بلکہ انگریزوں کی حمایت کرتے ہوئے ان سے جہاد کی ممانعت پر "الاقتصاد فی مسائل الجہاد" نامی کتاب لکھ دی۔

اور مسعود عالم ندوی رقمطراز ہیں:

"مولوی محمّد حسین بٹالوی نے سرکارِ برطانیہ کی وفاداری میں جہاد کی منسوخی پر ایک مستقل رسالہ الاقتصاد فی المسائل الجہاد ۱۲۹۲ھ میں لکھا۔ انگریزی اور عربی زبانوں میں اُس کے ترجمے ہوئے۔ یہ رسالہ سر چارلس ایچی سن اور سر جیمس لائل گورنروں پنجاب کے نام معنون کیا گیا مولوی محمّد حسین نے اپنی جماعت کے علماء سے رائے لینے کے بعد ۱۲۹۶ھ میں یہ رسالہ اشاعۃ السُنّۃ کی جلد دوم شمارہ گیارہ میں بطور ضمیمہ شائع کیا پھر مزید مشورہ و تحقیق کے بعد ۱۳۰۶ھ میں باضابطہ کتابی شکل میں شائع ہوا۔" (جنگِ آزادی ۱۸۵۷ء ص۶۴۔ ہندوستان کی پہلی اسلامی تحریک ص۲۱۲)



اس سلسلے میں خود مولوی محمّد حسین بٹالوی لکھتے ہیں:

"اگرچہ اس مضمون منسوخیِ جہاد کے رسائل گورنمنٹ اور ملک کے اور خیر خواہوں نے بھی لکھے ہیں۔ لیکن جو ایک خصوصیت اس رسالے میں ہے وہ آج تک کی کسی تالیف میں پائی نہیں جاتی۔ وہ یہ ہے کہ یہ رسالہ صرف مؤلف کا خیال نہیں رہا۔ اس گروہ کے عوام و خواص نے اس کو پسند کیا۔ اور اس سے اپنی آراء کا توافق ظاہر کیا اس توافق رائے حاصل کرنے کے لیے مؤلف (محمّد حسین بٹالوی) نے عظیم آباد پٹنہ تک ایک سفر کیا تھا۔ جس میں لوگوں کو یہ رسالہ سُنا کر اتفاق حاصل کیا اور جہاں خود نہیں پہنچا وہاں اس رسالہ کی متعدد کاپیاں ارسال کر کے توافق حاصل کیا۔" (جنگِ آزادی ۱۸۵۷ء ص۶۴)

## انگریزوں کی حمایت میں بٹالوی کا کتاب لکھنا

مسعود عالم ندوی لکھتے ہیں کہ:

"اس کتاب پر (مولوی محمّد حسین بٹالوی) انعام سے بھی سرفراز ہوئے۔ جماعت اہلحدیث کو فرقے کی شکل دینے میں ان کا خاص حصّہ ہے۔ اور یہ وہ بزرگ ہیں جنہوں نے اس سادہ لوح فرقے میں وفاداری کی خُو بُو پیدا کی۔ نہ صرف یہ ہوا بلکہ دوسرے معاصر علماء کو سرکار کی مخالفت کے طعنے بھی دیے۔"

مسعود عالم ایک دوسری جگہ لکھتے ہیں کہ:

"معتبر اور ثقہ راویوں کا بیان ہے کہ اس کے معاوضے میں سرکارِ انگریزی سے انہیں جاگیر بھی ملی تھی۔ اس رسالے کا پہلا حصّہ پیشِ نظر ہے پوری کتاب تحریف و تدلیس کا عجیب و غریب نمونہ ہے۔"

(جنگِ آزادی ۱۸۵۷ء ص۹۵،
ہندوستان کی پہلی اسلامی تحریک ص۲۱۲، ص۲۹)

# وہابی کی بجائے اہلحدیث کہلانے کیلیے بٹالوی کا انگریزوں کی خوشامد کر کے منظوری لینا!

انگریز بٹالوی کے شکر گزار تھے۔ بٹالوی کو جاگیر بھی دی اور انعام سے بھی سرفراز کیا۔ بٹالوی نے موقع کو غنیمت جانتے ہوئے اپنے لیے وہابی کی بجائے اہلحدیث کا نام مروج و مشتہر کیا۔ انہوں نے باقاعدہ حکومت برطانیہ کی وفاداری کا اعلان کیا۔ بٹالوی نے سرکاری تحریرات میں وہابی کی بجائے اہلحدیث لکھے جانے کے احکام جاری کرائے۔

محمد ایوب قادری لکھتے ہیں کہ:

"انہوں نے ارکانِ جماعت اہلحدیث کی ایک دستخطی درخواست لفٹیننٹ گورنر پنجاب کے ذریعے سے وائسرائے ہند کی خدمت میں روانہ کر دی۔ اس درخواست پر سرِ فہرست شمس العلماء میاں نذیر حسین کے دستخط تھے۔ گورنر پنجاب نے وہ درخواست اپنی تائیدی تحریر کے ساتھ گورنمنٹ آف انڈیا کو بھیج دی۔ وہاں سے حسبِ ضابطہ منظوری آگئی۔ کہ آئندہ وہابی کی بجائے اہلحدیث کا لفظ استعمال کیا جائے۔"

(جنگِ آزادی ۱۸۵۷ء از ایوب قادری)

قارئینِ کرام! اُس درخواست کا جواب اور منظوری اصل انگریزی مضمون کی درج کرنا ازحد مفید ہو گا۔ پڑھیئے اور وہابیوں کی کارستانیوں کا اندازہ لگائیے! درخواست کی منظوری انگریزی میں خود وہابیوں کے اخبار اہلحدیث امرتسر نے درج کی ہے:

---



No: 137

FROM

W.M. Young Esque,
Secretary to the Government
of the Punjab.

To,

Moulvi Abu Said Mohammad Hussain
Editor of the 'Ashaat-ul-Sunnah'
Lahore.

D/Lahore 19th January 1887.

Sir,

In reply to your letter No, 195 of the 12th May last, asking that the use of the expression Wahabi in reference to member of the community which you claim to represent may be prohibited in Government orders.

I am directed to forward the enclosed copy of a letter No 1758 dated the 3rd from the officiating secretary to the Government of India, in the Home Department, the discontinuance of the use of the term Wahabi in official correspondence.

2. I return the books recieved with your

letter No. 547/ of the 21st September last, together with the original signed notice which you have been good enough to submit in your subsequent letters for the perusal of Government.

I have the to

be Sir

Your most obedt Servant

Sd/

for the secretary to the

Government of the Punjab.

Copy of a letter No 1758 dated the 3rd December 1886 from the officiating secretary to the Government of the India Home department to the secretary Government of the Punjab.

ترجمہ: صاحب ڈبلیو۔ ایم ینگ بہادر سیکرٹری پنجاب گورنمنٹ بذریعہ چٹھی نمبری ۱۳۷ مورخہ ۱۹ر جنوری ۱۸۸۷ء بنام مولوی ابوسعید محمد حسین صاحب ایڈیٹر اشاعۃ السنۃ لاہور بجواب چٹھی نمبری ۱۹۵ مورخہ ۱۲ر مئی ۱۸۸۶ء تحریر کرتے ہیں کہ حسب درخواست آپ کی کہ لفظ وہابی اس جماعت کے لیے سرکاری کاغذات میں استعمال نہ کیا جائے۔

۲۔ کتابیں جو آپ نے چٹھی نمبری ۵۴۷ مورخہ ۲۱ر ستمبر ۱۸۸۶ء مع اصلی دستخط شدہ نوٹس جو آپ نے اپنے سابقہ خط کے ساتھ گورنمنٹ کے ملاحظہ کے لیے بھیجی تھیں واپس کی جاتی ہیں۔



چٹھی نمبری ۱۷۵۸ مورخہ ۳ر دسمبر ۱۸۸۶ء از صاحب قائم مقام سیکرٹری گورنمنٹ ہند ہوم ڈیپارٹمنٹ بنام صاحب سیکرٹری گورنمنٹ پنجاب بجواب آپ کی چٹھی نمبر ۱۰۴۴ مورخہ ۱۸ر جون ۱۸۸۶ء آپ کو تحریر کیا جاتا ہے کہ نواب گورنر جنرل بہادر جناب سی آئی ایچی سن سے اتفاق رائے کرتے ہیں کہ آئندہ سرکاری خط و کتابت میں وہابی کا لفظ استعمال نہ کیا جائے۔

(اخبار اہلحدیث امرتسر صـ۸ ۲۶ر جون ۱۹۰۸ء)

## نواب صدیق حسن کی تصدیق

امام الوہابیہ نواب صدیق حسن بھوپالوی کی کتاب ترجمان وہابیہ کے آخر میں اس درخواست کا اور انگریزوں سے اس کی منظوری کا تذکرہ ان الفاظ میں موجود ہے۔

"فرقہ موحدین لاہور نے صاحب بہادر موصوف کی روبکاری میں استدعا پیش کی کہ موحدین جو لفظ بدنام وہابی سے پکارے جاتے اور اطلاق اس لفظ کا عامۃ موحدین پر کیا جاتا ہے۔ سو بطور سرکاری اشتہار دیا جاوے کہ آئندہ فرقہ ہائے موحدین لفظ بدنام وہابی سے نہ مخاطب کیے جاویں۔ چنانچہ لفٹیننٹ گورنر بہادر موصوف نے اس درخواست کو منظور کیا اور پھر ایک اشتہار اس مضمون کا دیا گیا کہ موحدین ہند پر شبہ بدخواہی گورنمنٹ ہند عامۃ نہ ہو اور خصوص جو لوگ کہ وہابیان ملک ہزارہ سے نفرت ایمانی رکھتے ہوں اور گورنمنٹ ہند کے خیرخواہ ہیں۔ ایسے فرقہ موحدین مخاطب بہ وہابی نہ ہوں۔" (ترجمان وہابیہ صـ۶۲)

## عبدالمجید سوہدروی کی تصدیق

غیرمقلدین حضرات کی مقتدر شخصیت مولوی عبدالمجید سوہدروی جو کہ مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کے شاگرد اور دیوبندیوں کے شیخ التفسیر احمد علی صاحب لاہوری کے داماد بھی تھے۔ نیز ایک عرصہ تک سوہدرہ تحصیل وزیرآباد ضلع گوجرانوالہ سے اخبار اہلحدیث اور مسلمان شائع کرتے رہے ہیں۔ جمعیت وہابیہ کے ذمہ دار عہدیدار بھی رہ چکے ہیں نے

بھی اپنی کتاب سیرت ثنائی میں بھی اس منظوری کا تذکرہ ان الفاظ میں کیا ہے:

"(بٹالوی نے) اشاعۃ السنۃ کے ذریعہ اہلحدیث کی بہت خدمت کی۔ لفظ وہابی آپ ہی کی کوشش سے سرکاری دفاتر اور کاغذات سے منسوخ ہوا۔ اور جماعت کو اہلحدیث کے نام سے موسوم کیا گیا۔" (سیرت ثنائی ص۳۷۲)

ناظرین حضرات! مندرجہ بالا وہابی اکابر کی اپنی ہی تحریروں سے اظہر من الشمس ہے کہ وہابیوں کو اہلحدیث انگریزوں نے بنایا ہے۔ اور وہ بھی انگریز نوازی کے صلہ میں ان کو یہ نام بخشیش کیا گیا ہے۔ مجتہد الوہابیہ نے انگریز نوازی اور ان کی خوشامد اور کاسہ لیسی میں اسی لیے حد کر دی تھی۔

## انگریز کے نیاز مند ہونے کی خود بٹالوی سے تصدیق

چنانچہ محمد ایوب قادری وہابیہ نے مولوی بٹالوی صاحب کے رسالہ اشاعۃ السنۃ کے حوالہ سے ان کی انگریز سے نیاز مندی، خوشامد اور کاسہ لیسی کا ثبوت دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"اس گروہ اہلحدیث کے خیر خواہ وفادار رعایا برٹش گورنمنٹ ہونے پر ایک بڑی اور روشن اور قوی دلیل یہ ہے کہ یہ لوگ برٹش گورنمنٹ کے زیر حمایت رہنے کو اسلامی سلطنتوں کے ماتحت رہنے سے بہتر سمجھتے ہیں۔ اور اس امر کو اپنے قومی وکیل اشاعۃ السنۃ کے ذریعے سے جس کے نمبر ۱۰ جلد نمبر ۶ میں اس امر کا بیان ہوا ہے اور وہ نمبر ہر ایک لوکل گورنمنٹ اور گورنمنٹ آف انڈیا میں پہنچ چکا ہے۔ گورنمنٹ پر بخوبی ظاہر اور مدلل کر چکے ہیں جو آج تک کسی اسلامی فرقہ رعایا گورنمنٹ نے ظاہر نہیں کیا۔ اور نہ آئندہ کسی سے اس کے ظاہر ہونے کی اُمید ہو سکتی ہے۔

اسی طرح ملکہ وکٹوریہ کے جشن جوبلی پر جو ایڈریس محمد حسین بٹالوی نے گروہ اہلحدیث کی طرف سے پیش کیا تھا۔ اس میں لکھا تھا۔



یہ مذہبی آزادی اس گروہ کو خاص کر اس سلطنت میں حاصل ہے۔ بخلاف دوسرے اسلامی فرقوں کے کہ ان کو اور اسلامی سلطنتوں میں بھی یہ آزادی حاصل ہے۔ اس خصوصیت سے یہ یقین ہو سکتا ہے کہ اس گروہ کو اس سلطنت کے قیام استحکام سے زیادہ مسرت ہے اور ان کے دل سے مبارکباد کی صدائیں زیادہ زور کے ساتھ نعرہ زن ہیں۔

اسی طرح لارڈ ڈفرن وائسرائے ہند کی سبکدوشی پر جماعت اہلحدیث نے ایک خوشامدانہ ایڈریس دیا جس پر سب سے پہلے شمس العلماء میاں نذیر حسین کے دستخط ہیں۔ اس کے بعد ابو سعید محمد حسین وکیل اہلحدیث مولوی احمد اللہ واعظ میونسپل کمشنر امرتسر مولوی قطب الدین پیشوائے اہل حدیث روپڑ مولوی حافظ عبداللہ غازی پوری مولوی محمد سعید بنارسی، مولوی نظام الدین پیشوائے اہلحدیث مدراس کے دستخط ہیں۔

# انگریزوں کی والینٹری کی درخواست

فخر الوہابیہ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری نے اپنے دادا اُستاذ مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی کا انگریزوں کے پٹھو اور وفادار ہونے کے بارے میں واضح الفاظ میں تحریر کیا ہے کہ:

"جناب مولوی محمد حسین صاحب بٹالوی نے اپنی خدمات بذریعہ اشاعۃ السنۃ اور رسالہ اقتصاد فی مسائل الجہاد کا ذکر کر کے مسلمانوں کو رغبت دلائی ہے کہ موجودہ جنگ میں گورنمنٹ کے دشمنوں سے لڑیں۔ اور لکھا ہے۔ گو میں ۸۰ برس کا بوڑھا ہوں۔ اور میں نے تلوار بندوق کبھی نہیں اُٹھائی۔ تاہم گورنمنٹ مجھ کو بطور والینٹر (خدمات کے لیے) بھرتی کرلے۔ تو میں حاضر ہوں۔" (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۳ کالم ۱/۲ ۲ اکتوبر ۱۹۱۴ء)

مندرجہ بالا درخواست میں پورا پورا انگریزوں کا پٹھو ہونے کا ثبوت دیا ہے۔ اب

تو وہابیوں کو کوئی شک وشبہ نہ رہنا چاہیئے کیونکہ درخواست دینے والے آپ کے بزرگ اور مجتہد محمد حسین بٹالوی ہیں۔ اور اس درخواست کا تذکرہ کرتے والا آپ کا سردار ثناء اللہ امرتسری ہے۔ اور جس اخبار میں یہ درج ہے۔ وہ آپ ہی کا شہرۂ آفاق اور گوہر بار اخبار اہلحدیث امرتسر ہے۔

صادق ہوں اپنے قول میں غالبؔ خدا گواہ
کہتا ہوں سچ کہ جھوٹ کی عادت نہیں مجھے

## اسماعیل کانگریسی کی گواہی

غیر مقلدین وہابیہ کے مولوی اسماعیل کانگریسی آف گوجرانوالہ نے خود بھی اقرار کیا ہے کہ:

"مولانا محمد حسین صاحب بٹالوی انگریزی حکومت سے تعاون کے حق میں تھے اور بظاہر انگریزی نظام کے ثناخواں"

(تحریک آزادیٔ فکر ص۱۰۷)

مولوی محمد حسین بٹالوی کی خدمات پر تبصرہ کرتے ہوئے مسعود عالم ندوی لکھتے ہیں کہ:

"ان بے چاروں کو یہ ہوش نہیں رہا کہ وہ اپنے کو سرکار کی زد سے بچانے کی فکر میں کیا کر رہے ہیں۔ اور اپنے ماننے والوں کو کس پستی کی طرف لے جا رہے ہیں۔ مولوی محمد حسین صاحب اور ان ہی جیسے بعض علماء اہلحدیث کی روش کا یہ نتیجہ ہوا کہ موجودہ جماعت اہلحدیث کا عام رجحان فروعی مسئلوں تک محدود ہو کر رہ گیا ہے۔

مولوی محمد حسین بٹالوی کی پوری پالیسی میں میاں نذیر حسین دہلوی (جو کہ مولوی ثناء اللہ امرتسری، ابراہیم میر سیالکوٹی وغیرہم کے استاد تھے) ممد ومعاون بلکہ سرپرست وسرخیل رہے"

(جنگ آزادی ۱۸۵۷ء ص۶۶ تا ص۶۸)

قارئین کرام! مستند حوالہ جات سے آپ نے وہابیوں کی سیاسیات کا مطالعہ کیا ہے۔ ان کے اکابر کے کارنامے مسلمانوں کے لیے کتنے شرمناک اور خطرناک



ہیں۔ اور یہ لوگ کس قدر انگریزوں کے غلام اور شیدائی تھے۔ آج اگر یہ حضرات کہیں کہ جنگ آزادی میں ہمارے اکابر نے مسلمانوں کی بہی خواہی اور بہتری کے لیے بہت کام کیے اور انگریز کی مخالفت میں پیش پیش تھے کس قدر جھوٹ اور کذب ہے۔

ناظرین! مندرجہ بالا تحریرات کی روشنی میں آپ نے وہابیہ نجدیہ کے مجتہد اور محدث بٹالوی کی انگریز نوازی کا آپ نے اندازہ لگا لیا کہ انگریز کی انتہائی وفاداری کی وجہ ہی سے جملہ مجاہدین اسلام جنہوں نے انگریز کی مخالفت کی اور اس کے خلاف جہاد کیا وہابیوں کے مجدد نے ان کو باغی قرار دے کر ان کی سزا قتل بیان کی ہے نیز ان کو سخت گنہگار قرار دیا ہے۔

بٹالوی نے خود اپنی تحریر میں اس فتویٰ کو تمام وہابیوں کا فتوے قرار دیا ہے۔ اس سے بڑھ کر وہابیوں میں اور بے غیرتی کیا ہوگی عوام کیوں نہ کہے۔

اس بُرے مذہب پہ لعنت کیجئے!

اب آپ کو وہابیوں کے سردار اور مناظر مولوی ثناء اللہ امرتسری کی سیاست سے بھی روشناس کرایا جاتا ہے۔ اس معاملہ میں وہابیوں کے روپڑی خاندان کے سرغنہ اور حافظ عبدالقادر صاحب روپڑی کے پیارے چچا جان اور معزز سسر حافظ عبداللہ صاحب روپڑی کا بیان پیش کر دینا بہت مناسب ہے۔

## ثناء اللہ امرتسری نے انگریزوں کی حمایت کا فتویٰ دیا

حافظ عبداللہ صاحب روپڑی نے اپنے اخبار تنظیم اہلحدیث روپڑ میں اپنے فرقہ کے مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری کے متعلق لکھا ہے کہ:

"مولوی ثناء اللہ امرتسری نے انگریزوں کی خوشامد میں یہ فتوے صادر کیا ہے کہ ترکوں سے لڑائی جائز ہے۔ اسی فتوے کی بناء پر پندرہ لاکھ (انگریزی) ہندوستانی فوج میں سے نو لاکھ مسلمانوں نے

عربوں اور ترکوں کے سینوں کو گولیوں سے چھلنی کیا۔"
(تنظیم اہلحدیث رپورٹ بحوالہ اخبار محمدی دہلی ص۱۲ ۱۵ اپریل ۱۹۳۹ء)

وہابیوں کی آل انڈیا

## برٹش گورنمنٹ کے خلاف سازشیں کرنا اسلام کے خلاف ہے

اہلحدیث کانفرنس منعقدہ کلکتہ میں امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری کی تقریر کی روئداد یوں لکھا ہے :

"(مولوی ثناء اللہ امرتسری کی) اثناءِ تقریر میں آنریبل مسٹر جسٹس گریوز جج ہائیکورٹ کلکتہ اور مسٹر او۔ ایف۔ جنکسن آئی۔ اسی۔ ایس سیکرٹری بورڈ آف اگزامینرس کلکتہ تشریف لائے۔ اُس وقت مولوی صاحب مضمون کے اس حصہ کو بیان فرما رہے تھے کہ :

جس کو سلطنت ملتی ہے۔ خدا ہی کے حکم سے ملتی ہے۔ اور جس سے چھینی جاتی ہے۔ اُس کے حکم سے چھینی جاتی ہے۔ چونکہ بفرمان قرآن شریف سلطنت کا ملنا خدا کے حکم سے ہے۔ اس لیے سلطنت کے برخلاف پوشیدہ سازشیں کرنے کو اسلام رد کرتا ہے۔"

(روئداد اہلحدیث کانفرنس ص۳۰)

امام الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری نے کلکتہ کے جلسہ میں

## انگریزی حکومت اور اس کے حکام کا شکریہ ادا کرنا

انگریزی حکومت کا شکریہ ادا کیا جس کو روئداد میں ان الفاظ میں درج کیا ہے :

"اس کے بعد آپ (مولوی ثناء اللہ امرتسری) نے سب سے پہلے خدا کا شکر ادا کیا اور ازاں گورنمنٹ اور گورنمنٹ کے حکام کا پھر اعیانِ جلسہ کا پھر دعائے قبولیت مانگی۔"

(روئداد اہلحدیث کانفرنس ص۲)

مولوی ثناء اللہ امرتسری کے بعد موجودہ دور کے حافظ عبدالقادر روپڑی کے



چچا جان اور سسر حافظ عبداللہ روپڑی کی بھی انگریز نوازی ملاحظہ فرمالیں۔

مولوی ثناء اللہ امرتسری

## عبداللہ روپڑی اور عبدالستار دہلوی انگریزوں کے غلام تھے

کے انگریزوں کی حمایت میں فتوے دینے کا راز فاش وہابیوں کے حافظ عبداللہ صاحب روپڑی نے کیا ہے۔ اب حافظ عبداللہ صاحب روپڑی اور مولوی عبدالستار دہلوی کے انگریزوں کے غلام ہونے کے متعلق وہابیہ کے مشہور اخبار 'محمدی' دہلی نے مولوی عبداللہ صاحب روپڑی سے ایک سوال 'کی سرخی جما کر فاش کیا ہے کہ :

'انگریزوں کی حکومت کے غلطے بلکہ غلاموں کے غلام اور وہ چلے ہیں حاکمِ شرعی بننے کو۔' (اخبارِ محمدی دہلی ص۱۱ یکم اکتوبر ۱۹۳۸ء)

وہابیوں کی آل انڈیا

## ہندوستان میں حکومتِ برطانیہ کی بدولت امن و امان ہوا

اہلحدیث کانفرنس منعقدہ کلکتہ کے چھٹے سالانہ جلسہ کی کارروائی کی روئداد میں مولوی عبدالنور صاحب (وہابی) نائب صدر استقبالیہ کمیٹی نے جو استقبالیہ پڑھا۔ اُس میں واضح الفاظ میں گورنمنٹ انگریزی کو ہندوستان میں امن و امان کا سبب ان الفاظ میں قرار دیا ہے۔

'ہندوستان میں گورنمنٹ انگریزی کی بدولت جب امن و امان ہوا۔" (روئداد اہلحدیث کانفرنس دہلی ص۲)

غیر مقلدین کے مولوی بسم اللہ خان" اپنے رسالہ "اعلان و افع بہتان" میں رقمطراز ہیں کہ :

'ہم اس سرکار (انگلشیہ) کے بڑے خیر خواہ ہیں۔ کیونکہ اپنے شعار مذہبی آزادی کے ساتھ ادا کرتے ہیں۔ اور کسی طرح ہمارے دین و مذہب میں خلل نہیں۔" (اعلان دافع بہتان ص۹)

## گورنمنٹ انگریزی وہابیوں کے لیے نعمت ہے

وہابیوں کے مولوی عبدالنور نے کانفرنس کے خطبہ استقبالیہ میں کہا کہ:

"ہم اپنی گورنمنٹ کا شکریہ ادا کرنا فرضِ منصبی جانتے ہیں۔ جس کی قانونی آزادی سے ہم کو مذہبی آزادی نصیب ہوئی۔ لیکن ہم نے اِس نعمت کی کوئی قدر نہ کی۔ جوں ہی ہم اِس قسم کی مخالفتوں سے فارغ ہوئے تو آپس کی مخالفت میں پھنس گئے۔ ایک دوسرے کی تکفیر، تفسیق، تبدیع وغیرہ ہمارا شغل ہو رہا ہے جس سے جماعتِ اہلحدیث ٹکڑے ٹکڑے ہو رہی ہے۔" (رودادِ اہلحدیث کانفرنس دہلی ص۵)

## انگریزی حکومت وہابیوں کی حکومت ہے

آل انڈیا اہلحدیث کانفرنس کی روداد میں وہابیوں نے برٹش گورنمنٹ کو اپنی گورنمنٹ ان الفاظ میں لکھا ہے کہ:

"الٰہ آباد ہماری برٹش گورنمنٹ کے صوبہ اودھ کا جلیا دار الخلافہ ہے"

(رودادِ اہلحدیث کانفرنس دہلی ص۴۹)

ناظرینِ حضرات! مندرجہ بالا تحریرات سے اظہر من الشمس ہے کہ وہابی ٹولہ انگریزوں کا پٹھو اور وفادار تھا۔ انہوں نے مسلمانوں کا کوئی خیال نہیں کیا بلکہ انگریزوں کی طرف داری کی۔ یہی وجہ ہے کہ ملک بھر میں افتراق و انتشار انہیں کی طرف سے شروع ہوتا ہے۔

## مدیر ایشیا کی گواہی

غیر مقلدین کے ندیم کوموی سے لکھتے ہیں کہ: تذکار شہید پر تبصرہ کرتے ہوئے مدیر ایشیا (جو وہابیوں، دیوبندیوں اور مودودیوں کے ممدوح ہیں) رقمطراز ہیں کہ: انگریزوں کے ہمہ گیر غلبہ کے زمانہ میں وہابیت کے نام سے اس تحریکِ اسلامی کو بدنام کرنے کے لیے جو پراپیگنڈہ کیا گیا کہ اس سے وہ طبقہ بھی متاثر ہو گیا جو اس ملک میں اہلحدیث کہلاتا تھا۔



اس کے اندر اتنی جرأت نہ رہی کہ وہ شاہ صاحب کو اپنا ہیرو بنا کر پیش کر سکے۔ بلکہ بڑے بڑے اکابر اہلحدیث بھی اس کوشش میں مصروف ہو گئے کہ وہ انگریزوں کو اپنی خیر سگالی اور وفاداری کا یقین دلائیں۔ (الاعتصام لاہور ص۶ کالم ۱، ۲۶ دسمبر ۱۹۵۷ء)

دیوبندی حضرات کی آماجگاہ اور مرکزی دارالعلوم دیوبند انگریز حکومت کا موافق اور اس کا ممد و معاون تھا۔

## مدرسہ دیوبند انگریزی حکومت کے خلاف نہیں بلکہ موافق سرکار رہا ہے

دیوبندی "مولوی احسن نانوتوی" کے سوانح نگار نے دیوبندیوں کے مرکزی مدرسہ "دیوبند" کے متعلق حکومتِ برطانیہ کے لفٹیننٹ گورنر کے ایک معتمد انگریز پامر نامی کا تاثر اِس طرح درج کیا ہے کہ:

"اِس مدرسہ (دیوبند) نے یوماً فیوماً ترقی کی۔ ۳۱ر جنوری ۱۸۷۵ء بروز یکشنبہ لیفٹیننٹ گورنر کے ایک خفیہ معتمد انگریز مسمّی پامر نے اِس مدرسہ کو دیکھا تو اس نے نہایت اچھے خیالات کا اظہار کیا اس کے معائنہ کی چند سطور درج ذیل ہیں۔

جو کام بڑے بڑے کالجوں میں ہزاروں روپیہ کے صرف سے ہوتا ہے۔ وہ یہاں کوڑیوں میں ہو رہا ہے۔ جو کام پرنسپل ہزاروں روپیہ ماہانہ تنخواہ لے کر کرتا ہے وہ یہاں ایک مولوی چالیس روپیہ ماہانہ پر کر رہا ہے۔ یہ مدرسہ خلاف سرکار نہیں بلکہ موافق سرکار ممد و معاون سرکار ہے۔" (مولانا محمد احسن نانوتوی ص۲۱۷ مطبوعہ کراچی)

ناظرین! جو مرکزی مدرسہ انگریزوں کا پٹھو ہو تو وہاں سے فارغ التحصیل ہونے والے بھی یقیناً انگریزوں کے پٹھو اور نمک خوار ہوں گے۔ یہ دیوبندیوں کے ماتھے پر ایک ایسا بدنما داغ ہے جو قیامت تک نہیں اُتر سکتا۔

# علماءِ اہلسنت وجماعت کا مطالبہ

مسلکِ اہلسنت وجماعت (بریلوی) کے علماء اکثر وبیشتر مرتبہ حکامِ بالا کو اس حقیقت سے باخبر کرتے رہتے ہیں کہ ہندوستان سے دیوبندی مولویوں کا آنا خطرہ سے خالی نہیں ہے۔ مختلف بہانوں سے پاکستان آتے ہیں۔ دراصل ان کا آنا پاکستان میں تخریبی کارروائی کرانا مقصود ہے۔ دیوبندیوں نے پاکستان بننے کی سر توڑ مخالفت کی تھی۔ اور پاکستان کے قیام کا نعرہ بلند کرنے والی واحد نمائندہ جماعت مسلم لیگ کی بہانگِ دہل نہ صرف مخالفت ہی کی بلکہ اس پر طرح طرح کے فتوے لگائے۔ نظریہ پاکستان کا استہزاء اڑایا اور طنزیں کیں۔ بلکہ جب پاکستان بن بھی گیا تب بھی اس کو بازاری عورت، پلیدستان، خاکستان، سانپ اور گناہ جیسے نازیبا الفاظ سے یاد کرتے رہے اور کرتے ہیں۔ ایسے حضرات ملک وملت کے کیسے خیر خواہ ہو سکتے ہیں۔ حکومت کو ان پر کڑی نظر رکھنی چاہیئے اور دوسرے ممالک سے ان کی آمدورفت بند کرنی چاہیئے۔

## دیوبندی وہابی مولویوں کا پاکستان کے خلاف پراپیگنڈا کرنا

روزنامہ کوہستان لاہور نے اپنی ۲ نومبر ۱۹۵۶ء کی اشاعت میں لکھا ہے کہ:

"بھارت سے ہر سال حاجیوں کے قافلہ کے ساتھ احراری مولوی یا کانگریسی مولوی کو بھیجا جاتا ہے۔ جو پاکستان کے خلاف اور بھارت کے حق میں پراپیگنڈا کرتا ہے۔" (کوہستان ۲ نومبر ۱۹۵۶ء)

## احرار علامہ اقبالؒ کے نظریہ کے مخالف تھے

مصورِ پاکستان علامہ اقبال مرحوم انگریز کے خلاف آواز اٹھاتے رہے اور یہ



دیوبندی مولوی انگریز سے وظیفہ حاصل کرتے رہے۔ اس لیے خود دیوبندیوں احراریوں نے یہ حقیقت رپورٹ تحقیقاتی عدالت میں تسلیم کی ہے کہ:

"احرار اور علامہ اقبال کے نظریوں کے درمیان کھلا ہوا تصادم موجود تھا۔" (رپورٹ تحقیقاتی عدالت ص ۲۷۸)

## علامہ اقبالؒ علیہ الرحمۃ کے حسین احمد مدنی کے متعلق اشعار

علامہ اقبال نے جب دیوبندی مولویوں کے سردار مولوی حسین احمد مدنی کے نظریات کو سرکارِ دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی عظمت ورفعت کے خلاف پایا تو لکھا:

عجم ہنوز نداند رموزِ دیں ورنہ — ز دیوبند حسین احمد ایں چہ بوالعجبی است
سرود برسرِ منبر کہ ملت از وطن است — چہ بے خبر ز مقامِ محمدِ عربی است
بمصطفیٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست — اگر باو نرسیدی تمام بولہبی است

اسی لیے دیوبندی مولوی عامر عثمانی نے دیوبند سے ہی شائع ہونے والے اپنے ماہنامہ "تجلی" میں دیوبند مدرسہ کے متعلق ایک نظم شائع کی ہے جس کا عنوان ہے:

## دیوبند سے

کیا گردشِ دوراں کا فسوں دیکھ رہا ہوں — دیوبند تیرا حالِ زبوں دیکھ رہا ہوں
سمٹا ہوا ساحل ہے کہ ٹھیری ہوئی موجیں — کیوں تیرے سمندر میں سکوں دیکھ رہا ہوں
اُٹھے تری آغوش سے کتنے ہی مجاہد — اغیار کا اب صیدِ زبوں دیکھ رہا ہوں
اللہ رے یہ مسندِ افتاء کی اہانت — اپنوں کا بھی ہوتا ہوا خوں دیکھ رہا ہوں

آوارگیٔ فکر و نظر اہلِ حرم کی! — ناپختہ مگر جوشِ جنوں دیکھ رہا ہوں
جو داعیٔ اسلام تھے وہ دیش بھگت ہیں — نیرنگیٔ دوراں کا فسوں دیکھ رہا ہوں
اسلاف کے دل بھی ترے فتووں سے ہیں مجروح — تکفیر کا یہ شوق فزوں دیکھ رہا ہوں
غیروں سے ہے اُلفت تجھے اپنوں سے ہے اُلجھاؤ — بدلا ہوا اندازِ جنوں دیکھ رہا ہوں
یہ منصبِ افتا ارے فتووں کی یہ اندھیر — فنکاریٔ شیطان کا فسوں دیکھ رہا ہوں
پنہاں اسی تخریب میں تعمیر کے انوار — چھٹ جائیں گے بادل یہ شگوں دیکھ رہا ہوں
حق گوئی و بیباکیٔ اسلاف کی سوگند — تجھ کو پئے اغراض نگوں دیکھ رہا ہوں
کس برق نگاہی کا یہ اعجاز ہے افسر — اب شعلہ فشاں سوزِ دروں دیکھ رہا ہوں

(ماہنامہ تجلی دیوبند ص۵۲ مئی ۱۹۵۸ء)

دیوبندیوں کے مولوی اشرف علی تھانوی کو بھی انگریزوں سے ماہانہ مدد ملتی تھی۔ چنانچہ دیوبندیوں کے مولوی شبیر احمد عثمانی نے خود اس کا ذکر ان الفاظ میں کیا ہے:

## اشرف علی تھانوی کو انگریز کی طرف سے چھ سو روپیہ ماہانہ وظیفہ

”حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی ۔۔۔۔ ہمارے آپ کے مسلم بزرگ و پیشوا تھے۔ ان کے متعلق بعض لوگوں کو یہ کہتے ہوئے سُنا گیا کہ ان کو چھ سو روپیہ ماہوار حکومت کی جانب سے دیئے جاتے تھے۔“ (مکالمۃ الصدرین ص۹)

غیر مقلد دیوبندی وہابیوں کی تبلیغی جماعت کے بانی کو بھی انگریزوں سے روپیہ ملتا تھا۔ اس کا ذکر بھی دیوبندیوں کے مولوی حفظ الرحمان صاحب نے کیا ہے۔



## تبلیغی جماعت کے بانی کو انگریزوں سے روپیہ ملتا تھا!

”مولانا حفظ الرحمٰن صاحب نے کہا کہ مولانا الیاس صاحب ۔۔۔۔ کی تبلیغی تحریک کو بھی ابتداءً حکومت (برطانیہ) کی جانب سے بذریعہ حاجی رشید احمد صاحب کچھ روپیہ ملتا تھا۔ پھر بند ہو گیا۔“ (مکالمۃ الصدرین ص۸)

## جمعیت علماءِ اسلام انگریزوں کی مالی امداد اور ایماء پر بنائی گئی تھی

دیوبندیوں کے مولوی حفظ الرحمٰن کی تقریر کا خلاصہ دیوبندی حضرات کے دارالاشاعت دیوبند ضلع سہارنپور کے شائع کردہ رسالہ مکالمۃ الصدرین میں ان الفاظ میں درج ہے:

”مولانا حفظ الرحمٰن صاحب کی تقریر کا خلاصہ یہ تھا کہ کلکتہ میں جمعیۃ العلماءِ اسلام[1] حکومت کی مالی امداد اور اس کے ایماء سے قائم ہوئی ہے۔“ (مکالمۃ الصدرین ص۷)

دیوبندی وہابی مولویوں نے جو انگریزی حکومت سے بغاوت کرنا خلافِ قانون قرار دیا۔ یہ اسی امداد کا ہی کرشمہ تھا۔ چنانچہ دیوبندیوں کے مولوی احسن نانوتوی کے متعلق رقمطراز ہیں کہ:

---

[1] آج کل جمعیت علماءِ اسلام کے صدر مفتی محمود صاحب ہیں۔ خود ہی ان حضرات کی غیرت و حمیت کا اندازہ لگالیں۔

# انگریزوں کی حکومت سے بغاوت کرنا خلافِ قانون ہے

"۲۲ رمئی کو نمازِ جمعہ کے بعد مولانا محمد احسن صاحب نے بریلی کی مسجد نو محلہ میں مسلمانوں کے سامنے ایک تقریر کی اور اس میں بتایا کہ حکومت سے بغاوت کرنا خلافِ قانون ہے۔" (مولانا محمد احسن نانوتوی ص۵)

انگریزوں کی حمایت میں اس تقریر کا جو اثر لوگوں پر ہوا اُس کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"اس تقریر نے بریلی میں ایک آگ لگادی۔ اور تمام مسلمان مولانا محمد احسن صاحب نانوتوی کے خلاف ہو گئے۔ اگر کوتوال شہر شیخ بدرالدین کی فہمائش پر مولانا بریلی نہ چھوڑتے تو ان کی جان کو بھی خطرہ پیدا ہو گیا تھا۔" (مولانا محمد احسن نانوتوی ص۵)

## حالی سے انگریزوں کی تعریف

الطاف حسین حالی نے بھی انگریزوں کی تعریف میں اشعار لکھے ہیں چنانچہ "کلیاتِ نظمِ حالی" میں حالی نے "مژدہ قدوم حضور شاہزادہ ویلز در ہندوستان" کی سرخی دے کر لکھا ہے کہ:

مژدہ ہو اہلِ مشرق دن پھرے تمہارے
مشرق سے سوئے مشرق آیا ہے مہرِ تاباں

گلہ کی اپنے لینے آیا خبر کہاں سے
ہے ایسے گلہ بان پر گلہ کی جان قربان

ہندوستان بھی تجھ سے کچھ آج کل نہیں کم
اے معدنِ بزرگی اے خاکِ انگلستان

تیرے نصیب کا تو کیا پوچھنا ہے لیکن
ہندی بھی ان دنوں ہیں قسمت پہ اپنی نازاں

مہمان ہے آج ان کا اُس شاہ کا ولی عہد
روئے زمین کے سلطان جھکتے ہوئے ہیں مہمان

(کلیاتِ نظمِ حالی ص۲۴)

---



# اکابر وہابیہ پاکستان کے مخالف تھے

جن حضرات کی رگ رگ میں انگریز کی وفاداری اور نیاز مندی سمائی ہو۔ اور جو کبیر السن ہونے کے باوجود انگریزوں کی خدمت اور ان کے مشن کو کامیاب اور کامران کرنے کے لیے والینٹری طور پر اپنے آپ کو پیش کرنے کا جذبہ رکھیں۔ وہ حضرات پاکستان کے کیسے خیر خواہ اور محب ہوں گے۔ تاریخ کا مطالعہ کرنے سے روزِ روشن کی طرح عیاں ہو جاتا ہے کہ اکابر وہابیہ پاکستان کے مخالف تھے۔ اور کانگریس میں بڑھ چڑھ کر حصہ لیتے تھے۔ علماء اہلسنت اور مشائخ اہلسنت و جماعت کی کوششوں سے جب پاکستان معرض وجود میں آگیا اور وہابی مولویوں کا خواب شرمندۂ تعبیر نہ ہوا تو پھر انہوں نے عوام میں اپنا منہ دکھانے کے لیے اپنے آپ کو پاکستان کا ہی خواہ اور خیر خواہ ظاہر کرنے کی کوشش کی! اور وہابیوں نے اُن حضرات کو اپنی جمعیت کا امیر اور ناظم اعلیٰ مقرر کر دیا جیسا کہ مولوی داؤد غزنوی اور مولوی اسماعیل سلفی یہ دونوں حضرات کانگریسی تھے۔ اول الذکر مرکزی جمعیت کے امیر اور آخر الذکر جمعیت کے ناظم اعلیٰ رہ چکے ہیں۔

## پاکستان کی مخالفت میں وہابی علماء اور عوام کا کردار

فخر الوہابیہ مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی نے ۲۷ مئی ۱۹۴۹ء کو لاہور میں جمعیت وہابیہ مغربی پاکستان کے اجلاس میں خطبۂ صدارت دیتے ہوئے واضح طور پر اس حقیقت کی قلعی ان الفاظ میں کھولی ہے:

(۱) بہت سے اہلحدیث علماء اور عوام و امراء کانگریس کا ساتھ دیتے تھے اور تقسیم نہیں چاہتے تھے۔

(۲) بعض اہلحدیث علماء اور بہت سے عوام احراری تھے۔ وہ کانگریس

کے ساتھی تھے یا نہ لیکن بہرحال مسلم لیگ کے موافق نہ تھے۔

(۳) اسی طرح بہت سے اہلحدیث خاکسار تھے۔ یہ بھی کانگریس کے موافق ہوں یا نہ ہوں لیکن مسلم لیگ کے موافق نہ تھے۔

(۴) بہت سے متوسط درجے کے اہلحدیث عوام اور بعض علماء اور انگریزی دان وکلاء مودودی تھے۔ جو اپنا نام اسلامی جماعت رکھتے ہیں۔ یہ لوگ اگرچہ کانگریس کے خلاف آواز اٹھاتے تھے لیکن انہوں نے عملی طور پر مسلمانوں کی عام جماعت مسلم لیگ کو بھی ووٹ نہ دیا۔

(احتفال الجمہور ص۱۲)

## امام الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری

مولوی ثناء اللہ امرتسری سے کانگریس اور مسلم لیگ میں سے کس میں شرکت کی جانے کا سوال ہوا تو مولوی صاحب نے اس کے جواب میں واضح الفاظ میں مسلم لیگ کی حمایت نہ کی تھی۔ وہ سوال وجواب دونوں درج ہیں۔

س: آج کل ہندوستان میں دو پارٹیاں (جماعتیں) کانگریس ومسلم لیگ کا ہر چہار طرف شور وغوغا ہے۔ اور دونوں پارٹیوں میں ہمارے چوٹی کے علمائے کرام ورہنمائے ملت (ہندوستان کے پالٹیکس میں جو بڑے ماہر سمجھے جاتے ہیں) شامل ہیں۔ اور کام کر رہے ہیں۔ دونوں جماعتیں اپنی اپنی جماعت میں شامل کرنے کو مسلمانوں کو دعوت دے رہے ہیں۔ جواب طلب یہ کہ موجودہ انقلاب کے دور میں اپنے مذہب اسلام کو ملحوظ رکھتے ہوئے مسلمانوں کو عموماً اور جماعت اہلحدیث کو خصوصاً کس کے ساتھ ہونا چاہیے۔ آیا کانگریس میں یا مسلم لیگ میں۔

ج: عام ملکی حالات میں جس قدر مذہب اجازت دے اس جماعت



کے ساتھ ہو جاؤ۔ جو مفاد عامہ کے لحاظ سے اچھا کام کرے۔"

(اخبار اہلحدیث امرتسر ص۲ ۲۴ دسمبر ۱۹۳۷ء)

اخبار اہلحدیث امرتسر میں اہلحدیث کانفرنس کی مجلس عاملہ کی کارروائی شائع ہوئی ہے جس میں واضح الفاظ میں لکھا ہے کہ:

"کانگریس کے گرم ممبر اپنا مافی الضمیر کھلے لفظوں میں ظاہر کر دیتے ہیں کہ ہم پورن سوراجیہ (مکمل آزادی اندرونی اور بیرونی) حاصل کریں گے۔ گول میز کانفرنس لندن میں ایسی تقریریں بکثرت ہوتی رہیں۔ ہماری غرض اس نوٹ لکھنے سے یہ ہے کہ کانگریس نے اپنا مافی الضمیر بتانے میں کوئی بخل یا فریب سے کام نہیں لیا۔ اور نہ اس دعوے میں اس نے تبدیلی کی کہ میں کل ہندوستانیوں کی قائم مقام ہوں۔

آج کل جبکہ کانگریس اپنے عروج کو پہنچ چکی ہے۔ اور اپنے مقصد میں قریباً کامیاب ہو چکی ہے۔ اب اس کی مخالفت کرنا ہمارے (وہابیوں) کے خیال میں چنداں مفید نہیں ہے۔"

(اہلحدیث امرتسر ص۱۵ ۸ اکتوبر ۱۹۳۷ء)

ناظرین! مولوی ثناء اللہ امرتسری کے بعد وہابیہ کے مولوی عبدالقادر قصوری کا بھی کردار پڑھ لیں۔

# مولوی عبدالقادر قصوری[1]

وہابیہ نجدیہ کے مولوی عبدالقادر قصوری بھی کانگریسی تھے۔ جس کا تذکرہ وہابیہ کے مولوی احسان الٰہی ظہیر کے اپنے ماہنامہ "ترجمان الحدیث" میں "مولانا عبدالقادر قصوری" کے ہیڈنگ سے ابوسلمان شاہجہان پوری کے شائع کردہ مضمون میں اس طرح ہے :-

"مولوی عبدالقادر قصوری) پنجاب خلافت کمیٹی کے صدر تھے۔ پنجاب پراونشل کانگریس کمیٹی کے بھی وہ مدت تک صدر رہے تھے۔ اور جب تک وہ اپنی صحت کی بنا پر کنارہ کش نہیں ہوتے۔ آل انڈیا کانگریس کی ورکنگ کمیٹی کے ممبر بھی رہے۔

(ترجمان الحدیث ص۵۵ مئی جون ۱۹۷۳ء)

وہابیوں کے ممدوح مولوی غلام رسول مہر نے بھی مولوی عبدالقادر قصوری کے متعلق لکھا ہے کہ :

"مولوی عبدالقادر قصوری ..... نے سالہا سال تک کانگریس کی خدمت کی۔ اور پنجاب پراونشل کانگریس کمیٹی کے صدر بھی رہے۔ بلاخوف و تردید کہا جا سکتا ہے کہ پنجاب میں کانگریس کو ان سے زیادہ مخلص، صاحب ایثار اور بے غرض رہنما آج تک نہیں ملا۔"

(ترجمان الحدیث ص۵۵ مئی جون ۱۹۷۳ء)

---

[1] مولوی عبدالقادر قصوری وہابیہ نجدیہ کی موجودہ جمعیت کے امیر مولوی معین الدین لکھوی کے والد ہیں۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)



غلام رسول مہر مزید لکھتے ہیں کہ :-

"انہوں نے اسلام اور مسلمانوں کی بہت سی خدمات[1] انجام دیں۔ اگرچہ نہرو رپورٹ کے وقت ان کا مسلک ہمارے نزدیک صحیح نہیں رہا تھا۔" (ترجمان الحدیث ص۵۵ مئی جون ۱۹۷۳ء)

ابوسلمان شاہجہان پوری نے اپنے مضمون میں مولوی عبدالقادر قصوری کی سیاسی معاملات یعنی کانگریس کی حمایت اور معاونت کو وہابیہ کے اکابر کا ہی انداز فکر قرار دیا ہے۔ چنانچہ لکھا ہے۔

"ملک کے سیاسی معاملات میں ان کا انداز فکر وہی تھا جو جماعت اہلحدیث کے دوسرے اکابر کا تھا۔" (ترجمان الحدیث ص۵۵ مئی جون ۱۹۷۳ء)

غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیوں کے ممدوح شورش کاشمیری نے بھی مولوی عبدالقادر قصوری کے متعلق کہا ہے۔

"انجمن پنجاب میں مولانا آزاد[2] کا نائب سمجھا جاتا تھا۔"

(ترجمان الحدیث ص۶۱ مئی، جون ۱۹۷۳ء)

دیوبندیوں کے مولوی سلیمان ندوی نے بھی مولوی عبدالقادر قصوری کے متعلق واضح الفاظ میں لکھا ہے کہ :-

"خلافت حجاز اور کانگریس میں بیش از بیش حصہ لیا۔"

(ترجمان الحدیث ص۶۲ مئی، جون ۱۹۷۳ء)

---

[1] غلام رسول مہر تو کانگریس کی حمایت کرنے والے مولوی کے متعلق لکھتے ہیں کہ انہوں نے اسلام اور مسلمانوں کی بہت سی خدمات سرانجام دیں مگر وہابیہ کے مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی لکھتے ہیں کہ کانگریسی علماء دس کروڑ مسلمانوں کی تباہی کا بوجھ اٹھا رہے ہیں (پیغام ہدایت ص۱)

[2] یہ ہر ایک ذی علم پر واضح ہے کہ مولوی ابوالکلام آزاد کٹر کانگریسی تھے۔ لہٰذا پنجاب میں ان کے نائب قصوری بھی کٹر کانگریسی تھے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

## مولوی داؤد غزنوی کانگریسی

وہابیہ نجدیہ کے مشہور خاندان غزنوی کے ایک فرد تھے۔ جو کہ مولوی عبدالجبار غزنوی کے بیٹے تھے۔ غزنوی صاحب اپنے دادا عبداللہ غزنوی کی طرح تحریکِ پاکستان کے مخالف انگریزوں کے حامی تھے۔ احرار اور کانگریس کے ہمنوا تھے۔ اور انہی لیڈروں میں ان کا شمار ہے۔ ان جماعتوں کا تحریکِ پاکستان کے سلسلہ میں جو کردار رہا ہے۔ وہ اظہر من الشمس ہے۔ تب بھی ایک مورخ کی تحریر سے اس کو آپ کے سامنے پیش کیا جاتا ہے۔ مورخ عاشق حسین بٹالوی لکھتے ہیں کہ:

## غزنوی تحریکِ پاکستان کے مخالف تھے

جو قوم داؤد غزنوی کو بھی تحریکِ پاکستان کا مجاہد کہتی ہے۔ اسے تاریخ لکھنے یا لکھوانے کا کوئی حق نہیں۔ ممکن ہے کہ آپ کہیں کہ مرے ہوؤں کا ذکر اچھے انداز میں کرنا چاہیئے تو جناب تاریخ تو مرے ہوؤں کے اعمال و کردار ہی کے ذکر سے بھری ہوئی ہے۔ اگر ہم نے مرے ہوؤں کے ذکر سے زبان بند کر لی۔ تو تاریخ نویسی کیسے ہو گی۔ کاش آج حمید نظامی ہوتے تو آپ کو بتاتے کہ داؤد غزنوی کا رول کیا تھا ؏

کسی بتکدے میں کروں بیاں تو کہے صنم بھی ہری ہری

دیانت و امانت اور کریکٹر کے اعتبار سے داؤد غزنوی تو خضر حیات ٹوانہ کے جوتے سیدھے کرنے کے اہل نہ تھے۔ (روزنامہ نوائے وقت مورخہ ۳۰ دسمبر ۱۹۶۳ء)

## داؤد غزنوی ہندو قوم سے مایوس نہیں

وہابی مولوی عنایت اللہ اثری وزیر آبادی حال مقیم گجرات اپنی جماعت کی مقتدر شخصیت داؤد غزنوی کی ہندو نوازی کے بارے میں رقمطراز ہیں کہ:

"مولوی داؤد صاحب اپنی قوم (وہابیہ) سے سخت مایوس ہیں لیکن ہندو قوم کانگریس سے مایوس نہیں۔ صبح و شام ان کے کام کرتے رہتے ہیں۔ اور ان کے دفتروں میں بیٹھے رہتے ہیں۔ اور اپنی جماعت



کا کوئی کام نہیں اور درس تک بھی نہیں۔ حالانکہ بورڈ لگا رکھا ہے کہ یہاں روزانہ درس ہوتا ہے۔ جو کہ خلافِ واقعہ ہے۔" (الجسر البلیغ صفحہ ۱۲۵ ج ۱)

## مولوی اسماعیل کانگریسی!

ناظرین! وہابیہ کی مرکزی جمعیت کے امیر کے بعد ان کی مرکزی جمعیت کے ناظمِ اعلےٰ جو کہ بعد میں مرکزی جمعیت کے امیر بھی تھے جن کا نام اسماعیل سلفی تھا۔ ان کا ذلت آمیز کارنامہ ہندوؤں اور سکھوں کو خوش کرنے کے لیے جو سر انجام دیا۔ قیامت تک کے وہابی اپنے چہرے سے اس بدنما داغ کو مٹا نہیں سکیں گے۔ ملاحظہ فرمائیں!

## اسماعیل کانگریسی آف گوجرانوالہ کا مردہ سبھاش چندر کی صدارت میں تقریر کرنا

غیر مقلدین وہابیہ کی انجمن مفاد المسلمین سیالکوٹ کے صدر نے اپنے شائع شدہ پمفلٹ "حافظ محمد شریف صاحب کی قلابازیاں" میں مولوی اسماعیل صاحب گوجرانوالہ کو کٹر کانگریسی لکھ کر ان کے ایک شرمناک کارنامے کا تذکرہ کرتے ہوئے ان کا تعارف ان الفاظ میں کرایا ہے:

"مولوی محمد اسماعیل صاحب وہ کانگریسی ہیں جو مردہ سبھاش چندر بوس کے فوٹو کی صدارت میں تقریر کر چکے ہیں۔ ایسے موحد ہیں جو بُت کی صدارت میں تقریر کریں۔" (حافظ محمد شریف صاحب کی قلابازیاں صفحہ ۹)

## کانگریس اور انگریزوں کی حکومت

کانگریس دراصل انگریزوں کی حکومت کو مضبوط کرنے کا ایک پلیٹ فارم تھا۔ (ح)

کانگریس کے نمائندے انگریزی حکومت کے پُرزے تھے۔ یہ کسی اہلسنت وجماعت کے ذی علم بزرگ کا فیصلہ نہیں بلکہ وہابی معمر اور مقتدر شخصیت کا فیصلہ ہے۔ اور وہ شخصیت شہر سیالکوٹ کے مولوی ابراہیم صاحب میر ہیں۔ چنانچہ میر صاحب لکھتے ہیں :

"جو جماعت (کانگریس) اس وقت یہ دعوے کرے کہ ہم انگریزوں کو ہندوستان سے نکالنا چاہتے ہیں۔ لیکن اس کے ساتھ اس کی شب وروز کی تگ و دو اسمبلیوں کے مقابلہ میں اپنے آدمی بھرتی کرنے میں صرف کرتی ہو۔ جہاں پر انگریزی قانون کو جاری کیا جائے گا۔ وہ جماعت پبلک کو دھوکہ دیتی ہے۔ اور لوگوں کی عقل کی آنکھ میں خاک ڈالنا چاہتی ہے۔ معمولی سوچ کا مقام ہے کہ یہ لوگ حکومتِ انگریزی کی مشین کے پُرزے بنیں گے یا اُس مشین کے توڑنے والے ہیمر (ہتھوڑے) ؟

جب یہ امر واضح ہوگیا کہ یہ لوگ حکومتِ انگریزی کی مشین کے پُرزے بنیں گے تو اب اُن کا یہ دعویٰ کہ ہم انگریزوں کو ہندوستان سے نکالنا چاہتے ہیں صریحاً دھوکا ہے۔ جس سے وہ عوام میں جوش پھیلا کر اپنے شکم پرور مطالب پورے کرنا چاہتے ہیں۔" (پیغام ہدایت ص۲۹)

مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی اپنے فرقہ کے کانگریسی مولوی ابوالقاسم بنارسی کی ایک عبارت پر تبصرہ کرتے ہوئے کانگریس کا اصل مقصد بیان کرتے ہیں کہ :

"اس عبارت سے صاف طور پر معلوم ہوگیا کہ ملک کو انگریزوں کی غلامی سے آزاد کرنا مقصود نہیں ہے بلکہ اپنی قوم کے بہترین دماغوں کو انگریزی سیاست کے ماتحت غلامی کی زنجیروں میں جکڑنا ہے۔"

(پیغام ہدایت ص۷۷-۷۸)



# مولوی ابوالقاسم بنارسی کانگریسی

یہ بھی وہابیہ نجدیہ کی ممتاز شخصیتوں میں سے ہیں۔ امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ صاحب امرتسری ان کے بہت مداح ہیں۔ یہ بھی کانگریس کی ترویج وتشہیر اور اس کے مقاصد کو پایۂ تکمیل تک پہنچانے کے لیے پیش پیش تھے۔ ہندوؤں سکھوں اور کانگریسی اخباروں نے ان کے بیانات کو بہت عمدہ انداز میں شائع کیا۔ بنارسی صاحب نے پاکستان کے بنانے کی جس شدومد سے مخالفت کی ہے وہ بنارسی کے ہمعصر اور ہم مسلک مولوی ابراہیم میر صاحب سیالکوٹی کے بیان سے پیش کردینا وہابیوں کے منہ پر ایک زبردست طمانچہ ہے جو کہ یہ ہے :

### پاکستان کا نعرہ ڈھونگ ہے

مولوی ابوالقاسم صاحب نے کہا کہ پاکستان کا نعرہ محض ایک ڈھونگ ہے۔ نیز یہ کہا کہ یہ وہ لفظ ہے جواب تک شرمندۂ معنے نہیں ہوا۔ پھر یہ کہا کہ پاکستان پیش کرنے والوں نے اب تک پاکستان کی صحیح تعریف نہیں کی۔ پھر یہ کہا کہ ہندوستان میں پاکستان کا تحقق ممکن نہیں۔" (پیغام ہدایت ص۸)

مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی لکھتے ہیں :

"مولوی ابوالقاسم صاحب کی یہ عبارت ہندوؤں، سکھوں اور کانگریسی اخباروں کی صدائے بازگشت ہے۔ جو کچھ وہ لکھتے ہیں۔ انہوں نے بھی کہہ دیا۔" (پیغام ہدایت ص۹)

### بنارسی گاندھی اور نہرو کی آواز کے لاؤڈ سپیکر ہیں

مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی اپنے فرقہ کے مولوی ابوالقاسم بنارسی کو گاندھی اور نہرو کی آواز کا لاؤڈ سپیکر قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ :

"یہ آواز گاندھی جی اور پنڈت نہرو صاحب کی ہے۔ مولوی ابوالقاسم صاحب ان کی آواز کے لاوڈ سپیکر ہیں۔ اپنی طرف سے نہیں کہتے۔ مسٹر گاندھی جی پکارتے ہیں کہ پاکستان کی تعریف معلوم نہیں۔ پنڈت نہرو صاحب بھی واویلا مچاتے ہیں۔ کہ تعریف معلوم نہیں۔ آریہ اور کانگریسی اخبار لاہور وغیرہ مقامات کے بھی یہی شور اُٹھاتے ہیں کہ ابھی تک اس کی تعریف پیش نہیں ہو سکی۔ سکھ الگ چلا رہے ہیں کہ ہم پاکستان نہیں بننے دیں گے۔" (پیغام ہدایت ص۲۴)

مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی نے بنارسی صاحب کے متعلق بھی واضح الفاظ میں لکھا ہے کہ:

"مولوی ابوالقاسم صاحب گئو رکھشا والے پرانے کانگریسی ہیں۔"

(پیغام ہدایت ص۲۳)

کانگریس میں وہابی مولویوں کا بڑھ چڑھ کر حصہ لینا وہابیہ کی تحریروں سے واضح ہے اب ان کانگریسی مولویوں پر وہابیوں کی شہرہ آفاق شخصیت مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کا فتوے ملاحظہ فرمائیں۔

## مولوی ابراہیم میر کا فتوے

مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی نے اپنے رسالہ "پیغام ہدایت" میں نمایاں حروف میں یہ فتویٰ صادر فرمایا ہے کہ:

"کانگریسی علماء دس کروڑ مسلمانوں کی تباہی کا بوجھ اُٹھا رہے ہیں۔"

(پیغام ہدایت ص۱۰)

## وہابیوں کو مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کی نصیحت

فخر الوہابیہ مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی اپنے فرقہ کے لوگوں کو اپنے



مولویوں کے دھوکہ سے باخبر رہنے کی تلقین کرتے ہوئے اپنے کانگریسی مولویوں سے بھی آگاہ کرتے ہیں کہ:

"اہلحدیث جماعت اپنے ناقص العلم۔ غیر محتاط۔ نام نہاد علماء کی تحریروں اور تقریروں سے دھوکہ نہ کھائے۔ کیونکہ ان میں بعض تو پرانے خارجی اور بے علم محض ہیں۔ اور بعض کانگریسی ہیں۔" (احیاء المیت ص[illegible])

## پیر مہر علی شاہ علیہ الرحمۃ کا فتوے

عارفِ کامل اعلحضرت پیر سید مہر علی شاہ صاحب علیہ الرحمۃ آف گولڑہ شریف سے کسی نے کانگریس میں شامل ہونے کے متعلق فتوے پوچھا۔ اُس کا جواب جو آپ نے تحریر فرمایا وہ فتاویٰ مہریہ میں درج ہے۔ ناظرین کے لیے وہ سوال اور جواب دونوں درج ذیل ہیں۔

سوال: کیا مسلمان کو کانگریس میں شامل ہونا چاہیئے یا نہ؟

جواب: مکرمی شاہ صاحب۔ وفق اللہ تعالیٰ الجانبین لما یحب و یرضیٰ تسلیم۔ استدعا دُعا۔ میری رائے میں یہ شمولیت اسلام کے برخلاف اور ناجائز ہے۔ العبد دُعا گوئی و دعاجوئی از گولڑہ بقلم خود۔

ناظرین کرام: کانگریس کی بنیاد مسلمانوں کی بہتری اور خیر خواہی پر نہ تھی۔ بلکہ اُس کا مقصد انگریز کو مضبوط کرنا تھا۔ جیسا کہ چوہدری حبیب احمد صاحب نے اپنی کتاب "تحریکِ پاکستان اور نیشنلسٹ علماء" میں مسٹر ستیہ پال کی کتاب کے حوالہ سے شرح و بسط کے ساتھ لکھا ہے۔ اُس کے چند اقتباسات پیشِ خدمت ہیں:

## کانگریس کے قیام کا مقصد کیا تھا

مسٹر ستیہ پال جو کہ کانگریس کے ساٹھ سال کے مؤلف کے الفاظ سُنیئے:-

"مسٹر ہیوم نے کانگریس کی بنیاد رکھی۔ ہندوستان کی بہتری کے لیے نہیں بلکہ برٹش راج کی بنیادوں کو مضبوط کرنے کے لیے مسٹر ہیوم کا کوئی کتنا

ہی شکریہ کیوں نہ ادا کرے۔ کہ انہوں نے ایک ایسی تنظیم کی بنا ڈالی۔ جو اپنی کوششوں سے شاہ بلوط کے درخت کی طرح پروان چڑھی۔ ہم چاہتے ہیں کہ ہر ہندوستانی اس بات کو ملحوظ رکھے۔ کہ اس کی پشت پر بیرونی حکومت کے جوئے سے آزاد کرانے کا مقصد نہ تھا۔ بلکہ یہ کہ برٹش حکومت کی جڑیں ہندوستان میں اور مضبوط و مستحکم ہوں۔ تاج برطانیہ سے وفاداری کانگریس کا مذہبی فریضہ تھا۔ تعلیم یافتہ برٹش طرزِ حکومت کا دلدادہ تھا۔'

(کانگریس کے ساٹھ سال ص۱۱۱)

## کانگریس کا دُوسرا اجلاس

۱۸۸۶ء میں کلکتہ میں دادا بھائی نوروجی کی صدارت میں منعقد ہوا۔ جس میں انہوں نے اپنے خطبۂ صدارت میں فرمایا کیا یہ ممکن ہے کہ اس قسم کا اجتماع جس کا ہر فرد برٹش حکومت کی نعمتوں سے واقف ہے۔ کسی ایسے مقصد کے لیے منعقد ہو سکتا ہے۔ جو حکومت کے خلاف ہو؟ اس حکومت کے جس نے ہم کو یہ سب کچھ عطا کیا ہے۔ ہم کو صاف طور سے اعلان کر دینا چاہیئے۔ کہ ہم سر سے پیر تک وفادار ہیں۔'

(کانگریس کے ساٹھ سال مؤلفہ ستیہ پال ص۱۲۔ بحوالہ تحریک پاکستان اور نیشنلسٹ علماء مصنفہ چودھری حبیب احمد ص۲۵۹، ۲۶۰)

## کانگریس کے انگریز صدر

کانگریس کا بانی ہی انگریز نہ تھا۔ بلکہ اس کے متعدد اجلاسوں کی صدارت انگریز کرتے تھے۔ ۱۸۸۸ء میں الٰہ آباد کے اجلاس کی صدارت مسٹر جارج ویول نے کی۔ سر ولیم ویڈ برن انڈین سول سروس کے آدمی تھے۔ ۱۸۸۷ء میں انہوں نے پنشن لی۔ اور ۱۸۸۹ء میں انہوں نے بمبئی کے اجلاس کی صدارت کی جس میں برٹش پارلیمنٹ کے ممبر اور انگلستان کے مشہور خطیب چارلس بریڈ نے شرکت کی پھر ۱۸۹۴ء میں پارلیمنٹ کے ایک دوسرے ممبر ویب نے کانگریس کے اجلاس کی صدارت کی مسلم لیگ کے قیام سے صرف دو سال قبل یعنی ۱۹۰۴ء میں بمبئی کے اجلاس کی صدارت سر ہنری کاٹن



نے کی۔ جو انڈین سول سروس کا آدمی اور آسام کا چیف کمشنر رہ چکا ہے۔'

(تحریک پاکستان اور نیشنلسٹ علماء ص۲۶۱، ۲۶۲ از چوہدری حبیب احمد)

## برطانیہ کی کانگریس نوازی

مسلم لیگ کے قیام کے وقت انگریز اور کانگریسی لیڈروں میں اس قدر باہمی موانست تھی۔ کہ جو ہندوستانی کانگریس کے اجلاس کی صدارت کرتا یا اُس کے اندر کوئی اہمیت حاصل کرتا وہ فوراً یا تو ہائی کورٹ کا جج بنا دیا جاتا یا وائسرائے کی ایگزیکیوٹو کونسل کا ممبر نامزد ہو جاتا۔ چنانچہ سر ایس برامہانیہ ایر وی کرشنا سوامی ایار، سر سنکرن میر، مسٹر راما سامی کانگریس کے عہدے حاصل کر کے حکومت کی کلیدی آسامیاں حاصل کرتے رہے۔ سر ایم کرشنا میر کانگریس میں نمودار ہوئے۔ اور لا ممبر بنا دیئے گئے۔ اس طرح مسٹر چندا وکار این۔ ایم۔ سمراتھ اور مسٹر چی۔ این باسو اور سر جمنا لال سیتو کانگریس کے پلیٹ فارم ہی سے عہدوں تک پہنچے مسٹر ایس آر داس نے ۱۹۰۵ء میں کانگریس میں ایک زور دار تقریر کی۔ اور وائسرائے کی ایگزیکیٹو کونسل کے رُکن نامزد کر دیئے گئے۔ مسٹر ایس سنہا کو صرف کانگریس کے اہم لیڈر ہونے کی بنا پر بہار کی ایگزیکیٹو کونسل کا ممبر بنایا گیا۔ سر فیروز شاہ مہتا کو لارڈ کرزن ۱۹۰۵ء میں سر کا خطاب دیا۔ جو کانگریس کے بہت بڑے لیڈر تھے۔ اور سری نواس ساستری کو محض کانگریس کا لیڈر ہونے کی وجہ سے لیجسلیٹیو کونسل کا ممبر نامزد کیا۔

برطانیہ کی کانگریس نوازی کا یہ عالم تھا کہ ۱۹۰۸ء میں جب کانگریس کنونشن کا اجلاس مدراس میں ہو تو اس وقت کے گورنر سر آرتھر لالی نے اپنے خیمے کانگریس کے اجلاس کے لیے عطا فرمائے۔ ان تمام واقعات کو نہایت تفصیل کے ساتھ مسٹر ستیہ رامیہ پٹا بھائی نے اپنی کتاب ہسٹری آف دی کانگریس (History of the Congress) میں درج کیا ہے۔'

(تحریک پاکستان اور نیشنلسٹ علماء ص۲۶۱، ۲۶۲ مطبوعہ البیان چوک انار کلی سے لاہور)

# مسلم لیگ اور دیوبندی، مودودی

### مُسلم لیگ میں شرکت اکابر دیوبند کے مسلک اور تعلیمات کے خلاف ہے

دیوبندیوں کے اکابر نے بھی مسلم لیگ کی مخالفت کی۔ چنانچہ اشرف علی تھانوی کے متعلق مولوی عبدالاحد سورتی دیوبندی نے لکھا ہے کہ:

"محمد ظفر احمد تھانوی اور مولوی شبیر علی تھانوی کا مسلم لیگ میں شرکت کرنا ہمارے اکابر (دیوبندی اکابر) خصوصاً حضرت تھانوی کے مسلک اور تعلیمات کے برخلاف ہے۔ اس کے ثبوت کے لیے حضرت (تھانوی) کے مشہور خلفاء مولانا سید سلیمان صاحب مولانا خیر محمد صاحب، مولانا محمد عبدالجبار صاحب مولانا محمد طیب صاحب مولانا محمد کفایت اللہ صاحب صدر مدرس مدرسہ سعیدیہ وغیرہم کی (مسلم لیگ میں) عدم شمولیت اس کی روشن دلیل ہے۔"

(اشرف الافادات ص۱۷)

### مسلم لیگ کی مخالفت کرنا

دیوبندیوں کے مولوی اشرف علی تھانوی نے کہا ہے کہ "موجودہ لیگ خالص اسلامی جماعت اور مذہبی و شرعی تنظیم سوادِ اعظم تسلیم نہیں کی جاسکتی۔"

(اشرف الافادات ص۸)

### مسلم لیگ بد دین جماعت ہے

دیوبندیوں کے مولوی عبدالجبار نے مسلم لیگ کے متعلق مولوی اشرف علی تھانوی دیوبندی کے نظریہ کو ان الفاظ میں پیش کیا ہے۔ کہ:



"یہ کیسے ہوسکتا ہے کہ حضرت حکیم الامت (اشرف علی) مسلم لیگ جیسی بد دین جماعت کی حمایت کریں۔"

(اشرف الافادات ص۱۸ مطبوعہ دہلی)

### لیگ کی تائید اور شرکت کسی طرح گوارا نہیں

"فی الواقع حضرت مولانا۔۔۔۔۔۔ موجودہ لیگ کی شرکت اور تائید کسی طرح گوارا نہیں کرسکتے۔"

(اشرف الافادات ص۱۹)

### علماء تھانہ بھون نے مسلم لیگ کی مذمت کی

جب دعوت الحق بمبئی کی جانب سے شرکتِ لیگ اور اس کی حمایت کی استدعاء اور درخواست کی گئی تو علماء تھانہ بھون (دیوبندی) نے بالاتفاق لیگ کی مذمت فرمائی۔ (اشرف الافادات ص۲۲)

### مسلم لیگ کو ووٹ دینے والے سُور ہیں

دیوبندیوں کے مولوی عطاء اللہ بخاری نے کہا کہ جو لوگ مسلم لیگ کو ووٹ دیں گے وہ سُور ہیں اور سُور کھانے والے ہیں۔"

(چمنستان ص۱۶۵ مصنفہ مولوی ظفر علی خاں)

### احرار اور مسلم لیگ کی مخالفت

(احرار) اور مسلم لیگ کے درمیان کامل مغائرت تھی۔ اور مسلم لیگ کے پاکستان کو انہوں نے کبھی قبول نہ کیا تھا۔ جس زمانے میں مسلم لیگ قائداعظم رح کے زیر قیادت پاکستان کے لیے جدوجہد کر رہی تھی۔ احرار برابر مسلم لیگ کی ممتاز شخصیتوں کو مغلظات سُنا رہے تھے۔ اور ان پر غیر اسلامی زندگی بسر کرنے کے الزام عائد کر رہے تھے ان کے نزدیک لیگ اسلام کی طرف سے محض بے پرواہی نہ تھی بلکہ دشمنِ اسلام تھی۔ ان کے نزدیک "قائداعظم رح" "کافرِ اعظم" تھے۔

(رپورٹ تحقیقاتی عدالت ص۲۷۳)

## مودودی صاحب سے مسلم لیگ اور قیامِ پاکستان کی مخالفت

مودودی صاحب بھی پاکستان کے قیام کے مخالف تھے۔ انہوں نے پاکستان بنانے کا مطالبہ کرنے والی واحد نمائندہ جماعت مسلم لیگ کی حمایت میں ایک لفظ بھی نہیں کہا بلکہ کھلے بندوں مخالفت کی ہے جیسا کہ ان کی تحریریں شاہد ہیں:

## مودودی نے مسلم لیگ کی حمایت میں ایک لفظ بھی نہیں کہا

مودودی صاحب نے خود بھی اپنی تحریروں میں اس کا اقرار کیا ہے چنانچہ ترجمان القرآن میں لکھا ہے کہ:

”مسلم لیگ کی حمایت میں اگر کبھی کوئی لفظ میں نے لکھا ہو تو اس کا حوالہ دیا جائے۔“

ایک دوسرے شمارہ میں مولوی صاحب رقمطراز ہیں کہ:

”ہم اس بات کا کھلے بندوں اعتراف کرتے ہیں کہ ہم تقسیم ملک کی جنگ سے غیر متعلق رہے۔“ (ترجمان القرآن نومبر ۱۹۶۳ء)

مودودی صاحب نے اپنی کتاب سیاسی کشمکش حصہ سوم میں لکھا ہے کہ:

”افسوس کہ لیگ کے قائدِ اعظم سے لے کر چھوٹے مقتدیوں تک ایک بھی ایسا نہیں جو اسلامی ذہنیت اور اسلامی طرزِ فکر رکھتا ہو اور معاملات کو اسلامی نقطۂ نظر سے دیکھتا ہو۔ یہ لوگ مسلمان کے معنٰی و مفہوم اور اس کی مخصوص حیثیت کو بالکل نہیں جانتے۔“ (سیاسی کشمکش ص ۳۷ ج ۳)

مودودی صاحب مزید لکھتے ہیں کہ:

”مسلمان ہونے کی حیثیت سے میرے لیے اس مسئلہ میں کوئی دلچسپی نہیں ہندوستان میں جہاں مسلمان کثیر التعداد میں ہیں وہاں ان کی حکومت قائم ہو۔“ (سیاسی کشمکش ص ۹۳ ج ۳)

**قیامِ پاکستان کا مطالبہ وقت ضائع کرنے کی حماقت ہے: مودودی صاحب**



مزید گل افشانی کرتے ہیں کہ:

”اس نام نہاد مسلم حکومت کے انتظار میں اپنا وقت ضائع کرنے یا اس کے قیام میں اپنی قوت ضائع کرنے کی حماقت آخر ہم کیوں کریں۔“ (سیاسی کشمکش ص ۱۷ ج ۳)

## مودودی کا تحریکِ پاکستان کی مخالفت کرنا

زیڈ۔ اے سلہری نے لکھا ہے کہ:

”اس امر کو بھی نظر انداز نہ کرنا چاہیئے کہ عوام میں عام تاثر یہ تھا کہ علمائے کرام نے تحریکِ پاکستان کی مخالفت کی ہے۔ جمعیت العلمائے ہند[1] نے تو ضرور زور شور سے مخالفت کی تھی۔ اس لیے عوام کی نظروں میں علماء کا وقار مجروح ہوا تھا۔ اور اس مسندِ عزت پر فائز نہ رہے تھے جو ان کے لیے مخصوص تھی۔ پھر خود جماعتِ اسلامی کا کردار جو نظامِ اسلام کی سب سے بڑی نقیب تھی۔ محلِ نظر تھا۔ جمعیت کے متعلق تو یہ کہا جاتا تھا۔ کہ وہ سرے سے دو قومی نظریے کی ہی مخالف ہے۔ اور اس لیے تحریکِ پاکستان کی مخالفت اس کے طرزِ فکر کا لاحقہ تھا لیکن مولانا مودودی تو دو قومی نظریے کے مبلغ رہے تھے۔ ان کی طرف سے تحریکِ پاکستان کی مخالفت کی کیا تک تھی۔ چونکہ پاکستان کا ظہور تازہ تازہ تھا۔ اور ابھی ماضی پوری طرح فراموش نہ ہوا تھا۔ جب جماعتِ اسلامی نے ملک بنتے ہی نظامِ اسلام کا نعرہ لگایا تو اسے خالص سیاسی حربے کی نوعیت دی گئی اور خلوص سے عاری سمجھا گیا ورنہ کہا گیا اگر جماعت کو نظامِ اسلام کے قیام کا اتنا خیال تھا تو اس نے تحریکِ پاکستان میں کیوں نہ حصہ لیا۔“ (نوائے وقت ص ۳، ۲۷ مئی ۱۹۷۶ء)

---

[1] دیوبندیوں کے نورالحق قریشی نے مفتی محمود صاحب کو ۱۹۴۳ء میں جمعیت علماء ہند کا کونسلر لکھا ہے (فقیر قادری)

زیڈ۔اے سلہری ہی لکھتے ہیں کہ :

"اپنی جگہ مجھے ہمیشہ اس بات کا قلق رہا ہے کہ مولانا مودودی نے تحریکِ پاکستان میں شرکت نہیں کی۔" (نوائے وقت ۲۷ر مئی ۱۹۷۶ء)

## بانیانِ پاکستان کی نیت پر حملہ

زیڈ۔اے سلہری نے مودودی صاحب کے متعلق یہ بھی لکھا ہے کہ :

"محترمی مولانا مودودی نے بانیانِ پاکستان کے بارے میں شکایت کی ہے۔ لیکن مولانا نے شکایت سے تجاوز کر کے بانیانِ پاکستان کی نیت پر بھی حملہ کیا ہے کہ ان کا مقصد ہی نہ تھا کہ نظامِ اسلام قائم ہو۔ اور اس طرح انہوں نے قوم کو دھوکہ دیا۔ ہفت روزہ طاہر کی رپورٹ میں انگریزی لفظ فراڈ (FRAUD) درج ہوا۔ اس بیان سے پوری تحریکِ پاکستان کی یاد تازہ ہو جاتی ہے، اور اس کے مویدین اور مخالفین کا کردار کھل کر سامنے آجاتا ہے۔" (نوائے وقت ۱۹۷۶ء)

قارئینِ حضرات ! مندرجہ بالا حوالہ جات کی روشنی میں آپ نے نام نہاد مفکرِ اسلام اور مسلمانوں کے خیر خواہ کا پاکستان کے متعلق کردار ملاحظہ فرمایا۔ آج سب سے زیادہ پاکستان کے محب بنے بیٹھے ہیں۔ اور جماعتِ اسلامی اس حقیقت (کہ مودودی صاحب نے تحریکِ پاکستان کی مخالفت کی تھی) کا صریحاً انکار کرتے ہیں ؎

صادق ہوں اپنے قول میں غالب خدا گواہ !
کہتا ہوں سچ کہ جھوٹ کی عادت نہیں مجھے

## "قائدِ اعظم کافرِ اعظم ہے !"

احرار کے ہر لیڈر نے اپنی ہر اہم تقریر میں مسلم لیگ پر تنقید کی۔ اس کے لیڈروں پر نکتہ چینی کی۔ یہاں تک کہ قائدِ اعظم کو بھی نہ چھوڑا۔ انہیں کافر کہنا شروع کر دیا۔ یہ شعر



مولانا مظہر علی اظہر سے منسوب ہے۔ جو تنظیمِ احرار میں ایک ممتاز شخصیت ہیں۔

ایک کافرہ کے واسطے اسلام کو چھوڑا
یہ قائدِ اعظم ہے کہ ہے کافرِ اعظم

رئیس احمد جعفری نے بھی "حیاتِ محمد علی" نامی کتاب میں دیوبندی احراری مولویوں کا قائدِ اعظم محمد علی جناح کو کافرِ اعظم کہنا درج کیا ہے۔ رپورٹ تحقیقاتی عدالت میں دیوبندیوں کی جماعتِ احرار کے متعلق لکھا ہے۔ کہ :

"ان کے نزدیک لیگ اسلام کی طرف سے محض بے پرواہی نہ تھی بلکہ دشمنِ اسلام تھی۔ ان کے نزدیک قائدِ اعظم کافرِ اعظم تھے۔"
(رپورٹ تحقیقاتی عدالت ص ۲۷۳)

قارئینِ کرام ! دیوبندی اور غیر مقلد وہابیوں نے قیامِ پاکستان اور نظریۂ پاکستان کی سر توڑ مخالفت کی۔ اور استہزاء اڑایا۔ اسٹیجوں پر نظریۂ پاکستان کو طنزیں کیں۔ اور پاکستان کے متعلق نہایت ہی رذیل قسم کے الفاظ استعمال کیے۔ جو کہ کتابوں میں موجود ہیں۔ چند ایک حوالہ جات پیشِ خدمت ہیں۔

## احرار پاکستان کے مخالف تھے

دیوبندی مولوی محمد علی جالندھری نے ۱۵ر فروری ۱۹۵۳ء کو لاہور میں تقریر کرتے ہوئے اس حقیقت کا اعتراف کیا تھا۔ کہ :

"احرار پاکستان کے مخالف تھے۔" (رپورٹ تحقیقاتی عدالت ص ۲۷۴)

## پاکستان کی پ بھی کوئی نہیں بنا سکتا

مولوی عطاء اللہ بخاری دیوبندی نے پسرور ضلع سیالکوٹ میں

ﻠﮧ دیوبندیوں کے لیڈر عطاء اللہ بخاری تو خود علمِ غیب کا دعوےٰ کرتے ہوئے یہ کہیں کہ اب تک کسی ماں نے ایسا بچہ نہیں جنا جو پاکستان کی پ بنا سکے مگر امام الانبیاء محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے متعلق یہ عقیدہ ہے کہ ان کو کل کی اور دیوار کی پیچھے کی خبر نہیں۔ ؏
ارے تجھ کو کھائے تپِ سقر ترے دل میں کس سے بخار ہے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

تقریر کرتے ہوئے کہا کہ :

" اب تک کسی ماں نے ایسا بچہ نہیں جنا جو پاکستان کی "پ" بھی بنا سکے"

(رپورٹ تحقیقاتی عدالت صفحہ ۲۷۴)

## پاکستان ایک بازاری عورت ہے

دیوبندی مولوی عطاء اللہ بخاری نے لاہور میں اپنی ایک تقریر میں کہا کہ :

" پاکستان ایک بازاری عورت ہے جس کو احرار نے مجبوراً قبول کیا ہے ۔"

(رپورٹ تحقیقاتی عدالت صفحہ ۲۷۵)

احراریوں کے صدر نے یہ تسلیم کیا ہے کہ :

" احرار کا نظریہ بھی وہی تھا جو کانگریس کا نظریہ تھا۔"

(رپورٹ تحقیقاتی عدالت صفحہ ۲۷۹)

## پاکستان پلیدستان[1] ہے

دیوبندی مولوی محمد علی جالندھری نے ہی تقسیم سے پہلے اور تقسیم کے بعد بھی پاکستان کے لیے "پلیدستان" کا لفظ استعمال کیا ۔ (رپورٹ تحقیقاتی عدالت صفحہ ۲۷۵)

## پاکستان نہیں بلکہ خاکستان

احراری لیڈر عطاء اللہ بخاری نے ۲۷ دسمبر ۱۹۴۵ء میں علی پور کی احرار کانفرنس میں اپنی تقریر میں ڈنکے کی چوٹ یہ اعلان کیا ہے کہ :

---

[1] دیوبندی تو پاکستان کو پلیدستان اور خاکستان کے لفظوں سے یاد کریں مگر اہلسنت وجماعت کے مقرر شہیر عمی الفاضل علامہ ابوالنور محمد بشیر صاحب کوٹلوی مدفیوضہ نے متحدہ ہندوستان کے وقت بمبئی، دہلی اور کلکتہ جیسے شہروں کے عظیم اجتماعات میں شعر پڑھا ۔

پاک اللہ پاک احمد پاک جسم و جان ہو !
کیوں نہ رہنے کے لیے بھی ملک پاکستان ہو

(فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)



" مسلم لیگ کے لیڈر " بے عملوں کی ٹولی " ہیں جنہیں اپنی عاقبت بھی یاد نہیں ۔ اور جو دوسروں کی عاقبت بھی خراب کر رہے ہیں ۔ اور وہ جس مملکت کی تخلیق کرنا چاہتے ہیں وہ پاکستان نہیں بلکہ خاکستان ہے"

(رپورٹ تحقیقاتی عدالت صفحہ ۲۷۴)

## پاکستان ایک سانپ ہے

"ان لوگوں کو شرم نہیں آتی کہ وہ اب بھی پاکستان کا نام جپتے ہیں ۔ سچ ہے پاکستان ایک خونخوار سانپ ہے ۔ جو سنہ ۱۹۴۰ء سے مسلمانوں کا خون چوس رہا ہے اور مسلم لیگ ہائی کمانڈ ایک سپیرا ہے ۔" (تحریک پاکستان اور نیشنلسٹ علماء صفحہ ۸۸۴)

## نعرۂ پاکستان ایک سٹنٹ ہے

احراری مولوی مظہر علی اظہر نے ۱۹ ستمبر سنہ ۱۹۴۵ء کو امرتسر میں ایک بیان دیا کہ :

" مسلم لیگ کا نعرۂ پاکستان محض ایک سٹنٹ ہے ۔ اور میں نہ مسٹر جناح کو قائدِ اعظم مانتا ہوں نہ مسلم لیگ کو مسلمانوں کی نمائندہ تسلیم کرتا ہوں" ۔

(رپورٹ تحقیقاتی عدالت صفحہ ۲۷۴)

غیر مقلدین کے مولوی ابوالقاسم بنارسی نے بھی یہی کہا ہے کہ :

" پاکستان کا نعرہ محض ایک ڈھونگ ہے نیز یہ کہا کہ یہ وہ لفظ ہے جو اب تک شرمندۂ معنےٰ نہیں ہوا ۔ پھر یہ کہا کہ پاکستان پیش کرنے والوں نے اب تک پاکستان کی صحیح تعریف نہیں کی پھر یہ کہا کہ ہندوستان میں پاکستان کا تحقق ممکن نہیں" ۔ (پیغامِ ہدایت صفحہ ۸ مصنفہ مولوی ابراہیم میر)

## پاکستان کی تجویز کو ناپسند کرنا

اگرچہ احراری کانگریس سے الگ ہو گئے تھے ۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ وہ تقسیمِ ملک تک برابر کانگریس سے ساز باز کرتے ہی رہے ۔ مجلسِ احرار کی مجلسِ عاملہ کا ایک اجلاس ۳ مارچ سنہ ۱۹۴۰ء کو دہلی میں منعقد ہوا ۔ اس اجلاس میں ایک قرارداد منظور کی گئی ۔ جس میں پاکستان کی تجویز کو ناپسندیدہ قرار دیا گیا اور بعد میں بعض احرار

لیڈروں نے اپنی تقریروں میں پاکستان کو پلیدستان بھی کہا۔ ۲۹ نومبر ۱۹۴۵ء کو مولانا داؤد غزنوی نے اخباروں میں ایک بیان شائع کرایا جس میں احرار کے اس فیصلے کا اعلان کیا کہ وہ اپنے آپ کو کانگریس میں جذب کر دیں گے۔" (رپورٹ تحقیقاتی عدالت صفحہ ۱۱)

## مسلمانوں کیلئے نظریہ پاکستان سراسر مضر ہے

دیوبندیوں کے مولوی حفظ الرحمٰن صاحب نے مولوی شبیر احمد صاحب عثمانی کے سامنے کہا کہ:

"پاکستان کی صورت میں جو نقصانات ان کے نزدیک تھے وہ ذرا بسط کے ساتھ بیان کیے اور دکھلایا کہ مسلمانوں کے لیے نظریہ پاکستان سراسر مضر ہے۔" (مکالمۃ الصدرین صفحہ ۳)

### تصورِ پاکستان پر طنز اور توہین

چودھری افضل حق احراری لیڈر نے مسلم لیگ کے تصورِ پاکستان کے خلاف بہت سی طنزیہ اور توہین آمیز باتیں کہیں جو "خطباتِ احرار" کے صفحات ۸۱، ۸۲، ۸۳، ۹۹ پر درج ہیں۔" (رپورٹ تحقیقاتی عدالت صفحہ ۲۷۴)

ناظرینِ کرام! مندرجہ بالا حوالہ جات سے غیر مقلد، احراری، دیوبندی اور مودودی حضرات کی انگریز نوازی، پاکستان دشمنی، نظریہ پاکستان اور مسلم لیگ کی مخالفت بالکل عیاں ہے۔ جن لوگوں نے قیامِ پاکستان اور مسلم لیگ کی سر توڑ مخالفت کی ہو۔ اور مخالفت کے باوجود جب پاکستان معرضِ وجود میں آ گیا۔ اب ان حضرات کو پاکستان میں رہتے ہوتے بھی اس کا پھلنا پھولنا۔ ترقی کی منازل طے کرتے دیکھنا کبھی بھی گوارا نہیں کیونکہ اس کا قیام تو ان کی خواہشات کے بالکل اُلٹ ہے۔ یہی وجہ ہے کہ پاکستان بن جانے کے بعد بھی ان کے ان سے تعلقات منقطع نہیں ہوئے بلکہ ترقی پذیر ہوتے ہیں۔ وہابیہ نجدیہ کے مربی سعودی حضرات کا کانگریسیوں



کے لیڈر نہرو کو مدعو کرنا اور اس کو عجیب و غریب القاب سے یاد کرنا۔ جب سعودی فرمانروا ہندوستان آیا تو اس کا گاندھی کی سمادھی (قبر) پر پھول چڑھانا اس حقیقت کی روزِ روشن کی طرح واضح دلیل ہے۔ ان سب حقائق کو باحوالہ پیش کیا جاتا ہے

## نجدی وہابیوں کی مسلم کش کانگریسی لیڈروں سے والہانہ عقیدت

### نہرو کے شاندار استقبال کی تیاریاں

پنڈت جواہر لال نہرو نے جب سعودیہ جانا تھا تو اخبارات میں اس کے استقبال کی تیاریوں کے متعلق خبریں اس طرح شائع ہوئیں کہ:

"سعودی عرب میں پنڈت نہرو کی مدارات کا ایسا انتظام کیا جا رہا ہے جو الف لیلا کے جاہ و جلال کی یاد تازہ کر دے گا۔ ہر روز طائف کے باغوں سے گلاب کے تازہ پھول طیارہ کے ذریعے ان محلات میں لائے جائیں گے جہاں نہرو قیام کریں گے۔ وزیرِ اعظم (نہرو) اور ان کی پارٹی کے لیے شاہی توشہ خانوں میں خاص انتظامات کیے جا رہے ہیں۔ ہوائی مستقر سے ریاض میں شاہ سعود کے نہایت پُرشکوہ محل تک نہرو کو جلوس کی صورت میں لے جایا جائے گا۔ جس کی پیشوائی شاہ کا محافظ دستہ اور موٹر سائیکلوں پر سوار فوجی کریں گے۔ تمام شاہراہوں کو بھارتی اور سعودی پرچموں سے مزین کیا جائے گا۔"

(روزنامہ امروز لاہور ۲۱ اگست ۱۹۵۶ء)

### نہرو کے لیے دعائیں

مکہ معظمہ کے ایک روزنامے "البلاد السعودیہ" نے پنڈت جواہر لال نہرو کو خراجِ تحسین پیش کرتے ہوئے اپنے اداریہ "بھارتی نہرو کو عرب میں خوش آمدید" میں لکھا ہے کہ:

"سعودی عرب ایک رہنما (نہرو) کو خوش آمدید کہنے میں فخر محسوس

کرتا ہے۔ مسٹر نہرو ایک ایسی شخصیت ہیں جو ہمیشہ پُرامن اور دانشمندانہ پالیسی کے قائل رہے ہیں۔ آخر میں اس اخبار نے دُعا کی ہے کہ امن کا یہ داعی (نہرو) ہزاروں برس جئے۔

شاہ سعود کی "مؤتمر اسلامی" کے سیکرٹری "کرنل انور سادات"، نے بھی سرکاری روزنامے "الجمہوریۃ" میں پنڈت نہرو کو "ایشیائی فرشتہ" بتایا ہے۔ یہ اخبار لکھتا ہے: "اے ایشیا کے فرشتے (نہرو) تم پر سلامتی ہو۔"

آگے چل کر کرنل سادات لکھتے ہیں کہ:

"مسٹر نہرو کی نرم اور ملائم آواز توپوں کی گرج سے کہیں زیادہ باثر ہے کیونکہ یہ سچائی کی علم بردار ہے۔"

(روزنامہ کوہستان لاہور ۲۵ ستمبر ۱۹۵۶ء)

"سعودی عرب میں نہرو کا مرحبا نہرو رسول السلام اور جے ہند کے نعروں سے استقبال شاہ سعود نہرو کی پنج شیلا پر ایمان لے آتے۔ سعودی عرب کی تاریخ میں پہلی مرتبہ نہرو کے استقبال کے لیے عرب (نجدی) عورتیں بھی موجود تھیں۔ یہ خواتین ٹرکوں اور کیڈیلاک کاروں میں بیٹھی ہوئی مسٹر نہرو کو نقابوں سے جھانک جھانک کر دیکھ رہی تھیں۔ ریاض پہنچنے پر شاہ سعود نے نہرو کو گلے سے لگا لیا۔ (روزنامہ جنگ کراچی ۲۷، ۲۸، ۲۹ ستمبر ۱۹۵۶ء)

## نجدیوں کے نعرہ نہرو رسول السلام پر ہندو اخبار کا تبصرہ

بھارت کے ہندو اخبار "تیج" دہلی مورخہ ۲۷ ستمبر ۱۹۵۶ء کے اداریہ میں "خوش آمدید" "پیغمبرِ امن" کے عنوان کے تحت دوسری باتوں کے علاوہ حسبِ ذیل فقرے موجود ہیں۔

(۱) پردھان منتری شری جواہر لال نہرو "پیغمبرِ اسلام کی دُنیا میں پہنچے تو ان کا استقبال "پیغمبرِ امن" کے نعروں سے کیا گیا۔

(۲) اگر ہم غلطی نہیں کرتے تو اسلام کے معنی امن کے ہیں۔ سلامتی کے ہیں۔ پیغمبرِ اسلام



کے معنے ابھی امن و سلامتی کے "پیغام بر" کے ہیں۔

(۳) پیغمبرِ اسلام کے ملک کے باسیوں (نجدیوں) نے پنڈت جی کی عزت افزائی کے لیے وہی لفظ منتخب کیا جس پر اسے ناز ہے۔ جس کی وجہ سے دُنیائے اسلام میں عرب دیش کی عزت ہے۔

(۴) (پنڈت جی) کے اس دورہ کا نتیجہ کیا ہو گا۔ یہ تو وقت بتائے گا۔ مگر اس سے کفر اور کافر کے فلسفہ میں تبدیلی ہو گئی تو یہ دورہ کی بہت بڑی فتح ہو گی۔

(نوائے وقت لاہور یکم اکتوبر ۱۹۵۶ء کالم ایڈیٹر کے نام خطوط)

## احتشام الحق تھانوی سے مذمت

دیوبندیوں کے مولوی احتشام الحق تھانوی نے بھی نجدی وہابیوں کی اس ہندو نوازی کی مذمت کی ہے جو کہ روزنامہ جنگ نے درج کی ہے۔

"کراچی: ۲۷ ستمبر (سٹاف رپورٹر) مولانا احتشام الحق تھانوی نے آج رات ایک بیان میں کہا ہے کہ سرزمینِ حجاز کے دارالخلافہ ریاض میں بھارتی وزیرِاعظم پنڈت نہرو کے استقبال پر "مرحبا نہرو رسول السلام" کے جو ننگِ اسلام اور اسلام سوز قسم کے نعرے لگائے گئے۔ ان سے نہ صرف یہ کہ مسلمانانِ عالم کے دینی و ملی جذباتِ غیرت کو ناقابلِ برداشت صدمہ پہنچا ہے۔ بلکہ متولی حرمین شریفین کی اس موحدانہ دینداری کا پول بھی کھل گیا جس کا سارے عالم اسلام میں ڈنکا پیٹا جاتا رہا ہے۔ اس سے قطع نظر کہ سرزمینِ توحید اور گہوارۂ اسلام میں ایک صنم پرست بلکہ منکرِ خدا اور اللہ کے باغی کو دعوتِ تکریم دینا اور جوارِ رسول میں بسنے والے موحدین مردوں اور عورتوں سے خیر مقدم و استقبال کرانا پاسبانِ حرم کے لیے کہاں تک زیب دیتا ہے۔ یا اس احساسِ ذمہ داری کو کہاں تک پورا کرتا ہے۔ جو حرمین شریفین کی تولیت پر مسلمانانِ عالم کی طرف سے عائد ہوتی ہے۔ خود یہ بات بھی اپنی جگہ انتہائی شرمناک

اور غیر اسلامی ہے کہ پنڈت نہرو کے لیے "رسول السلام" جیسے اصطلاحی الفاظ استعمال کیے جائیں۔ سعودی عرب کے سفارت خانہ سے جو وضاحتی بیان دیا گیا ہے کہ نامہ نگار عربی کی ابجد سے بھی واقف نہیں ہے اور رسول سے قاصد کے معنی مراد ہیں۔ نبی کے معنےٰ مراد نہیں۔ میرے نزدیک یہ عذرِ گناہ بدتر از گناہ کا مصداق ہے اور ممکن ہے کہ نامہ نگار عربی کی ابجد سے حقیقت میں واقف نہ ہو لیکن سعودی عرب کے سفارتی ترجمان سے زیادہ واقفِ اسلام ضرور معلوم ہوتا ہے۔ اور الزام کی تردید کرنے والے ترجمان ممکن ہے کہ عربی کی مہارتِ تامہ رکھتے ہوں مگر اسلام اور تعلیماتِ اسلام کی ابجد سے بھی ناآشنا معلوم ہوتے ہیں۔ مرحبا رسول السلام کے نعرہ سے ادنیٰ سے ادنیٰ عقل رکھنے والے کو یہ غلط فہمی نہیں ہوتی ہے کہ پنڈت نہرو کو نبی یا پیغمبر بنا دیا۔ یا اس لفظ سے نبی کے معنیٰ مراد لیے ہیں بلکہ یہ سمجھتے ہوتے بھی کہ رسول سے قاصد کے ہی معنیٰ مراد لیے گئے ہیں۔ یہ اعتراض ہے کہ لفظِ رسول اسلام اور قرآن کریم کی مخصوص اصطلاح ہے۔ جس کی حیثیت شعائر اللہ اور شعائرِ اسلام کی ہے جیسے قرآن، مسجدِ حرام، مسجدِ اقصےٰ وغیرہ قسم کے بیشمار الفاظ اسلامی شعائر ہیں جو اپنے لغوی معنےٰ سے نکل کر اصطلاحی معنی کے لیے خاص ہو گئے۔ اب ان الفاظ کو لغوی معنی میں استعمال کرنے میں حدودِ دین کا پاس رکھنا ضروری ہے۔ قطعاً ناجائز و حرام ہے۔ بلکہ شعائر اللہ کی کھلی ہوئی بے حرمتی اور توہین ہے ؎

چو کفر از کعبہ برخیزد کجا ماند مسلمانی !

کیا کسی مسلمان کو یہ اجازت ہے کہ وہ اپنی تصنیف کا نام "کتاب اللہ" اپنے گھر کا نام "بیت اللہ" اور اپنی مسجد کا نام "مسجدِ حرام" اپنے باغ کو "جنت" اپنے تالاب کا نام "کوثر" اور تنور کا "جحیم" اور اپنے



پوستین کا نام "رسول" رکھ لے۔ حالانکہ لغوی اعتبار سے یہ سب نام صحیح ہیں۔ کیا قرآنِ کریم میں یَاأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَقُولُوا رَاعِنَا وَقُولُوا انْظُرْنَا میں الفاظ کا ادب مسلمانوں کو نہیں سکھایا گیا ہے۔ کیا حدیث کے اندر مسلمانوں کو خبثت نفسی کی ممانعت سے بھی ادب الفاظ نہیں بتلایا گیا ہے۔

سعودی عرب کے سفارتی ترجمان کو معلوم ہونا چاہیئے کہ مسلمان کی عربی زبان بھی وہ زبان ہے جس میں اصطلاحاتِ قرآن کی حرمت کا لحاظ رکھا گیا ہے۔ اگر اللہ کے باغی کے احترام میں آج ناموسِ رسول کو یہ کہہ کر بھینٹ چڑھایا گیا کہ رسول کے معنےٰ قاصد کے ہیں۔ تو آئندہ تمام شعائرِ اسلام کی حُرمت کبھی باقی نہ رہ سکے گی۔ پھر سلامتی و امن کا استعمال بھی کس قدر حیا سوز اور عزت بخش ہے کہ جس کے ملک میں آئے دن خونِ مسلم سے ہولی کھیلی جاتی رہی ہو۔ وہ قاصدِ امن تو کیا ہوتا اس میں امن و سلامتی کا ادنیٰ اشائبہ بھی موجود نہیں ہے۔ خدا کی شان ہے کہ مردم خور درندوں کو قاصدِ امن کے لقب سے یاد کیا جائے۔ ؎

جنوں کا نام خرد رکھ لیا خرد کا جنوں
جو چاہے آپ کا حُسن کرشمہ ساز کرے

ہم آخر میں پاسبانِ حرم سے صاف طور پر یہ کہہ دینا چاہتے ہیں کہ حرمین شریفین مسلمانانِ عالم کی امانت ہے اور ان پاسبانوں کی طرف سے ناموسِ رسول کی بے حُرمتی کبھی برداشت نہیں کی جا سکتی"۔

(جنگ کراچی)

## مہاتما گاندھی کی سمادھی پر پھول چڑھانا

روزنامہ نوائے وقت نے "فیصل کا گاندھی کی سمادھی پر پھول چڑھانے

کا بھی ذکر کیا ہے کہ:

"ابنِ سعود نجدی کا لڑکا فیصل جب ۱۹۵۵ء میں ہندوستان پہنچا تو بھارتیوں نے اُس کے استقبال میں بھارت سعودی عرب "زندہ باد" "راجکمار سعودی عرب زندہ باد" کے نعرے لگائے۔ امیر فیصل نے بھارت میں راج گھاٹ پر "مہاتما گاندھی کی سمادھ" پر پھول چڑھائے گئے (نوائے وقت ۱۱ مئی ۱۹۵۵ء)

**دیوبندی حضرات کیلئے لمحہ فکریہ** انہیں سعودی حضرات نے جبکہ بھارت کے دورہ پر آئے اور گاندھی کی قبر پر پھول چڑھائے اسی دورہ میں دیوبندیوں نے مدرسہ دیوبند میں ابنِ سعود کے بڑے بیٹے کو دعوت دی۔ اور ابنِ سعود کے بیٹے نے مدرسہ دیوبند کو مالی امداد دی۔ نامعلوم اس وقت دیوبندیوں کی غیرت کہاں گئی تھی۔ اخبار میں ہے کہ:

"ابنِ سعود کے بڑے بیٹے اور فیصل کے بڑے بھائی جو کہ نجدی حکومت کے فرمانروا بھی تھے ——— شملہ سے آٹھ میل دور آپ نے ہماچل پردیش کے لوگوں کا پیش کیا ہوا لوک ناچ کا ایک پروگرام دیکھا اور جناب صدر معزز وزرا۔ خواتین اور راجندر پرشاد کے جواب میں شاہ سعود نے تقریر فرمائی۔ مدرسہ دیوبند کو پچیس ہزار روپیہ دیا۔" (اخبار سیاست کانپور ۳ دسمبر ۱۹۵۵ء بحوالہ تاریخی حقائق)

**جارج واشنگٹن کی قبر پر پھول** نجدی وہابیوں نے تو گاندھی کجا واشنگٹن کی قبر پر بھی پھول چڑھائے۔ چنانچہ روزنامہ کوہستان نے لکھا ہے کہ:

"سعودی عرب کے وزیرِ دفاع امیر فہد بن سعود نے جو شاہ سعود کے ہمراہ امریکہ آئے ہیں۔ کل امریکہ کے پہلے صدر جارج واشنگٹن کی قیام گاہ کی سیر کی۔ بارش کے باوجود انہوں نے مکان کے



پائین باغ کی بھی سیر کی۔ اور جارج واشنگٹن کی قبر پر[1] پھول چڑھائے"
(کوہستان ۲ فروری ۱۹۵۷ء)

قارئینِ کرام! آپ نے مستند کتب کے حوالہ جات سے اکابر وہابیہ کی انگریز نوازی اور ہندو سے بھائی چارہ ملاحظہ فرما لیا۔ وہابی انگریزوں کے پٹھو کیوں نہ ہوں۔ جبکہ ہندوستان میں ان کے فرقہ کی بنا انہیں کے ایما پر ڈالی گئی۔ جیسا کہ دیوبندی حضرات کے قاری خلیل احمد لکھنوی نے غیر مقلد وہابیوں سے استفسار کرتے ہوئے واضح الفاظ میں یہ حقیقت بیان کی ہے کہ غیر مقلدین کا وجود ہندوستان میں صرف اور صرف انگریز کی وجہ سے ہے۔ وہ استفسارات یہ ہیں:

"دنیا کے تختے میں سوائے انگریزی سلطنت کے اور کہیں آپ کا پتہ نہیں چلتا۔ پھر انگریزی سلطنت سے باہر جا کر بندگانِ خدا کو بچانے کی بھی کوشش نہیں کرتے۔ مگر تم جانتے ہو اگر تم کسی اسلامی سلطنت میں گئے تو جو قادیانیوں کا حال کابل میں ہوا یا کسی مرتد کی گت اسلامی سلطنت میں ہونی چاہیئے وہی تمہاری ہوئی۔ اس لیے انگریزی سلطنت سے باہر نہیں جاتے۔ دنیا کے کسی گوشہ میں اور غدر سے پہلے ہندوستان کے کسی شہر میں تمہارا کوئی مذہبی مدرسہ ہے یا تھا۔ تھا تو بتاؤ؟ غدر سے پہلے اور انگریزی سلطنت سے باہر تمہاری کوئی مسجد ہے تو بتاؤ؟" (صاعقۃ التقلید علی الغوی العنید ص ۲۳-۲۴)

جب ہندوستان میں وہابیت کا بیج بونے والے انگریز ہوں تو پھر وہابی کیسے ان

---

[1] ان نجدیوں کی رسول دشمنی اس سے اظہر من الشمس ہے۔ کہ گاندھی کی سمادھی اور واشنگٹن کی قبر پر ان نجدیوں نے پھول چڑھائے مگر سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے روضۂ پاک پر صحابہ کرام اور اہلبیت عظام کی قبور مبارکہ پر پھول چڑھانا ان کے نزدیک بدعت و حرام ہے۔ (فقیر محمد ضیاء القادری غفرلہٗ)

کی نیاز مندی اختیار نہ کریں۔ اور انگریزوں کی حمایت میں فتوے اور کتابیں کیوں نہ شائع کریں۔ نیز انگریز کے خلاف جہاد کرنے کو ناجائز کیوں نہ کہیں۔

جو لوگ امام الانبیاء، محبوبِ خُدا، شافع روزِ جزا، شبِ اسرا کے دولہا، جناب محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے نیاز مند اور خیر خواہ نہیں۔ وہ ملک و ملت کے کیسے خیر خواہ ہو سکتے ہیں۔ علماءِ سُو نے ہر دور میں علماءِ حق کے طریق کار اور عقائد کی مخالفت کی ہے۔ علماءِ سُو نے اسلاف سے رُوگردانی کر کے نئے نئے فتنے اور عقائد پیدا کر دیئے مسلمانوں کے دلوں سے عظمتِ محبوبِ خدا اور مقامِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو ختم کرنے کے لیے عجیب و غریب قسم کے حربے اختیار کیے۔ جیسا کہ آپ محمد بن عبدالوہاب نجدی اور پاک و ہند میں غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیہ کے متفقہ مجدد سید احمد اور اسماعیل دہلوی کے حالات میں نہایت ہی وضاحت کے ساتھ پڑھ چکے ہیں۔ ان فتنوں کے پیچھے کسی نہ کسی کا ہاتھ ضرور ہوتا ہے۔ سید احمد اور اسمٰعیل دہلوی نے ہندوستان میں اس فتنہ وہابیت کا بیج بویا تو نجدیوں سے یہ بیج حاصل کیا۔ اپنے اسلاف سے اُس کو یہ عقائد کہیں نہ ملے۔ حالانکہ اس کے خاندان سے ہی شاہ ولی اللہ دہلوی اور شاہ عبدالعزیز دہلوی تھے جن کا علمی سکہ تمام علمی دُنیا میں مسلّم ہے۔ اسماعیل دہلوی نے یہ فیض نجدیوں سے حاصل کیا اور نجدیوں کے امام محمد بن عبدالوہاب نجدی کو یہ فیض ابنِ تیمیہ اور ابنِ قیم سے حاصل کیا۔ اور ابنِ تیمیہ نے یہ فیض ابنِ حزم ظاہری سے ملا۔ اور جس دور میں انہوں نے مسلمانوں میں یہ فتنے برپا کیے تو علماءِ حق نے فوری طور پر ان کے تردید کے لیے کمربستہ ہو گئے اور مسلمانوں کا تحفظ فرمایا۔ لہٰذا مناسب ہے کہ محمد بن عبدالوہاب نجدی، سید احمد بریلوی اور اسماعیل دہلوی کے بعد ان تینوں کے جو مورثِ اعلےٰ ابنِ تیمیہ اور ابنِ قیم اور ان کے عقائد کا تذکرہ کر دیا جاتے تاکہ عامۃ المسلمین باخبر رہیں نیز اُن کی تردید میں علماءِ حق نے جو کچھ تحریر فرمایا ان کا درج کرنا بھی بہت فائدہ مند اور نفع بخش ہو گا۔



# اِمام الوہابیہ ابنِ تیمیہ

ابنِ تیمیہ وہابیوں کے بہت بڑے امام ہیں۔ محمد بن عبدالوہاب نجدی نے اس کی کتابوں سے ہی استفادہ کیا اور انہیں کے عقائدِ باطلہ کو پروان چڑھانے کی کوشش کی۔ چنانچہ دیوبندیوں اور غیر مقلدین وہابیوں کے ممدوح مولوی عبیداللہ سندھی نے اس کی تصدیق ان الفاظ میں کی ہے۔

"شیخ الاسلام ابنِ تیمیہ کے ماننے والوں میں سے سرزمین نجد میں محمد بن عبدالوہاب پیدا ہوئے۔ دراصل محمد بن عبدالوہاب نجدی نے کسی ایسے اُستاذ سے علم حاصل نہ کیا تھا۔ جو انہیں صحیح ہدایت کی راہ پر لگاتا اور نفع مند علوم کی طرف اُن کی رہنمائی کرتا اور دین کے معاملات میں ان میں تفقہ کی سمجھ پیدا کرتا۔ طلبِ علم کے سلسلہ میں محمد بن عبدالوہاب نجدی نے صرف اتنا کیا کہ شیخ ابنِ تیمیہ اور ان کے شاگرد کی بعض کتابیں پڑھ لیں اور ان کی تقلید کی۔" (شاہ ولی اللہ اور اُن کی سیاسی تحریک ص۲۲۳)

علامہ محمد عبدالرحمٰن سلہٹی علیہ الرحمۃ نے تحریر فرمایا ہے کہ:

"سلطان محمود خاں ثانی کے زمانہ میں ایک شخص محمد بن عبدالوہاب نامی ظاہر ہوا۔ ابنِ تیمیہ کے مرجانے کے بعد اس نے اس مٹے ہوئے عقائدِ فاسدہ کو ظاہر کیا۔ اور اہلِ سُنّت کے خلاف اُس نے ایک گروہ بنالیا۔" (سیف الابرار علے المسلول الفجار ص۱۱)

## ابنِ تیمیہ شیخ الاسلام نہیں بلکہ شیخ البدعۃ فی الآثام ہے

علامہ محمد عبدالرحمٰن سلہٹی علیہ الرحمۃ نے ہی اپنی شہرۂ آفاق کتاب "سیف الابرار" میں ابنِ تیمیہ کے متعلق تحریر فرمایا ہے کہ:

اِبنُ تیمیّۃَ فَھُوَ کَبِیرُ الوَھّابِیّینَ وَمَا ھُوَ شَیخُ الاِسلَامِ بَلْ ھُوَ شَیخُ البِدعَۃِ وَالآثَامِ وَ ھُوَ اَوّلُ مَن تَکَلَّمَ بِجُملَۃِ عَقَائِدِھِم الفَاسِدَۃِ وَفِی الحَقِیقَۃِ ھُوَ المُحدِثُ لِھٰذِہِ الفِرقَۃِ الضَّالَّۃِ۔

ابن تیمیہ وہابیوں کا سردار ہے۔ وہ شیخ الاسلام نہیں بلکہ شیخ البدعۃ اور شیخ الآثام (تمام برائیوں کی جڑ) ہے۔ اور یہی وہ سب سے پہلا شخص ہے۔ جس نے تمام عقائد فاسدہ کو بیان کیا ہے اور حقیقت میں وہی اس گمراہ فرقہ کا بانی ہے۔

(سیف الابرار علی المسلول الفجار ص۱۲ مطبوعہ دہلی و استنبول)

## علامہ ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

مفتی حجاز، شیخ الاسلام، امام المحدثین علامہ ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ امام الوہابیہ ابن تیمیہ کے متعلق تحریر فرمایا ہے کہ:

ابن تیمیۃ عبد خذلہ اللہ و اضلہ و اعماہ اصمہ و اذلہ و بذالک صرّح الائمۃ الذین بینوا فساد احوالہ وکذب اقوالہ ومن اراد ذالک فعلیہ بمطالعۃ کلام الامام المجتہد المتفق علی امامتہ وجلالتہ و بلوغہ مرتبۃ الاجتہاد ابی الحسن السبکی وولدہ التاج و شیخ الامام العز ابن جماعۃ واھل عصرھم وغیرھم من الشافعیۃ و المالکیۃ والحنفیۃ

ابن تیمیہ ایک بندہ ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے ذلیل کیا۔ گمراہ کیا۔ اندھا۔ بہرہ اور رسوا کیا ہے۔ آئمہ دین نے اُس کی تصریح فرمائی ہے جنہوں نے اس کے فساد احوال اور جھوٹے اقوال کو بیان فرمایا ہے۔ جو شخص ان تصریحات کی تصدیق کرنا چاہے وہ امام مجتہد جن کی امامت جلالت، رتبہ اجتہاد کو پہنچنا مسلّم ہے۔ ابوالحسن سبکی اور ان کے فرزند ارجمند علامہ تاج الدین سبکی شیخ امام عز بن جماعۃ ان کے ہمعصر حضرات اور ان کے علاوہ علماء شافعیہ، مالکیہ، حنفیہ کے



وَلَم یقصر اعتراضہ علی المتاخری الصوفیۃ بل اعترض علی مثل عمر بن الخطاب وعلی بن ابی طالب رضی اللہ عنھما، کما یاتی و الحاصل ان لا یقام لکلامہ وزن بل یرمی فی کل وعر وحزن و یعتقد فیہ انہ متبدع ضال و مُضل جاھل غال عاملہ اللہ بعدلہ و اجارنا من مثل طریقہ و عقیدتہ وفعلہ آمین۔

کلام کا بھی مطالعہ کرے۔ ابن تیمیہ نے صرف متاخرین صوفیاء کرام پر ہی اعتراض کرنے پر اکتفا نہیں کیا بلکہ اُس نے حضرت عمر بن خطاب اور حضرت علی بن ابی طالب رضی اللہ تعالیٰ عنہما جیسے اکابر صحابہ کرام پر بھی اعتراض کیا ہے۔ جیسا کہ آتا ہے۔ خلاصہ یہ کہ اُس کا کلام کچھ وزن نہیں رکھتا۔ بلکہ ویرانہ میں پھینکنے کے قابل ہے۔ اُس کے حق میں یہ اعتقاد رکھنا چاہیئے کہ وہ بدعتی۔ گمراہ گمراہ کُن۔ جاہل۔ غالی ہے اللہ تعالیٰ اُس کے ساتھ اپنے عدل سے معاملہ فرمائے اور ہمیں اس جیسے عقیدے اور طریقے سے بچائے آمین۔ (فتاویٰ حدیثیہ ص۹۹ مطبوعہ مصر)

قارئین عظام! یہ کسی معمولی عالم کی تحریر اور فیصلہ نہیں بلکہ ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ وہ مسلّم عالم ہیں جن کے متعلق فرقہ وہابیہ کی ممتاز شخصیت اور مولوی ثناء اللہ امرتسری کے دست راست مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی لکھتے ہیں کہ:

(شیخ ابن حجر مکی (علیہ الرحمۃ) مکہ شریف میں مفتی حجاز تھے جامع علوم ظاہری و باطنی تھے۔ (حاشیہ تاریخ اہلحدیث ص۳۹۲)

## علامہ عبدالحی لکھنوی کا فیصلہ

غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیوں کے ممدوح علامہ عبدالحی لکھنوی ابن تیمیہ کے بارے میں اپنا فیصلہ دیتے ہیں کہ:

وَصَفتُ الشَّوکَانِی فِی غَیرِ مَوضَعٍ مِن رَسَائِلِی بِکَونِہٖ کَثِیرَ العِلمِ

اور میں نے اپنے رسائل میں کئی جگہ شوکانی کی تعریف کی ہے کہ وہ کثیر العلم

قَلِیلَ الْحِلْمِ وَبَانَ عِلْمُہٗ اَکْبَرَ مِنْ عَقْلِہٖ وَفَہْمِہٖ اَنْقَصَ مِنْ نَظَرِہٖ وَقَدْ بَلَغَ اِلَیَّ اَنَّ بَعْضَ اَفَاضِلِ عَصْرِنَا وَھُوَ الَّذِیْ تَفَرَّدَ بِلَقَبِ غَیْرِ مُلْتَزِمِ الصِّحَّۃِ مِنْ بَیْنِ اَمَاثِلِ دَھْرِنَا اَنْکَرَہٗ عَلَیَّ اَشَدَّ الْاِنْکَارِ وَکَتَبَ فِیْ بَعْضِ تَحْرِیْرَاتِہٖ مَا یُؤْذِنُ بِاَنَّ اَحْمَدَ بْنَ عَبْدِ الْحَلِیْمِ الْمَشْھُوْرَ بِابْنِ تَیْمِیَّۃَ رَأْسُ الْعُقَلَاءِ الْکِبَارِ مَعَ اَنِّیْ لَسْتُ مُنْفَرِدًا فِیْمَا وَصَفْتُہٗ بِہٖ بَلْ قَدْ نَصَّ عَلَیْہِ جَمْعٌ مِّنَ الْاَعْیَانِ وَشَہِدَتْ بِہٖ مُطَالَعَۃُ تَصَانِیْفِہٖ اَیْضًا بِحَیْثُ لَا یَحْتَاجُ اِلٰی اِقَامَۃِ بُرْھَانٍ وَلْنَذْکُرْ ھٰھُنَا عِبَارَاتِ السَّلَفِ الدَّالَّۃِ عَلٰی اَنَّ عِلْمَ ابْنِ تَیْمِیَّۃَ اَکْبَرُ مِنْ عَقْلِہٖ وَعَلٰی تَشَدُّدِہٖ وَتَجَاوُزِہٖ عَنْ حَدِّہٖ فِیْ تَقْرِیْرِہٖ وَتَحْرِیْرِہٖ۔

ہے۔ کم حوصلہ والا ہے۔ اس کا علم اس کی عقل سے بڑا ہے۔ اور اُس کی سمجھ اس کی نظر سے کم ہے۔ مجھے یہ معلوم ہوا ہے کہ ہمارے زمانہ کے بعض افاضل جو کہ اس زمانہ کے بےنظیر عالم ہیں۔ اُنہوں نے قاضی شوکانی کا سخت انکار کیا ہے۔ اور اپنی تحریر میں اُنہوں نے لکھا ہے کہ احمد بن عبدالحلیم المشہور ابن تیمیہ جو کہ راس العقلاء ہے میں اس کی تعریف میں کہنے والا اکیلا ہی نہیں اور ایسی تعریف پر دلیل قائم کرنے کی بھی کوئی ضرورت نہیں ہے۔ ہم اس کے بارے میں سلف کی کچھ عبارات درج کریں گے جس میں یہ واضح طور پر بتایا گیا ہے کہ ابن تیمیہ کا علم اس کی عقل سے بڑا ہے۔ اُس نے اپنی تحریر اور تقریر میں تشدد اور تجاوز سے کام لیا ہے۔

(غیث الغمام ص۵۵ مطبوعہ لکھنؤ)

علامہ عبدالحی لکھنوی امام الوہابیہ ابن تیمیہ کے متعلق مندرجہ بالا عبارت لکھنے کے بعد مزید لکھتے ہیں کہ:

وَآمِنْ بِاَنَّ مَا ذَکَرْتُہٗ فِیْ

اور ابن تیمیہ کے بارے میں میں نے



حَقِّ ابْنِ تَیْمِیَّۃَ ھُوَ صِدْقُ الْقُرَاحِ وَالْحَقُّ الصُّرَاحُ۔

جو کچھ ذکر کیا ہے اس پر یقین کرے کہ وہ بالکل سچ اور واضح حق ہے۔

(غیث الغمام ص۵۷ مطبوعہ لکھنؤ)

## علامہ سید غلام مصطفٰے شاہ علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

دُنیائے علم کی ممتاز شخصیت علامہ سید غلام مصطفٰی شاہ صاحب علیہ الرحمۃ نے اپنی تصنیف لطیف تحفۃ الناظرین[1] میں ابن تیمیہ کے متعلق تحریر فرمایا ہے کہ:

’خدا کو مجسم کہتا تھا۔ اور سفر زیارت رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حرام اور تحقیر وتوہین بعض خلفائے راشدہ اور آئمہ مجتہدین طریقہ اس کا تھا۔ اور کتاب صراط مستقیم اُس کی اسباب میں موجود ہے۔ آخر علمائے عصر شیخ داؤد سمان و شیخ کمال الدین سبکی نے اس کے عقیدہ باطل کو رد کیا اور اُسے گرفتار کر کے مدرسہ کاملیہ مصر میں لے گئے مجلس منعقد ہوئی۔ قاضی ومفتی تمام جمع ہوئے اور اُس کو قائل کیا۔ اور حکم سلطان تمام بلاد میں جاری ہوا کہ عقیدہ ابن تیمیہ خلاف اجماع ہے۔ جو کوئی اُس کی پیروی کرے گا سزایاب ہوگا پھر تحقیر اولیاء اللہ اور توسل نبی الرحمۃ میں گفتگو ہوئی۔ آخر اس مقدمہ میں قید ہوا۔ کہ اہانت اولیاء ومشائخ وعلماء کفر ہے۔ اور توسل نبی الرحمۃ متفق علیہ علمائے اُمت ہے۔ اور منکر اس کا گمراہ ہے۔ چنانچہ زمانہ دولت ناصریہ میں ابن تیمیہ نے توبہ کی اور رہائی پائی۔ اور جب شام میں آیا تو پھر ایسی باتوں سے قید خانہ دمشق میں قید ہوا اور حکم عام بادشاہی جاری ہوئے کہ جو کوئی عقیدہ ابن تیمیہ پر ہوگا اُس کا خون و

---

[1] یہ کتاب ۱۲۹۵ھ میں یعنی آج سے ۱۱۲ سال پہلے کی چھپی ہوئی ہے۔ (فقیر قادری محمد ضیاء اللہ غفرلہٗ)

مال حلال ہے۔ اور ابن تیمیہ قطع نظر ظاہری ہونے کے خارجی بھی تھا۔ کہ حضرت علی کرم اللہ وجہہ اور فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالےٰ عنہا کی جناب میں بے ادبی کرتا تھا۔ (تحفۃ الناظرین ص۶۶)

## علامہ ابوحامد بن مرزوق علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

علامہ ابوحامد بن مرزوق علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب التوسل بالنبی صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم وجہلۃ الوہابیین میں ابن تیمیہ کے عقائد درج کر کے ان کا احسن دلائل سے ردّ فرمایا ہے۔ علامہ ابن مرزوق علیہ الرحمۃ اسی کتاب میں تحریر فرماتے ہیں کہ:

اِنَّ اِبْنَ تَیْمِیَّۃَ جَازِمٌ بِاَنَّ اللّٰہَ تَبَارَکَ وَتَعَالٰی فِیْ جِہَۃِ الْعُلُوِّ فَوْقَ الْعَرْشِ حَقِیْقَۃً ہُوَ وَّلٌ لِلسَّمَاءِ بِجِہَۃِ الْعُلُوِّ۔

بے شک ابن تیمیہ کا پختہ عقیدہ تھا کہ یقیناً اللہ تبارک وتعالیٰ بلندی کے لحاظ سے حقیقی طور پر عرش کے اوپر ہے۔ (التوسل بالنبی ص۱۱ مطبوعہ استنبول)

علامہ ابوحامد بن مرزوق علیہ الرحمۃ نے محمد بن عبدالوہاب نجدی کے عقائد کا تذکرہ کرتے ہوئے عقائد میں ابن عبدالوہاب کو ابن تیمیہ کا مقلد قرار دیا ہے۔ ان عقائد کا تذکرہ بھی علامہ ابن مرزوق علیہ الرحمۃ نے اس طرح کیا ہے:

تَنْحَصِرُ اُمَّہَاتُ عَقَائِدِ مُحَمَّدِ بْنِ عَبْدِ الْوَہَّابِ وَ مُقَلِّدِیْہِ فِیْ اَرْبَعٍ تَشْبِیْہُ اللّٰہِ سُبْحَانَہٗ وَ تَعَالٰی بِخَلْقِہٖ وَتَوْحِیْدُ الْاُلُوْہِیَّۃِ الرَّبُوْبِیَّۃِ وَعَدَمُ تَوْقِیْرِہِمُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَتَکْفِیْرِ الْمُسْلِمِیْنَ وَ ہُوَ مُقَلِّدٌ فِیْہَا کُلِّہَا اَحْمَدَ بْنَ تَیْمِیَّۃَ۔

ہم محمد بن عبدالوہاب اور ان کے مقلدین کے چار بنیادی عقائد بیان کرتے ہیں۔ اللہ تعالےٰ کی ذات کو مخلوق کے ساتھ تشبیہ دینا۔ ربوبیت اور الوہیت کے لحاظ سے اس کو یکتا ماننا نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی تعظیم و توقیر نہ کرنا۔ اور مسلمانوں کی تکفیر کرنا۔ وہ ابن عبدالوہاب ان تمام عقائد میں ابن تیمیہ کا مقلد ہے۔

(التوسل بالنبی ص۱۲ مطبوعہ استنبول)



## علامہ تقی الدین سبکی علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

شیخ الامام الفقیہ المحدث العلامہ تقی الدین سبکی علیہ الرحمۃ اپنی مبارک تصنیف شفاء السقام فی زیارۃ خیر الانام میں لکھتے ہیں کہ:

اَلْبَابُ الثَّامِنُ فِی التَّوَسُّلِ وَالْاِسْتِعَانَۃِ وَالتَّشَفُّعِ بِالنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔

آٹھواں باب نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ پکڑنے۔ ان سے امداد چاہنے اور شفاعت طلب کرنے کے متعلق باب باندھ کر لکھتے ہیں

لَمْ یُنْکِرْ اَحَدٌ ذَالِکَ مِنْ اَہْلِ الْاَدْیَانِ وَلَا سَمِعَ بِہٖ فِیْ زَمَنٍ مِنَ الْاَزْمَانِ حَتّٰی جَآءَ ابْنُ تَیْمِیَّۃَ فَتَکَلَّمَ فِیْ ذَالِکَ بِکَلَامٍ یُلَبِّسُ فِیْہِ عَلَی الضُّعَفَاءِ الْاَغْمَارُ وَ ابْتَدَعَ مَالَمْ یُسْبَقْ اِلَیْہِ فِیْ سَائِرِ الْاَعْصَارِ۔

اہل ادیان میں سے کسی ایک نے کسی زمانے میں بھی ان عقائد کا انکار نہیں کیا۔ یہاں تک کہ ابن تیمیہ آیا۔ اُس نے اس میں ان کا انکار کیا ضعیف اعتقاد والوں کا عقیدہ مشتبہ ہو گیا اور اُس نے ایک ایسا راستہ اختیار کیا جس کو کسی زمانہ میں بھی کسی نے اختیار نہیں کیا۔

(الشفاء السقام ص۱۱۹ مطبوعہ حیدرآباد دکن)

## علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ

شیخ الاسلام علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ نے اپنی تصنیف لطیف میں تحریر فرمایا ہے کہ ابن تیمیہ کا سرکار علی المرتضےٰ شیر خدا مشکل کشا کرم اللہ وجہہ الکریم کے متعلق یہ عقیدہ بھی تھا کہ:

عَلِیٌّ اَسْلَمَ صَبِیًّا وَالصَّبِیُّ لَا یَصِحُّ اِسْلَامُہٗ۔

حضرت علی رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے بچپن میں اسلام قبول فرمایا تھا۔ اور

اور بچہ کا بچپن کا اسلام قبول کرنا صحیح اور معتبر نہیں ہے۔" (الدرر الکامنہ ص۱۵۵ ج ۱)

ممدوح الوہابیہ والدیابنہ عبدالحی لکھنوی نے لکھا ہے کہ:

"ابن حجر نے لکھا ہے کہ ابن تیمیہ نے اپنے سابقیوں پر فخر کیا ہے اور اس نے اپنے آپ کو مجتہد گمان کیا ہے۔ اس وجہ سے وہ چھوٹے اور بڑے علماء اور پرانے علماء کی تردید کرنے لگا۔ یہاں تک کہ سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے متعلق کہا کہ انہوں نے کئی مسائل میں غلط فتوے دیئے۔ جب یہ شیخ ابراہیم الرقی کو معلوم ہوا تو انہوں نے اس پر سخت ناراضگی کا اظہار فرمایا اور اس کے پاس گئے۔ اور اللہ تعالےٰ سے اس کے لیے معافی مانگی سیدنا علی المرتضےٰ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے متعلق بھی ابن تیمیہ نے کہا کہ انہوں نے ستّرہ فتوے غلط دیئے۔ قرآن کریم کی نصوصِ قطعیہ کی بھی ابن تیمیہ نے مخالفت کی۔ حنبلی ہونے کی وجہ سے وہ متعصبانہ طور پر اشعریوں پر رقیق حملے کرتا تھا۔ یہاں تک کہ وہ امام غزالی علیہ الرحمۃ کو گالیاں دیتا تھا۔ ان چیزوں کی بنار پر ایک قوم نے اس پر حملہ بھی کیا۔ قریب تھا کہ وہ اس کو قتل کر دیتے۔

علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ نے الدرر الکامنہ میں لکھا ہے کہ ابن مطہر حلی نے اپنی کتاب منہاج الکرامۃ میں ابن تیمیہ کے متعلق لکھا ہے کہ اس نے اپنی کتاب الامۃ میں قصداً جاہلانہ رویہ اختیار کرتے ہوئے بہت سی احادیث شریفہ کو چھوڑ دیا ہے۔ علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ نے لسان المیزان میں بھی لکھا ہے کہ میں نے اس کتاب میں ابن تیمیہ سے بہت سے جید احادیث کا انکار پایا ہے۔ جن کو کہ حلی نے اپنی کتاب میں ذکر کیا ہے۔"

(غیث الغمام بر حاشیہ امام الکلام ص۵)



## علامہ زرقانی[1] علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

علامہ محمد بن عبدالباقی علیہ الرحمۃ نے نبیّ پاک صاحب لولاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی قبرِ مبارک کا استقبال کرنے کی بحث میں ابن تیمیہ کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

هٰذَا الرَّجُلُ اِبْتَدَعَ لَهٗ مَذْهَبًا وَهُوَ عَدَمُ تَعْظِيْمِ الْقُبُوْرِ۔

اس شخص ابن تیمیہ نے اپنا مذہب خود ساختہ بنا لیا ہے کہ نبیّ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی قبر شریف کی زیارت قصداً نہیں کرنی چاہیئے۔ ابن تیمیہ کی جو شخص مخالفت کرتا تھا۔ اس کو اپنے پر حملہ کرنے والا سمجھتا تھا۔ جب ابن تیمیہ اپنے مدِ مقابل کا ردّ نہ کر سکتا تھا۔ تو وہ اس شخص کو فوراً جھوٹا کہہ دیتا تھا۔

قَدْ اَنْصَفَ مَنْ قَالَ فِيْهِ عِلْمُهٗ اَكْبَرُ مِنْ عَقْلِهٖ۔

بے شک کسی نے یہ بالکل صحیح کہا ہے کہ اس کا علم اس کی عقل سے زیادہ ہے۔

(غیث الغمام بر حاشیہ امام الکلام ص۵)

## مؤرخ ابنِ بطوطہ کا فیصلہ

شہرۂ آفاق مؤرخ ابن بطوطہ نے غرائب الامصار کتاب میں دمشق کے علماء و فضلاء کے ذکر میں لکھا ہے۔ اِنَّ فِيْ عَقْلِهٖ شَيْئًا۔ اس کی عقل میں کوئی چیز (فتور) تھی۔

فَقَالَ فِيْ وَعْظِهٖ اِنَّ اللّٰهَ يَنْزِلُ اِلَى سَمَاءِ الدُّنْيَا كَنُزُوْلِيْ هٰذَا وَنَزَلَ دَرَجَةً مِنْ دَرَجَةِ الْمِنْبَرِ۔

پس اس نے اپنے وعظ میں کہا کہ اللہ تعالےٰ آسمان پر اترتا ہے۔ اس طرح جس طرح کہ میں منبر کی ایک سیڑھی سے دوسری سیڑھی پر اترا ہوں۔

لوگوں نے اس کو غلط قرار دیا۔ (غیث الغمام ص۵ مطبوعہ لکھنؤ)

## صلاح الدین خلیل صفدی کا فیصلہ

علامہ صلاح الدین صفدی نے شرح لامیۃ المعجم المسمی بغیث الادب المنسجم میں

---

[1] وہابیہ نجدیہ کے مشہور مولوی اشرف سندھو بلوکی والے نے علامہ زرقانی کو محققین میں شمار کیا۔ (تاریخ التقلید ص۳۰)

ابنِ تیمیہ کو نصیحت کی ہے ؛

اُصمت ففی الصّمت نجاۃٌ من الزّللِ۔ | چپ رہ کیونکہ چپ رہنے میں پھسلنے سے نجات ہے۔

نیز ایک جماعت نے اُس کے متعلق یہ کہا ہے کہ اس کی عقل کم ہے اور علم زیادہ ہے۔ (غیث الغمام صفحہ ۵)

## شیخ شہاب الدین سہروردی علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

شیخ ابوالمفتوح شہاب الدین سہروردی رحمۃ اللہ القوی ابنِ تیمیہ کے متعلق فرماتے ہیں کہ ؛

فَرَاَیْتُہٗ لَا یَرْجِعُ عَمَّا وَقَعَ فِیْ نَفْسِہٖ وَرَاَیْتُہٗ کَثِیْرَ الْعِلْمِ قَلِیْلَ الْعَقْلِ۔
(غیث الغمام صفحہ ۵ مطبوعہ لکھنؤ)

میں نے دیکھا ہے کہ اُس کے دل میں جو چیز آجاتی تھی اُس سے رجوع نہیں کرتا تھا۔ اور میں نے دیکھا ہے کہ اس میں علم کثیر تھا مگر عقل قلیل تھی۔

## سیف الدین صفدی کا فیصلہ

شیخ سیف الدین صفدی ابنِ تیمیہ کے متعلق فرماتے ہیں کہ ؛

عِلْمُہٗ مُتَّسِعٌ جِدًّا اِلَی الْغَایَۃِ وَعَقْلُہٗ نَاقِصٌ یُوَرِّطُہٗ فِی الْمَہَالِکَ وَیُوْقِعُہٗ فِی الْمَضَائِقِ

اُس کا علم بہت وسیع تھا۔ اور عقل اُس کی ناقص تھی جو اُس کو تباہیوں اور تنگیوں میں داخل کر دیتی تھی۔ (غیث الغمام صفحہ ۵)

## علامہ ذہبی کا فیصلہ

علامہ ذہبی نے لکھا ہے کہ ابنِ تیمیہ نے جو کچھ کہا ہے۔ ان سب کے ساتھ ہمارا اتفاق نہیں ہے۔ بہت سے اصولی اور فروعی مسائل میں ہمارا اُس کے ساتھ اختلاف ہے۔ بحث میں وہ تیزی اور غصہ اختیار کر جاتا تھا۔ اس کے دور میں بہت سے علماء اُس کے ساتھ مباحثہ اور مناظرہ کرنے والے تھے۔ (غیث الغمام صفحہ ۵، الدرر الکامنہ صفحہ ۱۵۱، فوائد جامعہ ۲۴۲)

## علامہ ابنِ حجر مکی علیہ الرحمۃ

مفتی حرم شریف علامہ ابنِ حجر مکی علیہ الرحمۃ نے بھی فتاویٰ حدیثیہ میں ابنِ تیمیہ کا سرکار علی المرتضیٰ



رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق عقیدہ باطلہ تحریر فرمایا ہے کہ :

اِنَّ عَلِیًّا اَخْطَاءَ فِیْ اَکْثَرَ مِنْ ثَلَاثِ مِائَۃِ مَکَانٍ۔
(فتاویٰ حدیثیہ صفحہ ۸۶ مطبوعہ مصر)

حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے تین سو سے زائد جگہ غلط فتوے دیئے۔

## اللہ تعالیٰ اور قرآنِ پاک کے متعلق عقائدِ باطلہ

علامہ ابنِ حجر مکی علیہ الرحمۃ نے[1] ابنِ تیمیہ کے عقائد اپنی کتاب فتاویٰ حدیثیہ میں اس طرح درج فرماتے ہیں۔

اِنَّ رَبَّنَا سُبْحَانَہٗ وَتَعَالٰی عَمَّا یَقُوْلُ الظَّالِمُوْنَ وَالْجَاحِدُوْنَ عُلُوًّا کَبِیْرًا مَحَلُّ الْحَوَادِثِ تَعَالَی اللّٰہُ عَنْ ذَالِکَ وَتَقَدَّسَ وَاَنَّہٗ مُرَکَّبٌ تَفْتَقِرُ ذَاتُہٗ اِفْتِقَارَ الْکُلِّ لِلْجُزْءِ تَعَالَی اللّٰہُ عَنْ ذَالِکَ وَتَقَدَّسَ وَاَنَّ الْقُرْاٰنَ مُحْدَثٌ فِیْ ذَاتِ اللّٰہِ تَعَالَی اللّٰہُ عَنْ ذَالِکَ وَاَنَّ الْعَالَمَ قَدِیْمٌ بِالنَّوْعِ وَلَمْ یَزَلْ مَعَ اللّٰہِ مَخْلُوْقًا دَائِمًا فَجَعَلَہٗ مُوْجِبًا بِالذَّاتِ لَا فَاعِلًا بِالْاِخْتِیَارِ تَعَالَی اللّٰہُ عَنْ ذَالِکَ وَقَوْلُہٗ

بے شک ہمارا رب (ان باتوں سے پاک اور بلند ہے جن کے قائل ظالم اور جاہل لوگ ہیں) حوادثات (فانی چیزوں) کا محل ہے (اللہ تعالیٰ اس سے پاک اور منزہ ہے) بے شک اللہ تعالیٰ مرکب ہے۔ اُس کی ذات اس طرح محتاج ہے جس طرح کُل جزو کا محتاج ہوتا ہے (اللہ تعالیٰ ان چیزوں سے پاک ہے) بے شک قرآنِ پاک فانی چیز ہے۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ اس سے پاک ہے۔ جہاں اپنی نوعیت کے لحاظ سے قدیم ہے مخلوق ہوتے ہوئے دائمی طور پر اللہ تعالیٰ کے ساتھ موجود رہا ہے

---

[1] دیوبندیوں کے مولوی عبداللہ گنگوہی نے ابنِ حجر مکی علیہ الرحمۃ کے متعلق لکھا ہے کہ شیخ قطب الدین ابنِ حجر مکی عرب کے مشاہیر علماء میں سے تھے۔ بہت سی مشہور کتابوں کے مصنف ہیں۔ (مقدمہ اکمال الشیم صفحہ ۱۶)

بِالْجِسْمِیَّةِ وَالْجِهَةِ وَالْاِنْتِقَالِ وَاَنَّهٗ بِقَدْرِ الْعَرْشِ لَا اَصْغَرَ وَلَا اَكْبَرَ تَعَالَى اللّٰهُ عَنْ هٰذَا الْاِفْتِرَاءِ الشَّنِيْعِ الْقَبِيْحِ وَالْكُفْرِ الْبَرَاحِ الصَّرِيْحِ وَخَذَلَ مُتَّبِعِيْهِ وَشَتَّتَ شَمْلَ مُعْتَقِدِيْهِ وَقَالَ اِنَّ النَّارَ تَفْنٰى وَاَنَّ الْاَنْبِيَاءَ غَيْرُ مَعْصُوْمِيْنَ وَاَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا جَاهَ لَهٗ وَلَا يُتَوَسَّلُ بِهٖ وَاَنَّ اِنْشَاءَ السَّفَرِ اِلَيْهِ بِسَبَبِ الزِّيَارَةِ مَعْصِيَةٌ لَا تُقْصَرُ الصَّلٰوةُ فِيْهِ وَسَيُحَرَّمُ ذٰلِكَ يَوْمَ الْحَاجَةِ مَاسَّةً اِلٰى شَفَاعَتِهٖ وَاَنَّ التَّوْرَاةَ وَالْاِنْجِيْلَ لَمْ تُبَدَّلْ اَلْفَاظُهُمَا وَاِنَّمَا بُدِّلَتْ مَعَانِيْهِمَا۔

ابن تیمیہ نے اللہ تعالیٰ کو واجب بالذات تسلیم کیا ہے۔ اور فاعل بالاختیار ہونے کی نفی کر دی ہے (حالانکہ اللہ تعالیٰ اس سے پاک ہے) اور وہ اللہ تعالیٰ کے واسطے جسمیت جہت اور مکان سے منتقل ہونے کا اقرار کرتا ہے۔ اور اللہ تعالیٰ کو عرش کے برابر سمجھتا ہے اور کہتا ہے کہ وہ عرش سے چھوٹا بھی نہیں اور بڑا بھی نہیں حالانکہ اللہ تعالیٰ اس قبیح اور بُرے بہتان سے اور اس کھلے اور واضح کفر سے بلند و بالا ہے۔ اُس نے اپنے پیروکاروں کو ذلیل کیا اور اپنے عقیدتمندوں کی جماعت کو پراگندہ کیا ہے۔ اور اُس نے کہا ہے کہ دوزخ فنا ہو جائے گا۔ اور انبیاء کرام علیہم السلام معصوم نہیں ہیں۔ اور بے شک رسول پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے لیے کوئی عظمت اور بزرگی نہیں ہے۔ اور نہ ہی ان کی ذات کے ساتھ وسیلہ پکڑا جائے۔ زیارت کی نیت سے ان کی طرف سفر کرنا گناہ ہے۔ ایسے سفر میں قصر نماز نہ پڑھی جائے۔ اور ایسا کرنے والا شخص قیامت کے دن نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی شفاعت سے محروم رہے گا۔ بے شک تورات اور انجیل کے الفاظ میں کوئی تبدیلی نہیں ہوئی۔ تبدیلی صرف اس کے معانی میں ہوئی ہے۔

(فتاویٰ حدیثیہ ص۸۶ مطبوعہ مصر)



## نماز کی قضا نہیں حائضہ طوافِ کعبہ کر سکتی ہے تین طلاقیں ایک طلاق ہے

امام ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ نے ابن تیمیہ کے عقائد میں لکھا ہے کہ:

اَنَّ الصَّلٰوةَ اِذَا تُرِكَتْ عَمَدًا لَا يَجِبُ قَضَاءُهَا وَاَنَّ الْحَائِضَ يُبَاحُ لَهَا الطَّوَافُ بِالْبَيْتِ وَلَا كَفَّارَةَ عَلَيْهَا۔ وَاَنَّ الطَّلَاقَ الثَّلَاثَ يُرَدُّ اِلٰى وَاحِدَةٍ وَكَانَ هُوَ قَبْلَ اِدِّعَائِهٖ ذٰلِكَ نَقَلَ اِجْمَاعَ الْمُسْلِمِيْنَ عَلٰى خِلَافِهٖ۔

بے شک نماز کو جب جان بوجھ کر ترک کر دے تو اس کی قضا لازم نہیں آتی۔ اور بے شک حائضہ عورت کے لیے خانہ کعبہ کا طواف کرنا مباح ہے اور اس پر کوئی کفارہ لازم نہیں آتا اور تین طلاقوں کو ایک ہی طلاق سمجھا جائے گا۔ حالانکہ وہ اس دعوے سے پہلے تمام مسلمانوں کا اجماع اپنے عقیدہ کے خلاف نقل کرتا تھا۔

## جنبی پلید بدن سے نماز پڑھ سکتا ہے

فوائد جامعہ میں ابن تیمیہ کے مزید عقائد لکھے ہیں:

'اور یہ بھی کہ جنبی کو رات میں نوافل تیمم سے پڑھنے چاہئیں۔ اور ان نوافل تیمم سے پڑھنے چاہئیں۔ اور ان نوافل کو فجر کے غسل تک مؤخر نہیں کیا جا سکتا۔ اگرچہ وہ شہر میں ہو۔ اور یہ بھی کہ جس نے امیر کے لیے بچھونا بچھایا اور سفر کے اندر رات میں جنبی ہو گیا۔ اور اس کو یہ ڈر ہے کہ اگر وہ فجر کو غسل کرے گا تو اس کا اُستاد یا افسر وغیرہ اسکو متہم کرے گا تو وہ فجر کی نماز تیمم سے پڑھ لے خواہ وہ غسل پر قادر ہو۔ اور یہ بھی کہ ٹیکس لینا اس سے حلال ہے۔ جس نے زمین کو جاگیر میں دیا ہو۔ اور اگر تاجروں سے ٹیکس لیے جائیں تو زکوٰۃ کے عوض میں ان کی طرف سے کافی ہیں۔ اگرچہ وہ زکوٰۃ کے نام سے نہ لیے ہوں۔ اور نہ ہی زکوٰۃ کے دستور کے مطابق لیے ہوں۔ (فوائد جامعہ ص۲۴۸)

## امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

امام المحدثین جلال الملۃ والدین سیوطی علیہ الرحمۃ بھی ابن تیمیہ کے متعلق اپنا فیصلہ دیتے ہیں کہ:

وَقَدْ رَأَیْتُ مَاآلَ اَمْرُہٗ اِلَیْہِ مِنَ الْحَطِّ عَلَیْہِ الْھَجْوِ وَالتَّضْلِیْلِ وَالتَّکْفِیْرِ بِحَقٍّ وَبِبَاطِلٍ فَقَدْ کَانَ قَبْلَ اَنْ یَدْخُلَ فِیْ ھٰذِہِ الصَّنَاعَۃِ مُنَوَّرًا مُضِیْئًا عَلٰی مُحَیَّاہُ سِیْمَا السَّلَفِ ثُمَّ صَارَ مُظْلِمًا مَکْسُوْفًا عَلَیْہِ قَتْمَۃٌ عِنْدَ خَلَائِقَ مِنَ النَّاسِ وَدَجَّالًا اَفَّاکًا کَافِرًا عِنْدَ اَعْدَائِہٖ وَمُبْتَدِعًا فَاضِلًا مُحَقِّقًا بَارِعًا عِنْدَ طَوَائِفَ مِنْ عُقَلَاءِ الْفُضَلَاءِ۔

(شواہد الحق للنبہانی ص۱۸۱ مطبوعہ مصر)

اور بے شک میں نے ابن تیمیہ کا انجام یہ دیکھا کہ اس کو ذلیل کیا گیا۔ اس کی برائی بیان کی گئی۔ اور حق و باطل سے اس کی تضلیل اور تکفیر ہوئی۔ اور وہ اس صناعت کے داخل ہونے سے پہلے اپنی زندگی پر خصوصاً سلف پر منور اور مضئی تھا۔ پھر وہ (باطل اور بدعت مسائل کی بنا پر) لوگوں کے نزدیک اندھیرے والا۔ گرہن والا غبار آلود ہو گیا۔ اپنے اعداء اور مخالفین کے نزدیک دجال۔ بہتان تراش کافر ہو گیا۔ عاقلوں اور فاضلوں کے گروہوں کی نظر میں فاضل محقق۔ بارع بدعتی ہو گیا۔

## محدث ابن جوزی علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

محدث ابن جوزی علیہ الرحمۃ نے اپنی تصنیف لطیف تلبیس ابلیس میں

ؔ۱ وہابیوں نجدیہ کے مشہور اخبار الاعتصام میں امام سیوطی علیہ الرحمۃ کو آسمانِ علم کا مہ و ماہ لکھا ہے۔ (الاعتصام ص۶ ۲۲ رجب ۱۳۸۵ھ) علامہ شعرانی علیہ الرحمۃ نے تحریر فرمایا ہے کہ علامہ جلال الدین سیوطی علیہ الرحمۃ نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی حالتِ بیداری میں بالمشافہ پچھتر ۷۵ مرتبہ زیارت کی ہے۔ (میزان الکبریٰ ص۴۲) مولوی اشرف علی تھانوی نے علامہ سیوطی کو بڑے بڑے علماء کی صف میں شمار کیا ہے۔ (طریقہ مولد)

ؔ۲ وہابیہ کے رسالہ الاسلام دہلی نے محدث ابن جوزی علیہ الرحمۃ کی شخصیت کے متعلق لکھا ہے کہ



ابن تیمیہ کا رد کرتے ہوئے اُس کے متعلق لکھا ہے کہ:

اِنْفَرَدَ بِھَا وَشَذَّ عَنِ الْمُسْلِمِیْنَ مِنْ مَنْعِہِ الْاِسْتِغَاثَۃَ بِہٖ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَسَائِرِ الْاَنْبِیَاءِ وَالصَّالِحِیْنَ وَکَتَعَرُّضِہٖ لِاَکَابِرِ اَوْلِیَاءِ اللّٰہِ تَعَالٰی بِالتَّشْنِیْعِ وَالتَّکْفِیْرِ (شواہد الحق ص۱۶۵) وَلِذَالِکَ قَلَّلَ اللّٰہُ مَنْفَعَ بِھَا کَمَا جَرَتْ عَادَتُہٗ تَعَالٰی فِیْمَنْ یَتَعَرَّضُ لِاَوْلِیَآئِہٖ بِالسُّوْءِ

نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء کاملین علیہم الرحمۃ کی بارگاہ میں استغاثہ کرنے کی وجہ سے مسلمانوں سے علیحدہ ہو گیا ہے۔ اور اولیاء کبار کو بُرا کہنے اور ان کی تکفیر کرنے کی بناء پر مسلمانوں سے جُدا ہو گیا ہے۔ اور یہ اُس کی عام عادت ہے اور اسی لیے اللہ تعالیٰ نے اُس کی کتابوں سے نفع کم کر دیا کیونکہ یہ اللہ تعالیٰ کا طریقہ ہے کہ جو کوئی اولیاء کو اذیت پہنچانے کے درپے ہو اُس کا فیضان اللہ تعالیٰ ختم کر دیتا ہے۔

جیسا کہ حدیث قدسی میں ہے۔ مَنْ آذٰی لِیْ وَلِیًّا فَقَدْ آذَنْتُہٗ بِالْحَرْبِ جس نے میرے ولی کو اذیت پہنچائی پس اُس نے مجھ کو اعلانِ جنگ کا چیلنج کیا ہے۔

وَاَیُّ اَذِیَّۃٍ اَعْظَمُ مِنْ تَکْفِیْرِھِمْ

اولیاء اللہ کو کافر بنانا اور ان کو دائرہ اسلام

محدث ابن جوزی (علیہ الرحمۃ) چھٹی صدی کے اکابر و اعیان میں ایک عظیم و جلیل محدث اور خطیب کی حیثیت رکھتے ہیں۔ آپ کے دستِ حق پرست پر ایک لاکھ سے زائد انسان تائب ہوئے اور ایک لاکھ سے زائد اسلام کے دامنِ رحمت میں آچکے ہیں۔ (الاسلام دہلی ص)

محدث ابن جوزی کے متعلق ذہبی نے لکھا ہے کہ کَانَ مِنَ الْاَعْیَانِ فِی الْحَدِیْثِ مِنَ الْحُفَّاظِ مَا عَلِمْتُ اَنَّ اَحَدًا مِنَ الْعُلَمَاءِ صَنَّفَ ھٰذَا الرَّجُلُ۔ محدث ابن جوزی علوم قرآن اور تفسیر میں بلند پایہ تھے۔ اور فن حدیث میں بہت بڑے حافظ تھے۔ ان کی تصانیف اتنی کثیر اور ضخیم ہیں کہ مجھے معلوم نہیں کہ ان جیسی تصنیف علماء اُمت میں سے کسی کی ہوں۔ (تذکرۃ الحفاظ جلد ۴) (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

وَاِخْرَاجِهِمْ مِنْ دَائِرَةِ الْاِسْلَامِ بِالْکُلِّیَّةِ۔ (شواہد الحق للنبہانی ص۱۹۵)

سے بالکلیہ خارج کر دینا۔ اس سے بڑھ کر اور کیا اذیت ہو سکتی ہے۔

## علامہ یوسف نبہانی علیہ الرحمۃ کا فیصلہ[1]

عارفِ ربانی حضرت پیر مہر علی شاہ گولڑوی علیہ الرحمۃ کی مصدقہ کتاب

عجالہ بر دو رسالہ میں نبہانی نے ابنِ تیمیہ کی جو تردید فرمائی ہے درج ہے:

"علامہ یوسف بن اسماعیل علیہ الرحمۃ نے ابنِ تیمیہ کے متعلق لکھا ہے کہ وہ محی الدین ابنِ عربی علیہ الرحمۃ جو کبار اولیاء میں سے تھے کی تکفیر کرتا تھا نیز ابنِ تیمیہ کی کتابوں کے متعلق لکھا ہے کہ:

مَرْصُوْدَةٌ مِنْ بِدْعِهٖ مُخَالَفَتُهٗ لِاُمَّتِهٖ بِحَیَاتٍ قَاتِلَاتٍ فَهِیَ تَمْنَعُ النَّاسَ مِنَ الْاِقْبَالِ عَلَیْهَا وَالْاِنْتِفَاعِ بِهَا۔

اُس کی خانہ ساز بدعات اور جدید عقائد اور اُس کا اُمت کی مخالفت کرنا زہریلے سانپوں کے ساتھ اُس کی کتابیں بھری ہوئی ہیں۔

اُس کی کتابوں کو پڑھنے اور ان سے نفع حاصل کرنے سے یہی چیزیں لوگوں کو باز رکھتی ہیں۔ (عجالہ بر دو رسالہ ص۱۵)

## ابنِ تیمیہ حنبلی مذہب سے خارج ہے

امام یوسف نبہانی قدس سرہ الربانی نے شواہد الحق میں فرمایا ہے کہ:

"بعض مسائل کی بنا پر ابنِ تیمیہ حنبلی مذہب سے خارج ہو گیا

---

[1] دیوبندیوں کے مشہور مولوی محمد میاں صدیقی جامعہ مدنیہ لاہور لکھتے ہیں کہ علامہ یوسف نبہانی علیہ الرحمۃ چودھویں صدی ہجری کے اوائل کی ایک فاضل اور یگانۂ روزگار شخصیت ہیں نبی علیہ السلام کی ذاتِ گرامی سے آپ کو جو والہانہ عشق تھا۔ اُس کی حرارت آپ کی تحریروں میں نمایاں ہے۔ یہ اسوۂ رسول سے عشق و محبت کا اعجاز تھا جس نے آپ کے قلم سے ہزاروں صفحات نبی علیہ السلام کی سیرت اور اخلاقِ حسنہ پہ تحریر کرائے۔ (شمائل رسول ص۱ مطبوعہ لاہور) (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)



ہے۔ طلاق کے مسئلہ میں وہ تین طلاقوں کو ایک ہی قرار دیتا ہے اور طلاق کے مسئلہ میں عدد کو لغو قرار دیتا ہے۔ مساجدِ ثلاثہ کے علاوہ کسی اور کی طرف (قصداً بطورِ تبرک) سفر کو حرام قرار دیتا تھا انبیاء اور اولیاء سے استغاثہ کرنے کو منع قرار دیتا تھا۔ یہ تینوں مسئلے حضرت امام احمد بن حنبل علیہ الرحمۃ کے مسلک سے نہیں ہیں۔ اور نہ ہی ان مسائل میں آپ سے روایت نقل کی گئی ہے۔

وَنَصَّ فُقَهَاءُ الْحَنَابِلَةِ عَلٰی اَنَّهٗ لَا یُتَابَعُ فِیْهَا فَمَنِ ادَّعٰی اَنَّهٗ حَنْبَلِیُّ الْمَذْهَبِ فَلَیْسَ لَهُ الْقَوْلُ بِهَا کَمَا قَالَتْ بِهَا هٰذِهِ الْفِرْقَةُ الْمَذْکُوْرَةُ عَنْ جَهْلٍ وَانْطِمَاسِ بَصِیْرَةٍ۔

فقہاء حنابلہ نے ابنِ تیمیہ پر حکم لگایا ہے کہ ان مسائل میں اس نے امام احمد بن حنبل کی متابعت نہیں کی۔ بے شک جو حنبلی المذہب ہونے کا دعوےٰ کرے پس اُس کو کہا جائے گا کہ امام احمد کے یہ عقائد نہیں ہیں جیسا کہ اس فرقہ مذکورہ نے جہالت کی بنا اور بصیرت کے مٹ جانے کی بنا پر یہ عقائد رکھے ہیں۔

(شواہد الحق ص۱۹۰ مطبوعہ مصر)

## ابنِ تیمیہ حوالے غلط دیتا تھا[2]

علامہ نبہانی علیہ الرحمۃ نے ہی درج فرمایا ہے کہ:

فَقَدْ ثَبَتَ وَتَحَقَّقَ وَظَهَرَ ظُهُوْرَ الشَّمْسِ فِیْ رَابِعَةِ النَّهَارِ اَنَّ عُلَمَاءَ الْمَذَاهِبِ الْاَرْبَعَةِ قَدْ

بے شک اس کا ثبوت چودھویں رات کے چاند کی طرح اظہر من الشمس ہے کہ مذاہب اربعہ کے علماء نے ابنِ تیمیہ کی بدعات کی تردید

---

[2] علامہ شہاب الدین خفاجی حنفی، علامہ زرقانی، امام سبکی شافعی، حافظ کبیر عبدالرحیم العراقی، شیخ مصطفیٰ بن احمد حنبلی علیہم الرحمۃ وغیرہم علماء نے ابنِ تیمیہ کا غلط حوالہ جات دینے کے متعلق اتفاق کیا ہے۔ (شواہد الحق للنبہانی) (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

اِتَّفَقُوا عَلٰی رَدِّ بِدْعَةِ ابْنِ تَيْمِيَّةَ وَمِنْهُمْ مَنْ طَعَنُوا فِيْ صِحَّةِ نَقْلِهِ كَمَا طَعَنُوا بِكَمَالِ عَقْلِهِ فَضْلًا عَنْ شِدَّةِ تَشْنِيْعِهِمْ عَلَيْهِ فِيْ خَطِئَتِهِ الْفَاحِشِ فِيْ تِلْكَ الْمَسَائِلِ الَّتِيْ شَذَّ بِهَا فِي الدِّيْنِ وَخَالَفَ بِهَا اِجْمَاعَ الْمُسْلِمِيْنَ۔

کرنے پر اتفاق کیا ہے کہ ان علماء میں سے بعض علماء نے اس کے حوالہ جات پر بھی اعتراض کیا ہے (یعنی وہ غلط حوالے دیتا ہے) جیسے کہ اس کی عقل (کم عقل ہونے) پر اعتراض کیا ہے۔ علماء نے اس کے ان مسائل کا جن کی بنا پر وہ دین سے الگ ہو گیا ہے اور تمام مسلمانوں کے عقائد کی مخالفت کی ہے سختی سے رد فرمایا ہے۔ (شواہد الحق ص۱۹۱)

علامہ یوسف نبھانی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب مستطاب شواہد الحق میں چوتھا باب ان الفاظ سے شروع فرمایا ہے۔

اَلْبَابُ الرَّابِعُ فِيْ نَقْلِ عِبَارَاتِ عُلَمَاءِ الْمَذَاهِبِ الْاَرْبَعَةِ فِي الرَّدِّ عَلَى ابْنِ تَيْمِيَّةَ وَالْكَلَامِ عَلٰى بَعْضِ كُتُبِهِ وَمُخَالَفَتِهِ اَهْلَ السُّنَّةِ فِيْ بَعْضِ الْمَسَائِلِ الْمُهِمَّةِ وَمِنْهَا اِعْتِقَادُ الْجِهَةِ فِيْ جَانِبِ اللّٰهِ تَعَالٰى وَتَقَدَّسَ۔

اس باب میں علامہ نبھانی علیہ الرحمۃ نے ابن تیمیہ کی تردید جن علماء عظام نے فرمائی ان کا تذکرہ ان الفاظ میں فرمایا ہے:

فَمَنْ عَاصَرَهُ الْاِمَامُ صَدْرُ الدِّيْنِ بْنُ الْوَكِيْلِ الْمَعْرُوْفُ بِابْنِ الْمُرَحِّلِ الشَّافِعِيُّ وَقَدْ نَاظَرَهُ وَمِنْهُمُ الْاِمَامُ اَبُوْ حَيَّانَ وَكَانَ صَدِيْقًا لَهُ فَلَمَّا اطَّلَعَ عَلٰى بِدْعِهِ رَفَضَهُ رَفْضًا بَتًّا وَحَذَّرَ النَّاسَ مِنْهُ وَمِنْهُمُ الْاِمَامُ عِزُّ الدِّيْنِ

ابن تیمیہ کے ہمعصروں میں اس کی تردید فرمانے والے بعض حضرات یہ ہیں امام صدر الدین بن الوکیل المعروف ابن المرحل شافعی انہوں نے ابن تیمیہ سے مناظرہ بھی کیا تھا۔ امام ابوحیان یہ پہلے ابن تیمیہ کے دوست تھے۔ جب اس کی بدعات کا ان کو پتہ چلا تو بالکل اس سے دوستی ختم کر دی اور لوگوں



ابْنُ جَمَاعَةَ رَدَّ عَلَيْهِ وَشَنَّعَ عَلَيْهِ كَثِيْرًا وَلَمْ اَطَّلِعْ عَلٰى كُتُبِ هٰؤُلَاءِ الثَّلَاثَةِ وَاِنَّمَا ذَكَرَهُمُ ابْنُ حَجَرٍ وَغَيْرُهُ وَمِنْهُمُ الْاِمَامُ كَمَالُ الدِّيْنِ الزَّمْلَكَانِيُّ الشَّافِعِيُّ الْمُتَوَفّٰى سَنَةَ ۷۲۷ھ قَالَ ابْنُ الْوَرْدِيِّ فِيْ تَارِيْخِهِ كَانَ عَزِيْزَ الْعِلْمِ كَثِيْرَ الْفُنُوْنِ مُسَدَّدَ الْفَتَاوٰى دَقِيْقَ الذِّهْنِ وَذَكَرَ لَهُ فِيْ كَشْفِ الظُّنُوْنِ كِتَابُ الدُّرَّةِ الْمُضِيَّةِ فِي الرَّدِّ عَلَى ابْنِ تَيْمِيَّةَ وَقَدْ نَاظَرَهُ فِيْ مَسَائِلِهِ الَّتِيْ شَذَّ بِهَا عَنِ الْمَذَاهِبِ الْاَرْبَعَةِ وَمِنْ اَشْنَعِهَا مَسْأَلَةُ مَنْعِهِ شَدَّ الرِّحَالِ اِلٰى قُبُوْرِ الْاَنْبِيَاءِ وَالصَّالِحِيْنَ وَلَا سِيَّمَا سَيِّدَ الْمُرْسَلِيْنَ وَالْاِسْتِغَاثَةَ بِهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

کو ابن تیمیہ کے عقائد باطلہ سے ڈرایا۔ امام عزالدین بن جماعہ نے بھی ابن تیمیہ کا رد فرمایا ہے۔ اور اس کو بہت برا بھلا کہا ہے۔ ان تین آئمہ کی کتب پر میں مطلع نہیں ہوا ہاں علامہ ابن حجر وغیرہ نے ذکر فرمایا ہے اور اس کے ہمعصر رد کرنے والوں میں سے امام کمال الدین الزملکانی شافعی متوفی ۷۲۷ھ امام ابن الوردی نے ان کو ان الفاظ سے یاد کیا ہے۔ عزیز العلم۔ کثیر الفنون مسدد الفتاوی دقیق الذھن۔ کشف الظنون میں ان کی اس کتاب کا ذکر کیا ہے۔ کتاب الدرۃ المضیۃ فی الرد علی ابن تیمیہ انہوں نے بھی ابن تیمیہ سے اس کے ان مسائل میں مناظرہ کیا جس کی وجہ سے وہ مذاہب اربعہ سے خارج اور منفرد ہوا۔ ان مسائل میں سے بہت شنیع اور غلط مسئلہ یہ ہے کہ اس نے مزارات انبیاء اور صالحین خصوصاً حضور پر نور سید المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ مبارکہ کی طرف جانے سے رد کا اور ان سے استغاثہ سے بھی رد کا۔ (شواہد الحق للنبھانی ص۲۰۱ مطبوعہ مصر)

## علامہ نبھانی کا ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ کو ابن تیمیہ کی تردید کرنے پر خراج تحسین

علامہ یوسف نبھانی علیہ الرحمۃ نے شیخ الاسلام ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ کو ابن تیمیہ کی تردید کرنے پر خراج تحسین ان الفاظ میں پیش فرمایا ہے کہ:

"ابنِ تیمیہ کی تردید کرنے والوں میں سے ایک امام شہاب الدین احمد بن حجر مکی شافعی علیہ الرحمۃ بھی ہیں۔ یہ اکابر علماء اور اولیاء کاملین سے ہیں۔ انہوں نے ابنِ تیمیہ کی سخت تردید فرمائی ہے۔ مُحَامَاةً عَنِ الدِّيْنِ وَشَفْقَةً عَلَى الْمُسْلِمِيْنَ حفاظت دین اور مسلمانوں سے شفقت کی بناء پر تردید فرمائی ہے تاکہ ابنِ تیمیہ کے بُرے عقائد مسلمانوں میں سرایت نہ کر جائیں۔ (شواہد الحق صفہ ۱۹۰ از علامہ نبہانی)

ابنِ حجر مکی علیہ الرحمۃ نے جس انداز سے ابنِ تیمیہ کی تردید فرمائی ہے وہابیوں کو اس سے سخت تکلیف تھی۔ چنانچہ وہابیوں کے نواب صدیق حسن بھوپالوی نے نعمان آلوسی کو روپیہ دے کر ابنِ حجر کے رد میں کتاب لکھوائی۔

## نواب صدیق حسن بھوپالوی کا مالی امداد دے کر ابنِ تیمیہ کی شان میں کتاب لکھانا

جس کا تذکرہ فوائدِ جامعہ میں ہے کہ نعمان آلوسی نے نواب صدیق حسن بھوپالوی کے ایماء پر جن کی طرف سے نعمان آلوسی کو مالی امداد حاصل تھی۔ جلاء العینین میں ابنِ حجر مکی پر رد کا ارادہ کیا۔ اور انہوں نے ابنِ تیمیہ کے دامن کو اکثر شواذ سے پاک کرنے میں بڑا زور لگایا ہے۔ مگر انہیں ندامت ہوئی کیونکہ ابنِ تیمیہ کی کتابوں کی اشاعت نے اُن کی اس درجہ حمایت کو اس طرح رُسوا کر دیا کہ جن باتوں کی انہوں نے تردید کی تھی۔ اُن کی ان کتابوں میں تصریح مل گئی بلکہ عنقریب اُن کی اور کتابیں بھی شائع ہو جائیں گی۔ جیسے التاسیس فی رد اساس التقدیس ہے۔ جس میں حشویہ کی وہ بعض باتیں نظر آئیں گی جن کو ابھی نقل کیا ہے یہ تو اپنے گھروں کو اپنے اور مسلمانوں کے ہاتھوں سے خود گراتے ہیں۔ ہم نے یونہی سرسری نظر میں ابنِ تیمیہ کے تفردات کے جو نمونے پیش کیے ہیں۔ وہ کافی ہیں۔ شیخ نعمان آلوسی نے اپنی تردید آپ ہی کر لی ہے کیونکہ انہوں نے غالیۃ المواعظ میں جو کچھ لکھا ہے ان کا کلام اس کے مخالف ہے۔ اللہ تعالیٰ مادہ کو ہلاک کرے۔ یہ جس چیز میں



داخل ہوا اُس کو اُس نے بگاڑا ہے۔ انہوں نے تو اپنے والد ماجد کی تفسیر میں بھی دیانت داری سے کام نہیں لیا۔ اگر کوئی اس کا اس نسخے سے جس کو خود مؤلف نے سلطان عبدالمجید خان کی خدمت میں پیش کیا۔ جو آج بھی استنبول میں راغب پاشا کے کتب خانہ میں محفوظ ہے۔ مقابلہ کرے۔ تو اُس کو اس امر کا اطمینان ہو جائے گا۔ ہم تو اللہ سے بس سلامتی کی دُعا کرتے ہیں۔" (فوائد جامعہ صفہ ۲۵۲-۲۵۴)

رسالہ فوائدِ جامعہ میں لکھا ہے کہ:

"ابنِ تیمیہ کے معاصرین میں سے حافظ صلاح الدین خلیل علائی دمشقی المتوفی ۷۶۱ھ نے اپنے ایک مکتوب میں ابنِ تیمیہ کے تفردات کو کیا جمع کر دیا ہے۔ ان کا وہ معلومات افزا مکتوب محدث ناقد شیخ محمد زاہد کوثری نے ذخائر القصر کے حوالہ سے السیف الصیقل میں نقل کیا۔ جو پڑھنے کے لائق ہے۔ مرحوم لکھتے ہیں۔

حافظ ابنِ طولون نے ذخائر القصر فی تراجم نبلاء العصر میں شیخ عبدالنافع بن عراق کے تبدیلِ مسلک کا سبب بیان کرتے ہوئے کہ اُن کے والد نے تو اُن کو حنبلی بنایا تھا۔ مگر اُنہوں نے حنبلی مذہب کو چھوڑ کر شافعی مسلک اختیار کیا لکھا ہے کہ حافظ صلاح الدین علائی نے ان اصولی و فروعی مسائل کا ذکر کیا ہے۔ جن میں ابنِ تیمیہ نے خلاف کیا ہے۔ چنانچہ بعض ان میں سے وہ ہیں۔ جن کے اندر موصوف نے اجماع کے خلاف کیا ہے۔ اور بعض وہ ہیں جن میں مذہب راجح کے خلاف کیا ہے۔ ان ہی میں سے طلاق یمین یعنی وہ طلاق جو قسم کے ساتھ وابستہ ہوتی ہے۔ اس کے متعلق اُنہوں نے کہا ہے کہ جس چیز پر قسم کھائی ہے۔ اس کے واقع ہونے کے بعد وہ واقع نہیں ہوتی ہے۔ بلکہ قسم کھانے والے پر قسم کا کفارہ واجب ہو جاتا

ہے۔ حالانکہ ان سے پہلے اس مسئلہ میں فقہاء اُمت میں سے کبھی کوئی فقیہہ کفارہ کا قائل نہیں ہوا اور ایک زمانہ دراز تک ان کا ہمیشہ یہی فتوٰے رہا ہے۔ اور مصائب بڑھتے رہے عوام کی ایک بڑی بھاری اکثریت نے ان کی تقلید کر لی۔ اور یہ بلا عام ہو گئی اور یہ بھی کہ طلاق حالتِ حیض میں واقع نہیں ہوتی اور اسیطرح طلاق اُس طہر میں واقع نہیں ہوتی جس میں ہمبستری ہو چکی ہو اور یہ بھی کہ تین طلاقوں سے ایک طلاق واقع ہوتی ہے حالانکہ اس سے پہلے وہ اس مسئلہ میں مسلمانوں کا اجماع اس کے خلاف نقل کر چکے ہیں نیز یہ بھی کہ جس نے اس کی مخالفت کی اس نے کفر کا کام کیا۔ پھر انہی نے اس کے خلاف فتوٰے دیا۔ اور بڑی خلقت کو اس مسئلہ میں پھنسا دیا۔ اور یہ بھی کہ اگر نماز کو قصداً چھوڑا جائے تو اس کی قضا جائز نہیں۔ اور یہ بھی کہ حائضہ طوافِ کعبہ کرے اُس پر کفارہ واجب نہیں طواف اُس کے لیے مباح اور درست ہے۔ اور یہ کہ ٹیکس لینا اُس کے لیے حلال ہے جس نے زمین کو جاگیر میں دیا ہے۔ اور اگر تاجروں سے ٹیکس لے لیے جائیں تو زکوٰۃ کے عوض میں اُن کی طرف کافی ہیں۔ اگرچہ وہ زکوٰۃ کے نام سے نہ لیے ہوں اور نہ زکوٰۃ کے دستور کے مطابق لیے ہوں اور یہ بھی کہ بہنے والی چیزیں چوہیا جیسے جانوروں کے مرنے سے ناپاک نہیں ہوتیں۔ اور یہ کہ جُنبی کو نوافل رات میں تیمم سے پڑھنا چاہییں اور ان نوافل کو فجر کے غسل تک مؤخر نہیں کرنا چاہیے۔ اگرچہ وہ شہر میں ہو۔ میں نے اُن لوگوں کو دیکھا جنہوں نے اس مسئلہ میں ان کی اقتدار کی۔ تو میں نے ان کو اس سے روکا اور میں نے ابنِ تیمیہ سے سُنا۔ جس وقت ان سے ایک ایسے شخص کے بارے میں سوال ہوا۔ کہ جس نے امیر کے لیے بچھونا بچھایا اور سفر کے اندر رات میں جنبی ہو گیا اور اس کو یہ ڈر



ہے کہ اگر وہ فجر کو غسل کرے گا تو اس کا استاد اسے متہم کرے گا تو انہوں نے اس کا فتوٰے دیا کہ فجر کی نماز تیمم سے پڑھ لے حالانکہ وہ غسل پر قادر تھا اور ان سے اُمہاتِ اولاد (اُم ولد لونڈیوں) کی بیع و شرار کے جواز کے متعلق سوال کیا گیا۔ تو انہوں نے اس کو ترجیح دی اور اُس کے جواز کا فتوٰی دیا۔

اصولِ دین میں ان کے تفردات میں سے یہ ہے کہ اللہ سبحانہ تعالٰے حوادث کے لیے محل ہے۔ اللہ سُبحانہٗ تعالٰے حوادث کے لیے محل ہے۔ اللہ تعالٰے کی ذات جو وہ کہتا ہے۔ اس سے بہت بالا و برتر ہے۔

اور یہ کہ اللہ تعالٰے مرکب ہے۔ اس کو (ہاتھ۔ آنکھ۔ چہرہ۔ پنڈلی وغیرہ) کی احتیاج ہے جیسے کل کو جزو کی طرف احتیاج ہوتی ہے۔ اور یہ کہ قرآن فی ذاتہ حادث ہے اور عالم قدیم بالنوع ہے۔ مخلوق ہو کر خدا کے ساتھ اس کا تعلق دائمی ہے۔ چنانچہ اُس نے اس کو موجب بالذات مانا ہے۔ فاعل بالاعتبار نہیں۔ جو کچھ اس نے خراب دیکھا ہے اللہ تعالٰی اس سے پاک ہے۔

اور ان ہی میں سے اس کا ذاتِ خداوندی کے لیے جسمیت، جہت اور انتقالِ مکانی کا قائل ہونا ہے۔ اور باری تعالٰی کی ذات اس سے پاک ہے۔

اور اُس نے اپنی بعض تصانیف میں بصراحت لکھا ہے کہ اللہ تعالٰے عرش کے بقدر ہے وہ نہ اس سے بڑا ہے۔ اور نہ اُس سے چھوٹا ہے۔ حالانکہ ذاتِ باری تعالٰے اس سے بالاتر ہے۔

اور ابنِ تیمیہ نے ایک رسالہ اس مسئلہ میں لکھا ہے کہ اللہ تعالٰے کا علم غیر متناہی امور سے تعلق نہیں رکھتا ہے۔ جیسے کہ جنتیوں کی نعمتیں

ہیں۔ اور یہ کہ وہ غیر متناہی کو محیط نہیں ہے۔ یہ وہ بات ہے جس میں امام (ابنِ جوینی) کے قدم (کتاب البرہان) میں ڈگمگا گئے ہیں۔

اور ان ہی باتوں میں سے یہ ہے کہ انبیاء علیہم السلام معصوم نہیں ہیں۔ اور ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے جاہ نہیں ہے۔ جو کوئی آپ کی ذات سے وسیلہ پکڑے گا۔ وہ خطا کار ہے۔ اور اس موضوع پر کئی ورق کا رسالہ بھی لکھا ہے۔

اور یہ کہ ہمارے نبی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی زیارت کے لیے سفر کرنا معصیت ہے۔ اس میں نمازِ قصر نہیں کی جا سکتی اور اس میں بڑا ہی غلو کیا ہے۔ حالانکہ مسلمانوں میں اُن سے پہلے اس کا کوئی قائل نہیں ہوا۔ اور یہ کہ دوزخیوں کا عذاب منقطع ہو جائے گا۔ وہ ہمیشہ ہمیشہ کے لیے نہیں ہوگا۔ تقی الدین سبکی نے ایک رسالہ میں اس کی تردید لکھی ہے جو کہ شائع ہو چکا ہے۔ (یعنی الشفاء السقام)

اور نیز ان کے تفردات میں سے یہ ہے کہ تورات اور انجیل کے الفاظ میں تبدیل اور تحریف نہیں ہوئی ہے۔ بلکہ یہ اسی صورت میں موجود ہیں۔ جن پر وہ نازل ہوئی تھیں اور تحریف ان کی تاویل میں ہوئی ہے۔ اور اس موضوع پر ان کی ایک اور تصنیف بھی ہے۔ جو میں نے نہیں دیکھی ہے۔ اور میں تو اس قسم کی باتوں کے لکھنے پر اللہ تعالیٰ سے استغفار کرتا ہوں۔ چہ جائیکہ ان کا اعتقاد رکھنا؛

(فوائد جامعہ ص ۲۴۶ تا ۲۵۱)

## ابنِ رجب سے ابنِ تیمیہ کے عقائدِ باطلہ کا تذکرہ!

ابنِ رجب نے ابنِ تیمیہ کے منفرد عقائد کا تذکرہ اس طرح کیا ہے۔



### موزوں پر مسح کی کوئی مدت نہیں

موزوں پر مسح کرنے کی کوئی مدت نہیں ہے۔

### نمازِ جمعہ اور نمازِ عیدین کے لیے تیمّم

وقت کے فوت ہونے نمازِ جمعہ کے نکل جانے اور عیدین کے فوت ہونے کا ڈر ہو تو تیمم کرنا درست ہے۔

### حیض کی کوئی مدت نہیں ہے

اور یہ کہ کم سے کم حیض کی کوئی مدت نہیں ہے۔ اور نہ اکثر حیض کی کوئی مدت ہے اور نہ سن ایاس کی کوئی مدت ہے۔

### کم یا زیادہ سفر ہر دو کے لیے نمازِ قصر جائز ہے

اور نمازِ قصر چھوٹے اور بڑے سفر میں جائز ہے۔

### باکرہ کے لیے استبراء نہیں

اور باکرہ کے لیے استبراء نہیں ہے اگرچہ وہ بوڑھی ہو گئی ہو۔

### سجدۂ تلاوت کے لیے وضو شرط نہیں

اور وضو سجدۂ تلاوت کے لیے شرط نہیں ہے اور مسابقت (گھوڑ دوڑ میں شرط) بلا محلّل جائز ہوتی ہے۔ (فوائد جامعہ ص ۲۵۲)

### ابنِ تیمیہ کے نزدیک نبیّ پاک صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وسلّم کا مزار مبارک اور دیگر مسلمانوں کے مزار برابر ہیں

علامہ سبکی علیہ الرحمۃ نے ابنِ تیمیہ کے خط سے اس کا یہ عقیدہ استنباط کرتے ہوئے فرمایا:

وَمَنِ ادَّعٰى اَنَّ قُبُوْرَ الْاَنْبِيَاءِ وَغَيْرِهِمْ مِنْ اَمْوَاتِ الْمُسْلِمِيْنَ

جس نے یہ دعویٰ کیا (ابنِ تیمیہ) کہ انبیاء کرام اور باقی اموات مسلمین کے

سَوَاءٌ فَقَدْ اَتیٰ اَمْرًا عَظِیْمًا نَقْطَعُ بِبُطْلَانِہٖ وَخَطَائِہٖ فِیْہِ وَفِیْہِ حَطٌّ حُطَّ لِدَرَجَۃِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اِلیٰ دَرَجَۃِ مَنْ سِوَاہُ مِنَ الْمُسْلِمِیْنَ وَذَالِکَ کُفْرٌ مُتَیَقَّنٌ فَاِنَّ مَنْ حَطَّ رُتْبَۃَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ عَمَّا یَجِبُ لَہٗ فَقَدْ کَفَرَ فَاِنْ قَالَ اِنَّ ھٰذَا لَیْسَ بِحَطٍّ وَلٰکِنَّہٗ مَنْعٌ مِنَ التَّعْظِیْمِ فَوْقَ مَا یَجِبُ لَہٗ قُلْتُ ھٰذَا جَھْلٌ وَسُوْءُ اَدَبٍ وَنَحْنُ نَقْطَعُ بِاَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَسْتَحِقُّ مِنَ التَّعْظِیْمِ اَکْثَرَ مِنْ ھٰذَا الْمِقْدَارِ فِیْ حَیَاتِہٖ وَبَعْدَ مَوْتِہٖ وَلَا یَرْتَابُ فِیْ ذَالِکَ مَنْ کَانَ فِیْ قَلْبِہٖ شَیْءٌ مِنَ الْاِیْمَانِ۔

مزارات برابر ہیں۔ تو وہ امر عظیم لایا ہم اس میں اُس کی خطاء اور بُطلان کو یقینی سمجھتے ہیں اور اس میں نبیِّ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے درجہ کو باقی مسلمانوں کے درجہ کی طرف گرانا ہے۔ اور یہ بات یقینی کفر ہے۔ کیونکہ جس نے حضور پُرنور صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے مرتبہ کو حضورِ اکرم صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے لیے ثابت اور واجب گرایا تو وہ بے شک کافر ہوا۔ اگر وہ منکر کہے کہ یہ گرانا نہیں بلکہ ثابت سے زیادہ تعظیم کی رکاوٹ ہے۔ تو میں (سبکی) کہتا ہوں کہ یہ جہالت اور بے ادبی ہے۔ اور ہم یقین رکھتے ہیں کہ نبیِّ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم ظاہری زندگی میں اور انتقال کے بعد اس قدر تعظیم و تکرام سے زیادہ تعظیم و تکریم کے مستحق ہیں۔ اور جس شخص میں ذرہ برابر ایمان ہے۔ وہ اس بات میں قطعاً شک نہ کرے گا۔

(شفاء السقام فی زیارۃ خیر الانام ص۹۶ مطبوعہ حیدر آباد دکن)

امام تاج الدین سبکی علیہ الرحمۃ نے ابنِ تیمیہ کے نظریہ باطل کے بُطلان کا یُوں بھی تذکرہ فرمایا ہے:

وَتَخَیَّلَ ابْنُ تَیْمِیَّۃَ اَنَّ مَنْعَ الزِّیَارَۃِ وَالسَّفَرِ اِلَیْھَا مِنْ بَابِ الْمُحَافَظَۃِ

اور ابنِ تیمیہ نے یہ خیال کیا کہ سفر زیارت سیّد المرسلین صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم



عَلَی التَّوْحِیْدِ وَاَنَّ فِعْلَھَا مِمَّا یُؤَدِّیْ اِلَی الشِّرْکِ وَھٰذَا تَخَیُّلٌ بَاطِلٌ۔

اور زیارت نبی پاک اللہ صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم سے منع کرنا توحید کی محافظت کے باب سے ہے۔ اور اس زیارت کا کرنا ان چیزوں میں سے ہے جو شرک کی طرف لے جاتی ہیں۔ حالانکہ ابنِ تیمیہ کا خیال باطل ہے۔

(شفاء السقام ص۱۰۱ مطبوعہ حیدر آباد دکن)

## علّامہ قسطلانی علیہ الرحمۃ کا امام سبکی کو ابنِ تیمیّہ کی تردید پر خراجِ تحسین

علّامہ یوسف نبہانی علیہ الرحمۃ نے وہ خراجِ تحسین جو امام سبکی کو علّامہ قسطلانی نے ابنِ تیمیہ کا شفاء السقام میں ردّ کرتے ہوئے پیش کیا درج کرتا ہوں؛

وردّ علیہ الشیخ تقی الدین السبکی فی شفاء السقام فشفی صدور المومنین۔ (شواہد الحق ص۱۷۱)

شیخ تقی الدین سبکی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب شفاء السقام میں ابنِ تیمیہ کا ردّ کر کے مومنوں کے سینوں کو شفا دی

## ملّا علی قاری رحمۃ اللہ الباری کا فیصلہ

حنفیوں کی مشہور و معروف شخصیت شارحِ مشکوٰۃ المصابیح حضرت ملّا علی قاری علیہ الرحمۃ نے شرح شفا میں ابنِ تیمیہ کے متعلق تحریر فرمایا ہے کہ:

قَدْ فَرَّطَ ابْنُ تَیْمِیَّۃَ مِنَ الْحَنَابِلَۃِ حَیْثُ حَرَّمَ السَّفَرَ لِزِیَارَۃِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَمَا اَفْرَطَ غَیْرُہٗ حَیْثُ قَالَ کَوْنُ

حنبلیوں سے ابنِ تیمیہ نے نبیِّ کریم صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کی قبر مبارک کی زیارت کے سفر کو حرام قرار دے کر زیادتی کی ہے۔ جیسا کہ اُس کے علاوہ

---

[1] دیوبندیوں کے مولوی سرفراز گکھڑوی نے مُلّا علی قاری کو یگانۂ روزگار فقیہ و محدث لکھا ہے۔ (تبرید النواظر ص۱۱) (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

الزِّيَارَةِ قُرْبَةً مَعْلُوْمٌ مِنَ الدِّيْنِ بِالضَّرُوْرَةِ وَجَاحِدُهٗ مَحْكُوْمٌ عَلَيْهِ بِالْكُفْرِ وَلَعَلَّ الثَّانِيْ اَقْرَبُ اِلَى الصَّوَابِ لِاَنَّ تَحْرِيْمَ مَا اَجْمَعَ عَلَيْهِ الْعُلَمَاءُ فِيْهِ بِالْاِسْتِحْبَابِ يَكُوْنُ كُفْرًا لِاَنَّهٗ فَوْقَ تَحْرِيْمِ الْمُبَاحِ الْمُتَّفَقِ عَلَيْهِ فِيْ هٰذَا الْبَابِ

دوسروں نے بھی زیادتی کی ہے۔ نبیٔ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے قبر مبارک کی زیارت کرنے سے اللہ تعالےٰ کا قرب حاصل ہوتا ہے۔ یہ دین میں بالکل واضح طور پر معلوم ہے۔ اس کے منکر پر کفر کا حکم لگایا جاتا ہے اور دوسری بات (زیارت کرنے والے کو منع کرنے والے کو کافر قرار دینا) حق کے زیادہ قریب ہے۔ اس لیے کہ جس کے مستحب ہونے میں علمار کا اجماع ہے۔ ایسی چیز کو حرام قرار دینا کفر ہے۔ کیونکہ علمار متفقہ فیصلہ ہے کہ جو چیز متفقہ طور پر مُباح ہو اُس کو حرام قرار دینا کفر ہے۔ (شواہد الحق ص۱۸۶ اعجالہ بر دو رسالہ ص۱۸)

## علامہ شہاب الدین خفاجی علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

علامہ شہاب الدین خفاجی علیہ الرحمۃ نے ابنِ تیمیہ کے متعلق لکھا ہے:

"فَتَوَهَّمَ اَنَّهٗ حَمٰى جَانِبَ التَّوْحِيْدِ بِخُرَافَاتٍ لَا يَنْبَغِيْ ذِكْرُهَا فَاِنَّهَا لَا تَصْدُرُ عَنْ عَاقِلٍ فَضْلًا عَنْ فَاضِلٍ۔

اُس کا یہ خیال تھا کہ وہ ان خرافات کے ساتھ توحید کی جانب کی حمایت کر رہا ہے جن خرافات کا ذکر کرنا مناسب نہیں ہے حالانکہ وہ خرافات کسی عاقل سے صادر نہیں ہو سکتے یہ بہت عجیب بات ہے چہ جائیکہ ایک فاضل سے صادر ہوں۔

(نسیم الریاض شرح شفار شریف ج۳ ص۵۱۴، شواہد الحق ص۱۸۵ اعجالہ بر دو رسالہ ص۱۹)

علامہ خفاجی علیہ الرحمۃ لَا تَجْعَلُوْا قَبْرِیْ عِیْدًا حدیث شریف کے تحت ابنِ تیمیہ کا رد اس طرح فرمایا ہے۔

اَنَّهٗ لَا حُجَّةَ فِيْهِ لِمَا قَالَهٗ ابْنُ تَيْمِيَّةَ وَغَيْرُهٗ فَاِنَّ اِجْمَاعَ الْاُمَّةِ

اس حدیث شریف میں ابنِ تیمیہ وغیرہ کے قول کی بالکل دلیل نہیں کیونکہ اجماع



عَلٰی خِلَافِهٖ يَقْتَضِيْ تَفْسِيْرَهٗ بِغَيْرِ مَا فَهِمُوْهُ فَاِنَّهٗ نَزْغَةٌ شَيْطَانِيَّةٌ۔

اُمّت کا اس کے خلاف ہونا اس بات کا مقتضی ہے کہ اس کی تفسیر ان کی مفہومہ تفسیر کا غیر ہے۔ ان کا اس حدیث سے غلط مفہوم نکال کر غلط دعوے کی دلیل بنانا شیطانی وسوسہ ہے۔ (شواہد الحق ص۱۸۶)

## علامہ ابوحیان کا فیصلہ

لغت کے بہت بڑے ماہر علامہ ابوحیان نے بھی ابنِ تیمیہ کے متعلق لکھا ہے:

هٰذَا لَا يَسْتَحِقُّ الْخِطَابَ

یہ خطاب کے لائق ہی نہیں ہے۔

(الدرر الکامنہ ص۱۵۳ مطبوعہ حیدر آباد دکن)

علامہ یوسف نبہانی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ امام تقی سبکی علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے

كِتَابُ الْعَرْشِ مِنْ اَقْبَحِ الْكُتُبِ وَلَمَّا وَقَفَ عَلَيْهِ الشَّيْخُ اَبُوْحَيَّانَ مَا زَالَ يَلْعَنُهٗ حَتّٰى مَاتَ بَعْدَ اَنْ كَانَ يُعَظِّمُهٗ اِنْتَهٰى كَلَامُهٗ۔

کتاب العرش ابنِ تیمیہ کی قبیح ترین کتابوں میں سے ہے۔ اور جب اس پر شیخ ابوحیان مطلع ہوئے تو مرتے دم تک ہمیشہ ابنِ تیمیہ پر لعنت کرتے رہے۔ حالانکہ وہ اس سے پہلے اس کی بڑی تعظیم کرتے تھے۔ (شواہد الحق ص۲۴۷)

## علامہ شیخ محمد نجیت المطیعی علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

شیخ العلمار علامہ محمد نجیت المطیعی علیہ الرحمۃ نے بھی ابنِ تیمیہ کے عقائد کو عقائدِ باطلہ قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"ہم نے ابنِ تیمیہ کے عقائدِ باطلہ کی تردید کرنے کا پورا ارادہ کیا تھا لیکن جب ہم نے علامہ تقی الدین سبکی علیہ الرحمۃ کی کتاب شفار السقام دیکھی تو اس میں ہم نے ابنِ تیمیہ کے عقائدِ باطلہ کی مدلل تردید پائی تو اُسی کو کافی سمجھا اور اس کتاب کی نشر و اشاعت کو زیادہ کرنے کی کوشش کی۔"

(تطہیر الفوائد من دنس الاعتقاد ص۱۳ مطبوعہ ترکی)

## علامہ صاوی علیہ الرحمۃ اللہ الباری کا فیصلہ

زبدۃ المفسرین علامہ صاوی علیہ الرحمۃ اللہ الباری نے بھی ابن تیمیہ کے متعلق فیصلہ دیتے ہوئے فرمایا کہ:

قَالَ الْعُلَمَاءُ اِنَّهٗ الضَّالُّ الْمُضِلُّ

(تفسیر صاوی علی الجلالین ص۹۶ ج۱)

علماء نے ابن تیمیہ کے متعلق فرمایا ہے کہ وہ خود بھی گمراہ ہے۔ اور دوسروں کو بھی گمراہ کرنے والا ہے۔

## علامہ مجد الدین فیروز آبادی کا فیصلہ

علامہ مجد الدین فیروز آبادی صاحب قاموس نے بھی ابن تیمیہ اور اس کے ہم خیالوں کی تردید کرتے ہوئے لکھا ہے:

اَمَّا حَدِيْثُ لَا تُشَدُّ الرِّحَالُ اِلَّا اِلٰى ثَلَاثَةِ مَسَاجِدَ فَلَا دَلَالَةَ فِيْهِ عَلَى النَّهْيِ عَنِ الزِّيَارَةِ بَلْ هُوَ حُجَّةٌ فِيْ ذَالِكَ وَمَنْ جَعَلَهٗ دَلِيْلًا عَلٰى حُرْمَةِ الزِّيَارَةِ فَقَدْ اَعْظَمَ الْجُرْاَةَ عَلَى اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَفِيْهِ بُرْهَانٌ قَاطِعٌ عَلٰى غَبَاوَةِ قَائِلِهٖ وَقُصُوْرِهٖ عَنْ نَيْلِ دَرَجَةِ كَيْفِيَّةِ الْاِسْتِنْبَاطِ وَالْاِسْتِدْلَالِ وَالْحَدِيْثُ فِيْهِ دَلِيْلٌ عَلٰى اِسْتِحْبَابِ الزِّيَارَةِ مِنْ وَّجْهَيْنِ۔

(الصلات والبشر فی الصلاۃ علٰی خیر البشر ص۱۲۷)

لیکن لا تشد الرحال والی حدیث شریف میں سے زیارت کی ممانعت پر کوئی دلیل نہیں بلکہ وہ زیارت کے ثبوت پر دلیل ہے۔ جس نے اس حدیث کو حرمت زیارت پر دلیل بنایا ہے۔ اُس شخص نے اللہ تعالٰے اور اُس کے رسول کی مخالفت میں بہت بڑی جرأت کی ہے۔ اور اس سے کہنے والا کا کند ذہن قطعی طور پر ثابت ہوتا ہے۔ اور وہ استدلال استنباط اور اجتہاد کے درجہ کی کیفیت سے بالکل بے خبر ہے۔ حالانکہ یہی حدیث شریف زیارت کے مستحب ہونے پر دو طریق سے واضح دلیل ہے۔



## ابن تیمیہ نے اہلبیت اطہار، غوث اور اقطاب کی شان میں توہین اور تحقیر کی ہے

شاہ ولی اللہ کے لخت جگر شاہ عبد العزیز[1] محدث دہلوی علیہ الرحمۃ نے اپنے فتاوی میں بھی ابن تیمیہ علیہ ما علیہ کے متعلق شرح وبسط کے ساتھ لکھا ہے۔

كَلَامُ ابْنِ تَيْمِيَّةَ فِيْ مِنْهَاجِ السُّنَّةِ وَغَيْرِهٖ مِنَ الْكُتُبِ مُوْحِشٌ جِدًّا فِيْ بَعْضِ الْمَوَاضِعِ لَا سِيَّمَا فِيْ تَفْرِيْطِ حَقِّ اَهْلِبَيْتِ وَفِيْ مَنْعِ زِيَارَةِ النَّبِيِّ عَلَيْهِ السَّلَامُ وَفِيْ اِنْكَارِ الْغَوْثِ وَالْقُطْبِ وَالْاَبْدَالِ وَتَحْقِيْرِ الصُّوْفِيَّةِ وَاَمْثَالِ ذَالِكَ وَهٰذِهِ الْمَوَاضِعُ مَنْقُوْلَةٌ مَوْجُوْدَةٌ

منہاج السنہ وغیرہ کتابوں میں ابن تیمیہ کا جو کلام پایا جاتا ہے۔ نہایت وحشت ہوتی ہے۔ بالخصوص ان باتوں سے تو انسان متوحش ہو جاتا ہے۔ جو اُس نے اہلبیت اطہار پر زیادتی (تنقیص اور توہین) کرتے ہوئے لکھی ہیں۔ اور نبی پاک صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم کی زیارت سے منع کیا ہے۔ غوث قطب

---

[1] امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل نے شاہ عبد العزیز محدث دہلوی رحمۃ اللہ القوی کے متعلق مندرجہ ذیل القاب لکھے ہیں۔ ہدایت مآب، قدوہ ارباب صدق وصفا، زبدۃ اصحاب فناء وبقاء، رئیس العلماء، سند الاولیاء، حجۃ اللہ علی العالمین، وارث الانبیاء والمرسلین، مرجع ہر ذلیل وعزیز، مولانا ومرشدنا الشیخ عبد العزیز متع اللہ المسلمین لطول بقائہ واعزنا وسائر المسلین بمجدہ وعلائہ (صراط المستقیم فارسی ص۱۶۴) وہابیہ کے مولوی ابو یحیی امام خان نوشہروی رقمطراز ہیں کہ شاہ عبد العزیز صاحب کی علمی وروحانی سرگرمیاں محض قال وحال تک ہی محدود نہیں بلکہ مسلمانوں کی عام رفاہ کا خیال بھی ہر وقت دامن گیر ہے۔ (ہندوستان میں اہلحدیث کی علمی خدمات ص۱۶) فخر الوہابیہ ابراہیم میر سیالکوٹی نے شاہ عبد العزیز علیہ الرحمۃ کو بارگاہ مصطفٰی علی اصاحبہا الصلوٰۃ والسلام کا حضوری لکھا ہے (سراجا منیرا ص۳۱) میر سیالکوٹی نے یہ بھی لکھا ہے کہ استاد الہند حضرت شاہ عبد العزیز صاحب محدث رحمۃ اللہ علیہ جن کی دقیقہ شناسی اور نکتہ رسی مسلّم کل ہے (واضح البیان ص۲۶) مولوی اشرف علی تھانوی نے مولوی محمد تھانوی سے نقل کیا ہے انہوں نے کہا شاہ عبد العزیز صاحب کو چھ ہزار حدیث کے متن یاد تھے۔ (افاضات الیومیہ ص۲۶ ج۲)

ہِنْدِیْ وَقَدْ تَصَدّٰی لِرَدِّ کَلَامِہٖ فِیْ زَمَانِہٖ جَھَابِذَۃُ عُلَمَاءِ الشَّامِ وَالْمَغْرِبِ وَالْمِصْرِ ثُمَّ اِنَّ اِبْنَ الْقَیِّمِ تِلْمِیْذَہُ الرَّشِیْدُ قَدْ بَالَغَ فِیْ تَوْجِیْہِ کَلَامِہٖ لٰکِنْ لَمْ یَقْبَلْہُ الْعُلَمَاءُ حَتّٰی اَنَّ الْمَخْدُوْمَ مُعِیْنُ الدِّیْنِ السِّنْدِیْ فِیْ عَصْرِ سَیِّدِیْ الْوَالِدِ اَطَالَ رِسَالَۃً فِیْ رَدِّہٖ وَاِذَا کَانَ کَلَامُہٗ مَرْدُوْدًا عِنْدَ عُلَمَاءِ اَھْلِ السُّنَّۃِ فَاَیُّ طَعْنٍ یُلْحِقُھُمْ فِیْ ذَالِكَ فَقَطْ.

اور ابدال کا انکار کیا ہے صوفیاء کرام کی تحقیر اور توہین کے لیے اس نے بہت کچھ لکھا ہے۔ اسی طرح اس کی بہت سی باتیں ہیں۔ شام، مغرب اور مصر کے علماء کرام نے اس کے دور میں ہی اس کا مبسوط رد لکھ دیا تھا۔ اس کے شاگرد ابن قیم نے اگرچہ ابن تیمیہ کے کلام کی توجیہات اور تاویلات بیان کی ہیں۔ مگر علمائے اہلسنت وجماعت نے ان تاویلات کو قبول نہیں کیا۔ ہمارے مخدوم معین الدین سندی نے بھی ہمارے والد ماجد (شاہ ولی اللہ دہلوی) کے زمانہ میں ابن تیمیہ کے رد میں ایک رسالہ لکھا تھا۔ علماء اہلسنت وجماعت کے نزدیک ابن تیمیہ کا کلام باطل ہے۔ (فتاوی عزیزی ص۱۸ ج ۲ مطبوعہ دیوبند)

## اہلبیت سے عناد کی بناء پر سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی شاگردی کا انکار کرنا

ابن تیمیہ نے سرکار سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کا سرکار سیدنا امام جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے شاگرد ہونے کا انکار کیا ہے۔ اور اس کے انکار کی بنیادی وجہ سیدنا امام جعفر صادق رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے بغض اور عناد ہے۔ ممدوح الوہابیہ شبلی نعمانی نے بھی ابن تیمیہ کے اس نظریہ فاسدہ کو ان الفاظ میں بیان کیا ہے۔

ابن تیمیہ نے اس سے انکار کیا ہے اور اس وجہ سے کیا ہے کہ امام ابوحنیفہ حضرت امام جعفر صادق رضی اللہ عنہ کے معاصر اور ہمعصر تھے۔ اس لیے ان



کی شاگردی کیونکر اختیار کرتے۔ لیکن یہ ابن تیمیہ کی گستاخی اور خیرہ چشمی ہے۔ امام ابوحنیفہ لاکھ مجتہد اور فقیہہ ہوں لیکن فضل وکمال میں ان کو حضرت امام جعفر صادق سے کیا نسبت، حدیث وفقہ بلکہ تمام مذہبی علوم اہلبیت کے گھر سے نکلے۔
(سیرت النعمان ص۲۷ از شبلی نعمانی مطبوعہ دہلی)

## علامہ شاہ فضلِ رسول بدایونی علیہ الرحمۃ کا فیصلہ

اَجْمَعَ عُلَمَاءُ عَصْرِہٖ عَلٰی اِضْلَالِہٖ وَحَبْسِہٖ وَنُوْدِیَ مَنْ کَانَ عَلٰی عَقِیْدَۃِ ابْنِ تَیْمِیَّۃَ حَلَّ مَالُہٗ وَدَمُہٗ.

اجماع کیا اس کے عصر کے عالموں نے اس کی گمراہی پر اور قید ہوا اور منادی ہوئی اسلام کے شہروں میں کہ جو ابن تیمیہ کے عقیدہ پر ہو اس کا مال اور خون مباح ہے۔ (سیف الجبار ص۱۴۴)

## علامہ عبدالرحمٰن سلہٹی علیہ الرحمۃ

نے اپنی تصنیف لطیف سیف الابرار میں لکھا ہے کہ:

"شیخ نجدی اور ابن تیمیہ کہ بزرگانِ دینِ متین را بد میگویند۔ شیخ نجدی اور ابن تیمیہ بزرگانِ دینِ متین کو برا کہتے ہیں۔"
(سیف الابرار علی المسلول الفجار ص۶)

ابن تیمیہ چونکہ خارجی تھا۔ اس لیے اس نے خارجیوں کی مخالفت نہیں کی۔

## خارجیوں کی مخالفت نہ کرنا

ابوزہرہ نے اپنی کتاب میں ان فرقوں کا تذکرہ کرتے ہوئے جن سے ابن تیمیہ کا مقابلہ اور مخالفت رہی لکھا ہے کہ:

"اس سلسلہ میں ہم خوارج کا ذکر نہیں کریں گے۔ کیونکہ ان سے امام ابن تیمیہ کی کوئی آویزش نہیں ہوئی۔" (حیات ابن تیمیہ ص۲۵۹)

## علامہ یوسف نبہانی علیہ الرحمۃ کی نصیحت

جملہ اہلسنت وجماعت کو علامہ یوسف نبہانی

قُدِّس سِرُّہُ النورانی نصیحت فرماتے ہیں کہ :

اِذَا عَلِمْتَ ذَالِكَ اَيُّهَا الْمُسْلِمُ الشَّافِعِيُّ اَوِالْحَنَفِيُّ اَوِ الْمَالِكِيُّ اَوِ الْحَنْبَلِيُّ الصَّالِحُ الْمُوَفِّقُ تَعْلَمُ اَنَّهٗ يَجِبُ عَلَيْكَ الْحَذَرُ التَّامُّ مِنْ كُتُبِ الْاِمَامِ ابْنِ تَيْمِيَّةَ وَ جَمَاعَتِهِ الْمُتَعَلِّقَةِ بِالْعَقَائِدِ لِئَلَّا تَهْوِيَ فِيْ مَهْوَاةِ الضَّلَالِ وَ لَا يَنْفَعُكَ النَّدَمُ بَعْدَ ذَالِكَ بِحَالٍ مِنَ الْاَحْوَالِ وَ اِيَّاكَ اَنْ تَغْتَرَّ بِكَلَامِ السَّيِّدِ نُعْمَان اَفِنْدِي الْاٰلُوْسِيِّ الْبُغْدَادِيِّ فِيْ كِتَابِهٖ جِلَاءُ الْعَيْنَيْنِ وَ تَظُنَّ اَنَّهٗ حَنَفِيٌّ مِنْ اَهْلِ السُّنَّةِ وَالْجَمَاعَةِ فَهُوَ بِهٰذَا الْكِتَابِ قَدْ خَرَجَ عَنْ حَنَفِيَّتِهٖ وَ سُنِّيَّتِهٖ وَ صَارَ مِنْ جَمَاعَةِ ابْنِ تَيْمِيَّةَ نَاصِرًا لِمَذْهَبِهٖ مَذْهَبُ الْوَهَابِيَّةِ۔

اے شافعی، حنفی، مالکی اور حنبلی صالح موفق مسلمان جب تم نے ابنِ تیمیہ کے عقائد ومسائل باطلہ جان لیے اب اس بات کا یقین رکھ کہ تجھے واجب ہے کہ تو ابنِ تیمیہ اور اس کی جماعت کی کتابوں سے مکمل اور پوری طرح پرہیز کرتا کہ تو گمراہی کے گڑھے میں نہ پڑے۔ اور بعد میں بہر حال تجھے ندامت نفع نہ دے گی۔ اور اپنے آپ کو اس سے بھی بچا نا شاید تو لقمان افندی آلوسی کے اس کلام پر مغرور ہو جائے جو اس کی کتاب جلاء العینین میں موجود ہے۔ اور تو اُسے حنفی سُنّی گمان کرے۔ کیونکہ وہ اس کتاب کی وجہ سے حنفیت اور سنیت سے خارج ہو گیا ہے۔ اور ابنِ تیمیہ کی جماعت اور اُس کے وہابی مذہب کا حامی اور مددگار بن چکا ہے۔

(شواہد الحق ص۲۰۵ مطبوعہ مصر)

## اعلحضرت گولڑی علیہ الرحمۃ کی نصیحت

اعلحضرت عارفِ ربّانی غوثِ صمدانی پیر سیّد مہر علی شاہ صاحب چشتی گولڑوی علیہ الرحمۃ کی کتاب "عجالہ بر دو رسالہ" میں ابنِ تیمیہ کے متعلق مسلمانوں کو جو نصیحت فرمائی ہے۔ وہ بھی ملاحظہ فرمائیں :-

"ابنِ تیمیہ متولد سنہ ۶۶۱ھ ومتوفی سنہ ۷۲۸ھ" مدینہ طیبہ کی طرف



جانا بقصدِ زیارت قبر النبی علیہ السلام (جو مومنین کے لیے بکتاب و سُنّت واجماع وقیاس اعلےٰ ذریعہ نجات کا ہے) حرام کہا۔ اور اللہ تعالےٰ کو محلّ حوادث اور باری تعالیٰ کی صفت ذاتی کو حادث وغیرہ بدعاتِ سیئہ پر جرأت کرنے کے باعث آئمہ اربعہ سے علیحدہ ہونے کے علاوہ امام ہمام ابوحنیفہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے فرمانِ ذیل مندرجہ فقہ اکبر کا مصداق بنا۔ (وصفاتہٗ فی الازل غیر محدثۃ ولا مخلوق فمن قال انّہا مخلوقۃ اومحدثۃ او وقف فیہا او شک فیہا کافر باللہ تعالیٰ)

کم علم لوگ ابنِ تیمیہ کی طویلہ تحریرات کو دیکھ کر اپنا مذہب حق نہ چھوڑ دیں۔ علمارِ کرام نے بڑی تاکیدی ہدایتیں فرمائی ہیں کہ ابنِ تیمیہ کی تالیفات کو کوئی شخص بغیر جیّد عالم کے ملاحظہ نہ کرے۔ یعنی وہ عالم کہ اس عقائدِ فاسدہ ومضامینِ کاسدہ کی تردید پر قادر ہو۔ ورنہ کم فہم اور بودے لوگ بالکل بدعقیدہ ہو جائیں گے"

(عجالہ بر دو رسالہ ص۲۴)

## علامہ عبدالحی لکھنوی کا بیان

سب سے آخر میں ممدوح الوہابیہ والدیابنہ عبدالحی لکھنوی کا ابنِ تیمیہ کے متعلق فیصلہ درج کیا جاتا ہے جو قابلِ دید ہے۔

مَا ذَكَرْتُهٗ فِيْ حَقِّ ابْنِ تَيْمِيَّةَ هُوَ الصِّدْقُ الصُّرَاحُ وَ الْحَقُّ الصُّرَاحُ وَلَسْتُ اَنَا مِمَّنْ يُضَلِّلُ ابْنَ تَيْمِيَّةَ وَ يُخْرِجُهٗ مِنْ اَهْلِ السُّنَّةِ وَيَجْعَلُ جُمْلَةَ تَحْقِيْقَاتِهٖ ضَعِيْفَةً وَ رَدِيَّةً وَ لَا مِمَّنْ يَظُنُّ جُمْلَةَ اَقْوَالِهٖ

میں نے ابنِ تیمیہ کے متعلق جو کچھ ذکر کیا ہے۔ وہ بالکل سچ اور واضح حق ہے۔ میں ان میں سے نہیں ہوں جن کو ابنِ تیمیہ نے گمراہ کیا ہے۔ اور اہلِ سنّت و جماعت سے نکال دیا ہے۔ اُس نے اپنی ساری تحقیقات کو تنگ اور ردّی کر دیا ہے۔ اور میں ان لوگوں میں سے

كَالْوَحْيِ النَّازِلِ مِنَ السَّمَاءِ وَ يُقَلِّدُ تَقْلِيدًا جَامِدًا فِي كُلِّ مَا تَفَوَّهَ بِهِ وَلَوْ كَانَ مُهْمَلًا عِنْدَ أَصْحَابِ الْإِرْتِقَاءِ۔

نہیں ہوں جو ابنِ تیمیہ کے تمام اقوال کو آسمانوں سے نازل شدہ وحی کی مانند سمجھتے ہیں۔ اور اس کے ہر بکواس کی تقلید جامد کرتے ہیں۔ اگرچہ اُس کا قول اصحابِ ارتقار کے نزدیک مہمل ہو۔ اور اُس کو بڑا عقل والا شمار کرتے ہیں۔ اور سب علماء سے بڑا عالم سمجھتے ہیں۔

اگر تو اس کے سارے نظریاتِ فاسدہ پر مطلع ہونا چاہتا ہے تو میری کتاب فرحۃ المدرسین بذکر المؤلفات والمؤلفین کا مطالعہ کر۔ میں نے شرح بسط کے ساتھ اُس میں منہاج السنّۃ کے ترجمہ میں اس کے حالات درج کر دیئے ہیں۔' (غیث الغمام ص۵)

**بدعقیدہ حضرات کی تردید کرنا مسلمانوں پر بہت احسان ہے**

بدعقیدہ حضرات کی تردید کرنے اور مسلمانوں کو ان کے عقائد سے باخبر رکھنے کو فوائد جامعہ میں مسلمانوں پر بہت بڑا احسان قرار دیا ہے ملاحظہ ہو۔

'ابنِ تیمیہ سے اصول و فروع میں بہت سی غلطیاں ہوئی ہیں۔ مگر علماءِ اُمت کا یہ بہت بڑا احسان ہے۔ کہ انہوں نے ہر زمانے میں بڑے سے بڑے عالم کی لغزش سے اُمت کو آگاہ کر دیا تاکہ آنے والے لوگ ان کی ان غلطیوں سے آگاہ رہیں۔ اور اُمت گمراہی سے محفوظ رہے۔' (فوائد جامعہ ص۲۴۶)

ناظرینِ حضرات! وہابیوں کے ممدوح ابوزہرہ مصری نے بھی مجدد الوہابیہ ابنِ تیمیہ کا مسلک، عقائد اور اُس کی تصریحات کا تذکرہ اپنی کتاب "حیاتِ ابنِ تیمیہ" میں کیا ہے جس سے امام الوہابیہ کے عقائدِ کفریہ اور نظریاتِ فاسدہ کا علم ہر ذی شعور پر عیاں ہو جاتا ہے۔ اس لیے ابوزہرہ مصری کی عبارات درج کی جاتی ہیں۔



# ابنِ تیمیہ کے متعلق ابوزہرہ مصری کی عبارات

ابنِ تیمیہ کے متعلق ابوزہرہ[1] نے اپنی کتاب حیاتِ ابنِ تیمیہ میں لکھا ہے:

**خدا تعالیٰ کا مجسم ہونا**

'ابنِ تیمیہ کی تصریحات کا خلاصہ یہ ہے کہ کتاب و سنّت میں ذاتِ باری تعالیٰ کے متعلق جو کچھ مذکور ہے۔ مثلاً فوق، تحت، استوٰی علی العرش یا اس کا چہرہ اور ہاتھ خدا کی محبت اور بغض اسے بلا تاویل جوں کا توں مان لیا جائے۔ ہم اُس کے جواب میں کہتے ہیں کہ حنابلہ نے چوتھی صدی ہجری میں بعینہٖ انہیں خیالات کا اظہار کیا تھا۔ اور انہیں سلف کی جانب منسوب کیا تو علماء ان کے خلاف اُٹھ کھڑے ہوئے اور کہا کہ اس سے خدا کی تجسیم و تشبیہ لازم آتی ہے۔'

ممدوح الوہابیہ ابوزہرہ ابنِ تیمیہ کے اس عقیدہ تجسیم و تشبیہ باری تعالیٰ سے متعلق رقمطراز ہیں:

'ابنِ تیمیہ کے اصل الفاظ ہم نے پیش کر دیئے اور ہم یہ کہنے پر اپنے تئیں مجبور پاتے ہیں کہ ہماری عقل اللہ تعالیٰ کے آسمان کے اُوپر ہونے اُس کی طرف اشارہ حسیہ کرنے اس کے عرش پر مستوی ماننے اور جسمیت سے تنزیہ مطلق اور حوادث سے عدم مشابہت کے

---

[1] ابوزہرہ کے متعلق غیر مقلدین حضرات کے عطاء اللہ حنیف بھوجیانوی لکھتے ہیں کہ شیخ ابوزہرہ مصر کے مشہور اہلِ قلم، وسیع المطالعہ، تقلیدِ مذہبی سے آزاد فقیہہ اور امام غزالی کے طرز کے متکلم اسلام ہیں۔ آپ مصر و شام کے ان علماء سے ہیں جو وہاں کے دشمنانِ حدیث اور تجدد زدہ ملحد فرقہ کی سرگرمیوں کے خلاف مصروفِ جہد و عمل ہیں۔ (حیاتِ ابنِ تیمیہ ص۱۱)

ما بین تطبیق دینے سے قاصر ہے۔ حیرت ہے کہ امام صاحب اُن لوگوں پر سخت برہمی کا اظہار فرماتے ہیں جو ان نصوص کی تاویل کرتے ہیں لیکن اس برہمی اور سخت گفتاری اور انکارِ شدید کے باوجود نصوص کی تاویل کرتے ہیں۔ لیکن اس برہمی اور سخت گفتاری اور انکارِ شدید کے باوجود نعیمِ جنت کے سلسلہ میں تمام اسماء وارِدہ کو مجازی قرار دیتے ہیں۔ (حیاتِ ابنِ تیمیہ صـ۱۳، ۱۴، ۱۴)

## ابنِ تیمیہ کے نظریاتِ فاسدہ

فوائدِ جامعہ میں بھی ابنِ تیمیہ کے عقائدِ باطلہ درج ہیں:

"حافظ صلاح الدین علائی نے ان اصولی و فروعی مسائل کا ذکر کیا ہے جن میں ابنِ تیمیہ نے خلاف کیا ہے۔ چنانچہ بعض ان میں سے وہ ہیں جن کے اندر اُس نے اجماع کے خلاف کیا ہے۔ اور بعض وہ ہیں جن میں مذاہبِ راجح کے خلاف کیا ہے۔ ان میں سے طلاق یمین یعنی وہ طلاق قسم کے ساتھ وابستہ ہوتی ہے۔ اس سے متعلق ابنِ تیمیہ نے لکھا ہے کہ جس چیز پر قسم کھائی جاتی ہے۔ اُس کے واقع ہونے کے بعد وہ واقع نہیں ہوتی بلکہ قسم کھا لینے والے پر قسم کا کفارہ واجب ہوتا ہے۔ حالانکہ اُس سے پہلے اس مسئلہ میں فقہائے اُمت میں سے کبھی کوئی فقیہہ کفارہ کا قائل نہیں ہوا۔" (فوائدِ جامعہ صـ)

## پانچ ماہ اور اٹھارہ دن کی سزا

وہابیہ نجدیہ کے پروفیسر شریف اشرف اس فتوے کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"چونکہ یہ فتویٰ آئمہ اربعہ کے ماننے والوں پر گراں تھا۔ اس لیے انہوں نے شیخ (ابنِ تیمیہ) کی مخالفت کی۔

شام کے قاضی نے شیخ (ابنِ تیمیہ) کو بلا کر اس قسم کا فتوے دینے سے منع کر دیا اور سلطان کا حکم بھی آگیا۔ اور شہر میں اس کا اعلان کر دیا گیا



شیخ کچھ عرصہ تک خاموش رہے اور پھر یہ خیال کر کے کہ یہ کتمانِ علم ہے دوبارہ فتویٰ دینا شروع کر دیا۔ (اس فتوے کی بنا پر) پھر آپ کو نائب السلطنت کے حکم سے جیل جانا پڑا پانچ مہینے اور اٹھارہ دن گزارنے پڑے۔" (مجموعۃ التوحید اُردو صـ۱۱۱-۱۱۲)

## مذاہبِ اربعہ کی مخالفت

ابو زہرہ ہی رقمطراز ہیں کہ:

"ابنِ تیمیہ بعض مسائل میں جملہ مذاہبِ اربعہ کی مخالفت پر مجبور ہو گئے۔ اور دوسرے مذاہب کی حتیٰ کہ شیعہ مذہب تک کی بعض رائیں قبول کر لیں۔" (حیاتِ ابنِ تیمیہ صـ۳۳۵)

## زیارتِ روضۂ نبوی کا مخالف ہے

ابو زہرہ مصری نے مزید لکھا ہے کہ:

"ابنِ تیمیہ روضۂ نبوی کی زیارت کے متعلق یہ عقیدہ رکھتا ہے۔ کہ ازراہِ تبرک روضۂ نبوی کی زیارت جائز نہیں۔ مسئلہ زیرِ نظر میں ابنِ تیمیہ کا موقف جمہور اہلِ اسلام کے خلاف ہے۔ بلکہ ان کے نظریات کے خلاف زبردست چیلنج کی حیثیت رکھتا ہے۔ قبورِ صلحاء اور ان کی منت و زیارت کے مسئلہ میں ہم ان کے شدید مخالف ہیں۔ ابنِ تیمیہ نے جس اساس پر تبرکاً روضۂ نبوی کی زیارت کو ممنوع قرار دیا ہے۔ وہ صنم پرستی کا خوف ہے۔ ہمارے نزدیک یہ خوف بے محل ہے۔ اس لیے زیارت منبعِ توحید کے باعثِ تقدیس ہے۔"

(المذاہب الاسلامیہ صـ۲۸۳)

ابو زہرہ ہی لکھتے ہیں کہ:

"غرض ابنِ تیمیہ کا مسلک یہ ہے کہ وہ صالحین اور انبیاء کی قبروں کی زیارت کو جائز نہیں سمجھتے اور عمومی حکم سے تربتِ نبوی کو بھی مستثنیٰ نہیں کرتے۔ بلکہ اسے عموم میں داخل کرتے ہیں۔ ہم

اس معاملہ میں ابنِ تیمیہ کے مخالف ہیں کہ وہ حصولِ برکت کے لیے زیارتِ قبرِ رسول اور وہاں دُعا، و مناجات کا مخالف ہے'۔
(حیاتِ ابنِ تیمیہ ص۵۱)

ابو زہرہ نے لکھا ہے کہ:

'ابنِ تیمیہ کی مخالفت اپنی انتہا کو اس وقت پہنچی جبکہ ۷۲۶ھ میں آپ نے یہ اعلان کیا کہ مزارات کی زیارت کرنا۔ اور اولیاء اللہ کا وسیلہ اختیار کرنا حرام ہے۔ ابنِ تیمیہ اس مخالفانہ تحریک کے پہلے رہنما تھے۔ جس کے ذریعے رُوحانی اور اہلِ ذوق حضرات کے خلاف اعتراضات اور تکفیر کے تیر برسائے گئے۔ ان کے بعد صوفیاء کے جو مخالف افراد آئے وہ سب ابنِ تیمیہ کی راہ پر گامزن رہے'۔
(حیاتِ ابنِ قیم ص۴۵۵)

## کُفر کا فتوےٰ لگانے میں بیباکی

ابنِ تیمیہ کی بے باکی اور مدِمقابل سے عناد کس حد تک پہنچا ہوا تھا۔ اس کے ثبوت میں ہم ممدوح الوہابیہ ابوزہرہ کی تحریر پیش کرتے ہیں جو انہوں نے ابنِ تیمیہ کی بیباکی کی سُرخی دے کر لکھا ہے کہ:

'اس سے اندازہ لگا لیجیے کہ وہ اپنے حریفوں کے ساتھ کس قدر ہمّت اور دلیری سے بحث کرتے ہوں گے۔ اور ان پر کس قدر شدّت اختیار کرتے ہوں گے۔ اس سے پتہ چلتا ہے کہ وہ اپنے حریف پر کفر کا الزام لگانے سے بھی نہیں چوکتے'۔ (حیاتِ ابنِ قیم ص۴۵۵)

## بدعتی کا فتوےٰ

ابوزہرہ نے ابنِ تیمیہ کی خصلت لکھی ہے کہ: 'ان کی تیزیِ طبع بعض دفعہ بات کو دلیل و حجت سے نکال کر طعن کی منزل میں پہنچا دیتی ہے۔ اسی طرح اپنے اکثر مخالفین کو امام صاحب بدعتی قرار دیتے ہیں'



## روضۃ الرسول کی زیارت کے لیے سفر کرنا ناجائز ہے کے فتوے پر سزا

وہابیہ کے شریف اشرف لائلپوری[1] نے بھی لکھا ہے کہ:

'ابنِ تیمیہ نے کہا تھا کہ رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی قبر کی زیارت کے لیے سفر جائز نہیں۔ چنانچہ سلطان مصر ناصر نے قضاۃ کو بلایا اور شیخ (ابنِ تیمیہ) کی عدم موجودگی میں علماء نے فیصلہ کیا کہ شیخ (ابنِ تیمیہ) نے دین میں تحریف کی ہے۔ شاہی فرمان جاری ہوا اور (ابنِ تیمیہ) اس آخری مرتبہ پھر جیل بھیج دیے گئے'۔ (مجموعۃ التوحید ص۱۱۳)

## عقائدِ باطلہ پر ابنِ تیمیہ کو سزا

وہابیہ نجدیہ کے پروفیسر محمد شریف اشرف آف لائل پور کے ایک مضمون سے تلخیص کرتے ہوئے درج کیا جاتا ہے۔

'قاضی زین الدین بن مخلوف جو کہ مالکیوں کے قاضی تھے۔ شیخ پر یہ الزام[2] لگایا کہ یہ کہتا ہے کہ اللہ تعالےٰ حقیقت میں اپنے عرش پر ہے۔ اور اللہ تعالےٰ حرفوں اور آواز سے بات کرتا ہے۔

اس پر ابنِ تیمیہ کو قاضی نے جیل بھیج دیا اور ابنِ تیمیہ نے ایک سال پُورا جیل میں گزارا۔ قاہرہ کے حاکم نے حنفی۔ مالکی اور شافعی قاضیوں کو بُلایا اور کہا کہ ابنِ تیمیہ ان مسائل سے رجوع کرے جن کا عقیدہ رکھتا ہے اور جس کا مجلس میں اظہار کر چکا ہے تو پھر اُس کو رہا کر دینا چاہیے۔ ایک آدمی جیل میں بھیجا گیا۔ تو ابنِ تیمیہ نے کہا کہ اگر آپ مجھ سے رجوع کرانا چاہتے ہیں تو پھر میں جیل سے باہر آنے کے لیے تیار نہیں ہوں۔

---

[1] وہابیہ نجدیہ کے مولوی شریف اشرف لائلپوری نے خود اس کا اقرار کیا ہے۔ دیکھیے مجموعۃ التوحید ص۱۱۳

[2] یہ الزام نہیں بلکہ حقیقت ہے کہ ابنِ تیمیہ کا یہی عقیدہ تھا دیکھیے فتاویٰ حدیثیہ ص۱۰ حیاتِ ابنِ تیمیہ ص۴۱۳،

ابنِ تیمیہ اٹھارہ ماہ جیل میں گزار چکا تھا۔" (مجموعۃ التوحید اُردو صفحہ ۱۰۶)

## ابنِ تیمیّہ پر فتوائے

اب وہابیہ نجدیہ کے امام ابنِ تیمیہ سے اس کے عقائدِ باطلہ ہونے کی وجہ سے جو حکم بادشاہِ وقت نے صادر فرمایا جس کو علامہ ابنِ حجر عسقلانی شارح بخاری نے اپنی تصنیف میں تحریر فرمایا ہے درج کرتا ہوں:

"جلال الدین تزدینی نے ابنِ تیمیہ کو قید کر دیا۔ اس کے بعد ابنِ تیمیہ نے توبہ کر لی تو اُسے بری کر دیا گیا۔ پھر ابنِ تیمیّہ بدل گیا۔ پھر قید ہوا تو بادشاہ کی طرف سے اعلان ہوا کہ علماء کے اتفاق سے ابنِ تیمیہ کا عقیدہ درست نہیں ہے اس لیے مَنْ اعتقد اعتقاد ابن تیمیۃ حلّ مالہ ودمہ یعنی جو ابنِ تیمیہ کے عقیدہ کا ملے اُس کا مال لوٹ لو اور قتل کر دو۔" (الدرر الکامنہ صفحہ ۱۵۴ مطبوعہ حیدرآباد دکن)

علامہ محمد عبدالرحمٰن سلہٹی علیہ الرحمۃ نے بھی ابنِ تیمیہ کی قید کا تذکرہ ان الفاظ میں فرمایا ہے۔

ابن تیمیّۃ مُقَیّدًا مَغْلُوْلًا فِیْ بِلَادِ الْاِسْلَامِ۔

ابن تیمیہ کو اسلامی ملکوں میں قید کر کے جکڑ کر مارا گیا۔

(سیف الابرار علی المسلول الفجار صفحہ ۱۱)

## مولوی ثناء اللہ امرتسری سے کُفر کے فتوائے کی تصدیق

جو کہ سردار الوہابیہ ہیں۔ انہوں نے اخبار اہلحدیث امرتسر میں لکھا ہے:

"اٹھارہ بڑے بڑے فقہا نے علامہ (ابنِ تیمیہ) کے کُفر کا فتوائے دیا جن کے سرگروہ قاضی اخنائی مالکی تھے۔ چاروں مذہب یعنی حنفی۔ شافعی۔ مالکی۔ حنبلی فقہاء سے فتوائے لیا گیا۔ سب نے بالاتفاق علامہ کی قید کا فتوائے دیا۔"

(اہلحدیث امرتسر صفحہ ۹ ۱۸ ستمبر ۱۹۰۸ء)



## جرجی زیدان مورّخ کا بیان

مشہور مورّخ جرجی زیدان نے بھی ابنِ تیمیہ کی عقائدِ باطلہ کی بناء پر قید کی سزا کا تذکرہ ان الفاظ میں فرمایا ہے۔

فَانْتَقَدُوْا عَلَیْہِ اُمُوْرًا خَالَفَھُمْ فِیْھَا وَنَازَعَھُمْ وَنَازَعُوْہُ وَاَبْلَغُوْا اَمْرَھُمْ اِلٰی مَقَامِ السَّلْطَنَتِ بِمِصْرَ وَفَازُوْا بِمَا اَرَادُوْا فَنَقَلَ اِلٰی مِصْرَ وَعَقَدَ مَجْلِسًا لِلْمُحَاکَمَتِہٖ سَاعَۃً وَصُوْلَہٗ حَضَرَہُ الْقُضَاۃُ وَاَکَابِرُ الدَّوْلَۃِ فَحَکَمُوْا عَلَیْہِ وَحَبَسُوْہُ فِیْ قَلْعَۃِ الْجَبَلِ سَنَۃً وَّنِصْفُ سَنَۃٍ مَعَ اَخَوَیْہِ۔

پس علماء نے اس پر کئی ان مسائل پر تنقید کی جس میں ابنِ تیمیہ نے علماء (جمہور) کی مخالفت کی تھی۔ اور اُس نے ان علماء کے ساتھ جھگڑا کیا۔ یہاں تک کہ ان کا معاملہ حکومت تک پہنچ گیا۔ حکومت نے اس کو مصر کی طرف بھیج دیا۔ اور اس کے ساتھ (مسائل پر) بحث کرنے کے لیے ایک مجلس مقرر کی اور (ابن تیمیہ کے پہنچنے کے لیے وقت بھی مقرر کیا۔ اس مباحثہ میں قاضی اور حکومت کے اکابر حضرات جمع ہوئے۔ پس انہوں نے ابنِ تیمیہ کو قلعہ جبل میں ڈیڑھ سال قید رکھنے کا حکم صادر کر دیا۔"

(تاریخ آداب اللغۃ العربیّہ صفحہ ۲۶۲ ج ۳ مطبوعہ مصر)

## ابنِ تیمیّہ کے شاگرد کو سزا

علامہ ابنِ حجر عسقلانی نے اپنی کتاب میں درج کیا ہے کہ:

"بادشاہ کے مرنے کے بعد ابنِ تیمیہ کے شاگرد احمد بن محمّد نے جامعہ امیر حسن اور جامعہ عمر بن عاص میں ابن تیمیہ کے مسلک کی تقریر کی۔ احمد بن محمّد نے منبر پر کھڑے ہو کر نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم اور مقربانِ خدا کی شانِ اقدس میں گستاخانہ الفاظ استعمال کیے

تو اُس کو ناصر بادشاہ نے اپنے نائب کے سپرد کر دیا۔ تو اُس نے عدالت ہی میں احمد بن محمد کو مار مار کر خون آلود کر دیا۔ اور گدھے پر اُلٹا سوار کر کے شہر میں چکر لگوایا۔ اور اعلان کر دیا کہ یہ وہ آدمی ہے جس نے نبیِ پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی توہین میں تقریر کی۔ پھر اُس کو بھی قید کر دیا گیا۔"

(الدرر الکامنہ ص ۲۰۳،۲۰۲ ج ۲)

ناظرینِ کرام! دیوبندی اور غیر مقلدین وہابیوں کے مجددِ اعظم ابنِ تیمیہ کے متعلق اکابر محدثین اور مفسرین کے فتاوی آپ نے ملاحظہ فرمائے۔ اور بدعقیدگی کی بنا پر جو اُس کو سزائیں دی گئیں ان کا بھی مطالعہ فرما لیا ہے۔ اب اس کا بیان کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ ابنِ تیمیہ نے یہ بدعقیدگی کہاں سے حاصل کی۔ اور کس کے مشن کی اشاعت کی ہے۔ دیوبندی غیر مقلدین وہابی کہتے ہیں کہ ابنِ تیمیہ نے قرآن وحدیث کی اشاعت کی ہے۔ حالانکہ ان کے ممدوح خود اس حقیقت کا اعتراف کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ ابنِ تیمیہ نے ابنِ حزم ظاہری سے یہ بدعقیدگی حاصل کی ہے۔ جس کا ثبوت پیش کیا جاتا ہے۔



# ابنِ تیمیہ نے ابنِ حزم کے مشن کی اشاعت کی

ابو زہرہ نے اپنی کتاب حیاتِ ابنِ حزم میں اس حقیقت کا انکشاف کیا ہے کہ ابنِ تیمیہ نے ابنِ حزم ظاہری اور خارجی کے عقائد اور نظریات کی ہی تبلیغ و تشہیر کی ہے۔ چنانچہ لکھتا ہے کہ:

"ابنِ تیمیہ ساتویں صدی ہجری کے آخر اور آٹھویں صدی کے اوائل میں آئے اور اسی دعوت کا آغاز کیا جسے ابنِ حزم جیسا نابغۂ روزگار اپنے عصر وعہد میں شروع کر چکا تھا۔"

(حیاتِ ابنِ حزم ص ۳۱۳)

## ابنِ حزم ظاہری تھا

ابو زہرہ مصری نے واضح الفاظ میں لکھا ہے کہ:

"ابنِ حزم نے ظاہری مسلک ومنہاج کو اس لیے اختیار کیا کہ اس سے اجتہاد کا دروازہ چوپٹ کھل جاتا ہے۔"

(حیاتِ ابنِ حزم ص ۴۰۷)

## خوارج اور ظاہریوں کا اشتراک

ابو زہرہ نے مزید لکھا ہے کہ: خوارج اوّلین لوگ تھے جنہوں نے ظواہر کتاب و سُنت سے وابستہ رہنے کی بنیاد ڈالی۔ اور یہ امر خوارج اور ابنِ حزم کے مابین مشترک طور پر پایا جاتا ہے۔ خوارج کے تذکرہ کی ایک وجہ یہ بھی ہے کہ ابنِ حزم نے کتاب وسنت کی تشریح وتوضیح میں خالص ظاہری مسلک اختیار کیا ہے۔ یہ حقیقت ہے کہ حضرت علی کے بارے میں لَا حُکْمَ اِلَّا لِلّٰہ کہہ کر خوارج

نے ظاہری اندازِ فکر کا سنگِ بنیاد رکھا تھا؛ (حیاتِ ابنِ حزم ص۱۹)

## ابنِ تیمیہ ابنِ حزم کا شاگرد تھا

ابوزہرہ مصری ہی لکھتے ہیں کہ: جب ابنِ تیمیہ کی خصوصی دعوت یہ تھی کہ صالحین کو وسیلہ بنانا جائز نہیں۔ تو خوب جان لینا چاہیئے کہ اس کا اوّلین داعی ابنِ حزم تھا۔ ابنِ حزم پہلا شخص تھا جس نے صوفیاء کو اپنی کڑی تحقیق کا نشانہ بنایا۔ اور ابنِ تیمیہ آیا تو اُس نے ابنِ حزم سے بھی سخت تنقید کی۔ بنا بریں ہم یہ کہنے میں حق بجانب ہیں کہ ابنِ تیمیہ ابنِ حزم کی تصانیف کے واسطہ سے اُس کا شاگرد تھا؛ (حیاتِ ابنِ حزم ص۳۱۴، ۳۱۸، ۳۱۹)

مسلمانوں کی تکفیر کرنا۔ جمہور فقہا کے خلاف نظریاتِ فاسدہ کی بنا ڈالنا اپنے مخالفوں پر بدعت و کفر کے فتوے لگانا ابنِ تیمیہ کا شیوہ اور طریق کار دراصل ابنِ حزم سے سیکھا تھا۔ کیونکہ ابنِ حزم کا بالکل یہی شعار تھا جیسا کہ ابوزہرہ مصری نے بھی لکھا ہے کہ:

'ایک بات جو عام طور سے ابنِ حزم کے متعلق مشہور ہے۔ اس کی طرف بھی اشارہ ناگزیر ہے۔ اور وہ اختلافی مسائل میں اس کی تلخ بیانی ہے۔ بلاشبہ دوسروں کے افکار بیان کرنے میں اس کا لہجہ تند و تیز ہے۔ یا اس کے الفاظ میں سبک سری اور خفت کا مظہر ہے۔ مثلاً جہاں تکفیر کا موقعہ نہیں ہوتا۔ وہ وہاں دوسروں کی تکفیر سے گریز نہیں کرتا۔ جو سبک سر نہیں ہوتا اسے وہ عیب سے داغدار کرتا ہے۔ اور دوسرے فقہا کی نسبت ایسی تعبیرات سے وہ احتراز نہیں کرتا۔' (حیاتِ ابنِ حزم ص۲۹۶)

ابنِ حزم طہارت کے ایک مسئلہ میں جمہور فقہا کے خلاف ہے۔ وہ جنبی، حیض دار۔ اور نفاس والی عورت کے لیے قرآن کو چھونا اور پڑھنا جائز قرار دیتا ہے۔ بے وضو کے لیے تلاوت قرآن تو بالاولیٰ جائز ہوگی۔' (حیاتِ ابنِ حزم ص۳۸)



## علّامہ ابنِ حجر عسقلانی کی شہادت

علّامہ ابنِ حجر عسقلانی صاحب فتح الباری رحمۃ اللہ الباری ابنِ حزم کے متعلق رقمطراز ہیں:

| | |
|---|---|
| وَمِمَّا يُعَابُ بِهِ ابْنُ حَزْمٍ وَقُوْعَهٗ فِي الْاَئِمَّةِ الْكِبَارِ بِاَقْبَحِ عِبَارَةٍ وَشَنْعِ رَدٍّ وَقَدْ وَقَعَتْ بَيْنَهٗ وَبَيْنَ اَبِي الْوَلِيْدِ الْبَاجِيْ مُنَاظَرَاتٌ وَمُنَافَرَاتٌ قَالَ اَبُو الْعَبَّاسِ ابْنُ الْعَرِيْفِ الصَّالِحُ الزَّاهِدُ لِسَانُ اِبْنِ حَزْمٍ وَسَيْفُ الْحَجَّاجِ شَقِيْقَانِ۔ | اور وہ باتیں جن کی بنا پر ابنِ حزم پر تنقید ہوئی وہ اُس کے آئمہ کبار کی شانِ اقدس میں قبیح اور گستاخانہ عبارات لکھنا ہے اور ناشائستہ الفاظ میں ان کی تردید کرنا ہے۔ اس کے اور ابوالولید باجی کے مابین مناظرے اور مباحثے ہوئے ہیں۔ ابنِ عریف صالح کا بیان ہے۔ کہ ابنِ حزم کی زبان اور حجاج بن یوسف کی تلوار برابر ہیں۔ |

([illegible])

(لسان المیزان ص۲۰۱ ج ۴ مطبوعہ حیدر آباد دکن۔ فوائد جامعہ ص۲۶۵)

## علّامہ ابنِ کثیر کی شہادت

علّامہ عماد الدین ابنِ کثیر صاحب تفسیر ابنِ کثیر بھی ابنِ حزم کے متعلق تحریر فرماتے ہیں کہ:

| | |
|---|---|
| وَكَانَ ابْنُ حَزْمٍ كَثِيْرَ الْوَقِيْعَةِ فِي الْعُلَمَاءِ بِلِسَانِهٖ وَقَلَمِهٖ وَكَانَ مَعَ هٰذَا اَشَدَّ النَّاسِ تَاْوِيْلًا فِيْ بَابِ الْاُصُوْلِ وَآيَاتِ الصِّفَاتِ وَاَحَادِيْثِ الصِّفَاتِ | اور ابنِ حزم کی زبان اور قلم سے علماء کرام کی شان میں نہایت گستاخانہ الفاظ نکلے تھے اور اس کے ساتھ ساتھ وہ اصول کے باب میں اللہ تعالیٰ کی صفات میں آیات اور احادیث میں سب سے زیادہ تاویلیں کرتا تھا۔ |

(البدایہ والنہایہ ص۹۲ ج ۱۲، فوائد جامعہ بر عجالہ نافعہ ص۲۶۴ مطبوعہ دہلی)

## علّامہ عبدالوہاب شعرانی قدس سرہُ النورانی کی شہادت

امام ربانی، غوثِ صمدانی

علامہ سیدی عبدالوہاب شعرانی قدس سرہ النورانی نے بھی اپنی معرکۃ الآرار کتاب مستطاب لطائف المنن شریف میں ابنِ حزم کے متعلق لکھا ہے :

وَلْيَحْذَرْ كُلَّ الْحَذَرِ مِنْ مُطَالَعَةِ كُتُبِ ابْنِ حَزْمِ الظَّاهِرِيِّ اِلَّا بَعْدَ التَّطَلُّعِ مِنْ عُلُوْمِ الشَّرِيْعَةِ لَاسِيَّمَا مَا فِيْهَا مِمَّا يَتَعَلَّقُ بِاُصُوْلِ الدِّيْنِ وَفَوَائِدِ الْعَقَائِدِ وَ الْمَعَانِيْ وَ الْحَقَائِقِ لِاَنَّهٗ لَمْ تَكُنْ لَهٗ يَدٌ فِيْ هٰذِهِ الْعُلُوْمِ وَ اِنَّمَا اَخَذَهَا بِاَفْهَمِ فَلَمْ يُحْسِنْ كَلَامَهٗ فِيْهَا ۔ (لطائف المنن ص ج مطبوعہ مصر)

ابنِ حزم ظاہری کی کتابوں کے مطالعہ سے مکمل طور پر اجتناب اور احتراز کرنا چاہیئے۔ البتہ جب علومِ شریعت میں کمال حاصل ہوجائے خصوصاً شریعت کی ان باتوں میں جن کا تعلق اصولِ دین عقائد کے فوائد معانی اور حقائق سے ہے۔ کیونکہ اس نے ان علوم میں پورا عبور حاصل نہ کیا تھا۔ اسی وجہ سے ان باتوں میں اس نے اچھا کلام نہیں کیا۔

## ابو مروان بن حیان کی شہادت

مورخ اندلس ابو مروان بن حیان نے بھی ابنِ حزم کی کتب کا جلایا جانے کا تذکرہ ان الفاظ میں لکھا ہے۔

فَمَالَ عَلَيْهِ فُقَهَاءُ عَصْرِهٖ وَ اَجْمَعُوْا عَلٰى تَضْلِيْلِهٖ وَشَنَّعُوْا عَلَيْهِ وَحَذَّرُوْا اَكَابِرَهُمْ مِنْ قَبِيْلِهٖ وَ نَهَوْا عَوَامَّهُمْ عَنِ الْاِقْتِرَابِ مِنْهُ فَطَفِقُوْا يُقْصُوْنَهٗ وَهُوَ مُصِرٌّ عَلٰى طَرِيْقَتِهٖ حَتّٰى كَمَلَ لَهٗ مِنْ تَصَانِيْفِهٖ وَقْرُ بَعِيْرٍ لَمْ يَتَجَاوَزْ اَكْثَرُهَا عَتَبَةَ بَابِهٖ

اُس دور کے فقہا اس کے مخالف ہوگئے اور اُس کی ضلالت و گمراہی پر اتفاق کرلیا۔ اور اُس کی بُرائیاں بیان کیں۔ اور اُس کے اکابر نے ان کو اُس کے مقابلہ سے بچا لیا۔ اور عوام کو اُس کے پاس جانے سے روکا۔ اور مسلسل اُس کی مخالفت کرتے رہے۔ اور وہ اپنے طریقہ پر قائم رہا۔ یہاں تک کہ



لِنُ هٰذِهِ الْعُلَمَاءِ فِيْهَا حَتّٰى لَقَدْ اُحْرِقَ ۔ اُس کی لکھی ہوئی کتابیں ایک اونٹ کے برابر ہوگئیں اس کی کتابوں سے علماء کرام کو سخت نفرت اور بیزاری تھی۔ بایں وجہ وہ باہر نہ آسکیں اور ان کو جلا دیا۔

(لسان المیزان ص۲۰۱ ج ۴ مطبوعہ حیدرآباد دکن، فوائد جامعہ ص۲۶۳)

## مورخ ابنِ خلدون کی شہادت

مشہور مورخ ابنِ خلدون نے بھی ابنِ حزم اُس کے مذہب اور اُس کی کتابوں کے متعلق لکھا ہے کہ:

"آج ظاہریہ کا مذہب بھی مٹ مٹا گیا۔ کیونکہ اس کے ائمہ ختم ہوگئے اور جو یہ مذہب اختیار کرتا ہے۔ اس پر جمہور کی طرف سے لعن طعن پڑتی ہے۔ اب یہ مذہب کتابوں میں ہے۔ کہیں اور نہیں۔ بہت سے طلبہ جو ان کے مذہب کا مطالعہ کرنا چاہتے ہیں اور ان کی کتابوں سے ان کی فقہ اور مذہب سیکھنا چاہتے ہیں۔ وہ اپنا وقت ضائع کرتے ہیں۔ اور اس سے جمہور کی مخالفت اور ان کے مذہب سے انکار بھی لازم آتا ہے۔ ہوسکتا ہے کہ وہ اس مذہب کی وجہ سے بدعتیوں میں شمار کرلیے جائیں۔ کیونکہ وہ اساتذہ کی چابی کے بغیر کتابوں سے علم نقل کر رہے ہیں۔ ابنِ حزم نے ایسا ہی کیا تھا حالانکہ حفظِ حدیث میں ان کا بہت اونچا مقام ہے۔ یہ ظاہریہ مذہب کی طرف لوٹ گئے اور اس میں ہوشیار اور ماہر ہوگئے کہ اپنے زعم میں ان کے اقوال میں اجتہادی درجہ حاصل کرلیا۔ اور امام داؤد کی مخالفت بھی کی۔ اور بہت سے مسلمان اماموں پر بھی لے دے کی۔ علماء کو ان کا یہ رویہ بُرا معلوم ہوا۔ اور اُنہوں نے اس مذہب کی پوری تفصیل سے تردید کی اور بُرائی بیان کی۔ اور ان کی کتابوں کا بائیکاٹ کر دیا۔ اور بازاروں میں ان کی خرید و فروخت بند

کردی بلکہ کبھی کبھی انہیں پھاڑ بھی دیا جاتا۔" (مقدمہ ابن خلدون صفحہ ۲۹۸ ج ۲)

## علامہ ابن حجر مکّی علیہ الرحمۃ کی شہادت

شیخ الاسلام علامہ ابن حجر مکّی علیہ الرحمۃ نے ابنِ حزم کے متعلق لکھا ہے کہ:

قَالَ الْاَئِمَّۃُ فِی الْحَطِّ عَلَیْہِ اَنَّ لَہٗ مُجَازَفَاتٌ کَثِیْرَۃٌ وَ اُمُوْرٌ شَنِیْعَۃٌ نَشَأَتْ مِنْ غَلَطِہٖ قَالَ الْمُحَقِّقُوْنَ اِنَّہٗ لَا یُقَامُ لَہٗ وَزْنٌ

آئمہ کرام نے ابنِ حزم کی تذلیل کرتے ہوئے فرمایا ہے۔ کہ ابنِ حزم کی بہت سی بے تکی باتیں ہیں اور امورِ قبیحہ ہیں محققین نے فرمایا ہے کہ ابنِ حزم کا کوئی وزن نہیں

(کف الرعاع صفحہ ۱۴۵ بر حاشیہ الزواجر)

علامہ ابنِ حجر مکّی علیہ الرحمۃ ابنِ حزم اور ابنِ طاہر کے متعلق رقمطراز ہیں کہ:

اِنَّ کُلًّا مِنْہُمَا مُبْتَدِعٌ ضَالٌّ اَمَّا اِبْنُ حَزْمٍ فَالْعُلَمَاءُ لَا یُقِیْمُوْنَ لَہٗ وَزْنًا کَمَا نَقَلَہٗ عَنْہُمُ الْمُحَقِّقُوْنَ کَالتَّاجِ السُّبْکِیِّ وَغَیْرِہٖ لِاَنَّہُمْ اَصْحَابُ الظَّاہِرِیَّۃِ مَحْضَۃٌ تَکَادُ عُقُوْلُہُمْ اَنْ تَکُوْنَ مَسَخَتْ وَمَنْ وَصَلَ اِلٰی اَنَّہٗ یَقُوْلُ اِنْ بَالَ الشَّخْصُ فِی الْمَاءِ تَنَجَّسَ اَوْ فِیْ اِنَاءٍ ثُمَّ صَبَّہٗ فِی الْمَاءِ لَمْ

بیشک ابنِ حزم اور ابنِ طاہر ہر دو بدعتی اور گمراہ ہیں۔ بہر حال ابنِ حزم تو علماءِ کرام کے نزدیک اس کا کوئی وزن نہیں جیسا کہ تاج السبکی وغیرہ محققین نے ان سے یہ نقل کیا ہے۔ اس لیے کہ یہ محض ظاہریہ ہیں۔ ان کی عقلیں قریب المسخ ہیں، جو یہاں تک پہنچ چکا ہے۔ کہ کہتا ہے اگر کسی شخص نے پانی میں پیشاب کیا تو پانی ناپاک ہو جائے گا

---

لہ ابنِ حجر مکی علیہ الرحمۃ کے متعلق غیر مقلدین کے قاضی شوکانی نے لکھا ہے کہ کَانَ زَاہِدًا مُتَقَلِّلًا عَلٰی طَرِیْقَۃِ السَّلَفِ اٰمِرًا بِالْمَعْرُوْفِ نَاہِیًا عَنِ الْمُنْکَرِ وَ اسْتَمَرَّ عَلٰی ذَالِکَ حَتّٰی مَاتَ وہ زاہد تھے۔ دنیا کو ہیچ سمجھتے تھے۔ اور سلف کے طریقہ پر تھے۔ بھلائی کا حکم کرنے والے اور برائی سے روکنے والے تھے۔ مرتے دم تک ان باتوں پر عمل کرتے رہے۔ (فوائد جامعہ صفحہ ۲۲۲)



یَتَنَجَّسْ کَیْفَ یُقَامُ لَہٗ وَزْنٌ وَیُعَدُّ مِنَ الْعُقَلَاءِ فُضَلَاءِ عَنِ الْعُلَمَاءِ

اور اگر برتن میں پیشاب کیا۔ پھر اس پیشاب کو پانی میں ڈال دیا تو پانی ناپاک نہ ہو گا۔ ایسے قائل مفتی کا کیسے وزن ہوا۔ اور کیسے ایسے شخص کو علماء تو علماء عاقلوں میں شمار کیا جائے۔ (کف الرعاع صفحہ ۱۳۴)

## مورخ جمال الدین بروی کی شہادت

فوائد جامعہ میں ہے کہ مورخ جمال الدین بن تعزی بردی النجوم الزاہرہ فی ملوک مصر والقاہرہ ج ۵ صفحہ ۷۵ میں لکھتے ہیں۔

"ابو محمد محدث تھے جن کا عرف ابنِ حزم ہے۔ اور ان کی تصنیفات بھی مشہور ہیں۔ یہ ظاہری مذہب رکھتے تھے۔

وَقَدْ تَکَلَّمَ فِیْہِ کُلُّ اَحَدٍ مَا خَلَا اَہْلِ الْحَدِیْثِ فَاِنَّہُمْ اَثْبَتُوْا عَلٰی حِفْظِہٖ اِنَّہٗ کَانَ صَاحِبَ لِسَانٍ خَبِیْثٍ وَیَقَعُ فِیْ حَقِّ الْعُلَمَاءِ الْاَعْلَامِ حَتّٰی صَارَ مَثَلًا یُقَالُ نَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنْ سَیْفِ الْحَجَّاجِ وَلِسَانِ اِبْنِ حَزْمٍ۔

اور بے شک اس کے بارے میں اہلِ حدیث کے سوا ہر ایک نے کلام کیا ہے۔ کیونکہ اہلحدیث نے اس کے حفظ پر اعتماد کیا ہے۔ وہ بڑا بدزبان بھی تھا۔ نامور علماء کی شان میں اس نے زبانِ طعن دراز کی۔ یہاں تک کہ وہ اس میں ضرب المثل ہو گیا چنانچہ کہا جاتا ہے

ہم خدا سے حجاج کی تلوار اور ابنِ حزم کی زبان سے پناہ مانگتے ہیں۔"

(فوائد جامعہ صفحہ ۲۶۶)

## وہابی ابنِ حزم کو اپنا شیخ اور امام تسلیم کرتے ہیں

ایسے عقائدِ باطلہ اور نظریات رکھنے والے کو فرقہ وہابیہ کے مفسر مولوی وحید الزمان حیدر آبادی نے اپنی کتاب ہدیۃ المہدیؒ میں ابنِ حزم کو شیخنا، و اصحابنا۔ (ہمارے بزرگ اور صاحب) کے معزز القاب سے یاد کیا ہے۔ (ہدیۃ المہدی صفحہ ۴۶)

---

لہ ہدیۃ المہدی قیمت آٹھ روپے اصل عربی کتاب قادری کتب خانہ جامع مسجد تحصیل بازار سیالکوٹ سے مل سکتی ہے۔

## ابنِ حزم پر گمراہی کا فتوےٰ اور شہر بدر کا حکم

وہابیہ نجدیہ کے میاں نذیر حسین دہلوی کے شاگرد مولوی حکیم ابو یحییٰ محمد صاحب شاہجہانپوری نے بھی ابنِ حزم کو اہلحدیث قرار دیا ہے۔ نیز لکھا ہے کہ:

" ان کے معاصر زمانہ کے ہمرنگ علماء نے بالاتفاق اُن کو گمراہ ٹھہرایا۔ اور لوگوں کو اُن سے ملنے کی ممانعت کروں۔ اور سلاطین کو بھی ان کی طرف سے بھڑکا دیا۔ حتےٰ کہ تمام سلاطین ممالک نے اپنے ملک سے ان کو نکال دیا۔"

(الارشاد الی سبیل الرشاد ص۳ج۱، تاج مکلل ص۴۹ مطبوعہ بھوپال)

ابنِ تیمیہ کے ساتھ اُس کے شاگرد ابنِ قیم کا بھی حال ملاحظہ فرمائیں علماءِ حق نے اس کے متعلق کیا فتوے ارشاد فرمائے ہیں۔



# ابنِ تیمیہ اور ابنِ قیم!

وہابیہ نجدیہ کے دونوں بزرگ ابنِ تیمیہ اور ابنِ قیم (جو کہ اُستاد شاگرد بھی ہیں) کے متعلق علامہ عبدالحی لکھنوی نے لکھا ہے کہ ابنِ تیمیہ نے اپنے شاگرد ابنِ قیم کو بھی خراب کر دیا۔ ملاحظہ فرمائیے:

إنّ شمس الدین محمد بن القیّم من أرشد تلامذۃ بن تیمیۃ قد نال من فیضِ صحبت استاذہ خفّۃ العقل۔ (غیث الغمام ص۵۷)

شمس الدین محمد بن قیم، ابنِ تیمیہ کے شاگردوں میں سے ایک شاگرد رشید تھا۔ اُس نے اپنے اُستاد ابنِ تیمیہ کی صحبت سے کم عقلی حاصل کی ہے۔

## شیخ احمد مناوی کا فیصلہ

شیخ احمد مناوی علیہ الرحمۃ نے ابنِ تیمیہ اور ابنِ قیم کے متعلق جو فیصلہ دیا ہے۔ اُس کو علامہ نبھانی نے یُوں نقل فرمایا ہے:

لأنّها مصرّحۃٌ بأنّ کون ابن القیّم وابن تیمیۃ هما من المبتدعۃ أمرٌ مسلّمٌ

کہ ابنِ تیمیہ اور ابنِ قیم کا بدعتی ہونا بالکل مسلم چیز ہے۔ (شواہد الحق ص۱۸۹)

ابنِ حجر مکی علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے:

بأنّہ من قبیح من ضلالهما وهو مبنیٌّ علی مذهبهما بالإثبات والجسمیۃ تعالی اللہ عمّا یقولوا الظالمون علوًّا کبیرًا۔

ان دونوں کی گمراہی کی قباحتوں میں سے ایک یہ ہے کہ انہوں نے اللہ تعالےٰ کی جہت اور جسمیت کو ثابت کیا ہے۔ حالانکہ اللہ تعالےٰ ان سے

(شواہد الحق ص۱۸۹) پاک ہے جو یہ ظالم کہتے ہیں۔

## وہابی ابنِ تیمیہ اور ابنِ قیّم کے مسلک پر چلتے ہیں

علّامہ یوسف بن اسماعیل علیہ الرحمۃ نے ابنِ تیمیہ اور ابنِ قیّم کے متعلق تحریر فرمایا ہے کہ:

وَصَرَّحَ بِاَنَّمَا قَالَهُ ابْنُ تَيْمِيَّةَ وَتِلْمِيْذُهُ ابْنُ قَيِّمٍ فِيْ مَنْعِ ذَالِكَ هُوَ خِلَافُ الصَّحِيْحِ مِنْ مَذْهَبِ الْاِمَامِ اَحْمَدَ۔

اور (حنبلی مذہب کے عالم علّامہ مُصطفٰی بن احمد شطّی دمشقی نے اپنی کتاب النقول الشرعیۃ فی رد علی الوہابیہ میں) بہ تصریح کے ساتھ بیان کیا ہے کہ ابنِ تیمیہ اور اس کے شاگرد ابنِ قیّم نے نبیِ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کے توسّل، استغاثہ، زیارت روضہ منوّرہ اور طلاق کے مسائل میں جو کچھ بیان کیا ہے۔ وہ سب امام احمد رضی اللہ عنہ کے مذہب حنبلی کے بالکل خلاف ہے۔ (شواہد الحق ص۱۹۰)

وہابیہ نجدیہ کے امام میاں نذیر حسین دہلوی کے شاگرد مولوی حکیم ابو یحیےٰ محمد شاہجہان پوری ابنِ قیّم کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"ابنِ قیّم کو ایذائیں دی گئیں اور وہ بھی ابنِ تیمیہ کے ساتھ قید کیے گئے اور اونٹ پر بٹھا کر پھرائے گئے دُرّے لگتے جاتے تھے۔ اور رُسوا کیے جاتے تھے۔ (الارشاد الی سبیل الرشاد ص۱۸ ج۱)

ناظرین حضرات! ابنِ قیّم کے بعد وہابیہ کے مجتہد قاضی محمد بن علی شوکانی کے متعلق بھی وہابیہ کے ممدوح علّامہ عبدالحی لکھنوی کا تبصرہ بھی پڑھنے کے قابل ہے۔ جو کہ درج کیا جاتا ہے۔

## ابنِ تیمیہ اور قاضی شوکانی

وہابیہ نجدیہ کے امام ابنِ تیمیہ کے علاوہ قاضی شوکانی کے متعلق مولوی عبدالحی



لکھنوی نے لکھا ہے کہ:

وَاِنْ شِئْتَ الْاِطِّلَاعَ عَلٰی تَفْصِیْلِ حَالَاتِهِ السَّیِّئَةِ وَمَقَالَاتِهِ الرَّدِیَّةِ فَطَالِعْ رِسَالَتِیْ فَرْحَةَ الْمُدَرِّسِیْنَ بِذِکْرِ الْمُؤَلَّفَاتِ وَالْمُؤَلِّفِیْنَ فَاِنِّیْ قَدْ بَسَطْتُ فِیْ تَرْجَمَتِهٖ فِیْهِ عِنْدَ ذِکْرِ مِنْهَاجِ السُّنَّةِ اَنَّ الشَّوْکَانِیَّ مِنَ الْمُتَاَخِّرِیْنَ کَابْنِ تَیْمِیَّةَ الْحَرَّانِیْ مِنَ الْمُتَقَدِّمِیْنَ فِیْ کَثْرَةِ الْعِلْمِ وَخِفَّةِ الْعَقْلِ طَابَقَ النَّعْلُ بِالنَّعْلِ بَلْ فَاقَ الشَّوْکَانِیْ عَلَی الْحَرَّانِیْ فِی الصِّفَةِ الْاُخْرٰی وَانْحَطَّ مِنْهُ فِی الْمَرْتَبَةِ الْاُوْلٰی

اور اگر تم ابنِ تیمیہ اور قاضی شوکانی کے بُرے حالات اور بُری باتیں دیکھنا چاہتے ہو تو میرا رسالہ فرحۃ المدرسین بذکر المولفات والمؤلّفین دیکھو۔ میں نے منہاج السنّۃ کا تذکرہ کرتے ہوئے یہ لکھا ہے کہ قاضی شوکانی متاخرین میں سے عقل اور کثرتِ علم میں ابنِ تیمیہ کے مثل ہے۔ ان دونوں کی مثال ایسے ہے جیسا کہ ایک جوتا دوسرے جُوتے کے عین مطابق ہوتا ہے۔ بلکہ شوکانی دوسری صفت کم عقل ہونے میں اس سے بھی بڑھ گیا ہے۔

(غیث الغمام ص۵۵ مطبوعہ لکھنؤ)

## مولوی محمّد حسن سنبھلی دیوبندی کا فیصلہ

وہابیوں کے مولوی حافظ صلاح الدین یوسف ہفت روزہ الاعتصام میں دیوبندیوں کے مولوی قاسم نانوتوی بانی مدرسہ دیوبند کے شاگرد مولوی محمّد حسن سنبھلی کی ابنِ تیمیہ، ابنِ قیّم اور قاضی شوکانی کے بارے میں درج کردہ عبارت نقل کی ہے۔ قارئین کے علم کے اضافے کے لیے وہ عبارت درج کی جاتی ہے۔

وَخُلَفَاءُ هٰذِهِ الْمِلَّةِ اَرْبَعَةٌ اِبْنُ تَیْمِیَّةَ وَابْنُ الْقَیِّمِ وَالشَّوْکَانِیُّ

اس اُمت کے چار امام ہیں۔ ابنِ تیمیہ ابنِ قیّم، شوکانی اور چوتھا اُن کا کُتا ہے

| | |
|---|---|
| وَرَابِعُهُمْ كَلْبُهُمْ وَإِذَا انْضَمَّ إِلَيْهِمْ ابْنُ حَزْمٍ وَدَاؤُدُ الظَّاهِرِيُّ بِأَنَّ صَارُوْا سِتَّةً وَيَقُوْلُوْنَ خَمْسَةٌ سَادِسُهُمْ كَلْبُهُمْ۔ | جب ان سے ابن حزم اور داؤد ظاہری کو بھی ملایا جائے تو یہ چھ ہو جاتے ہیں اور بعض کہتے ہیں اور چھٹا ان کا کتا ہے۔ |

(ہفت روزہ الاعتصام لاہور صفحہ ۲ - ۹ نومبر ۱۹۷۳ء)

قارئین کرام! آپ کے سامنے مستند کتب حوالہ جات سے ابن تیمیہ، ابن قیم اور قاضی شوکانی کے عقائدِ باطلہ اور نظریاتِ فاسدہ پیش کیے ہیں۔ انہیں عقائدِ باطلہ کی وجہ سے مستند اور مسلمہ محدثین، مفسرین، محققین، مؤرخین، مدققین اور اولیاء کاملین نے جس انداز سے ان کی تردید فرمائی۔ اس کا بھی اندراج کر دیا گیا ہے۔ کوئی بھی انصاف پسند ایسے عقائد رکھنے والے کو پسند نہیں کرے گا اور نہ ہی ایسے مسلک کو صراطِ مستقیم قرار دے گا۔ جب یہ مسلمہ امر ہے۔ تو وہابیوں کے ایک مستند سوانح نگار احمد عبد الغفور عطار کی کتاب[1] "محمد بن عبد الوہاب"[2] واضح الفاظ میں لکھتے ہیں کہ:

"وہابی ابن تیمیہ۔ ابن القیم الجوزیہ اور ان کے متبعین کے مسلک پر چلتے ہیں۔ تو اس میں راہ صواب سے کچھ بُعد نہیں ہے۔ بلکہ اصح یہی ہے۔ کہ وہابی انہی ائمہ کے متبعین میں سے ہیں۔ اور شیخ الاسلام نے بھی انہی کے طریق کی پیروی کی ہے۔"

(محمد بن عبد الوہاب صفحہ ۱۲۴)

احمد عبد الغفور عطار وہابی کی مندرجہ بالا عبارت کو مدِ نظر رکھتے ہوئے ہم

---

[1] اس کتاب کا اردو ترجمہ اور حواشی وہابیوں کے شیخ الحدیث ابو القاسم محمد عبدہ الفلاح نے کیا ہے اور پاکستان میں ادارۃ العلوم الاثریہ لائلپور نے شائع کیا ہے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

[2] محمد بن عبد الوہاب نجدی



یہ کہنے میں حق بجانب ہیں کہ وہابیہ کے مذہب میں نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم، خلفاء راشدین، صحابہ کرام، اہلبیت اطہار، تابعین اور تبع تابعین، مفسرین، محدثین اور محققین کا کوئی مقام نہیں۔ ان کے مذہب میں ابن تیمیہ، ابن قیم، محمد بن عبد الوہاب نجدی، قاضی شوکانی وغیرہم کا خاص مقام ہے۔

ویسے وہابیوں کی کتابوں سے یہ حقیقت اظہر من الشمس ہے کہ ان کے نزدیک جو اپنے مولویوں کا مقام ہے نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کو وہ مقام نہیں دیتے ویسے یوں تو کہتے ہیں کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم خدا کے بعد سب سے بزرگ و برتر ہیں اور اعلےٰ مقام رکھتے ہیں۔ مگر جب ان کی کتابوں کو دیکھا جائے تو معاملہ بالکل برعکس نکلتا ہے۔ یہی حال مرزا قادیانی کا تھا۔ اس دعوےٰ کے ثبوت کے لیے چند وہابی کتب سے دلائل پیش کیے جاتے ہیں:

# وہابیوں کے نزدیک نبیٔ پاک صلی اللہ تعالے علیہ وسلّم سے بڑھ کر اپنے مولویوں کا مقام ہے

وہابیوں کے نزدیک حرفِ ندا یا رسول اللہ، یا نبی اللہ، یا حبیب اللہ کہنا شرک ہے۔ مگر جب وہابیوں کے سردار مولوی ثناء اللہ صاحب مرجائیں اور ان کے مرنے کے بعد ان کو حرفِ ندا سے وہابی پکاریں تو شرک نہ ہو۔ اور پکّے موحّد ہی رہیں۔

اے ثناء اللہ اے شیرِ خدائے لم یزل
قاسمِ علمِ الٰہی پیکرِ علم و عمل
اے زعیمِ قوم و خیرِ اُمّتِ خیرُ الاُمم!
کاش آجائے تیرا پھر سے وجودِ محترم
اے مسافر تیز رفتاری تجھے اچھی نہ تھی
چھوڑ دینی جائے سرداری تجھے اچھی نہ تھی
اے مناظر ہائے تو باغِ جناں سے کیا گیا!
تیرِ غم سے اپنے شیداؤں کا دل برما گیا

([illegible])

مولوی محمّد جوناگڈھی مدیر اخبار دہلی کو مرنے کے بعد حرفِ ندا "اے" سے پکارا ہے۔

اے فضل ھلمّ علیہ ترابا!
اے جمر احاطہ الاحجار

(اخبار محمّدی دہلی ص۱۲ یکم جنوری ۱۹۴۲ء)

وہابیہ نجدیہ کے مدرسہ رحمانیہ دہلی کو بھی وہابیوں نے حرفِ ندا سے یوں پکارا ہے



گلشنِ رحمانیہ اے نوبہارِ مقتدر
مرحبا کس شان سے عالم میں ہے تو جلوہ گر

---

تو نے ایسی راحتیں دیں اے مکانِ علمِ دفن
تیری جانب آ گئے خود عاشقانِ علمِ دفن!

---

یوں نوازش تو نے کی اے بوستانِ علمِ دفن
کامراں ہونے لگے سب طالبانِ علمِ دفن

(اخبار محمّدی دہلی ص۱۲ یکم اگست ۱۹۳۸ء)

وہابیوں کے نزدیک حبیبِ خدا، محمّد مصطفےٰ صلی اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلّم کو چارہ جو سمجھنا شرک ہے۔ مگر مولوی ثناء اللہ امرتسری کو وہابی چارہ جو کہیں تو مسلمان کے مسلمان رہیں۔ وہابیوں کے نزدیک امام الانبیاء علیہ التحیۃ والثناء کو دیوار کے پیچھے کا علم نہیں ہے۔ مگر ثناء اللہ امرتسری کو وہابی قاسمِ علمِ الٰہی سمجھیں تو ان پر شرک کا فتویٰ نہ لگے۔

وہابیوں کے نزدیک حبیبِ کردگار صلی اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلّم کو اُمّت کا والی۔ وسیلہ، حاجت روا اور مایۂ بے مائیگاں سمجھنا شرک مگر امرتسری کو مایۂ بے مائیگاں سمجھنا عین توحید ہے:

اے امانِ مسلماں! اے سرورِ ہندوستان
اے شفیقِ دشمناں! اے چارۂ جوئے دوستاں
اے زبانِ بے زباں! اے مایۂ بے مائیگاں!
غازیٔ حسنِ بیاں! اے شوکتِ تیر و سناں

اے ثناء اللہ! اے شیرِ خدائے لم یزل
قاسمِ علمِ الٰہی پیکرِ علم و عمل

(سیرتِ ثنائی ص۴۰۵)

دین پرور اے ثناء اللہ، عالی مقام
آپ کو اللہ نے بخشا تھا کارِ رہبری

(سیرتِ ثنائی ص۴۱۴)

وہابیوں کے نزدیک سرورِ عالم صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کو مدد کے لیے پکارنا اور ان کو مددگار سمجھنا شرک و کفر ہے۔ مگر نواب صدیق حسن بھوپالوی (جو وہابیوں کا محدّث اور مفسّر ہے) اپنے فرقہ کے قاضی شوکانی کو مدد کے لیے پکارے اور مددگار سمجھے تو ولیٔ کامل ہی رہے۔

زمرہ رائے در افتاد بار باب سُنن!
شیخ سنّت مددے قاضی شوکانی مددے

(نفح الطیب[1] ص۵)

وہابیوں کے نزدیک رسولِ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم ہماری مثل بشر ہیں۔ مگر ان کے نزدیک مولوی ثناء اللہ امرتسری کا کوئی ثانی نہیں تھا۔

اے گُلِ گلزارِ وحدت تیرا ثانی کون تھا!
کر دیا جس نے الگ دُودھ اور پانی کون تھا

(سیرتِ ثنائی ص۴۱۶)

وہابیوں کے نزدیک خدا اگر چاہے تو کروڑوں محمّد پیدا کر ڈالے مگر اپنے مولوی ثناء اللہ امرتسری کے متعلق عقیدہ ہے کہ:

اے ثناء اللہ تیرے بعد اب کوئی نہیں

---

[1] نفح الطیب مصنفہ نواب صدیق حسن بھوپالوی قیمت ۵ پیسے قادری کتب خانہ تحصیل بازار سیالکوٹ سے مل سکتی ہے۔



کون ہے وہ آنکھ تیرے غم میں جو روئی نہیں

(سیرتِ ثنائی ص۴۱۶)

وہابیوں کے نزدیک احمدِ مختار صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم انتقال کے بعد پھر دُنیا میں تشریف نہیں لا سکتے مگر اپنے مولوی ثناء اللہ امرتسری کو مرنے کے بعد پھر دُنیا میں آنے کے متعلق اس طرح عرض گزار ہیں:

پھر رہے ہیں منکرینِ حق کیے سر بلند!
لے کے آجا اپنی تیغِ زباں سیفِ قلم

(سیرتِ ثنائی ص۴۰۹)

اب نہیں ہرگز لڑیں گے تیرے پروانے کبھی!
آ تو جا یکبار روشن پھر ہوا ہے شمعِ حرم

(سیرتِ ثنائی ص۴۱۱)

وہابیوں کا عقیدہ نبیّ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے متعلق ہے کہ محمّد و علی کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ مگر اپنی جماعت کے مولوی عبد اللہ غزنوی کے متعلق عقیدہ ہے کہ وہ مستجاب الدعوات تھے۔ (داؤد غزنوی ص۱۵)

وہابیوں کا رحمۃ للعالمین صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کے متعلق عقیدہ ہے کہ وہ نفع اور نقصان کے مالک نہیں ہیں۔ مگر اپنے مولوی ثناء اللہ امرتسری کے متعلق عقیدہ ہے۔

آج ہر فردِ بشر غم میں ہے ان کے مغموم
اُٹھ گئی آہ جماعت سے مجسّمِ برکت!

(سیرتِ ثنائی ص۴۱۱)

وہابیوں کے نزدیک نبیٔ پاک صاحبِ لولاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم اور اولیاء کاملین علیہم الرضوان کا عرسِ پاک کرنا بدعت اور ناجائز ہے۔ مگر ان کے اپنے مولوی امام عبد الوہاب دہلوی کا ہر سال عرس منایا جاتا ہے

جیسا کہ اخبار محمدی والوں نے شائع کیا ہے:

"دہلی میں ہر سال عبدالوہاب صاحب آنجہانی بانی فرقہ امامیہ کا عرس ہوا کرتا ہے۔ اسی طرح اس سال بھی اس کے فرزند نے باپ کی یاد تازہ کرنے کے لیے بتاریخ ۲۸ فروری ۱۹۳۹ء کو عرس رچایا۔"

(اخبار محمدی دہلی ص۱۵ یکم اپریل ۱۹۳۹ء)

وہابیوں کے نزدیک نبیِ غیب دان صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کو علم غیب اور کل کی خبر نہیں ہے۔ مگر وہابیوں کے مولویوں کو کل کی خبر بھی ہے۔ اور وہ خود علم کے خزانے بھی ہیں۔ جیسا کہ مولوی ثناء اللہ امرتسری کے مرنے کے بعد ایک وہابی مولوی ابوالخیر عبدالصمد صاحب اختر جودھپوری "امرتسری کے جنت میں سدھارنے کی خبر دے رہے ہیں۔

تھے وہ اسلام کے مشہور مناظر واللہ
آہ دنیا سے کیا کوچ سدھارے جنت!

(سیرت ثنائی ص۴۱۳)

اے فقیہِ وقت۔ اے گنجینۂ علم و عمل
آپ کو بخشا تھا حق نے اوجِ ماہ و مشتری

(سیرت ثنائی ص۴۱۴)

وہ عالم تھا۔ مجاہد تھا۔ محدث تھا زمانے کا!
وہ ہر میداں کا غازی مجدد تھا زمانے کا!
وہ بحرِ علم تھا جس وقت طغیانی میں آتا تھا
مناظر بالمقابل کا کلیجہ کانپ جاتا تھا
مناظر تھا۔ مجاہد تھا۔ وہ سب علموں میں اعلم تھا
غرض وہ قوم اپنی میں سپہ سالارِ اعظم تھا

(سیرت ثنائی ص۴۱۵)



ثَنَاءُ اللّٰہِ اَضْحیٰ بَحْرُ عِلْمٍ
یُجِیْبُ السَّائِلِیْنَ بِلَا قُنُوْطٍ
اَحَاطَ بِکُلِّ عِلْمٍ فِیْہِ نَفْعٌ
فَقُلْ مَا شِئْتَ فِی الْبَحْرِ الْمُحِیْطِ

"ثناء اللہ علم کا سمندر تھا ٹھاٹھیں مارتا تھا۔ جو پوچھنے والوں کو بغیر کسی جھجک و تامل کے جواب دے دیتا ہے۔ اس ہر ایسے علم کو جو نافع ہے احاطہ کر رکھا ہے۔ اس لیے اپنے بحرِ علوم سے جو چاہتا ہے۔ کہتا چلا جا۔"

(سیرت ثنائی ص۴۰۶)

وہابیوں کا عقیدہ ہے کہ نبیِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کو کوئی اختیار نہیں۔ مگر امرتسری کے متعلق عقیدہ ہے کہ ثناء اللہ اپنے اختیار سے اس دنیا سے گئے ہیں۔

اور جینا تھا تجھے اے خضرِ راہِ مستقیم
یوں نہ ہونا تھا تجھے بیتابِ جناتِ نعیم

(سیرت ثنائی ص۴۱۰)

وہابیوں کے نزدیک السلام علیک یا رسول اللہ کہنا شرک و کفر ہے۔ مگر امرتسری پر حرفِ ندا سے سلام بھیجنا جائز ہے۔

السلام اے ابنِ بدروں و فلاطون کے عدیل
نور بھر دے قبر میں تیری خداوندِ جلیل
السلام اے ضیغمِ اسلام فاتحِ قادیان[1]!

(سیرت ثنائی ص۴۱۳)

---

[1] ثناء اللہ امرتسری کو فاتح قادیان کہنا سراسر جھوٹ ہے۔ بلکہ معاونِ قادیان کہنا درست ہے تفصیل سے اس کا ثبوت دیکھنے کے لیے فقیر کی کتاب "وہابیت اور مرزائیت" کا مطالعہ فرمائیں۔ قیمت: ۳ روپے (فقیر ضیاء اللہ قادری غفرلہ)

اہلِ سُنت و جماعت حضور پُرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے فضائل و کمالات بیان کریں تو وہابیوں کے مولوی یہ کہتے ہیں کہ یہ رسول کو خدا تک بڑھا دیتے ہیں مگر اپنے مولوی امرتسری کے متعلق یہ عقیدہ ہے۔

ہو بیاں مجھ سے بھلا کب آپ کے اوصاف کا
ہو سکے خورشید اور ذرّوں میں کیونکر ہمسری

(سیرت ثنائی ص۴۱۴)

وہابیوں کے نزدیک سرورِ کائنات علیہ افضل التحیات و الصلوٰۃ والتسلیمات ہماری مثل ہیں مگر امرتسری کے متعلق عقیدہ ہے کہ:

ہو سکے خورشید اور ذرّوں میں کیونکر ہمسری

(سیرت ثنائی ص۴۱۴)

وہابیوں کے نزدیک یہ کہنا شرک ہے کہ نبیِ پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے دم قدم سے کائنات میں بہار ہے۔ مگر اپنے مولوی امرتسری کے متعلق عقیدہ ہے کہ:

باغبانِ گلشنِ توحید و سنت آپ تھے
اے مسیحا آپکے دم سے یہ کھیتی تھی ہری

(سیرت ثنائی ص۴۱۴)

وہابیوں کے نزدیک سید المرسلین علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم عاجز ہیں مگر ان کے نزدیک امرتسری کا مقام یہ ہے:

دین پر درا اے ثناء اللہ عالی مقام
آپ کو اللہ نے بخشا تھا کارِ رہبری!

(سیرت ثنائی ص۴۱۴)

وہابیوں کے نزدیک شہِ ہر دوسرا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم معصوم نہیں مگر ثناء اللہ امرتسری ان کے نزدیک پاکباز، پاک طینت اور شیخ الاذکیا رہے۔

"آپ شیخ الاذکیا حجۃ الاسلام تھے۔ آپ کے حق میں تھا زیبا تر لباسِ سروری



کبھی اُس نے نظر ڈالی نہ تھی اسبابِ زینت پر
خدا رحمت کرے اس پاک باز و پاک طینت پر

(سیرت ثنائی ص۴۱۲ - ۴۱۶)

وہابیوں کے نزدیک سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا قولِ مبارک قرآن کی تفسیر میں حجت نہیں۔ مگر ثناء اللہ امرتسری کو اسلام میں حجت قرار دے رہے ہیں

آپ شیخ الاذکیا حجۃ الاسلام تھے
آپ کے حق میں تھا زیبا تر لباسِ سروری

(سیرت ثنائی ص۴۱۲)

وہابیوں کے نزدیک شافعِ روزِ جزا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے مزارِ پُرانوار پر ارادہ کر کے جانا شرک ہے۔ مگر وہابیوں کے امام عبد اللہ[1] غزنوی نے اپنے دادا کی قبر کو مرجعِ خلائق لکھا ہے۔ (داؤد غزنوی ص۲۲۲)

وہابیوں کا عقیدہ ہے کہ نگاہِ نبی سے یا زیارت سے کچھ نہیں ہوتا مگر اپنے مولوی عبد اللہ غزنوی کے متعلق یہ لکھا ہے کہ:

"بعض لوگ محض آپ کی صحبت میں بیٹھنے سے اور بعض صرف آپ کی زیارت سے صاحبِ حال ہو گئے۔ اور ان پر روحانی کیفیات طاری ہو گئیں۔" (داؤد غزنوی ص۲۲۲)

وہابیوں کا اپنے مجددِ اعظم[2] محمد بن عبد الوہاب نجدی کے متعلق عقیدہ ہے کہ:[3]

"آپ کا دروازہ ضرورتمندوں کے لیے ہمیشہ کھلا رہتا۔"

(محمد بن عبد الوہاب صـ مصنفہ احمد عبد الغفور عطار)

---

[1] مولوی داؤد غزنوی کے دادا ہیں۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

[2] پروفیسر محمد شریف اشرف لائل پوری نے محمد بن عبد الوہاب نجدی کو مجددِ اعظم لکھا ہے۔ (مجموعۃ التوحید صـ)

وہابیوں کا عقیدہ ہے کہ نبی ولی کے تبرکات سے کچھ فائدہ اور نفع نہیں ہوتا مگر اپنے مولوی عبداللہ غزنوی کے متعلق لکھا ہے۔ کہ:

"حضرت کے لباس سے بھی استفادہ کرنے والوں کو فیض حاصل ہوا۔ ایک طالب علم محض پوستین اٹھانے سے وجد میں آگیا۔ اسی وجہ سے وہ طالب علم مرید پوستین کے نام سے مشہور ہوا۔"

(داؤد غزنوی ص۲۲۴)

وہابیوں کے نزدیک نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کا یوم میلاد منانا اور تعینِ یوم بدعت ہے۔ مگر مولوی ثناء اللہ امرتسری کا دن منانے کے لیے تمام وہابیوں سے اپیل کی جارہی ہے کہ:

"جس دن حضرت مولانا (ثناء اللہ امرتسری) زخمی ہوئے (۹ شعبان) ہمیشہ کے لیے یوم التبلیغ منایا جائے۔ اور اس دن سب اہلحدیث دن بھر سب کام چھوڑ کر مذہب اہلحدیث کی طرف اغیار کو کھلے کھلے لفظوں میں صاف صاف دعوت دیں۔" (شمع توحید ص۱۴۴ مطبوعہ امرتسر)

سرکار سیدنا آدم علیہ السلام سے لے کر نبی آخرالزماں حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم تک کلمہ شریف کی دوسری جزو میں نبی یا رسول کا ذاتی نام، صفاتی نام آیا ہے مگر وہابیوں نے اپنے مولوی عبدالجبار غزنوی کا نام بھی دوسری جزو کے طور پر استعمال کیا ہے۔ دیکھیے اصل عبارت۔ مولوی ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں کہ:

"ہمارے ملک میں ایک نئی تثلیث قائم ہوئی ہے۔ جو عیسائیوں کی تثلیث سے زیادہ مضبوط ہے۔ وہ کسی طرح نہیں چاہتے کہ کسی قومی کام میں ملکر کام کریں۔ بقول ڈپٹی محمد شریف صاحب امرتسری جب تک کوئی شخص یہ نہ مانے کہ لا الٰہ الا اللہ عبدالجبار امام اللہ۔ اس سے ملنا جائز نہیں۔" (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۱ کالم ۳ ۵ اپریل ۱۹۱۲ء)



کلمہ شریف میں نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے کسی قسم کی زیادتی نہ فرمائی مگر وہابی اتنے دلیر اور بہادر نکلے ہیں کہ کلمہ میں نامعلوم کیا کیا ایزاد کیا اس کا تذکرہ خود مولوی ابوالقاسم بنارسی کانگریسی نے ان الفاظ میں کیا ہے:

"اصل یہ ہے کہ اہلحدیث کے دور کو ایک مدت گزر گئی اسی استدادِ زمانہ کی وجہ سے اُن کے آزاد خیالات میں انقلاب اور ہمت میں پستی آگئی۔ حتےٰ کہ اپنے پرانے ورد لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ کو بھی بھولنے لگے۔ اور اس کے ساتھ نہ معلوم کیا کیا ایزاد کیے۔" (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۸ ۹ جولائی ۱۹۱۵ء)

وہابی سرورِ کائنات مفخرِ موجودات محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو اپنی مثل بشر سمجھتے ہیں۔ مگر سید احمد بریلوی کے متعلق ان کے امام اسماعیل دہلوی نے کتاب "صراطِ مستقیم"

"بندہ ضعیف محمد اسماعیل عرض کرتا ہے کہ اس کمترین پر خدا تعالیٰ کی بیشمار نعمتیں ہیں۔ اور سب سے بڑی نعمت ہادی زمانہ مرشدِ یگانہ حضرت سید احمد صاحب کی محفل ہدایت منزل میں حاضر ہونا ہے۔ اللہ تعالےٰ تمام مسلمانوں کو آپ کے دیر تک زندہ رکھنے سے فائدے دے۔" (صراطِ مستقیم ص۳)

وہابی نبی پاک صاحب لولاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ آپ کل کی خبر رکھتے ہیں یا آئندہ جو کچھ ہونے والا ہے کا علم رکھتے ہیں۔ کو شرک وکفر قرار دیتے ہیں۔ مگر اپنے مجدد محمد بن عبدالوہاب نجدی کے متعلق ان کا یہ عقیدہ ہے کہ وہ آئندہ ہونے والے معاملات کی خبر رکھتے ہیں جیسا کہ کتاب محمد بن عبدالوہاب کے مصنف احمد عبدالغفور عطار اور اس کے مترجم وہابیوں کے شیخ الحدیث ابوالقاسم محمد عبدہٗ الفلاح نے لکھا ہے۔

انی ارجوا ان انت قمت بنص لا الٰه الاّ الله ان یظهرك الله تعالٰی وتملك نجدًا واعرابها۔

اگر تم لا اِلٰہ اِلّا اللہ کی امداد کے لیے آمادہ ہو جاؤ تو میں اُمید کرتا ہوں۔ کہ اللہ تعالیٰ تمہیں غالب کرے گا۔ اور نجد اور اُس کے اعراب کے تم مالک بن جاؤ گے۔

(محمد بن عبدالوہاب ص۵۲)

وہابیہ نجدیہ کے نزدیک حبیب ربّ العالمین، سیدالمرسلین صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے نفع اور فیض سے زمین والے فیضیاب ہیں۔ یہ عقیدہ رکھنا وہابیوں کے نزدیک حبیب ربِ العالمین، سیدالمرسلین صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے متعلق یہ عقیدہ رکھنا کہ آپ کے نفع اور فیض سے زمین والے فیضیاب ہیں۔ شرک ہے مگر ان کا اپنے مولوی میاں نذیر حسین کے متعلق یہ عقیدہ ہے کہ:

وہ کون سیدنا مولوی نذیر حسین!
کہ جس کے فیض سے مستفیض اہلِ زمین

(معیار الحق ص۲۵۴)

وہابی نبیِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ و آلہ وسلم کو مجمعِ علوم نہیں سمجھتے نیز نبیِ اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ و آلہ وسلم کی امتناعِ نظر کے قائل نہیں ہیں۔ مگر اپنے فرقہ کے بزرگ میاں نذیر حسین دہلوی کے متعلق ان کا ان ہر دو مسئلہ میں عقیدہ یہ ہے کہ:

عجیب ذات ہے کیا مجمعِ علومُ و فنون
کہ جس کا آج نہیں ہند میں نظیر و قرین

(معیار الحق ص۲۵۴ مطبوعہ دہلی)

بلکہ وہابیوں کے نزدیک تو میاں نذیر حسین دہلوی کی کتاب "معیار الحق" بھی بے مثل یکتا ہے۔

باستیصال تقلید معین! درین عالم بود بے مثل یکتا!

(معیار الحق ص۲۵۶ مطبوعہ دہلی)



وہابیوں کے نزدیک محبوبِ خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ و آلہ وسلم کو نور ماننا شرک ہے۔ مگر اپنے فرقہ کے مولوی میاں نذیر حسین دہلوی کی کتاب معیار الحق کے حروف کو نور مانتے ہوئے لکھتے ہیں:

ز طور معینش بر دل تجلّی! ز نور حرف او ہر دیدہ بینا
بنور او منور چشم حق بین زطبعش خوش دل ہر اہل تقوےٰ

(معیار الحق ص۲۵۶)

وہابیہ کے امام میاں نذیر حسین دہلوی کے فتاویٰ میں ایک مولوی نور الحسن صاحب کی مہر ہے۔ جس کے الفاظ یہ ہیں:

"ز نور الحسن جہاں شد منور۔" (فتاویٰ نذیریہ ص۹۵ ج ۱ مطبوعہ دہلی)

مولوی نور الحسن کے نور سے جہاں منور ہو گیا۔ مولوی کے نور سے جہاں منور ہو گیا یہ عقیدہ ہے مگر امام المرسلین کے نور سے جہاں منور ہو گیا کہنا ان کے نزدیک شرک ہے۔

دیوبندی اور غیر مقلد وہابیوں کے امام اسماعیل دہلوی نے لکھا ہے کہ:

"یعنی جو کچھ کہ اللہ اپنے بندوں سے معاملہ کرے گا خواہ دنیا میں خواہ قبر میں خواہ آخرت میں۔ سو اُس کی حقیقت کسی کو معلوم نہیں۔ نہ نبی کو نہ ولی کو نہ اپنا حال نہ دوسرے کا۔" (تقویۃ الایمان ص۳)

لیکن اپنے پیر و مرشد سید احمد کے متعلق اُس کا عقیدہ یہ ہے کہ:

"روزے حضرت جل و علا دست راست ایشاں را بدست قدرت خود گرفتہ و چیزے را از اُمور قدسیہ کہ بس رفیع و بدیع بود پیش روئے حضرت ایشاں کردہ فرمود کہ ترا ایں چنیں داداَم و چیزہائے دیگر ہم خواہم داد تا کہ شخصے بجناب حضرت ایشاں استدعائے بیعت نمود حضرت دراں زمان علی العموم اخذ بیعت نمی کردند بناءً علیہ آں شخص را ہم قبول نفرمودند آں شخص بیش از بیش الحاح کرد حضرت ایشاں باں شخص فرمودند کہ یک دو روز توقف باید کرد بعد ازاں ہرچہ

مناسب وقت خواہد شد۔ ہماں بعمل خواہد آمد باز حضرت ایشاں بنابر
استفسار و استیذان بجناب حضرت حق متوجہ شدند و عرض نمودند
کہ بندہ از بندگانِ تو استدعا می کند کہ بیعت بمن نماید و تو دست مرا
گرفتہ و ہر کہ دریں عالم دست کسے را می گیرد پاس دست گیری ہمیشہ
می کند و اوصاف ترا با خلاق مخلوقات ہیچ نسبتے نیست پس درآں
معاملہ چہ منظور است ازاں طرف حکم شد کہ ہر کہ بر دست تو بیعت
خواہد کرد گو لکھو کھا باشند ہر یک را کفایت خواہم کرد۔"

(صراطِ مستقیم فارسی ص۱۶۳ مطبوعہ دہلی)

ایک دن حضرت حق جل و علی نے آپ کا داہنا ہاتھ خاص اپنے دستِ قدرت میں پکڑ لیا۔ اور کوئی چیز امورِ قدسیہ سے جو کہ نہایت رفیع اور بدیع تھی۔ آپ کے سامنے کر کے فرمایا کہ ہم نے تجھے ایسی چیز عنایت کی ہے۔ اور چیزیں بھی عطا کریں گے تا آنکہ ایک شخص نے آپ کے پاس حاضر ہو کر بیعت کی درخواست کی اور چونکہ آپ ان ایام میں علی العموم بیعت نہیں لیا کرتے تھے۔ اس لیے اس شخص کی درخواست کو قبول نہ کیا۔ جب اس شخص نے نہایت الحاح اور اصرار کیا تو آپ نے اس سے فرمایا کہ ایک دو روز توقف کرنا چاہتے۔ بعد ازاں جو کچھ مناسب وقت ہوگا۔ اس پر عمل کیا جائے گا۔ پھر آپ اجازت اور استفسار کے لیے جناب حق میں متوجہ ہوئے اور عرض کیا کہ بندگانِ درگاہ سے ایک بندہ اس امر کی درخواست کرتا ہے کہ مجھ سے بیعت کرے اور آپ نے میرا ہاتھ پکڑا ہوا ہے اور اس جہاں میں جو کوئی کسی کا ہاتھ پکڑتا ہے۔ ہمیشہ دستگیری کی پاس کرتا ہے۔ اور حضرت حق کے اوصاف کو اخلاق مخلوقات کے ساتھ کچھ مناسبت نہیں۔ پس اس معاملہ میں کیا منظور ہے۔ اس طرف سے حکم ہوا کہ جو شخص تیرے ہاتھ پر بیعت کرے گا۔ اگرچہ لکھو کھا ہی کیوں نہ ہوں ہم ہر ایک کو کفایت کریں گے۔" (صراطِ مستقیم فارسی ص۱۶۳ مطبوعہ دہلی)

وہابیوں کا عقیدہ نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے متعلق یہ ہے کہ کسی



کو نفع نہیں پہنچا سکتے۔ مگر اپنے سید احمد کے متعلق عقیدہ ہے جو ممدوح الوہابیہ والدیابنہ مولوی ابوالحسن ندوی نے لکھا ہے۔

"آپ کا پورا پورا سفر بارانِ رحمت کی طرح تھا۔ کہ جہاں سے گزرتے ہے سرسبزی و شادابی بہار و برکت چھوڑ جاتا ہے۔ دیکھنے والوں کا متفقہ بیان ہے کہ جہاں آپ تھوڑی دیر ٹھہر گئے وہاں مساجد میں رونق، اللہ رسول کا چرچا۔ ایمانوں میں تازگی۔ اتباعِ سنت کا شوق۔ اسلام کا جوش پیدا ہو گیا۔ اور کہیں کہیں شرک و بدعت اور رقص کا بالکل خاتمہ ہو گیا۔ اور جو بستیاں اور مقامات آپ کے قدوم سے محروم رہے وہ ان نعمتوں سے محروم رہے۔ سالہا سال تک یہ اثر اور فرق رہا۔"

(سیرت سید احمد شہید ص۱۴۱ ج۱)

مولانا ذوالفقار علی صاحب فرماتے تھے کہ سید صاحب اس نواح (دیوبند سہارن پور) کے اکثر قصبہ جات میں تشریف لے گئے۔ وہاں اب تک خیر و برکت ہے۔ اور دو ایک گاؤں اور قصبے ایسے ہیں۔ جہاں نہیں گئے۔ وہاں اب تک وہی نحوست اور شامت باقی ہے۔ چنانچہ بنگلور نہیں گئے۔ وہاں کے لوگوں میں وہی جہالت و قساوت ہے۔ اور ایک مختصر گاؤں ہے۔ جہاں مسلمانوں کے دو چار گھر ہیں اتفاقاً سید صاحب کسی ضرورت سے وہاں بھی گئے ہیں۔ وہاں بھی خیر و برکت پائی جاتی جاتی ہے۔ گویا کہ ایک نورِ مستطیل ہے کہ جدھر جدھر وہ گئے ادھر ادھر وہ پھیل گیا ہے

(سیرت سید احمد شہید ص۱۴۲ ج۱)

ابوالحسن ندوی رقمطراز ہیں کہ:

"میاں محمد حسین نواح سہارن پور کے ایک بزرگ اور سید صاحب کے مرید نے والد ۔ ۔ ۔ ۔ ۔ سے فرمایا۔ جہاں جہاں حضرت (سید احمد) کے قدم گئے۔ وہاں وہاں برکت کے آثار پائے جاتے ہیں۔ ایک جگہ تشریف لے گئے اس قصبے میں نو مسلموں کا محلہ پہلے ملتا تھا۔ انہوں نے

حضرت کو روک لیا۔ قاضی کے محلّے تک نہ جانے دیا۔ اب خُدا کی قدرت دیکھئے نومسلموں کا محلہ نہایت سرسبز ہے۔ اور وہ لوگ بہت خوشحال ہیں اور قاضیوں کا محلہ ویران پڑا ہے۔" (سیرت سیّد احمد شہید صفحہ ۱۴۱-۱۴۲ ج ۱)

وہابیوں دیوبندیوں کے مولوی الٰہی بخش کاندھلوی نے سیّد احمد بریلوی اور اس کے ساتھیوں کے متعلق ایک قصیدہ تہنیت لکھا۔ چند اشعار اُس کے لکھے جاتے ہیں۔ پڑھیں اور اس حقیقت کو آپ جھٹلا نہیں سکیں گے کہ وہابیہ کے نزدیک امام الانبیاء صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلّم کی وہ عظمت و رفعت نہیں ہے جو کہ وہ اپنے اکابر میں مانتے ہیں:

ہے کا اُس نور پر گنبدِ چرخِ اخضر — جس کے لمعان سے ہے کُند فرشتوں کی نظر
جس طرف دیکھئے وہ نور نظر آتا ہے — عقلِ اوّل بھی جسے دیکھ کے رہ جا ششدر
کر کے میں غور جو پھر دیکھتے زمین کو دیکھا — تھی وہ خورشید سے بھی نور میں زیادہ انور
شرق سے غرب تلک نور سے مالا مال — عرش سے فرش تلک برق سے تھا روشن تر
اس کے انوار سے روشن ہے زمین تا افلاک — اُن کی ہمت سے ہوئی دین کو سو زینت و فر
سیّد احمد و عالی حسب و فخرِ زمان — رہبرِ راہ شریعت خلفِ پیغمبر
ہوتا معصوم اگر بعد نبی کے کوئی — ہوتی اس عصر میں عصمت بھی اُسی کے اندر
علم کو اُس کے مگر علمِ لدنی کہیئے — جو کہ آتا ہے اُسے ہے وہ کسے مستحضر
خاکِ پا سے تری اکسیر کو کیا نسبت! — آدمی کو تو فرشتہ کرے اور مس کو زر
تیری صحبت نے ملائک کی کر خاصیت — گو کہ ظاہر میں نظر آتے ہیں ہمشکل بشر
فخرِ ابنائے زماں قبلۂ اربابِ صفا — کعبۂ اہلِ یقیں۔ دادرس ہر مضطر
فیض سے تیرے ہوا دم میں وحید دوراں — جس نے دروازے پہ تیرے کیا آکر بستر

(سیرت سیّد احمد شہید صفحہ ۳۰۱ تا ۳۰۲ ج ۱)

مولوی اشرف علی تھانوی کے متعلق دیوبندی وہابیوں کا عقیدہ یہ ہے کہ مولانا تھانوی کے پاؤں دھو کر پینا نجات اخروی کا سبب ہے۔ (تذکرۃ الرشید صفحہ ۱۱۳ ج ۱)



وہابیوں کے نزدیک نبیٔ پاک صلّی اللہ علیہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلّم کو وسیلہ ماننا شرک ہے۔ مگر فتاویٰ اشرفیہ میں مولوی اشرف علی تھانوی کو وسیلتنا فی الدارین لکھا ہے۔" (فتاویٰ اشرفیہ صفحہ ۱ ج ۱ مطبوعہ )

دیوبندی وہابی نبیٔ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلّم کے نور ہونے اور لباسِ بشری میں تشریف فرما ہونے کا استہزاء اُڑاتے ہیں۔ اور نورانیت کا انکار کرتے ہیں مگر اپنے مولوی خلیل احمد انبیٹھوی کے متعلق ان کا یہ نظریہ ہے کہ:

"مولانا خلیل احمد صاحب تو نور ہی نور ہیں۔ ان میں نور کے سوا کچھ نہیں۔" (تذکرۃ الخلیل صفحہ ۳۵۹)

اپنے مولوی رشید احمد گنگوہی کے متعلق عقیدہ ہے کہ:

کیا وصف کروں اس کا ممتاز
انساں کی شکل میں فرشتہ دیکھا!

(تذکرۃ الخلیل صفحہ ۱۱ تذکرۃ الرشید صفحہ )

وہابیوں کے نزدیک امام الانبیاء صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلّم کو حاضر و ناظر ماننا شرک ہے مگر اپنے مولوی رشید احمد گنگوہی کے متعلق عقیدہ یہ ہے کہ:

"مولوی محمود حسن صاحب نگینوی فرماتے ہیں کہ میری خوش دامن صاحبہ جو اپنے والد کے ہمراہ مکہ معظمہ میں بارہ سال تک مقیم رہیں۔ نہایت پارسا اور عابدہ و زاہدہ تھیں۔ سینکڑوں احادیث بھی ان کو حفظ تھیں۔

انہوں نے مجھ سے فرمایا کہ بیٹا حضرت (گنگوہی) کے بہت شاگرد و مرید ہیں۔ مگر کسی نے حضرت کو نہیں پہچانا۔ جن ایام میں میرا قیام مکہ معظمہ میں تھا۔ روزانہ میں نے صبح کی نماز حضرت (گنگوہی) کو حرم شریف میں پڑھتے دیکھا۔ اور لوگوں سے سُنا بھی۔ کہ یہ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی ہیں۔ گنگوہ سے تشریف لایا

کرتے ہیں:" (تذکرۃ الرشید ص۲۱۲ ج ۲)

وہابیوں کا محبوب خدا علیہ افضل التحیۃ والصلوٰۃ والسلام کے متعلق عقیدہ ہے کہ وہ بشری کمزوریوں سے بالاتر نہیں۔ مگر رشید احمد گنگوہی نے اپنے متعلق خود ہی یہ کہا ہے کہ:

"سن لو حق وہی ہے جو رشید احمد کی زبان سے نکلتا ہے اور بہ قسم کہتا ہوں کہ میں کچھ نہیں مگر اس زمانے میں ہدایت و نجات موقوف ہے میرے اتباع پر۔" (تذکرۃ الرشید ص۱۷ ج ۲)

وہابی امام الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے متعلق سرِ عام یہ کہتے پھرتے ہیں کہ کئی مقامات پر اللہ تعالیٰ نے ان کی دعا کو قبول نہیں فرمایا۔ مگر اپنے مولوی خلیل احمد انبیٹھوی کے متعلق عقیدہ ہے کہ:

"مولوی خلیل احمد مستجاب الدعوات ہیں۔ اور ان کی کوئی دعا رد نہیں ہوتی۔" (تذکرۃ الخلیل ص۳۵۵)

وہابی مولوی اکثر علماء مسلکِ حق اہلسنت وجماعت کے متعلق یہ کہتے ہیں کہ یہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی شان حد سے زیادہ بیان کرتے ہیں۔ مگر دیوبندی وہابی حضرات کو نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی شان بیان کرنے کی توفیق نہیں ہوتی۔ ہاں اپنے مولوی خلیل احمد انبیٹھوی کے متعلق یہ لکھنے کی توفیق ہوگئی ہے کہ:

"حضرت کے کمالات بیان کرنا میری طاقت سے باہر ہے۔ ان کا ادراک مجھ جیسے ناکارہ کی تو کیا حقیقت ہے۔ بڑوں کو بھی مشکل تھا۔" (تذکرۃ الخلیل ص۳۵۸)

رشید احمد گنگوہی کے متعلق ان کا نظریہ یہ ہے کہ:

---

۱؎ نوائے وقت ۱۱ اپریل ۱۹۷۶ء



گر بگویم تا قیامت نعت او
ہیچ آں را مقطع و غایت مجو!

(تذکرۃ الخلیل ص۵۹)

دیوبندی وہابی خلیل احمد انبیٹھوی نے شہنشاہِ ہر دوسرا محمد رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے متعلق عقیدہ یہ لکھا ہے کہ:

"نفسِ بشریت میں مماثل آپ کے جملہ بنی آدم ہیں۔"[۱]

مگر مولوی رشید احمد گنگوہی کو زمانہ بھر میں بے مثل قرار دیتے ہوتے لکھتے ہیں کہ:

قطبِ عالم، غوثِ دوراں بے مثال!
گنجِ عرفاں نورِ ایقاں خوش خصال!

(تذکرۃ الخلیل ص۵۸)

خلیل احمد انبیٹھوی کا اپنے پیر و مرشد رشید احمد گنگوہی کے متعلق یہ نظریہ ہے کہ:

"میں تو اس دربار (رشیدی) کے کتوں کے برابر بھی نہیں۔"

(تذکرۃ الخلیل ص۶۰)

وہابیوں کا عقیدہ ہے کہ امام المرسلین صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کسی کی فریاد رسی[۲] نہیں کر سکتے مگر رشید احمد گنگوہی کے متعلق عقیدہ ہے کہ:

"قطبِ عالم، غوثِ دوراں بے مثال
گنجِ عرفاں نورِ ایقاں خوش خصال

(تذکرۃ الخلیل ص۵۸)

وہابی حضرات رحمتِ کائنات کے متعلق یہ کہتے ہیں کہ رسول کے چاہنے

---

۱؎ براہین قاطعہ ص۳ مطبوعہ دیوبند ۲؎ زمانہ کے فریاد رس۔

سے کچھ نہیں ہوتا۔[1] مگر رشید احمد گنگوہی کے متعلق عقیدہ ہے کہ:

ہادیٔ گم گشتگانِ راہِ حق!
حجتِ برخلق از ربّ الفلق!

(تذکرۃ الخلیل ص۵۸)

نیز مولوی رشید احمد گنگوہی کا مقولہ مولوی عاشق الٰہی میرٹھی نے لکھا ہے کہ:

"بہ قسم کہتا ہوں کہ میں کچھ نہیں ہوں مگر اس زمانے میں ہدایت و نجات موقوف ہے۔ میرے اتباع پر۔" (تذکرۃ الرشید ص۱۷ ج۲)

وہابیوں کا عقیدہ ہے کہ ملائکہ وانبیاء بھی ویسے ہی خدا کے بندے ہیں، جیسے کہ تم خود ہو۔ اور وہ بھی اُس کی رحمت کے طالب اور اُس کے عذاب سے اُسی طرح لرزاں و ترساں ہیں۔ جس طرح تم خود ہو۔ (کتاب الوسیلہ ص۱۲)

مگر اپنے مولوی اشرف علی تھانوی کے پیر کے متعلق یہ عقیدہ ہے کہ:

"حضرتِ والا کے متوسلین کے حسنِ خاتمہ کے بکثرت واقعات ہیں جن سے مقبولیت و برکات کا سلسلہ ظاہر ہوتا ہے۔ چنانچہ خود حضرتِ والا فرمایا کرتے ہیں۔ کہ حضرت حاجی (یعنی تھانوی صاحب کے پیر) کے سلسلے کی یہ برکت ہے کہ جو بلاواسطہ یا بالواسطہ حضرت سے بیعت ہوا اس کا بفضلہٖ تعالیٰ خاتمہ بہت اچھا ہوتا ہے۔ یہاں تک کہ بعض متوسلین گو مرید ہونے کے بعد دُنیادار ہی رہے مگر ان کا خاتمہ بھی بفضلہٖ تعالیٰ اولیاء اللہ کا سا ہوا۔"

(اشرف السوانح ص۸۶ ج۲)

وہابیوں کا عقیدہ ہے کہ (جو کوئی کسی کے متعلق یہ سمجھے کہ) جو بات میرے

[1] تقویۃ الایمان ص۲۲



منہ سے نکلتی ہے وہ سب سُن لیتا ہے۔ اور جو خیال و وہم اس کے دل میں گزرتا ہے وہ سب سے واقف ہے۔ سو ان باتوں سے مشرک ہو جاتا ہے۔ اور اس قسم کی باتوں سب شرک ہیں۔ (تقویۃ الایمان ص۱۰)

لیکن اپنے مولوی اشرف علی تھانوی کے متعلق وہابیوں کا یہ عقیدہ ہے کہ

"اس امر کی تصدیق بارہا لوگوں سے سُننے میں آئی اور خود بارہا اس کا تجربہ ہوا کہ جو بات دل میں لے کر آئے یا جو اشکال قلب میں پیدا ہوا قبل اظہار ہی اس کا جواب حضرت والا کی زبان فیض ترجمان سے ہوگیا یا باطنی پریشانی کی حالت میں حاضر ہوئے تو خطابِ خاص یا خطابِ عام میں کوئی بات ایسی فرمادی جس سے تسلی ہوگئی۔ (اشرف السوانح ص۵۹ ج۲)

وہابیوں کے عقیدہ ہے کہ قبر کو بُت بنانا شرک کی اِبتدا ہے۔ اس لیے اس کے پاس بھی بعض لوگوں کو کبھی آوازیں سُنائی دیتی ہیں صورتیں دکھائی دیتی ہیں کوئی عجیب وغریب تصرف نظر آتا ہے۔ جیسے وہ مردہ کی کرامت سمجھتے ہیں۔ مثلاً کبھی دکھائی دیتا ہے کہ قبر شق ہوگئی۔ مردہ باہر نکل آیا۔ باتیں کیں۔ معانقہ کیا اس طرح کی چیزیں نبیوں اور ان کے علاوہ دوسروں کی قبروں پر بھی پیش آسکتی ہیں۔ مگر یاد رکھنا چاہیئے کہ یہ سب شیطان کی چالیں ہیں۔ جو آدمی کے بھیس میں ظاہر ہو کر لوگو فریب کا کرشمہ دکھاتا ہوا کہتا ہے کہ میں فلاں نبی یا فلاں شیخ ہوں۔"

(کتاب الوسیلہ ص۱۵ مصنفہ ابن تیمیہ)

مگر اپنے کانگریسی مولوی حسین احمد ٹانڈوی کے متعلق یہ عقیدہ لکھا ہے کہ:

"مولوی ابراہیم صاحب کی موت کا وقت قریب ہوا تو انہوں نے اپنے بیٹے کو مخاطب کر کے فرمایا۔

حضرتِ والا صاحب کھڑے ہیں تو ادب نہیں کرتا۔ حضرت مدنی ہنس رہے ہیں۔ اور بُلا رہے ہیں۔ شاہ وصی اللہ صاحب آتے ہیں۔ مجھ کو اُٹھاؤ۔" (دارالعلوم بابت مارچ ۱۹۲۷ء ص۳۷)

وہابیوں کے نزدیک نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم، امام عالیمقام سید ناحسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے نام کی نذر ماننا حرام ہے۔ مگر مولوی ثناء اللہ امرتسری کے لڑکے عطاء اللہ کی طبیعت ناساز ہو جاتے تو اُس کی صحت کے شکریہ پر مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی کا اپنی کتابیں تقسیم کرنے کی نذر ماننا جائز ہے[1]۔

وہابیوں کے نزدیک قبلہ وکعبہ کہنا یا لکھنا ناجائز ہے۔ مگر اپنے سردار مولوی ثناء اللہ امرتسری کو قبلہ وکعبہ لکھا ہے۔ (اخبار اہلحدیث امرتسر صلہ[2] ۲۷ر نومبر ۱۹۰۸ء)

مولوی رشید احمد گنگوہی کو ہی دیو بندی وہابیوں کے نام نہاد شیخ الہند محمود الحسن نے مرثیہ میں لکھا ہے کہ:

جدھر کو آپ مائل تھے ادھر ہی حق بھی دائر تھا!
مرے قبلہ مرے کعبہ تھے حقانی سے حقانی
حوائج دین و دُنیا کے کہاں لے جائیں ہم یارب
گیا وہ قبلۂ حاجات روحانی و جسمانی[3]

وہابیوں کا عقیدہ ہے کہ رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو خدائی کاموں میں کوئی دخل نہیں[4]۔

مگر رشید احمد گنگوہی کے متعلق عقیدہ یہ ہے کہ:

جدھر کو آپ مائل تھے ادھر ہی حق بھی دائر تھا۔ (مرثیہ ص۱)

غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیوں کے نزدیک انبیاء بھی لا الٰہ الا اللہ کی فضیلت جاننے کے محتاج ہیں[5]۔ مگر اپنے مولوی رشید احمد گنگوہی کے متعلق یہ عقیدہ ہے کہ:

---

[1] اخبار اہل حدیث امرتسر ص۵ کالم ۲ ، ۳ر اکتوبر ۱۹۱۳ء - [2] فتاویٰ رشیدیہ کامل مطبوعہ کراچی [3] مرثیہ ص۹،۱۰ [4] اخبار اہلحدیث امرتسر ص۲، ۸ جنوری ۱۹۲۲ء [5] کتاب التوحید مترجم ص۲۹



"درسیات کے پڑھنے اور پڑھانے اور مجاہدہ اور ریاضت ان سب سے بڑی نعمت یہ ہے۔ کہ ایسے حضرات کو اپنی آنکھوں سے دیکھ لیا۔ ان حضرات کو دیکھنے سے یہ سمجھ میں آگیا کہ اسلام کیا چیز ہے[1]۔"

وہابیوں کا نبیٔ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے روضۂ پاک پر زیارت کی نیت سے جانا حرام اور شرک ہے۔ مگر گنگوہ وغیرہ دیوبندی اکابر کے مزارات کی زیارت کی نیت سے سفر کرنا جائز ہے[2]۔

مودودی وہابیوں کے نزدیک امام الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے منقول احادیث قیاسیات بھی ہیں[3]۔ مگر مودودی صاحب کا اپنے متعلق یہ عقیدہ ہے کہ:

"ایک ایک لفظ جو میں نے اپنی تقریر میں کہا ہے۔ تول تول کر کہا ہے[4]۔"

ناظرین کرام! وہابیہ نجدیہ کے اکابر کی علمی قابلیت، ان کا کردار، تفرقہ بازی، انتشار پسندی، توہین بزرگانِ دین، آپس میں فتوے بازی، رذیل حرکات، ملک وملت سے غداری، کانگریس نوازی، انگریز کی وفاداری اور مملکتِ خداداد پاکستان کے قیام کی مخالفت، مسلمانوں کا اکابر وہابیہ کے ہاتھوں قتلِ عام اور ظلم وتشدد کی روداد کا آپ نے مستند کتب کے حوالہ جات سے مطالعہ کیا۔ نیز وہابیت کی تاریخ بھی آشکارا ہو گئی۔

اب فرقہ وہابیہ نجدیہ خارجیہ کے نزدیک اللہ تبارک وتعالیٰ جو کہ ساری کائنات کا خالق ومالک ہے کا مقام اور ان نام نہاد موحدین کی کونسی توحید ہے اس کا بیان ان کے اکابر کی مستند کتب کے حوالہ جات سے پیش کیا جاتا ہے۔

---

[1] افاضات الیومیہ ص۲۶۳ ج۷ [2] رسائل ومسائل ص۵۵ ج۱ [3] رسائل ومسائل ص۳۰۶ ج۱ -

# اللہ تعالےٰ اجلّ جلالہٗ کے متعلق وہابیّوں کے عقائد!

## اللہ سب سے بڑا نہیں ہے

وہابیوں کے امام اور مجدّد ابنِ تیمیہ کا عقیدہ شیخ الاسلام ابنِ حجر مکّی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ وہ کہتا ہے ۔

عقیدہ : اِنَّہٗ بِقَدْرِ الْعَرْشِ لَا اَصْغَرُ وَلَا اَکْبَرُ

اللہ تعالیٰ عرش کے برابر ہے ۔ نہ اُس سے چھوٹا ہے ۔ اور نہ اُس سے بڑا ہے ۔

(فتاویٰ حدیثیہ صنا مطبوعہ مصر)

قارئین کرام ! امام الوہابیہ ابنِ تیمیہ کے اس عقیدہ سے اظہر من الشمس ہے کہ اس کے نزدیک اللہ اکبر کہنا درست نہیں ہے ۔ کیونکہ اللہ اکبر کا معنٰے اللہ سب سے بڑا ہے ۔ اور ابنِ تیمیہ کہتا ہے کہ اللہ عرش سے نہ بڑا ہے ۔ اور نہ چھوٹا ہے ۔ بلکہ عرش کے برابر ہے ۔ جب برابر ہے ۔ تو پھر وہابیوں کے نزدیک اللہ تعالےٰ سب سے بڑا نہیں ہے ۔

## اللہ تعالےٰ عرش کے اُوپر موجود ہے

دیوبندی اور غیر مقلّد وہابیوں کے امام اور مجدّد ابنِ قیم کا عقیدہ ہے :

عقیدہ : وَزَعَمْتُ اَنَّ اللّٰہَ فَوْقَ الْعَرْشِ وَ الْکُرْسِیِّ حَقًّا فَوْقَہٗ الْقَدَمَانِ ۔



اور میرا عقیدہ ہے کہ بے شک اللہ تعالےٰ عرشِ معلّٰی اور کرسی کے اُوپر موجود ہے ۔ اور اللہ تعالےٰ نے دونوں قدم کرسی پر رکھے ہیں ۔

(قصیدہ نونیہ از ابنِ قیم ص۳۱)

## اللہ تعالیٰ کے وزن سے کُرسی چرچر کرتی ہے

امام الوہابیہ وحید الزمان نے وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ کے ماتحت لکھا ہے کہ :

عقیدہ : جب وہ کرسی پر بیٹھتا ہے ۔ تو چار اُنگل بھی بڑی نہیں رہتی ہے اور اُس کے بوجھ سے چرچر کرتی ہے ۔ (قرآن پاک مترجم مولوی وحید الزمان

## عرشِ معلّٰی چرچر کرتا ہے!

امام الوہابیہ مولوی اسماعیل دہلوی قتیل نے بھی اپنی کتاب تقویۃ الایمان میں اللہ تعالےٰ کی عظمت سے عرش کا چرچر کرنا لکھا ہے ۔

'اللہ کی بہت بڑی شان ہے کہ سب انبیاء اور اولیاء اُس کے روبرو ایک ذرہ ناچیز سے بھی کمتر ہیں ۔ سارے آسمان اور زمین کو عرش اُس کا قبہ کی طرح گھیر رہا ہے ۔ اور باوجود اس بڑائی کے اُس شہنشاہ کی عظمت نہیں تھام سکتا ۔ بلکہ اُس کی عظمت سے چرچر بولتا ہے ۔ سو کسی مخلوق کی کیا طاقت اُس کی بڑائی کا بیان کر سکے ۔'

(تقویۃ الایمان ص مطبوعہ دہلی)

## اللہ تعالےٰ کی ذات کو سجدہ کرنے کی ممانعت

اللہ علیہ وسلم فارتطمت فرسہ الی بطنہا — دُعا کی تو اس کا گھوڑا پیٹ تک زمین میں دھنس گیا۔

سراقہ نے کہا میں جانتا ہوں یہ آپ کی دُعا کا نتیجہ ہے۔ اب میرے لیے دُعا فرمائیے۔ جو بھی تمہاری تلاش میں آئے گا۔ میں اُسے واپس بھیج دوں گا۔

فَدَعَا اللّٰہَ فَنَجَا۔ — پس آپ نے دُعا فرمائی تو اس کو نجات مل گئی۔

(صحیح مسلم شریف ص۴۱۹ ج ۲)

امام الوہابیہ نواب صدیق حسن بھوپالوی نے اپنی کتاب "الداء والدواء" میں عظیم المرتبت صحابی حضرت ابنِ عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا بھی ایک واقعہ ان الفاظ میں نقل کیا ہے:

"شرجی کہتے ہیں کہ ایک بار پاؤں ابنِ عباس کا سُن ہو گیا تھا کہا یا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فی الفور کھل گیا۔"

(کتاب الداء والدواء، ص۳۶)

پس غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیوں کے اماموں کے باطل عقائد کی بنا پر ان کے نزدیک انبیاء کرام مرسلین عظام علیہم السلام بلکہ سید الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام اور صحابہ کرام علیہم الرضوان کافر اور مشرک ہوئے۔ (نعوذ باللہ من ذالک)۔ ابو الکلام آزاد کے والد ماجد کے بقول:

وہابی بے حیاء جھوٹے ہیں یارو
تڑا تڑ جوتیاں تم ان کو مارو

## اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں انبیاء کو سفارشی ماننا شرک ہے

امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل بارگاہِ نبوت میں گستاخی کرتے ہوئے عطاءِ الٰہی سے کمالِ مصطفوی کا انکار کرتے ہیں۔





عقیدہ: "انبیاء اور اولیاء اللہ تعالیٰ کی عطا سے تصرف فرماتے ہیں اور اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں ہمارے سفارشی اور وکیل ہیں۔ یہ سب کچھ شرک اور خرافات ہیں۔" (تقویۃ الایمان ص۶ مصنفہ امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی)

## انبیاء اور اولیاء کو سفارشی ماننے والا ابوجہل جیسا مشرک ہے

عقیدہ: جو کوئی کسی (انبیاء و اولیاء) کو اپنا وکیل اور سفارشی سمجھے اور نذر و نیاز کرے گو اس کو اللہ کا بندہ مخلوق ہی سمجھے۔ سو ابوجہل اور وہ شرک میں برابر ہے۔ (تقویۃ الایمان ص۸ مطبوعہ دہلی)

عقیدہ: "سو اب بھی جو کوئی کسی مخلوق کو عالم میں تصرف ثابت کرے اور اپنا وکیل ہی سمجھ کر اُس کو مانے سو اس پر شرک ثابت ہو جاتا ہے۔"

(تقویۃ الایمان ص۲۷)

عقیدہ: اللہ تعالیٰ کے ہاں کسی کی وکالت کی حاجت نہیں۔ (تقویۃ الایمان ص۳۴)

عقیدہ: اللہ کے ہاں کا معاملہ میرے اختیار سے باہر ہے۔ وہاں میں کسی کی حمایت نہیں کر سکتا اور کسی کا وکیل نہیں بن سکتا۔ (تقویۃ الایمان)

## انبیاء اور اولیاء کو شفیع سمجھنا شرک ہے

عقیدہ: "جو کوئی کسی نبی و ولی کو یا امام اور شہید کو یا کسی فرشتہ کو یا کسی پیر کو اللہ کی جناب میں اس قسم کا شفیع سمجھے سو وہ اصل مشرک ہے۔ اور بڑا جاہل۔"

(تقویۃ الایمان ص۳۱)

عقیدہ: "سوائے خدا کے کسی کو خواہ نبی ہو یا ولی مشکل وقت میں پکارنا اور اُن سے مددیں چاہنا اور ان سے امید نفع اور ضرر کی رکھنا شرک ہے۔"

(فتاویٰ نذیریہ ص۱۴۸ ج ۱ مطبوعہ دہلی)

مجدد الوہابیہ نواب صدیق حسن بھوپالوی لکھتے ہیں کہ:

عقیدہ: ہر کہ اعتقاد کند در شجرے یا حجرے یا قبرے یا ملکے یا جنے یا انسانے یا زندہ یا مردہ از ولی یا نبی یا استاد یا شیخ یا پیر کہ وے نافع یا ضار یا مقرب او بکردگار یا شفیع نزد پروردگار در حاجتے از حوائج دنیا یا دیگر کاروبار است وے بمجرد ایں توسل و تشفع و توصل بسوئے رب مشرک است؛

(ہدایۃ السائل فارسی ص۴۰۸ مطبوعہ بھوپال)

جو شخص یہ عقیدہ رکھے کہ پتھر یا قبر یا فرشتے یا جنات یا انسان یا زندہ یا مردہ، ولی یا نبی یا استاد یا شیخ یا پیر ان کو نفع یا نقصان دینے والا اور ان کا قرب حاصل کرنے والا یا شفاعت کرنے کا عقیدہ رب العلمین کے نزدیک دنیا میں مشکلات یا حاجت کو پوری کرنے والا یا اور کوئی کاروبار کرنے والا ہے اسی قسم کا وسیلہ یا شفاعت یا ملانے والا رب کی طرف ہو تو وہ شخص مشرک ہے۔

عقیدہ: امام الوہابیہ عبد العزیز آل سعود نے جو مجموعۃ التوحید شائع کرائی ہے میں لکھا ہے۔

"مَنْ جَعَلَ بَيْنَهُ وَبَيْنَ اللهِ وَسَائِطَ يَدْعُوهُمْ وَيَسْأَلُهُمُ الشَّفَاعَةَ وَيَتَوَكَّلُ عَلَيْهِمْ كَفَرَ إِجْمَاعًا۔ جس نے اللہ تعالے اور اپنے درمیان کسی کو وسیلہ بنایا۔ اور ان کو پکارتا اور ان سے سفارش طلب کرتا ہے۔ اور ان پر بھروسہ کرتا ہے۔ اس نے اجماعاً کفر کیا ہے۔" (مجموعۃ التوحید ص۱۳۴)

## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا وسیلہ جائز نہیں

وہابیوں کے مجدد محمد بن عبد الوہاب نجدی کا عقیدہ تھا:

"مَنْ تَوَسَّلَ بِالنَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَدْ كَفَرَ" نبی اکرم صلی اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم سے توسل کرنے والا کافر ہو جاتا ہے۔ (الدرر السنیہ ص۳۹)





وہابیوں کے حافظ عبد اللہ روپڑی لکھتے ہیں کہ:

عقیدہ: وفات کے بعد نبی کا وسیلہ بھی جائز نہیں تو اور کا کس طرح جائز ہو گا۔

(وسیلہ بزرگاں ص۳)

عقیدہ: وفات کے بعد کسی بزرگ کا وسیلہ جائز نہیں جب رسول اللہ علیہ وسلم کا جائز نہیں تو دوسرے کا کیا جائز ہو گا؛

(وسیلہ بزرگاں ص۸ مصنفہ حافظ عبد اللہ روپڑی)

فخر الوہابیہ مولوی اسماعیل غزنوی نے لکھا ہے:

عقیدہ: "نہ کسی نبی یا ولی کا یہ مقام ہے کہ خیر و برکت کے حاصل کرنے یا آفات و مصائب سے نجات دلانے میں اللہ تعالے اور اس کی مخلوق میں ان کو وسیلہ اور واسطہ بنایا جائے۔" (تحفہ وہابیہ ص۹ مصنفہ اسماعیل غزنوی مطبوعہ امرتسر)

## نبی پاک سے انتقال کے بعد مانگنا فضول ہے

حافظ عبد اللہ روپڑی کے رسالہ وسیلہ بزرگاں کے ص۱۲ کا مطالعہ کرنے سے یہ واضح ہوتا ہے کہ روپڑی صاحب کا عقیدہ امام الانبیاء حضرت محمد مصطفی صلی اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم کے متعلق یہ ہے کہ ان سے ان کے انتقال کے بعد کچھ مانگنا فضول ہے۔

امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی نے یہ بھی عقیدہ لکھا ہے کہ:

عقیدہ: "اللہ صاحب گو کہ سب بادشاہوں کا بادشاہ ہے۔ پر اور بادشاہوں کی طرح مغرور نہیں۔ کہ کوئی رعیتی بھتیرا ہی التجا کرے اس کی طرف مارے غرور کے خیال نہیں کرتے۔ اس لیے رعیتی لوگ اور امیروں کو مانتے ہیں۔ اور ان کا وسیلہ ڈھونڈتے تاکہ انہیں کی خاطر سے التجا قبول ہووے۔ بلکہ وہ بڑا کریم و رحیم ہے۔ وہاں کسی کی وکالت کی حاجت نہیں جو اس کو یاد رکھے۔" (تقویۃ الایمان ص۳۴)

قارئین! وہاں کسی کی وکالت کی حاجت نہیں، میں کسی کا لفظ لکھ کر سرکارِ دو عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے وسیلہ اور شفاعت کا انکار کس پُر فریب انداز سے کیا گیا ہے۔ اور مکار نے کس مکاری سے مسلمانوں کا سیّد الشافعین صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی بارگاہِ اقدس سے منہ پھیرنے کے لیے کیسا انداز اختیار کیا ہے نیز خالقِ کائنات کے اس اعلان کا کس طرح اخبث نے انکار کیا ہے۔

اللہ تعالیٰ ہی نبیِّ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کو مخاطب کر کے فرماتا ہے:

وَصَلِّ عَلَيْهِمْ إِنَّ صَلٰوتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ. (پ ع)

اور ان کے حق میں دُعائے خیر فرمائیے۔ بے شک تمہاری دُعا ان کے دلوں کا چین ہے۔

قرآنِ پاک میں اللہ تعالےٰ جل جلالہٗ نے دوسرے مقام پر فرمایا:

وَلَوْ أَنَّهُمْ إِذْ ظَّلَمُوْا أَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا۔ (پ ۵ ع ۶)

اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کریں تو اے محبوب تمہارے پاس حاضر ہوں پھر اللہ سے معافی چاہیں اور رسول ان کی شفاعت فرمائے۔ تو ضرور اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں۔

غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیوں کا ان عقائد سے بھی قرآن وحدیث کی مخالفت واضح ہوتی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا قرآنِ پاک میں مومنوں کو فرمان ہے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِيْ سَبِيْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ۔

اے ایمان والو اللہ سے ڈرو اور اُس کی طرف وسیلہ ڈھونڈو۔ اور اُس کی راہ میں جہاد کرو اس اُمید پر کہ فلاح پاؤ۔ (پ ۶ ع ۱۰)

وَابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ کی تشریح میں شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب القول الجمیل میں فرمایا ہے۔

قرآنِ پاک میں اللہ تعالےٰ نے یہود کا نبی آخر الزماں سیاحِ لامکاں محمد مصطفیٰ صلّی اللہ تعالےٰ





علیہ وآلہٖ وسلّم کے وسیلہ جلیلہ سے دُعا مانگنا اور نبی کے وسیلہ سے دُعا مانگنے کی وجہ سے اللہ تعالےٰ کا ان کی دُعاء کو شرفِ قبولیت بخشتے ہوئے کفار پر ان کو فتح ونُصرت عطا فرمائی۔

قرآنِ پاک میں وہ آیت یہ ہے۔

وَكَانُوْا مِنْ قَبْلُ يَسْتَفْتِحُوْنَ عَلَى الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَلَمَّا جَآءَهُمْ مَّا عَرَفُوْا كَفَرُوْا بِهٖ۔ (پ ۱ ع ۱۱)

اور اس سے پہلے وہ اس نبی کے وسیلہ سے کافروں پر فتح مانگتے تھے۔ تو جب تشریف لایا ان کے پاس وہ جانا پہچانا اُس سے منکر ہو بیٹھے۔

اس آیۂ شریفہ کی تفسیر مستند مفسرین اور محدثین کی مستند کتب کے حوالہ جات سے ملاحظہ فرمائیں جس میں نبیِّ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کو سفارشی سمجھنا۔ اور ان کے وسیلہ جلیلہ دُعا کرنا بالکل جائز قرار دیا ہے۔

امام فخر الدین رازی جو کہ بالاتفاق امام المفسرین ہیں فرماتے ہیں کہ:

اَللّٰهُمَّ افْتَحْ عَلَيْنَا وَانْصُرْنَا بِالنَّبِيِّ الْاُمِّيِّ۔

(تفسیر کبیر ص ۴۲۸ ج ۱ مطبوعہ مصر)

اے اللہ تعالےٰ نبی اُمّی صلّی اللہ علیہ وسلّم کے وسیلہ سے ہم کو فتح عطا فرما۔ اور ہماری مدد فرما۔

سیّد المفسرین امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمۃ تحریر فرماتے ہیں کہ سیّدنا عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما فرماتے ہیں کہ یہودی یوں دُعا مانگتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَنْصِرُكَ بِحَقِّ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ اَنْ تَنْصُرَنَا عَلَيْهِمْ۔

(تفسیر دُرِّ منثور)

اے اللہ تعالیٰ ہم تجھ سے نبیِّ اُمّی کے وسیلہ سے دُعا کرتے ہیں کہ ہم کو تو ان مشرکوں پر فتح دے کر مدد فرما۔

اَللّٰهُمَّ انْصُرْنَا بِالنَّبِيِّ الْمَبْعُوْثِ فِيْ اٰخِرِ الزَّمَانِ الَّذِيْ نَجِدُ نَعْتَهٗ وَصِفَتَهٗ فِي التَّوْرَاةِ۔

اے اللہ ہماری مدد فرما اُسی نبیِّ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کے وسیلہ سے جو نبی آخر الزماں ہے جس کی نعت اور صفت ہم توراۃ میں پاتے ہیں۔

(تفسیر مدارک ص۲۱ ج ۱، تفسیر ابو السعود ص۳۹۵ ج ۱ تفسیر نیشاپوری ص۳۲۲ ج ۱ تفسیر سراج المنیر ص۷۳، تفسیر جلالین ص۱۱، تفسیر جامع البیان ص۱۶)

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی علیہ الرحمۃ اپنی تفسیر فتح العزیز میں فرماتے ہیں کہ:

"ابونعیم، بیہقی اور حاکم نے اسنادِ صحیحہ اور طرقِ متعددہ کے ساتھ روایت کی ہے کہ مدینہ منورہ اور خیبر کے یہودی جب مشرکین عرب، بنی اسد اور بنی غطفان، جہنیہ، عذرہ کے ساتھ مقابلہ کرتے اور جنگ میں شکست کھا جاتے تو وہ اپنے یہودی علماء کے پاس آتے تو ان یہودی علماء نے ان کو فتح و نصرت کے لیے یہ دعاء سکھائی۔

اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا اِنَّا نَسْئَلُكَ بِحَقِّ اَحْمَدَ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ الَّذِيْ وَعَدْتَنَا اَنْ تُخْرِجَهُ لَنَا فِيْ آخِرِ الزَّمَانِ وَبِكِتَابِكَ الَّذِيْ تُنَزِّلُ عَلَيْهِ آخِرَ مَا تُنَزِّلُ اَنْ تَنْصُرَنَا عَلٰى اَعْدَائِنَا۔

اے ہمارے رب ہم تجھ سے اس نبی اُمّی احمد صلی اللہ علیہ وسلم کے وسیلہ سے سوال کرتے ہیں جن کے بھیجنے کا تو نے ہم سے وعدہ فرمایا ہے۔ اس کتاب کی برکت سے کہ جو تو ان پر نازل فرمائے گا سب کتابوں کے پیچھے۔ پس تو ہم کو ہمارے دشمنوں پر فتح و نصرت عطا فرما۔

(تفسیر فتح العزیز ص۳۲۹ ج ۱ مطبوعہ دہلی)

ناظرینِ کرام! مندرجہ بالا مفسرین کے حوالہ جات سے غیر مقلدین اور دیوبندی وہابی مولویوں کی جناب رسالت مآب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے یہودی مولویوں جتنی بھی عقیدت نہ تھی۔ وہ یہودی مولوی تو اپنے ماننے والوں کو نبی آخر الزماں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی وسیلہ جلیلہ اور واسطہ عظمٰی سے دعاء کرنے کی تعلیم دیں۔ مگر غیر مقلد اور دیوبندی مولوی اس کو شرک اور کفر قرار دیں۔

لعنت اللہ علیکم اے دشمنانِ مصطفیٰ!

---

۱ اس سے یہ بھی واضح ہو جاتا ہے کہ اسماعیل دہلوی کا عقیدہ اپنے چچا حضرت شاہ عبدالعزیز کے مطابق نہ تھا یعنی اس خاندان سے اسماعیل کی بدعقیدگی کا ثبوت ملتا ہے۔





ابو البشر حضرت سیدنا آدم علیہ السلام نے بھی بارگاہِ رب العالمین سے حبیبِ کردگار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے نام کے وسیلہ سے دعا کی تھی جو کہ مستند محدثین اور مفسرین نے اپنی کتابوں میں درج فرمائی ہے:

یَا رَبِّ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ لَمَّا غَفَرْتَ لِیْ — اے میرے پروردگار محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے واسطے اور وسیلے سے مجھے معاف فرما دے۔

(طبرانی شریف ص۸۲-۸۳ ج ۲، مستدرک ص۶۱۵ ج ۲، ابن عساکر ص۳۲۵ ج ۲، زرقانی شریف ص۶۲ ج ۱، مواہب اللدنیہ ص۱۲، کتاب الوفا باحوال المصطفیٰ ص۳۳ ج ۱، بیان المیلاد والنبوی ص۔، خصائص کبریٰ ص۶ ج ۱، شواہد الحق للنبہانی ص۱۳۷، الانوار المحمدیہ ص۹، افضل الصلوات ص۱۱)

تمام انسانوں کے باپ حضرت آدم علیہ السلام تو افضل الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے وسیلہ جلیلہ سے دعا کریں اور آج جو مولوی اس وسیلہ کو شرک قرار دے رہے ہیں معلوم ہوا کہ ان بدطینت لوگوں کا اپنے باپ حضرت آدم علیہ السلام کے متعلق بھی عقیدہ درست نہیں۔ ع شرم نبی خوفِ خدا یہ بھی نہیں وہ بھی نہیں!

علامہ شیخ مصطفیٰ کریمی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ:

"حضرت نوح علیہ السلام نے اپنی قوم کے لیے جب دعا کی تو اس طرح کی:

اِلٰهِیْ اَسْئَلُكَ اَنْ تَنْصُرَنِیْ عَلَیْهِمْ بِنُوْرِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ۔

(رسالۃ السنیین فی الرد علی المبتدعین الوہابیین ص۲۴ مطبوعہ مصر)

مقتدر صحابہ کرام علیہم الرضوان نے بھی آپ کے انتقال کے بعد حبیب کبریا شافع روزِ جزا علیہ التحیۃ والثناء کی ذاتِ بابرکات کا وسیلہ لے کر دعائیں کی ہیں جیسا کہ حدیث شریف کی معتبر کتاب طبرانی شریف میں خلیفہ سوم جامع قرآن امیر المومنین سیدنا عثمان ذوالنورین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت کا واقعہ درج ہے۔ جو کہ سرکار عثمان ذوالنورین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے خود ایک نابینا کو بارگاہِ الٰہی سے بوسیلہ مصطفیٰ مانگنے کا یہ طریقہ بتایا تھا۔ وہ طریقہ اور دعاء یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ وَاَتَوَجَّهُ اِلَیْكَ بِنَبِیِّنَا مُحَمَّدٍ نَّبِیِّ الرَّحْمَةِ

یَامُحَمَّدُ اِنِّیْ اَتَوَجَّہُ بِكَ اِلٰی رَبِّیْ فِیْ حَاجَتِیْ ھٰذِہٖ لِتُقْضٰی لِیْ اَللّٰھُمَّ فَشَفِّعْہُ فِیَّ۔ (طبرانی شریف صفحہ ۱۸۳)

نیز دوسری حدیث شریف میں نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے خود ملکِ شام کے ابدالوں کی شان میں فرمایا وَبِھِمْ یُرْزَقُوْنَ وَبِھِمْ یُنْصَرُوْنَ وَبِھِمْ یستغیثون علی المرائم ان کی وجہ سے رزق دیا جاتا اور ان کی وجہ سے بارش ہوتی ہے۔ اور ان کی وجہ سے ہی دشمنوں پر فتح حاصل ہوتی ہے۔

اُمتِ محمدیہ کی مقتدر شخصیت شیخ سعدی علیہ الرحمۃ بھی بارگاہِ ایزدی میں نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اور ان کی آلِ پاک کے وسیلہ سے اس طرح عرض کرتے۔

الٰہی بحق بنی فاطمہ — کہ بر قول ایماں کنی خاتمہ
اگر دعوتم رد کنی ور قبول! — من و دست و دامانِ آلِ رسول

(بوستان صفحہ ۵)

لہٰذا غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیوں کے ان عقائدِ باطلہ کے مطابق صحابہ کرام اور اولیاءِ عظام اصلی مشرک بلکہ ابوجہل سے بڑھ کر مشرک اور بے دین ٹھہرے۔

ارے تجھ کو کھائے تپِ سقر تیرے دل میں کس سے بخار ہے

علامہ شرجبی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ جس شخص کو کوئی حاجت ہو تو وہ چار رکعت اس طریق سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورہ فاتحہ اور سورہ اخلاص دس مرتبہ اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ اور سورۃ اخلاص بیس مرتبہ تیسری رکعت میں سورۃ فاتحہ اور سورۃ اخلاص تیس مرتبہ۔ چوتھی رکعت میں سورۃ فاتحہ اور سورۃ اخلاص چالیس مرتبہ پڑھے نماز سے فارغ ہونے کے بعد اس طرح دعا پڑھے اَللّٰھُمَّ بِنُوْرِكَ وَجَلَالِكَ وَبِحَقِّ ھٰذَا

---

لہ علامہ شرجی علیہ الرحمۃ وہ مستند عالم ہیں۔ جن کا حوالہ مجدد الوہابیہ صدیق حسن خاں بھوپالوی نے اپنی کتاب الدار والدوار کے صفحہ ۲۶ پر اس کتاب کا حوالہ دیا ہے۔
(فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)





الاسم الاعظم وبحق نبیك محمد صلی اللہ علیہ وسلم اسئلك ان تقضی حاجتی وتبلغنی سوئی تو دعا مستجاب ہوگی۔

(کتاب الفوائد فی الصلات والعوائد صفحہ ۱۶۹ از علامہ شرجی علیہ الرحمۃ مطبوعہ مصر)

## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم میں کچھ قدرت نہیں

غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیوں کے امام اور مجدد اسماعیل دہلوی قتیل نے عقیدہ لکھا ہے کہ:

عقیدہ: (حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا) کہ کچھ قدرت اور غیب دانی مجھ میں نہیں۔ (تقویۃ الایمان صفحہ ۲۴)

## انبیاءِ کرام علیہم السلام اللہ کے عذاب سے عام آدمیوں کی طرح ترساں و لرزاں ہیں

وہابیوں کے نام نہاد مجدد ابنِ تیمیہ نے لکھا ہے کہ:

"ملائکہ وانبیاء بھی ویسے ہی خدا کے بندے ہیں۔ جیسے کہ تم خود ہو۔ اور وہ بھی اس کی رحمت کے طالب اور اس کے عذاب سے اسی طرح لرزاں و ترساں ہیں جس طرح تم خود ہو۔" (کتاب الوسیلہ صفحہ ۴۲)

قدرت اور اختیارات پر بھی آیاتِ طیبات اور احادیثِ شریفہ شاہد ہیں۔ چنانچہ رب کریم جل جلالہٗ کا فرمان ہے۔

فَلَا وَرَبِّكَ لَا یُؤْمِنُوْنَ حَتّٰی یُحَکِّمُوْكَ فِیْمَا شَجَرَ بَیْنَھُمْ ثُمَّ

تو اے محبوب تمہارے رب کی قسم وہ مسلمان نہ ہوں گے۔ جب تک اپنے آپس کے جھگڑے میں تمہیں حاکم نہ بنائیں پھر جو کچھ

لَا یَجِدُوْا فِیْٓ اَنْفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَیْتَ وَیُسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا ۝ (پ۵ ع ۶)

تم حکم فرما دو اپنے دلوں میں اس سے رکاوٹ نہ پائیں۔

وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِیْمًا۔ (پ ۵ ع ۶)

اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کریں تو اے محبوب تمہارے حضور حاضر ہوں اور پھر اللہ سے معافی چاہیں۔ اور رسول ان کی شفاعت فرمائے تو ضرور اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں۔

مَآ اٰتٰکُمُ الرَّسُوْلُ فَخُذُوْهُ وَمَا نَهٰکُمْ عَنْهُ فَانْتَهُوْا (پ۲۸ ع ۴)

اور جو کچھ تمہیں رسول عطا فرمائیں وہ لو اور جس سے منع فرمائیں باز رہو۔

حدیث شریف میں سرکار دو عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ہے۔

اُعْطِیْتُ بِمَفَاتِیْحِ خَزَائِنِ الْاَرْضِ (صحیح بخاری شریف صہ، مشکوٰۃ المصابیح صہ)

مجھے زمین کے خزانوں کی کنجیاں عطا کی گئی ہیں۔

حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے مروی ہے۔ کہ انہوں نے حضرت کعب سے پوچھا کہ رسولِ معظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی تورات میں تعریف و توصیف کس طرح بیان کی گئی ہے۔ تو انہوں نے فرمایا۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ عَبْدِیَ الْمُخْتَارُ۔

محمد رسول اللہ میرے بندے مختار ہیں۔

(مشکوٰۃ شریف ص۵۱۵، سنن دارمی ص۵، خصائص کبریٰ ص۲۸ ج ا للسیوطی۔ کتاب الوفا ص۳۲ ج ا از ابن جوزی شواہد النبوۃ ص۹ از جامی)

قارئین کرام! قرآنِ مجید کی آیات طیبات اور احادیث سے اظہر من الشمس ہے ہمارے پیارے رسولِ کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم مالک و مختار۔ باذنِ الٰہی قدرت و کمال والے ہیں لہٰذا ایسے عقیدہ والے غیر مقلد دیوبندی وہابی حضرات واضح طور پر قرآنِ پاک اور احادیثِ نبوی سے بغاوت کرنے والے ہیں۔ عیسائی حضرات کی انجیل برنا باس میں ہے کہ اللہ تعالیٰ





نے سرکار آدم اور حضرت حوا علیہما السلام کو فرمایا۔

FOR THE WHO SHALL COME, MY MESSENGER TO HIM WILL GIVE ALL THINGS.

کیونکہ وہ میرا رسول جو آئے گا تو اُسے میں سب چیزیں عطا کروں گا۔

(انجیل برنا باس ص۴۹ باب ۴۱)

کُتب احادیث شریف میں حضرت ربیعہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے متعلق حدیث شریف ہے کہ نبی پاک نے اُس کو فرمایا کہ سَلْ یَا رَبِیْعَہ (ربیعہ مانگ) حضرت ربیعہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا۔

اِنِّیْٓ اَسْئَلُكَ مُرَافَقَتَكَ فِی الْجَنَّةِ (مشکوٰۃ ص۸۴)

میں آپ سے جنت میں آپ کی رفاقت مانگتا ہوں۔

اس کے جواب میں نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ تو نہیں فرمایا تھا میں تو خود اللہ کے عذاب سے ترساں اور لرزاں ہوں میں تجھے رفاقت کی ذمہ داری کیسے دوں۔ معلوم ہُوا وہابیوں کا عقیدہ صحابہ کرام علیہم الرضوان کے عقیدہ کے بھی خلاف ہے۔ جو پیارے مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اپنے صحابہ جن کو سبھی عشرہ مبشرہ مانتے ہیں کو اس دُنیا میں جنت کی خوشخبری دے سکتے ہیں۔ اُس رسولِ معظم صلی اللہ علیہ وسلم کے متعلق اور دیگر انبیاء کے متعلق جو کوئی مسلمان ایسے بیہودہ الفاظ استعمال نہیں کر سکتا۔

قارئین کرام! قرآن وحدیث کی روشنی میں معلوم ہوا کہ وہابیہ نجدیہ خذھم اللہ تعالیٰ کا عقیدہ فرمانِ خداوندی اور ارشادِ مصطفوی کے صریحاً خلاف ہے۔

خلاف پیمبر کسے راہ گزید
کہ ہرگز بمنزل نخواہد رسید

# اللہ تعالیٰ کے دربار میں مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی گنوار جیسی بیحواسی

دیوبندی اور غیر مقلد وہابی حضرات کے مجدد اور امام اسماعیل دہلوی اپنا عقیدہ لکھتے ہیں کہ

عقیدہ: اشرف المخلوقات محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تو اس کے دربار میں یہ حالت ہے کہ ایک گنوار کے منہ سے اتنی بات سنتے ہی مارے دہشت کے بیحواس ہو گئے۔ (تقویۃ الایمان ص۵۶)

غیر مقلد وہابیوں کے اخبار اہلحدیث امرتسر میں حضور اکرم کی طرف منسوب کرتے ہوئے لکھا ہے کہ: سب انسان ہیں واں جسطرح سر افگندہ
اسی طرح ہوں میں بھی اک اس کا بندہ

(اخبار اہلحدیث امرتسر ص۴ ۸ جنوری ۱۹۴۳ء)

# رسول کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا

عقیدہ: سارا کاروبار اللہ ہی کے چاہنے سے ہوتا ہے۔ رسول کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔ (تقویۃ الایمان ص۵۸)

ناظرین! امام الوہابیہ والدیابنہ قتیل کس دریدہ دہنی سے سرورِ کائنات مفخرِ موجودات حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کی شانِ عظمت و رفعت میں گستاخی کرکے کفر کا مرتکب ہوا۔ رسول پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم جو بارگاہِ ربوبیت میں مقام حاصل ہے۔ اللہ العالمین نے قرآنِ کریم میں فرمادیا ہے:

عَسٰٓى اَنْ يَّبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُوْدًا (پ۱۵ ع۹)

قریب ہے کہ تمہیں تمہارا رب ایسی جگہ کھڑا کرے جہاں سب تمہاری حمد کریں۔





دوسرے مقام پر فرمایا:

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ (پ۳۰ ع۱۹)

اور ہم نے تمہارے لیے تمہارا ذکر بلند کردیا۔

سیاحِ لامکاں، سیدِ مرسلاں صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کو ربِ کریم سے وہ قرب حاصل ہے جو کسی ایک کو بھی حاصل نہیں ہوا۔ معراج شریف کے واقعہ سے یہ قرب بالکل عیاں ہے۔ اور جس انداز سے ربِ کریم نے اس سیر کا ذکر فرمایا ہے۔ وہ بھی اس حقیقت پر شاہد ہے۔

سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ اَسْرٰى بِعَبْدِهٖ لَيْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا الَّذِیْ بٰرَكْنَا حَوْلَهٗ لِنُرِيَهٗ مِنْ اٰيٰتِنَا اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ۝

پاکی ہے اسے جو اپنے بندے کو راتوں رات لے گیا مسجد حرام سے مسجدِ اقصا تک جس کے گرد اگرد ہم نے برکت رکھی۔ کہ ہم اسے اپنی عظیم نشانیاں دکھائیں۔ بیشک وہ سنتا دیکھتا ہے۔

(پ۱۵ ع۱)

دیوبندی اور غیر مقلد وہابیوں کا امام شافع روزِ جزا علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کو بارگاہِ الٰہی میں بیحواس قرار دینے کی جسارت کرتا ہے۔ مگر رب العالمین اپنے رسولِ کریم کے محبوبِ خدا ہونے کی شہادت شبِ معراج کے واقعہ سے قرآنِ پاک میں اس طرح فرما رہا ہے:

وَهُوَ بِالْاُفُقِ الْاَعْلٰى ؕ ثُمَّ دَنَا فَتَدَلّٰى ۙ فَكَانَ قَابَ قَوْسَيْنِ اَوْ اَدْنٰى ۚ فَاَوْحٰٓى اِلٰى عَبْدِهٖ مَآ اَوْحٰى ؕ مَا كَذَبَ الْفُؤَادُ مَا رَاٰى (پ۲۷ ع۵)

اور وہ آسمانِ بریں کے سب سے بلند کنارہ پر تھا۔ پھر وہ جلوہ نزدیک ہوا۔ پھر خوب اتر آیا تو اس جلوے اور اس محبوب میں دو ہاتھ کا فاصلہ رہا بلکہ اس سے بھی کم۔ اب وحی فرمائی اپنے بندے کو جو وحی فرمائی۔ دل نے جھوٹ نہ کہا جو دیکھا

اُس رسولِ محتشم صلّی اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلّم کے متعلق اُس کا یہ عقیدہ باطلہ ہے کہ رسول کے چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا ۔ شانِ رفیع میں ربِّ کریم کا فرمان ہے ۔

اِنَّآ اَعْطَيْنٰكَ الْكَوْثَرَ ۝ (پ۳۰ ع ۳۳)

اے محبوب بیشک ہم نے تمہیں بیشمار خوبیاں عطا فرمائیں ۔

وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى (پ۳۰ ع ۱۸)

اور بیشک قریب ہے کہ تمہارا رب تمہیں اِتنا دے گا کہ تم راضی ہو جاؤ گے ۔

جس رسولِ رحمت صلّی اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلّم کے چاہنے کی وجہ سے اللہ تعالٰے نے بیت المقدس کی بجائے بیت اللہ کو قبلہ بنا دیا ۔ اور فرمایا ۔

قَدْ نَرٰى تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِى السَّمَآءِ ۚ فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰهَا فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ؕ (پ۲ ع ۱)

ہم دیکھ رہے ہیں بار بار آسمان کی طرف منہ کرنا ۔ تو ضرور ہم تمہیں پھیر دیں گے اس قبلہ کی طرف جس میں تمہاری خوشی ہے ابھی اپنا منہ پھیر دو مسجدِ حرام کی طرف

قرآن مجید میں اللہ تعالٰے جلّ جلالہٗ فرماتا ہے ۔

يَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ (پ۶ ع ۷)

جسے چاہے بخشتا ہے ۔ اور جسے چاہے سزا دیتا ہے ۔

اس میں اللہ کریم نے اپنی شانِ بے نیازی ظاہر فرمائی ہے ۔ مگر دوسرے مقام پر شانِ محبوبی بیان کرتے ہوئے اپنے محبوب کے چاہنے سے دوزخی کو جنت مل سکتی ہے کا اظہار اس طرح فرمایا ہے :

وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا (پ۵ ع ۶)

اور اگر جب وہ اپنی جانوں پر ظلم کریں تو اے محبوب تمہارے حضور حاضر ہوں پھر اللہ سے معافی چاہیں اور رسول ان کی شفاعت فرمائیں تو ضرور اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا مہربان پائیں گے ۔





شانِ بے نیازی تو جس کو چاہے مغفرت کرے جس کو چاہے عذاب دے دے مگر جس کے متعلق نبی پاک صلّی اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلّم کی چاہت اور سفارش ہو اس کے متعلق فرمایا ہے ۔ مسلمانو ضرور بالضرور اللہ تعالٰے کو توبہ قبول کرنے والا مہربان پاؤ گے

؎ اندھے نجدی دیکھ لے قدرتِ رسول اللہ کی ۔

دیوبندیوں اور غیر مقلدین وہابیوں کا مجدد اُس حبیبِ کردگار کے متعلق یہ بکواس کر رہا ہے جس نے مدینہ منورہ کو حرم قرار دیا ۔ حدیث شریف میں ہے ۔ نبی پاک صلّی اللہ تعالٰے علیہ وسلّم نے فرمایا :

اِنَّ اِبْرَاهِيْمَ حَرَّمَ مَكَّةَ فَجَعَلَهَا حَرَامًا وَّاِنِّىْ حَرَّمْتُ الْمَدِيْنَةَ حَرَامًا مَا بَيْنَ مَازِمَيْهَا ۔ (مشکوٰۃ ص ۲۳۹)

بے شک حضرت ابراہیم نے مکہ مکرمہ کو حرم کرکے حرام بنا دیا اور بیشک میں نے مدینہ منورہ کے دونوں کناروں میں جو کچھ ہے اُسے حرم بنا کر حرام کر دیا ۔

رب کے محبوب نے حضرت خزیمہ صحابی کو فرمایا کہ تیری اکیلے کی گواہی دو مردوں کے مقابلہ میں کافی ہے ۔

دیوبندیو، وہابیو! قیامت کے روز بھی نبی پاک صلّی اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلّم کے چاہنے سے ہی نجات اور بخشش ہے ۔ اور اپنی اُمت کی مغفرت کے لیے بارگاہِ الوہیت میں محبوبِ ربِ کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم سجدہ فرمائیں گے ۔ تو اللہ کریم ان کو فرمائے گا ۔

سَلْ تُعْطَهْ اِشْفَعْ تُشَفَّعْ ۔

مانگ جو تجھے عطا کیا جائے گا ۔ شفاعت کرو تیری شفاعت قبول ہو گی ۔

قرآن وحدیث کی روشنی سے معلوم ہوا کہ وہابیوں کے عقائد قرآن وحدیث کے خلاف ہیں ۔ اور ان کے عقائد میں پیارے مصطفٰی صلّی اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلّم کی توہین اور گستاخی پائی جاتی ہے ۔ اور ایسے عقائد ان لوگوں کے ہی ہوتے ہیں جن کے دل اللہ تعالٰے اور اس کے حبیبِ کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کی محبت سے

خالی ہوں۔

# امام الانبیاء اللہ کے آگے چمار سے بھی ذلیل ہیں!

غیر مقلد اور دیوبندی وہابیوں کا مجدد امام الانبیاء کی شانِ اقدس میں دریدہ دہنی سے گستاخی کرتا ہے:

عقیدہ: یہ یقین جان لینا چاہیئے کہ ہر مخلوق بڑا ہو یا چھوٹا وہ اللہ کی شان کے آگے چمار سے بھی ذلیل ہے۔ (تقویۃ الایمان ص۱۴)

ناظرین! مخلوق میں امام الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم دیگر انبیاء کرام علیہم السلام اور جملہ اولیاء الرحمٰن علیہم الرضوان بھی شامل ہیں۔

# انبیاء اور اولیاء ذرّہ ناچیز سے کمتر ہیں!

عقیدہ: اللہ کی شان بہت بڑی ہے کہ سب انبیاء اور اولیاء اس کے روبرو ایک ذرّہ ناچیز سے بھی کمتر ہیں۔ (تقویۃ الایمان ص۶۵ مصنفہ اسماعیل دہلوی قتیل)

امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل نے ان عقائد میں جملہ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی توہین کا ارتکاب کیا ہے۔ نیز قرآن وحدیث کی صریحاً مخالفت کر کے قرآن وحدیث کا انکار کیا ہے۔ قرآن پاک میں تو اللہ تعالیٰ اپنے انبیاء کی شان بیان فرما رہا ہے:

تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ مِنْهُمْ مَنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ۔

(پ۳ ع۱)

یہ رسول ہیں کہ ہم نے ان میں ایک دوسرے پر افضل کیا۔ ان میں کسی سے اللہ نے کلام فرمایا اور کوئی وہ ہے جسے سب پر درجوں بلند کیا۔

اللہ کی بارگاہ میں مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو وہ عظمت حاصل ہے کہ اللہ تعالیٰ





ان کے بارے میں ہدایات ارشاد فرماتا ہے۔

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا وَاسْمَعُوْا وَلِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝

(پ۱ ع۱۳)

اے ایمان والو۔ راعنا نہ کہو اور یوں عرض کرو کہ حضور ہم پر نظر رکھیں۔ اور پہلے ہی بغور سنو اور کافروں کے لیے دردناک عذاب ہے۔

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ۔

(پ۲۶ ع۱۳)

اے ایمان والو۔ اپنی آوازیں اونچی نہ کرو اس غیب بتانے والے (نبی) کی آواز سے اور ان کے حضور بات چلا کر نہ کہو جیسے آپس میں ایک دوسرے کے سامنے چلاتے ہو۔ کہیں تمہارے عمل اکارت نہ ہو جائیں۔ اور تمہیں خبر نہ ہو۔

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ جل جلالہ کا فرمان ہے:

وَلِلّٰهِ الْعِزَّةُ وَلِرَسُوْلِهٖ وَلِلْمُؤْمِنِيْنَ

(پ۲۸ ع۱۳)

اور عزت تو اللہ اور اس کے رسول اور مسلمانوں ہی کے لیے ہے۔

قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے رسول معظم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی عمر مبارک، چہرۂ مبارک، بال مبارک، زمانۂ مبارک کی قسمیں اٹھائی ہیں۔ قسم کسی کمتر اور ذلیل چیز کی نہیں اٹھائی جاتی۔ اگر ہم قسم کسی ذلیل اور کمتر اور حقیر چیز کی نہیں اٹھاتے تو رب العالمین نے جس شخصیت کے چہرۂ مبارک، بال مبارک، زمانۂ مبارک کی قسمیں اٹھائیں۔ ان کو ذلیل اور ذرّہ ناچیز سے کمتر کہنا صاف کفر ہے۔ جب قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ نے عام مسلمانوں کو بھی اپنی بارگاہ میں مقرب اور معزز ہونے کا راز یہ بتایا ہے:

اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ

(پ۲۶ ع۱۴)

بے شک اللہ کے یہاں تم میں زیادہ عزت والا وہ ہے جو تم میں زیادہ

پرہیزگار ہے۔

خداوندِ کریم نے واضح الفاظ میں اعلان فرمایا ہے کہ پرہیزگار میری بارگاہ میں عزت والے ہیں۔ اپنے محبوب کے متعلق اللہ کریم نے ان کے متقی ہونے کی گواہی قرآنِ پاک میں اس طرح دی ہے۔

| | |
|---|---|
| وَالَّذِیْ جَآءَ بِالصِّدْقِ وَصَدَّقَ بِهٖٓ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ۝ | اور وہ جو یہ سچ لے کر تشریف لائے اور وہ جنہوں نے ان کی تصدیق کی۔ یہی متقی ہیں۔ |
| (پ ۲۴ ع ۱) | |

اس کے علاوہ کتب احادیث میں بھی ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| اَنَا حَبِیْبُ اللّٰہِ۔ | میں اللہ تعالیٰ کا حبیب ہوں۔ |

(مشکوٰۃ شریف ص۵۱۳، ترمذی شریف، دارمی ص۳)

عام آدمی اپنے حبیب کو ذلیل اور پھر چمار سے بھی ذلیل تصور نہیں کرتا چہ جائیکہ اللہ تعالیٰ کے حبیب اور سید المرسلین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو چمار سے بھی ذلیل کرئی سمجھے تو اس کے کفر میں کس کو شک وشبہ ہو سکتا ہے۔

قرآن وحدیث کی روشنی میں یہ معلوم ہوا کہ امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی نے تقویۃ الایمان میں کفریہ عقائد کی ترویج وتشہیر کرنے کے لیے ہی کمر باندھی ہے ؎

نجدیا سخت ہی گندی ہے طبیعت تیری
کفر کیا شرک کا فضلہ ہے نجاست تیری

انسان کمتر درجہ کی چیز کو محبوب نہیں بناتا۔ اُس کے نزدیک محبوب کا بہت مقام ہوتا ہے۔ تو اللہ کا محبوب محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اللہ تعالےٰ کے نزدیک ذرہ ناچیز سے بھی کمتر ہو سکتا ہے۔ العیاذ اللہ۔ یہ صریحاً کفر ہے۔

عام لوگ اُس چیز کی قسم اُٹھاتے ہیں جو قدر ومنزلت والی ہو۔ تو ربِّ کریم جل جلالہٗ نے جس محبوب کی عمر، زمانہ، چہرہ اقدس، زلفِ معنبر وغیرہم کی قسمیں اُٹھائیں اور قسم





اُٹھا کر جس کی رسالت کی گواہی دی اُس محبوبِ ربِّ کریم کو بارگاہِ خداوندی میں ذرّہ ناچیز سے کمتر قرار دینا بغضِ رسول نہیں تو اور کیا ہے؟

ارے تجھ کو کھائے تپِ سقر تیرے دل میں کس سے بخار ہے

# انبیاء اور اولیاء عاجز وبے اختیار ہیں

عقیدہ: انبیاء اور اولیاء کو اس بات میں کچھ بڑائی نہیں کہ اللہ نے ان کو عالم میں تصرف کرنے کی کچھ قدرت دی ہو کہ جس کو چاہیں مار ڈالیں یا اولاد دیویں یا مشکل کھول دیویں یا مرادیں پوری کر دیویں یا فتح وشکست دے دیویں یا غنی اور فقیر کو دیویں یا کسی کو بادشاہ کر دیویں یا کسی کو امیر ووزیر کسی سے بادشاہت یا امارت چھین لیویں۔ یا کسی کے دل میں ایمان ڈال دیویں یا کسی بیمار کو تندرست کر دیویں یا کسی سے تندرستی چھین لیویں کہ ان باتوں میں سب بندے بڑے اور چھوٹے برابر ہیں۔ عاجز اور بے اختیار۔ (تقویۃ الایمان ص۲۵)

اسماعیل دہلوی قتیل کی اس عبارت میں بھی کتنی چیزیں قرآن اور حدیث کے صریحاً خلاف ہیں۔ بالاختصار ایک دو باتوں کا ذکر کرتا ہوں۔ قرآنِ پاک میں آتا ہے:

| | |
|---|---|
| اَغْنٰهُمُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ مِنْ فَضْلِهٖ | اللہ اور اس کے رسول نے اپنے فضل سے غنی کر دیا۔ (پ ۱۰ ع ۱۵) |

حضرت سیدنا عیسٰے علٰے نبینا وعلیہ السلام کا معجزہ وَاُبْرِئُ الْاَكْمَهَ وَالْاَبْرَصَ وَاُحْیِ الْمَوْتٰى بِاِذْنِ اللّٰهِ اور میں شفاعت دیتا ہوں مادرزاد اندھے اور سفید داغ والے کو۔ اور میں مُردے جلاتا ہوں اللہ کے حکم سے۔ (پ ۳ ع ۱۳)

انبیاء اور اولیاء کی توہین میں اسماعیل دہلوی اتنے سرگرم ہیں کہ انہوں نے لعطاء الٰہی باذن الٰہی کا بھی انکار مندرجہ بالا عبارت میں کر دیا ہے۔

قوم بنی اسرائیل پر قحط بارش کا ہوا تو قوم مشکل کشائی کے لیے حضرت موسیٰ علیہ

السلام کے پاس آئی اور حضرت موسیٰ علیہ السلام نے اللہ تعالیٰ سے عرض کی تو خدا نے موسیٰ علیہ السلام کے ہاتھوں ان کی مشکل کشائی کرائی کہ قحط دُور ہوا اور پتھر سے بارہ چشمے جاری ہو گئے جیسا کہ قرآنِ پاک میں موجود ہے۔

وَاِذِ اسْتَسْقٰى مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا۔ (پ ۱ ع ۷)

جب موسیٰ نے اپنی قوم کے لیے پانی مانگا تو ہم نے فرمایا اس پتھر پر اپنا عصا مارو۔ فوراً اُس میں سے بارہ چشمے بہ نکلے۔

حضرت سلیمان علیہ السلام نے جب ملکہ بلقیس کا تخت اپنی خدمت میں پیش کرنے کے لیے اپنے درباریوں سے کہا تو ایک ولی اللہ نے عرض کیا:

قَالَ الَّذِیْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ اَنَا اٰتِیْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ یَّرْتَدَّ اِلَیْكَ طَرْفُكَ۔ (پ ۱۹ ع ۱۸)

اس نے عرض کی جس کے پاس کتاب کا علم تھا۔ کہ میں اُسے حضور میں حاضر کر دوں گا ایک پل مارنے سے پہلے۔

قَالُوْا حَسْبُنَا اللّٰهُ سَیُؤْتِیْنَا اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ وَ رَسُوْلُهٗ۔ (پ ۱۰ ع ۱۴)

اور کہتے ہیں اللہ کافی ہے۔ اب دیتا ہے اللہ اپنے فضل سے اور اللہ کا رسول۔

وَلَوْ اَنَّهُمْ رَضُوْا مَاۤ اٰتٰىهُمُ اللّٰهُ وَ رَسُوْلُهٗ (پ ۱۰ ع ۱۳)

اور کیا اچھا ہوتا اگر وہ اسی پر راضی ہوتے جو اللہ اور رسول نے ان کو دیا۔

کتبِ احادیث شریفہ میں آتا ہے:

رسولِ محترم احمدِ مختار صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

لَوْ شِئْتُ لَسَارَتْ مَعِیَ جِبَالُ الذَّهَبِ (مشکوٰۃ ص۵۲۱)

اگر میں چاہوں تو ہمارے ساتھ سونے کے پہاڑ چلا کریں۔

ایک دفعہ حضرت ربیعہ بن ابی کعب رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا سَلْ مانگو تو حضرت ربیعہ رضی اللہ عنہ نے عرض کیا۔

اَسْئَلُكَ مُرَافَقَتَكَ فِی — میں آپ سے جنت میں آپ کی رفاقت





الْجَنَّةِ۔ — مانگتا ہوں۔

آپ نے فرمایا اَوْ غَیْرَ ذٰلِكَ اس کے علاوہ کچھ اور بھی مانگ لو۔

(مشکوٰۃ شریف ص۸۴ باب السجود وفضلہ)

کون دیتا ہے دینے کو منہ چاہیئے
دینے والا ہے سچا ہمارا نبیؐ!

ناظرینِ حضرات! ابوالوہابیہ والدیابنہ اسماعیل دہلوی قتیل کے عقیدہ کو قرآن وحدیث کی روشنی میں دیکھا جائے تو اس عقیدہ میں بھی بیّن طور پر اللہ تعالیٰ اور اس کے رسولِ عظیم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کے ارشادات کی مخالفت پائی جاتی ہے۔ نیز عظمتِ مصطفیٰ کا انکار پایا جاتا ہے جو کسی ادنیٰ درجہ کے مسلمان کے لیے بھی ایسا عقیدہ رکھنا روا اور جائز نہیں ہے۔

## انبیاء کرام علیہم السلام ناکارہ لوگ ہیں!

امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی نے اپنی کتاب تقویۃ الایمان کی ابتداء میں شرک کی اقسام اور ان کا اجمالی بیان لکھ کر اس اجمال کی تفصیل کے لیے پانچ فصلیں مقرر کیں۔ ان فصلوں میں جو کچھ ہے۔ وہ اس اجمال کی شرح ہے۔ چنانچہ لکھا ہے۔

عقیدہ: حاجتیں برلانی اللہ ہی کی شان ہے۔ کسی انبیاء اولیاء کی یہ شان نہیں۔ جو کسی کو مصیبت کے وقت پکارے وہ مشرک ہو جاتا ہے۔

عقیدہ: جو کوئی انبیاء اولیاء کی اس قسم کی تعظیم کرے مشکل کے وقت ان کو پکارے ان باتوں سے شرک ثابت ہوتا ہے۔

اس باب میں اُس نے پانچ فصلیں مقرر کیں غرضیکہ یہ اجمالی بیان ایک دعوےٰ ہے۔ اور ساری کتاب اس دعوےٰ کے بیان اور ثبوت میں ہے۔ دعوےٰ کے ثبوت کی فصلوں میں امام الوہابیہ دہلوی قتیل نے یہ کفر بکا ہے کہ:

عقیدہ: اللہ سے زبردست کے ہوتے ایسے عاجز لوگوں کو پکارنا کہ کچھ فائدہ اور نقصان نہیں پہنچا سکتے محض بے انصافی ہے۔ کہ ایسے شخص کا مرتبہ ایسے ناکارہ لوگوں کو ثابت کیجئے۔ (تقویۃ الایمان ص۲۹)

قارئین حضرات! ابوالوہابیہ نے محبوب رب العالمین، رحمۃ للعالمین محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم اور دیگر انبیاء عظام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور اولیاء کرام علیہم الرضوان کو کس بیباکی اور جرأت سے ناکارہ لکھا ہے۔ یہ کھلم کھلا کفر نہیں تو اور کیا ہے۔

حاکم حکیم داد و دوا دیں یہ کچھ نہ دیں
مردود یہ مراد کس آیت خبر کی ہے

# اللہ کے سوا کسی کو نہ مان

دیوبندی اور غیر مقلدین حضرات کے مشترکہ مجدد اسماعیل دہلوی نے بڑی شد و مد سے اپنے اس عقیدہ کی ترغیب دی ہے کہ:

عقیدہ: جتنے پیغمبر آئے سو وہ اللہ کی طرف سے یہی حکم لائے ہیں کہ اللہ کو مانے اس کے سوا کسی کو نہ مانے۔ (تقویۃ الایمان ص۱۵)

عقیدہ: اللہ صاحب نے فرمایا کسی کو میرے سوا نہ مانیو۔ (تقویۃ الایمان ص۱۷)

عقیدہ: اللہ کے سوا کسی کو نہ مان۔ (تقویۃ الایمان ص۱۸)

عقیدہ: اوروں کو ماننا محض خبط ہے۔ (تقویۃ الایمان ص۷)

ناظرین حضرات! امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل نے یہاں امام الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم اور دیگر انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام۔ ملائکہ آسمانی کتب قیامت وجنت ونار وغیرہم تمام ایمانیات کے ماننے سے صاف انکار کیا اور اس کا افتراء اللہ تعالےٰ اور اس کے رسولوں پر رکھ دیا۔ مسلمانوں کے مذہب میں جس طرح اللہ تعالےٰ جل جلالہ کا ماننا ضروری ہے۔ اسی طرح ان سب کا





ماننا بھی جزو ایمان ہے۔ ان میں سے جسے نہ مانے گا کافر ہو جائے گا۔ ہر اردو زبان والا جانتا ہے۔ کہ ماننا تسلیم وقبول واعتقاد کو کہتے ہیں۔ اسی لیے اہل زبان ایمان کا ترجمہ ماننا اور کفر کا ترجمہ نہ ماننا کرتے ہیں۔ چنانچہ اس کے ثبوت کے لیے وہابیوں کے ممدوح[1] شاہ عبدالقادر صاحب دہلوی کے ترجمہ موضح القرآن سے چند ایک آیات کا ترجمہ پیش کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ (پ۱ ع ۱) | تو ڈراوے یا نہ ڈراوے وے نہ مانیں گے۔ |
| لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ۝ (پ۲۲ ع ۱۸) | ثابت ہو چکی ہے بات اُن بہتوں پر سو وے نہ مانیں گے۔ |
| يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ (پ۱ ع ۱) | مانتے ہیں جو اُترا تجھ کو۔ |
| وَقَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَمَا كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ ۝ (پ ۸ ع ۱۶) | اور پچھاڑی کاٹی اُن کی جو جھٹلاتے تھے۔ ہماری آیتیں۔ اور نہ تھے ماننے والے۔ |
| وَاِذَا جَآءَكَ الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِنَا فَقُلْ سَلٰمٌ عَلَيْكُمْ (پ۷ ع ۱۲) | اور جب آویں تیرے پاس ہماری آیتیں ماننے والے تو کہہ سلام ہے تم پر۔ |
| اٰمَنَ الرَّسُوْلُ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِ مِنْ رَّبِّهٖ وَالْمُؤْمِنُوْنَ كُلٌّ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَمَلٰٓئِكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ (پ۳ ع ۸) | مانا رسول نے جو کچھ اُترا اس کے رب کی طرف سے اور مسلمانوں نے سب نے مانا اللہ کو اور اس کے فرشتوں کو اور کتابوں کو اور رسولوں کو۔ |

قارئین عظام! اللہ تعالےٰ جل جلالہ، تو اس آیت شریفہ میں فرماتا ہے کہ

[1] وہابیہ کے مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی نے شاہ عبدالقادر صاحب دہلوی کے ترجمہ کی تعریف لکھی ہے۔

ایمان والوں نے اللہ اور اُس کے فرشتوں، کتابوں اور رسولوں سب کو مانا ہے۔
مگر امام الوہابیہ دہلوی لکھتا ہے کہ اللہ نے فرمایا میرے سوا کسی کو نہ مانو۔

قَالَ الَّذِیْنَ اسْتَکْبَرُوْا اِنَّا — کہنے لگے بڑائی والے جو تم نے یقین کیا
بِالَّذِیْٓ اٰمَنْتُمْ بِهٖ کٰفِرُوْنَ ہ — سو ہم نہیں مانتے۔ (پ ۸ ع ۱۷)

حضرات! مندرجہ بالا آیات طیبات کا ترجمہ اہل زبان نے جو کیا ہے۔ اُس سے یہ واضح ہو گیا ہے کہ امام الوہابیہ کا ان اپنے عقائد کی ترغیب دینا صریح کفر ہے۔ کیونکہ اُس کے عقائد (اقوال مذکورہ کے صاف یہ معنے ہوئے کہ ہم اللہ تعالےٰ کے سوا انبیاء، مرسلین، ملائکہ وغیرہم کسی کو نہ مانے یعنی ان پر ایمان نہ لائے۔ سب کے ساتھ کفر کرے۔

ماننا معنی ایمان خود اسی امام الوہابیہ کی کتاب تذکیر الاخوان میں بھی درج ہے۔ جو کہ اُس عبارت سے اظہر من الشمس ہے۔

"اصحاب رضی اللہ تعالےٰ عنہم سے محبت رکھنا ایمان کی نشانی ہے جو ان کو نہ مانے اُس کا ٹھکانہ دوزخ ہے۔ (تذکیر الاخوان ص )

قارئین! امام الوہابیہ کو شہنشاہ عرب و عجم نورِ مجسم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم اور دیگر مرسلین عظام اور انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام سے کتنی دشمنی ہے۔ صحابہ کرام علیہم الرضوان کو جو نہ مانے اُس کا ٹھکانہ دوزخ بتا رہا ہے۔ اور دوسری طرف یہ لکھ رہے ہیں کہ اللہ کے سوا کسی کو نہ مانے۔

## حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور دیگر مومنین موت میں برابر ہیں

دیوبندیوں کے نام نہاد شیخ الاسلام، ہندوؤں اور سکھوں کے ایجنٹ حسین احمد کانگریسی نے بھی لکھا ہے کہ:

عقیدہ:۔ نجدی اور اُس کے اتباع کا اب تک یہی عقیدہ ہے کہ انبیاء علیہم





السلام کی حیات فقط اسی زمانہ تک ہے۔ جب تک وہ دُنیا میں تھے۔ بعد ازاں وہ اور دیگر مومنین موت میں برابر ہیں۔ (الشہاب الثاقب ص۴۵ مطبوعہ دیوبند)

حسین احمد مدنی نے ہی لکھا ہے کہ:

عقیدہ:۔ وہابیوں کا خیال ہے کہ رسولِ مقبول علیہ السلام کا کوئی حق اب ہم پر نہیں۔ اور نہ کوئی احسان اور فائدہ ان کی ذاتِ پاک سے بعد وفات ہے۔

## نبی کو زندہ سمجھنے والے کا ایمان بیکار ہے

وہابیوں کے مولوی رفیق خاں پسروری نے بھی لکھا ہے کہ:

عقیدہ:۔ جو اُس حی لا یموت (اللہ تعالےٰ) کے سوا کسی کو زندہ رہنے والا خیال کرے وہ نا سمجھ ہے۔ اُس کا خیال خام اور ایمان بیکار ہے۔

(اصلاح عقائد ص۱۲۹، ۱۴۰)

ناظرین کرام! وہابیہ کے ان عقائد کو پیش نظر رکھتے ہوئے تو سرورِ عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کا ایمان بھی بیکار ہو جاتا ہے (نعوذ باللہ) کیونکہ سرورِ کائنات صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کی مندرجہ بالا حدیث شریف کہ اللہ کے نبی زندہ ہیں، اور کھاتے ہیں، سے آپ کا بھی انبیاء کی حیات کا یہی عقیدہ ہے۔ وہابیوں کی جہالت اسی سے واضح ہو رہی ہے کہ جن کے عقائد کی کفر کی مشین سے تو انبیاء کرام بھی محفوظ نہیں رہتے۔ نبیِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے علاوہ خلفاء راشدین، صحابہ کرام، اہلبیت اطہار علیہم الرضوان اور محدثین و مفسرین، محققین، مدققین اور اولیاء عظام علیہم الرحمۃ کا بھی ان کے نزدیک ایمان بھی بیکار ہے۔ کیونکہ سب کے سب حیات الانبیاء کے قائل ہیں۔

میرے اعلیحضرت، امام اہل سُنّت مجدد دین وملت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ نے کیا خوب کہا ہے۔

تو زندہ ہے واللہ تو زندہ ہے واللہ
مری چشمِ عالم سے چھپ جانے والے

# نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا خیال گدھے کے خیال سے کئی درجے بدتر ہے

دیوبندی اور غیر مقلد وہابیوں کے امام اور مجدد اسماعیل قتیل نے اپنی کتاب صراطِ مستقیم میں سرورِ عالمیان صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم سے کینہ اور بغض کا ثبوت اپنے مندرجہ ذیل عقیدہ میں روزِ روشن کی طرح دیا ہے جو کہ درج ہے۔

عقیدہ: از وسوسہ زنا خیال مجامعت زوجہ خود بہتر است و صرف ہمت بسوئے شیخ و امثال آں از معظمین گو جناب رسالتمآب باشند۔ بچندیں مرتبہ بدتر از استغراق در صورت گاؤ خر خود است۔

(نماز میں) زنا کے وسوسہ سے اپنی بیوی کی مجامعت کا خیال بہتر ہے۔ اور شیخ یا اسی جیسے بزرگوں کی طرف خواہ رسالتمآب ہی ہوں اپنی ہمت (خیال) کو لگا دینا اپنے بیل اور گدھے کی صورت میں مستغرق ہونے سے زیادہ برا ہے۔ (صراطِ مستقیم فارسی ص۸۶ مطبوعہ دہلی)

ناظرینِ کرام! ابو الوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل کا مندرجہ بالا نظریہ اور عقیدہ کس قدر دلسوز اور عشاقِ رسول کے جذبات کو چھلنی کر دینے والا ہے۔ اسلاف کا عقیدہ تو یہ ہو کہ جب نماز میں تشہد پڑھتے وقت بارگاہِ رسالتمآب میں ہدیۂ سلام السلام علیک ایہا النبی پیش کرے تو اس وقت یہ سمجھتے ہوئے پڑھے کہ امام الانبیاء حبیبِ کبریا محمد مصطفٰی صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہِ اقدس میں بالمشافہ سلام عرض کر رہا ہے۔

علامہ عبدالوہاب شعرانی قدس سرہٗ النورانی نے لکھا ہے کہ:
میں نے اپنے سردار علی خواص علیہ الرحمۃ کو سنا کہ فرماتے تھے کہ





شارع علیہ الصلوٰۃ والسلام نے نمازی کو تشہد میں نبی پاک صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم پر درود و سلام عرض کرنے کا اس لیے حکم دیا ہے کہ جو لوگ اللہ عزوجل کے دربار میں غفلت کے ساتھ بیٹھتے ہیں۔ انہیں آگاہ فرمادے کہ اس حاضری میں اپنے نبی اکرم صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم کو بھی دیکھیں اس لیے کہ حضور کبھی بھی اللہ تعالٰے کے دربار سے جدا نہیں ہوتے۔

فیخاطبونہ بالسلام مشافہۃ پس حضور پُر نور صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم پر بالمشافہ سلام عرض کریں۔ (میزان الکبرٰی ص۱۶۶ ج ا مطبوعہ مصر)

امام غزالی علیہ الرحمۃ کا ارشاد ہے کہ:

"جب تشہد کے لیے بیٹھو تو ادب سے بیٹھو اور تصریح کرو کہ جتنی چیزیں تقرب کی ہیں خواہ صلوات ہو یا طیبات یعنی اخلاق ظاہر۔ وہ سب اللہ تعالٰے کے لیے ہیں۔ اسی طرح ملک خدا کے لیے ہے۔ اور یہی معنے التحیات کے ہیں۔ اور نبی پاک صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم کے وجود باجود کو اپنے دل میں حاضر کرو اور اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ أَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ کہو۔

(احیاء العلوم باب چہارم جلد اوّل)

شیخ المحدثین شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ القوی نے شرح مشکوٰۃ میں تحریر فرمایا ہے کہ:

"بعضے عرفا گفتہ اند کہ ایں خطاب بجہت سریان حقیقت محمدیہ است در ذرائر موجودات و افراد ممکنات پس آنحضرت در ذرات مصلیان موجود و حاضر است پس مصلی را باید کہ ازیں معنے آگاہ باشد و ازیں شہود غافل نہ بود تا بانوار قرب و اسرار معرفت منور و فائز گردد۔

بعض عارفین نے کہا ہے کہ التحیات میں یہ خطاب اس لیے ہے کہ حقیقتِ محمدیہ موجودات کے ذرہ ذرہ میں اور ممکنات کی ہر فرد میں سرایت

کیے ہے۔ پس حضور پُر نور علیہ السلام نمازیوں کی ذات میں موجود و حاضر ہیں۔ نمازی کو چاہیئے کہ اس معنے سے آگاہ رہے اور اس شہود سے غافل نہ ہو۔ تاکہ قرب کے نور اور معرفت کے رازوں سے کامیاب ہو جاوے۔ (اشعۃ اللمعات فارسی ص۱۲۵ ج ۱)

اب صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالےٰ علیہم کا عقیدہ بھی ملاحظہ فرمایئے۔ سرکار سیدنا کعب بن مالک رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں۔

أُصَلِّيْ قَرِيْبًا مِنْهُ فَأُسَارِقُهُ النَّظَرَ — میں نبیٔ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کے قریب نماز پڑھتا تھا۔ اور میں نماز میں نبیٔ کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کو نظر چُرا کر دیکھتا تھا۔ (صحیح بخاری شریف ص۶۳۲)

حوالہ جات اور بزرگانِ دین کے عقائد کو بالائے طاق رکھتے ہوئے ذی ہوش اور عقلمند انسان اتنا ہی سوچے کہ جب وہ نماز پڑھنے کی تیاری کرے گا تو سب سے پہلے وضو کرے گا۔ وضو کی طرف اس کا دھیان اس لیے جائے گا کہ نبیٔ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک ہے۔

الوضوء مفتاح الصلاۃ — وضو نماز کی چابی ہے۔

وضو کی ابتدا ہی سے نمازی کے ذہن میں خیالِ مصطفوی شروع ہو جائے گا۔ جب جماعت کے ساتھ نماز پڑھے گا۔ تو صف کو سیدھا رکھنے کا خیال رکھے گا۔ کیونکہ محبوبِ خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ہے صف کو سیدھا رکھو۔ پھر نماز کی ابتدا تکبیر تحریمہ سے کرے گا۔ رکوع میں رکوع والی تسبیح سبحان ربی العظیم سجدہ میں سبحان ربی الاعلیٰ۔ یہ ترتیب قائم رکھے گا۔ ترتیب اس لیے قائم رکھے گا کہ نبی آخر الزماں صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے نماز اس طرح ادا فرمائی ہے اور پھر سب غلاموں کو تعلیم بھی دی۔

صَلُّوْا كَمَا رَأَيْتُمُوْنِيْ أُصَلِّيْ — نماز اس طرح پڑھو جیسے مجھے تم نماز پڑھتے دیکھتے ہو۔





نماز کا اختتام السلام علیکم ورحمۃ اللہ سے کرے گا۔

اب آپ خود ذرا سوچیے کہ نمازی نے نماز کی تیاری کی تو اسی وقت سے اُس کے ذہن میں تصورِ مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم جلوہ نما ہو گیا۔ اور ساری نماز میں بھی خیالِ مصطفیٰ زائل نہیں ہو گا۔ اگر نماز میں کوئی سہو ہو گیا تو سجدہ سہو کرے گا کیونکہ رحمتِ کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات نے ایسے کیا ہے۔

ان سب حقائق کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے یہ کہنا پڑے گا کہ وہ نماز نماز ہی نہیں جس میں خیالِ مصطفیٰ نہ ہو۔

نماز میں جب اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ پڑھ کر صلوٰۃ عرض کرے گا۔ اور رسولِ معظم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کا نام نامی اسم گرامی لے کر عرض کرے گا تو یقیناً اس حالت میں تصورِ محبوبِ خدا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم اس کے ذہن میں آئے گا۔

ان سب حقائق کو پیشِ نظر رکھتے ہوئے یہ کہنا پڑے گا کہ امام الوہابیہ اسماعیل قتیل نے یہ جو ایمان کُش عقیدہ[1] لکھا ہے۔ کسی طرح بھی درست نہیں بلکہ اس سے رسولِ عظیم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم سے اُس کا بُغض اور عناد بالکل عیاں ہو جاتا ہے۔ اعلیٰحضرت عظیم البرکت امام اہلسنت مجددِ دین وملت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی علیہ الرحمۃ کے بھائی حضرت مولانا حسن میاں علیہ الرحمۃ نے کیا خوب کہا ہے۔

یادِ خر سے ہو نمازوں میں خیال اُن کا بُرا
اُف جہنم کے گدھے اُف یہ خرافت تیری
ان کی تعظیم کرے گا نہ اگر وقتِ نماز
ماری جائے گی ترے مُنہ پہ عبادت تیری (ذوقِ نعت ص۱۱۳)

اس کے علاوہ جب امام نماز میں مندرجہ ذیل آیات کی تلاوت کرے گا۔

---

[1] یہ عقیدہ مولوی اسماعیل دہلوی نے اپنی کتاب صراطِ مستقیم میں لکھا ہے۔ نکتہ: مولوی اسماعیل دہلوی نالائق کے اعداد ۵۵۰ بنتے ہیں اور لفظ لعنت کے اعداد بھی ۵۵۰ بنتے ہیں۔

مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ وَالَّذِیْنَ مَعَہٗٓ اَشِدَّآءُ عَلَی الْکُفَّارِ پ۲۶ ع۱۲

لَقَدْ جَآءَکُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِکُمْ عَزِیْزٌ عَلَیْہِ مَا عَنِتُّمْ حَرِیْصٌ عَلَیْکُمْ بِالْمُؤْمِنِیْنَ رَءُوْفٌ الرَّحِیْمٌ ۝ پ۱۱ ع۵

یٰٓاَیُّھَا النَّبِیُّ اِنَّآ اَرْسَلْنٰکَ شَاھِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا وَّدَاعِیًا اِلَی اللّٰہِ بِاِذْنِہٖ وَسِرَاجًا مُّنِیْرًا پ۲۲ ع۳

وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ پ۱۷ ع۷

قَدْ جَآءَکُمْ مِّنَ اللّٰہِ نُوْرٌ وَّکِتٰبٌ مُّبِیْنٌ ۝ پ۶ ع۷

یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ قَدْ جَآءَکُمْ بُرْھَانٌ مِّنْ رَّبِّکُمْ وَاَنْزَلْنَآ اِلَیْکُمْ نُوْرًا مُّبِیْنًا ۝ پ۶ ع۴

تو امام اور اُس کے مقتدیوں کے ذہن میں فوری طور پر سرورِ عالمیاں، شفیعِ مجرماں، محمد مصطفیٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا تصور اور خیال یقیناً آئے گا۔ اب وہابیوں سے سوال ہے کہ اس امام اور مقتدیوں کے متعلق آپ کا کیا فتوےٰ ہے۔ رمضان شریف میں تو قاری حضرات تراویحوں میں یہ سبھی آیاتِ طیبات تلاوت کرتے ہیں۔

آخر کار یہی کہنا پڑے گا کہ امام الوہابیہ دہلوی قتیل نے یہ عقیدہ ایسا لکھا ہے جس کو کوئی مسلمان قبول نہیں کرتا۔ اور ایسا نظریہ رکھنے والے کو کوئی مسلمان ولی اور بزرگ سمجھنا تو درکنار صرف مسلمان بھی نہیں سمجھے گا۔

وہابیوں کے مذہب کی بنیاد انہیں جعلی مفروضوں پر ہے۔ اسی لیے یہ عقائدِ کفریہ اور نظریاتِ باطلہ کے حامی ہیں۔

## نبیِ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم مر کر مٹی میں ملنے والے ہیں

دیوبندیوں اور غیر مقلدین وہابیوں کے امام اسماعیل دہلوی نبیِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف منسوب کرتے ہوئے لکھتا ہے۔





عقیدہ: "میں بھی ایک دن مر کر مٹی میں مِلنے والا ہوں"۔ (تقویۃ الایمان ص۶۱)

## دُنیا بھر کے دیوبندی اور غیر مقلّد وہابیوں کو چیلنج

ہم اعلان کرتے ہیں کہ خاتم الانبیاء شافعِ روزِ جزا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی ایک حدیث شریف ایسی پیش کریں جس میں نبیِ اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے فرمایا ہو کہ "میں بھی ایک دن مر کر مٹی میں مِلنے والا ہوں"۔ جب ایسا کسی حدیث میں نہیں تو پھر امام الوہابیہ کا ٹھکانہ جہنم ہے۔ کیونکہ نبیِ پاک کا فرمان ہے:

مَنْ کَذَبَ عَلَیَّ مُتَعَمِّدًا فَلْیَتَبَوَّأْ مَقْعَدَہٗ مِنَ النَّارِ۔

خُداوندِ کریم جل جلالہٗ تو شہدا کے متعلق ارشاد فرماتا ہے:

| | |
|---|---|
| وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ یُّقْتَلُ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اَمْوَاتٌ ط بَلْ اَحْیَآءٌ وَّلٰکِنْ لَّا تَشْعُرُوْنَ ۝ (پ۲ ع۳) | اور جو خدا کی راہ میں مارے جائیں انہیں مردہ نہ کہو۔ بلکہ وہ زندہ ہیں۔ ہاں تمہیں خبر نہیں۔ |

رسولِ مختار سرکارِ ابد قرار حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا فرمان ہے

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰہَ حَرَّمَ عَلَی الْاَرْضِ اَنْ تَاْکُلَ اَجْسَادَ الْاَنْبِیَآءِ فَنَبِیُّ اللّٰہِ حَیٌّ یُّرْزَقُ۔ (ابن ماجہ ص۱۱۹) | بے شک اللہ تعالےٰ نے زمین پر انبیاء کے جسموں کو کھانا حرام کیا ہے۔ پس اللہ تعالےٰ کا نبی زندہ ہے۔ رزق دیا جاتا ہے۔ |

قرآن و حدیث کی رُو سے یہ عقیدہ کُفر ہے۔ لہٰذا اس عقیدہ پر مرنے والا اور ایسے عقیدہ والے کو شہیدِ حق۔ بزرگ ولی مجدد وغیرہ سمجھنے والا بھی یقیناً کافر ہے۔

خاک مُنہ میں تیرے کہتا ہے کسے خاک کا ڈھیر
مِٹ گیا دین مِلی خاک میں عزت تیری

# نبیؐ پاک صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے علمِ غیب کا قائل مشرک ہے

عقیدہ: جو کوئی یہ دعوٰے کرے کہ میرے پاس ایسا کچھ علم ہے کہ جب میں چاہوں اُس سے غیب کی بات معلوم کروں اور آیندہ باتوں کو معلوم کرلینا میرے قابو میں ہے سو وہ بڑا جھوٹا ہے کہ دعوٰی خدائی رکھتا ہے اور جو کوئی کسی نبی ولی کو یا جن وفرشتہ کو امام و امام زادے کو پیر و شہید کو یا نجومی و رمال یا جفار کو یا فال دیکھنے والے کو یا برہمنی اسٹی کو یا بھوت و پری کو ایسا جانے اور اُس کے حق میں یہ عقیدہ رکھے سو وہ مُشرک ہو جاتا ہے
(تقویۃ الایمان ص۲۱)

اسماعیل دہلوی قتیل نے یہ بھی لکھا ہے کہ:

عقیدہ: "کسی انبیاء و اولیاء یا امام و شہیدوں کی جناب میں ہرگز یہ عقیدہ نہ رکھیئے کہ وہ غیب کی بات جانتے ہیں۔ بلکہ حضرت پیغمبر کی بھی جناب میں بھی ہرگز یہ عقیدہ نہ رکھئے۔" (تقویۃ الایمان ص۲۶)

امام الوہابیہ میاں نذیر حسین دہلوی نے بھی اپنے روحانی باپ اسماعیل دہلوی کی تقلید کرتے ہوئے لکھا ہے:

عقیدہ: علمِ غیب اور حضوری ہر جا کی مخصوص ہے ساتھ اللہ تعالےٰ کے سوائے اس کے اور کسی میں خواہ نبی ہوں یا ولی یہ وصف حاصل نہیں اور جو اعتقاد ان چیزوں کا ساتھ غیرِ خدا تعالےٰ کے رکھے وہ مشرک ہے:
(فتاوٰی نذیریہ ص۱۰۸ ج ۱)

مولوی ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں کہ:

عقیدہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عالم الغیب ہیں اور یہ کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہر جگہ حاضر و ناظر ہیں۔ اس قسم کے عقائد سے اسلام





کی بڑی بدنامی ہوتی ہے۔" (شمعِ توحید ص۵)

عقیدہ: صفت علمِ غیب خاصہ حق تعالیٰ واحد علام الغیوب ہی کے لیے ہے سوائے باری تعالیٰ عزشانہ کے کسی پر اس کا اطلاق کرنا درست نہیں۔ موہم شرک ہے اگرچہ بتاویل ہو۔"
(اخبار اہل حدیث امرتسر ص۱۱، ۱۰ جولائی ۱۹۳۶ء)

# غیب کی بات جاننے میں انبیاء شیطان اور بھوت پری برابر ہیں!

عقیدہ: اور اس بات میں (غیب کی جاننے میں) اولیاء انبیاء اور جن و شیطان اور بھوت پری میں کچھ فرق نہیں۔" (تقویۃ الایمان ص۸)

# نبیؐ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے علمِ غیب کے قائل کی امامت اور اُس سے میل ملاپ حرام ہے

دیوبندی وہابیوں کے مولوی رشید احمد گنگوہی نے لکھا ہے کہ:

عقیدہ: جو شخص اللہ جل شانہٗ کے سوا علمِ غیب کسی دوسرے کو ثابت کرے اور اللہ تعالےٰ کے برابر کسی دوسرے کا علم جانے وہ بے شک کافر ہے۔ اُس کی امامت اور اُس سے میل جول محبت مودت سب حرام ہے۔" (فتاوٰی رشیدیہ ص۱۶ ج ۲ مطبوعہ دہلی)

"اثباتِ علمِ غیب غیر حق تعالےٰ کو شرکِ صریح ہے۔"
(فتاوٰی رشیدیہ ص۸ ج ۳)

مولوی رشید احمد گنگوہی دیوبندی ہی نے لکھا ہے کہ:

عقیدہ:- علمِ غیب خاصہ حق تعالیٰ کا ہے۔ اس لفظ کو کسی تاویل سے دوسرے پر اطلاق کرنا شرک سے خالی نہیں۔" (فتاویٰ رشیدیہ ص ج ۳)

"جو شخص رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو علمِ غیب جو خاصہ حق تعالیٰ ہے ثابت کرے اس کے پیچھے نماز نادرست ہے۔"

(فتاویٰ رشیدیہ ص۱۱۴ ج ۳)

## حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے علمِ غیب کو صبی مجنون اور بہائم سے تشبیہ

مولوی اشرف علی تھانوی نے لکھا ہے کہ:

عقیدہ:- آپ کی ذاتِ مقدسہ پر علمِ غیب کا حکم کیا جانا۔ اگر بقول زید صحیح ہو تو دریافت طلب یہ امر ہے کہ اس غیب سے مراد بعض غیب ہے۔ یا کل غیب۔ اگر بعض علوم غیبیہ مراد ہیں تو اس میں حضور کی ہی کیا تخصیص ہے۔ ایسا علمِ غیب تو زید و عمرو بلکہ ہر صبی و مجنون بلکہ جمیع حیوانات و بہائم کے لیے بھی حاصل ہے۔" (حفظ الایمان ص۱۴)

## شیطان اور ملک الموت کا علم ثابت ہے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا علم ثابت نہیں

دیوبندیوں کے مولوی خلیل احمد انبیٹھوی نے لکھا ہے کہ:

عقیدہ:- غور کرنا چاہیئے کہ شیطان و ملک الموت کا حال دیکھ کر عالم محیط زمین کا فخرِ عالم کو خلافِ نصوصِ قطعیہ کے بلا دلیل محض قیاسِ فاسدہ





سے ثابت کرنا شرک نہیں تو کون سا ایمان کا حصہ ہے۔ شیطان و ملک الموت کو یہ وسعت نص سے ثابت ہوئی فخرِ عالم کی وسعتِ علم کی کون سی نصِ قطعی ہے۔" (براہین قاطعہ ص۵۱ مطبوعہ دیوبند)

عقیدہ:- "اعلیٰ علیین میں روحِ مبارک علیہ السلام کی تشریف رکھنا اور ملک الموت سے افضل ہونے کی وجہ سے ہرگز ثابت نہیں ہوتا کہ علم آپ کا ان امور میں ملک الموت کے برابر بھی ہو چہ جائیکہ زیادہ۔" (براہین قاطعہ ص۵۲)

علم شیطان کا ہوا علمِ نبی سے زائد
پڑھوں لاحول نہ کیوں دیکھ کے صورت تیری

دیوبندی وہابیوں کے قاری طیب مہتمم دارالعلوم دیوبند نے بھی عقائد کے متعلق لکھا ہے کہ:

عقیدہ:- "رسول اور اُمتِ رسول اس حد تک مشترک ہیں کہ دونوں کو علمِ غیب نہیں۔" (فاران توحید نمبر کراچی ص۱۰۱)

عقیدہ:- "علمِ ماکان و مایکون خاصہ خداوندی ہے۔ جس میں کوئی بھی غیر اللہ اس کا شریک نہیں ہو سکتا۔" (فاران توحید نمبر کراچی ص۱۱۱)

عقیدہ:- حضرت سید الاولین والآخرین کے لیے علمِ غیب کا دعویٰ اور

---

۱؎ شیطان و ملک الموت کے محیطِ زمین کے علم پر قرآن و حدیث میں کوئی نص وارد نہیں ہوئی۔ جو شخص نص کا دعویٰ کرتا ہے۔ وہ قرآن و حدیث پر نہایت ناپاک بہتان باندھتا ہے۔ اسی طرح حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے علم کو نصوصِ قطعیہ کے خلاف کہنا بھی قرآن و حدیث پر افتراءِ عظیم ہے۔ قرآن و حدیث میں کوئی ایسی نص وارد نہیں ہوئی جس سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حق میں محیطِ زمین کے علم کی نفی ہوتی ہو۔ بلکہ قرآن و حدیث کے بے شمار نصوص سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لیے ہر چیز کا علم ثابت ہے۔

وہ بھی علمِ کُلی اور علمِ ماکان وما یکون کی قید کے ساتھ نہ صرف بے دلیل اور بے سند ہے۔ بلکہ مخالف دلیل۔ معارض قرآن اور اس توحیدی شریعت کے مزاج کے خلاف ہونے کی وجہ سے ناقابلِ التفات ہے۔" (فاران توحید نمبر کراچی ص۱۰۳)

عقیدہ: کتاب وسنت کو سامنے رکھ کر علم کی تقسیم یوں نہ ہوگی کہ اللہ کا ذاتی علم، رسولوں کے علمِ عطائی یعنی نوعی فرق کے ساتھ دونوں برابر ہے۔ گویا ایک حقیقی خدا۔ ایک مجازی خُدا۔" (فاران توحید نمبر کراچی ص۱۰۵)

عقیدہ: "یہ آیت تا قیامت یہی اعلان کرتی رہے گی کہ آپ کو علمِ غیب نہ تھا۔ اس کے معنٰے یہ ہیں کہ قیامت تک آپ کو علمِ غیب نہ ہوگا۔" (فاران توحید نمبر کراچی ص۱۱۱)

# نبیٔ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کے علم کا قائل یہود ونصاریٰ کی مثل ہے

وہابیوں کے مولوی احمد دین گگھڑوی نے لکھا ہے کہ:

عقیدہ: "جو شخص یوں کہتا ہے کہ خُدا بھی عالم الغیب ہے اور ساتھ ہی نبی بھی ما کان وما یکون کے علوم کو جانتا ہے۔ ایسا شخص بیشک اسلامی تعلیم کا منکر ہے۔ اور ایسا عقیدہ رکھنے والے مسلمان میں اور اُن یہود ونصاریٰ میں جنہوں نے اپنے انبیاء کو رب بنا لیا کوئی فرق نہیں ہے۔"

(برہان الحق ص۱۱)

وہابیوں کے مولوی رفیق خان پسروری نے لکھا ہے کہ:

عقیدہ: "نبی ہو یا ولی ہو یا پری ہو یا فرشتہ ہو۔ کسی کو واقفِ اسرارِ غیبی جاننا شرک ہو۔" (اِصلاحِ عقائد ص۱۵۳)

دیوبندیوں اور غیر مقلدین وہابیوں کے امام اسماعیل اور دیگر اکابر کے یہ عقائد قرآن





وحدیث کے سراسر خلاف ہیں کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَا هُوَ عَلَى الْغَيْبِ بِضَنِيْنٍ (پ ۳۰ ع ۶) | اور یہ نبی غیب بتانے میں بخیل نہیں۔ |
| عَالِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖٓ اَحَدًا ۝ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ۔ (پ۲۹ ع ۱۲) | غیب کا جاننے والا تو اپنے غیب کر کسی کو مسلط نہیں کرتا سوائے اپنے پسندیدہ رسولوں کے۔ |
| وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ[1] (پ۵ ع ۱۴) | اور تمہیں سکھا دیا جو کچھ تم نہ جانتے تھے۔ |

احادیث شریفہ میں محبوبِ ربّ العالمین رحمۃ للعالمین صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| عَلِمْتُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ۔ (مشکوٰۃ شریف، ص۷۰) | جو کچھ آسمانوں اور زمینوں میں ہے میں اُس کو جان گیا ہوں۔ |

قرآنِ کریم اور ارشاداتِ رسولِ کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم سے روزِ روشن کی طرح عیاں ہو گیا ہے کہ ہمارے رسولِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کو اللہ تعالےٰ نے علمِ غیب سے نوازا ہے۔

لہٰذا وہابیہ نجدیہ کا یہ عقیدہ قرآن وحدیث کے خلاف ہے۔ اور بارگاہِ نبوّت میں بہت بڑی توہین اور گُستاخی کی جسارت ہے۔

مولوی عاشق الٰہی میرٹھی دیوبندی سے بھی اللہ کریم نے یہ شعر لکھوا کر مسلک

---

[1] غیر مقلدین کے قاضی سلیمان منصورپوری نے اِس آیۃ شریفہ کا جس انداز سے ترجمہ کیا ہے اُس سے تو وہابیوں کو نبیٔ پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کے علم شریفہ پر تو قطعاً شک وشبہ نہ ہونا چاہیئے۔ وہ ترجمہ یہ ہے: "جو جو کچھ تو نہ جانتا تھا۔ اُس کی تجھے تعلیم دی گئی ہے"۔ (رحمۃ للعالمین ص۱۷ جلد ۲)

حق اہلِ سنّت و جماعت کی حقانیت واضح کردی اور وہابیت کا ستیاناس کردیا ہے
وہ شعر یہ ہے:

بندگانِ خاص علّام الغیوب
درجہانِ جان جواسیس القلوب
(تذکرۃ الرشید ص۱۳۵ ج ۲)

# نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کو قبر وحشر کے حالات حتّٰی کہ اپنے حال کا بھی علم نہیں !

امام الوہابیۃ الدیابنہ اسماعیل دہلوی قتیل نے لکھا ہے کہ:
عقیدہ: جو کچھ اللہ اپنے بندوں سے معاملہ کرے گا۔ خواہ دُنیا میں۔ خواہ قبر میں خواہ آخرت میں۔ سو اس کی حقیقت کسی کو معلوم نہیں۔ نہ نبی کو۔ نہ ولی کو نہ اپنا حال نہ دوسرے کا۔ اور اگر کچھ بات اللہ نے کسی اپنے مقبول بندے کو وحی سے یا الہام سے بتائی کہ فلانے کام کا انجام بخیر ہے۔ سو وہ بات مجمل ہے۔ اور اس سے زیادہ معلوم کرلینا۔ اور اُس کی تفصیل دریافت کرنی ان کے اختیار سے باہر ہے۔" (تقویۃ الایمان ص۲۷)

دیوبندی اور غیر مقلد وہابی حضرات کے امام اسماعیل دہلوی نے کس جُرات سے یہ کُفر لکھ دیا کہ نبی کو اپنے حال کا بھی علم نہیں ہے یہ عقائد بھی قرآنِ پاک اور حدیث کے خلاف ہیں۔ قرآنِ پاک میں اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُطْلِعَكُمْ عَلَى الْغَيْبِ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَجْتَبِيْ مِنْ رُّسُلِهٖ مَنْ يَّشَآءُ۔ (پ۴ ع ۹) | اور اللہ کی شان یہ نہیں کہ اسے عام لوگو تمہیں غیب کا علم دے دے۔ ہاں اللہ چُن لیتا ہے۔ اپنے رسولوں سے جسے چاہے |





دُوسرا فرمان ہے جس میں سبھی چیزوں کا علم آجاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا۔ (پ۵ ع ۱۴) | اور تمہیں سکھا دیا جو کچھ تم نہ جانتے تھے۔ اور اللہ کا تم پر بڑا فضل ہے۔ |

قبور کے حالات اور وہاں کے واقعات اور جو جو سوالات وہاں ہونے ہیں اور آخرت میں جو ہوگا وہ سب بیان آپ کو حدیثِ رسول سے ملیں گے۔ اگر نبی کو علم نہیں تو ان کی خبر کیسے دے دی۔

نبیِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلّم کی مشہور حدیث شریف ہے اس سے بھی امام الوہابیہ کا یہ عقیدہ باطل ثابت ہوتا ہے۔ آپ کا فرمان ہے۔

| | |
|---|---|
| عَلَيْكُمْ بِسُنَّتِيْ وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِيْنَ الْمَهْدِيِّيْنَ۔ | تم پر میری سُنّت اور خلفاء راشدین جو کہ ہدایت یافتہ ہیں کی سُنّت لازم ہے۔ |

(مشکوٰۃ شریف ص۳۰ دارمی شریف ص۲۶ ج ۱ مطبوعہ مصر، ترمذی شریف، ابنِ ماجہ شریف)
اس سے واضح ہے کہ میرے آقا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلّم کو خلفاء راشدین کی ساری حیات اور ان کے انتقال کا علم تھا کہ یہ تا انتقال شریعتِ مطہرہ پر ہی چلیں گے۔
عشرہ مبشرہ کے جنتی ہونے کی خبر دینا اس حقیقت کا ثبوت ہے کہ نبیِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کو علم ہے۔ پیارے مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم صحابہ کے ساتھ گزر رہے تھے کہ دو قبروں پر کھڑے ہو کر صحابہ سے فرمایا کہ ان کو عذاب قبر ہو رہا ہے۔ اور اس حدیث میں عذاب کی وجہ بھی بتائی ہے کہ ایک پیشاب کی چھینٹوں سے نہیں بچتا تھا اور دوسرا غیبت کرتا تھا۔ (مشکوٰۃ شریف ص صحیح بخاری شریف ص)
کُتب صحاح ستہ میں حدیثِ رسول ہے کہ صحابہ عظام علیہم الرضوان کے ایک اجتماع میں آپ نے ارشاد فرمایا۔
سَلُوْنِیْ عَمَّا شِئْتُمْ۔ (صحیح بخاری شریف ص۱۹ ج ۱) مجھ سے جو کچھ پوچھنا چاہتے ہو پُوچھ لو۔
حضرت انس بن مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ نبیِ پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم نے اعلان فرمایا:

مَنْ اَحَبَّ اَنْ يَّسْئَالَ عَنْ شَيْئٍ فَلْيَسْئَلْ عَنْهُ فَوَاللّٰهِ لَا تَسْئَلُوْنِیْ عَنْ شَيْئٍ اِلَّا اَخْبَرْتُكُمْ بِهٖ مَا دُمْتُ فِیْ مَقَامِیْ هٰذَا ۔

جس کا جی چاہے وہ کسی قسم کا سوال کرے اللہ کی قسم جب تک میں اس مقام پر کھڑا ہوں مجھ سے جو بھی تم کسی چیز کے متعلق پوچھو گے تو میں تمہیں بتا دوں گا۔

(صحیح بخاری شریف ص۱۰۸۳ ج ۲)

حضرت ابو زید رضی اللہ تعالٰے عنہ فرماتے ہیں۔

فَاَخْبَرَنَا بِمَا كَانَ وَبِمَا هُوَ كَائِنٌ فَاَعْلَمُنَا اَحْفَظُنَا ۔

نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو جو کچھ بھی پہلے ہو چکا تھا اور جو کچھ آیندہ ہونے والا تھا۔ تمام بیان فرما دیا۔ جو ہم سے زیادہ حافظہ والا تھا وہ ہم سے زیادہ عالم ہو گیا

(صحیح مسلم شریف ص۳۹۰ ج ۲)

مندرجہ بالا آیاتِ قرآنی اور احادیثِ محبوبِ باری تعالٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اظہر من الشمس ہے کہ وہابیوں کے عقائد نبی پاک صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم کے علم غیب شریف کے متعلق قرآن وحدیث کے خلاف ہیں۔ اور وہابی مولوی نبی اکرم صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم کے علمِ غیب شریف کا انکار کر کے عظمتِ مصطفٰی اور فضیلتِ مرتسنے کا انکار کرتے ہیں جو کہ کسی مسلمان کو زیبا نہیں۔ خداوندِ کریم ایسے عقائدِ باطلہ سے محفوظ رکھے۔ آمین۔

## نبی معصوم نہیں

**عقیدہ:** مدرسہ دیوبند کے بانی مولوی قاسم نانوتوی نے لکھا ہے۔ کہ

پھر دروغ صریح بھی کئی طرح ہوتا ہے۔ جن میں سے ہر ایک کا حکم یکساں نہیں۔ ہر قسم سے نبی کو معصوم ہونا ضروری نہیں۔ (تصفیۃ العقائد ص۲۵ مطبوعہ دہلی)

یہی نانوتوی صاحب مزید لکھتے ہیں۔ کہ





**عقیدہ:** بالجملہ علی العموم کذب کو منافی شانِ نبوت بایں معنی سمجھنا کہ یہ معصیت ہے۔ اور انبیاء علیہم السلام معاصی سے معصوم ہیں۔ خالی غلطی سے نہیں۔

(تصفیۃ العقائد ص۲۸ مطبوعہ دہلی)

وہابیوں کے مولوی محمد حسین صاحب نے لکھا ہے کہ

**عقیدہ:** تمام پیغمبر ڈگاڈ اور بھول چوک سے نہیں بچے تھے۔

(رد التقلید بالکتاب المجید ص۱)

وہابیوں کے مولوی رشید احمد گنگوہی نے لکھا ہے کہ

**عقیدہ:** مکروہ تنزیہی کا صدور انبیاء سے بعد نبوت بھی اتفاقاً جائز رکھا گیا۔

(فتاویٰ رشیدیہ ص۱۱ ج ۲)

دیوبندیوں کے مولوی محمود الحسن نے لکھا کہ

**عقیدہ:** تا معاف کرے تجھ کو اللہ جو آگے ہو چکے تیرے گناہ۔ اور جو پیچھے رہے

مولوی اشرف علی تھانوی نے لکھا ہے۔

**عقیدہ:** تاکہ اللہ تعالٰے آپ کی سب اگلی پچھلی خطائیں معاف فرما دے۔

مولوی نواب صدیق حسن خاں بھوپالی نے لکھا ہے۔

**عقیدہ:** تا معاف کرے تجھ کو اللہ جو آگے ہوئے تیرے گناہ اور جو پیچھے رہے۔

تفسیر ترجمان القرآن ص۲۹۰

مولوی حافظ محمد لکھوکے والے نے لکھا ہے۔

**عقیدہ:** تا بخشے واسطے تیرے اللہ جو کچھ اگے ہویا گناہ تیری تھیں نے پچھے ہویا۔ (تفسیر محمدی ص۲۲ منزل ۶)

## قبل از نبوت نبی پاک کو راہ ہدایت معلوم نہ تھی

وہابیوں کے مولوی محمد جونا گڈھی بھی بارگاہ نبوت میں گستاخی کرتے ہوئے قرآن پاک کی آیت کا غلط ترجمہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

عقیدہ:۔ عَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ — یعنی قبل از نبوت آپ کو راہ ہدایت معلوم نہ تھی۔

(اخبار محمدی دہلی ص۵ ۱۵ جنوری ۱۹۴۰ء)

## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم ناواقفِ راہ تھے

مودودی صاحب نے آیۂ کریمہ

وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى

کا ترجمہ کیا ہے۔

عقیدہ:۔ اور اللہ نے تم کو ناواقفِ راہ پایا پھر تمہیں رستہ بتایا۔

(رسائل و مسائل ص۲۷ ج ۱)

## ہادیٔ کل صلی اللہ علیہ وسلم شریعت سے بے خبر تھے

مولوی اشرف علی تھانوی دیوبندی نے بھی امام الانبیا صلے اللہ علیہ وسلم کو شریعت سے بے خبر قرار دیتے ہوئے لکھا ہے۔

عقیدہ:۔ وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى — اور اللہ نے آپ کو شریعت سے بے خبر پایا

## رسولِ ہدیٰ راہ بھٹکا ہوا تھا

دیوبندیوں وہابیوں کے مولوی محمود الحسن نے بھی راہ بھٹکا ہوا قرار دیا ہے کہ:۔

عقیدہ:۔ اور پایا تجھ کو راہ بھٹکا ہوا۔ پھر راہ سمجھائی۔

ناظرینِ کرام:۔ وہابی اکابر کی رسول دشمنی ان کی کتب کے حوالہ جات سے آپ نے ملاحظہ فرمالی۔ ہر ذی شعور مسلمان کا عقیدہ ہے کہ انبیا معصوم ہوتے ہیں۔ نیز کتب احادیث میں روایات سے بھی یہ حقیقت اظہر من الشمس ہے۔ کہ انبیا قبل از نبوت





اور بعد از نبوت راہ ہدایت پر ہی تھے۔ جیسا کہ امام الانبیا صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کے عہدِ نبوت سے پہلے کا واقعہ صحیح بخاری میں درج ہے۔ جس کو وہابیہ ہی کے قاضی سلیمان منصور پوری نے اس طرح درج کیا ہے۔ کہ

عہدِ نبوت سے پہلے کا ذکر ہے کہ زید بن عمرو بن نفیل نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی دعوت کی۔ دستر خوان پر گوشت بھی آیا۔ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

إِنِّي لَا آكُلُ مِمَّا تَذْبَحُونَ عَلٰى أَنْصَابِكُمْ وَلَا آكُلُ إِلَّا مَا ذُكِرَ اسْمُ اللهِ عَلَيْهِ (صحیح بخاری کتاب الصید الذبائح)

میں وہ گوشت نہیں کھاتا جو بتوں کا استھانوں کی قربانی کا ہو۔ ہیں تو صرف وہی گوشت کھایا کرتا ہوں جس پر ذبح کے وقت اللہ کا نام لیا گیا ہو۔

رحمۃ للعالمین ص۲۹۲ ج ۱

قاضی سلیمان منصور پوری نے قاضی عیاض علیہ الرحمۃ کی بے نظیر کتاب "الشفا" کے حوالہ سے پیارے محبوب صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان بھی نقل کیا ہے۔ کہ

ایامِ جاہلیت کی رسموں میں سے میں نے کبھی کسی میں بھی حصہ نہیں لیا۔

(شفا شریف ص۶ رحمۃ للعالمین ص۲۹۱ ج ۱)

مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی نے بھی لکھا ہے کہ

انبیا علیہم السلام ضلالت معنوی و دینی سے فطرتًا معصوم ہوتے ہیں۔

(سیرۃ المصطفے ص۱۲۱)

ناظرینِ کرام:۔ احادیث شریفہ کی روشنی میں معلوم ہوا کہ وہابی اکابرین "جہالت کا پلندہ" ہیں۔ ان کا سینہ نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم کے کینے سے بھرپور ہے

میری تقریرِ طبع یار کو بے چین کرتی ہے
سبب کیا ہے؟ وہی کہتا ہوں جو دل پہ گزرتی ہے

اب وہابیہ نجدیہ کے نام نہاد مناظر اور محدث حافظ عبد اللہ روپڑی کی بد طینتی اور بدعقیدگی کا اظہار اس کی عبارت سے ہی پیش کیا جارہا ہے۔ جس سے اس کی

رسول دشمنی کا اندازہ واضح طور پر ہو جاتا ہے۔ اور ایسی رسول دشمنی تو ابو جہل کو بھی نہ تھی جیسی روپڑی کو ہے۔

## نبی اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا حرام مال استعمال کرنا

حافظ عبداللہ روپڑی رقمطراز ہیں کہ

**عقیدہ:** نبی پاک صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم دوسروں کا قرض اتارنے کیلئے حرام مال کو بھی استعمال میں لاتے رہے ہیں۔ (دیکھو درایت صا۳۱ مصنفہ عبداللہ روپڑی)

شعر
وہ قصے اور ہوں گے جن کو سن کر نیند آتی ہے
تڑپ جاؤ گے کانپ اٹھو گے سن کر داستاں اپنی

## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم مردار خور تھے

وہابیہ نجدیہ کے مولوی فقیر اللہ مدراسی لکھتے ہیں۔ کہ مولوی ثناء اللہ امرتسری کے اصول کچھ اس قسم کے ہیں۔ کہ اگر ان کو تسلیم کیا جائے تو سید المرسلین صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم کو مردار خور ماننا پڑتا ہے۔

مدراسی کی اصل عبارت یہ ہے کہ

**عقیدہ:** مولوی ثناء اللہ نسخ کو امر شرعی نہیں مانتا۔ بلکہ فقط رائے مفسروں کی سمجھتا ہے۔ اسی واسطے تو اسی صفحہ میں نسخ کی قائلیت کو مردار خوری کہتا ہے۔ جس سے لازم آیا کہ سلف صالحین وائمہ دین بلکہ سید المرسلین صلے اللہ علیہ وسلم مردار خور تھے۔ کیونکہ یہ سب نسخ کے قائل تھے۔

(تفسیر السلف صا۱ مصنفہ فقیر اللہ مدراسی)

شعر
آپ کہتے ہیں کیا ہم کو غیروں نے تباہ
بندہ پرور یہ کہیں اپنوں کا ہی کام نہ ہو





## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا تصور اور انکے نام ختم دینا شرک ہے

دیوبندیوں اور غیر مقلد وہابیوں کے امام اور مجدد اسماعیل دہلوی قتیل نے لکھا ہے:

**عقیدہ:** جو کوئی کسی کا نام اٹھتے بیٹھتے لیا کرے۔ اور دور و نزدیک سے پکارا کرے۔ اور بلا کے مقابلے میں اس کی دہائی دیوے۔ اور دشمن پر اس کا نام لے کر حملہ کرے۔ اور اس کے نام کا ختم پڑھے۔ یا شغل کرے یا اس کی صورت کا خیال باندھے۔ اور یوں سمجھے کہ جب میں اس کا نام لیتا ہوں زبان سے یا دل سے یا اس کی قبر کا خیال باندھتا ہوں تو وہیں اس کو خبر ہو جاتی ہے۔ اور اس سے میری کوئی بات چھپی نہیں رہ سکتی۔ اور جو مجھ پر احوال گزرتے ہیں۔ جیسے بیماری و تندرستی و کشائش و تنگی، مرنا و جینا، غم و خوشی سب کی ہر وقت اسے خبر ہے۔ اور جو بات میرے منہ سے نکلتی ہے۔ وہ سب سن لیتا ہے۔ اور جو خیال و وہم میرے دل میں گذرتا ہے۔ وہ سب سے واقف ہے۔ سو ان باتوں سے مشرک ہو جاتا ہے۔ خواہ یہ عقیدہ انبیاء اولیاء سے رکھے۔ خواہ پیر و شہید سے خواہ امام و امام زادہ سے خواہ بھوت و پری سے۔ پھر خواہ یوں سمجھے کہ یہ بات ان کو اپنی ذات سے ہے خواہ اللہ کے دینے سے۔ غرض اس عقیدے سے ہر طرح شرک ثابت ہوتا ہے۔

(تقویۃ الایمان صا۱)

ناظرین کرام! امام الوہابیہ نے دور نزدیک سے پکارنا۔ اور بلا کے مقابلہ میں اس کی دہائی دینا۔ اس کی صورت کا خیال باندھنے وغیرہ کو شرک قرار دیا ہے۔ حالانکہ اس جاہل کو یہ معلوم نہیں ہے کہ صحابہ کرام علیہم الرضوان پیارے مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کو دور و نزدیک سے پکارتے تھے اور بلا کے مقابلہ میں حضرت کا نام لیتے اور

آپ کا تصور اپنے دل و دماغ میں رکھتے تھے۔ جیسا کہ طبرانی شریف میں حدیث شریف ہے۔
اُم المومنین حضرت میمونہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا فرماتی ہیں کہ میرے ہاں رات ٹھہرے ہوئے تھے کہ آپ رات کو اُٹھے۔ نماز کے واسطے وضو فرماتے وقت اس مقام پر آپ نے سُنا۔ کہ آپ نے تین مرتبہ لَبَّیْکَ لَبَّیْکَ فرمایا۔ جب حضورِ اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم اس وضو والی جگہ سے علیحدہ ہوئے تو میں نے عرض کیا کہ یا رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم میں نے ایسا سُنا کہ آپ اپنے وضو کرنے والی جگہ پر بیٹھے فرما رہے تھے لبیک لبیک۔ نُصِرْتَ نُصِرْتَ تین دفعہ آپ نے فرمایا ہے۔ گویا کہ آپ کسی انسان سے کلام فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| فَهَلْ كَانَ مَعَكَ أَحَدٌ فَقَالَ | کیا آپ کے پاس کوئی تھا۔ تو آپ نے |
| هٰذَا رَاجِزٌ يَسْتَصْرِخُنِي . | فرمایا یہ راجز مجھ سے فریاد کرتا ہے۔ |

(مواہب اللدنیہ ص ج ۱، طبرانی صفحہ ۲۰)

راجز کی جب نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے مدد فرمائی تو راجز نے تمام مسلمانوں کو بارگاہِ نبوی سے امداد طلب کرنے کی توجہ اس شعر میں دلائی ہے:

فَانْصُرْ رَسُوْلَ اللّٰهِ نَصْرًا عَتَدًا
وَادْعُ عِبَادَ اللّٰهِ يَأْتُوْا مَدَدًا

پس تو رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مدد مانگ کیونکہ آپ کی مدد ہر وقت تیار ہے۔ اور اللہ کے بندوں کو پکارو تیری مدد کو پہنچیں گے۔

(الاستیعاب لابن عبدالبر صفحہ ۴۴۶ ج ۲)

سرکار عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما کا پاؤں سُن ہو گیا تو ساتھیوں نے عرض کیا اُس کو پکارو جس سے تم کو بہت زیادہ پیار ہے تو آپ نے کہا یا محمداہ (ادب المفرد ص ۱۴۲ کتاب الاذکار صفحہ ۱۲۵، شرح شفا از ملا علی قاری صفحہ ۱۴ ج ۲ نسیم الریاض از خفاجی صفحہ ۳۹۷ ج ۳، عمل الیوم واللیلہ صفحہ ۴)





غیر مقلدین وہابیوں کے امام نواب صدیق حسن بھوپالوی نے سرکار ابنِ عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا واقعہ ان الفاظ میں لکھا ہے۔
شرجی[1] کہتے ہیں کہ ایک بار پاؤں ابنِ عباس کا سُن ہو گیا تھا۔ کہا یا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم فی الفور کھُل گیا۔ (الداءُ والدواء صفحہ ۳۶)
صحابۂ کرام کا ذاتِ مصطفیٰ کا تصور اور خیال باندھنے کا بھی تذکرہ کتبِ احادیث میں درج ہے۔

حضرت سیدنا ابو موسےٰ اشعری رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| وَكَأَنِّيْ أَنْظُرُ إِلٰى سِوَاكِهٖ تَحْتَ شَفَتِهٖ . (صحیح مسلم شریف صفحہ ۱۲۰ ج ۲) | اور میں آپ کو لبوں میں مسواک لیے ہوئے کا تصور رکھتا ہوں۔ |

حضرت حریث بن عمرو رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا:

| | |
|---|---|
| كَأَنِّيْ أَنْظُرُ إِلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْمِنْبَرِ وَعَلَيْهِ عِمَامَةٌ سَوْدَاءُ وَقَدْ أَرْخٰى طَرَفَيْهَا بَيْنَ كَتِفَيْهِ . (مسلم شریف صفحہ ۴۴۰ ج ۱) | مجھے رسولِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا تصور یوں پکا ہوا ہے، گویا کہ میں دیکھ رہا ہوں نبیِ پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف کہ آپ منبر پر تشریف فرما ہیں۔ اور سیاہ عمامہ باندھے ہوئے ہیں۔ اور آپ کے عمامہ شریف کے دونوں پلے حضور کے دونوں شانوں کے درمیان لٹکے ہوئے ہیں۔ |

اسماعیل دہلوی کی عقل بھی سلامت نہ تھی اور نہ ہی اُس کو اپنے بزرگوں کا پاس تھا۔ بزرگوں کے نام کا ختم پڑھنے کو بھی شرک کہہ رہا ہے۔ حالانکہ شاہ ولی اللہ اور شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کی کتب میں ان سے خود بزرگوں کا ختم شریف پڑھنے

[1] علامہ شرجی علیہ الرحمۃ کی اصل تصنیف کتاب الفوائد فی الصلات والعوائد کے صفحہ مطبوعہ مصر میں یہ واقعہ درج ہے۔ الحمدللہ اصل کتاب فقیر کے کتب خانہ میں موجود ہے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہ)

کا ثبوت درج ہے۔ نیز خود بھی صراطِ مستقیم فارسی کی فصل دوم دربیان اشتغال طریقہ چشتیہ کی ہدایتِ اولیٰ کی ابتدا ہی اس طرح کرتا ہے کہ:

"اول طالب را باید کہ با وضو دو زانو بطور نماز بہ نشیند و فاتحہ بنام اکابر ایں طریقہ یعنی حضرت خواجہ معین الدین سنجری و حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی وغیرہما خوانده التجا بجناب حضرت ایزد پاک بتوسط ایں بزرگاں نماید: طالب کو چاہیئے کہ پہلے باوضو دو زانو بطور نماز بیٹھ کر اس طریقہ کے بزرگوں یعنی حضرت معین الدین سنجری اور حضرت خواجہ قطب الدین بختیار کاکی وغیرہ حضرات کے نام کی فاتحہ پڑھ کر بارگاہِ خداوندی میں ان بزرگوں کے توسط اور وسیلہ سے التجا کرے۔ (صراطِ مستقیم فارسی ص۱۱۱)

اس لحاظ سے خود بھی اسماعیل دہلوی مشرک قرار پایا کہ وہ خود لوگوں کو بزرگوں کے نام کا ختم اور ان کے وسیلہ سے دعا مانگنے کی ہدایت دے رہا ہے۔

# خُدا چاہے تو کروڑوں محمد پیدا کر دے

امام الوہابیہ والدیابنہ اسماعیل دہلوی قتیل نے ایسا عقیدہ لکھا ہے کہ جس سے ختمِ نبوت کے انکار کا دروازہ کھلا ہے۔

عقیدہ: اس شہنشاہ (اللہ) کی تو یہ شان ہے کہ ایک آن میں ایک حکم کُن سے چاہے تو کروڑوں نبی اور ولی اور جن و فرشتہ، جبرئیل اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم پیدا کر ڈالے۔" (تقویۃ الایمان ص۳۱ مطبوعہ دہلی)

دیوبندیوں اور غیر مقلدوں کے امام کے اس عقیدہ سے ختمِ نبوت کا انکار واضح ہے نیز دہلوی کی علمی قابلیت اور قرآن دانی کا سارا راز بھی فاش ہو جاتا ہے۔ دراصل اس میں دہلوی نے یہ گستاخی اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ آیت کو صحیح نہ سمجھنے کی بنا پر کی ہے۔ حالانکہ اس بیچارے کو اتنا علم نہیں کہ مفسرین عظام علیہم الرحمۃ نے اس آیت





کی تفسیر اس طرح بیان فرمائی ہے۔

اِنَّ اللّٰہَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ مَا یَشَاءُ قَدِیْرٌ — بے شک اللہ تعالےٰ جس چیز کو چاہے اس پر قادر ہے۔

ربِ کریم کا یہ بھی اعلان ہے:

مَا کَانَ مُحَمَّدٌ اَبَا اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِکُمْ وَلٰکِنْ رَّسُوْلَ اللّٰہِ وَخَاتَمَ النَّبِیّٖنَ (پ۲۲ ع ۲) — محمد تمہارے مردوں میں کسی کے باپ نہیں ہاں اللہ کے رسول ہیں۔ اور سب نبیوں میں پچھلے۔

جب اللہ کریم نے فرمایا کہ محمد صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے بعد نبوت ختم ہے۔ آپ خاتم النبیین ہیں۔ پھر اسی کی وضاحت اعلانیہ طور پر تاجدارِ ختمِ نبوت صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرما دی۔

لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ — میرے بعد کوئی نبی نہیں۔

قرآن و حدیث کے ان واضح فرامین کے باوجود اسماعیل دہلوی یہ عقیدہ رکھے کہ خدا کی تو یہ شان ہے کہ ایک آن میں ایک حکم کُن سے چاہے تو کروڑوں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پیدا کر ڈالے۔

خدا اور اس کے پیارے رسول صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم سے بغاوت نہیں تو اور کیا ہے کیونکہ اگر محمد پیدا کرے گا تو نبوت بھی دے گا۔ اور اگر نبوت دے گا تو خاتم النبیین جو اللہ کا فرمان ہے وہ غلط ہوتا ہے جبکہ پروردگارِ عالم کا یہ بھی اعلان ہے

وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰہِ حَدِیْثًا۔ — اور اللہ سے زیادہ کس کی بات سچی ہے (پ۵ ع ۸)

لَا تَبْدِیْلَ لِکَلِمَاتِ اللّٰہِ۔ (پ۱۱ ع ۱۲) اللہ کی باتیں بدل نہیں سکتیں۔

وہابیوں کے امام دہلوی نے ہی مرزا قادیانی کو یہ راستہ دکھایا۔ رہنمائی دہلوی نے کی اور دعوےٰ قادیانی نے کیا کہ:

منم مسیحِ زماں منم کلیمِ خدا — منم محمد و احمد کہ مجتبےٰ باشد

(تریاق القلوب ص۵) ۱۷

بانی مدرسہ دیوبند مولوی قاسم نانوتوی نے بھی تو اپنے بزرگ اور امام اسماعیل دہلوی کی اتباع کرتے ہوئے ختمِ نبوت کا انکار ان الفاظ میں کیا ہے۔

اس حقیقت کی تفصیل دیکھنے کے لیے فقیر کی کتاب 'وہابیت و مرزائیت'[1] کا مطالعہ فرمائیں۔

قارئینِ عظام! ابوالوہابیہ اسماعیل کا عقیدہ تو یہ ہے کہ:

کروڑوں محمد پیدا کر ڈالے

مگر صحابیٔ رسول حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا عقیدہ یہ ہے کہ:

وَاَجْمَلُ مِنْكَ لَمْ تَرَ قَطُّ عَيْنِيْ
وَاَكْمَلُ مِنْكَ لَمْ تَلِدِ النِّسَاءُ
خُلِقْتَ مُبَرَّأً مِنْ كُلِّ عَيْبٍ
كَاَنَّكَ قَدْ خُلِقْتَ كَمَا تَشَاءُ

(دیوان حسان بن ثابت)

حضرت حسان رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یہ اشعار فخرِ آدم و بنی آدم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی موجودگی میں پڑھے ان کو سن کر حضور پُرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے یہ کلمے اس طرح فرمائے: اَللّٰهُمَّ اَيِّدْهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ

حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے اس عقیدہ کو دیکھ کر ابوالوہابیہ کے عقیدہ سے موازنہ کیا جائے تو یہ اظہر من الشمس ہو جاتا ہے کہ ابوالوہابیہ کی یہ تحریر بغضِ مصطفیٰ سے بھری پڑی ہے۔

نجدیا! سخت ہی گندی ہے طبیعت تیری
کفر کیا شرک کا فضلہ ہے نجاست تیری

[1] وہابیت اور مرزائیت قیمت ۵ روپے قادری کتب خانہ تحصیل بازار سیالکوٹ سے خریدیں۔





## ختمِ نبوت کا انکار

دیوبندی وہابی حضرات کے نام نہاد بزرگ مولوی قاسم نانوتوی نے ختمِ نبوت کا انکار کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"بلکہ اگر بالفرض بعد زمانہ نبوی صلے اللہ علیہ وسلم کوئی نبی پیدا ہو تو پھر بھی خاتمیتِ محمدی میں کچھ فرق نہ آئے گا چہ جائیکہ آپ کے معاصر کسی اور زمانہ میں یا فرض کیجئے اسی زمین میں کوئی اور نبی تجویز کیا جائے۔"

(تحذیر الناس صد ۲۵ مطبوعہ دیوبند)

ناظرینِ حضرات! دیکھا کس انداز سے دیوبندیوں کے بانی نانوتوی صاحب نے ختمِ نبوت کا انکار کیا ہے اور مرزا قادیانی کو دعوائے نبوت کرنے کی ترغیب دی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ مرزائی مولوی قاسم نانوتوی کو اچھے لفظوں سے یاد کرتے ہیں۔

اگر بالفرض محال بعد زمانہ نبوی کوئی نبی پیدا ہو تو خاتمیت محمدی میں ضرور فرق آئے گا۔ جو شخص اس فرق کا منکر ہے وہ نہ توحید باری کو سمجھا نہ ختمِ نبوت پر ایمان لایا ہے

نجدیا سخت ہی گندی ہے طبیعت تیری
کفر کیا شرک کا فضلہ ہے نجاست تیری

## خاتم النبیین کا معنیٰ آخری نبی لینا عوام کا خیال ہے

دیوبند مدرسہ کے بانی مولوی قاسم نانوتوی نے قرآن پاک میں خاتم النبیین کے معنیٰ آخری نبی مراد لینا عوام کا خیال قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ:

"بعد حمد و صلوٰۃ کے قبل عرض جواب یہ گزارش ہے کہ اول معنیٰ خاتم النبیین کرنے چاہئیں تاکہ فہم جواب میں کچھ دقت نہ ہو۔ سو عوام

کے خیال میں تو رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کا خاتم ہونا بایں معنیٰ ہے کہ آپ کا زمانہ انبیاء سابق کے زمانہ کے بعد ہے اور آپ سب میں آخری نبی ہیں۔ مگر اہلِ فہم پر روشن ہوگا کہ تقدم یا تاخر زمانی میں بالذات کچھ فضیلت نہیں۔ پھر مقام مدح میں ولکن رسول اللہ و خاتم النبیین فرمانا اس صورت میں کیونکر صحیح ہوسکتا ہے۔"

(تحذیر الناس صـ۳ مطبوعہ دیوبند)

قارئین کرام! دیوبندی وہابیوں کے نام نہاد قاسم العلوم نانوتوی صاحب نے اس عبارت میں قرآن کریم کے معنیٰ منقول متواتر کا انکار کیا ہے کیونکہ قرآن پاک میں جو لفظ خاتم النبیین آیا ہے اس کے معنیٰ منقول متواتر آخر النبیین ہی ہیں۔ جو شخص اس کو عوام کا خیال قرار دیتا ہے۔ دراصل وہ قرآن کریم کے معنیٰ منقول متواتر کا منکر ہے!

سرکار دوعالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا بھی فرمان حضرت سیدنا ابوھریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے کہ:

"سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یَقُوْلُ لَمْ یَبْقَ مِنَ النُّبُوَّۃِ اِلَّا الْمُبَشِّرَاتُ قَالُوْا وَمَا الْمُبَشِّرَاتُ قَالَ الرُّؤْیَا الصَّالِحَۃُ۔

(صحیح بخاری شریف صـ۱۰۳۵ مطبوعہ مصر)

"میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے۔ فرماتے تھے کہ نبوت ختم ہوگئی ہے۔ اسمیں کچھ باقی نہیں رہا مگر صرف مبشرات صحابہ کرام نے عرض کیا مبشرات کیا ہیں۔ فرمایا: اچھے خواب!

علامہ ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ نے سرکار سیدنا امام اعظم ابوحنیفہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور کا ایک واقعہ تحریر فرمایا ہے کہ:

ایک شخص نے امام صاحب کے زمانہ میں نبوت کا دعوے کیا، اور کہا مجھے مہلت دو کہ میں نشانی لاؤں۔ آپ نے فرمایا جو شخص اس سے





نشانی طلب کرے گا کافر ہوجائے گا۔ کیونکہ نشانی مانگنا حضورِ اقدس صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کے ارشاد لا نبی بعدی کی تکذیب ہے۔"

(الخیرات الحسان صـ۱۲۹)

مرزا قادیانی کو دراصل نبوت کا دعوےٰ کرنے کا راستہ دکھانے والے دیوبندی وہابی حضرات کے اسماعیل دہلوی اور          اور قاسم نانوتوی ہی ہیں۔ پھر دعویٰ نبوت کے بعد اس کی تائید بھی وہابی حضرات نے ہی کی ہے اس لئے زیادہ وہابی ہی مرزائی ہوئے ہیں۔

# امام الانبیاء علیہ الصّلوٰۃ والسّلام سے عام انسانوں کو مشابہت

وہابیوں کے مولوی حسین احمد مدنی نے بھی وہابیہ کے اس عقیدہ کی تائید ان الفاظ سے کی ہے کہ:

" وہابیہ اپنے آپ کو مماثل ذات سرورِ کائنات خیال کرتے ہیں۔"

(الشہاب الثاقب صـ۴۷)

وہابیوں کے محدّث حافظ عبداللہ روپڑی بھی اپنے امام کی تقلید میں ہی لکھتے ہیں کہ:

**عقیدہ:** دیگر انسان بھول لیتے ہیں۔ تو نبی کا بھولنا بھی کوئی بعید نہیں۔ اگر اوروں کو بیماری اور دُکھ لگتا ہے۔ تو نبی کو بھی لگتا ہے۔ اگر اور لوگ کسی معاملہ میں حیران ہوجاتے ہیں۔ اور معاملہ حسب منشا نہیں ہوتا تو نبی کا بھی یہی حال ہے۔ اسی طرح ولی کو سمجھ لینا چاہیئے۔ جو بات اللہ نے ان کے ہاتھوں پر خرقِ عادت ظاہر کردی ہے وہ ان کی کرامت ہوگی۔ باقی باتوں میں وہ اور انسانوں کی طرح ہیں۔ (رسالہ سماع موتیٰ صـ۱۲ مصنفہ عبداللہ روپڑی)

غیر مقلد مولوی رفیق خاں پسروری نے لکھا ہے کہ:

عقیدہ:- اللہ کی ذات پاک نور ہے۔ اور ہر عیب سے پاک و منزہ ہے مگر انسان چھوٹا ہو یا بڑا، نبی ہو یا ولی خاکی اور لوازمات زندگی سے ملوث ہے۔ (اصلاح عقائد صفحہ ۱۵)

روپڑی اور سیپوری نے تو سرور عالمیان صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کو عام انسانوں سے مشابہت دی ہے۔ مگر بانی مدرسہ دیوبند قاسم نانوتوی نے تو دجال کی حیات کو سرور کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات کی حیات مبارکہ کی مثل قرار دیا ہے۔ اصل عبارت درج کی جاتی ہے۔

## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات بالذات کی طرح ہی دجال بھی حیات بالذات ہے

عقیدہ:- جیسے رسول اللہ صلعم (صلی اللہ علیہ وسلم) بوجہ متشابیت ارواح مومنین جس کی تحقیق سے ہم فارغ ہو چکے ہیں۔ متصف بحیات بالذات ہوتے ایسے ہی دجال بھی بوجہ متشابیت ارواح کفار جس کی طرف ہم اشارہ کر چکے ہیں متصف بحیات بالذات ہو گا۔ (آب حیات صفحہ ۱۶۹ مصنفہ قاسم نانوتوی مطبوعہ دہلی)

روپڑی نے کتنی جسارت سے کام لے کر نبی اور غیر نبی کو برابر ثابت کرنے کے لیے قرآن وحدیث سے کس طرح روگردانی کی ہے۔

نبی کی شان میں خداوند کریم قرآن پاک میں فرماتا ہے:

إِنَّا فَتَحْنَا لَكَ فَتْحًا مُّبِينًا لِيَغْفِرَ لَكَ اللَّهُ مَا تَقَدَّمَ مِن ذَنبِكَ وَمَا تَأَخَّرَ (پ ۲۶ ع ۹)

بیشک ہم نے تمہارے لیے روشن فتح فرما دی تاکہ اللہ تمہارے سبب سے گناہ بخشے تمہارے اگلوں کے اور تمہارے پچھلوں کے۔

وَاللَّهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ (پ ۶ ع ۱۴)

اور اللہ تمہاری نگہبانی کرے گا لوگوں سے۔





وَلَسَوْفَ يُعْطِيكَ رَبُّكَ فَتَرْضَىٰ (پ ۳۰ ع ۱۰)

سن لو اللہ کی یاد ہی میں دلوں کا چین ہے۔

مَنْ يُطِعِ الرَّسُولَ فَقَدْ أَطَاعَ اللَّهَ (پ ۵ ع ۸)

جس نے رسول کا حکم مانا بیشک اُس نے اللہ کا حکم مانا۔

وَصَلِّ عَلَيْهِمْ إِنَّ صَلَوٰتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ (پ ۱۱ ع ۲)

(اے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم) ان کے حق میں دعائے خیر فرماؤ بے شک تمہاری دعا ان کے دلوں کا چین ہے۔

مندرجہ بالا آیات طیبات کو مدنظر رکھتے ہوئے کیا کوئی وہابی مولوی یہ دعوے کر سکتا ہے کہ ان آیات میں اللہ تعالیٰ نے جن کو مخاطب فرمایا ہے۔ اور جن کی یہ عظمت و رفعت بیان کی ہے۔ ان سے مراد ہم وہابی حضرات ہی ہیں۔ اگر ایسا نہیں تو پھر روپڑی صاحب نے یہ جسارت کیونکر کی ایسی جسارت تو وہی کر سکتا ہے۔ جس کو قرآن وحدیث سے بالکل جاہل ہو اور جس نے غیر مسلموں کے گھر میں جنم لیا ہو۔

باقی رہا روپڑی کا نبی پاک کے بھولنے کو اپنے بھولنے پر قیاس کرنا یہ بھی قرآن وحدیث سے ناواقف ہونے کی دلیل ہے۔ بھولنے کے متعلق جو سرور کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے۔ وہ محدثین عظام علیہم الرحمۃ نے اپنی کتب میں درج کیا ہے چنانچہ قاضی عیاض علیہ الرحمۃ نے حدیث شریف نقل فرمائی ہے کہ امام الانبیاء علیہ التحیۃ والثناء نے فرمایا:

لَسْتُ أَنْسَى وَلَكِنْ أُنَسَّى

میں نہیں بھولا اور لیکن میں بھلایا گیا ہوں۔

(شفا شریف صفحہ ۲۴۹ ج ۲)

امام مالک رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو یہ حدیث پہنچی ہے کہ:

أَنَّ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ إِنِّي لَأُنَسَّى لِأَسُنَّ

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں بھلایا گیا ہوں تاکہ میں سنت مقرر کروں۔

(موطا امام مالک صفحہ ۳۵)

روپڑی کا عقیدہ باطلہ پڑھ کر یہ یقیناً کہنا پڑتا ہے کہ وہابیوں کے مولوی محمد دہلوی نے روپڑی کے متعلق بالکل درست یہ شائع کیا تھا کہ :

"دنیا میں اگر کسی کو اعلےٰ احمق کی ضرورت ہو تو اس چھوٹی کھوپری والی انسان نما ہستی (عبداللہ روپڑی) کو دیکھ لے :"

(اخبار محمدی دہلی ص۱۷ ۱۵ ستمبر ۱۹۳۹ء)

## حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تمام آدمیوں کی مثل ہیں

مولوی خلیل احمد انبیٹھوی نے لکھا ہے :

**عقیدہ :** "پس کوئی ادنیٰ مسلم بھی فخر عالم علیہ الصلوٰۃ کے تقرب و شرف کمالات میں کسی کو مماثل آپ کا نہیں جانتا۔ البتہ نفس بشریت میں مماثل آپ کے جملہ بنی آدم ہیں۔"

(براہین قاطعہ ص۳ مطبوعہ دیوبند)

دیوبندی وہابی مولوی تو سرکار دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم کو جملہ بنی آدم کی مثل قرار دے رہا ہے جبکہ خداوند کریم جل جلالہ اپنے حبیب سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کو بے مثل قرار دیتے ہوئے فرماتا ہے :

يٰنِسَآءَ النَّبِيِّ لَسْتُنَّ كَاَحَدٍ مِّنَ النِّسَآءِ (پ۲۲ ع۱) — "اے نبی کی بیبیو! تم اور عورتوں کی طرح نہیں ہو۔"

خداوند کریم جل جلالہ نے اپنے محبوب صلے اللہ علیہ وسلم کے متعلق فرمایا :

اَلنَّبِيُّ اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَ اَزْوَاجُهٗ اُمَّهٰتُهُمْ (پ۲۱ ع۱۷) — "یہ نبی مسلمانوں کا ان کی جان سے زیادہ مالک ہے اور اس کی بیبیاں اُن کی مائیں ہیں۔"





امام الانبیاء شہنشاہ ہر دوسرا صلے اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے صحابہ کرام علیہم الرضوان کو فرمایا :

لَسْتُ كَاَحَدٍ مِّنْكُمْ — "میں تمہارے کسی آدمی کی مانند نہیں"

(صحیح بخاری شریف ص۲۴۶ ج۱ مطبوعہ مصر)

اِنِّیْ لَسْتُ مِثْلَكُمْ — "میں تمہاری مثل یا مانند نہیں ہوں۔"

(صحیح بخاری شریف ص۲۴۶ ج۱ مطبوعہ مصر)

اِنِّیْ لَسْتُ كَهَيْئَتِكُمْ — "میں تمہاری صورت و شکل و ہیئت کی مانند نہیں ہوں۔"

(صحیح بخاری ص۲۴۷ ج۱)

اَيُّكُمْ مِثْلِیْ — "تم میں میری مثل کون ہے۔"

(صحیح بخاری ص۲۴۶ ج۱)

قارئین کرام ! تعجب اور افسوس قوم وہابیہ اور ان کے اکابر پر کہ رحمت کائنات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کیا ارشادات فرما رہے ہیں اور یہ رسول معظم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو اپنی مثل قرار دے رہے ہیں۔ صرف اس پر ہی بس نہیں بلکہ جملہ بنی آدم کے مماثل قرار دے رہے ہیں۔

علامہ قسطلانی شارح بخاری علیہ الرحمۃ نے مسلمانوں کو آگاہ فرمایا ہے کہ :

اِعْلَمْ اَنَّ مِنْ تَمَامِ الْاِيْمَانِ بِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْاِيْمَانُ بِاَنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى جَعَلَ خَلْقَ بَدَنِهِ الشَّرِيْفِ عَلٰى وَجْهٍ لَمْ يَظْهَرْ قَبْلَهٗ وَلَا بَعْدَهٗ خَلْقُ اٰدَمِیٍّ مِثْلَهٗ

(مواہب لدنیہ شریف ص۲۴ ج۱)

"خوب جان لے کہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ کمال ایمان یہ ہے کہ ایمان لاوے اللہ تعالیٰ پر کہ اس نے پیدا کیا سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے بدن شریف کو ایسی صورت پر کہ ان کی مثل نہ کوئی پہلے پیدا ہوا، اور نہ ان کے بعد پیدا ہوگا۔"

نواب صدیق بھوپالوی کے قلم سے بھی یہ تحریر اللہ تبارک وتعالیٰ نے ان کے منہ پر جوتی مارنے کے لئے لکھا دی اور وہ یہ ہے:

"حدیث ابوہریرہ میں آیا ہے کہ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم وصال نہ کرو۔ کہا: آپ تو کرتے ہیں۔ فرمایا: میں تمہاری طرح نہیں ہوں۔ میں رات بسر کرتا ہوں۔ میرا رب مجھے کھلاتا پلاتا ہے۔"

(ترجمان القرآن ص۲۴۲، ص۲۴۳ ج ۱)

حضرت انس رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں:

مَاشَمِمْتُ عَنبرًا قَطُّ وَلَا مِسكًا وَلَا شَیْئًا اَطْیَبَ مِنْ رِیْحِ رَسُوْلِ اللہِ صلی اللہ عَلَیْہِ وَسلم

"میں نے نہ کوئی عنبر اور کوئی مشک اور کوئی خوشبودار چیز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مہک سے زیادہ خوشبودار نہیں دیکھی"

(نشر الطیب ص۱۳۴)

حضرت علی المرتضےٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں:

لَمْ اَرَ قَبْلَہٗ وَلَا بَعْدَہٗ مِثْلَہٗ

"آپ جیسا نہ آپ سے پہلے کسی کو دیکھا اور نہ آپ کے بعد کسی کو دیکھا"

(نشر الطیب ص۱۳۴ مطبوعہ دیوبند)

عالم ربانی۔ عارفِ حقانی مولانا رومی علیہ الرحمتہ نے کیا خوب فرمایا ہے ؎

صد ہزاراں جبرائیل اندر بشر
بہر حق سوئے غریباں یک نظر

قرآن وحدیث اور کتب اسلاف کی روشنی میں دیابنہ کا عقیدہ باطل ثابت ہوا ہے۔ اللہ تعالےٰ ایسے عقائد باطلہ سے محفوظ رکھے۔

## بڑے بھائی کے برابر تعظیم!

دیوبندی اور غیر مقلدین کا سردار اسماعیل دہلوی لکھتا ہے کہ:





عقیدہ: انسان آپس میں سب بھائی ہیں۔ جو بڑا بزرگ ہو وہ بڑا بھائی ہے۔ سو اس کے بڑے بھائی کی سی تعظیم کیجئے۔ (تقویۃ الایمان ص۵۸)

اس عبارت سے مولوی اسماعیل دہلوی نے اپنے وہابیوں کو یہ سبق دیا ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام بھی تمہارے بھائی ہیں۔ فرق یہ ہے کہ وہ بڑے بزرگ ہیں۔ اس پر انہوں نے ایک کلیہ بیان کیا ہے۔ جو بڑا بزرگ ہو وہ بڑا بھائی ہے۔ سو اس کی بڑے بھائی کی سی تعظیم کیجئے۔ اس سے یہ تبلیغ وہابیوں کو کی ہے کہ انبیاء جن میں سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم بھی شمار ہیں کی تعظیم بڑے بھائی کی کیجئے۔

یہ عقیدہ بھی قرآن وحدیث کے مخالف ہے۔ لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا آیہ شریفہ کا شانِ نزول ہی صرف دیوبندی غیر مقلد وہابیوں کو ہوش کی دوا پینے کا حکم دیتا ہے۔ اور امام الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ہے۔

لَا یُؤْمِنُ اَحَدُکُمْ حَتّٰی اَکُوْنَ اَحَبَّ اِلَیْہِ مِنْ وَّالِدِہٖ وَوَلَدِہٖ وَالنَّاسِ اَجْمَعِیْنَ۔

تم میں سے کوئی بھی ایماندار نہیں ہوگا۔ جب تک کہ اپنے والدین اولاد اور تمام لوگوں سے زیادہ مجھ سے محبت نہ رکھے۔

(صحیح بخاری شریف ص۷ ج ۱)

اس سے بھی ایسا عقیدہ رکھنے والوں کا کفر واضح ہوتا ہے۔ کیونکہ یہ تو ہر شخص جانتا ہے کہ بڑے بھائی سے باپ کی تعظیم زیادہ کی جاتی ہے۔ مگر نبیٔ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا جو اپنے والدین سے بھی زیادہ مجھ سے محبت نہ رکھے گا وہ ہرگز مسلمان نہیں ہوسکتا۔ لیکن وہابیوں کے امام اسماعیل قتیل نے اپنی ذریت کو درس دے رہے ہیں کہ بڑے بھائی جیسی تعظیم کیجئے

خلافِ پیمبر کسے راہ گزید
کہ ہرگز بمنزل نخواہد رسید

# انبیاء کرام بڑے بھائی ہیں

عقیدہ: اولیاء، انبیاء، امام و امام زادے پیر و شہید یعنی جتنے اللہ کے مقرب بندے ہیں۔ وہ سب انسان ہی ہیں۔ اور بندے عاجز اور ہمارے بھائی ہیں مگر ان کو اللہ نے بڑائی دی وہ بڑے بھائی ہوئے۔ (تقویۃ الایمان ص ۶۰)

بڑے بھائی کو گالی دینے سے آدمی کافر نہیں ہوتا۔ مگر نبی کو گالی دینے سے آدمی کافر ہو جاتا ہے پھر وہ بڑے بھائی کیسے ہوئے۔

اللہ تعالیٰ کا فرمان ہے:

يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ (پ ۲۶ ع ۱۳)

اے ایمان والو۔ اللہ اور رسول سے آگے نہ بڑھو۔ اور اللہ سے ڈرو۔

صحابہ کرام علیہم الرضوان کے ادب کے عالم کا تذکرہ پروردگار عالم نے قرآن حمید میں اس شان سے فرمایا ہے۔

اِنَّ الَّذِيْنَ يَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ (پ ۲۶ ع ۱۳)

بیشک وہ لوگ جو رسول اللہ کے پاس اپنی آوازیں پست کرتے ہیں یہ وہ ہیں جن کا دل اللہ نے پرہیزگاری کے لیے پرکھ لیا ان کے لیے بخشش اور بڑا ثواب ہے۔

مقام عبرت ہے کہ صحابہ عظام علیہم الرضوان تو اپنی آوازوں کو پست رکھیں مگر وہابیوں کا امام دہلوی قتیل بڑا بھائی لکھنے کی جسارت کرے۔

نماز میں بڑے بھائی کو سلام کہنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے۔ مگر محبوب خدا کا مقام یہ ہے کہ جب تک نمازی نماز میں اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ اَيُّهَا النَّبِيُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ





وَبَرَكَاتُهٗ نہ پڑھے تب تک نماز ہی نہیں ہوتی۔ غیر مقلدین اور دیوبندی وہابیوں کے بزرگ اور مجدد اسماعیل دہلوی قتیل کا یہ عقیدہ امام الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی شان اقدس میں بہت بڑی بے ادبی ہے۔

ادب گاہیست زیر آسماں از عرش نازک تر
نفس گم کردہ مے آید جنید و بایزید اینجا

# نبی ایسے سردار ہے جیسے گاؤں کا چودھری

عقیدہ: سردار کے لفظ کے دو معنے ہیں۔ ایک تو یہ کہ وہ خود مالک مختار ہو۔ اور کسی کا محکوم نہ ہو۔ خود آپ جو چاہے سو کرے۔ جیسے ظاہر میں بادشاہ سو یہ بات تو اللہ ہی کی شان ہے۔ ان معنوں میں اس کے سوائے کوئی سردار نہیں اور دوسرے یہ کہ رعیتی ہی ہو مگر اور رعیتوں سے امتیاز رکھتا ہو۔ کہ اصل حاکم کا حکم اوّل اس پر آوے اور اس کی زبانی اوروں کو پہنچے جیسا ہر قوم کا چودھری اور گاؤں کا زمیندار سو ان معنوں کو ہر پیغمبر اپنی امت کا سردار ہے۔ (تقویۃ الایمان ص ۶۲)

مولوی اسماعیل دہلوی نے انبیاء کی سرداری کو قوم کے چودھری اور گاؤں کے زمیندار کے برابر اور مثل قرار دیا ہے۔ جو کہ انبیاء کرام کی شان میں بہت بڑی گستاخی ہے۔ ہر پیغمبر کے الفاظ میں حبیب کبریا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی ذات بابرکات بھی شامل ہے لیکن ہمارے آقا تو صرف امت کے سردار ہی نہیں بلکہ سید المرسلین یعنی مرسلین کے بھی سردار ہیں۔ حبیب خدا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی سرداری کو قوم کے چودھری اور گاؤں کے زمیندار کے برابر قرار دینا کتنی بڑی بے ادبی اور گستاخی ہے۔ جو کہ صریحاً کفر ہے۔

قارئین! گاؤں کے چودھری کی کوئی تعظیم نہ کرے اور توہین کردے تو وہ شخص دائرہ اسلام سے خارج نہیں ہوگا۔ مگر حضور پرنور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی توہین کرنے

والا دائرہ اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔ گاؤں کے چودھری کے متعلق اللہ تعالےٰ نے کوئی ہدایات قرآن پاک میں ارشاد نہیں فرمائیں مگر محبوب کے متعلق ہدایات ارشاد فرمائیں مثلاً

لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَ قُوْلُوْا اُنْظُرْنَا (پ ع ۱۳) — راعنا نہ کہو اور یوں عرض کرو کہ حضور ہم پر نظر رکھیں۔

لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِیِّ (پ۲۶ ع ۱۳) — اپنی آوازیں اونچی نہ کرو۔ اس غیب بتانے والے (نبی) کی آواز سے)

گاؤں کے چودھری کے انکار سے انسان کافر نہیں ہوتا۔ مگر رسولِ معظم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے انکار سے انسان کافر ہو جاتا ہے۔

چہ نسبت خاک را با عالمِ پاک !

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی علیہ الرحمۃ نے کیا خوب کہا ہے :

لا یمکن الثناء کما کان حقہ !
بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

(تفسیر عزیزی فارسی ص۲۲۶)

ثابت ہوا کہ دیوبندی اور غیر مقلدین وہابی حضرات کے امام مولوی اسماعیل دہلوی کا یہ عقیدہ سراسر کفر ہے۔

## حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اشرف علی جیسے تھے

دیوبندیوں کی معتبر کتاب اصدق الرؤیا میں مولوی اشرف علی تھانوی کو سرورِ عالم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے کمال مشابہت دیتے ہوئے لکھا ہے

" آپ کا قد مبارک اور رنگت اور چہرہ شریف اعلیٰ اور تن مبارک حضرت مولانا اشرف علی جیسا تھا " (اصدق الرؤیا ص۵)

" حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے مولانا اشرف علی تھانوی کی شکل





میں ہیں " (اصدق الرؤیا ص۲۵)

" شکل ایسی ہی ہے جیسے ہمارے مولانا تھانوی کی "

(اصدق الرؤیا ص۳۷)

ناظرین کرام ! صمیمِ قلب سے ان دیوبندی وہابی مولویوں کی ذہنیت کا اندازہ لگائیے۔ کیا یہ حقیقت نہیں کہ مرزا قادیانی کے اصل رہنما یہ وہابی ہی ہیں۔

صحابیٔ رسول حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ تو فرمائیں :

مَا رَاَیْتُ شَیْئًا اَحْسَنَ مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰہِ ۔ — میں نے رسول کریم صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم سے زیادہ حسین کسی کو نہیں دیکھا :

مگر دیوبندی یہ لکھیں کہ :

" شکل ایسی ہی ہے جیسے ہمارے مولانا تھانوی کی "

حضور صلے اللہ علیہ وسلم ہمارے مولانا تھانوی کی شکل میں ہیں "

## بعض صفات میں دیوبندی مولوی سرورِ عالم صلے اللہ علیہ وسلم سے مشترک ہیں

دیوبندی وہابی مولویوں کے نام نہاد مجدد تھانوی صاحب نے لکھا ہے کہ مولوی یعقوب صاحب نے ارشاد فرمایا کہ :

" مطلب یہ ہے کہ بعض صفات میں ہم اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم مشترک ہیں " (افاضات الیومیہ ص۴۶۲ ج ۷)

قارئین کرام ! یہ عبارات پڑھ کر اس حقیقت کو تسلیم ہی کرنا پڑتا ہے کہ :

وہابی بے حیا جھوٹے ہیں یارو !
تڑاتڑ جوتیاں تم ان کو مارو !

## رشید گنگوہی سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا ثانی ہے

دیوبندیوں کے شیخ الہند مولوی محمود الحسن نے اپنے استاذ رشید احمد گنگوہی کو نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کا ثانی قرار دینے کی جسارت ان الفاظ میں کی ہے:

زباں پر اہلِ ہوا کی ہے کیوں اعل ہبل شاید
اٹھا عالم سے کوئی بانیٔ اسلام کا ثانی ! (مرثیہ ص ۲)

شاید اسی لئے دیوبندی وہابیوں کے رشید احمد گنگوہی نے امام الانبیا علیہ التحیۃ والثناء کا ہی صرف رحمت کائنات ہونے کا انکار کرتے ہوئے اپنے آپ کو قرآن پاک کی نص قطعی کا منکر ظاہر کیا ہے۔ اصل عبارت استفتاء اور جواب دونوں درج ذیل ہیں:

## صرف نورِ مجسم صلی اللہ علیہ وسلم ہی رحمۃ للعالمین نہیں

استفتاء: کیا فرماتے ہیں علمائے دین کہ رحمۃ للعالمین مخصوص آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم سے ہے یا ہر شخص کو کہہ سکتے ہیں؟

الجواب: لفظ رحمۃ للعالمین صفت خاصۂ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی نہیں ہے بلکہ دیگر اولیاء وانبیاء اور علماء ربانیین بھی موجب رحمتِ عالم ہوئے ہیں۔ (فتاوی رشیدیہ ص ۹ ج ۲ مطبوعہ دہلی)

اللہ کریم تو صرف نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم ہی کو مخاطب کرتے ہوئے فرمائے:

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ

وہابیوں کا نام نہاد قطب گنگوہی اس کا صریحاً انکار کرتے ہوئے کفر تک





بک گیا۔

غیر مقلدین کے نام نہاد شیخ الاسلام مولوی ثناء اللہ امرتسری کا بھی یہ عقیدہ ہے کہ رحمۃ للعالمین صرف خاصہ خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ تعالیٰ علیہ وسلم نہیں ہے بلکہ کل انبیاء علیہم السلام رحمۃ للعالمین ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں کہ:

"ہم نے تو حضرات انبیاء ہی کو رحمۃ للعالمین کہا تھا"

(اہلحدیث امرتسر ص۲ کالم ۱، ۷ فروری ۱۹۰۸ء)

ناظرین کرام! وہابیوں کے سردار امرتسری کی جہالت کا اندازہ اس جملہ سے بخوبی ہوجاتا ہے۔ اول تو سابقہ انبیاء میں سے کوئی بھی عالمین کے لئے نبی یا رسول بنکر نہیں آیا۔ ہمہ گیر رسالت اور نبوت اگر کسی کو اللہ کریم نے عطا فرمایا تو وہ صرف ایک حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات ہے۔

دوسرا قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے وما ارسلنک میں لکَ مخاطب کا فرما کر اس صفت کا مالک آمنہ کے لال، دو عالم کے تاجدار اور مختار صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کو قرار دیا ہے۔ اس نص قطعی کے ہوتے ہوئے سب انبیاء کو رحمۃ للعالمین قرار دینا جہالت ہی جہالت ہے۔

اللہ رے خود ساختہ قانون کا نیرنگ
جو بات کہیں فخر وہی بات کہیں ننگ

## حاجی امداد اللہ رحمۃ للعالمین ہیں!

مولوی اشرف علی تھانوی کے ملفوظات میں لکھا ہے کہ:

"حضرت گنگوہی .... حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی کی نسبت بار بار رحمۃ للعالمین فرماتے تھے۔" (افاضات الیومیہ ص ۱۰۳ ج ۱)

## مدینہ منوّرہ اور تھانہ بھون کی مناسبت

دیوبندیوں کے مولوی اشرف علی تھانوی نے فرمایا کہ:

" جیسا کہ مدینہ شریف میں رہ کر میل کچیل والا نہیں رہ سکتا اللہ کا شکر ہے کہ حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی برکت کے ایسا ویسا یہاں (تھانہ بھون) پر بھی نہیں رہ سکتا"

(افاضات الیومیہ ص۲۶۵ ج ۳)

مولوی اشرف علی تھانوی ہی افاضات الیومیہ میں بھی تھانہ بھون کے متعلق گلفشانی کرتے ہیں۔

"یہاں سب بے حیاء ہی رہتے ہیں" (افاضات الیومیہ ص۲۶۵ ج۳)

ناظرین! تھانوی صاحب کے جملہ کا یہ لفظ کہ "یہاں سب" قابلِ غور ہے جس سے یہ حقیقت سامنے آجاتی ہے کہ مولوی اشرف علی تھانوی بھی بے حیا ہیں۔ اگر تھانوی صاحب کی عبارات کا مطالعہ کیا جائے تو اس کی تصدیق بھی ہوجاتی ہے۔ ابوالکلام آزاد کے والد ماجد کی مومنانہ فراست نے یہ جان کر ہی کہا تھا ؎

وہابی بے حیا جھوٹے ہیں یارو
تڑاتڑ جوتیاں تم ان کو مارو!

ایسے نظریات والے وہابی اکابر کی عقل وخرد کہاں کھو گئی اور ایسے نامعقول دشمنانِ دین کو اپنا اکابر تسلیم کرنے والوں کی غیرت وحمیّت کا تو جنازہ ہی نکل گیا ہے۔ کہیں تھانہ بھون کو مدینہ منورہ سے مناسبت دے رہے ہیں اور کہیں رشید احمد گنگوہی کے گاؤں کو کعبہ سے بھی افضل قرار دینے کی ترغیب ان الفاظ میں دیتے ہیں۔

کعبہ سے گنگوہ افضل ہے!

ان وہابی دیوبندیوں کی عقل کی کچھ سمجھ نہیں آتی لیکن تھانہ بھون کو مدینہ منورہ



جیسا قرار دیتے ہیں اور کہیں گنگوہ کو کعبۃ اللہ سے افضل قرار دیتے ہیں۔

جیسا کہ مولوی محمود الحسن دیوبندی نے مرثیہ میں کہا ہے کہ

پھریں تھے کعبہ میں بھی پوچھتے گنگوہ کا رستہ
جو رکھتے تھے اپنے سینوں میں ذوق و شوق عرفانی

(مرثیہ ص۱۳)

سرد آہیں گرم آنسو۔ آنسوؤں میں خونِ دل
کہہ رہے ہیں اس طرح افسانہ در افسانہ ہم

## دیوبندی نبی پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کے اُستاد ہیں!

دیوبندیوں کے مولوی خلیل احمد انبیٹھوی لکھتے ہیں کہ:

"ایک صالح فخرِ عالم علیہ السلام کی زیارت سے خواب میں مشرف ہوئے تو آپ کو اُردو میں کلام کرتے دیکھ کر پوچھا کہ آپ کو یہ کلام کہاں سے آگئی۔ آپ تو عربی ہیں فرمایا کہ جب سے علماء مدرسہ دیوبند سے ہمارا معاملہ ہوا ہم کو یہ زبان آگئی۔"

(براہین قاطعہ ص۲۶ مطبوعہ دیوبند)

قارئینِ عظام! مندرجہ بالا بیان میں امام الانبیاء صلّی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلّم کی کس قدر توہین اور گستاخی پائی جاتی ہے۔ کہ دیوبندی مولویوں کو سرکارِ دو عالم صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کا استاد قرار دیا ہے۔

حالانکہ قرآنِ پاک میں اللہ تعالیٰ نے اپنا اصول بیان فرمایا ہے کہ:

وَمَا اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا بِلِسَانِ قَوْمِہٖ۔ (پ۱۳ ع۱۳) — اور ہم نے ہر رسول اُس کی قوم ہی کی زبان میں بھیجا۔

؎ جو فلسفیوں سے حل نہ ہوا اور نکتہ وروں سے کھل نہ سکا
وہ راز اِک کملی والے نے بتلا دیا چند اشاروں میں!

اس آیۃ شریفہ سے اظہر من الشمس ہے کہ رسولِ کل، ہادیٔ سُبل حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم ساری کائنات کے لیے رسولِ رحمت بن کر تشریف لائے ہیں جیسا کہ فرمانِ ربی میں ہے۔

وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ۔ (پ ۱۷، ع ۷) — اور ہم نے تمہیں نہ بھیجا مگر رحمت سارے جہان کے لیے۔

مندرجہ بالا آیاتِ طیبات سے واضح ہوا کہ دیوبندیوں نے یہ عبارت لکھ کر نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی بارگاہِ اقدس میں بہت بڑی بے ادبی اور گستاخی کی جسارت کی ہے۔ جو کہ کفر ہے۔

کہیں۔ دیوبندی خطیب الانبیاء صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے اُستاد بنتے ہیں۔ کہیں یا ہادیٔ کل صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو گرنے سے بچاتے ہیں۔ ان کی ذہنی خباثتوں کا اندازہ انہیں ہزلکات سے عیاں ہوتا ہے کہ جو کُل کائنات کی فریاد رس کے وہابی اس شخصیت کو اپنا محتاج قرار دے رہے ہیں۔ دیوبندی وہابیوں کے دورِ حاضرہ کے نام نہاد شیخ القرآن مولوی غلام خان صاحب کے اُستاذ مولوی حسین علی صاحب آف واں بھچراں ضلع میانوالی درج کردہ خواب سے یہ حقیقت عیاں ہوتی ہے وہ خواب درج کیا جاتا ہے۔

## دیوبندیوں کے مولوی حسین علی نے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو پُل صراط سے گرنے سے بچالیا!

دیوبندیوں کے مولوی غلام خان آف راولپنڈی کے اُستاد مولوی حسین علی آف واں بھچراں نے لکھا ہے کہ

رَاَيْتُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَانَقَنِيْ وَذَهَبَ بِيْ مُعَانَقَةً عَلَى الصِّرَاطِ اَيْ پُلْ صِرَاطْ رَاَيْتُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَتَبَ لِيْ ..... خُتِمَ عَلَيْهِ بِيَدِهِ الْمُبَارَكَةِ وَكَانَ مَعَهُ اَكْثَرُ الْاَكَابِرِ دَعَوْتُ عِنْدَ بَيْتِ اللّٰهِ الْحَرَامِ ثُمَّ جِئْتُ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ الصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَعَانَقَنِيْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَلَّمَنِيْ اللَّطَائِفَ وَالْاَذْكَارَ وَرَاَيْتُ اَنَّهٗ يَسْقُطُ فَاَمْسَكْتُهٗ وَاَعْصَمْتُهٗ عَنِ السُّقُوْطِ

(مبشرات ملحقہ بلغۃ الحیران)

میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ مجھے بصورت معانقہ پُل صراط پر لے گئے اور میں نے دیکھا کہ آپ نے مجھے مُہر لگا کر ایک تحریر دی ہے۔ اور آپ کے ساتھ بہت سے اکابر بھی تھے۔ میں نے بیت اللہ شریف کے پاس دعا مانگی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس گیا۔ اور میں نے الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ عرض کیا تو آپ نے مجھ سے معانقہ کیا۔ اور اذکار سکھائے اور میں نے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ پل سے گر رہے ہیں۔ تو میں نے آپ کو گرنے سے بچا لیا۔





قارئین حضرات! اب آپ خود ہی انصاف کریں کہ ایک مسلمان اپنی اُمتی ہونے کی حیثیت سے ایسی بات کبھی بیان نہیں کر سکتا۔ جو رسول معظم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم شافع محشر ہوں۔ جو خود گرتوں کو سنبھالنے والے ہوں۔ جو قیامت کے روز پُل صراط پر کھڑے ہو کر رب کریم کی بارگاہ میں رَبِّ سَلِّمْ اُمَّتِیْ اُمَّتِیْ کی دعائیں کریں۔ ان کے بارے میں دیوبندی وہابی مولویوں کے امام اور سردار مولوی حسین علی خان آف واں بھچراں یہ کہیں میں نے ان کو گرنے سے بچا لیا۔ کتنی بڑی بے ادبی اور گستاخی ہے۔ یہ ہے دیوبندی اکابر کا ایمان مگر میرے اعلیٰحضرت۔ مجدّدِ دین وملّت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ القوی کا ایمان اور عقیدہ یہ ہے۔ ؎

رضا پُل سے اب وجد کرتے گزریئے! کہ ہے رَبِّ سَلِّمْ صدائے محمد صلی اللہ علیہ وسلم

# استخارہ کا عمل سکھانیوالا پاک نبی، دغاباز اور جھوٹا ہے

امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل نے اپنا عقیدہ لکھا ہے۔

عقیدہ ۵ :- یہ سب جو غیب دانی کا دعوےٰ کرتے ہیں۔ کوئی کشف دعوےٰ رکھتا ہے۔ کوئی استخارہ کے عمل سکھاتا ہے۔ کوئی تقویم اور پترے نکالتا ہے۔ کوئی رمل کا قرعہ پھینکتا ہے۔ کوئی فالنامہ لئے پھرتا ہے۔ یہ سب جھوٹے ہیں اور دغاباز۔ ان کے جال میں ہرگز نہ پھنسنا چاہیئے۔ (تقویۃ الایمان ص۲۳ مطبوعہ دہلی)

امام الوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل کی اس غیر محتاط عبارت سے سرورِ عالمیان حضرت محمد مصطفٰی علیہ افضل الصلوٰۃ والسلام بھی جھوٹے اور دغاباز ہوتے ہیں۔ کیونکہ امام الانبیاء صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم نے بھی تو اپنی امت کو استخارہ کا عمل سکھایا ہے۔ بلکہ جلیل المرتبت صحابی حضرت جابر رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں۔ کہ

كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُعَلِّمُنَا الْاِسْتِخَارَةَ فِى الْاُمُوْرِ كَمَا يُعَلِّمُنَا السُّوْرَةَ مِنَ الْقُرْاٰنِ (مشکوٰۃ شریف ص۱۱۶)

رسول پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم ہم کو اس طرح استخارہ کی تعلیم فرمایا کرتے تھے جس طرح قرآن پاک کی سورت سکھاتے۔

قارئینِ کرام! اب خود اس ناعاقبت اندیش۔ ناقص العلم والعقل دہلوی قتیل (جس کو وہابی حضرات اپنا مجدد نامعلوم کیا کیا مانتے ہیں)۔ کی اس نام نہاد تقویۃ الایمان کی عبارت پڑھ کر اور اس حدیث کا مطالعہ فرما کر ادنیٰ سے ادنیٰ مسلمان کا دل کانپ اُٹھتا ہے۔ دراصل اِن کا ایسی عبارات لکھ دینا اور اس کو ہی اسلام قرار دینا اس کی جہالت کی بناء پر ہے۔ اس کی ساری کتاب کا اوّل سے لیکر آخر تک مطالعہ کیا جائے تو آپ پر یہ حقیقت اظہر من الشمس ہو گی کہ آیت کچھ لکھی ہے اور اُس کا مفہوم جو بیان کیا ہے۔ اس کا اس آیت سے تعلق ہی کوئی نہیں۔ ایسی آیات آپ کو بکثرت ملیں گی جو کفّار کے حق میں نازل ہوئی ہیں مگر یہ نادان اور خارجی ان آیات کو مسلمانوں پر چسپاں کرتا ہے۔



ع

اُلٹی سمجھ خُدا کسی کو نہ دے!
موت دے دے مگر یہ بد ادا نہ دے

خداوند کریم نے اُس دہلوی کو اس دُنیا میں ہی اس کی سزا دے دی۔ اور ہر ذی عقل اور اہلِ علم اِس کی کتاب صراطِ مستقیم کا مطالعہ کر کے اس سزا کو تسلیم کرے گا اس عبارت میں اُس نے کشف کا دعوےٰ رکھنے والے کو بھی جھوٹا اور دغاباز قرار دیا ہے کہ حالانکہ خود اپنی کتاب صراط مستقیم میں کشف کی تعلیم دے رہا ہے برائے کشف ارواح ملائکہ ومقامات آنہا وسیر امکنہ زمین و آسمان و جنّت ونار واطلاع بر لوح محفوظ شغل دورہ کند۔ ارواح ملائکہ اور ان کے مقامات کے کشف اور زمین و آسمان و جنّت و دوزخ اور تمام امکنہ کی سیر اور لوح محفوظ پر مطلع ہونے کے لئے دورہ کا شغل کرے۔ (صراط مستقیم ص۱۲۸)

پس صراط مستقیم کی اس عبارت سے وہابیوں کا نام نہاد مجدد اور شہید اسماعیل دہلوی قتیل جھوٹا اور دغاباز ہے۔ ع

مل گئی تجھ کو کُفرانِ نعمت کی سزا

وہابیوں کو تقویۃ الایمان کی مندرجہ بالا عبارت اور صراط مستقیم کی عبارت دونوں پڑھ کر اس کی تقویۃ الایمان کی عبارت کے آخری جُملہ۔ "اِن کے جال میں ہرگز نہ پھنسنا؟" کو غور سے بار بار پڑھ کر اور گریبان میں مُنہ ڈال کر عاقبت اور آخرت کو پیشِ نظر رکھ کر وہابیت سے تائب ہو کر اس کے جال سے نکل جانا چاہیئے۔ مولوی ابوالکلام آزاد کے والد ماجد علیہ الرحمۃ نے خوب تجزیہ کر کے ہی فرمایا ہے۔ ؎

وہابی بے حیا جھوٹے ہیں یارو
تڑاتڑ جوتیاں تم ان کو مارو!!!

# نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے بغیر عدت کے نکاح پڑھا

دیوبندیوں وہابیوں کے مولوی غلام اللہ خان آف راولپنڈی کے اُستاد مولوی

حسین علی واں بھچراں ضلع میانوالی نے سرکارِ دو عالم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی ذاتِ بابرکات پر الزام تراشی کرتے ہوئے سنگین گستاخی کا مرتکب ہوا ہے۔ وہ الزام تراشی یہ ہے کہ نبی اکرم رسولِ محتشم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے سرکار ام المومنین حضرت زینب رضی اللہ تعالیٰ عنہا سے عدت کے بغیر نکاح کیا تھا۔ اصل عبارت یہ ہے۔

عقیدہ: اور قبل الدخول طلاق دو تو اس عورت پر عدت لازم نہ ہوگی۔ جیسا کہ زینب کو طلاق قبل الدخول دی گئی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے بلا عدت نکاح کر لیا۔ (بلغۃ الحیران ص۲۶۷ مطبوعہ لاہور)

قارئین کرام! امام الانبیاء صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر یہ صریحاً الزام ہے اور حدیث نبوی کا انکار ہے۔ صحیح مسلم شریف میں ہے۔

حضرت انس رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| لَمَّا انْقَضَتْ عِدَّةُ زَيْنَبَ رَضِيَ | جب حضرت زینب رضی اللہ تعالےٰ عنہا کی |
| اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ | عدت پوری ہوگئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ |
| صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِزَيْدٍ | وسلّم نے حضرت زید رضی اللہ عنہ سے فرمایا |
| فَاذْكُرْهَا عَلَيَّ۔ (صحیح مسلم شریف ص۴۶۱ ج ۱) | کہ تم زینب کو میری طرف سے نکاح کا پیغام دو۔ |

حدیث شریف کی روشنی میں معلوم ہوا کہ دیوبندی مولوی تو امام الانبیاء صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر بھی الزام تراشی سے باز نہیں آتے۔

## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو سرکار سیدہ طیبہ عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا کے متعلق یقینی

غیر مقلدین کے امام مولوی نذیر حسین صاحب دہلوی سرکارِ دو عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے علم غیب شریف کے اعتراض اور سرکار سیدہ طیبہ طاہرہ اُم المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا کی طہارت پاکیزگی اور عفت دامنی پر شک کا عقیدہ رکھتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

عقیدہ: جب منافقین نے بہتان حضرت عائشہ پر باندھا ایک مدت تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کس قدر اہتمام تحقیق برأت صدیقہ رضی اللہ عنہا میں رہا۔





اور قلب مبارک سے شک ذنب کا ان سے قبل از نزول آیات برأت کے بارگاہِ قدوس سے رفع نہ ہوا۔ جب آیات برأت نازل ہوئیں تب یقین ہوا۔“

(فتاویٰ نذیریہ ص۲۲۴ ج ۱)

دیوبندی وہابیوں کے مدرسہ دیوبند کے مہتمم قاری طیب صاحب نے بھی اسی قسم کی گستاخی کی جسارت ان الفاظ میں کی ہے:

عقیدہ: آپ عالم الغیب نہ تھے۔ حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا پر جو تہمت لگائی گئی تھی تو کتنے دن تک حضور مضطرب رہے۔ یہاں تک کہ وحی الٰہی نے حضرت صدیقہ کی پاکبازی کا اعلان کر دیا اس تہمت کا قلع قمع کر دیا۔ اور وحی کے بعد حضور کے قلبِ مبارک کو چین آیا۔ حضور عالمُ الغیب ہوتے تو اس افواہ سے مضطرب ہونے کی کیا ضرورت تھی؟“

(فاران توحید نمبر کراچی ص۱۲)

وہابیوں کے نام نہاد محدث میاں نذیر حسین دہلوی نے کتنی بیباکی سے امام الانبیاء صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم پر یہ الزام لگایا کہ:

”قلبِ مبارک سے شکِ ذنب کا ان سے قبل از نزول آیات برأت کے بارگاہِ قدوس سے رفع نہ ہوا۔ جب آیاتِ برأت نازل ہوئیں تب یقین ہوا۔“

حالانکہ سرورِ عالم شہنشاہِ عرب و عجم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے حلفاً پہلے علم ہونے کا بیان ان الفاظ میں فرمایا:

| | |
|---|---|
| وَاللّٰهِ مَا عَلِمْتُ فِيْ أَهْلِيْ إِلَّا خَيْرًا۔ | اللہ کی قسم میں اپنی بیوی کی پاکدامنی جانتا |
| (صحیح بخاری شریف ص۲۵ ج ۳ مطبوعہ مصر) | تھا۔ |

وہابیوں کے مجتہد میاں نذیر حسین دہلوی کا یہ لکھنا قرآنی آیت کے بھی خلاف ہے کیونکہ رب کریم نے فرمایا ہے:

| | |
|---|---|
| لَوْلَآ إِذْ سَمِعْتُمُوْهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُوْنَ | کیوں نہ ہوا جب تم نے اسے سنا تھا کہ |

وَالْمُؤْمِنٰتُ بِاَنْفُسِهِمْ خَيْرًا ۙ وَّ قَالُوْا هٰذَآ اِفْكٌ مُّبِيْنٌ ٥ (پ ۱۸ ع ۸)

مسلمان مردوں اور مسلمان عورتوں نے اپنوں پر نیک گمان کیا ہوتا۔ اور کہتے یہ کھلا بہتان ہے۔

کیونکہ مسلمان کو یہی حکم ہے کہ مسلمان کے ساتھ نیک گمان کرے۔ اور بدگمانی ممنوع ہے بعضے گمراہ بیباک یہ کہہ گزرتے ہیں کہ سیدِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کو معاذ اللہ اس معاملہ میں بدگمانی ہوگئی تھی۔ وہ مفتری کذاب ہیں۔ اور شانِ رسالت میں ایسا کلمہ کہتے ہیں۔ جو مومنین کے حق میں بھی لائق نہیں ہے۔ اللہ تعالےٰ مومنین سے فرماتا ہے کہ تم نے نیک گمان کیوں نہ کیا۔ تو کیسے ممکن تھا کہ رسولِ کریم صلی اللہ علیہ وسلم بدگمانی کرتے۔ اور حضور کی نسبت بدگمانی کا لفظ کہنا بڑی سیاہ باطنی ہے۔

میاں نذیر حسین دہلوی نے سرورِ عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے قلبِ مبارک میں شک ذنب تھا لکھا ہے۔ حالانکہ سرکار سیدنا عمر فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو بالکل کوئی شک نہ تھا۔ اسی لیے انہوں نے اعلانیہ فرمایا۔ کہ منافقین بالیقین جھوٹے ہیں اُمُّ المومنین بالیقین پاک ہیں۔ اللہ تعالےٰ نے سیدِ عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے جسمِ پاک کو مکھی کے بیٹھنے سے محفوظ رکھا۔ کہ وہ نجاستوں پر بیٹھتی ہے۔ کیسے ہوسکتا ہے کہ وہ آپ کو بدعورت کی صحبت سے محفوظ نہ رکھے۔ حضرت سیدنا عثمانِ غنی رضی اللہ تعالےٰ عنہا نے بھی اسی طرح آپ کی طہارت بیان کی اور فرمایا کہ اللہ تعالےٰ نے آپ کا سایہ زمین پر نہ پڑنے دیا تاکہ اس سایہ پر کسی کا قدم نہ پڑے تو جو پروردگار آپ کے سایہ کو محفوظ رکھتا ہے۔ کس طرح ممکن ہے کہ وہ آپ کے اہل کو محفوظ نہ فرماتے۔ حضرت علی المرتضےٰ رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے فرمایا کہ ایک جوں کا خون لگنے سے پروردگارِ عالم نے آپ کو نعلین اُتار دینے کا حکم دیا جو پروردگار آپ کی نعل شریف کی اتنی سی آلودگی کو گوارا نہ فرماتے ممکن نہیں کہ وہ آپ کے اہل کی آلودگی گوارا کرے اس طرح بہت سے صحابہ اور بہت سے صحابیات نے قسمیں کھائیں۔ آیت نازل ہونے سے قبل ہی حضرت اُمُّ المومنین کی طرف سے قلوب مطمئن تھے۔ آیت کے نزول نے ان کا عزوشرف اور زیادہ کر دیا تو بدلوگوں کی بدگوئی اللہ اور اُس کے رسول اور صحابہ کبار کے





نزدیک باطل ہے۔ اور بدگوئی کرنے والوں کے لیے سخت ترین مصیبت ہے۔

قارئین کرام! آپ نے دیوبندی اور غیر مقلد وہابیوں کی عقل و دانش ملاحظہ فرمائی آج اگر کسی دیوبندی یا غیر مقلد وہابی مولوی کی ماں کے متعلق اس قسم کی بات کہی جائے اور اس کی تشہیر کی جاتے تو دیکھنا کس انداز سے طوفانِ بدتمیزی کھڑا کیا جاتا ہے اور وہابی مولویوں کو کس قدر ناگوار گزرے گا۔ لیکن اِن وہابی اکابر کو اِمام الانبیاء صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کی زوجہ محترمہ اور تمام مومنین کی ماں کے متعلق ایسے خیالات اور اس قسم کے رذیل الفاظ لکھتے ہوئے شرم و حیاء نہیں آتی۔

شرم تم کو مگر نہیں آتی!

# انبیاء لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کی فضیلت جاننے کے محتاج ہیں

وہابیوں کے مجدد محمد بن عبدالوہاب نجدی کا عقیدہ ہے کہ

عقیدہ:- انبیاء بھی لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ کی فضیلت جاننے کے محتاج ہیں۔

(کتاب التوحید مترجم صہ ۲۹)

قارئین عظام:- آپ خود اندازہ کریں کہ انبیاء کرام علیہم السلام کی شانِ اقدس میں کتنی بڑی گستاخی اور بے ادبی ہے۔ جس توحید کا پرچار کرنے کے لئے حق تعالےٰ نے انبیاء عظام علیہم السلام کو مبعوث فرمایا۔ وہ اور ہر نبی کے حکم کا پہلا جزو کلمہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ہی ہے۔ مگر وہابیوں کا نام نہاد شیخ الاسلام اور مجددِ اعظم ان کے ہی متعلق ہی یہ عقیدہ رکھتا ہے کہ اپنے کلمہ کی پہلی جزو کی فضیلت جاننے کے محتاج ہیں یہ عقیدہ دشمنانِ انبیاء کا ہی ہوسکتا ہے کسی مسلمان کا نہیں ہوسکتا۔

خاتم الانبیاء شہنشاہ دوسرا محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم بھی انبیاء میں آجاتے ہیں۔ میرے سرورِ عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کا فرمان ہے۔

اَفْضَلُ الذِّكْرِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ط ابنِ ماجہ صہ ۲۷۹ ترمذی شریف صہ ۱۷۴ ج ۲ مشکوٰۃ شریف صہ ۲۰۱

سرورِ کائنات صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم نے ہی ارشاد فرمایا۔

مَنْ مَاتَ وَھُوَ یَعْلَمُ اَنَّہٗ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ دَخَلَ الْجَنَّۃَ ۔ (مشکوٰۃ ص۱۵ صحیح مسلم شریف)

جو فوت ہوگیا اور وہ جانتا ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں پس وہ جنت میں داخل ہوگیا۔

حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے مروی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے فرمایا۔

مَفَاتِیْحُ الْجَنَّۃِ شَھَادَۃُ اَنْ لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ (مشکوٰۃ شریف ص۱۵)

لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کی گواہی دینا جنت کی کنجیاں ہیں۔

اس سے واضح ہوا کہ وہابیوں کے نام نہاد مجدد اعظم نجدی کا نبی اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی احادیث شریفہ پر بھی ایمان نہیں۔ کیونکہ جو لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کی فضیلت بتا رہے ہیں۔ یقیناً وہ فضیلت جانتے بھی ہیں۔ امام اہل سنت۔ مجدد برحق مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ کا عقیدہ کیا خوب ہے۔ الحمدللہ

وہی رب ہے جس نے تجھکو ہمہ تن کرم بنایا
ہمیں بھیک مانگنے کو تیرا آستان بتایا!!

## حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ آگے پیچھے ایک جیسا نہیں دیکھتے تھے

امام الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری نے اخبار اہلحدیث امرتسر میں لکھا ہے کہ

عقیدہ: نماز کی حالت میں حضور کو پچھلے لوگوں کی حرکات سکنات معلوم ہوتی تھیں ہمیشہ نہیں۔ (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۱ ۳۱ مئی ۱۹۱۲ء)

اس عقیدہ میں بھی سرور کائنات صاحب لولاک علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات کی احادیث شریفہ کی مخالفت کی گئی ہے۔ نبی غیب دان صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے متعلق قرآن پاک میں بھی اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔





وَاعْلَمُوْا اَنَّ فِیْکُمْ رَسُوْلَ اللّٰہِ ۔ (پ۲۶ ع ۱۳)

اور جان لو کہ تم میں اللہ کے رسول ہیں۔

وَیَکُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَیْکُمْ شَھِیْدًا ۔ (پ۲ ع۱)

اور یہ رسول تمہارے نگہبان اور گواہ ہیں۔

وَقُلِ اعْمَلُوْا فَسَیَرَی اللّٰہُ عَمَلَکُمْ وَرَسُوْلُہٗ ۔ (پ۱۱ ع ۲)

اور تم فرماؤ کام کرو اب تمہارے کام دیکھے گا۔ اللہ اور اس کے رسول۔

آیات قرآن پاک کے بعد اب احادیث شریفہ پیش کی جاتی ہیں جس سے نبی اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کے سامنے تمام دنیا اور تمام علوم کا عیاں ہونا واضح ہے۔ چنانچہ نبی غیب داں صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے۔

اِنِّیْ اَرٰی مَالَا تَرَوْنَ

جو کچھ میں دیکھتا ہوں۔ تم نہیں دیکھتے۔

سَلُوْنِیْ عَمَّا شِئْتُمْ

جو کچھ تم چاہو مجھے پوچھ لو۔

(صحیح بخاری شریف ص۱۸ ج۱ مطبوعہ مصر) (ترمذی۔ خصائص ص۱۶۴ ج ۱)

شیخ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں۔

بداں کہ وے صلی اللہ علیہ وسلم مے بیند و مے شنود کلام ترا۔ زیرا کہ وے متصف است بصفات اللہ تعالےٰ۔

تو جان لے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم تجھکو دیکھتے ہیں۔ اور تیرے کلام کو سنتے ہیں۔ اس واسطے کہ آپ اللہ کی صفات سے متصف ہیں۔

(مدارج النبوۃ فارسی ص۲۸۶ ج۲)

دیوبندیوں کے مولوی اشرف علی تھانوی نے خود ہی اہل سنت وجماعت کے مسلک کی تائید اور وہابیوں کے مسلک کی تردید ان الفاظ سے کردی ہے۔

وَکَانَ یَرٰی فِی الظُّلْمَۃِ

آپ ظلمت میں بھی اس طرح

كَمَا يَرَىٰ فِي الضَّوْءِ كَمَا رَوَتْ
عَائِشَةُ وَكَانَ يَرَىٰ مِنْ
بَعِيدٍ كَمَا يَرَىٰ مِنْ
قَرِيبٍ وَكَانَ يَرَىٰ مِنْ خَلْفِهٖ
كَمَا يَرَىٰ مِنْ أَمَامِهٖ۔
(نشر الطیب ص۳۶، ص۱۳۷)
(مطبوعہ دیوبند)

دیکھتے تھے جس طرح روشنی میں
دیکھتے تھے۔ جیسا کہ حضرت عائشہ
صدیقہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا نے
روایت کیا ہے اور آپ دور سے
ایسا ہی دیکھتے تھے جیسا نزدیک سے
دیکھتے تھے اور اپنے پیچھے سے بھی ایسا ہی دیکھتے
تھے جس طرح سامنے سے دیکھتے تھے۔

محدثین عظام علیہم الرحمۃ نے امام الانبیا صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے اسماء شریفہ میں۔ الخبیر۔ السمیع البصیر العلیم اسماء بھی تحریر فرمائے ہیں۔ دیکھئے مدارج النبوۃ قاری ص۲۱۵ ج۱ مواہب الدنیہ شریف ص۱۸۲ ج۱ زرقانی شریف ص۱۲۴ تا ۱۳۸ ج۳ خصائص الکبرےٰ للسیوطی ص سیرۃ حلبیہ ص

قرآن و حدیث اور مستند کتب محدثین سے یا حقیقت واضح ہوگئی کہ سرور عالم۔ نورمجسم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نماز میں اور نماز کے بعد بھی لوگوں کی حرکات، وسکنات اور حالات سے باخبر۔ اور واقف ہیں۔ ؎

اور کیا غیب نہاں ہو آپ سے بھلا
نہ جب خدا ہی چھپا تم پہ کروڑوں درود!

دیوبندی وہابیوں کے ماہنامہ "رشاد" نے بھی ایک حدیث لکھی ہے۔ کہ:

"سرکارِ دوعالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں کائنات کو اس طرح دیکھ رہا ہوں جیسے ہتھیلی پر رائی کا دانہ۔" (ماہنامہ رشاد سیالکوٹ ص۱۰)

اس کے بعد سلطان العارفین سید الطائفہ بایزید بسطامی علیہ الرحمۃ کا قول بھی لکھا ہے کہ:

"حضرت بایزید بسطامی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا: میں اس ذرّے میں مشاہدہ کائنات کر رہا ہوں۔" (ماہنامہ رشاد سیالکوٹ ص۱۰) جولائی ۱۹۷۳ء





# نبیِّ اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم کو حاضر وناظر سمجھنے والا کافر ہے

دیوبندی وہابیوں کے مولوی غلام خان صاحب آف راولپنڈی اپنا عقیدہ لکھتے ہیں کہ

عقیدہ:۔ نبی کو جو حاضر ناظر کہے بلاشک شرع اُسکو کافر کہے۔ (جواہر القرآن ص۱۰۶)

# نبیِّ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کو حاضر وناظر سمجھنا ہندوؤں کا عقیدہ ہے

غیر مقلّد وہابیوں کے مولوی رفیق خان پسروری نے لکھا ہے کہ

عقیدہ:۔ انبیاء علیہم السلام جہاں چاہتے ہیں۔ آتے جاتے ہیں یہ عقیدہ جینی۔ سنائن وغیرہ ہندوؤں کا عقیدہ ہے۔ (اصلاح عقائد ص۱۵۵)

# نبیِّ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کو حاضر وناظر سمجھنے والا یہود و نصاریٰ کے برابر ہے!

وہابیوں کے مولوی احمد دین گکھڑوی نے لکھا ہے کہ:

عقیدہ:۔ جو شخص یوں کہتا ہے کہ خدا بھی ہر جگہ حاضر و ناظر ہے۔ اور نبی بھی ہر جگہ موجود ہوتا ہے۔ ایسا شخص بے شک اسلامی تعلیم کا منکر ہے۔ اور ایسا عقیدہ رکھنے والے مسلمان میں اور اُن یہود و نصاریٰ میں جنہوں نے اپنے انبیاء کو رب بنا لیا کوئی فرق نہیں ہے۔ (برہان الحق ص۱)

حاضر غائب کی ضد ہے۔ (صراح) غائب کا معنےٰ امام اصفہانی علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے کہ جو چیز سامنے نہ ہو یعنی حواس سے دُور آنکھوں سے پوشیدہ ہو اُسے غائب اور غیب کہتے ہیں۔

قرآن پاک میں اللہ تعالےٰ اپنے پیارے حبیب لبیب صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی شان اقدس میں فرماتا ہے۔

يَا اَيُّهَا النَّبِيُّ اِنَّا اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِيْرًا وَّ دَاعِيًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَ سِرَاجًا مُّنِيْرًا۔ (پ۲۲ ع ۳)

اے غیب کی خبریں بتانیوالے (نبی) بیشک ہم نے تمہیں بھیجا حاضر ناظر اور خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا اور اللہ کی طرف اس کے حکم سے بلاتا اور چمکا دینے والا آفتاب

اس آیہ شریفہ میں اللہ تعالےٰ نے اپنے پیارے رسول کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کو شاھد کی صفت سے متصف فرمایا ہے۔ اور شاھد کے معنےٰ حاضر وناظر کے ہیں۔ امام اصفہانی نے مفردات میں فرمایا ہے کہ

اَلشُّهُوْدُ وَالشَّهَادَةُ الْحُضُوْرُ مَعَ الْمُشَاهَدَةِ اِمَّا بِالْبَصَرِ اَوْ بِالْبَصِيْرَةِ

(مفردات راغب ص۲۶۹ ج)

نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم بصر یا بصیرت کے ساتھ مشاہدہ فرماتے ہوئے حاضر ہیں۔

علامہ طاہر پٹنی علیہ الرحمۃ نے مجمع بحار الانوار میں جو کہ حدیث کی لغت ہے میں لکھا ہے۔

اَنَا شَهِيْدٌ اَیْ اَشْهَدُ عَلَيْكُمْ بِاَعْمَالِكُمْ فَكَاَنِّیْ بَاقٍ مَعَكُمْ اَنَا شَهِيْدٌ عَلٰی هٰؤُلَاۤءِ اَیْ اَشْفَعُ وَ اَشْهَدُ بِاَنَّهُمْ بَذَلُوْا اَرْوَاحَهُمْ لِلّٰهِ۔

(مجمع بحار الانوار ص۲۲ ج۲)

اور میں شہید ہوں یعنی میں تم پر تمہارے اعمال کی شہادت دوں گا۔ پس گویا میں تمہارے ساتھ باقی ہوں۔ اور طبرانی میں انا شہید علیٰ ھٰؤلاء وارد ہوا ہے یعنی میں شفاعت کرونگا اور گواہی دونگا اس بات کی کہ انہوں نے اپنی روحوں کو اللہ تعالیٰ کیلئے خرچ کیا ہے

شاہد غائب کی ضد ہے۔ جیسا کہ ابتداء میں بیان کیا گیا ہے۔ حدیث سے بھی شاہد کا معنےٰ حاضر ہے اور یہ غائب کی ضد ہے۔ جیسا کہ نماز جنازہ میں سبھی پڑھتے ہیں۔

اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِحَيِّنَا وَ مَيِّتِنَا وَ شَاهِدِنَا وَ غَائِبِنَا وَ صَغِيْرِنَا

اے اللہ ہمارے زندوں کو اور مردوں کو ہمارے حاضروں کو اور غائبوں کو ہمارے چھوٹوں کو





وَكَبِيْرِنَا وَ ذَكَرِنَا وَ اُنْثَانَا۔ اور بڑوں کو ہمارے مردوں کو اور عورتوں کو بخش دے

زندہ کی ضد مردہ ہے چھوٹے کی ضد بڑا ہے۔ مرد کی ضد عورت ہے۔ اسی طرح غائب کی ضد حاضر ہے۔ پس حدیث شریف سے بھی شاہد کا معنےٰ حاضر ثابت ہے۔

اب جو کوئی نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے حاضر و ناظر کا منکر ہے گویا کہ وہ قرآن پاک کی آیت کا منکر ہے۔ اگر قادیانی مرزائی خاتم النبیین کا انکار کرنے سے بالاتفاق کافر ہیں۔ تو جو کوئی امام الانبیاء صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے شاہد حاضر وناظر کا منکر ہے وہ کیسے مسلمان رہ سکتا ہے۔

اسی لئے شیخ المحدثین بالاتفاق حضرت عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ القوی نے اپنے مکتوبات شریف (جو کہ دیوبندیوں نے ہی اخبار الاخیار شریف کے حاشیہ پر شائع کئے ہیں) میں فرمایا ہے کہ

وبا چندیں اختلافات وکثرت مذاہب کہ در علماء اُمت است کہ یک کس را دریں مسئلہ خلافے نیست کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بحقیقت حیات بے شائبہ مجاز وتوہم وتاویل دائم و باقی است و بر اعمال اِمت حاضر و ناظر و مر طالبان حقیقت را و متوجہان آنحضرت را مفیض و مربی است۔

اور باوجود اسقدر اختلافات اور بکثرت مذاہب کے جو علماء اُمت میں ہیں، ایک کو اس مسئلہ میں اختلاف نہیں ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بغیر شائبہ مجاز اور بلا توہم تاویل حقیقت حیات کے ساتھ دائم و باقی ہیں۔ اور اعمال اُمت پر حاضر و ناظر ہیں۔ اور طالبان حقیقت اور اپنی طرف متوجہ ہونیوالوں کو فیض پہنچاتے ہیں: اور ان کی تربیت فرماتے ہیں۔

(مکتوبات شریف برحاشیہ اخبار الاخیار شریف ص۱۵۵)

سرور عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کی حدیث شریف بھی ہے۔ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے میں نے سنا ہے کہ آپ نے فرمایا ہے۔

مَنْ رَاٰنِیْ فِی الْمَنَامِ فَسَيَرَانِیْ

جس نے مجھے خواب میں دیکھا وہ عنقریب مجھے

فِی الْیَقْظَۃِ ۔ صحیح بخاری شریف ص۱۰۳۵ ج۲ بیداری میں بھی دیکھے گا۔

صحیح مسلم شریف ص۲۴۲ ج۲ ۔ ابوداؤد شریف ص۳۲۹ ج۲ عمدۃ القاری (ص۱۴۰ ج۲۴) ۔ بہجۃ النفوس ۔ ارشاد الساری (ص۱۳۳ ج۱۰)

فتح الباری شریف ۔ تفسیر روح المعانی ۔ تنویر الملک (ص۲۸۳ ج۱۲) زرقانی (ص۲۱۹ ج۲) ۔ مشکوٰۃ شریف (ص۳۹۴)

# نماز میں السّلام علیک ایّھا النّبی پڑھنے سے انکار اور ممانعت

س : التحیات کے الفاظ ایھا النبی نماز کے اندر شرک ہے اور پڑھنے والے مشرک ہیں ؟

ج : شرک نہیں اور پڑھنے والا بھی مشرک نہیں ۔ آنحضرت کو حاضر ناظر جانے تو شرک ہے ۔ (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۲

۲۸ مئی ۱۹۱۵ء

سردار الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری نے اپنے اخبار میں لکھا ہے کہ :

" اکثر اہل حدیث بحکم روایت ابن مسعود رضی اللہ عنہ مندرجہ صحیح بخاری اَلسَّلَامُ عَلَی النَّبِیِّ وَرَحْمَۃُ اللہِ پڑھتے ہیں عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ نہیں پڑھتے " (اہلحدیث امرتسر ص۳ ، ۲۷ اگست ۱۹۱۵ء)

" اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ ہم محض نقل کے طور پر اسکو کہتے ہیں "

(اخبار اہلحدیث امرتسر ص۵ ۲۰ نومبر ۱۹۰۸ء)

وہابیوں کے امام مولوی ثناء اللہ امرتسری نماز میں اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّھَا النَّبِیُّ کی جگہ اَلسَّلَامُ عَلَی النَّبِیِّ پڑھتا تھا ۔

(اخبار اہلحدیث امرتسر ص۶ ، ۱۰ دسمبر ۱۹۴۳ء)

ناظرین کرام ! وہابیوں کی پیارے مصطفٰے صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے ضد اور عقیدت آپ نے ملاحظہ فرمائی کہ السلام علیک ایھا النبی پڑھنے سے بھی انکار کر رہے ہیں اور امام الانبیاء صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو حاضر ناظر جان کر پڑھنے





کو شرک قرار دے رہے ہیں ۔ حالانکہ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے اپنے پیارے رسول مقبول صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے متعلق ارشاد فرمایا :

اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِھِمْ ۔ (پ۲۱ ع۱۷) " یہ نبی مسلمانوں کا ان کی جان سے زیادہ مالک ہے "

دیوبندیوں کے روح رواں مولوی قاسم نانوتوی نے اپنی کتاب تحذیر الناس میں لکھا ہے

" اَلنَّبِیُّ اَوْلٰی بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِھِمْ کو بعد لحاظ صلہ : مِنْ اَنْفُسِھِمْ کو دیکھئے تو یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنی امت کے ساتھ وہ قرب حاصل ہے کہ ان کی جانوں کو بھی ان کے ساتھ حاصل نہیں کیونکہ اولیٰ بمعنی اقرب ہوا ، اور اگر بمعنی احب یا اولیٰ بالتصرف ہو جب بھی یہی بات لازم آئے گی کیونکہ احبیت اور اولویت بالتصرف کے لئے اقربیت تو وجہ ہو سکتی ہے پر بالعکس نہیں ہو سکتا ۔ " (تحذیر الناس ص۱۰)

حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالٰے عنہ کا یہ قول کہ ہم حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات طیبہ میں السلام علیک ایھا النبی کہتے تھے ۔ جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو گیا تو ہم نے اَلسَّلَامُ عَلَی النَّبِیِّ کہا ۔ ابوعوانہ کی روایت ہے ۔ بخاری کی روایت میں جو اس کے مقابل اصح ہے یہ الفاظ نہیں ۔ بخاری شریف کے الفاظ یہ ہیں کہ : فَلَمَّا قُبِضَ قُلْنَا سَلَامٌ یَعْنِیْ عَلَی النَّبِیِّ جب نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا انتقال ہو گیا تو ہم نے سلام کہا (یعنی نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم پر) بخاری کی اس روایت نے بیان کر دیا کہ یہ قول ہے ۔ اس نے اپنی فہم کے مطابق اپنے لفظوں میں بیان کر دیا کہ یہ قول حضرت عبداللہ بن مسعود کا نہیں یعنی راوی کا قول ہے اس نے اپنی فہم کے مطابق اپنے لفظوں میں بیان کر دیا ، اور اس قول میں بھی دو احتمال ہیں : ایک یہ کہ جس طرح حضور پرنور صلی اللہ تعالٰے علیہ وسلم کی حیات ظاہری میں ہم السلام علیک ایھا النبی کہا کرتے تھے ۔ اسی طرح حضور اکرم صلی اللہ

علیہ و آلہ وسلم کے انتقال کے بعد بھی کہتے تھے۔

دوسرا احتمال یہ ہے کہ ہم نے خطاب چھوڑ دیا جب الفاظ میں احتمال پیدا ہو گیا کہ ہم نے قطعیہ باقی نہ رہی (مرقات شرح مشکوٰۃ صفحہ ۵۵ ج ۱)

عرف الشذی میں ہے کہ جمہور صحابہ کرام علیہم الرضوان حیات اور بعد از انتقال دونوں حالتوں میں السلام علیک ایہا النبی پڑھتے تھے۔ (عرف شذی صفحہ ۱۳۹)

وہابیوں کے نواب صدیق حسن بھوپالوی کو بھی یہ لکھنا پڑا ہے کہ:

" آنحضرت ہمیشہ نصب العین مومناں و قرۃ العین عابداں است در جمیع احوال و اوقات خصوصاً در حالت عبادت و نورانیت وانکشاف دریں محل بیشترے و قوی است و بعضے عرفا گفتہ اند کہ ایں خطاب بجہت سریان حقیقت محمدیہ است در ذرائر موجودات و افراد ممکنات پس آنحضرت در ذوات مصلیاں موجود و حاضر است پس مصلی را باید کہ ازیں معنی آگاہ باشد و ازیں شہود غافل نبود تا بانوار قرب و اسرار معرفت متنور و فائض گردد۔

آنحضرت صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم مومنین اور عابدوں کی آنکھوں کے سامنے ہر وقت رہتے ہیں۔ تمام حالات اور خصوصاً عبادات کے وقت نورانیت کا انکشاف زیادہ اور قوی ہوتا ہے یعنی اسوقت آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی زیادہ توجہ مبذول ہوتی ہے۔ بعض عارفوں نے فرمایا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم تمام دنیا کے نمازیوں میں موجود اور حاضر رہتے ہیں۔ پس نمازیوں کو لازم ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کی موجودگی اور حاضری سے آگاہ رہیں اور نمازیوں کو یہ بھی لازم ہے کہ وہ آنحضرت صلے اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم کی موجودگی اور حاضری سے غافل نہ ہوں تاکہ نمازی انوار قرب اور اسرار معرفت

(الختام شرح بلوغ المرام صفحہ ۲۴۴)





قارئین کرام! مندرجہ بالا حوالجات کی روشنی میں وہابی مذہب کا اچھی طرح اندازہ ہو گیا کہ ان کے دل میں صاحب لولاک احمد مختار صلے اللہ تعالیٰ علیہ و آلہ وسلم کی کتنی محبت ہے۔

نیز ان کے فتووں سے صحابہ اور اولیاء بھی محفوظ نہیں رہے۔ اللہ تعالیٰ بُرے عقائد سے محفوظ رکھے جو کہ اسلام کے صریحاً خلاف ہیں۔

شرک ٹھہرے جس میں تعظیم حبیب
اس بُرے مذہب پہ لعنت کیجئے

# رسولِ پاک کو مالک و مختار ماننا عیسائیوں کا عقیدہ ہے

وہابیوں کے اخبار اہلحدیث امرتسر میں لکھا ہے کہ:

عقیدہ: کفار مشرکین سے نکل کر غار ثور میں چھپنے والے اور بھوک کی تکلیف کے باعث پیٹ پر پتھر باندھنے والے، جنگ میں دانت مبارک شہید کرانے والے، سر مبارک پر زخم کھانے والے، اپنے بچاؤ کے لیئے جنگوں میں خود اور زرہ پہن کر جانیوالے رفیع الشان رسول کے حق میں ایسا خیال ظاہر کرنا کہ وہ مالک و مختار ہیں عقل و نقل کے خلاف اور مسیحی عقیدہ سے ماخوذ ہے۔

(اخبار اہلحدیث امرتسر صفحہ ۴ ۵ مارچ ۱۹۴۳ء)

اخبار اہلحدیث کی اس گستاخانہ عبارت اور عقیدہ کا جواب وہابیوں کے مولوی قاضی سلیمان منصور پوری سے ہی خدا نے لکھوا کر وہابیوں کے منہ پر عبرتناک تھپڑ رسید کیا ہے۔ قاضی سلیمان منصور پوری کی تحریر یہ ہے۔

زہد کی یہ تمام صورتیں اختیاری تھیں۔ لاچاری کچھ نہ تھی۔ اور اس زہد سے مقصود نبی صلے اللہ علیہ وسلم کا یہ نہ تھا کہ کسی حلال شے کے

استغناء یا استغناء میں کوئی رنگ پیدا کریں۔

(رحمۃ للعالمین ص ۲۹۳ ج ا مطبوعہ کاشی رام پریس لاہور)

علامہ قسطلانی شارح بخاری نے تحریر فرمایا ہے کہ

لَمْ یَکُنِ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقِیْرًا مِنَ الْمَالِ قَطُّ وَلَا حَالُہٗ حَالُ فَقِیْرٍ بَلْ کَانَ اَغْنَی النَّاسِ بِاللّٰہِ قَدْ کَفٰی اَمْرَ دُنْیَاہُ فِیْ نَفْسِہٖ وَعِیَالِہٖ

(مواہب اللدنیہ ص ۳۱۲ ج ۱)

وہابیوں کو نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم کا پیٹ پر پتھر باندھنا تو نظر آگیا مگر کتب احادیث میں چند افراد کا کھانا سینکڑوں ہزاروں افراد میں پورا کرنا نظر نہ آیا۔ بھوک تو یاد آگئی مگر دست مبارک کی برکت سے بھوک دور کرنا نظر نہ آیا۔ زرہ اور خود پہن کر جانے پر تو نظر پڑگئی مگر کفار کے گھیرے سے بالکل امن وامان سے نکلنا اور کافروں کو مصطفٰے کا دکھائی نہ دینا یہ ذہن نشین نہ رہا۔ وہابیہ کی یہ عبارت رسول معظم صلے اللہ علیہ وسلم سے بغض اور دشمنی کا عیاں ثبوت ہے۔

راہ حق پر ہر طرف سے رہزنوں کا ڈر ہے
نقد ایماں کو بہ ہر صورت بچانا چاہیئے

مولوی محمود الحسن دیوبندی سے بھی میرے پیارے مصطفٰے علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات نے اپنا مالک ومختار ہونا تسلیم کرالیا ہے۔ چنانچہ لکھتا ہے کہ

"آپ اصل میں بعد خدا مالک عالم ہیں۔ جمادات ہوں یا حیوانات بنی آدم ہوں۔ یا غیر بنی آدم۔ اگر کوئی صاحب پوچھیں گے۔ اور فہیم ہوں گے۔ تو شاید ہم اس بات کو آشکارا بھی کر دیں۔ القصہ آپ اصل میں مالک ہیں۔ اور یہی وجہ ہے کہ عدل و مہر آپ کے ذمہ واجب نہ تھا۔

(ادلہ کاملہ ص ۱۴ مطبوعہ کانپور)





وہابیہ نجدیہ کی رسول دشمنی کا ایک اور ثبوت ملاحظہ فرمائیں

# رسولِ کریم کو خدائی کاموں میں کوئی دخل نہیں

وہابیوں کے اخبار اہلحدیث امرتسر میں لکھا ہے کہ:

عقیدہ: آنحضرت علیہ الصلوٰۃ والسلام کو تبلیغ رسالت کے علاوہ خدائی کاموں میں کوئی دخل نہ تھا۔ (اخبار اہلحدیث امرتسر ص ۶ ۸ جنوری ۱۹۱۵ء)

وہابیہ نجدیہ کا یہ عقیدہ بھی قرآن وحدیث کی سراسر مخالفت کر رہا ہے۔ قرآن پاک میں اللہ تعالےٰ فرماتا ہے

فَلَا وَرَبِّکَ لَا یُؤْمِنُوْنَ حَتّٰی یُحَکِّمُوْکَ فِیْمَا شَجَرَ بَیْنَھُمْ
تو اے محبوب تمہارے رب کی قسم وہ مسلمان نہ ہوں گے جب تک اپنے آپس کے جھگڑے میں تمہیں حاکم نہ بنائیں۔

(پ۵ ع ۶)

اَغْنٰھُمُ اللّٰہُ وَرَسُوْلُہٗ مِنْ فَضْلِہٖ (پ۱۰ ع ۱۴)
اللہ اور رسول نے انہیں اپنے فضل سے غنی کر دیا۔

قَدْ نَرٰی تَقَلُّبَ وَجْھِکَ فِی السَّمَآءِ فَلَنُوَلِّیَنَّکَ قِبْلَۃً تَرْضٰھَا فَوَلِّ وَجْھَکَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ
ہم دیکھ رہے ہیں بار بار تمہارا آسمان کی طرف منہ کرنا، تو ضرور ہم تمہیں پھیر دیں گے اس قبلہ کی طرف جس میں تمہاری خوشی ہے ابھی اپنا منہ پھیر دو مسجد حرام کی طرف۔

(پ۲ ع ۱)

وَلَسَوْفَ یُعْطِیْکَ رَبُّکَ فَتَرْضٰی
اور بے شک قریب ہے کہ تمہارا رب تمہیں اتنا دے گا کہ تم راضی ہو جاؤ گے۔

(پ۳۰ ع ۱۸)

اسی طرح کتب احادیث شریفہ سے بھی خدا کے محبوب صلے اللہ علیہ وسلم کی کامختاری

اور نائب الٰہی ہونے اور تصرفات کے واقعات ہیں۔

ایام ماہواری میں عورتوں کو نمازیں معاف کس نے کیں۔ وہ صحابی جس سے رمضان شریف کے مہینہ میں روزہ ٹوٹا اور اس کا کفارہ کس نے معاف کیا۔ اکیلے حضرت خزیمہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ صحابی رسول کی گواہی دو کے قائم مقام کس نے قرار دی سرکار سیدۃ النساء کی حیات مبارکہ میں سرکار علی المرتضےٰ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو دوسری شادی کی ممانعت کا حکم کس نے ارشاد فرمایا کس کے حکم سے ڈوبا ہوا سورج پھر طلوع ہوا۔

میرے اعلیٰ حضرت اس صدی کے مجدد برحق علامہ شاہ احمد رضا خاں بریلوی علیہ رحمتہ نے سچ فرمایا ؎

عقل ہوتی تو خدا سے نہ لڑائی لیتے
یہ گھٹائیں اسے منظور بڑھانا تیرا

# نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو دیوار کے پیچھے کا علم نہیں

دیوبندیوں وہابیوں کے رشید احمد گنگوہی کے شاگرد خلیل احمد انبیٹھوی نے اپنی کتاب براہین قاطعہ میں لکھا ہے کہ

"شیخ عبدالحق روایت کرتے ہیں۔ کہ مجھ کو دیوار کے پیچھے کا بھی علم نہیں۔

(براہین قاطعہ ص۵۱ مطبوعہ کانپور)

**قارئین کرام:** یہ شیخ محقق شیخ المحدثین عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ القوی پر وہابیوں کا بہتان ہے۔ حالانکہ شیخ محقق عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمۃ نے مدارج النبوۃ میں تحریر فرمایا ہے کہ

جوابش آنست کہ ایں سخن اصلی ندارد و روایتی بداں صحیح نشدہ"
(مدارج النبوت فارسی ص۹ ج۱)۔





جو دیوبندی نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم پر الزام تراشی کرنے سے باز نہیں آئے ان شیخ المحدثین عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ القوی پر الزام لگانا کوئی بعید اور عجیب نہیں باقی رہا دیوار کے پیچھے کا علم ہونا سرور انبیاء علیہ التحیۃ والثناء کے اس فرمان سے اظہر من الشمس ہے۔

عَلِمتُ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ (مشکوٰۃ۔ ترمذی)
زمین و آسمان میں جو کچھ بھی ہے۔ میں اس کو جان گیا ہوں۔

دیوار اور اس کا عقب کیا زمین و آسمان میں داخل ہے یا کہ نہیں؟ اگر داخل ہے تو اپنے نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان پر مسلمان کا ایمان یقینی ہے۔

دوسری دلیل صحاح ستہ میں یہ روایت موجود ہے۔ کہ نبی پاک صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم گذر رہے تھے۔ کہ دو قبروں کے پاس آپ نے کھڑے ہو کر فرمایا۔ کہ ان قبر والوں کو عذاب ہو رہا ہے۔ کہ ایک پیشاب کی چھینٹوں سے اور دوسرا غیبت سے پرہیز نہیں کرتا تھا۔ (مشکوٰۃ شریف)

اب آپ خود ہی اندازہ فرمائیں کہ دیوار کی موٹائی زیادہ ہے۔ یا قبر کی گہرائی۔ اگر نبی غیب دان صلے اللہ علیہ وسلم سے قبر کے اندر کی بات پوشیدہ نہیں۔ تو دیوار کے پیچھے کی چیز کیسے پوشیدہ رہ سکتی ہے ؎

تو دانائے ماکان وما یکون ہے
مگر بے خبر بے خبر دیکھتے ہیں۔

# نبی مکرم صلی اللہ علیہ وسلم صحرائے عرب کے ان پڑھ بادیہ نشین اور بدوی ہیں

نام نہاد مفکر اسلام مودودی صاحب محبوب خدا صلے اللہ علیہ وسلم کی بارگاہ اقدس

میں گستاخی کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔ کہ [1]

**عقیدہ:۔** صحرائے عرب کا یہ ان پڑھ بادیہ نشین جو چودہ سو برس پہلے اس تاریک دور میں پیدا ہوا تھا۔ دراصل دورِ جدید کا بانی اور تمام دنیا کا لیڈر ہے۔

(تفہیمات ص ۲۴۶ ج ۱)

**عقیدہ:۔** ایک گلہ بانی اور سوداگری کرنے والے ان پڑھ بادیہ نشین کے اندر یکایک اتنا علم، اتنی روشنی، اتنی طاقت اتنے کمالات اتنی زبردست تربیت یافتہ قومیں پیدا ہو جانے کا کون سا ذریعہ تھا۔

(تفہیمات ص ۲۵۴ ج ۱)

مودودی صاحب نے اپنی دوسری کتاب میں ان پڑھ صحرا نشین الفاظ استعمال کیئے ہیں۔ کہ

**عقیدہ:** اُس نے اس ان پڑھ صحرا نشین انسان نے حکمت اور دانائی کی ایسی باتیں کہنی شروع کیں کہ نہ اس سے پہلے کسی انسان نے کی تھیں۔ نہ اس کے بعد آج تک کوئی کہہ سکا۔ نہ چالیس برس کی عمر سے پہلے خود اس کی زبان سے وہ کبھی سُنی گئی تھیں۔ (رسالہ دینیات ص ۴۴ مطبوعہ پٹھانکوٹ) تفہیمات ص ۲۴۷ ج ۱)

مودودی صاحب نے سرورِ عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے متعلق ان پڑھ بدوی کا لفظ بھی استعمال کیا ہے۔ دیکھو تفہیمات ص ۲۴۱ ج ۱)

خداوند کریم اپنے جس محبوب صلے اللہ علیہ وسلم کے رخِ انور اور زلفوں کی قسم اٹھاتے ہوئے وَالضُّحٰی ۱ وَاللَّیْلِ اِذَا سَجٰی ۱ فرمائے

جس مصطفٰے صلے اللہ علیہ وسلم کے زمانہ پاک کی قسم اٹھاتے ہوئے وَالْعَصْرِ فرمائے

---

[1] قرآن پاک میں جو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو اُمّی کی صفت سے ذکر کیا گیا ہے وہ نبی مکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے معجزات میں سے ایک معجزہ ہے کہ دنیا میں کسی سے پڑھے نہیں۔ اور کتاب وہ لائے جس میں اولین و آخرین اور غیبوں کے علوم ہیں۔ (تفسیر خازن)





جس حبیب لبیب علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کی زبانِ فیض ترجمان سے نکلے ہوئے الفاظ کی قسم وَقِیْلِہٖ سے اٹھائے۔

اس ذیشان رسول اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کو بادیہ نشین اور گلہ بانی کرنے اور سوداگری کرنے والے نامہذب اور بیہودہ الفاظ لکھے اور کہے اس سے بڑھ کر رسول دشمنی کا کیا ثبوت ہو سکتا ہے۔

جس رسول معظم صلے اللہ علیہ وسلم کے شرح صدر کا ذکر اللہ تعالےٰ اس طرح فرمائے

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ کیا ہم نے تمہارا سینہ کشادہ نہ کیا۔ (پ ۳۰ ع ۱۹)

جس پیارے رسول صلے اللہ علیہ وسلم کے علم شریف کی شان میں رب کریم

وَعَلَّمَكَ مَالَمْ تَكُنْ تَعْلَمُ وَكَانَ فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ عَظِيْمًا ط اور تمہیں سکھا دیا جو کچھ تم نہ جانتے تھے۔ اور اللہ کا تم پر بڑا فضل ہے۔ (پ ۵ ع ۱۴)

فرماتا ہے کہ "اس شان والے نبی پاک صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کو ان پڑھ لکھنے شقی القلب بدبخت نہیں تو اور کیا ہے۔

اگر بانیٔ جماعتِ اسلامی مودودی صاحب کے متعلق کوئی مسلمان ان پڑھ بادیہ نشین، گلہ بانی کرنے والے اور سوداگری کرنے والا کہے تو کتنے سیخ پا ہوتے ہیں۔ لیکن ان مودودی وہابیوں کی حد درجہ شقاوت قلبی اور رسول دشمنی کا یہ بین ثبوت ہے کہ رسولوں کے امام رحمۃ للعالمین صلے اللہ علیہ وسلم کی شان اقدس میں ایسے بیہودہ الفاظ لکھنے والا ان کے نزدیک مفکر اسلام اور نہ جانے کیا کیا ہے۔

ہمارے دوست پروفیسر محمد حسین صاحب آسی ایم اے نے خوب فرمایا ہے ؎

چھوڑ دو اس کو جو گستاخ نبی ہو کوئی ہو
بلکہ گر تھوڑی سی بھی بو اس کی ہو کوئی ہو

# نبیؐ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم کی کامیابی کی وجہ سے تھی!

مودودی صاحب نے لکھا ہے کہ:

**عقیدہ:** نبی صلے اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو عرب میں جو زبردست کامیابی حاصل ہوئی۔ اور جس کے اثرات تھوڑی ہی مدت گذرنے کے بعد دریائے سندھ سے لے کر اٹلانٹک کے ساحل تک دنیا کے ایک بڑے حصہ نے محسوس کر لیئے۔ اس کی وجہ یہی ہے کہ آپ کو عرب میں بہترین انسانی مواد مل گیا۔ جس کے اندر کیریکٹر کی زبردست طاقت موجود تھی۔ اگر خدانخواستہ آپ کو بودے، کم ہمت، ضعیف الارادہ اور ناقابلِ اعتماد لوگوں کی بھیڑ مل جاتی تو کیا پھر بھی وہ نتائج نکل سکتے تھے۔

(تحریکِ اسلامی کی اخلاقی بنیادیں ص۱۷)

**ناظرین کرام:** مودودی صاحب نے اس عقیدہ میں کمالاتِ مصطفوی کا انکار کرتے ہوئے توہینِ مصطفوی کی انتہا کر دی ہے۔ مودودی صاحب کے عقیدہ کے مطابق سرورِ عالم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی کامیابی و کامرانی کو عرب کے عوام کا مرہونِ منت ٹھہرایا ہے۔ حالانکہ عرب کے رہنے والوں کی حالت کی تاریخ شاھد ہے۔ کہ جانوروں کو پانی پینے پلانے پر جھگڑا کرتے تھے۔ بچیوں کو زندہ درگور کرتے تھے۔ اور قرآن پاک میں انکی ضلالت کا تذکرہ خداوند تعالےٰ نے اس طرح فرمایا۔

| | |
|---|---|
| لَقَدْ مَنَّ اللّٰہُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ | بے شک اللہ کا بڑا احسان ہوا |
| اِذْ بَعَثَ فِیْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ | مسلمانوں پر کہ ان میں انہیں میں سے |
| اَنْفُسِهِمْ یَتْلُوْا عَلَیْهِمْ اٰیٰتِهٖ | ایک رسول بھیجا۔ جو ان پر اس کی |
| وَیُزَکِّیْهِمْ وَیُعَلِّمُهُمُ الْکِتٰبَ | آیتیں پڑھتا ہے۔ اور انہیں پاک |
| وَالْحِکْمَةَ وَاِنْ کَانُوْا مِنْ | کرتا ہے۔ اور انہیں کتاب و حکمت |
| قَبْلُ لَفِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ | سکھاتا ہے۔ اور وہ ضرور اس |





سے پہلے کھلی گمراہی میں تھے۔ (پ۴ ع۸)

مودودی صاحب عجیب ذہنیت کے مالک ہیں۔ کہ خدا کے محبوب کی کامیابی کا ذریعہ ان عرب کے عوام کو قرار دے رہے ہیں۔

دراصل یہ سب عنادِ نبوی کی وجہ سے ہی مودودی نے لکھا ہے۔

میرے اعلیٰحضرت عظیم البرکت امام اہل سنت مجددِ دین و ملت علامہ شاہ احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ نے سچ فرمایا ہے ؎

مٹ گئے مٹتے ہیں مٹ جائینگے اعدا تیرے
نہ مٹا ہے نہ مٹے گا کبھی چرچا تیرا

# نبیؐ پاک صلّی اللہ علیہ وسلّم بھی پیدائشی موحد نہ تھے

مودودی صاحب سورۂ ہود کی آیت اَفَمَنْ کَانَ عَلٰی بَیِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ کی تفسیر میں لکھتے ہیں کہ

**عقیدہ:** اس ارشاد سے یہ صاف معلوم ہوتا ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نزولِ قرآن سے پہلے ایمان بالغیب کی منزل سے گذر چکے تھے۔ جس طرح سورۃ انعام میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق بتایا گیا ہے۔ کہ نبی ہونے سے قبل آثارِ کائنات کے مشاہدے سے وہ توحید کی معرفت حاصل کر چکے تھے۔ اس طرح یہ آیت صاف بتا رہی ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے بھی غور و فکر سے اس حقیقت کو پا لیا تھا۔ اور اس کے بعد قرآن نے آ کر اس کی نہ صرف تصدیق و توثیق کی۔ بلکہ آپ کو حقیقت کا براہ راست علم بھی عطا کر دیا تھا۔

(تفہیم القرآن ص۳۲۱ ج ۲)

دیوبندی وہابی مولوی قاضی مظہر حسین نے ہی اس عقیدہ کو باطل اور لغو قرار

دیتے ہوئے لکھا ہے کہ

یہاں مودودی صاحب نے تصریح کر دی ہے کہ آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم نے بھی غور و فکر سے توحید کو سمجھا۔ لیکن یہ عقیدہ بھی بالکل لغو اور باطل ہے۔ کیونکہ جس طرح نبوت وہبی نعمت ہے۔ اسی طرح انبیاء علیہم السلام کو توحید پر یقین بھی وہبی طور پر حاصل ہوتا ہے۔ اس میں وہ غور و فکر کے محتاج نہیں ہوتے۔ انبیائے کرام پیدائشی طور پر ہی مومن و موحد ہوتے ہیں۔

(مودودی مذہب صہ ۴۴ تا صہ ۴۵)

# نبی پاک صلی اللہ تعالے علیہ وسلم کی قبر مبارک سے جو آوازیں آئیں وہ شیطان کی چالیں تھیں!

وہابیوں کے امام اور مجدد ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ:

عقیدہ: قبر کو بت بنانا شرک کی ابتدا ہے۔ اس لیئے اس کے پاس بھی بعض لوگوں کو کبھی آوازیں سنائی دیتی ہیں۔ صورتیں دکھائی دیتی ہیں۔ کوئی عجیب و غریب تصرف نظر آتا ہے جسے وہ مردہ کی کرامت سمجھتے ہیں۔ مثلاً کبھی دکھائی دیتا ہے کہ قبر شق ہو گئی۔ مردہ باہر نکل آیا۔ باتیں کیں، معانقہ کیا۔ اس طرح کی چیزیں نبیوں اور ان کے علاوہ دوسروں کی قبروں پر بھی پیش آسکتی ہیں۔ مگر یاد رکھنا چاہیئے۔ کہ یہ سب شیطان کی چالیں ہیں۔ جو آدمی کے بھیس میں ظاہر ہو کر مکر و فریب کا کرشمہ دکھاتا ہوا کہتا ہے۔ کہ میں فلاں نبی یا فلاں شیخ ہوں۔

(کتاب الوسیلہ صہ ۵۱)





# نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کا انسانی شکل میں مدد کرنا شیطان کا مدد کرنا ہے!

وہابیوں کے امام ابن تیمیہ نے لکھا ہے۔ کہ:

عقیدہ: فرشتے شرک میں کسی کی امداد نہیں کرتے۔ نہ جنات میں۔ نہ موت میں۔ اور نہ ایسے پسند کرتے ہیں۔ البتہ شیاطین کبھی کبھی ان کی مدد کرتے اور انسانی شکل میں ان کے سامنے نمودار ہوتے ہیں۔ چنانچہ وہ انہیں اپنی آنکھوں سے دیکھتے ہیں۔ پھر کبھی کوئی شیطان ان سے کہتا ہے میں ابراہیم ہوں، مسیح ہوں، محمد ہوں، خضر ہوں، ابوبکر، عمر، عثمان، علی یا فلاں شیخ طریقت ہوں۔

(کتاب الوسیلہ صہ ۴۱)

قارئین کرام: مندرجہ بالا وہابیوں کا عقیدہ طبرانی شریف کی حدیث شریف کی روشنی میں اگر دیکھا جائے تو سرور کائنات علیہ افضل الصلوۃ و التسلیمات کا نصرت نصرت فرمانا یہ شیطان کی آواز یا شیطانی مدد قرار دی جائیگی۔ جو کہ کفر ہے۔

نبی اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قبر شریف سے آواز آنے کے کئی واقعات ہیں مشکوۃ شریف میں حضرت سعید بن مسیب رضی اللہ عنہ کا نبی اکرم صلے اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم کی قبر انور سے اذان کی آواز سننے کی روایت درج ہے۔

تفسیر کبیر میں امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ نے "سرکار خلیفہ رسول، خلیفہ اول، خلیفہ برحق سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے جنازہ کو قبر نبوی کے پاس لے جانا اور قبر سے یہ آواز آنا کہ ایک دوست کو دوست کے ہاں داخل کر دو۔ درج فرمائی ہے جس کو وہابیوں کے مولوی اشرف علی تھانوی نے بھی جمال الاولیاء صہ ۲۹ میں درج کیا ہے۔

مولوی اشرف علی تھانوی نے حضرت سید الشہداء امیر حمزہ رضی اللہ عنہ کی قبر پاک سے سلام کا جواب آنا جمال الاولیاء کے صـ۳۹ پر نقل کیا ہے۔ نیز تھانوی صاحب نے ہی جمال الاولیاء کے صـ۶۵ پر حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ عنہ کا قبروں والوں سے سلام کا جواب سننا درج کیا ہے۔

خواجہ خواجگان خواجہ فرید الدین عطار علیہ الرحمۃ نے امام الائمہ، کاشف الغمہ سیدنا امام اعظم رضی اللہ عنہ کا روضہ نبوی پر اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اِمَامَ الْمُرْسَلِيْن عرض کرنا اور سلام کا جواب نبی پاک صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے وَعَلَيْكَ السَّلَامُ يَا اِمَامَ الْمُسْلِمِيْن کے الفاظ سے دینا۔ جو کہ خود حضرت امام نے سُنا درج کیا ہے۔

وہابیوں نجدیوں کے مجدد ابن تیمیہ اور محدث عبداللہ روپڑی کے نزدیک حضرت سعید ابن مسیب حضرت علی المرتضیٰ، امام اعظم ابو حنیفہ رضی اللہ تعالےٰ عنہم نے جو آوازیں حضور انور صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مزار پُر انوار سے سُنیں۔ شیطان کی آوازیں تھیں۔ نعوذ باللہ من ذالک۔ ؎

بھاسکتا نہیں خدا کو دشمن شانِ نبی
بات یہ دو ٹوک ہے روپڑی ہو کوئی ہو

## حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کے نور سے ماننا کفر ہے

وہابیوں کے پندرہ روزہ صحیفہ اہلحدیث کراچی میں وہابیہ کا عقیدہ درج ہے کہ
**عقیدہ ۱۔** نام نہاد مسلمانوں نے کہا کہ حضرت محمد صلے اللہ علیہ وسلم خدا کے نور سے پیدا ہوئے۔

(صحیفہ اہلحدیث کراچی صـ۸ ۲۸ نومبر ۱۹۵۳ء)





قارئین گرامی! اس عقیدہ کو پڑھنے کے بعد "نام نہاد مسلمانوں نے کہا" کے جملہ پر غور کیا جائے۔ تو ان بے ادبوں، گستاخوں کے نزدیک رحمت کائنات صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتِ اقدس بھی محفوظ نہیں رہی۔ اس کے بعد صحابہ عظام علیہم الرضوان اور مفسرین امت کی مسلمانی بھی مشکوک ہے۔ کیونکہ سرورِ کائنات صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے اپنے عظیم المرتبت صحابی حضرت جابر رضی اللہ تعالےٰ عنہ کے سوال کا جواب دیتے ہوئے ارشاد فرمایا کہ

| | |
|---|---|
| يَا جَابِرُ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى خَلَقَ | اے جابر اللہ تعالےٰ نے بیشک |
| قَبْلَ الْاَشْيَاءِ نُوْرَ نَبِيِّكَ | سب اشیاء سے پہلے تیرے نبی کا |
| مِنْ نُّوْرِهٖ | نور اپنے نور سے پیدا فرمایا۔ |

اس روایت اور حدیث کو جلیل المرتبت محدث امام بخاری رحمۃ اللہ الباری کے دادا استاذ محدث عبدالرزاق نے اپنے مصنف میں درج فرمایا ہے۔ ان کے علاوہ علامہ قسطلانی شارح بخاری نے مواہب اللدنیہ شریف صـ۹ ج ۱ علامہ حلبی علیہ الرحمۃ نے سیرت حلبیہ صـ۳۷ ج ۱ علامہ ابن حجر مکی نے فتاوےٰ حدیثیہ صـ۵۱ علامہ فاسی نے مطالع المسرات صـ۲۱ علامہ زرقانی نے زرقانی شریف صـ۴۶ ج ۱ علامہ یوسف نبہانی نے حجۃ اللہ علے العالمین صـ۲۸ اور انوار المحمدیہ صـ۹ اور علامہ خرپوتی نے عصیدۃ الشہدہ صـ۱۰ میں درج فرمایا ہے۔ اور یہ جملہ اکابر غیر مقلد اور دیوبندی وہابیوں کے نزدیک بھی مسلمہ اہل علم ہیں۔

پس وہابیہ کے اس عقیدہ کے مطابق یہ مسلمہ اکابر بھی مسلمان نہ رہے۔ دیوبندیوں کو اللہ تعالےٰ نے یہ سزا دی ہے کہ اس عقیدہ کے مطابق ان کے اپنے ہی مولوی اشرف علی صاحب تھانوی کی بھی مسلمانی جاتی رہتی ہے۔ کیونکہ تھانوی

---

سلہ نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم کی نورانیت پر زبردست تحقیقی فقیر کی کتاب الانوار المحمدیہ فی السیرۃ المصطفویہ جلد اول کا مطالعہ فرمائیں۔ (مصنف)

صاحب نے بھی تفصیلاً یہ روایت اپنی کتاب نشر الطیب ص۵، ٦ میں درج کی ہے
مدرسہ دیوبند کے بانی اور نام نہاد قاسم العلوم نانوتوی بھی اس فتویٰ کی
زد میں خوب آتے ہیں۔ کیونکہ قصائد قاسمی میں ہے کہ

کہاں وہ رتبہ کہاں وہ عقل نارسا اپنی
کہاں وہ نورِ خدا اور کہاں یہ دیدۂ زار

مولوی انور شاہ کشمیری بھی نام نہاد مسلمانوں کی فہرست میں سرفہرست آتے
ہیں۔ کیونکہ عقیدۃ الاسلام ص۲۱۹ مطبوعہ دیوبند میں ان کا یہ شعر موجود ہے کہ

کاندر آنجا نورِ حق بود و بند دیگر حجاب
دیدہ دلبشنید آنچہ جز دے کس بشنید و ندید

وہابیوں کو بدعقیدگی کی سزا ہے کیونکہ ان کے سردار ثناء اللہ امرتسری نے ترکِ اسلام ص۱۳۱ مطبوعہ
امرتسر میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو نور رب العالمین تسلیم کرتے ہوئے
لکھا ہے کہ

سلام اس نورِ رب العالمیں پر
سب اس کی آل اور اصحابِ دیں پر

امرتسری نے فتاوائے ثنائیہ ص۴۳۷ جلد ۲ کے آخر میں لکھا ہے۔ کہ
"ہمارے عقیدہ کی تشریح یہ ہے کہ رسول خدا علیہ السلام خدا کے
پیدا کئے ہوئے نور ہیں۔"

قاضی سلیمان منصور پوری پر بھی یہ فتوے چسپاں ہوتا ہے۔ کیونکہ ان کا بھی یہ عقیدہ
سید البشر ص۵ میں درج ہے کہ

شانِ محمدی سے اندھے ہیں اہل ظلمت
وہ نورِ حق ہے جس سے دار السلام چمکا

غیر مقلدین کے مولوی یوسف کلکتوی اور ان کا پورا ادارہ بھی اس کفر کے فتویٰ





کی لپیٹ میں آجاتا ہے۔ کیونکہ انہوں نے اپنے رسالہ الارشاد کراچی ص۳۲ یکم مئی
۱۹۵٦ء میں اسی عقیدہ کی تائید کرنے والے شعر کی اشاعت کی ہے کہ

اے نورِ خدا صلِّ علٰے صاحبِ قرآن
دی عبدِ صنم کیش کو معبود کی پہچان

مندرجہ بالا دیوبندی، غیر مقلد وہابی اکابر کی تحریروں سے ان کے عقیدہ کے
مطابق ان کا مسلمان ہونا بھی ثابت نہیں ہوتا ہے

ہے یہ گنبد کی صدا جیسی کہے ویسی سنے

# نورِ محمدی کی پیدائش والی روایات صحیح طور پر نہیں آئیں

مولوی ثناء اللہ امرتسری نے لکھا ہے کہ

**عقیدہ:۔** نورِ محمدی کی پیدائش والی روایات صحیح طور پر نہیں آئیں۔
(اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۲ ۱۱ دسمبر ۱۹۱۴ء)

امام الوہابیہ امرتسری نے یہ عقیدہ لکھ کر اکابر محدثین اور مفسرین کو غلط روایات
درج کرنے والا قرار دیا ہے۔ نیز صحابہ کرام کو بھی کذب بیانی جیسی بری عادت میں ملوث
گردانا ہے۔

حالانکہ نورِ محمدی کی پیدائش والی روایات ایسی روایات ہیں جن کو امام سیوطی
امام ابن جوزی، امام حلبی، علامہ سہیلی، امام یوسف نبہانی، علامہ خرپوتی، محدث قاضی عیاض
علامہ ملا علی قاری، علامہ شہاب الدین خفاجی وغیرہم علیہم الرحمۃ جو کہ غیر مقلد اور دیوبندی
اکابر کے بھی مسلمہ اکابر ہیں۔ نے بھی اپنی مستند کتب کو درج فرما کر مسلک حق اہل سنت
وجماعت کی تائید فرما دی ہے۔ بلکہ غیر مقلد اور دیوبندی حضرات کے قاضی سلیمان
منصور پوری، مولوی ابراہیم میر اور اشرف علی تھانوی نے بھی اپنی کتب میں ان روایات
کا اندراج فرما کر وہابیوں کے اس عقیدہ کو باطل قرار دے دیا ہے۔

# میلادِ رسول کے واقعات کذبِ محض اور دجّال کے گھڑے ہوئے ہیں

وہابیوں کے حافظ محمد جوناگڑھی وہابیہ کے "اخبار محمدی" دہلی کے ایڈیٹر سرکارِ دو عالم صلے اللہ علیہ وسلم کے میلاد شریف کے واقعات کو من گھڑت، محض کذب اور دجّال کی گھڑی ہوئی باتیں قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ۔

عقیدہ :- جتنے واقعات اس سوال میں میلادِ محمدی کے مذکور ہیں، سب گھڑنت ہیں۔ کسی میں اصلیت نہیں۔ انہی موضوع روایتوں کے ڈھیر کا نام آجکل میلاد رکھا گیا ہے۔ اور یہی ایک بڑی وجہ مروّج مولود کی مخالفت کی ہے قیصرِ کسریٰ کا واقعہ محض بے اصل ہے۔ آتش کدۂ فارس کا واقعہ محض خوش گپی ہے۔ بند دریا کا جاری ہونا بھی گپ ہے۔ بتوں کا سرنگوں ہو جانا گھریلو گھڑنت ہے۔ سبز رنگ کا عَلَم تو خوب دیکھ لیا۔ رسومِ خوشی کا خیال کرکے آسمان کی خوشی کو بھی اسی رنگ میں رنگ لیا۔ وحشی جانوروں کی بولیاں خوب سُن لیں۔ اور سمجھ لیں یہ بھی وحشیانہ جھوٹ ہے۔ روشنی کا دیکھنا، بوند کا ٹپکنا، سفید ابر کا اترنا سب کذب محض ہے کسی دجّال کی گھڑی ہوئی ہے۔

(اخبار محمدی دہلی ص۳ ۱۵ جنوری ۱۹۴۰ء)

ناظرین حضرات!- وہابیوں کے مولوی محمد دہلوی نے جن میلاد کے واقعات کو من گھڑنت، محض کذب اور دجّال کی گھڑی ہوئی باتیں قرار دے کر بارگاہ نبوت میں گستاخی کی جسارت کی ہے۔ ان واقعات کا درست اور صحیح ہونا وہابیوں کے امام العصر مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی کی ہی کتاب سے پیش کیا جارہا ہے۔

میر صاحب لکھتے ہیں کہ :-

آپ کی ولادت کے نزدیک اور اس کے بعد آپ کی نبوت کے علامات میں سے جو کچھ ظاہر ہوا۔ اس میں ایک وہ ہے۔ جسے طبرانی نے عثمان بن ابی العاص ثقفی سے اور اُس نے اپنی والدہ سے روایت کیا ہے کہ میں آنحضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی والدہ ماجدہ حضرت آمنہ



خاتون کے پاس تھی۔ جب آپ کو دردِ زہ شروع ہوا۔ تو میں نے ستاروں کو دیکھا کہ وہ نیچے جُھک رہے ہیں۔ حتیٰ کہ میں نے گمان کیا کہ وہ مجھ پر گر پڑیں گے۔ جب آپ وضع سے فارغ ہوئیں۔ تو آپ سے ایک نور نکلا۔ جس سے وہ گھر اور وہ محلّہ روشن ہوگیا۔

اور اس حدیث کی شاہد عرباض بن ساریہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کی حدیث ہے۔ جو کہتے ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ میں اللہ کا بندہ ہوں اور میں خدا کے علم میں اس وقت بھی خاتم النّبیّین تھا جب کہ حضرت آدم گیلی مٹی میں پڑے ہوئے تھے۔ اور ابھی تم کو اس کی حقیقت بتاتا ہوں۔ میں اپنے باپ ابراہیم کی دعا اور حضرت عیسٰی کی بشارت ہوں۔ جو انہوں نے میری بابت کی تھی۔

حالی فرماتے ہیں ؎

دعائے خلیل اور نویدِ مسیحا ہوئے پہلوئے آمنہ سے ہویدا

اور اپنی والدہ ماجدہ کی رؤیت ہوں۔ جو انہوں نے دیکھی تھی۔ اور انبیا علیہم السلام کی مائیں اس طرح دیکھتی آئی ہیں۔ اور بیشک رسول اللہ کی والدہ ماجدہ نے بھی آپکی ولادت کے وقت ایک نور دیکھا۔ جس سے شام کے محلّات روشن ہوگئے۔ اور روایت کیا اس حدیث کو امام احمد نے اور صحیح کہا۔ اس کو ابنِ حبان نے اور امام حاکم نے۔ اور حضرت ابوامامہ کی حدیث میں بھی اس طرح ہے کہ جو امام احمد نے روایت کی۔ اور امام ابن اسحاق نے ثور بن یزید سے اور اس نے خالد بن معطان سے اور وہ آنحضرت کے صحابہ سے اس طرح روایت کرتے ہیں۔ اور کہا کہ علاقہ شام کا شہر بصریٰ روشن ہوگیا۔ اور امام ابن حبان نے اور حاکم نے اپنی شیرخوارگی کے قصے میں ابن اسحاق کے طریق پر سے باسناد دایہ حلیمہ سعدیہ ایک لمبی حدیث بیان کی۔ اس میں علاماتِ نبوت میں سے یہ بھی ہیں کہ اس کی چھاتیوں میں دودھ کا زیادہ ہوجانا۔ اور اس کی اونٹنی کا دودھ دینا۔ حالانکہ وہ زیادہ لاغر ہوگئی تھی اور آپ کی سواری کے گدھے کا تیز رَو ہوجانا۔ اور اس کے بعد دایہ حلیمہ کی بکریوں کا دودھ زیادہ ہوجانا اور اس کے علاقہ کی زمین میں پیداوار کی فراوانی۔ اور اس کی کاشت کا بہت جمنا

اور اگنا۔ اور دو فرشتوں کا آپ کا سینہ مبارک شق کرنا
(سیرۃ المصطفیٰ صفحہ ۱۴۶ / صفحہ ۱۴۷ ج ۱۔ از ابراہیم میر سیالکوٹی)

اور مخزوم بن ہانی مخزومی کی حدیث میں ہے۔ وہ اپنے باپ سے روایت کرتے ہیں۔ اس نے کہا (اور اس وقت اس کی عمر ایک سو پچاس برس ہو چکی تھی) کہ جس رات کو آنحضرت صلے اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تولد ہوئے کسریٰ ایران کا محل ٹوٹ گیا اور اس کے چودہ کنگرے گر پڑے۔ اور آتش پرست فارسیوں کی (عبادت کی) آگ بجھ گئی۔ اور وہ اس سے پہلے ایک ہزار سال سے کبھی نہ بجھی تھی۔ اور بحیرہ ساقط کا پانی نیچے چلا گیا۔ اور موبدان ایرانی نے دیکھا کہ سخت اور قوی اونٹ اچھے اچھے گھوڑوں کو کھینچ رہے ہیں۔ اور دریائے دجلہ کا پانی ٹوٹ گیا ہے۔ اور اس کے گرد کے شہروں میں منتشر ہو گیا ہے۔ جب کسریٰ صبح کو اٹھا۔ تو اسے اس واقعہ سے گھبراہٹ ہوئی اور اس نے اپنے اہل مملکت سے دریافت کیا تو انہوں نے سطیح (کاہن) کی طرف پیغام بھیجا۔ پھر سارا قصہ بطوالت مذکور ہے روایت کیا۔ اس کو ابن سکن وغیرہ نے معرفۃ الصحابہ میں (ترجماً فتح الباری مطبوعہ دہلی جلد ۱۴ صفحہ ۳۲۵)

وہابیوں کے ہی مولوی حافظ محمد لکھوکے والے نے اپنی تفسیر محمدی میں لکھا ہے کہ

سعالم وچہ حدیث نبی تھیں با اسناد لیا یا
میں ختم نبیاں پاس خدا جے آدم خاک ملایا
ہیں دعوت ابراہیم دی ہور بشارت عیسیٰ والی
تے خواب مائیدا جنن ویلے اس ڈٹھا ظہور جو عالی
جو اس تھیں نور ظہور ہویا تس شام قصور دسیائے
دعوت ابراہیم دی آیت ایہہ بغوی فرمائی
(تفسیر محمدی صفحہ ۱۰۶ منزل اول)

قارئین کرام! مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی اور حافظ محمد





لکھوکے کی عبارات سے میلاد رسول صلے اللہ علیہ وسلم کے واقعات کا ثبوت پڑھ لینے کے بعد یہ حقیقت عیاں ہو جاتی ہے کہ وہابیہ کے مولوی محمد دہلوی کو سرور عالم صلے اللہ علیہ وسلم سے عناد اور حسد ہے۔ جن واقعات کو مسلمہ محدثین اور مفسرین نے اپنی کتب میں درج فرمایا ہے۔ ان واقعات کو یہ دشمن رسول کذب محض اور دجالی واقعات قرار دے رہا ہے۔ ؎

رندان مے پرست سیاہ مست ہی سہی
اے شیخ گفتگو تو شریفانہ چاہیے

## حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا دنیا میں تکبیر کہتے ہوئے آنا اور سجدہ کرنا سب لغو اور لچر ہے!

---

وہابیوں کے مولوی محمد جونا گڑھی لکھتے ہیں کہ

"نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کے متعلق یہ کہنا کہ پیدائش کے وقت تکبیر کہتے ہوئے، سجدہ کرتے ہوئے، امتی، امتی کہتے ہوئے ہی دنیا میں آئے۔ یہ سب مولودیوں کی ذہنی کنگھلہ ہے۔ اور محض لغو و لچر اور بے ثبوت ہے۔ ان میں سے ایک بات بھی قابل عقیدہ اور واجب التسلیم نہیں۔
اخبار محمدی دہلی صفحہ ۴ ۱۵ جنوری ۱۹۴۰ء)

قارئین کرام! وہابی مولوی کا اس عبارت اور عقیدہ سے نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم سے بغض اور عناد ٹپک رہا ہے۔

ابن حجر عسقلانی شارح بخاری کے حوالہ سے امام جلال الدین السیوطی علیہ الرحمۃ نے نقل فرمایا ہے کہ

"نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم نے سب سے پہلے جو کلام فرمایا ہے۔ وہ

اَللّٰہُ اَکْبَرُ کَبِیْرًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰہِ کَثِیْرًا ہے۔

(خصائص کبرٰے صـ۱۳۴ ج ا مطبوعہ سعودیہ)

علامہ حلبی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب "انسان العیون" المشہور بہ سیرت حلبیہ میں لکھا ہے کہ

جب سرورِ عالم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی ولادت باسعادت ہوئی۔ آپ کے ہونٹ مبارک ہل رہے تھے۔ اور پڑھ رہے تھے۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ کَبِیْرًا وَّالْحَمْدُ لِلّٰہِ کَثِیْرًا سُبْحَانَ اللّٰہِ بُکْرَۃً وَّاَصِیْلًا

(سیرت حلبیہ ج ۱ صـ۱۲۴)

مستند اکابر کی کتب میں درج شدہ روایات سے ثابت اور اظہر من الشمس ہے کہ ایسی روایات لغو اور لچر نہیں۔ بلکہ ایسی روایات کو لغو اور لچر کہنے والے خود ہی لغو اور لچر اور بیہودہ ہیں۔ جس کو کوئی عاشق رسول عالم دین کہنا بھی گوارا نہیں کرتا۔

ے
اٹھا کر پھینک دو باہر گلی میں
وہابی تہذیب کے انڈے ہیں گندے

## میلاد شریف منانا گناہ بلکہ بدعت و شرک ہے

۱۲ ربیع الاول کو دو کانیں بند کرنا اور مجلس مولود کرنا گناہ ہے۔

(اہلحدیث امرتسر صـ۶ ۲۰ مئی ۱۹۳۸ء)

(اہلحدیث امرتسر صـ۹ ۲۶ اپریل ۱۹۴۰ء)

"ربیع الاول کے ماہ میں نبی نمبر نکالنا غلط ہے۔"

(اخبار اہل حدیث امرتسر صـ۶ ۱۴ مارچ ۱۹۱۶ء)

وہابیوں کے مولوی ابویحییٰ محمد شاہجہانپوری (جو کہ میاں نذیر حسین دہلوی کے شاگرد ہیں) نے لکھا ہے۔ کہ:





"مجلس میلاد شریف، قیام وغیرہ بدعت و شرک ہے۔"

(الارشاد الیٰ سبیل الرشاد صـ۴۸)

ثناء اللہ امرتسری نے لکھا ہے کہ

"مجلس میلاد مقرر کرنا بدعت ہے۔" (اخبار اہلحدیث امرتسر صـ۱ ۵ جنوری ۱۹۱۲ء)

وہابیہ نجدیہ کے امام نذیر حسین دہلوی نے بھی اسی طرح کا فتویٰ دیا ہے۔

(فتاویٰ نذیریہ صـ۲۵۲ ج ا مطبوعہ دہلی)

وہابیوں کے مولوی عبدالستار دہلوی نے فتویٰ دیا ہے کہ:

"ہیئت مروجہ کے ساتھ مجلس میلاد کا انعقاد از روئے کتاب و سنت قطعًا حرام اور بدعت بلکہ داخل فی الشرک ہے۔" (فتاویٰ ستاریہ صـ۵۷ ج ۱)

"جس مسجد میں محفل میلاد و قیام وغیرہ ہوں۔ اور امام ان چیزوں کا قائل ہو تو ایسی مسجد میں نماز نہ پڑھنا جائز۔ چھوڑ بلکہ واجب ہے۔" (فتاویٰ ستاریہ صـ۵۸ ج ۱)

## میلاد شریف ہنود کے سانگ اور کنھیا کی مثل ہے

دیوبندی وہابیوں کے مولوی خلیل احمد انبیٹھوی نے تو میلاد شریف کو ہنود کے کرشن کے سانگ اور کنھیا کی مثل ان الفاظ میں قرار دیا ہے۔

"پس یہ ہر روز اعادہ ولادت کا تو مثل ہنود کے کہ سانگ کنھیا کی ولادت کا ہر سال کرتے ہیں۔"

(براہین قاطعہ صـ۱۴۸ مطبوعہ دیوبند)

## مجلس مولود ہر حال ناجائز ہے

دیوبندیوں کے مولوی رشید احمد گنگوہی سے کسی نے سوال کیا کہ

'انعقادِ مجلسِ میلاد بدوں قیام بروایاتِ صحیح درست ہے یا نہیں؟'

گنگوہی صاحب اس کا جواب دیتے ہیں۔

'انعقادِ مجلس مولود ہر حال ناجائز ہے۔ (فتاویٰ رشیدیہ ص۸۳ ج ۱ مطبوعہ دہلی)

گنگوہی صاحب سے ایک اور سوال مولود شریف اور عرس مبارک کے متعلق کیا گیا تھا۔ وہ سوال اور جواب دونوں درجِ ذیل ہیں۔

سوال:۔ مولود شریف اور عرس کہ جس میں کوئی بات خلافِ شرع نہ ہو جیسے کہ حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ کیا کرتے تھے، آپ کے نزدیک جائز ہے یا نہیں اور شاہ صاحب واقعی مولود اور عرس کرتے تھے یا نہیں؟

الجواب:۔ عقدِ مجلس مولود اگرچہ اُس میں کوئی امرِ غیر مشروع نہ ہو۔ مگر اہتمام و تداعی اس میں بھی موجود ہے۔ لہٰذا اس زمانہ میں درست نہیں۔ و علٰی ہٰذا عرس کا جو جواب ہے۔ بہت اشیاء ہیں کہ اوّل مباح تھیں۔ پھر کسی وقت میں منع ہو گئی۔ مجلسِ عرس و مولود بھی ایسا ہی ہے۔ (فتاویٰ رشیدیہ ص۸۴ ج ۱ مطبوعہ دہلی)

# میلاد شریف کی دیوالی اور دسہرہ سے تشبیہ

مودودی صاحب نے میلاد شریف کو دیوالی اور دسہرہ سے تشبیہ دیتے ہوئے کہا ہے کہ:

"یہ تہوار جسے ہادیِ اسلام صلّی اللہ علیہ وسلّم سے منسوب کیا جاتا ہے۔ حقیقت میں اسلامی تہوار ہی نہیں۔ اس کا کوئی ثبوت اسلام میں نہیں ملتا۔ حتیٰ کہ صحابۂ کرام نے بھی اس دن کو نہیں منایا۔ صد افسوس کہ اس دن

---

[1] جس گنگوہی صاحب کے نزدیک غیر مشروع امور سے پاک محفلِ میلاد شریف ممنوع ہے۔ ان کے نزدیک سالگرہ منانا جائز ہے۔ چنانچہ لکھا ہے سالگرہ یادداشت عمر اطفال کے واسطے کچھ حرج نہیں معلوم ہوتا اور بعد چند سال کے کھانا لوجہ اللہ تعالیٰ کھلانا بھی درست ہے۔ (فتاویٰ رشیدیہ ص۴۴ ج ۱ مطبوعہ دہلی)





کو دیوالی اور دسہرہ کی شکل دے دی گئی ہے'

(ہفت روزہ قندیل لاہور ۳ جولائی ۱۹۶۶ء)

ناظرینِ کرام! اکابرِ وہابیہ کا پیارے مصطفےٰ صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کا یومِ ولادت، میلاد شریف منانے پر بغض و عناد ان کے فتووں سے اظہر من الشمس ہے وہابی اپنے بچوں کی سالگرہ منائیں۔ سالانہ کانفرنسیں اور سالانہ جلسے کریں۔ اپنے مدارس کی تقسیم اسناد کے اجلاس منعقد کریں تو کوئی بدعت اور حرام نہیں۔ مگر امام الانبیاء (صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم) کا میلاد شریف منایا جائے تو بدعت کے فتووں کی بوچھاڑ کر دیں۔

نثار تیری چہل پہل پہ ہزار عیدیں ربیع الاوّل!
سوائے ابلیس کے جہاں میں سبھی تو خوشیاں منا رہے ہیں

پیارے مصطفےٰ صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے میلاد شریف اور آمد کا ذکرِ خیر خود ربّ العالمین نے قرآنِ کریم میں جابجا فرمایا ہے:

لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ۝ (پ۱۱ ع ۵)

بے شک تمہارے پاس تشریف لائے تم میں سے وہ رسول جن پر تمہارا مشقت میں پڑنا گراں ہے۔ تمہاری بھلائی کے نہایت چاہنے والے مسلمانوں پر کمال مہربان

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتَابٌ مُّبِيْنٌ (پ۶ ع ۷)

بیشک تمہارے پاس اللہ کی طرف سے ایک نور آیا اور روشن کتاب۔

لَقَدْ مَنَّ اللّٰهُ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ اِذْ بَعَثَ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ (پ۴ ع ۸)

بیشک اللہ کا بڑا احسان ہوا مسلمانوں پر کہ ان میں انہیں میں سے ایک رسول بھیجا۔

وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ۔ (پ۱۷ ع ۷)

اور ہم نے تمہیں نہ بھیجا مگر رحمت سارے جہان کے لیے۔

ان سب آیاتِ طیبات میں اللہ تبارک و تعالےٰ نے اپنے پیارے حبیب لبیب

صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کی آمد آمد کا تذکرہ فرمایا ہے۔ میلاد شریف میں بھی حضور پُر نور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کی آمد آمد کا ذکرِ خیر کیا جاتا ہے۔ آپ کے معجزات اور صفات کا بیان ہوتا ہے۔

اب صحابہ کرام علیہم الرضوان سے میلاد شریف منانے کا ثبوت درج کیا جاتا ہے۔ جس کو امام المحدثین، مقدام الفضلا حضرت علامہ ابن حجر مکی[1] علیہ الرحمۃ جو کہ مفتی حرم شریف بھی رہ چکے ہیں کی کتاب مستطاب النعمۃ الکبریٰ علی العالم میں درج فرمایا ہے۔

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں۔

مَنْ اَنْفَقَ دِرْهَمًا عَلٰى قِرَاءَةِ مَوْلِدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ رَفِيْقِيْ فِي الْجَنَّةِ۔

جس نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا میلاد شریف پڑھنے پر ایک درہم بھی خرچ کیا وہ جنت میں میرے ساتھ ہوگا۔

(النعمۃ الکبریٰ ص۶ مطبوعہ ترکی)

حضرت عمر فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں۔

مَنْ عَظَّمَ مَوْلِدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَدْ اَحْيَا الْاِسْلَامَ

جس نے حضور اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کے میلاد شریف کی تعظیم کی اُس نے گویا اسلام کو زندہ کر دیا۔

(النعمۃ الکبریٰ ص۷ مطبوعہ ترکی)

اب اولیاء عظام علیہم الرحمۃ سے میلاد شریف کا ثبوت پیش کیا جاتا ہے کہ حضرت حسن بصری رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں۔

[1] مولوی ابراہیم صاحب میر سیالکوٹی نے علامہ ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ کے متعلق لکھا ہے کہ ابن حجر مکی مکہ شریف میں مفتی حجاز تھے۔ جامع علوم ظاہری و باطنی تھے۔ (حاشیہ تاریخ اہلحدیث ص۳۹۲)

دیوبندیوں کے مولوی عبداللہ گنگوہی ابن حجر کے متعلق رقمطراز ہیں کہ شیخ شہاب الدین ابن حجر مکی عرب کے مشاہیر علماء میں سے تھے۔ بہت سی مشہور کتابوں کے مصنف ہیں۔ (مقدمہ اکمال الشیم ص۶۳)





لَوْ كَانَ لِيْ مِثْلُ جَبَلِ اُحُدٍ ذَهَبًا فَاَنْفَقْتُهٗ عَلٰى قِرَاءَةِ مَوْلِدِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ۔

کاش میرے پاس احد پہاڑ کے برابر سونا ہو اور میں اُسے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے میلاد شریف پڑھنے پر خرچ کر دوں۔

حضرت جنید بغدادی رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں۔

مَنْ حَضَرَ مَوْلِدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَعَظَّمَ قَدْرَهٗ فَقَدْ فَازَ بِالْاِيْمَانِ۔

جو حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے میلاد شریف کی محفل میں حاضر ہوا اور اس کی تعظیم و تکریم کی تو وہ ایمان کے ساتھ کامیاب ہوگا۔

(النعمۃ الکبریٰ علی العالم ص۸)

علامہ ابن حجر مکی علیہ الرحمۃ نے میلاد شریف کے موضوع پر "النعمۃ الکبریٰ علی العالم فی مولد سید ولد آدم" نامی کتاب کے علاوہ ایک اور کتاب تحفۃ الاخیار فی مولد المختار لکھی ہے۔

محدث ابن جوزی علیہ الرحمۃ نے بھی میلاد شریف کے موضوع پر بیان المیلاد النبوی رسالہ لکھا ہے۔ جس میں عرب و عجم میں میلاد شریف منانے کا انہوں نے تذکرہ فرما کر محفلِ میلاد شریف منعقد کرنے کی برکات کا بھی اندراج فرمایا ہے۔

امام ربانی، غوث صمدانی سید مجدد الف ثانی قدس سرہ النورانی نے بھی اپنے مکتوبات شریف میں محفلِ میلاد شریف کا جواز تحریر فرمایا ہے کہ:

دیگر درباب مولود خوانی اندراج یافتہ بود در نفسِ قرآن خواندن بصوتِ حسن و در قصائد نعت و منقبت خواندن چہ مضائقہ است۔ (مکتوبات شریف ص۱۵۶ مکتوب ۷۲)

آپ کے خط میں مولود خوانی کے متعلق درج تھا۔ اچھی آواز سے تلاوت قرآنِ پاک اور نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کی شانِ اقدس میں قصائد نعت اور منقبت پر کیا مضائقہ ہے۔

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے بھی حرمین شریفین میں محفلِ میلاد شریف کے منعقد ہونے کا ذکر اور اس محفل پر انوار و تجلیات کی بارش کا تذکرہ بھی اپنی کتاب فیوض الحرمین میں ان الفاظ میں کیا ہے۔

فَرَأَيْتُ أَنْوَارًا سَطَعَتْ دَفْعَةً وَّاحِدَةً لَا أَقُوْلُ إِنِّيْ أَدْرَكْتُهَا بِبَصَرِ الْجَسَدِ وَلَا أَقُوْلُ أَدْرَكْتُهَا بِبَصَرِ الرُّوْحِ فَقَطْ اَللّٰهُ أَعْلَمُ كَيْفَ كَانَ الْأَمْرُ بَيْنَ هٰذَا وَذَالِكَ فَتَأَمَّلْتُ تِلْكَ الْأَنْوَارَ فَوَجَدْتُهَا مِنْ قِبَلِ الْمَلَائِكَةِ الْمُوَكَّلِيْنَ بِأَمْثَالِ هٰذِهِ الْمَشَاهِدِ وَبِأَمْثَالِ هٰذِهِ الْمَجَالِسِ وَرَأَيْتُ يُخَالِطُهُ أَنْوَارُ الْمَلَائِكَةِ أَنْوَارَ الرَّحْمَةِ

پس میں نے دیکھا کہ یکبارگی انوار ظاہر ہوئے میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ آیا ان آنکھوں سے دیکھا اور نہ یہ کہہ سکتا ہوں کہ فقط روح کی آنکھوں سے خدا جانے کیا امر تھا ان آنکھوں سے دیکھا یا روح کی پس میں نے تامل کیا تو معلوم ہوا کہ یہ نوران ملائکہ کا ہے جو ایسی مجلسوں اور مشاہد پر موکل ومقرر ہیں۔ اور میں نے دیکھا کہ انوار ملائکہ اور انوار رحمت ملے ہوئے ہیں۔

(فیوض الحرمین ص۲۷ مطبوعہ دیوبند)

شاہ ولی اللہ دہلوی نے اپنے والد ماجد شاہ عبدالرحیم محدث دہلوی علیہ الرحمۃ کا ہر سال ۱۲ ربیع الاول شریف کو سرکار دوعالم صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کی فاتحہ دلانے کا واقعہ اپنی کتب درالثمین اور انفاس العارفین میں درج فرمایا ہے۔ جس کو دیوبندیوں کے مولوی اشرف علی تھانوی نے بھی اپنی کتاب دعوات عبدیت میں ان الفاظ میں رقم کیا ہے:-

"شاہ عبدالرحیم صاحب دہلوی ربیع الاول میں کچھ کھانا پکا کر تقسیم کیا کرتے تھے۔ ایک مرتبہ آپ کو کچھ میسر نہ ہوا تو آپ نے پیسے دو پیسے کے چنے بھنوا کر تقسیم کر دیئے۔ خواب میں دیکھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اُن چنوں کو تناول فرما رہے ہیں۔" (دعوات عبدیت ص۹ حصہ چہارم)

مولوی اشرف علی تھانوی نے یہ واقعہ لکھ کر جو بعد میں واعظانہ جملہ لکھا ہے، قابل غور ہے وہ یہ ہے:-

"دیکھیے محبت اللہ والوں ہی میں ہوتی ہے۔ ان سے سیکھو۔ اور ان کے طرز عمل پر چلو۔" (دعوات عبدیت ص۹)





حاجی امداد اللہ مہاجر مکی نے لکھا ہے کہ:

"ہمارے علماء مولود شریف میں بہت تنازعہ کرتے ہیں۔ تاہم علماء جواز کی طرف بھی گئے ہیں۔ جب صورت جواز کی موجود ہے۔ پھر ایسا تشدد کرتے ہیں۔ ہمارے واسطے اتباع حرمین کافی ہے۔" (امداد المشتاق ص۵۶)

دیوبندی، غیر مقلد اور مودودی وہابیوں کے سردار اور امام سید احمد بریلوی کے مرید خاص نواب محمد علی خان کے حکم سے جو کتاب مخزن احمدی لکھی گئی اس میں وہابیوں کے سردار سید احمد بریلوی کا محفل میلاد شریف منعقد کرنا اور اس مجلس میں قصائد مولودیہ پڑھنا اور شیرینی تقسیم کرنے کا تذکرہ ان الفاظ میں درج ہے۔

"و تا آنکہ شب بپایاں رسید وصبح صادق بدمید وجہاز از مکان خوف وہولناک بخیریت تمام بدر آمد وبر گاہیکہ روز روشن شد ناخدا چند طبق حلوائے از حجرہ خویش بیرون آوردہ مجلس مولود شریف منعقد کردہ بعد از اختتام قصائد مولودیہ شیرینی تقسیم نمود۔"

(مخزن احمدی فارسی ص۸۵ مطبوعہ آگرہ)

## نورانی محفل میلاد شریف میں شیرینی تقسیم کرنا

امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری نے اپنے اخبار المحدیث امرتسر میں "مذہب حق اہل سنت والجماعت کا ایک اور معجزہ" کی سرخی اور وَاللّٰهُ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَاءُ إِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ آیت کا حصہ لکھ کر ایک شیعہ کا تائب ہونا اور مسلک حق اہل سنت وجماعت اختیار کرنے کا واقعہ کی تفصیل درج کرنے کے بعد لکھا ہے کہ:

"سید صاحب نے اپنا اطمینان کافی کرنے کے بعد نہایت خشوع وخضوع سے مذہب اہل سنت والجماعت کو قبول فرمایا اور اپنی معاصی ماضیہ سے تائب ہو کر اپنے کاشانہ نورانی پر مجلس میلاد شریف منعقد کر کے خود ہی پڑھا۔ اور نہایت مسرت وانبساط کے لہجہ میں اصحاب کرام کی تعریف وتوصیف

بیان کرکے خود مسرور ہوتے۔ اور شیخ صاحب موصوف کو محظوظ کیا۔ اور سامعین کو داخل حسنات کیا اور شیرینی بطور تبرک از قسم تباشہ فیینی فرقہ سُنّت والجماعت کے ہاتھ سے تقسیم کرائی۔ اللھم زد فزد۔ خدا انجام بخیر کرے۔" (راقم خریدار اہلحدیث) (اخبار اہلحدیث امرتسر صہ۴ ۲۶ مارچ ۱۹۰۹ء)

قارئین کرام! وہابیوں کی رسول دشمنی کے طریقے آپ نے ملاحظہ فرمائے۔ جس رشید احمد گنگوہی کے نزدیک مولود ہر حال ناجائز ہے۔ اور میلاد شریف ہنود کی سانگ اور کنھیا کی مثل ہے۔ اُس گنگوہی کے نزدیک سالگرہ منانا جائز ہے۔

## سالگرہ منانا جائز ہے

"سالگرہ بچوں کی اور اُس کی خوشی میں اطعام الطعام کرنے میں کوئی حرج معلوم نہیں ہوتا۔ اور کھانا لوجہ اللہ تعالٰے کھلانا بھی درست ہے"

(فتاویٰ رشیدیہ صہ۱۴۷ ج ۱)

## مجلسِ میلاد منعقد کرنے اور وظائف کرنیوالوں کو سزا

مولوی اسماعیل غزنوی نجدی حکومت جن کاموں پر سزا دیتی ہے درج کرتے ہیں کہ: "مجلس میلاد منعقد کرنا، اُس کو تقرب بارگاہِ الٰہی کا ذریعہ سمجھنا بھی بدعت ہے۔ کیونکہ اس کا کوئی ثبوت نہیں۔

اِسی طرح مشائخ کے مقررّہ وظیفے یا ابتدا رسُورتوں کا وظیفہ اور مہمات میں ان سے امداد حاصل کرنا یہ سب بدعات ہیں۔ بلکہ کبھی یہ شرکِ اکبر تک بھی پہنچ جاتے ہیں۔ لوگوں کو بتایا جاتا ہے کہ یہ طریقہ بدعت ہے اگر مان لیں تو بہتر ورنہ حاکم ان کو سزا دیتا ہے۔ تاکہ باز آجائیں اور منع





ہو جائیں۔" (تحفہ وہابیہ صہ۸۷)

مصطفٰی صلّی اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلّم سے عناد اور بغض کا ایک اور ثبوت پیش کرتا ہوں۔

## دُعا سے پہلے درُود شریف پڑھنے کی ممانعت

وہابیوں کے سردار ثناء اللہ امرتسری سے کسی نے سوال کیا کہ:

س ۱۰۴۲!:- بعد نماز فریضہ کامل درود شریف پڑھ کے اللّٰھم انت السلام پڑھیں یا درود شریف ترک کرکے فقط اللّٰھم انت السلام سے شروع کریں۔ درود شریف قبل پڑھنے کی ممانعت میں کوئی حدیث صحیح ہو تو بیان کریں؟

ج ۱۰۴۲!:- امرتسری نے جواب یہ دیا کہ

اورادِ مسنونہ کے لیے یہ طریق ہے کہ جو ورد کسی مقام پر ثابت ہے۔ وہی مسنون ہے۔ دوسرا نہیں۔ حضرت ابنِ عمر رضی اللہ عنہما کے سامنے ایک شخص نے چھینک مار کر اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ کہا تو ابنِ عمر نے کہا اِس موقع کے لیے ہم کو درود نہیں سکھایا گیا بلکہ الحمد للہ سکھایا گیا ہے۔ اِس روایت کے مطابق بعد نماز متصل وہی دُعا پڑھنی چاہیئے جس کا ثبوت ملتا ہے یعنی اللّٰھم انت السلام درود کی فضیلت بجائے خود ہے۔ مگر وقت مناسب وہی ہے جو بتلایا گیا ہے۔"

(اخبار اہلحدیث امرتسر صہ۱۲ کالم ۲/۱ ۱۹ فروری ۱۹۱۵ء)

قارئین کرام! وہابیوں کے سردار مولوی ثناء اللہ امرتسری نے کس عیاری اور مکاری سے درود شریف پڑھنے سے منع کیا ہے۔ حالانکہ سائل نے تو پوچھا ہے کہ دُعا سے قبل درود شریف پڑھنے کی ممانعت میں کوئی حدیث صحیح ہو تو بیان کریں۔ امرتسری تو جواب دیتے ہوئے کوئی حدیث دُعا سے قبل درود شریف پڑھنے کی ممانعت میں پیش

نہیں کر سکا۔ یوں ہی ممانعت کر دی۔

ارے تجھ کو کھائے تپ سقر ترے دل میں کس سے بخار ہے

طبرانی شریف میں روایت ہے جس کو قاضی سلیمان منصور پوری اور ابن قیم نے بھی درج کیا ہے کہ:

فَاجْعَلُوْنِیْ فِیْ وَسْطِ الدُّعَاءِ وَفِیْ اَوَّلِهٖ وَآخِرِهٖ۔

یعنی دُعا کے اوّل و آخر اور وسط میں درود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم پر ہونا چاہیے۔

(جلاء الافہام ص۲۶ الصلوٰۃ والسلام ص۲۴۳)

قاضی سلیمان منصور پوری نے لکھا ہے کہ:

"مقاماتِ درود میں سے ایک جگہ دُعا کے وقت نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود شریف کا پڑھنا ہے" (الصلوٰۃ والسلام ص۲۲۸)

"ہر ایک دُعا کے بعد اللہ تعالیٰ کے درمیان حجاب ہوتا ہے۔ یہاں تک کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھا جاوے۔ جب درود پڑھا گیا پردہ اُٹھ جاتا ہے۔ اور دُعا قبول کی جاتی ہے۔ اور جب درود نہ پڑھا جاوے۔ تو دُعا نہیں قبول کی جاتی۔" (الصلوٰۃ والسلام ص۲۲۸)

ابن قیم نے بھی لکھا ہے کہ:

مَنْ اَرَادَ اَنْ یَّسْئَالَ اللہَ حَاجَتَهٗ فَلْیَبْدَاْ بِالصَّلٰوۃِ النَّبِیِّ صَلَّی اللہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَاِنَّ الصَّلٰوۃَ عَلَی النَّبِیِّ صَلَّی اللہُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَقْبُوْلَةٌ۔

جو شخص اللہ تعالیٰ سے اپنی حاجت کا سوال کرنا چاہے اُسے چاہیئے کہ پہلے درود پڑھے۔ پھر حاجت کا سوال کرے اور پھر درود پر ختم کرے کیونکہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم پر درود تو مقبول ہی ہے۔

(جلاء الافہام ص۲۲۷ مطبوعہ الصلاۃ والسلام ص۲۲۹)

وہابیوں کے قاضی سلیمان منصور پوری نے ہی لکھا ہے کہ:

"غرض درود بر نبی صلی اللہ علیہ وسلم دُعا کے لیے ایسا ہے۔ جیسے نماز



کے لیے سورۃ فاتحہ اور یہ جملہ مقامات جن کا شمار ہوا ان سے دُعا درود کی مشروعیت نکلتی ہے۔ جس سے واضح ہے کہ مفتاحِ دُعا درود شریف ہے۔ جیسا کہ مفتاحِ نماز وضو ہے" (الصلاۃ والسلام ص۲۲۹)

ترمذی شریف اور مشکوٰۃ المصابیح میں حدیث شریف سرکار عمر فاروقِ اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے مروی ہے۔

اِنَّ الدُّعَاءَ مَوْقُوْفٌ بَیْنَ السَّمَاءِ وَالْاَرْضِ لَا یَصْعَدُ مِنْهَا شَیْءٌ حَتّٰی تُصَلِّیَ عَلٰی نَبِیِّكَ۔

بے شک زمین اور آسمان کے درمیان دُعا موقوف رہتی ہے۔ اُس میں سے کچھ بھی اوپر نہیں چڑھتا جب تک تم اپنے نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم پر درود نہ بھیجے۔

(مشکوٰۃ ص۸۷ مطبوعہ دہلی ترمذی شریف ص۶۴)

مندرجہ احادیث شریفہ اور روایات سے اظہر من الشمس ہے کہ درود شریف دُعا کی قبولیت کا ذریعہ ہے۔ مگر وہابیوں کے سردار امرتسری کے فتویٰ سے یہ حقیقت روزِ روشن کی طرح عیاں ہوگئی ہے۔ اس کے دل میں سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے کتنا عناد اور بغض ہے۔

## لَا اِلٰهَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ صلی اللہ علیہ وسلم کا وظیفہ اور ذکر جائز نہیں!

سوال:- کیا فرماتے ہیں علمائے دین اس مسئلہ میں کہ وظیفہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ کا جائز ہے یا نہیں۔ بینوا توجروا۔

وہابیوں کے شیخ الکل میاں نذیر حسین دہلوی اس کا جواب دیتے ہیں کہ:

الجواب:- وظیفہ مجموعہ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللہِ کا ثابت نہیں ہے۔ وظیفہ کے واسطے صرف لَا اِلٰهَ اِلَّا اللہُ ہے۔

وہابیوں کے مولوی عبد الرحمٰن مبارک پوری نے اس استفتاء کے جواب میں لکھا ہے کہ:

بیشک ذکر اور وظیفہ کے لیے صرف لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ ہے اور ذکر لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ کے ساتھ محمد رسول اللّٰہ کا انضمام کسی روایت سے ثابت نہیں۔

(فتاویٰ نذیریہ ص۴۴۹ ج ۱ مطبوعہ دہلی)

ناظرین کرام! مندرجہ بالا وہابی اکابر کے جوابات سے ان کی پیارے مصطفیٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم سے محبت عیاں ہے۔ جو فرقہ کے اکابر اور نام نہاد محدث اسم رسول مقبول صلی اللہ تعالے علیہ وآلہ وسلم کو ذکر اور وظیفہ نہیں سمجھتے اس فرقہ کے باطل ہونے میں کیا شک وشبہ ہے اور ان سے بڑھ کر بدقسمت اور کون ہو سکتا ہے۔

قرآن پاک میں اللہ تعالے فرماتا ہے۔

| | |
|---|---|
| مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ۔ (پ۲۶ ع ۱۲) | محمد صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اللہ تعالے کے رسول ہیں۔ |
| لَمَّا سَمِعُوا الذِّکْرَ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّہٗ لَمَجْنُوْنٌ ۔ (پ۲۹ ع ۴) | (کافر) جب (ذکر) قرآن سنتے ہیں اور کہتے ہیں یہ ضرور عقل سے دور ہیں۔ |

قرآن پاک کو اللہ تعالے نے ذکر فرمایا ہے:

پھر اللہ تعالے جل جلالہٗ نے اپنا وظیفہ ذکر مصطفیٰ خود قرآن پاک میں بیان فرمایا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ۔ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا (پ۲۲ ع ۴) | بیشک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر اے ایمان والو ان پر درود اور خوب سلام بھیجو۔ |

حدیث قدسی ہے۔ اللہ تعالے اپنے پیارے رسول کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کو فرماتا ہے

| | |
|---|---|
| اِذَا ذُکِرْتُ ذُکِرْتَ مَعِیَ ۔ | جہاں میرا ذکر ہو گا وہاں میرے ساتھ آپ کا ذکر ہو گا۔ (ترجمان القرآن ص۲ پ۲) |

اس حدیث قدسی سے بھی عیاں ہے کہ جہاں ذکر خدا ہو گا وہاں ذکر مصطفیٰ بھی ہو





گا۔ لہٰذا لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ اگر ذکر وظیفہ ہے تو محمد رسول اللہ بھی ذکر و وظیفہ ہے۔

اذاں کیا جہاں دیکھو ایمان والو
پس ذکرِ حق ذکر ہے مصطفیٰ کا

اکابر وہابیہ نے اپنا یہ عقیدہ لکھ کر بغض مصطفیٰ کا اظہار کیا ہے۔

شرک ٹھہرے جس میں تعظیم حبیب
اس برے مذہب پہ لعنت کیجیے

وہابیوں کے امام ابن قیم اور قاضی سلیمان منصور پوری نے نقل کیا ہے کہ ابو رافع رضی اللہ عنہ (جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے غلام تھے) کی حدیث ہے۔ جسے طبرانی نے روایت کیا ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔

| | |
|---|---|
| اِذَا طَنَّتْ اُذُنُ اَحَدِکُمْ فَلْیَذْکُرْنِیْ وَلْیُصَلِّ عَلَیَّ ۔ | جب کسی کا کان شاں شاں کرنے لگے تو اسے لازم ہے کہ میرا ذکر کرے اور مجھ پر درود پڑھے۔ |

(الصلوٰۃ والسلام ص۴۳، جلاء الافہام ص۵۷، القول البدیع۔ عمل الیوم واللیلۃ لابن السنی، ترجمان القرآن ص۲ پ۲۲)

# نبی پاک کی تعریف بشر جیسی بلکہ اس سے بھی اختصار کرو

**عقیدہ ۱:** کسی بزرگ کی تعریف میں زبان سنبھال کر بولو۔ اور جو بشر کی سی تعریف ہو سو ہی کرو۔ سو اس میں بھی اختصار ہی کرو۔

(تقویۃ الایمان ص۶۳ مطبوعہ دہلی)

سرور کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات اور دیگر انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام سبھی بزرگ کے لفظ میں آ جاتے ہیں۔

اب خود اندازہ کریں کہ اسماعیل دہلوی کہہ رہا ہے۔ کہ جو بشر کی سی تعریف ہو۔ سو ہی کرو۔ صحابہ فرماتے ہیں۔

لَمْ اَرَا قَبْلَهٗ وَلَا بَعْدَهٗ مِثْلَهٗ — آپ جیسا نہ آپ سے پہلے کسی کو دیکھا اور نہ آپ کے بعد کسی کو دیکھا۔

سب بشر سو جائیں تو وضو ٹوٹ جاتا ہے مگر نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم کا وضو نہیں ٹوٹتا۔ اسی طرح سب بشر سو جائیں تو ان کی آنکھیں اور دل سو جاتا ہے۔ مگر نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم نے انبیاء کرام علیہم السلام کے متعلق ارشاد فرمایا

تَنَامُ عَيْنَاهُ وَلَا تَنَامُ قُلُوْبُهُمْ (صحیح بخاری شریف) — ان کی آنکھیں سوتی ہیں دل ان کا بیدار رہتا ہے۔

عورت کا خاوند مر جائے تو بعد عدت وہ عورت دوسرے مرد سے نکاح کر سکتی ہے مگر نبی اکرم صلے اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات رضی اللہ تعالیٰ عنہن کسی دوسرے سے نکاح نہیں کر سکتیں۔ ہر بشر کی بیوی ہر مسلمان کی ماں نہیں ہے۔ مگر نبی پاک صلے اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات رضی اللہ عنہن تمام مومنوں کی مائیں ہیں۔

امام الوہابیہ لکھتا ہے کہ بشر کی سی تعریف کرو۔ نیز یہ بھی حکم دیتا ہے کہ اس سے بھی اختصار کرو۔ جب کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ط (پ ۳۰ ع ۱۹) — اور ہم نے تمہارے لئے تمہارا ذکر بلند کیا

وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى (پ ۳۰ ع ۱۸) — اور بے شک پچھلی تمہارے لئے پہلی سے بہتر ہے۔

ان دلائل اور اسماعیل دہلوی کے عقیدہ کو بنظر انصاف دیکھا جائے۔ تو امام الوہابیہ قرآن و حدیث کی نافرمانی کرنے کی تعلیم دے رہا ہے۔



راہ پر ان کو تو لے آئیں ہم باتوں میں
اور کھل جائیں گے دو چار ملاقاتوں میں

# انبیاء کے نفس شریر

مودودی صاحب نے لکھا ہے کہ

**عقیدہ:** اور تو اور بسا اوقات پیغمبروں تک کو اس نفس شریر کی سرزنی کے خطرے پیش آئے ہیں۔ (تفہیمات ص ۱۹۵ ج ۱)

اس عبارت کو انبیاء کرام علیہم السلام کی انتہائی گستاخی قرار دیتے ہوئے دیوبندی مولوی قاضی مظہر حسین لکھتے ہیں کہ۔

انبیائے کرام کے پاک نفسوں کو شریر سمجھنا انتہائی درجے کی گستاخی ہے پیغمبر معصوم ہوتے ہیں۔ ان کے نفوس شر و خباثت سے پاک ہوتے ہیں۔ بلکہ وہ دوسروں کے نفسوں کو بھی پاک کرنے آتے ہیں۔ وَيُزَكِّيْهِمْ (مودودی مذہب ص ۲۲)

# انبیاء کو اللہ تعالیٰ کی سزائیں

مودودی صاحب نے لکھا ہے کہ

**عقیدہ:** اللہ تعالیٰ کے محبوب اور مقبول بارگاہ ہونے کے باوجود اور اس کے طرف سے بڑی بڑی حیرت انگیز طاقتیں پانے کے باوجود تھے تو بندے اور بشر ہی۔ الوہیت ان میں کسی کو حاصل نہ تھی۔ رائے اور فیصلے کی غلطی بھی کرتے تھے۔ بیمار بھی ہوتے تھے۔ آزمائشوں میں بھی ڈالے جاتے تھے حتیٰ کہ قصور بھی ان سے ہو جاتے تھے۔ اور انہیں سزا تک دی جاتی تھی (ترجمان القرآن ص ۱۵۸ مئی ۱۹۵۵ء بحوالہ مودودی مذہب ص ۳۱)

مودودی صاحب کے اس عقیدہ پر تبصرہ کرتے ہوئے دیوبندی مولوی قاضی مظہر حسین لکھتے ہیں کہ

"مودودی صاحب کا یہ لکھنا کہ اللہ تعالےٰ کی طرف سے انبیاء کو سزا تک دی جاتی تھی۔ بہت بڑی گستاخی ہے۔ انبیاء علیہم السلام پر جو مصیبتیں نازل ہوتی ہیں وہ جرم کی بنا پر نہیں۔ بلکہ ان کی عظمتِ شان کے پیشِ نظر ان کے درجات اور زیادہ بلند کرنے کے لیئے ہیں۔ انبیاء کرام کی معصوم شخصیتیں مجرم اور قابلِ سزا نہیں ہوتیں۔ وہ تو لوگوں کے جرائم کا ازالہ کرنے کے لیئے آتے ہیں۔

(مودودی مذہب ص۳۲)

## انبیاء اپنی کوشش سے خدا کو پہچانتے ہیں

مودودی صاحب نے لکھا ہے۔ کہ

**عقیدہ**:۔ اس سے یہ بات بالکل واضح ہو جاتی ہے کہ وحی کے ذریعے حقیقت کا براہِ راست علم پانے سے پہلے انبیاء علیہم السلام مشاہدے اور غور و فکر کی فطری قابلیتوں کو صحیح طریقے پر استعمال کر کے (جیسے اوپر کی آیات میں بَیِّنَۃٍ مِّنْ رَّبِّہٖ سے تعبیر کیا گیا ہے۔ توحید و معاد کی حقیقتوں تک پہنچ جاتے تھے۔ اوران کی یہ رسائی وہبی نہیں بلکہ کسبی ہوتی تھی۔ اس کے بعد پھر اللہ تعالےٰ انہیں علم وحی عطا کرتا تھا۔ اور یہ چیز کسبی نہیں بلکہ وہبی ہوتی تھی۔

(رسائل و مسائل ص۲۹)

دیوبندی وہابیوں کے مولوی مظہر حسین صاحب آف چکوال مودودی صاحب کی اس عبارت کے متعلق لکھتے ہیں کہ





یہاں مودودی صاحب نے منصبِ نبوت کے خلاف بہت غلط عقیدہ لکھا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ انبیاء کرام کو جس طرح نبوت محض اللہ تعالےٰ کی طرف سے ایک وہبی نعمت ملتی ہے۔ اسمیں ان کو اپنی کوشش اور محنت کی حاجت نہیں ہوتی۔ اسی طرح ان کو اللہ تعالیٰ فطرتاً اپنی توحید پر یقین و اذعان عطا فرما دیتا ہے۔ وہ پیدائشاً اور فطرتاً موحد و مومن ہوتے ہیں۔

(مودودی مذہب ص۲۱)

## انبیاء کی بعثت کا مقصد حصولِ اقتدار ہے

جماعت اسلامی کے بانی مودودی صاحب انبیاء کی بعثت کا مقصد صرف حصولِ اقتدار قرار دیتے سیاسی انقلاب برپا کرنا قرار دیتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:۔

وہ اہلِ جاہلیت کو یہ حق تو دینے کو تیار تھے۔ اگر چاہیں تو اپنے جاہل اعتقادات پر قائم رہیں۔ اور جس خدا کے اندر ان کے عمل کا اثر انہی کی ذات تک محدود رہتا ہے۔ اس میں اپنے جاہلی طریقوں پر چلتے رہیں مگر وہ انہیں یہ حق دینے کیلیئے تیار نہ تھے۔ اور نہ فطرۃً دے سکتے تھے۔ کہ اقتدار کی کنجیاں ان کے ہاتھ میں رہیں۔ اور وہ انسانی زندگی کے معاملات کو طاقت کے زور سے جاہلیت کے قوانین پر چلائیں۔ اس وجہ سے تمام انبیاء نے سیاسی انقلاب برپا کرنے کی کوشش کی۔

(تجدید و احیائے دین ص۳۴)

قارئین کرام:۔ جماعت اسلامی کے بانی اور نام نہاد مفکر اسلام نے عام انسانوں پر ہی نہیں۔ بلکہ انبیاء کرام علیہم السلام پر بھی بہتان تراشی سے احتراز نہیں کیا اور یہ بہتانِ عظیم نہیں تو اور کیا ہے۔ انبیاء عظام علیہم السلام لوگوں کو جاہل اعتقادات پر قائم رہنے کا حق تو دینے کو تیار تھے مگر اقتدار کی کنجیاں دینے کو تیار نہ تھے۔ اس عقیدہ سے

عیاں ہوتا ہے کہ انبیاء کرام علیہم السلام کی تشریف آوری اور بعثت کا مقصد توحید کی اشاعت اور پرچار نہ تھا۔ بلکہ اپنا اقتدار تھا۔ اور سیاسی انقلاب برپا کرنا تھا۔ جو کہ قرآن و حدیث کے خلاف ہے۔ اللہ تعالےٰ قرآن کریم میں فرماتا ہے۔

| | |
|---|---|
| یٰاَیُّهَا النَّاسُ اعْبُدُوْا رَبَّكُمُ | اے لوگو! اپنے رب کو پوجو۔ |
| الَّذِیْ خَلَقَكُمْ وَالَّذِیْنَ مِنْ | جس نے تمہیں اور تم سے اگلوں |
| قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ | کو پیدا کیا۔ یہ امید کرتے ہوئے |
| (پ۱ ع ۳) | کہ تمہیں پرہیزگاری ملے۔ |

| | |
|---|---|
| وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْاِنْسَ | اور میں نے جن اور آدمی اپنے ہی لیے بنائے |
| اِلَّا لِیَعْبُدُوْنِ (پ۲۷ ع ۲) | کہ میری بندگی کریں۔ |
| یٰاَیُّهَا النَّبِیُّ اِنَّا اَرْسَلْنٰكَ | اے غیب کی خبریں بتانے والے |
| شَاهِدًا وَّمُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا | (نبی) بے شک ہم نے تمہیں بھیجا |
| وَّدَاعِیًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَ | حاضر و ناظر اور خوشخبری دیتا اور |
| سِرَاجًا مُّنِیْرًا | ڈر سناتا۔ اور اللہ کی طرف |
| (پ۲۲ ع ۳) | اس کے حکم سے بلاتا۔ اور چمکا دینے |
| | والا آفتاب |

اس آیت میں اللہ تعالےٰ نے نبی پاک کو اللہ کی طرف سے اس کے حکم سے بلانے والا قرار دیا ہے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنی قوم کو فرمایا۔

| | |
|---|---|
| وَاِبْرٰهِیْمَ اِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ | اور ابراہیم کو جب اس نے اپنی |
| اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاتَّقُوْهُ ذٰلِكُمْ | قوم سے فرمایا کہ اللہ کو پوجو اور |
| خَیْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ | اس سے ڈرو اس میں تمہارا |
| (پ ۲۰ ع ۱۴) | بھلا ہے۔ اگر تم جانتے۔ |



| | |
|---|---|
| قَدْ كَانَتْ لَكُمْ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ | بے شک تمہارے لیے اچھی پیروی |
| فِیْ اِبْرٰهِیْمَ وَالَّذِیْنَ مَعَهٗ | تھی ابراہیم اور اس کے ساتھ |
| اِذْ قَالُوْا لِقَوْمِهِمْ اِنَّا بُرَءٰٓؤُا | والوں میں جب انہوں نے اپنی |
| مِنْكُمْ وَمِمَّا تَعْبُدُوْنَ مِنْ | قوم سے کہا بے شک ہم بیزار ہیں |
| دُوْنِ اللّٰهِ كَفَرْنَا بِكُمْ وَبَدَا | تم سے اور ان سے جنہیں اللہ کے |
| بَیْنَنَا وَبَیْنَكُمُ الْعَدَاوَةُ وَ | سوا پوجتے ہو۔ ہم تمہارے منکر |
| الْبَغْضَآءُ اَبَدًا حَتّٰى تُؤْمِنُوْا | ہوئے۔ اور ہم میں اور تم میں دشمنی |
| بِاللّٰهِ وَحْدَهٗ (پ۲۸ ع ۷) | اور عداوت ظاہر ہو گئی ہمیشہ |
| | کے لیے، جب تک تم ایک اللہ |
| | پر ایمان نہ لاؤ۔ |

حضرت شعیب علیہ السلام کے متعلق اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاِلٰى مَدْیَنَ اَخَاهُمْ | اور مدین کی طرف ان کے ہم قوم |
| شُعَیْبًا فَقَالَ یٰقَوْمِ اعْبُدُوا | شعیب کو بھیجا۔ تو اس نے |
| اللّٰهَ وَارْجُوا الْیَوْمَ الْاٰخِرَ وَ | فرمایا۔ اے میری قوم اللہ کی بندگی |
| لَا تَعْثَوْا فِی الْاَرْضِ | کرو۔ اور پچھلے دن کی امید رکھو۔ |
| مُفْسِدِیْنَ | اور زمین میں فساد پھیلاتے نہ |
| (پ۲۰ ع ۱۶) | پھرو۔ |

ان آیات طیبات سے اظہر من الشمس ہے کہ انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی بعثت کا سب سے بڑا مقصد لوگوں کو باطل معتقدات سے ہٹا کر صحیح عقائد کی طرف لانا ہے۔

**مگر** مودودی صاحب، کا نظریہ قرآنی آیات کے نظریہ کے بالکل خلاف ہے۔

# وسیلہ لے کر دعا مانگنے کی ممانعت

س :- بوقتِ دعا بحرمت یا بوسیلہ یا بطفیل کے لفظ پکار کر اور اشارہ کسی اولیاء کرام یا صحابہ کرام وغیرہ کی طرف رکھ کر کہنا جائز ہے یا نہیں؟

ج :- بطفیل یا بحرمتہ کہنے میں علما کا اختلاف ہے۔ مگر راجح یہ معلوم ہوتا ہے کہ نہیں چاہیئے۔ کیونکہ کسی آیت یا حدیث میں ایسا نہیں آیا ہے کہ خدا یا رسول نے ایسا کہنے کی تلقین فرمائی ہو۔

(اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱ ۲۷ مارچ ۱۹۰۸ء)

امام الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری کا یہ جواب قرآن وحدیث کے خلاف ہے۔ قرآن پاک میں اللہ تعالےٰ فرماتا ہے۔

يَآ اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَابْتَغُوْٓا اِلَيْهِ الْوَسِيْلَةَ وَجَاهِدُوْا فِيْ سَبِيْلِهٖ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ (پ ۶ ع ۱۰)

اے ایمان والو! اللہ سے ڈرو۔ اور اس کی طرف وسیلہ ڈھونڈو۔ اور اس کی راہ میں جہاد کرو۔ اس امید پر کہ تم فلاح پاؤ۔

طبرانی شریف اور دیگر کتب احادیث میں روایت درج ہے کہ جب حضرت آدم علیہ السلام سے لغزش سرزد ہوئی۔ تو انہوں نے نبی پاک کے وسیلہ سے دعا کی

يَا رَبِّ بِحَقِّ مُحَمَّدٍ لَمَّا غَفَرْتَ لِيْ

اے میرے پروردگار! محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم کے واسطے اور وسیلے سے مجھے معاف فرما دے۔

طبرانی شریف ص۸۲ ج ۲ خصائص کبرےٰ ص۱۲ ج ۱ کتاب الوفا باحوال المصطفےٰ ص۳۳ ج ۱ بیان المیلاد النبوی۔ مستدرک ص۶۱۵ ج ۲۔ ابن عساکر ص۲۵۷ ج ۲ شواہد الحق للنبھانی ص۱۳۷ انوار المحمدیہ ص۱۰۹ زرقانی شریف ص۶۲ ج ۱ مواہب اللدنیہ ص۱۲ تفسیر عزیزی ص۱۹۳ افضل الصلوات ص۱۱





تفسیر در منثور میں امام جلال الدین سیوطی علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ سید المفسرین عبد اللہ بن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما فرماتے ہیں کہ کفار پر یہودی فتح حاصل کرنے کے لیئے دعائیں کرتے تھے۔

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْتَنْصِرُكَ بِحَقِّ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ اَنْ تَنْصُرَنَا عَلَيْهِمْ (تفسیر در منثور)

اے اللہ تعالےٰ ہم تجھ سے نبی امی کے وسیلہ سے دعا کرتے ہیں۔ کہ تو ہم کو ان مشرکین پر فتح دے کر مدد فرما۔

شیخ سعدی علیہ الرحمۃ بارگاہ الوہیت میں دعا کرتے ہوئے عرض کرتے ہیں۔

خدایا بحق بنی فاطمہ — کہ بر قول ایماں کنی خاتمہ
اگر دعوتم رد کنی ور قبول — من و دست و دامان آل رسول

(بوستان فارسی ص۵)

قارئین کرام: قرآن وحدیث کی روشنی میں معلوم ہوا کہ وہابیہ کا یہ عقیدہ بھی قرآن وحدیث کے خلاف ہے۔

خلاف پیمبر کسے راہ گزید
ہرگز بمنزل نخواہد رسید!

# نبی کا منصب

مودودی صاحب اللہ تعالیٰ کے خلیفہ نبی کا منصب بیان کرتے ہوئے گستاخانہ انداز میں لکھتے ہیں کہ؛

"اس منصب پر انسان کو مقرر کرتے وقت خداوند عالم نے اچھی طرح اس کے کان کھول کر یہ بات اس کے ذہن نشین کر دی تھی۔ کہ تمہارا اور تمام جہان کا مالک معبود اور حاکم میں ہوں۔ میری اس سلطنت میں نہ تم خود مختار ہو۔ نہ کسی دوسرے کے بندے ہو۔ اور نہ میرے سوا کوئی تمہاری اطاعت بندگی اور پرستش کا مستحق ہے۔ دنیا کی یہ زندگی جس میں تمہیں اختیارات دیکر

بھیجا جا رہا ہے۔ دراصل تمہارے لیے ایک امتحان کی مدت ہے۔ جس کے بعد تمہیں میرے پاس واپس آنا ہو گا۔ اور میں تمہارے کام کی جانچ کر کے فیصلہ کروں گا کہ تم میں سے کون امتحان میں کامیاب رہا ہے۔ اور کون ناکام۔ تمہارے لیے صحیح رویّہ یہ ہے کہ مجھے اپنا واحد معبود اور حاکم تسلیم کرو۔ جو ہدایات میں بھیجوں اس کے مطابق دُنیا میں کام کرو اور دُنیا دار الامتحان سمجھتے ہوئے اس شعور کے ساتھ زندگی بسر کرو۔ کہ تمہارا اصل مقصد میرے آخری فیصلے میں کامیاب ہونا ہے۔ اس کے برعکس تمہارے لیے ہر وہ رویّہ غلط ہے۔ جو اس سے مختلف ہو۔ اگر پہلا رویّہ اختیار کرو گے (جسے اختیار کرنے کے لیے تم آزاد ہو)، تو تمہیں دُنیا میں امن و اطمینان حاصل ہو گا اور جب میرے پاس پلٹ کر آؤ گے تو میں تمہیں ابدی راحت و مسرت کا وہ گھر دوں گا۔ جس کا نام جنّت ہے اور اگر دوسرے کسی رویّہ پر چلو گے (جس پر چلنے کے لیے بھی تم کو آزادی ہے)، تو دُنیا میں تم کو فساد اور بے چینی کا مزا چکھنا ہو گا۔ اور دُنیا سے گزر کر عالمِ آخرت میں جب آؤ گے تو ابدی رنج و مصیبت کے اس گڑھے میں پھینک دیئے جاؤ گے جس کا نام دوزخ ہے" (مقدمہ تفہیم القرآن ص۱۵)

## نبی پاک اور دیگر انبیاء اور اولیاء کو شہنشاہ کہنا حرام ہے

وہابیوں کے مجدد محمد بن عبدالوہاب نجدی نے رسوائے زمانہ کتاب میں کہا ہے کہ

عقیدہ:۔ شاہان شاہ کا لقب دینا حرام ہے۔ (کتاب التوحید ص۱۱۹)

قارئین! وہابیوں کے اکابر جو انگریزوں کو شہنشاہ اور بڑے بڑے القابوں سے نوازتے رہے ہیں۔ ان کے نزدیک سرورِ کائنات صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو بھی شاہانِ شاہ کہنے کی حرمت ہے۔ حالانکہ امام الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا فرمان ہے۔



أَنَا سَيِّدُ النَّاسِ يَوْمَ الْقِيَامَةِ (مشکوٰۃ شریف) — میں قیامت کے دن تمام لوگوں کا سردار ہوں گا۔

ایک اور ارشاد ہے۔

انا سَيِّدُ وُلْدِ آدَمَ۔ (مشکوٰۃ) — میں سرکار آدم علیہ السلام کی اولاد کا سردار ہوں۔

تمام بادشاہ اولاد آدم میں سے ہی ہیں۔ تو پھر سرور عالم کو شہنشاہ یا شاہانِ شاہ کہنا کیوں حرام ہو گا۔

میرے اعلیٰحضرت مجدد دین وملت نے مسلمانوں کی رہنمائی کرتے ہوئے بارگاہِ نبوی میں کیا خوب عرض کیا ہے۔ ؎

سرور کہوں کہ مالک و مولا کہوں تجھے
باغِ خلیل کا گلِ زیبا کہوں تجھے!
لیکن رضا نے ختم سخن اس پہ کر دیا
خالق کا بندہ خلق کا آقا کہوں تجھے

## نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی غریبی اور کس مپرسی

وہابیوں کے سردار مولوی ثناء اللہ امرتسری لکھتے ہیں کہ

عقیدہ:۔ جس انداز سے پیغمبر خدا نے شروع سے زہد اور توحید وغیرہ کی تعلیم شروع کی۔ اخیر عمر تک اُسی انداز پر رہی۔ حالانکہ تیئیس سال کی عمر ایک ربع صدی ہے جس میں انسان کے کئی طرح سے خیالات بدلتے ہیں۔ خود آنحضرت ایک غریبی کس مپرسی کی تکلیف سے شہنشاہی ریاست حکومت تک پہنچے تھے۔ مگر تعلیم جیسی ابتدا سے تھی ویسی ہی رہی۔ (ترکِ اسلام ص۲۰۱)

قارئین کرام! پہلے تو مندرجہ بالا عبارت میں امام الوہابیہ امرتسری کا لہجہ

ہی اتنا گستاخ ہے کہ خدا کی پناہ۔ بعدازاں اُس امرتسری کی جہالت کا بھی بیّن ثبوت اس سے عیاں ہوتا ہے۔ ذرا غور کیجئے کیا لکھتا ہے؟

خود آنحضرت ایک غریبی کس مپرسی کی تکلیف سے شہنشاہی ریاست حکومت تک پہنچے تھے۔

حلیمہ سعدیہ رضی اللہ تعالےٰ عنہا سے پوچھیئے اُس کے گھر میں کہ نبی مکرم۔ رحمت عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی آمد اور جلوہ گری کے بعد کس طرح برکتوں کا نزول ہُوا مفلوک الحالی جاتی رہی۔ بلکہ جس سال سرورِ عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم جلوہ افروز ہوئے اُس سال کو محدثین مفسّرین اور مؤرخین خیر و برکت کا سال لکھتے ہیں۔ ہر طرف برکت ہی برکت تھی۔ مگر یہ گستاخ رسول امرتسری ایسا بدطینت ہے کہ اُس ہستی کے بارے میں لکھتا ہے کہ

خود آنحضرت ایک غریب کس مپرسی کی تکلیف سے شہنشاہی ریاست حکومت تک پہنچے تھے۔

امرتسری کو کیا معلوم میرے آقا علیہ الصلوٰۃ والسّلام کی حکومت کا تو اس وقت ہر ذی شعور کو علم ہوگیا تھا جب بُت تھر تھرا گئے۔ کعبہ سرنگوں ہوگیا۔ ستارے جھوم گئے۔ پھر میرے آقا کی نبوت کی شان تو یہ ہے۔ فرمایا۔

| | |
|---|---|
| كُنْتُ اَوَّلُ النَّبِيِّيْنَ فِي الْخَلْقِ وَ اٰخِرُهُمْ فِي الْبَعْثِ ۔ | میں پیدائش کے لحاظ سے سب انبیاء کرام سے اوّل پیدا ہُوا ہوں اور مبعوث ہونے کے لحاظ سے سب سے آخر میں ہوں۔ |

(تفسیر ابن جریر ص ۶ ج ۱۵ معالم التنزیل ص ۱۹۲ ج ۵ درمنثور ص ۱۸۴ ج ۵ خصائص کبرےٰ ص ۹ ج ۱ دلائل النبوۃ ص ۶ ج ۱۔ مواہب الدنیہ ص ۶ ج ۱ جواہر البحار ص ۷۹۱ انوار محمدیہ ص ۸ المقاصد الحسنہ ص ۳۲۷۔ تفسیر ترجمان القرآن ص ۲۵۴)

| | |
|---|---|
| كُنْتُ نَبِيًّا وَّ اٰدَمُ بَيْنَ الرُّوْحِ وَ الْجَسَدِ ۔ | میں اُس وقت بھی نبی تھا جب آدم علیہ السلام روح اور جسم میں تھے۔ |

(عرائس البیان ص ۲۳۵ ج ۱ المقاصد الحسنہ ص ۳۲۷ مدارج النبوۃ ص ۳ ج ۲)

| | |
|---|---|
| اِنَّمَا بُعِثْتُ فَاتِحًا وَّ خَاتِمًا ۔ | یقیناً مجھے ہی (نبوت) کھولنے والا اور بند کرنے والا بنا کر بھیجا گیا ہوں۔ |

(المقاصد الحسنہ ص ۱۳۳)





اس صدی کے مجدّد برحق فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ کے سچ فرمایا ہے ؎

جس کے آگے سرِ سروراں خم رہیں
اُس کی قاہر ریاست پہ لاکھوں سلام!

علامہ صاوی علیہ الرحمۃ نے فرمایا ہے کہ:

| | |
|---|---|
| مَنْ زَعَمَ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَاٰحَادِ النَّاسِ لَا يَمْلِكُ شَيْئًا اَصْلًا وَلَا نَفْعَ بِهٖ ظَاهِرًا وَلَا بَاطِنًا فَهُوَ كَافِرٌ ۔ (التفسیر صاوی) | جس کا یہ گمان ہے کہ نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم عام انسانوں کی مثل ہیں۔ بالکل کسی چیز کے مالک نہیں اور نہ ہی ان سے ظاہری و باطنی کوئی نفع اور فائدہ ہے وہ مسلمان ہی نہیں ہے۔ |

پس معلوم ہوا کہ ایسا عقیدہ رکھنے والے کے دِل میں سرورِ عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کا کوئی مقام نہیں۔

# نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو ہجرت سے پہلے غلبہ نہ تھا

وہابیوں کے محدث میاں نذیر حسین دہلوی نے لکھا ہے کہ

**عقیدہ:-** رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم جب سے مبعوث ہوئے اسی وقت سے آپ کو نبوت اور حکومت و سلطنت عطا ہوئی۔ مگر زمانۂ ہجرت تک آپ کو غلبہ نہیں تھا اور اسلام میں اس وقت اور اس کے بعد کچھ اور دنوں تک ہر طرح کی غربت تھی۔

(فتاویٰ نذیریہ ص ۳۵۹ ج ۱ مطبوعہ دہلی ص ۵۹۳ مطبوعہ لاہور)

قارئین کرام! ابو الوہابیہ کی علمی قابلیت کا آپ نے اندازہ لگایا۔ کہ لکھتے ہیں۔ زمانۂ ہجرت تک آپ کو غلبہ نہیں تھا اور اسلام میں اس وقت اور اُس کے بعد کچھ دیر اور دنوں تک ہر طرح کی غربت تھی۔ حالانکہ سرورِ کائنات صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کی آمد آمد پر ہی کسریٰ کے محلّوں میں زلزلہ آگیا۔ نار فارس بجھ گئی۔ شجر و حجر نے زمین و آسمان نے خوشی کا اظہار کیا۔ خانۂ

کعبہ سرنگوں ہوگیا، بُت لرز گئے اور اوندھے پڑ گئے۔ بلکہ بتوں کی زبانوں پر جاری ہوگیا کہ صادق و امین آگیا۔ راہبوں نے آپ کی عظمت اور غلبے کے تذکرے کئے۔

ایک غیر مسلم اس وقت کا سماں پیش کرتا ہُوا کہتا ہے۔ ؎

جہاں تاریک تھا ظلمت کدہ تھا سخت کالا تھا
کوئی پردے سے کیا نکلا کہ گھر گھر میں اُجالا تھا!

لیکن وہابیوں کے محدث اور اکثر اکابر کے اُستاذ کہتے ہیں کہ غلبہ نہ تھا۔ اسلام میں غربت کا تذکرہ بھی کیا ہے جب سید المرسلین، خاتم النبیین صلی اللہ تعالٰے علیہ و آلہ وسلم کا فرمان ہے۔

الاسلام یعلو ولا یعلیٰ ۔ اسلام غالب ہے۔ اُس پر کوئی غالب نہیں ہو سکتا۔

(المقاصد الحسنہ للسخاوی صـ۵۸ دارقطنی دلائل النبوۃ بیہقی)

## نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم اُمّت کے محتاج ہیں

وہابیہ نجدیہ کے نزدیک سرور کائنات صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم اور دیگر مومنین میں اور ان کی موت میں کوئی فرق نہیں ہے، جیسا کہ ان کی کتب کے حوالہ جات واضح ہوگیا ہے اس لئے وہابیوں کے نزدیک سرور عالم صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہ وسلم اپنی اُمت کے محتاج ہیں، کیونکہ ان کے مجتہد قاضی شوکانی نے ایک اصول بیان کیا ہے کہ

اَلْمَیِّتُ مُحْتَاجٌ اِلٰی مَنْ یَدْعُوْلَہٗ ۔ مردہ محتاج ہے کہ کوئی اس کے لئے دُعا کرے۔

(الدار النضید صـ۱۰)

لہٰذا اس اصول کے مطابق وہابیہ نجدیہ خذلہم اللہ تعالٰے کے نزدیک، محبوب رب کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم اپنی اُمت کے محتاج ہوئے۔ ؎

جب سرِ محشر وہ پوچھیں گے بلا کے سامنے
کیا جواب جرم دو گے تم خدا کے سامنے



## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم اور دُوسرے اِنسانوں کی وفات برابر ہے

مولوی ثناء اللہ امرتسری نے بھی لکھا ہے کہ

عقیدہ :- ہمارا عقیدہ ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم دوسرے انسانوں کی طرح وفات پا گئے۔ (اخبار اہلحدیث امرتسر صـ۳ ۲۵ اپریل ۱۹۳۱ء)

مولوی ثناء اللہ امرتسری نے ہی لکھا ہے کہ

عقیدہ :- لَا تَحْسَبَنَّ الَّذِیْنَ قُتِلُوْا فِیْ سَبِیْلِ اللّٰہِ اَمْوَاتًا بَلْ اَحْیَآءٌ عِنْدَ رَبِّھِمْ یُرْزَقُوْنَ ۔ اِس آیت سے عام اولیاء اللہ یا انبیاء کا ذکر نہیں۔ بلکہ خاص شہیدوں کا ذکر ہے۔ شہیدوں کی زندگی ایسی نہیں جیسی ہم لوگوں کی ہے۔ (اہلحدیث امرتسر صـ۱۲ ۱۳ اپریل ۱۹۱۲ء)

## شہداء کو مُردہ اعزازی طور پر نہ کہیئے

عقیدہ :- شہداء کو اعزازی طور پر مُردہ کہنے سے منع کیا ہے۔

(اہلحدیث امرتسر صـ۱۳ ۸ اکتوبر ۱۹۳۷ء)

اللہ کریم نے وہابیوں کے عقائد باطلہ کا بطلان خود ان کے ہی مولوی قاضی شوکانی سے ثابت کرا دیا تاکہ وہابی قیامت تک اپنے مسلک کو سچا نہ گردان سکیں۔

قاضی شوکانی کی عبارت یہ ہے۔

مَاثَبَتَ اَنَّ الشُّھَدَاءَ اَحْیَاءٌ یُرْزَقُوْنَ فِیْ قُبُوْرِھِمْ وَ ۔ پس شہداء کا اپنی قبور میں زندہ ہونا اور انہیں رزق دیا جانا ثابت ہوا۔ تو حضور اکرم صلی اللہ تعالٰے علیہ

النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ    وسلّم بھی اُنہی زندوں میں ہیں۔
مِنْھُمْ۔ (نیل الاوطار ص۱۰۱ ج۵)

اے چشم شعلہ بار ذرا دیکھ تو سہی
یہ گھر جو جل رہا ہے کہیں تیرا گھر نہ ہو

## اُمّتی عمل میں نبی کے برابر حتّٰی کہ بڑھ بھی جاتا ہے

دیوبندی وہابیوں کے امام اور نام نہاد قاسم العلوم مدرسہ دیوبند کے بانی مولوی قاسم نانوتوی لکھتے ہیں کہ :۔

عقیدہ :۔ انبیاء اپنی اُمت سے ممتاز ہوتے ہیں۔ تو علوم ہی میں ممتاز ہوتے ہیں۔ باقی رہا عمل اس میں بسا اوقات بہت وقتوں میں بظاہر اُمّتی مساوی و برابر ہو جاتے ہیں بلکہ اُمّتی نبیوں سے عمل میں بڑھ جاتے ہیں۔ (تحذیر الناس ص۱۱ مطبوعہ دیوبند)

بانی مدرسہ دیوبند کا یہ عقیدہ بھی قرآن و حدیث کی واضح طور پر مخالفت کر رہا ہے۔
قرآن پاک میں اللہ تعالٰی فرماتا ہے۔

وَ لَلْاٰخِرَةُ خَیْرٌ لَّكَ    اور بے شک پچھلی تمہارے لیے پہلی سے
مِنَ الْاُوْلٰی۔ (پ۳۰ ع)    بہتر ہے۔

حدیث شریف میں بھی یہ مسئلہ ہے کہ جو کسی کو نیک عمل سکھائے یا بتائے اور جو اُس نیک عمل پر گامزن ہو تو جتنا ثواب نیک عمل کرنے والے کو ہوگا اتنا ہی اجر اُس نیک عمل بتانے والے کو بھی ملے گا اس مسئلہ کی روشنی میں معلوم ہوا کہ قیامت تک اُمت محمدیہ جو بھی نیک عمل کرے گی۔ جتنا ثواب کل اُمت کے نیک کام کرنے والوں کو ملے گا اتنا ہی اجر ہمارے آقا و مولا اور ہادی و راہنما حضرت محمد مصطفٰے صلے اللہ تعالٰے علیہ و آلہٖ وسلم کے نام اعمال میں جمع ہوگا۔ کیونکہ سب نیکیاں بتانے والے محبوب خدا صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلّم ہیں۔





رہِ منزل میں سب گم ہیں مگر افسوس تو یہ ہے
امیر کارواں بھی ہیں انہیں گم کردہ راہوں میں!

## سرور کائنات علیہ الصلوٰۃ والسّلام سے لاٹھی زیادہ نافع ہے

وہابیوں کے ممدوح مولوی حسین احمد ٹانڈوی المعروف مدنی نے اپنی کتاب الشہاب الثاقب میں وہابیوں کا عقیدہ لکھا ہے کہ

عقیدہ :۔ ہمارے ہاتھ کی لاٹھی ذات سرور کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام سے ہم کو زیادہ نفع دینے والی ہے۔ ہم اس سے کتے کو دفع کر سکتے ہیں۔ اور ذاتِ فخر دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے تو یہ بھی نہیں کر سکتے۔

(بحوالہ الشہاب الثاقب ص۴۷ سطر ۱۱ تا ۱۳)

## نبی پاک کا کوئی احسان اور فائدہ نہیں

عقیدہ: رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلم کا ہم پر اب کوئی حق نہیں اور نہ کوئی احسان اور فائدہ ان کی ذاتِ پاک سے بعد وفات کے۔ (بحوالہ الشہاب الثاقب ص۴۷ سطر ۹، ۱۰)

قارئین کرام :۔ مندرجہ بالا وہابیوں کے عقیدے پڑھتے ہوئے مسلمان لرز جاتے ہیں۔ اتنی بیباکی اور گستاخی اُس ہستی سے جس کا مسلمان کلمہ پڑھتے ہیں۔ خداوند کریم تو اُس پیارے رسول مقبول صلی اللہ تعالٰے علیہ وآلہٖ وسلّم کی آمد آمد پر مسلمانوں پر احسان جتلائے اور فرمائے۔

لَقَدْ مَنَّ اللّٰہُ عَلَی الْمُؤْمِنِیْنَ    بے شک اللہ کا بڑا احسان ہوا مسلمانوں پر کہ
اِذْ بَعَثَ فِیْھِمْ رَسُوْلًا مِّنْ    ان میں انہیں میں سے ایک رسول بھیجا۔
اَنْفُسِھِمْ پ۴ ع ۸

دوسرے مقام پر اللہ تعالٰی ہی فرماتا ہے۔

لَقَدْ جَآءَ كُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ الرَّحِيْمٌ

بیشک تمہارے پاس تشریف لائے تم میں سے وہ رسول جن پر تمہارا مشقت میں پڑنا گراں ہے اور تمہاری بھلائی کے نہایت چاہنے والے مسلمانوں پر کمال مہربان

قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا۔ (پ ع)

تم فرماؤ اللہ ہی کے فضل اور اسی کی رحمت۔ اسی پر چاہیئے کہ خوشی کریں۔

وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا رَحْمَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ (پ ع).

قرآن کریم کی آیات طیبات کے بعد چند ایک احادیث شریفہ پیش کی جاتی ہیں۔ جس سے عیاں ہے کہ تاقیامت رحمت عالمیاں صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا اپنی اُمت پر احسان ہے۔ اور ان کی ذات والاصفات سے فائدہ ہی فائدہ ہے۔

مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ وَاحِدَةً مَرَّةً فَصَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ عَشْرًا مَرَّاتٍ۔

جو مجھ پر ایک مرتبہ درود شریف پڑھتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس پر ۱۰ مرتبہ رحمتیں بھیجتا ہے۔

نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا دوسرا فرمان یہ ہے۔ کہ

صَلُّوْا عَلَيَّ فَاِنَّ الصَّلٰوةَ عَلَيَّ كَفَّارَةٌ لَّكُمْ فَمَنْ صَلّٰى عَلَيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ (الصلوٰۃ والسلام ص۳)

مجھ پر درود بھیجا کرو۔ یہ تمہارے لئے کفارہ ہے۔ جو مجھ پر درود بھیجتا ہے خدا اس پر رحمت بھیجتا ہے۔

مَنْ صَلّٰى عَلَيَّ فِيْ يَوْمٍ اَلْفَ مَرَّةٍ لَمْ يَمُتْ حَتّٰى يَرٰى مَقْعَدَهٗ مِنَ الْجَنَّةِ۔

جو کوئی ہزار دفعہ روزانہ درود پڑھ لیتا ہو۔ وہ نہ مرے گا جب تک اپنا مقام جنت نہ دیکھ لے گا۔

(الصلوٰۃ والسلام ص۲۹)

قاضی سلیمان منصور پوری اور ابن قیم نے لکھا ہے کہ





جو شخص آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ثنا کرے گا۔ اللہ تعالیٰ اُس کی ثنا فرمائیگا۔ اور تشریف وتکریم میں اُس کو بڑھائے گا۔ (الصلوٰۃ و السلام ص۸)

آج اگر کوئی کافر کلمہ پڑھ کر مسلمان ہوتا ہے تو نبی اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے ارشاد کے مطابق اللہ تعالیٰ اُس کے سابقہ عمر کے سارے گناہ معاف فرما دیتا ہے

میرے اعلیٰحضرت مجدد دین وملت مولانا شاہ احمد رضا خاں بریلوی علیہ الرحمۃ نے انہیں کو مخاطب کرتے ہوئے راہ ہدایت کی طرف ایک اشارہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

اور تو میرے آقا کی عنایت نہ سہی
نجدیو۔ کلمہ پڑھانے کا بھی احسان گیا

سرکار سیدہ طیبہ طاہرہ مخدومۂ دارین والیٔ جنت ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا کی بارگاہ میں صحابہ کرام کا حاضر ہونا اور بارش کے قحط کا عرض کرنا اور ان کا صحابہ کرام کو روضۂ رسول مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر بھیجنا اور پھر بارش کا برسنا روایات میں درج ہے حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دور میں بارش کے قحط کے موقعہ پر حضرت بلال حبشی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا روضۂ رسول پر جانا اور حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا فرمانا کہ کل بارش ہوگی۔

فاقہ کش کا روضۂ رسول پر جانا اور عرض کرنا اَنَا ضَيْفُكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ پھر اُس کو نبی محترم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کا روٹی عطا کرنا مستند کتب میں درج ہے۔ مگر وہابیہ کہتے ہیں کہ نبی سے چھڑی بہتر اور فائدہ مند ہے۔ لعنت اللہ علی الکذبین۔

## حضرت موسیٰ علیہ السلام سے بہت بڑا گناہ ہوگیا تھا

مودودی صاحب سرکار سیدنا موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام کی شان اقدس میں سنگین قسم کی گستاخی کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ

نبی ہونے سے پہلے تو کسی نبی کو وہ عصمت حاصل نہیں ہوتی جو نبی ہونے کے بعد ہوا

کرتی ہے۔ نبی ہونے سے پہلے تو حضرت موسٰی علیہ السلام سے بھی ایک بہت بڑا گناہ ہو گیا تھا۔ کہ انہوں نے ایک انسان کو قتل کر دیا۔ چنانچہ جب فرعون نے ان کو اس فعل پر ملامت کی تو انہوں نے بھرے دربار میں اس بات کا اقرار کیا کہ فَعَلْتُهَا إِذًا وَأَنَا مِنَ الضَّالِّينَ (الشعراء ع) یعنی یہ فعل مجھ سے اس وقت سرزد ہوا۔ جب راہ ہدایت مجھ پر نہ کھلی تھی۔ (رسائل و مسائل ص۲۷، ص۲۸)

دیوبندیوں کے قاضی مظہر حسین ہی تبصرہ درج کیا جاتا ہے۔ تاکہ دیوبندی وہابیوں کو بھی ان کے بڑوں کی کی ہوئی گستاخیوں کی بھی کچھ خبر ہو۔ اور ان کو اپنے اکابر تسلیم کرنے سے انکار کریں اور میرے اعلیٰحضرت امام اہلسنت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی قدس سرہ القوی کی تحقیق حق گوئی اور صحیح دین اسلام کو سمجھنے کی داد دے کر صحیح اہل سنت و جماعت مسلک اپنانے کی توفیق ہو۔ قاضی صاحب مودودی صاحب کی اس عبارت پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ۔

حضرت موسٰی علیہ السلام پر یہ ایک بہت بڑا بہتان ہے۔ کہ ان سے بہت بڑا گناہ ہوا تھا۔ اگر بہت بڑا گناہ انبیاء سے ہو جائے تو وہ معصوم کیسے مانے جا سکتے ہیں حقیقت یہ ہے کہ فرعون کی قوم کا ایک آدمی ایک اسرائیلی کو مار رہا تھا۔ مظلوم نے حضرت موسٰی علیہ السلام سے فریاد کی۔ آپ نے اس فرعونی کو صرف ایک مکہ مارا۔ اور اس کی وہیں جان نکل گئی۔ ظاہر ہے کہ آپ کا ارادہ قتل کرنے کا نہیں تھا۔ آپ نے تو چھڑانے کے لئے صرف ایک مکہ مارا تھا۔ اور کسی مظلوم کی حمایت میں ایک ظالم کافر کو مکہ مارنا کسی قانون میں سرے سے گناہ ہی نہیں۔ اس کام کو بہت بڑا گناہ کہنا حضرت موسٰی کلیم اللہ کی عصمت پر بہت بڑا حملہ ہے۔ آیت میں وَأَنَا مِنَ الضَّالِّينَ کے الفاظ سے بڑا گناہ کیسے ثابت ہو سکتا ہے۔ جب کہ سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے متعلق بھی ضال کا لفظ قرآن مجید میں استعمال ہوا ہے۔ وَوَجَدَكَ ضَالًّا فَهَدَىٰ تو کیا مودودی صاحب امام الانبیاء (صلی اللہ علیہ وسلم) کو بھی اس لفظ کی وجہ سے نعوذ باللہ بڑا گناہ گار کہہ دیں گے۔

(مودودی مذہب ص۲۲، ص۲۳)





# حضرت موسٰی علیہ السلام ایک جلد باز اور غیر مدبر فاتح تھے

مودودی صاحب نے حضرت موسیٰ علیٰ نبینا وعلیہ الصلوٰۃ والسلام کو۔ آیت عَجِلْتُ إِلَيْكَ رَبِّ لِتَرْضَىٰ کے تحت لکھا ہے کہ ان کی مثال اس جلد باز فاتح کی سی ہے۔ جو اپنے اقتدار کا استحکام کئے بغیر مارچ کرتا ہوا چلا جائے۔ اور پیچھے جنگل کی آگ کی طرح مفتوحہ علاقہ میں بغاوت پھیل جائے۔ (تفہیم القرآن ص ج ۲ )

دیوبندیوں کے ہی قاضی مظہر حسین چکوالی لکھتے ہیں کہ

یہاں حضرت موسٰی علیہ السلام کو ایک جلد باز اور غیر مدبر فاتح ظاہر کر کے ایک اولوالعزم پیغمبر کی سخت توہین[1] کی گئی ہے۔ نیز یہ ثابت ہوا کہ مودودی صاحب انبیاء کرام علیہم السلام کو بھی تنقید سے بالاتر نہیں سمجھتے۔ (العیاذ باللہ)

(مودودی مذہب ص۲۳، ص۲۴)

# حضرت نوح علیہ السلام میں جاہلیت کا جذبہ تھا

مودودی صاحب۔ سورۃ ہود کی آیت إِنِّي أَعِظُكَ أَن تَكُونَ مِنَ الْجَاهِلِينَ کے تحت خود ساختہ تفسیر کرتے ہوئے حضرت نوح علیہ السلام کی شان میں بے ادبی کی عبارت ان الفاظ میں کرتے ہیں کہ

بسا اوقات کسی نازک نفسیاتی موقع پر بھی نبی جیسا اعلیٰ و اشرف انسان بھی اپنی بشری کمزوریوں سے مغلوب ہو جاتا ہے۔ حضرت نوح کی اخلاقی رفعت کا اس سے بڑا ثبوت اور کیا ہو سکتا ہے۔ کہ ابھی جان جوان بیٹا آنکھوں کے سامنے غرق ہوا ہے۔ اور اس نظارہ

[1] اولوالعزم پیغمبر کی سخت توہین کفر ہے۔ ایک مودودی اور اس کو اپنا رہنما تسلیم کرنے والوں کے متعلق شریعت میں کیا فتوےٰ ہے؟

سے کلیجہ منہ کو آرہا ہے لیکن جب اللہ تعالٰے اُنہیں متنبہ فرماتا ہے۔ کہ جس بیٹے نے حق کو چھوڑ کر باطل کا ساتھ دیا۔ اس کو محض اس لئے اپنا سمجھنا کہ وہ تمہاری صلب سے پیدا ہُوا ہے محض ایک جاہلیت کا جذبہ ہے۔ تو وہ فوراً اپنے دل کے زخم سے بے پروا ہو کر اس طرزِ فکر کی طرف پلٹ آتے ہیں۔ جو اسلام کا مقتضی ہے۔ (تفسیر تفہیم القرآن ص۔ ج ۲)

قاضی مظہر حسین دیوبندی نے اِس پر تبصرہ کیا ہے کہ

مودودی صاحب نے تصریح کر دی ہے کہ حضرت نوح علیہ السلام بشری کمزوریوں سے مغلوب ہو گئے تھے۔ حضرت نوح علیہ السلام نے جاہلیت کے جذبہ کے تحت اپنے بیٹے کے لئے دُعا کی تھی۔ حالانکہ نوح علیہ السلام نہ بشری کمزوریوں سے مغلوب ہُوئے اور نہ ہی آپ کی دُعا جاہلیت کے جذبہ پر مبنی تھی۔ مودودی صاحب بلا دلیل حضرت نوح علیہ السلام کی عصمت کو مجروح کر رہے ہیں۔ (مودودی مذہب ص۲۷)

# مودودی صاحب کا اپنا مقام

نام نہاد مفکر حضرت نوح علیہ السلام کے متعلق تو یہ لکھیں کہ اپنی بشری کمزوریوں سے مغلوب ہو جاتا ہے۔

مگر اپنے متعلق یہ لکھتے ہیں۔ کہ

خُدا کے فضل سے میں کوئی کام یا کوئی بات جذبات سے مغلوب ہو کر نہیں کیا اور کہا کرتا۔ ایک ایک لفظ جو میں نے اپنی تقریر میں کہا ہے۔ تول تول کر کہا اور یہ سمجھتے ہوئے کہا ہے۔ کہ اس کا حساب مجھے خُدا کو دینا ہے۔ نہ کہ بندوں کو۔ چنانچہ میں اپنی جگہ بالکل مطمئن ہوں۔ کہ میں نے کوئی ایک لفظ بھی خلافِ حق نہیں کہا۔ (رسائل و مسائل ص)

معلوم ہُوا کہ مودودی صاحب کے نزدیک انبیاء کرام علیہم السّلام سے بڑھ کر اپنا مقام ہے۔ ؎

مودودیا! سخت ہی گندی ہے طبیعت تیری کُفر کیا شرک کا فضلہ ہے نجاست تیری





# حضرت داؤد علیہ السّلام اسرائیلی سوسائٹی سے متاثر ہوئے تھے

مودودی صاحب۔ سرکار داؤد علیہ السّلام (جو کہ خلیفۃ اللہ ہیں۔ اور صاحب شریعت رسول ہیں) کی شانِ اقدس میں گستاخی کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

مگر اس کی اصلیت صرف اس قدر تھی کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے اپنے عہد کی اسرائیلی سوسائٹی کے عام رواج سے متاثر ہو کر اوریا سے طلاق کی درخواست کی تھی۔

(تفہیمات ص۴۲۔ ج ۲)

قاضی مظہر حسین دیوبندی اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

اس میں بھی حضرت داؤد علیہ السلام کی تنقیص پائی جاتی ہے۔ کیونکہ پیغمبر کسی غلط سوسائٹی سے متاثر نہیں ہوتے۔ بلکہ وہ تو دوسروں پر اثر انداز ہونے اور سوسائٹیاں بدلنے کے لئے بھیجے جاتے ہیں۔ اور انبیاء کرام کا ہر عمل نیک نیتی پر مبنی ہوتا ہے۔

(مودودی مذہب ص۲۹)

# حضرت داؤد کے فعل میں خواہشِ نفس کا دخل تھا

مودودی صاحب نے سرکارِ داؤد علیہ السلام کی شانِ اقدس میں اپنی تفسیر میں آیت یَا دَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِيْفَةً فِى الْاَرْضِ فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى فَيُضِلَّكَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ کے تحت لکھا ہے کہ

یہ وُہ تنبیہہ ہے جو اس موقع پر اللہ تعالٰے نے توبہ قبول کرنے اور بلندی درجات کی بشارت دینے کے ساتھ حضرت داؤد علیہ السلام کو فرمائی۔ اس سے یہ بات خود بخود ظاہر ہو جاتی ہے کہ جو فعل ان سے صادر ہُوا تھا۔ اس کے اندر خواہشِ نفس کا کچھ دخل تھا۔ اس کا حاکمانہ اقتدار کے نامناسب استعمال سے بھی کوئی تعلق تھا اور وہ کوئی ایسا

فعل تھا جو حق کے ساتھ حکومت کرنے والے کسی فرمانبردار کو زیب نہ دیتا تھا۔

(تفہیم القرآن جلد ۴ سورۃ ص ص ۳۲)

قاضی مظہر حسین صاحب دیوبندی نے اس پر تبصرہ یہ کیا ہے کہ

یہاں تنقید کے جوش میں مودودی صاحب نے حضرت داؤد علیہ السلام کے متعلق ایسے الفاظ لکھ دیئے گویا کہ وہ پاکستان کے کسی ڈکٹیٹر پر تنقید کر رہے ہیں۔ اور یہ بالکل ملحوظ نہیں رکھا کہ وہ ایک پیغمبر معصوم علیہ السلام کے بارے میں کچھ لکھ رہے ہیں۔ آخر ابوالاعلٰے صاحب کے پاس اس الزام کا کیا ثبوت ہے کہ حضرت داؤد علیہ السلام نے وہ فعل خواہش نفس کی بنا ر پر کیا تھا۔ ان کو نیت کا حال کیسے معلوم ہوا۔ اگر وہ لاتتبع الھوٰی کے الفاظ قرآنی سے یہ استنباط کر رہے ہیں۔ تو یہ ان کی جہالت ہے۔ قرآن مجید میں نبی کریم رحمتہ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کو خطاب کرکے فرمایا گیا ہے۔ لَا تَکُوْنَنَّ مِنَ الْمُمْتَرِیْنَ (آپ شک کرنے والوں میں سے نہ ہوں) کیا اس کا یہ مطلب ہے کہ نعوذ باللہ امام الانبیاء صلی اللہ تعالٰے علیہ وسلم کو وحی خداوندی میں کوئی شک لاحق ہوگیا تھا۔ حقیقت یہ ہے۔ کہ انبیائے کرام علیہم السلام کے نفوس پاک ومقدس ہوتے ہیں۔ بلکہ ان کے فیضان سے دوسروں کے نفوس بھی پاک ہو جاتے ہیں۔ وَیُزَکِّیْھِمْ انبیاء کرام کا ہر فعل رضائے الٰہی کے لئے ہوتا ہے۔ (مودودی صاحب مذہب ص ۲۵۔ ص ۲۶)

## حضرت یونس علیہ السلام نے فریضہ رسالت میں کوتاہیاں کیں تھیں

مودودی صاحب۔ سرکار یونس علیہ السلام پر بھی تنقید کرتے ہیں کہ

تاہم قرآن کے اشارات اور صحیفۂ یونس کی تفصیلات پر غور کرنے سے اتنی بات صاف معلوم ہوتی ہے۔ کہ حضرت یونس سے فریضہ رسالت کی ادائیگی میں کچھ کوتاہیاں ہوگئی تھیں۔ اور غالباً انہوں نے بے صبر ہو کر قبل از وقت اپنا مستقر بھی چھوڑ دیا تھا





اس لئے جب آثار عذاب دیکھ کر آشوریوں نے توبہ واستغفار کی تو اللہ تعالٰے نے انہیں معاف کر دیا۔

پس جب نبی ادائے رسالت میں کوتاہی کر گیا اور اللہ کے مقرر کردہ وقت سے پہلے بطور خود اپنی جگہ سے ہٹ گیا تو اللہ تعالٰے کے انصاف نے اس قوم کو عذاب دینا گوارا نہ کیا۔ کیونکہ اس پر اتمام حجت کی قانونی شرائط پوری نہیں ہوئی تھیں۔

(تفہیم القرآن ص ج ۲ سورۃ یونس)

## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کو نور سمجھنے والے اور یہودیوں میں کوئی فرق نہیں

وہابیوں کے مناظر مولوی احمد دین گکھڑوی نے لکھا ہے کہ

عقیدہ:۔ جو شخص یوں کہتا ہے کہ خدا بھی نور ہے اور نبی بھی نور ہے۔ ایسا شخص بے شک اسلامی تعلیم کا منکر ہے۔ اور ایسا عقیدہ رکھنے والے مسلمان ہیں اور اُن یہود ونصارٰی میں جنھوں نے اپنے انبیاء کو رب بنا لیا کوئی فرق نہیں ہے۔

(برہان الحق ص ۱۰۱ مصنفہ مولوی احمد دین)

وہابیہ کے اس عقیدہ سے اہل بیت اطہار۔ صحابہ کرام۔ مفسرین۔ محدثین محققین اور اولیاء کاملین یہودی ہوگئے (نعوذ باللہ من ذالک) کیونکہ صحابہ کرام اہل بیت اطہار۔ مفسرین۔ محدثین اور اولیاء کاملین سب نبی پاک صلی اللہ تعالٰی علیہ وآلہ وسلم کو نور سمجھتے تھے۔ بلکہ خود سید العالمین خاتم المرسلین علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم بھی محفوظ نہ رہے۔ کیونکہ آپ کا فرمان ہے۔

اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰہُ نُوْرِیْ — اللہ تعالٰے نے سب سے پہلے میرے نور کو پیدا فرمایا۔

ایسے نظریات رکھنے والے مولویوں سے اللہ تعالےٰ محفوظ رکھے اور ان کو راہِ ہدایت نصیب ہو۔ اور ایسے حضرات کو اپنا مناظر اور اپنا امام تسلیم کرنے والوں کو عقل و خرد سے کام لینا چاہیئے۔ ؎

یہ ٹھہرے ہیں رہنما دین کے اَب
لقب ان کا ہے وارثِ انبیاء اَب!

## رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم بشری کمزوریوں سے بالاتر نہیں

جماعت اسلامی کے بانی مولوی مودودی صاحب رسول کا مقام اور عظمت بتاتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:-

عقیدہ :- رسول ایک انسان ہے۔ اور خدائی (DIVINITY) میں اس کا ذرا برابر بھی کوئی حصہ نہیں ہے۔ وہ نہ فوق البشر ہے۔ نہ بشری کمزوریوں سے بالاتر ہے۔ نہ خدا کے خزانوں کا مالک ہے۔ نہ عالم الغیب ہے۔ کہ اس کو خدا کی طرح سب کچھ معلوم ہے وہ دوسروں کے لئے نافع وضاد ہونا تو درکنار خود اپنے لئے بھی کسی نفع وضرر کا اختیار نہیں رکھتا۔ (روزنامہ نوائے وقت ۱۱ اپریل ۱۹۷۶ء)

مودودی کا مندرجہ بالا عقیدہ پڑھکر مودودی کو مبلغ اسلام یا مفکرِ اسلام کہنا تو صریحاً غلطی ہے۔ ہاں دشمنِ اسلام کہنا بالکل درست ہے۔ غور کیجئے وہ لکھ رہا ہے۔ کہ رسول بشری کمزوریوں سے بالاتر نہیں ہے۔ حالانکہ اللہ کریم نے اپنے پیارے رسول کریم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم کو دُنیا بھر کے لئے ایک نمونہ بنایا اور اس کے اسوۂ بہترین اسوۂ قرار دیتے ہوئے فرمایا۔

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ ۝ (پ۲۱ ع ۱۹) — بیشک تمھیں رسول اللہ کی پیروی بہتر ہے۔

قُلْ إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّوْنَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُوْنِيْ يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوْبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ (پ۳ ع ۱۲) — تم اللہ کو دوست رکھتے ہو۔ تو میرے فرمانبردار ہو جاؤ۔ اللہ تمھیں دوست رکھے گا۔ اور تمھارے گناہ بخش دے گا اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔





دوسری طرف رسول پاک علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کا فرمان ہے۔

عَلَيْكُمْ بِسُنَّتِيْ وَسُنَّةِ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِيْنَ الْمَهْدِيِّيْنَ ۝ — تم پر میری اور میرے خلفاء راشدین جو کہ ہدایت یافتہ ہیں کی سُنت لازم ہے۔

(مشکوٰۃ صفحہ ۳۰ ابن ماجہ شریف صفحہ ۶)

حضور پُرنور صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کا یہ بھی فرمان ہے کہ ناجی فرقہ وُہ ہے۔

مَا أَنَا عَلَيْهِ وَأَصْحَابِيْ ۝ — جو میرے اور میرے صحابہ کے عقیدہ پر ہو۔

مودودی صاحب کا رسول کو بشری کمزوریوں سے بالاتر نہ ماننا قرآن و حدیث کا انکار ہے۔ ہمارے رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم تو وہ بے مثل شخصیت ہیں جنکے جسم اقدس پر کبھی مکھی نہ بیٹھی تھی۔ آپ کے کپڑوں میں کبھی جوئیں نہ پڑی تھیں۔ آپ کے بول و براز طیب وطاہر ہیں۔

آپ کے جسم مقدس کا سایہ نہ تھا۔ ہر عیب سے پاک ہیں۔

سرورِ کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات کی موجودگی میں ہی حضرت حسان بن ثابت رضی اللہ تعالےٰ عنہ نے عرض کیا۔ ؎

خُلِقْتَ مُبَرَّأً مِنْ كُلِّ عَيْبٍ ۝ كَأَنَّكَ قَدْ خُلِقْتَ كَمَا تَشَاءُ!

اللہ تعالےٰ نے آپ کو ہر عیب اور کمزوری سے پاک پیدا فرمایا ہے گویا کہ اللہ تعالےٰ نے آپ کو آپ کی مرضی کے مطابق بنایا ہے۔

مودودی صاحب کا عقیدہ قرآن و حدیث کے خلاف اور شان رسالت میں سنگین قسم کی گستاخی ہے۔

---

لہ جماعت اسلامی کا اسلام کا نعرہ لگانا سراسر فریب اور دھوکہ ہے۔ کیونکہ ان کے عقائد اسلامی تعلیمات کے خلاف ہیں۔

## انبیاء اولیاء شہداء صالحین مِنْ دُوْنِ اللہ ہیں

مودودی صاحب خود ساختہ مفسر نے مِنْ دُوْنِ اللہ میں انبیاء، اولیاء شہداء اور صالحین کو بھی شمار کیا ہے چنانچہ لکھتے ہیں کہ اَلَّذِیْنَ یَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللہ سے مُراد انبیاء اولیاء۔ شہداء صالحین اور دوسرے غیر معمولی انسان ہی ہیں جن کو غالی معتقدین داتا۔ مشکل کُشا۔ فریادرس۔ غریب نواز۔ گنج بخش اور نہ معلوم کیا کیا قرار دے کر اپنی حاجت، روائی کے لئے پکارنا شروع کر دیتے ہیں۔

(تفہیم القرآن جلد ۲ صـ۵۲۲ ۔ صـ۵۲۱)

قارئین عظام! مودودی کی دیدہ دلیری اور تفسیر بالرائے کو دیکھئے کہ من دون اللہ میں سرور عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلم اور دیگر انبیاء کرام اور اولیاء عظام کو شمار کیا ہے حالانکہ من دون اللہ کا معنےٰ ہے۔ اللہ تعالےٰ سے ہٹے ہوئے اور مفسرین نے اس سے مُراد بُت لئے ہیں۔ امام الانبیاء صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم تو مخلوق کو اللہ تعالیٰ سے ملانے والے اور اللہ کریم کی دعوت دینے والے ہیں۔ دَاعِیًا اِلَی اللہ نبی اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کی صفت ہے۔ دیگر انبیاء عظام علیہم السلام بھی خلوق کو اللہ تعالےٰ سے ملانے اور اُس کا راستہ دکھانے والے ہیں۔ اور اولیاء اللہ وہ ہوتے ہیں جو اللہ تعالےٰ کے مقرب مقبول اور دوست ہوتے ہیں۔ مگر مودودی صاحب کی عقل پر ایسا پردہ پڑا کہ من دون اللہ میں انبیاء اور اولیاء کو شمار کر دیا۔ ؎

بڑا شور سُنتے تھے پہلو میں جن کا
جو چیرہ تو اک قطرہ خون نہ نکلا!!

نیز مودودی صاحب نے اپنی بدطینتی کا جو اظہار غالی معتقدین کے الفاظ سے کیا ہے۔ اُن کے اس وار سے اولیاء کاملین بھی نہ بچ سکے۔ خواجۂ خواجگان خواجہ غریب نواز سلطان الہند معین الملک والملۃ والدین چشتی اجمیری علیہ الرحمۃ ہی تو وہ ہستی ہیں جنہوں نے داتا





گنج بخش علی ہجویری کی بارگاہ میں نذرانۂ عقیدت پیش کرتے ہوئے کہا۔ ؎

گنج بخشِ فیضِ عالم مظہرِ نورِ خدا
ناقصاں را پیرِ کامل کاملاں را رہنما!

## مودودی کے نزدیک علامہ اقبال غالی معتقد ہیں

پھر مُشکل کُشا کہنے والوں کو بھی غالی معتقدین کہہ کر مصورِ پاکستان شاعرِ مشرق علامہ اقبال علیہ الرحمۃ پر بھی وار کر دیا کیونکہ علامہ اقبال علیہ الرحمۃ نے سرکار علی شیرِ خدا رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو مُشکل کُشا کہا ہے۔ ؎

بانوئے آں تاجدارِ ہل اتیٰ
مرتضےٰ مشکل کشا شیرِ خُدا

پس مودودی کے نزدیک مصورِ پاکستان علامہ اقبال غالی معتقد ہوئے۔ ؎

لاؤ تو قتل نامہ ذرا میں بھی دیکھ لوں
کس کس کی مہر ہے سرِ محضر لگی ہوئی!!

## نبی اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی نبوّت کے منکر میں عذاب کی تخفیف ہوگی

مودودی صاحب قرآن وحدیث کے سراسر خلاف عقیدہ لکھتے ہیں کہ

عقیدہ: جو لوگ جہالت و نابینائی کے باعث رسول عربی کی صداقت کے قائل نہیں ہیں مگر انبیائے سابقین پر ایمان رکھتے ہیں۔ اور صلاح وتقویٰ کی زندگی بسر کرتے ہیں۔ ان کو اللہ کی رحمت کا اتنا حصہ ملے گا۔ کہ ان کی سزا میں تخفیف ہو جائیگی۔

(تفہیمات صـ۱۸۳ ج ا)

# نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے اسوۂ حسنہ پر چلنے کی مخالفت

جماعت اسلامی کے بانی اور نام نہاد مفکر اسلام مودودی نصِ قطعی کا انکار کس ڈرامائی انداز سے کرتے ہوئے رقمطراز ہیں۔

عقیدہ :۔ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی زندگی کو نمونہ قرار دینے اور آپ کے اتباع کا حکم دینے سے یہ مُراد نہیں ہے کہ تمام معاملاتِ زندگی میں آپ نے جو کچھ کیا ہے اور جس طرح کیا ہے۔ سب انسان بعینہٖ وہی فعل اسی طرح کریں اور اپنی زندگی میں آپ کی حیاتِ طیبہ کی ایسی نقل اتاریں۔ کہ اصل اور نقل میں کوئی فرق نہ رہے۔ یہ مقصد نہ قرآن کا ہے۔ نہ ہو سکتا ہے۔ (تفہیمات ص۳۱۲ ج ۱)

# نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادِ مبارک کو واعظ غیر محقق یا محلہ کی کسی بڑھیا کا مقولہ کہا ہے۔

وہابیوں کے نام نہاد مناظر عبد القادر صاحب روپڑی کے چچا جان حافظ عبد اللہ صاحب روپڑی اپنے فرقہ کے مولوی ثناء اللہ امرتسری کا بارگاہ نبوی میں گستاخی کرنے کا ثبوت درج کرتے ہوئے امرتسری کی ترکِ اسلام کی عبارت لکھتی ہے کہ

اصل میں آپ بھی معذور رہیں۔ قرآن شریف کو قرآن کی اصل زبان میں تو پڑھا نہیں۔ معمولی انگریزی یا اُردو میں ترجمہ دیکھا اور کسی غیر محقق واعظ یا محلہ کی





کسی بڑھیا سے سُن لیا کہ مچھلی بھُنی ہوئی تھی۔ الخ

اس عبارت پر روپڑی صاحب ہی تبصرہ کرتے ہیں کہ

ناظرین خیال فرمائیں کس قدر دلیری کے کلمے ہیں۔ گویا نبی علیہ السلام کے ارشادِ مُبارک کو کسی واعظ غیر محقق کا یا محلہ کی کسی بڑھیا کا مقولہ بتاتے ہیں۔ (معاذ اللہ) (تعریفات اہلسنت پر فیصلہ ص۲۰۱)

# حضرت ذکریا اور ابراہیم علیہما السلام نامرد تھے

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی نے لکھا ہے کہ

عقیدہ :۔ حضرت ذکریا اور حضرت ابراہیم علیہما السلام نامرد تھے۔

(عیون زمزم ص۱۶)

# حضرت زلیخا رضی اللہ عنہا کا چال چلن ٹھیک نہ تھا اور یوسف علیہ السلام کا ان سے نکاح نہیں ہوا تھا

ابو الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری سے کسی نے حضرت زلیخا رضی اللہ عنہا کے متعلق سوال کیا کہ

کیا حضرت یوسف (علیہ السلام) کا نکاح زلیخا سے ہوا ہے یا نہیں؟

امرتسری صاحب نے جواب دیا ہے کہ

عقیدہ :۔ حضرت یوسف علیہ السلام کا نکاح زلیخا سے نہیں ہوا۔ کیونکہ ایک تو عمر میں بہت بڑی تھیں۔ دوسرے اس کا چال چلن بھی حضرت یوسف کو معلوم تھا۔ اس لئے یہ نکاح نہیں ہوا۔

(اخبار اہلحدیث امرتسر ص۵ ۲۹ جنوری ۱۹۴۳ء)

دیوبندی وہابیوں کے مولوی غلام خان کے مدرسہ کے مفتی عبدالرشید لکھتے ہیں کہ :-

عقیدہ :- (حضرت یوسف علیہ السلام کا حضرت زلیخا سے نکاح) کی شرعی دلیل کوئی معلوم نہیں ہے۔ قصوں والے اقوال نقل کرتے ہیں۔

مودودی صاحب نے زلیخا کو خبیثہ قرار دیا ہے۔ (بحوالہ نظر حذیم صد ۸۸)

نام نہاد مفکر اسلام اور مفسر قرآن مودودی صاحب نے لکھا ہے کہ

عقیدہ :- یہ جو ہمارے یہاں شہرت ہے کہ بعد میں اس عورت سے حضرت یوسف کا نکاح ہوا اس کی کوئی اصل نہیں ہے۔ نہ قرآن میں اور نہ اسرائیلی تاریخ میں۔ حقیقت یہ ہے کہ ایک نبی کے رتبہ سے یہ بات بہت فروتر ہے۔ کہ وہ کسی عورت سے نکاح کرے جس کی بدچلنی کا اس کو ذاتی تجربہ ہو چکا ہو۔

(تفہیم القرآن صد ۳۹۱ ج ۲)

وہابیوں کے اکابر کے اس عقیدہ کی تردید وہابیوں کے ہی مولوی حافظ عبدالمنان وزیر آبادی کے شاگرد مولوی حافظ عنایت اللہ صاحب اثری وزیر آبادی سے پیش کی جاتی ہے۔

(حضرت) عبد اللہ بن مسعود (رضی اللہ تعالے عنہ) سے طبقات ابن سعد صد ۲۷۳ جلد ۳ میں صاحبہ یوسف مروی ہے کہ وہ عزیز مصر کی وفات کے بعد یوسف علیہ الصلوٰۃ والسلام کی بیوی ٹھہری۔

(حضرت) عبداللہ بن عباس (رضی اللہ عنہما) سے عرائس صد ۸۵ میں مروی ہے کہ عزیز سے بیوہ ہوتی۔ یوسف علیہ الصلوٰۃ والسلام کے نکاح میں آئی اور اس سے دو بچے بھی پیدا ہوئے۔

امام ابن قتیبہ نے المعارف میں فرمایا ہے کہ

یوسف علیہ الصلوٰۃ والسلام سے زلیخا کا نکاح ہوا اور دو بچے بھی پیدا ہوئے۔

امام ابوجعفر محمد بن جریر طبری (علیہ الرحمۃ) نے اپنی تفسیر اور تاریخ صد ۱۷۸ جلد ۱ اور دونوں





میں صاحب مغازی سے حضرت یوسف علیہ السلام کا حضرت زلیخا رضی اللہ تعالے عنہا سے نکاح اور ان سے دو بچے پیدا ہونے بھی ذکر فرمایا ہے۔

امام فخر الدین رازی نے تفسیر کبیر میں قاضی بیضاوی نے امام محی السنۃ البغوی علیہ الرحمۃ نے معالم میں بیان فرمایا ہے کہ یوسف علیہ الصلوٰۃ کا زلیخا سے نکاح ہوا تھا اور دو بچے بھی اُس سے پیدا ہوئے تھے۔ (نظر حذیم صد ۸۲ تا ۸۳)

# اسرائیلی چرواہا

مودودی صاحب نے سرکار سید نا موسےٰ کلیم اللہ علیہ السلام کی شانِ اقدس میں کس گستاخانہ انداز ہے کہ

اس اسرائیلی چرواہے کو بھی دیکھئے جس سے وادئ مقدس طوی میں بلا کر باتیں کی گئیں۔ (تفہیمات صد ۲۹۴ ج ۱)

# معراج کی شب کو جبریل کا نبی پاک کے دَر دولت پر آنے کا انکار

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی نے لکھا ہے کہ

عقیدہ :- صحیح بخاری صد ۲۲۸ پارہ ۲ اور صحیح مسلم صد ۹۲ جلد ۲ و نیز دیگر کتب حدیث میں ہے کہ فرج سقف بیتی وانا بمکۃ فنزل جبرائیل علیہ السلام ففرج صدری۔ میرے گھر کی چھت پھاڑ کر جبرائیل علیہ السلام اترے تھے اور میرا سینہ چاک کیا تھا۔ اور اسے زمزم کے پانی سے دھویا تھا۔ جبرائیل علیہ السلام کا چھت پھاڑ کر آنا خواب میں ہے۔ بیداری میں نہیں کہ اس کی آمد ایسی نہیں۔

(العطر البلیغ صد ۱۲۳)

# شرح صدر کا انکار

مولوی عنایت اللہ اثری لکھتے ہیں کہ

عقیدہ :۔ سینہ چاک کرنا بھی خواب میں ہے بیداری میں نہیں۔

(العطر البلیغ صـ۱۲۴)

# معراج جسمانی کا انکار

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی لکھتے ہیں کہ

عقیدہ :۔ براق کے قدم اس کے قد و قامت کے مناسب ہوں تو بیداری میں اس کے قدم کا فاصلہ اس کے مناسب ہوتا ہے۔ مگر یہاں غیر مناسب ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ خواب ہے یا بیداری نہیں۔ (العطر البلیغ صـ۱۲۴)

# چیونٹیوں سے مراد انسان ہیں

وہابی مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی نے قرآن پاک کی آیت جس میں حضرت سلیمان علیہ السلام کے چیونٹیوں کا واقعہ ہے۔ کا انکار کرتے ہوئے چیونٹیوں سے مراد انسانوں کی ایک قوم لکھا ہے۔

عقیدہ :۔ یٰاَیُّھَا النَّمْلُ ادْخُلُوْا مَسٰکِنَکُمْ آیت کریمہ میں انسانوں کی ایک قوم ہی مراد ہے۔ چیونٹیاں نہیں۔ (العطر البلیغ صـ۵)

# ہُدہُد انسان تھا

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی نے لکھا ہے کہ





ہُدہُد انسان تھا۔ (العطر البلیغ صـ۱۹۔ البیان المختار)

# حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو بے پدر ماننا عیسائیت کو تقویّت دینا ہے

وہابیوں کے مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی لکھتے ہیں کہ

حضرت عیسٰے علیہ السلام کو بے پدر ماننا عیسائیت کو تقویّت دینا ہے۔

(عیون زمزم صـ۲۴)

# حضرت عیسٰے کا باپ یوسف تھا

حضرت عیسٰے علیہ السلام بغیر باپ پیدا نہیں ہوئے ان کا باپ یوسف تھا۔

(عیون زمزم صـ۲۲)

# حضرت مریم کو غیر شادی شدہ ماننا اُن سے ظلم ہے

حضرت مریم علیہا السلام کو شادی شدہ نہ ماننا مریم کے ساتھ بہت بڑا ظلم ہے

(عیون زمزم صـ۱۹)

# پنگوڑہ میں حضرت عیسٰے نے کلام نہیں فرمایا

حضرت عیسٰے علیہ السلام نے تکلّم فی المھد نہیں فرمایا۔ (عیون زمزم صـ۲۱)

## حضرت عیسیٰ علیہ السّلام کو بے پدر ماننا ان کی خفّت ہے

حضرت عیسےٰ علیہ السّلام کو بے پدر مانیں تو عیسےٰ علیہ السّلام اور حضرت مریم علیہا السّلام کی بہت بڑی خفّت ہے ۔ (عیون زمزم صـ۵۱)

حضرت مریم علیہا السّلام نے اپنی عفّت کے لئے شادی کی تھی۔ (عیون زمزم صـ۴۲)

## حضرت عیسیٰ علیہ السّلام آدھے اسرائیلی تھے

حضرت عیسےٰ علیہ السّلام آدھے اسرائیلی تھے (رسالہ عقائد فاسدہ صـ۳)

## حضرت عیسےٰ کو بغیر باپ کے ماننا خلافِ شریعت ہے

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی غیر مقلد لکھتے ہیں کہ

مولودِ نبی (علیہ الصلوٰۃ والسّلام) نجیب الطرفین ہُوا کرتا ہے۔ صرف عورت سے ولادت خطرناک اور خلافِ شریعت اور خلافِ نظام قدرت ہے۔

(نظر حذیم صـ۸۶ از عنایت اللہ اثری)

مولوی عنایت اللہ اثری گجراتی اپنی جماعت کے مولوی اسماعیل سلفی کانگریس آف گوجرانوالہ کے متعلق رقمطراز ہیں۔ کہ

ان کے دل سے حضرت عیسےٰ علیہ السّلام کا اعزاز و اکرام رُخصت ہوچکا ہے۔

(نظر حذیم صـ۹۶)

## حضرت عیسےٰ کو بے پدر ماننا نبوّت کی توہین ہے

مولوی اثری صاحب لکھتے ہیں کہ





حضرت عیسےٰ کی بے پدری پیدائش کا خیال بھی (وہابیوں میں) آہستہ آہستہ ختم ہو جائے گا۔ کہ اس میں نبوّت کی توہین مضمر ہے۔ (نظر حذیم صـ۹۹)

## حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے باپ کے قائل کے پیچھے نماز جائز ہے

نام نہاد مفکرِ اسلام مودودی صاحب نے فتوےٰ دیا ہے کہ

اگر حضرت مسیح کی پیدائش باپ سے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے۔ تو یہ فعل بالکل غلط ہے۔ مگر یہ تاویل کی غلطی ہے۔ اس کی وجہ سے نماز ان کے پیچھے ناجائز نہیں ہو جاتی۔ (العطر البلیغ صـ۱۸۳)

## حضرت عیسےٰ علیہ السلام کے رفع جسمانی سے انکار

مودودی صاحب نے سرکار سیدنا عیسےٰ علیہ السّلام کے رفع جسمانی کا انکار بھی دبے دبے الفاظ میں کر دیا ہے۔ چنانچہ لکھتے ہیں کہ:

عقیدہ :۔ یہ اس معاملہ کی اصل حقیقت ہے۔ جو اللہ تعالےٰ نے بتائی ہے۔ اس میں جزم اور صراحت کے ساتھ جو چیز بتائی گئی ہے۔ وہ صرف یہ ہے کہ حضرت مسیح کو قتل کرنے میں یہودی کامیاب نہیں ہوئے اور یہ کہ اللہ تعالےٰ نے ان کو اپنی طرف اُٹھا لیا۔ اب رہا یہ سوال کہ اُٹھا لینے کی کیفیت کیا تھی تو اس کے متعلق کوئی تفصیل قرآن میں نہیں بتائی گئی۔ قرآن نہ اس کی تصریح کرتا ہے۔ کہ اللہ ان کو جسم و روح کے ساتھ کرۂ زمین سے اُٹھا کر آسمانوں پر کہیں لے گیا۔ اور نہ یہی صاف کہتا ہے کہ انہوں نے زمین پر طبعی موت پائی اور صرف ان کی روح اُٹھائی گئی۔ اس لیے قرآن کی بنیاد پر نہ تو ان میں سے کسی ایک پہلو کی قطعی نفی کی جاسکتی ہے۔ اور نہ اثبات۔"

(تفہیم القرآن صـ۴۲۰ ج ۱)

دیوبندیوں کے قاضی مظہر حسین صاحب اس پر تبصرہ کرتے ہوئے مودودی کا حضرت عیسےٰ علیہ السلام کے رفع جسمانی سے انکاری گردانتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

"یہ بالکل غلط ہے کیونکہ بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ سے قطعی طور پر ثابت ہے کہ حضرت عیسےٰ (علیہ السلام) کو جسم سمیت اللہ تعالےٰ نے اپنی طرف اُٹھا لیا۔ اور اپنی طرف سے مراد آسمان کی طرف ہی اُٹھا لینا ہے۔"

(مودودی مذہب ص۴۷)

# حضرت آدم علیہ السّلام خلیفہ نہیں ہیں

مولوی رفیق خاں پسروری نے لکھا ہے کہ

عقیـــدہ: حضرت آدم علیہ السلام اللہ تعالےٰ کے خلیفہ نہیں ہیں۔

(اصلاحِ عقائد ص۔۔)

# حضرت ابراہیم علیہ السّلام کا مُردہ پرندوں کو زندہ کرنے والے معجزہ کا انکار

وہابیوں کے مولوی عبدالحق غزنوی اپنے سردار مولوی ثناء اللہ امرتسری کی عربی تفسیر ثنائی میں اس کا معجزات سے انکار کرنے کے ثبوت میں لکھتے ہیں کہ

ص۱۷ میں آیت فصرھن کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

املھن اَیْ اجعلھا مَائلۃً اَلَیْکَ بحیث اذا ترکتھا تمیل اَلَیْکَ ثُمَّ بعد میلانھا اِلَیْکَ وَتعودھا اجعل علےٰ کل جبل منھن جزءً اَیْ وَاحِدًا وَّاحِدًا یعنی جانوروں کو اپنے ساتھ ہلالو۔





پھر ایک ایک کو جُدا جُدا پہاڑ پر بٹھا دو۔ پھر بلاؤ اُن کو تیرے پاس دوڑ کر آویں گے

(اربعین ص۹)

وہابیوں کے حافظ عبداللہ صاحب روپڑی اپنے فرقہ کے سردار امرتسری کی اس تفسیر پر لکھتے ہیں کہ

الکلام المبین کے ص۲۳ میں لکھتے ہیں جانوروں کا مر کر یا مقطوع ہو کر زندہ ہونا چونکہ نہ تو قرآن مجید کی نص سے نہ حدیث سے اس کا ثبوت ہے۔ اس لئے میں نے یہ معنےٰ کئے ہیں۔

الکلام المبین اور تفسیر کی عبارت پر تبصرہ کرتے ہوئے روپڑی صاحب رقمطراز ہیں۔ غرض پرندوں کے ذبح ہونے سے مولوی ثناء اللہ کو صاف انکار ہے حالانکہ ابومسلم معتزلی سے پہلے کسی نے پرندوں کے ذبح ہونے سے انکار نہیں کیا۔

(تعریفات اہلسنت پر فیصلہ ص۲۰۳)

وہابیوں کے مولوی ابو تراب محمد عبدالحق نے الحق الیقین میں امرتسری کو مخاطب کرتے ہوئے لکھا ہے کہ

آپ کی اس تقریر سے حضرت ابراہیم علیہ السّلام کا معجزہ اور کیفیت احیاء موتیٰ اور اطمینان قلبی حضرت ابراہیم کا ثابت نہیں ہوتا۔ اس تفسیر میں نیچری وغیرہ گمراہ فرقہ ایسی پیش قدمی اور سبقت لے گئے ہیں۔ آپ نے صرف اُن کی کاسہ لیسی کی ہے اور بس اس صورت پر صریح نص کی مخالفت لازم آتی ہے۔ (الحق الیقین ص۲۸)

بعد ازیں لکھتے ہیں کہ تفسیر عربی میں تو آپ نے جو دست اندازی اور تحریف کی تھی۔ سو وہ بجز عربی دانوں کے اور کسی کو معلوم نہ تھی لیکن رسالہ ترک اسلام بر ترک اسلام اُردو میں جو کچھ آپ (امرتسری) نے زہر اگلا ہے۔ اُس کا زہر اردو خواں پر بھی پڑیگا۔ یا نہ بتلاؤ کہ خدا کو کیا جواب دوگے؟ (الحق الیقین ص۳۰)

# حضرت اسماعیل علیہ السّلام کی جگہ جنّتی دُنبہ آجانے والے واقعہ کا انکار

مولوی عبدالحق غزنوی اپنے امرتسری کی تفسیر کے حوالہ سے لکھتے ہیں کہ صفحہ ۳۷۶ میں اس آیت وفدیناہ بذبح عظیم کی تفسیر میں لکھا ہے ای امرنا بذبح الکبش یعنی ہم نے ابراہیم علیہ السّلام کو ایک دُنبہ ذبح کرنے کا حکم دیا۔

(اربعین ص )

مولوی ثناء اللہ امرتسری کی اس تفسیر سے فَلَمَّاۤ اَسْلَمَا وَتَلَّهٗ لِلْجَبِیْنِ یعنی حضرت اسماعیل السّلام کو لٹانے اور ان کے حلق پر چھری چلانے انکار کیا ہے۔

مولوی عبدالحق وہابی خود ہی امرتسری عقیدہ پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

یہ بھی جملہ تفاسیر اہل اسلام سے خلاف ہے۔ کیونکہ تفاسیر معتبرہ اہل اسلام میں ہے کہ جس وقت ابراہیم علیہ السلام اسماعیل علیہ السّلام کو ذبح کرنے لگے۔ اسوقت اللہ عزوجل نے آپ کیلئے غیب سے ایک بڑا دُنبہ بھیجا۔ اور اُسے ذبح کیا۔ لیکن ایسی باتوں کے واسطے ایمان بالغیب چاہیئے۔ جن کے دلوں میں فلسفیت اور اعتزال کی بیماری ہے وہ کب اسکو مانتے ہیں۔ اخرج ابن ابی شیبۃ وابن جریر وابن المنذر وابن ابی حاتم عن ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما فی قولہ وفدیناہ بذبح عظیم قال کبش قدرعی فی الجنۃ اربعین خریفاً یعنی وہ دُنبہ چالیس سال تک جنّت میں چرتا رہا تھا۔

(اربعین ص ۲۳)

مولوی ثناء اللہ امرتسری نے اپنی کتاب "ترکِ اسلام" میں بھی فدیناہُ بِذِبْحٍ عَظِیْمٍ کا ترجمہ کرتے ہوئے لکھا ہے کہ ہم نے اُسے ایک بڑا ذبیحہ بدلے میں دیا





یعنی ہم نے کہا کہ تم ایک دُنبہ ذبح کردو۔ (ترکِ اسلام ص ۱۱۵)

وہابیوں کے ہی مولوی قاضی عبدالاحد خانپوری اس عبارت پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

یہ بھی جملہ تفاسیر اہل اسلام سے خلاف ہے۔ کیونکہ تفاسیر معتبرہ اہل اسلام میں ہے۔ کہ جس وقت ابراہیم علیہ السّلام اسمٰعیل علیہ السّلام کو ذبح کرنے لگے۔ اس وقت اللہ عزّوجل نے آپ کے لئے غیب سے ایک بڑا دُنبہ بھیجا۔ اور اُسے ذبح کیا۔ لیکن ایسی باتوں کے لئے ایمان بالغیب چاہیئے۔ جن کے دلوں میں فلسفیّت اور اعتزال کی بیماری ہے وہ کب اس کو مانتے ہیں۔ (القول الفاصل ص ۵، ص ۵۲)

وہابیوں کے مولوی عبدالحق امرتسری اپنے فرقہ کے ثناء اللہ کو مخاطب کرتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ

آپ کی اس تفسیر اور ترکِ اسلام کی عبارت ملانے سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ بہشتی دُنبہ کا فوراً آجانا۔ اور حضرت اسمٰعیل کے بجائے ذبحہ ہوجانے سے منکر ہیں۔

(الحق الیقین ص ۶۸)

# حضرت ابراہیم علیہ السّلام کو آگ میں پھینکنے والے معجزہ سے انکار

وہابیوں کے سردار مولوی ثناء اللہ امرتسری نے حضرت ابراہیم علیہ السلام کا آگ میں ڈالا جانا۔ اور آگ کا اُن پر ٹھنڈا ہوجانے سے انکار کرتے ہیں۔ چنانچہ لکھتے ہیں کہ

**عقیدہ:۔** اصل مضمون قرآن شریف میں صرف اتنا ہے کہ کافروں نے نہیں آپ لوگوں کے بھائیوں نے حضرت ابراہیم علیہ السّلام سے سوال وجواب میں مغلوب

ہو کر ایک تجویز نکالی کہ اس کو آگ میں جلایا جائے۔ کیونکہ ہمارے معبودوں (بتوں) کی نندیا کرتا ہے۔ اس پر خدا نے فرمایا ہے کہ ہم نے آگ سے کہہ دیا کہ اے اگنی (آگ) تو ابراہیم کے حق میں سلامتی والی سرد ہوجائیو۔ (ترکِ اسلام ص۱۱۷)

قارئین کرام! مولوی ثناء اللہ امرتسری کی مندرجہ بالا عبارت سے نمرودیوں کا آگ سلگانے کا بالکل انکار موجود ہے۔ قُلْنَا یٰنَارُ کُوْنِیْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓی اِبْرٰهِیْمَ۔ خدائی حکم تب ہی ہوگا جب آگ سُلگی ہوگی۔ صاف لکڑیوں کو تو حکم نہیں فرمایا تھا۔ نار آگ کو کہتے ہیں۔ لکڑیوں کو نہیں کہتے۔

نیز حضرت ابراہیم علیہ السلام کا معجزہ تو تب ہی ہوگا۔ کمال بھی تب ہی ہوگا جب آگ کے انگارے ہوں اور سیدنا ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام اس میں بیٹھے ہوں۔ اور آگ اپنا اثر ٹھنڈا کر دے اور نہ جلائے۔

حالانکہ نواب صدیق حسن بھوپالوی نے ہی اپنی تفسیر میں لکھا ہے کہ

(نمرودیوں) نے بہت ایندھن اکٹھا کیا۔ یہاں تک کہ اگر کوئی عورت ان میں سے بیمار ہوتی تو وہ نذر کرتے کہ اگر مجھے عافیت دی گئی تو میں ابراہیم علیہ السلام کے جلانے کے لئے ایندھن اُٹھا کر لاؤں گی۔ پھر انہوں نے اس ایندھن کو ایک گڑھے میں زمین کے ڈالا اور اُسکو جلایا۔ اور اُس کے شرر عظیم تھے۔ اور بڑی بلند لاٹیں اور اتنی آگ جلائی کہ ویسے کبھی نہ جلائی اور ابراہیم علیہ السلام کو انہوں نے منجنیق کے پلّہ میں ڈال کر پھینکنے کا ارادہ کیا۔ فارس کے گنواروں میں ایک گنوار نے اشارہ کیا۔ شعیب جبائی نے کہا اس کا نام ہیزن تھا۔ اس کو اللہ تعالےٰ نے زمین میں دھنسا دیا۔ تو وہ قیامت تک اس میں چلا جاوے گا۔ جب انہوں نے آپ کو اس میں ڈال کر پھینکا۔ تو آپ نے فرمایا حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ جیسے بخاری نے ابن عباس (رضی اللہ عنہما) سے روایت کیا ہے کہ حَسْبِیَ اللّٰہُ وَنِعْمَ الوکیل اس کلمہ کو حضرت ابراہیم علیہ السلام نے فرمایا جب ان کو آگ میں پھینکا گیا۔

شعیب جبائی کہتے ہیں۔ خلیل جلیل علیہ السلام کی عمر اس وقت سولہ ۱۶ برس کی تھی



اس آیت کی تفسیر میں نقل کیا کہ انہوں نے فرمایا انہوں نے بہت لکڑیوں کو جمع کر کے ایک خطیرہ (یعنی باڑہ) بنائی اور ہر طرف سے اس میں آگ لگائی۔ اور اس چیز کو آگ لگی اس کو اللہ تعالےٰ نے بجھا دیا۔ منہال بن عمر کہتے ہیں۔ مجھے خبر دی گئی ہے کہ ابراہیم علیہ السلام آگ میں ڈالے گئے اور اس میں پچاس یا چالیس دن رہے فرمایا میں نے کوئی دن اور نہ کوئی رات ایسی عمدہ بسر کی ان پچاس یا چالیس راتوں سے میں چاہتا ہوں کہ میں ساری عمر ویسے ہی بسر کروں۔ (ترجمان القرآن سے الانبیاء ص۵۹۶ تا ص۵۹۸)

# سیدہ مریم علیہا السلام کے پاس بے موسم پھل آنے سے انکار

مولوی عبدالحق غزنوی اپنے گروہ کے سردار امرتسری کے کرامات سے انکار کے کے ثبوت میں اس کی تفسیر ثنائی کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ

عقیدہ:۔ ص۵۲ یٰمَرْیَمُ اَنّٰی لَکِ هٰذَا قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ کی تفسیر میں فاضل صاحب (امرتسری) درافشانی کرتے ہیں کہ کانت علیہا السلام تنسب ماکان عندھا الی اللہ فلیس فیہ دلیل علی ان مریم الصدیقۃ کان یاتیھا فاکھۃ الصیف فی الشتآء وفاکھۃ الشتآء فی الصیف یعنی مریم علیہا السلام کا ماحضر کو اللہ کی طرف نسبت کرنے سے اس بات کی دلیل نہیں ہوسکتی کہ مریم علیہا السلام کے پاس موسم گرمی کے میوے جاڑے میں اور جاڑے کے میوے گرمی میں آتے تھے۔ (اربعین ص۱۰۹)

حافظ عبداللہ صاحب روپڑی اپنے فرقہ کے سردار امرتسری کی اس عبارت سے اس کا عقیدہ لکھتے ہیں کہ

گویا مریم علیہا السلام کی کرامت ثابت نہیں ہوتی۔

(تعریفات اہلسنت پر فیصلہ ص۲۰۲)

# حضرت موسیٰ علیہ السلام کے معجزہ بادل کا سایہ کرنیکا انکار

وہابیہ کے سردار مولوی ثناء اللہ امرتسری کو وہابیہ کے اکابر نے بھی معجزات اور کرامات کا منکر قرار دیا ہے۔ چنانچہ وہابیوں کے غزنوی خاندان کے مولوی عبدالحق غزنوی ہی لکھتے ہیں کہ

عقیدہ:۔ مولوی ثناء اللہ اپنی تفسیر ثنائی عربی ص۱۲ میں اس آیت وَظَلَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْغَمَامَ کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔ فِی وادالتیه اَیْ اَرْسَلْنَا السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِدْرَارًا لِاَنَّ بَنِیْ اِسْرَائِيْلَ اَقَامُوْا فِی التيه اربعين سنة فكيف يكون المراد الظل المعروف فافهم لقوله تعالىٰ فانها محرمة عليهم اربعين سنة یعنی بنی اسرائیل پر ہم نے آسمان سے بادل مینہ برسانے والا بھیجا۔ اس لئے کہ بنی اسرائیل جنگل میں چالیس برس سے جس کا حاصل مطلب یہ ہے۔ کہ بنی اسرائیل پر بادلوں کا سایہ نہ تھا۔ بلکہ ان پر بارش ہوتی رہی۔ (اربعین ص۶ تفسیر ثنائی ص )

وہابیوں کے مولوی فقیر اللہ مدراسی نے بھی اپنے فرقہ کے امرتسری کے متعلق لکھا ہے کہ باتفاق سلف صالحین وتمام مفسرین جنگل تیہ میں بنی اسرائیل پر ابر کا سایہ رہنا واسطے بچاؤ دھوپ کے ایک بڑا معجزہ تھا۔ معجزات میں سے اور وہ صاف ثابت ہے قرآن سے بلکہ احادیث سے بھی تفسیر ابن کثیر میں ہے۔ مولوی ثناء اللہ صاحب اس تفسیر و معجزہ کا صاف انکار کرتے ہیں۔ بلکہ اس کو جرم و گناہ قرار دیتے ہیں۔ (تفسیر السلف ص۳۲)

قاضی عبدالاحد خانپوری وہابی لکھتے ہیں کہ

چونکہ تفاسیر اہل اسلام کے مطابق تفسیر کرنے سے معجزہ ثابت ہوتا تھا اس واسطے وہ تفسیر کی جس سے معجزہ ثابت نہ ہو۔ (القول الفاصل ص۳۷)





البتہ ہم اور تمام مفسرین اہل سنت نفس تظلیل غمام یعنی بادلوں کے سایہ کا معجزہ جو نص قرآنی سے ثابت ہے۔ معترف اور معتقد ہیں۔ آپ نے ایسا پہلو اختیار کیا ہے۔ کہ جس سے حضرت موسیٰ علیہ السلام کا یہ معجزہ ثابت نہیں ہوتا۔ آپ اس معجزہ کے منکر ہیں۔ (الحق الیقین ص۱۷)

# من وسلویٰ اُترنے والے معجزہ کا انکار

مولوی ثناء اللہ امرتسری نے سرکار سیدنا موسیٰ کلیم اللہ علیہ السلام کے معجزہ یعنی قوم بنی اسرائیل کے لئے آسمان سے من وسلویٰ اُترنے کا بھی انکار کیا ہے۔ چنانچہ وہابیوں کے ہی مولوی فقیر اللہ مدراسی لکھتے ہیں۔

عقیدہ:۔ مولوی ثناء اللہ صاحب نے اس جواب میں من وسلویٰ کے آسمان سے اُترنے کا بھی انکار کر دیا ہے۔ حالانکہ یہ بھی ایک معجزہ تھا معجزات میں سے اور وہ ظاہر قرآن مجید اور آثار سلف سے جو حکماً مرفوع ہیں ثابت ہے (تفسیر السلف ص۳۳)

وہابیوں کے مولوی ابوتراب محمد عبدالحق نے بھی امرتسری کو مخاطب کرتے ہوئے لکھا ہے کہ آپ معجزہ من وسلویٰ کے نزول کے بھی منکر ہیں۔ (الحق الیقین ص۱۷)

# سرکار موسیٰ علیہ السلام کے مچھلی والے معجزہ کا انکار

وہابیوں کے حافظ عبداللہ صاحب روپڑی اپنے فرقہ کے مولوی ثناء اللہ امرتسری کے متعلق لکھتے ہیں کہ

واتخذ سبیله فی البحر سربا کی تفسیر میں (امرتسری) لکھتے ہیں شقا كما يسبح الحوت سبحا طبيعيا یعنی مچھلی جیسے طبعی طور پر تیرتی ہے ویسے

نیری (یعنی) اُس کے تیرنے سے پانی میں سرنگ نہیں بنی) اسی واسطے واتخذ سبیله فی البحر عجبا کی تفسیر میں لکھتے ہیں۔

تعجب یوشع من سرعتہ (یعنی یوشع نے مچھلی کی تیز رفتاری سے تعجب کیا) حالانکہ مسلم کی حدیث میں ہے کہ سُرنگ کی وجہ سے تعجب ہُوا تھا نیز مسلم کی حدیث میں ہے کہ وہ مچھلی نمک لگی ہوئی یعنی بھُنی ہُوئی تھی۔ اور ٹوکرے میں رکھ کر ساتھ لے گئے اور بخاری کی ایک روایت میں ہے کہ مُردہ تھی۔ خضر علیہ السّلام کی جگہ پہنچے تو زندہ ہوکر پانی میں داخل ہوگئی مولوی ثنار اللہ اس سے صاف انکاری ہیں۔

(تعریفات اہل سنّت پر فیصلہ صـ۲۰۶)

# سرکار لُوط علیہ السّلام کے انکار سے ان کی قوم پر عذاب آنے والے معجزہ کا انکار

مولوی عبدالحق غزنوی وہابی لکھتے ہیں کہ

عقیدہ :۔ اس آیت فجعلنا عالیہا سافلہا کی تفسیر میں لکھا ہے۔ ای اسقطنا سقف بیوتھم علیھم یعنی ہم نے ان کے مکانات کی چھتیں اُن پر گرائیں۔ (اربعین صـ۱۸)

غزنوی صاحب اس پر تبصرہ کرتے ہُوئے رقمطراز ہیں کہ

یہ تفسیر بھی تمام تفاسیر اہل اسلام کے خلاف ہے۔ سب مفسّرین اہل اسلام اس پر متفق ہیں بلکہ آئیہ قرآنی والمو تفکۃ اھوٰی اسی پر ناطق ہے کہ جبریل علیہ السلام نے لُوط علیہ السّلام کی قوم کی بستیوں کو اکھیڑ کر قریب آسمان لے جاکر پھر پلٹا کے زمین پر دے مارا۔ مگر چونکہ یہ بات اس (ثنار اللہ) کے نیچر کے خلاف تھی۔ لہٰذا سب مفسّرین اسلام اور سبیل المومنین کو چھوڑ دیا (اربعین صـ۱۸)





قاضی عبدالاحد خانپوری نقل کرتے ہیں کہ اس آیت میں بھی معجزہ اور کرامت ثابت ہوتی ہے۔ جو اس (ثنار اللہ) کی سمجھ میں قانون قدرت کے برخلاف ہے۔ اس واسطے آیت کی تفسیر کچھ اور کی اور ہی کر دی۔ (القول الفاصل صـ۲)

وہابیوں کے مولوی ابوتراب محمد عبدالحق نے لکھا ہے کہ

(امرتسری عقیدہ) صریح حدیث اور آیات اور اقوال مفسّرین اہل سنّت کے برخلاف ہے۔ (الحق الیقین صـ۵۶)

# چھوٹے بچے کا حضرت یُوسف علیہ السّلام کی گواہی دینے والے واقعہ کا انکار

مولوی عبدالحق غزنوی صاحب اپنے امرتسری کے متعلق عظمت رسول کے انکار کے متعلق رقمطراز ہیں کہ

صـ۲۱۸ میں اس آیت وشہد شاہد من اہلہا کی تفسیر میں لکھا ہے۔

ای اظھر دایہ یعنی اس کے گھر میں سے کسی ذی رائے نے رائے دی۔ (اربعین صـ۱۸)

غزنوی صاحب خود ہی اِس تفسیر کو عظمت رسول کے انکار پر مبنی سمجھتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:

یہ حدیث صریح کے خلاف ہے کیونکہ احمد۔ اور ابن جریر اور بیہقی میں ہے۔ عن ابن عباس رضی اللہ تعالےٰ عنہما عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَ تکلّم اربعۃ ذھم صغار ابن ما شطۃ فرعون و شاھد یوسف وصاحب جریج و عیسےٰ ابن مریم یعنی ابن عباس

رضی اللہ تعالےٰ عنہما رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں۔ کہ چار لڑکوں نے کلام کی۔ درانحالیکہ وہ چھوٹے تھے۔ فرعون کی مشاطہ کے بیٹے نے اور شاہد یوسف اور صاحب جریج اور عیسےٰ بن مریم نے اور احمد اور بزار اور ابن حبان اور حاکم مرفوعًا لائے ہیں۔ کہ لم یتکلم فی المھد الا اربعۃ و ذکر شاھد یوسف یعنی چار شخصوں نے گود میں بات کی ہے جن میں سے ایک شاہد یوسف بھی ہیں۔ چونکہ مصنف تفسیر ثنائی کے نیچر کے خلاف ہے لہٰذا صریح حدیث سے خلاف کیا۔

(اربعین صہ ۱۸، ۱۹)

وہابیوں کے مولوی عبدالحق لکھتے ہیں کہ،

(امرتسری عقیدہ) یہ بھی تحریف ہے اور جمہور امت بلکہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تفسیر کے خلاف ہے۔

(الحق الیقین صہ ۵۶)

## پہاڑ اور پرندوں کا حضرت داؤد علیہ السلام کے ساتھ ملکر تسبیح پڑھنے والے معجزہ کا انکار

مولوی عبدالحق غزنوی ہی اپنے سردار امرتسری کی رسول دشمنی کا ثبوت دیتے ہوئے رقمطراز ہیں کہ صہ ۲۹ میں اس آیت وسخرنا مع داؤد الجبال یسبحن والطیر لکھا ہے تذکرہ حین غفلۃ ولنعم ما قیل ؎

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار ÷ ہر ورقے دفتریست معرفت کردگار

(اربعین صہ ۲۱)

مولوی عبدالحق غزنوی اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

مصنف تفسیر ثنائی کا مطلب یہ ہے۔ کہ پہاڑوں اور جانوروں کو دیکھ کر اللہ عزوجل یاد آتا تھا۔ نہ یہ کہ پہاڑ اور جانور آپ کے ساتھ تسبیح پڑھتے تھے۔ افسوس صد افسوس دعوےٰ تو ہو اہلحدیث کا اور تفسیر ہو مطابق مذہب معتزلہ کے۔ اہل سنت کی



تمام تفاسیر معتبرہ اسی پر ہیں کہ پہاڑ اور جانور داؤد علیہ السلام کے ساتھ تسبیح پڑھتے تھے۔ تفاسیر معتبرہ اہل اسلام کو نظر انداز کرکے مذہب اعتزال کا حامی بنا اہلحدیث تو درکنار کسی ادنیٰ سے مسلمان کا کام ہی ہرگز نہیں۔

(اربعین صہ ۲۲)

حافظ عبداللہ صاحب روپڑی اپنے امرتسری کی اس تفسیر پہ تبصرہ کرتے ہوئے آخر میں امرتسری کا عقیدہ لکھتے ہیں کہ

یعنی پہاڑوں اور پرندوں کا داؤد علیہ السلام کے ساتھ تسبیح پڑھنا یہی تھا کہ اُن کو دیکھکر خدا یاد آجاتا تھا تو گویا داؤد علیہ السلام کا کوئی معجزہ ثابت نہیں ہوتا۔

(تعریفات اہل سنت پر فیصلہ صہ ۲۰۵)

## سرکار داؤد علیہ السلام کے ہاتھ میں لوہا کا نرم ہو جانے والے معجزہ سے انکار

وہابیوں کے مولوی عبدالحق غزنوی اپنے امرتسری سردار کی رسول دشمنی کی ایک اور دلیل پیش کرتے ہیں کہ

صہ ۳۶ میں اس آیت والنالہ الحدید کی تفسیر میں لکھا ہے۔ ای علمناہ الانۃ الحدید یعنی ہم نے داؤد علیہ السلام کو لوہا نرم کرنے کا طریق سکھا دیا۔

(اربعین صہ ۲۳)

غزنوی صاحب اس پر تبصرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ

یہ تفسیر بھی تمام تفاسیر اہل اسلام سے خلاف ہے۔ تفاسیر اہل اسلام اس پر متفق ہیں کہ اللہ عزوجل نے داؤد علیہ السلام کے ہاتھ میں لوہے کو نرم کر دیا تھا۔ یہ داؤد علیہ السلام کا معجزہ تھا۔ اگر مصنف تفسیر ثنائی کی تفسیر کی جاوے تو اس میں داؤد علیہ السلام کی کیا خصوصیت ہے اللہ عزوجل نے ہر لوہار اور سنار کو لوہا نرم کرنے کا

طریق سکھلا دیا ہے۔ لوہے کو پانی بناتے ہیں۔ (اربعین صـ٢٣)

قاضی عبدالاحد خانپوری نے بھی نقل کیا ہے کہ

داؤد علیہ السلام کے معجزہ سے انکار کیا ہے۔ (القول الفاصل صـ٤٦)

# انبیاء علیہم السّلام عیب دار ہوتے ہیں

مولوی رفیق خان پسروری کی کتاب میں ہے کہ:

عقیدہ: ۔ انبیاء علیہم السلام عیب دار ہوتے ہیں۔ (اصلاح عقائد صـ١٥٩)

# تصرفاتِ اولیا بُت پرست مشرکین کی میتھالوجی ہے

جماعت اسلامی کے نام نہاد مفکر اسلام مولانا مودودی صاحب نے اپنا عقیدہ لکھا ہے کہ

**عقیدہ**: دوسری طرف بغیر کسی ثبوت علمی کے ان بزرگوں کی ولادت وفات ظہور وغیب، کرامات وخوارق، اختیارات وتصرفات اور اولیاء اللہ تعالےٰ کے یہاں ان کے تقربات سے متعلق ایک پوری میتھالوجی تیار ہوگئی۔ جو بُت پرست مشرکین کی میتھالوجی سے ہر طرح لگا دکھا سکتی ہے۔

(تجدید واحیائے دین صـ١٥)

# تصرّف اولیاء اللہ کو اِسلام میں کوئی درجہ نہیں

وہابیوں کے مولوی حکیم صادق سیالکوٹی نے اپنے ایک مضمون میں لکھا ہے کہ

**عقیدہ**: یاد رہے کہ تصرف اولیاء اللہ کو اسلام کے اندر کوئی درجہ اور مقام حاصل نہیں ہے۔ (صحیفہ اہلِ حدیث صـ١١ ۹ نومبر ١٩٥٣ء)





وہابیوں کا یہ عقیدہ بھی قرآن وحدیث کے صریحاً خلاف ہے۔ اللہ تعالےٰ قرآن پاک میں فرماتا ہے۔

اَلْاَخِلَّاۤءُ یَوْمَئِذٍۭ بَعْضُهُمْ — گہرے دوست اس دن
لِبَعْضٍ عَدُوٌّ اِلَّا — ایک دوسرے کے دشمن
الْمُتَّقِیْنَ — ہونگے مگر پرہیز گار

(پ٢٥ ع ١٢)

ملکہ بلقیس کا تخت جو کہ دور دراز علاقہ میں تھا۔ اور ساتویں کوٹھڑی میں کے اندر محفوظ تھا۔ ہر کوٹھڑی کے باہر پہرہ بھی تھا۔ اور کوٹھڑی مقفّل تھی، اور تخت ۸۰ گز لمبا اور ۴۰ گز چوڑا تھا۔ اس تخت کو سرکار سُلیمان علیہ السلام نے اپنی بارگاہ میں حاضر کرنے کا درباریوں کو حکم فرمایا۔ تو سرکار سلیمان علیہ السلام کے امتی ولی اللہ کے تصرف کا واقعہ خداوند کریم نے خود بیان فرمایا ہے کہ

قَالَ الَّذِیْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ — اس نے عرض کی جس کے پاس
الْكِتٰبِ اَنَا اٰتِیْكَ بِهٖ قَبْلَ — کتاب کا علم تھا۔ کہ میں اسے حضور
اَنْ یَّرْتَدَّ اِلَیْكَ طَرْفُكَ ؕ — میں حاضر کردوں گا۔ ایک پل
(پ١٩ ع ١٨) — مارنے سے پہلے۔

حضرت جبریل علیہ السلام جو کہ مخلوق الٰہی ہیں۔ حضرت سیدہ مریم علیہا السلام کے پاس آکر کہتے ہیں۔

لِاَهَبَ لَكِ غُلٰمًا زَكِیًّا ؕ — کہ میں تجھے ایک ستھرا بیٹا دوں

(پ١٦ ع ٥)

خداوند کریم جل جلالہٗ اپنے حبیبِ لبیب نبی کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم کو مخاطب کرتے ہوئے فرماتا ہے۔

یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ حَسْبُكَ اللّٰهُ — اے غیب کی خبریں بتانے والے
وَمَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ — (نبی) اللہ تمہیں کافی ہے۔ اور یہ

اَلْمُؤْمِنِیْنَ ط (پ۲ ع ۲) جتنے مسلمان تمہارے پیرو ہوئے

حدیث قدسی میں اللہ تعالٰے فرماتا ہے۔ کہ جب میں بندے کو اپنا محبوب اور مقبول بنالیتا ہوں

فَکُنْتُ سَمْعَہُ الَّذِیْ یَسْمَعُ بِہٖ وَبَصَرَہُ الَّذِیْ یُبْصِرُ بِہٖ (صحیح بخاری، مسلم، مشکوٰۃ)

میں اس کے کان بن جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے۔ میں اس کی آنکھیں بن جاتا ہوں جس سے وہ دیکھتا ہے۔

**قارئین کرام!** قرآن وحدیث تو اولیائے کرام کے تصرفات اور کمالات بیان کریں۔ اور وہابی مولوی کہیں کہ تصرف اولیاء اللہ کو اسلام کے اندر کوئی درجہ اور مقام حاصل نہیں ہے۔ لہٰذا یہ کہنے میں کوئی باک نہیں کہ ایسے عقائد والے قرآن وحدیث کے مخالف ہیں۔ اور ایسے حضرات مبلغ اسلام نہیں۔ بلکہ منکر اسلام ہیں بلکہ وہابیوں کو اللہ کریم نے دنیا ہی میں ان کے اکابر سے تصرفات اولیاء الرحمٰن کا اقرار لکھوا کر ان وہابیوں کو یہ سزا دے دی کہ تمہارے عقیدہ کے مطابق تمہارے بڑے بھی مشرکانہ میتھالوجی کے اقراری اور دین اسلام کو سمجھنے سے بے بہرہ ہیں۔

وہابی اکابر کی تحریر درج ذیل ہے۔

وہابیوں کے مولوی رشید احمد گنگوہی کے خلیفہ مولوی کرسوی صاحب نے گنگوہی کے ارشادات میں تصرفاتِ اولیاء اللہ کے متعلق لکھ کر وہابیوں کے منہ پر جوت مارا ہے۔ وہ عبارت یہ ہے۔

"تصرفات وکرامات اولیاء اللہ بعد ممات بحال خود باقی می ماند، بلکہ در ولایت بعد موت ترقی می شود حدیثے کہ ابن عبدالبر نقل کردہ شاہد است"

اولیاء اللہ کی کرامات اور تصرفات ان کے انتقال کے بعد بھی اسی طرح بحال رہتی ہیں۔ بلکہ ولایت میں بعد از انتقال ترقی ہو جاتی ہے۔

("تذکرۃ الرشید ص ۲۵۲ ج ۲)

وہابیوں کے مولوی ابراہیم میر سیالکوٹی جو کہ حکیم صادق سیالکوٹی کے





استاذ بھی ہیں۔ لکھتے ہیں کہ:

منقول است از حضرت خواجہ محمد یحییٰ پسر حضرت خواجہ عبیداللہ احرار قدس اللہ سرہما کہ ارباب تصرف بر انواع اند بعضے اند بعضے ماذون ومختار کہ باذن حق سبحانہ وتعالےٰ و باختیار خود ہرگاہ کہ خواہند تصرف کنند

یعنی حضرت خواجہ عبیداللہ احرار قدس سرہما کے صاحبزادے حضرت خواجہ محمد یحییٰ قدس اللہ سرہ العزیز سے منقول ہے کہ اہل تصرف کی کئی اقسام ہیں۔ بعضے ماذون ومختار ہیں۔ کہ حق سبحانہ وتعالےٰ کے اذن سے اور اپنے اختیار سے جب چاہتے ہیں تصرف کرتے ہیں۔ (ارشاداتِ رحیمیہ فارسی ص ۴۴، سراجاً منیرا ص ۲۲۴)

دیوبندیوں کے مولوی اشرف علی تھانوی نے بھی لکھا ہے کہ

"بعض اولیاء اللہ سے بعد انتقال کے بھی تصرفات وخوارق سرزد ہوتے ہیں۔ یہ امر معنیً حد تواتر تک پہنچ گیا ہے۔

(النخب ص ۱۷)

دوست ہی دشمن جاں ہو گیا
نوشِ دارو نے کیا کیا اثر سم پیدا

# یارسول اللہ کہنے والا کافر ہے اور اس کا خون مباح

"وہابیہ نجدیہ کی مستند کتاب تحفہ وہابیہ میں لکھا ہے کہ:

عقیدہ: اگر کوئی حق نہ ماننے والا اور راستی قبول نہ کرنے والا یہ اعتراض کرے کہ تم جو قطعی طور پر کہتے ہو کہ جو کوئی یوں کہے یَارَسُوْلَ اللّٰہ صلی اللہ علیہ وسلم میں آپ سے شفاعت چاہتا ہوں تو وہ شخص مشرک ہوگا اور اس کا خون مباح ہوگا۔ ایسے لوگوں کو ہم کافر کہتے ہیں۔"

(تحفہ وہابیہ ص ۶۹)

امام المحدثین امام بخاری، شارح مسلم امام نووی - محدث ابن السنی - قاضی عیاض - محدث ابن جزری اور دیگر محدثین علیہم الرحمہ نے اپنی کتب میں روایت نقل فرمائی ہے جو سرکار ابن عمر رضی اللہ عنہما کے متعلق ہے۔

| | |
|---|---|
| خدرت رجل ابن عمر فقال له رجل اذکر اَحَبَّ النَّاسِ الیك فقال یَا مُحَمَّدُ | "حضرت ابن عُمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا پاؤں سُن ہوگیا تو ایک شخص نے ان سے کہا کہ آپ اُس شخصیت کو یاد کریں جو آپ کو سب سے زیادہ محبوب ہے۔ تو اُنہوں نے یا محمد کہا۔" |
| (الادب المفرد ص۱۴۲) مطبوعہ مصر | |
| کتاب الاذکار - شفا شریف ص | |

عمل الیوم واللیلہ ص۴۷ - طبقات ابن سعد ص۱۵۴ ج۴ - مدارج النبوت - ہدیۃ المھدی ص۲۳
نور الایمان فی زیارۃ آثار حبیب الرحمٰن ص۸ ،

غیر مقلدین وہابی حضرات کے مجتہد اور نامور مصنف نواب صدیق حسن خاں بھوپالوی نے بھی ایک روایت نقل کی ہے کہ :

"شرحی[1] کہتے ہیں کہ ایک بار پاؤں ابن عباس (رضی اللہ تعالیٰ عنہما) کا سُن ہوگیا تھا - کہا 'یا محمد' صلے اللہ علیہ وسلم ، فی الفور کھل گیا۔
(کتاب الداء والدواء ص۳۶)

امام الانبیاء حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کا ارشاد :
محدث ابن جزری علیہ الرحمۃ نے اپنی تصنیف حصن[2] حصین میں درج فرمایا ہے کہ :

---

[1] علامہ شہاب الدین احمد بن عبد اللطیف شرحی عینی علیہ الرحمۃ نے روایت اپنی تصنیف لطیف کتاب الفوائد فی الصلوٰت العوائد ص۳ مطبوعہ مصر میں نقل فرمائی ہے - الحمد للہ فقیر کے کتب خانہ میں یہ کتاب موجود ہے - (فقیر محمد ضیاء اللہ قادری غفرلہٗ)

[2] محدث ابن جزری علیہ الرحمۃ نے حصن حصین کی ابتداء میں تحریر فرمایا ہے :
اَخْرَجْتُهٗ مِنَ الْاَحَادِیْثِ الصَّحِیْحَۃِ : میں نے اس کتاب میں احادیث صحیحہ کو درج کیا ہے۔





| | |
|---|---|
| اِذَا اَرَادَ عَوْنًا فَلْیَقُلْ یَا عِبَادَ اللّٰہِ اَعِیْنُوْنِیْ یَا عِبَادَ اللّٰہِ اَعِیْنُوْنِیْ - یَا عِبَادَ اللّٰہِ اَعِیْنُوْنِیْ (حصن حصین ص۱۶۳) | "جب مدد طلب کرنے کا ارادہ ہو تو کہہ اے اللہ کے بندو میری مدد کرو اے اللہ کے بندو میری مدد کرو اے اللہ کے بندو میری مدد کرو" |

ابن اثیر علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں :

| | |
|---|---|
| ان الصحابۃ بعد موت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان شعارھم فی الحروب یَا مُحَمَّد | "رسول پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے انتقال کے بعد جنگوں میں صحابہ کرام علیہم الرضوان کا شعار تھا کہ وہ یا محمد کہتے تھے" |

اسی طرح غزوۂ یرموک میں جب دھاوا ہوا تو ہزارہا صحابہ کرام علیہم الرضوان یا محمد امت امت پکارتے اور نعرے مارتے تھے۔

فتوح الشام میں ہے کہ حضرت ابو عبیدہ بن الجراح رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے قنسرین سے حضرت کعب بن ضمرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو ایک ہزار سوار دے کر جنگ کیلئے روانہ فرمایا اور کعب بن ضمرہ رضی اللہ عنہ کی لڑائی یوقنا سے ہوئی - اس کے پانچ ہزار سپاہی تھے - غرضکہ دس ہزار کا مقابلہ ٹھہر گیا - مسلمان جانبازیاں کر رہے تھے اور کعب بن ضمرہ رضی اللہ عنہ یَا مُحَمَّد یَا مُحَمَّد یَا نَصْرَ اللّٰہِ اَنْزِلْ پکارتے تھے ، اور مسلمانوں کی طرف متوجہ ہو کر فرماتے تھے "یا معاشر المسلمین اثبتوا الھم فانما ھی ساعۃ وانتم الاعلون : اے مسلمانوں کے گروہ ! ثابت قدمی دکھاؤ - بس جان لو یہی گھڑی ہے اور تم غالب ہونے والے ہو"

**قارئینِ عظام !** آپ نے صحابہ کرام علیہم الرضوان اور اولیاء اُمت علیہم الرحمۃ کا بعد از انتقال حضرت محمد مصطفےٰ صلے اللہ علیہ وسلم کو پکارنا یا محمد اور یا رسول اللہ سے نداکرنا اور ان سے مدد طلب کرنے کا ثبوت ملاحظہ فرمالیا ہے - اب وہابی اکابر کے فتاویٰ کی روشنی میں صحابہ کرام اور اولیاء امت علیہم الرحمۃ بھی کفر و شرک کے

مرتکب نظر آتے ہیں ۔ حالانکہ اللہ کریم نے ان کے حق میں فرمایا ہے رَضِیَ اللہُ عَنْہُمْ وَرَضُوْا عَنْہُ ۔

دوسری طرف رحمت کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات کا بھی فرمان ہے کہ

مَنْ اَحَبَّهُمْ فَقَدْ اَحَبَّنِیْ — "جس نے صحابہ سے محبت کی، پس اس نے مجھ سے محبت کی جس نے
مَنْ اٰذَاهُمْ فَقَدْ اٰذَانِیْ — صحابہ کو تکلیف پہنچائی پس اس نے مجھ کو تکلیف پہنچائی ۔

وہابی اکابر کے فتاوٰی کی روشنی میں صحابہ کرام مشرک ہوئے اور کسی مسلمان کو مشرک کہہ دیا جائے تو یقیناً اس کو تکلیف ہوگی چہ جائیکہ صحابہ کبار علیہم الرضوان پر یہ فتوٰے چسپاں کر دیا جائے ۔ اس سے تو صحابہ کرام درکنار عامۃ المسلمین کے قلوب بھی مجروح ہوتے ہیں ۔ حدیث شریف کی روشنی میں فرقہ وہابیہ نجدی کے اکابر سے امام الانبیاء صلے اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم کو اذیت اور تکلیف پہنچتی ہے :

خدا محفوظ رکھے ہر بلا سے
خصوصاً وہابیت کی وبا سے

# انبیاء اور صلحاء کو اُن کے انتقال کے بعد مقابر کے ذریعہ بھی پکارنا شرکِ عظیم ہے ۔

وہابیوں کے امام ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ

عقیدہ : ملائکہ ، انبیاء اور صلحاء سے ان کی وفات کے بعد اس طرح کا زندہ خطاب خواہ ان کے مقابر کے ذریعہ سے ہو یا ان کی عدم موجودگی میں ہو یا ان کے مجسموں اور تصویروں کے روبرو ہو ، مشرکین اہل کتاب اور اہل اسلام کے بدعتیوں کا ایک شرک عظیم ہے

(کتاب الوسیلہ صد ۴۶)





وہابیوں کے نام نہاد مجدد اعظم ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ

عقیدہ : فوت شدہ انبیاء و اولیاء کو پکارنا اور ان سے دعا و شفاعت کی التجا کرنا بھی درست نہیں ۔ وصال کے بعد انہیں پکارنا اور التجا کرنا شرک تک لے جاتا ہے ۔ (کتاب الوسیلہ صد ۱۶۳ از ابن تیمیہ)

وہابیوں کے مولوی حسین علی واں بھچراں والے نے لکھا ہے کہ

عقیدہ :۔ جن ہو یا ملائکہ یا ولی یا صنم ہو قضائے حاجت کے واسطے پکارنا کفر ہے اور شرک ہے ۔ (بلغۃ الحیران صد ۸)

وہابیوں کے مولوی عبدالستار دہلوی نے اپنے عقائد لکھے ہیں کہ

عقیدہ :۔ غیر اللہ کے ساتھ استغاثہ کرنا ۔ یا پکارنا شرک ہے ۔

(تفسیر ستاری صد ۲۷۹ ج ۱)

عقیدہ :۔ اکثر لوگ پیروں کو پیغمبروں کو اور اماموں کو اور شہیدوں کو اور فرشتوں کو اور پریوں کو مشکل کے وقت پکارتے ہیں وہ شرک میں گرفتار ہیں ۔

(تفسیر ستاری صد ۳۳ ج ۱)

عقیدہ :۔ کسی پیر فقیر ، نبی ، ولی بزرگ ، ابدال ، اقطاب ، جن ، بھوت پری وغیرہ کی پناہ پکڑنا ۔ دہائی چاہنا ، مصیبت و شدت کے وقت ان کو پکارنا حاجت روا مشکل کشا سمجھنا قطعاً حرام اور عین شرک ہے ۔ (تفسیر ستاری صد ۲۶)

مرنے کے بعد اگر خطاب شرک ہے ۔ تو اللہ تعالےٰ نے حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کو مُردہ پرندوں کو پکارنے کا حکم فرمایا ۔

---

لہ وہابیوں میں اگر حق گوئی اور جرأت ہے تو علامہ اقبال علیہ الرحمۃ کو کسی جلسۂ عام میں یا اپنے اخبار میں سُرخی جما کر مشرک لکھیں کیونکہ علامہ اقبال علیہ الرحمۃ سرکار علی المرتضےٰ رضی اللہ تعالےٰ عنہ کو مشکل کشا مانتے ہیں جیسا کہ انکا شعر ہے ؎ بانوئے آں تاجدار ھل اتیٰ
مرتضےٰ مشکل کشا شیر خدا

وہابیوں میں اگر جرأت کا مادہ ہے اور ان کا مسلک اگر سچا ہے تو ذرا جرأت کر کے دکھائیں ۔

ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَأْتِيْنَكَ سَعْيًا ۔ (پ۳ ع۳)

پھر انہیں پکار۔ وہ تیرے پاس چلے آئیں گے۔

حضرت شعیب علیہ السلام جلیل المرتبت انبیاء کرام علیہم السلام سے ہیں۔ قرآن حکیم میں ان دونوں کی قوموں کا واقعہ درج ہے۔ کہ جب قوم پر عذاب آیا اور وہ مرگئی۔ تو انہوں نے ان مردوں کو ندا سے خطاب کرتے ہوئے فرمایا۔

وَقَالَ يٰقَوْمِ لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ فَكَيْفَ اٰسٰى عَلٰى قَوْمٍ كٰفِرِيْنَ ۔ (پ۹ ع۱)

اور کہا میری قوم۔ میں تمہیں اپنے رب کی رسالت پہنچا چکا اور تمہارے بھلے کو نصیحت کی۔ تو کیونکر غم کروں کافروں کا۔

انبیاء بھی شرک عظیم کی تعلیم دیتے رہے ہیں۔ بلکہ خود بھی اس شرک میں مبتلا رہے ہیں جو کہ کسی ادنیٰ سے ادنیٰ مسلمان کا عقیدہ تو کیا اس کے ذہن میں لمحہ بھر بھی یہ خیال نہیں آ سکتا۔ ؎

خدا محفوظ رکھے ہر بلا سے
خصوصاً وہابیت کی وبا سے!

## یا صدیق۔ یا عمر۔ یا عثمان یا علی کہنے والا کافر ہے

غیر مقلدین کے مجتہد قاضی محمد بن علی شوکانی نے لکھا ہے۔ کہ

عقیدہ: اِنَّ مَنْ دَعٰى مَيِّتًا وَاِنْ كَانَ مِنَ الْخُلَفَاءِ الرَّاشِدِيْنَ فَهُوَ كَافِرٌ وَاِنَّ مَنْ شَكَّ فِيْ كُفْرِهٖ فَهُوَ كَافِرٌ ۔

بے شک جو کسی میت کو پکارے اگرچہ خلفاء راشدین ہی کیوں نہ ہوں پس وہ پکارنے والا کافر ہے۔ اور جو شخص اس کے کفر میں شک کرے وہ بھی کافر ہے۔

قاضی محمد بن علی شوکانی نے ہی یہ عقیدہ بھی لکھا ہے کہ

(الدر النضید فی اخلاص کلمۃ التوحید ص۴۱ مصنفہ قاضی شوکانی)





عقیدہ: طَلَبُ الْحَوَائِجِ مِنَ الْمَوْتٰى وَالْاِسْتِغَاثَةُ وَالتَّوَجُّهُ اِلَيْهِمْ وَهٰذَا اَصْلُ شِرْكِ الْعَالَمِ ۔

مردوں سے حاجات طلب کرنا۔ ان سے مدد حاصل کرنا اور اُن کی طرف متوجہ ہونا یہ دُنیا میں اصل شرک ہے۔ (الدر النضید ص۶)

خیر التابعین سیدنا اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا سرکار سیدنا امیر المؤمنین خلیفہ دوم سیدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو پکارنا وہابیوں کے ہی مولوی وحید الزمان حیدرآبادی مؤلف تفسیر وحیدی اور مترجم صحاح ستہ نے اپنی کتاب مشتمل عقائد المحدثین ہدیۃ المہدی میں اس طرح لکھا ہے۔

قال اویس القرنی بعد وفات عمر یا عمراہ یا عمراہ یا عمراہ ۔ (ہدیۃ المہدی ص۲۳ ج۱ مطبوعہ دہلی)

حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے انتقال کے بعد حضرت اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے یا عمراہ یا عمراہ یا عمراہ کہا ہے۔

لہٰذا وہابیوں کے مجتہد قاضی شوکانی صاحب نیل الاوطار کے نزدیک سرکار اویس قرنی رضی اللہ تعالیٰ عنہ کافر ہوئے اور ان کو کافر نہ سمجھنے والے بھی کافر ہوئے۔

؎ راہِ حق پر ہر طرف سے رہزنوں کا زور ہے
نقد ایمان کو بہر صورت بچانا چاہیئے

اسی طرح امام الانبیاء شہنشاہ ہر دوسرا حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے بھی اپنے اُمتیوں کو ارشاد فرمایا ہے کہ

اِذَا اَرَادَ عَوْنًا فَلْيَقُلْ يَا عِبَادَ اللّٰهِ اَعِيْنُوْنِيْ يَا عِبَادَ اللّٰهِ اَعِيْنُوْنِيْ يَا عِبَادَ اللّٰهِ اَعِيْنُوْنِيْ ۔ (حصن حصین ص۱۶۳)

جب مدد کا ارادہ ہو تو کہو اے اللہ کے بندو میری مدد کرو۔ اے اللہ کے بندو میری مدد کرو اے اللہ کے بندو میری مدد کرو۔

قرآن وحدیث کی روشنی میں معلوم ہوا کہ وہابی ظالموں کے عقیدہ سے انبیاء کرام علیہم السلام بھی شرک سے محفوظ نہیں رہے۔ میرے اعلیٰحضرت عظیم البرکت۔ امام اہلِ

سُنّت علامہ شاہ احمد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ تعالٰی علیہ وعلٰی ابائہ الکرام نے سچ فرمایا ہے۔ ؎

غیظ سے جل جائیں بے دینوں کے دل
یا رسول اللہ کی کثرت کیجیے!

وہابیہ نجدیہ کے عقیدہ کے مطابق صحابہ کرام علیہم الرضوان بھی مشرک اور کافر تھے۔ اور وہابیہ کی خود ساختہ شریعت میں ان کا خون مباح تھا۔ نیز ان کے نزدیک خلفاءِ راشدین علیہم الرضوان کو شریعتِ مصطفوی کا صحیح علم نہ تھا۔ کیونکہ صحابہ کرام ان کے دور میں ہی تو یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ یَا مُحَمَّدُ یَا نَصْرَ اللّٰہِ کہتے اور پکارتے تھے۔

نجدیا سخت ہی گندی ہے طبیعت تیری
شرک کیا کفر کا فضلہ ہے نجاست تیری

## قبر پر میّت کو ندا کرنا جائز نہیں ہے

امام الوہابیہ مولوی ثناء اللہ امرتسری کے اخبار میں لکھا ہے کہ

قبر پر میّت کو ندا کرنا جائز نہیں ہے۔ (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۱۳، ۱۷ستمبر ۱۹۳۶ء)

وہابیہ کا یہ عقیدہ بھی صریحًا قرآن و حدیث کے خلاف ہے۔ کیونکہ سرورِ کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتحیات والتسلیمات کا ارشاد ہے جب قبرستان جاؤ تو کہو۔

اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا اَھْلَ الْقُبُوْرِ۔

یہ بھی قبر والوں کو ندا کا حکم نہیں تو کیا ہے۔

معلوم ہوا کہ وہابیہ کے مذہب کے مولوی عوام کو قرآن و حدیث کے خلاف عمل کرنے کی تلقین اور تبلیغ کرتے ہیں۔

## غوثِ اعظم شرکیہ لفظ ہے

وہابیوں کے اخبار اہلحدیث امرتسر میں لکھا ہے کہ:





"غوثِ اعظم شرکیہ لفظ ہے۔" (اخبار اہلحدیث امرتسر ص۶، ۱۹ فروری ۱۹۴۳ء)

قارئین کرام! وہابیہ کی اس عبارت سے اسماعیل دہلوی، اشرف علی تھانوی، رشید احمد گنگوہی، حاجی امداد اللہ مہاجر مکی، مولوی ثناء اللہ امرتسری، میاں نذیر حسین دہلوی بھی شرک سے محفوظ نہ رہے۔ کیونکہ انہوں نے اپنی کتابوں میں غوثِ اعظم کا لفظ سرکار شیخ عبدالقادر جیلانی قدس سرہ النورانی کے متعلق لکھا ہے۔ تشفی کے لیے، صراطِ مستقیم فارسی ص۵۶-۱۳۲، ۱۴۱-۱۴۱، فتاوٰی اشرفیہ ص۹ ج ۱، دعوات عبدیت ص۱۰ ج ۵، فتاوٰی نذیریہ ص۲۳ ج ۱ وغیرہم کا مطالعہ کریں۔

سر اُڑاتے وہ تلواروں سے
کوئی کہتا نہیں سرکار یہ کیا ہے؟

## بُت پرست منکرینِ خدا اور کفار بھی عبادتِ الٰہی میں مصروف ہیں

مودودی صاحب نام نہاد مفکر اسلام ہیں۔ اس لئے اُنہوں نے اپنے نام نہاد اسلام میں قرآن و حدیث کے مخالف عقیدہ عبادتِ الٰہی قرار دیتے ہوئے لکھا ہے کہ

عقیدہ:۔ انسان خواہ خدا کا قائل ہو یا منکر، خدا کو سجدہ کرتا ہو یا پتھر کو، خدا کی پوجا کرتا ہو یا غیر خدا کی، جب وہ قانونِ فطرت پر چل رہا ہے۔ اور اس کے قانون کے تحت ہی زندہ ہے۔ تو لامحالہ وہ بغیر جانے بوجھے بلا عمد و اختیار، طوعًا و کرھًا خدا ہی کی تسبیح کر رہا ہے۔ اُسی کی عبادت میں لگا ہوا ہے۔ (تفہیمات ص۶۴/۱۲)

قارئین کرام:۔ مودودی صاحب نے اس عقیدہ میں ایک ہی جنبشِ قلم میں توحید و ایمان کی بساط اُلٹ کر رکھ دی ہے اور روشنائی صرف ایک قطرہ سے تقریبًا ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء کی پوری تاریخ مسخ کر ڈالی ہے۔

حضرت ابراہیم علیہ السلام کا نمرود اور دیگر بُت پرستوں سے مقابلہ اور وعظ و تبلیغ جوکہ قرآن کریم میں موجود ہے اور سرکار ابراہیم علیہ السلام کا ان کو باطل پر قرار دینا بھی پھر مودودی صاحب کے نزدیک غلط ہُوا۔ (نعوذ باللہ) سرکار دو عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ و آلہ وسلم کا کفار کو مخاطب کرکے فرمانا۔

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝ (پ۳۰ ع ۳۴)

تم فرماؤ اے کافرو۔ نہ میں پُوجتا ہوں جو تم پوجتے ہو۔ اور نہ تم پوجتے ہو جو میں پوجتا ہوں۔ اور نہ میں پُوجوں گا جو تم نے پُوجا۔ اور نہ تم پُوجوگے جو میں پوجتا ہُوں۔ تمھیں تمھارا دین اور مجھے میرا دین۔

مودودی صاحب کے نزدیک اسلام میں کچھ معنےٰ نہیں رکھتا۔

پس معلوم ہُوا کہ مودودی صاحب اُس اسلام کے مبلّغ نہیں جو آمنہ کے لال خدا کے محبوب حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلم نے پیش کیا۔ ان کا کوئی خود ساختہ ہی اسلام ہے۔ مندرجہ بالا عقیدہ میں تو مودودی صاحب نے عبارت و توحید کے مفہوم میں اتنی وُسعت پیدا کردی ہے۔ کہ شرک کو عبادت۔ بُت پرستی کو خُدا پرستی اور مُشرک کو بندۂ پرستار مانتے ہُوئے بھی نہ ان کا عقیدۂ توحید مجروح ہُوا ہے۔ اور نہ عبادت کے مفہوم پر کوئی حرف آیا ہے۔ لیکن یہی مودودی صاحب انبیاء اور اولیاء کے ان عقیدتمندوں کو جو مُسلمان۔ موحّد۔ عابد اور کلمہ گو ہیں۔ ان کو واضح الفاظ میں مشرک گردانتے ہیں۔ مودودی صاحب کی عبارت یہ ہے۔

## انبیاء اور اولیاء سے عقیدت انکو خدا بنانا ہے

عقیدہ :۔ انبیاء علیہم السّلام کی تعلیم کے اثر سے جہاں لوگ اللہ واحد و تنہا کی خدائی کے قائل ہوگئے۔ وہاں سے خداؤں کی دوسری اقسام تو رخصت ہو



گئیں مگر انبیاء اولیاء۔ شہداء۔ صالحین۔ مجاذیب۔ اقطاب۔ ابدال۔ علماء۔ مشائخ اور ظل اللّٰھوں کی خدائی پھر بھی کسی نہ کسی طرح عقائد میں اپنی جگہ نکالتی رہی۔ جاہل دماغوں نے مشرکین کے خداؤں کو چھوڑ کر ان نیک بندوں کو خُدا بنا لیا۔

(تجدید و احیائے دین ص۱۱)

## فاتحہ۔ زیارت۔ عُرس مُشرکانہ پوجاپاٹ ہے

جماعت اسلامی کے بانی اور نام نہاد مفکر اسلام مودودی صاحب نے فاتحہ، عرس وغیرہ کی مشرکانہ پوجاپاٹ قرار دیتے ہُوئے لکھا ہے کہ

عقیدہ :۔ ایک طرف مُشرکانہ پُوجاپاٹ کی جگہ فاتحہ۔ زیارات۔ نیاز۔ نذر۔ عُرس۔ صندل۔ چڑھاوے۔ نشان۔ علم۔ تعزیئے اور اسی قسم کے دوسرے مذہبی اعمال کی نئی شریعت تصنیف کرلی گئی۔ (تجدید و احیائے دین ص۱۵)

مودودی کے مسلّمہ مجدد اسماعیل دہلوی قتیل نے عُرس۔ فاتحہ اور نذر و نیاز کو مستحسن قرار دے کر مودودی کی ناک کاٹ دی ہے۔ دہلوی کی اصل عبارت یہ ہے۔

پس در خوبی ایں قدر امراء ز امور مرسومہ فاتحہائے و اعراس و نذر و نیاز اموات شک و شبہ نیست۔ (صراطِ مستقیم فارسی ص۵۵)

پس امور مروّجہ یعنی اموات کے فاتحوں اور عُرسوں اور نذر و نیاز سے اس قدر امر کی خوبی میں کچھ شک و شبہ نہیں۔

ابوالوہابیہ اسماعیل دہلوی قتیل کی مندرجہ بالا عبارت اور مودودی کی کفریہ مشین سے نکلا ہُوا عقیدہ کو بنظر غور دیکھا جائے تو مودودی کے نزدیک اُن کے اپنے ہی پایہ کے دادا جان دہلوی صاحب مُشرکانہ پوجاپاٹ کی نئی شریعت کو مستحسن قرار دے رہے ہیں۔ ؎

جب تک ملے نہ تھے تو جُدائی کا تھا ملال
اب یہ ملال ہے کہ تمنّا نکل گئی!

# نعرۂ رسالت وغیرہ شرک اور حرام ہے

وہابیوں کے مولوی عبدالستار دہلوی سے کسی نے نعرہ لگانے کے متعلق مسئلہ پوچھا تو اُس نے واضح طور پر فتویٰ دیا ہے۔ خداتعالیٰ کے علاوہ کسی اور کا نعرہ لگانا شرک اور حرام ہے۔ سوال وجواب یہ ہیں۔

س:۔ نعرۂ رسالت کیا ہے؟

ج:۔ خداوند تعالیٰ کے علاوہ کسی اور کا نعرہ لگانا شرک اور حرام ہے۔

(صحیفہ اہلحدیث کراچی صـ ۲۳ ۱۵ محرم الحرام ۱۳۷۴ھ)

ناظرین! وہابیوں کے مفسر، محدث اور امام کے نزدیک پاکستان زندہ باد، اسلام زندہ باد، ختمِ نبوت زندہ باد، جمعیت اہلحدیث زندہ باد، روپڑی صاحب زندہ باد، مناظرِ اسلام زندہ باد وغیرہ کے نعرے لگانے والے تمام وہابی مشرک ہوں گے۔ کیونکہ ایسے نعرے تو وہابیوں کے جلسوں میں لگائے جاتے ہیں۔ اگر نعرے نہیں لگتے تو صرف نعرۂ رسالت یا رسول اللہ۔ نعرۂ حیدری یا علی، نعرۂ غوثیہ یا غوثِ اعظم کے نہیں لگتے۔ مگر وہابیوں کے امام دہلوی کا فتویٰ تو یہ ہے۔ کہ:

"خداوند تعالیٰ کے علاوہ کسی اور نعرہ لگانا شرک ہے اور حرام ہے۔"

س:۔ یا اللہ کے ساتھ یا محمد کہنا ٹھیک ہے؟

ج:۔ شرک ہے۔

(صحیفہ اہلحدیث کراچی صـ ۲۳ ۱۵ محرم الحرام ۱۳۷۴ھ، صحیفہ اہلحدیث کراچی صـ ۲۲، ۱۵ جمادی الاول ۱۳۷۴ھ)

س:۔ یا رسول اللہ یا شیخ عبدالقادر یا علی مدد کے نعرے لگانا جائز ہے یا نہیں؟

ج:۔ یا رسول اللہ، یا شیخ عبدالقادر شیئاً للہ و یا علی مشکل کشا وغیرہ نعرے لگانا شرک ہے۔ (فتاوی ستاریہ صـ ۹ ج ۳ مطبوعہ کراچی)





امام الوہابیہ ثناء اللہ امرتسری سے کسی نے سوال کیا کہ:

س ۱۳۹:۔ مسجدوں اور گھروں میں ختمات شیئاً للہ جائز ہے؟

امرتسری اُس کا جواب دیتے ہیں۔

ج ۱۳۹:۔ جائز نہیں کیونکہ شیئاً للہ کے معنے شرکیہ ہیں۔ اس میں غیر اللہ کو ندا ہے۔

(اہلحدیث امرتسری صـ ۵ کالم ۱ ۹ اگست ۱۹۴۶ء)

س:۔ رسمی مسلمان یا رسول اللہ کا نعرہ لگانے والے قصاب کا ذبیحہ موحّد مسلمان کے لیے کھانا جائز ہے یا نہیں؟

ج:۔ بچنا چاہیئے۔ (صحیفہ اہلحدیث کراچی صـ ۲۳ یکم صفر المظفر ۱۳۷۴ھ)

قارئینِ عظام! وہابیوں کے مولوی عبدالستار دہلوی نے یا رسول اللہ کہنے والے قصاب کے ذبیحہ کھانے سے بچنے کی وہابیوں کو تعلیم دی ہے۔ مگر انہیں کے بزرگ نواب وحید الزمان نے کافر کے ذبیحہ کو واضح الفاظ میں حلال قرار دیا ہے۔

## کافر کا ذبیحہ حلال ہے

وَكَذَالِكَ ذَبِيحَةُ الْكَافِرِ اَيْضًا حَلَالٌ۔ اور اسی طرح کافر کے ہاتھ کا ذبح کیا ہوا جانور بھی حلال ہے۔ (نزل الابرار صـ ۲۷ ج ۳ مطبوعہ بنارس)

ان دونوں فتووں کو پڑھ کر نتیجہ یہی نکلے گا۔ کہ وہابیوں کے نزدیک یا رسول اللہ کہنے والے مسلمانوں سے ہندو سکھ اور دیگر کفار اچھے ہیں۔ وہابیوں نے مسلمانوں کو جس تعصب کی تعلیم دی ہے۔ اُس کے چند نمونے ان کے اکابر کے فتووں سے ملاحظہ فرمائیں۔

## الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ پڑھنا بُرا ہے

وہابیوں کے محدث عبداللہ روپڑی نے لکھا ہے کہ:

"جو لوگ الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ یا الصلوٰۃ والسلام علیک یا حبیب اللہ وغیرہ سلام درود پڑھتے ہیں وہ بُرا کرتے ہیں۔ اگر رسول اللہ

صلّی اللہ علیہ وسلم کو حاضر ناظر جان کر پڑھتے ہیں ۔ تو ظاہر ہے کہ بُرا جانتے ہیں اور اگر حاضر ناظر جان کر نہیں پڑھتے بلکہ اس نیّت سے پڑھتے ہیں کہ فرشتے پہنچا دیتے ہیں تو بھی بُرا ہے ۔ (رسالہ سماع موتے ص۱۵ از عبداللہ رڑپڑی)

دیو بندیوں کے قطب رشید احمد گنگوہی نے فتویٰ دیا ہے کہ :

'یا رسول اللہ کہنا کہ وہ دُور سے سُنتے ہیں بسبب علمِ غیب کے تو خود کفر ہے ۔ اور جو یہ عقیدہ نہیں تو کفر نہیں مگر کلمہ مشابہ بکفر ہے ۔

(فتاویٰ رشیدیہ ص ج ۳ مطبوعہ دہلی)

قارئین ! جس عقیدہ کو وہابیوں کے عبداللہ روڑپڑی اور رشید احمد گنگوہی کے کفر اور بُرا قرار دیا ہے ۔ اُسی عقیدہ کو وہابیوں کے مجدد مولوی ابنِ قیم اور مولوی قاضی سلیمان منصور پوری نے ایک واقعہ اپنی کتابوں میں درج کر کے مستحسن اور مبارک قرار دیا ہے وہ واقعہ یہ ہے ۔ کہ :

'ابوبکر محمد عمر کہتے ہیں کہ ابوبکر بن مجاہد کے پاس بیٹھا تھا ۔ شبلی علیہ الرحمۃ آئے ۔ حضرت ابوبکر علیہ الرحمۃ کھڑے ہو گئے ۔ معانقہ کیا اور پیشانی پر بوسہ دیا ۔ میں نے کہا اے میرے سردار آپ شبلی کے ساتھ یہ سلوک کرتے ہیں ۔ حالانکہ آپ اور تمام بغداد کے باشندے خیال کرتے ہیں کہ وہ دیوانہ ہے ۔ کہا میں نے اس کے ساتھ وہ کیا جو نبی صلّی اللہ علیہ وسلّم کو کرتے دیکھا ہے ۔ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ شبلی سامنے آئے ۔ آپ کھڑے ہو گئے اور اُس کی اُس کی پیشانی پر بوسہ دیا ۔ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ (صلّی اللہ علیہ وسلّم) آپ شبلی علیہ الرحمۃ کے ساتھ ایسی عنایت فرماتے ہیں ۔ فرمایا یہ نماز کے بعد لَقَدْ جَآءَ کُمْ رَسُوْلٌ مِنْ اَنْفُسِکُمْ آخر تک پڑھا کرتا ہے اور پھر درود مجھ پر پڑھتا ہے ۔ دوسری روایت میں یہ ہے کہ اُس نے کوئی فرض نماز نہیں پڑھی ۔ لیکن اس کے آخر میں لَقَدْ جَآءَ کُمْ رَسُوْلٌ





مِنْ اَنْفُسِکُمْ آخر سورۃ تک پڑھا اور تین دفعہ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْكَ یَا مُحَمَّدُ (صلّی اللہ علیہ وسلّم) پڑھا ۔ ابوبکر محمد بن عمر علیہ الرحمۃ کہتے ہیں کہ پھر میں شبلی علیہ الرحمۃ کے پاس گیا اور پوچھا کہ نماز کے بعد کیا ذکر کیا کرتے ہو ۔ تو انہوں نے ایسا ہی بیان کیا ۔

(جلاء الافہام ص۲۵۵ الصلوٰۃ والسّلام ص۲۵ ، ۲۵۹)

# کھیت اور باغ کے حصہ سے نذر و نیاز دینا شرک ہے

امام الوہابیہ والدیابنہ اسماعیل دہلوی قتیل نے اپنا عقیدہ لکھا ہے :

عقیدہ : کھیت اور باغ (انبیاء و اولیاء) کا حصہ لگانا ۔ جو کھیتی باڑی میں سے آوے پہلے ان کی نیاز کریں ۔ اِن سب باتوں سے شرک ثابت ہوتا ہے ۔ (تقویۃ الایمان ص۱۲)

کُتبِ احادیث میں صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم کا طریقہ درج ہے ۔ چنانچہ امام مسلم اور امام ابنِ ماجہ علیہما الرحمۃ نے سیدنا ابوہریرہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ سے ایک روایت نقل کی ہے :

كَانَ النَّاسُ اِذَا رَاَوْا اَوَّلَ الثَّمَرِ جَآءُوْا بِهٖ اِلَى النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاِذَا اَخَذَهٗ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لَنَا فِيْ ثَمَرِنَا وَ بَارِكْ لَنَا فِيْ مَدِيْنَتِنَا وَ بَارِكْ لَنَا فِيْ صَاعِنَا وَ بَارِكْ لَنَا فِيْ مُدِّنَا ثُمَّ يَدْعُوْا اَصْغَرَ وَلِيْدٍ لَهٗ فَيُعْطِيْهِ

لوگ (صحابہ) جب پہلا پھل دیکھتے تو اس کو نبیّ پاک صلّی اللہ تعالےٰ علیہ وسلّم کی بارگاہ میں پیش کرتے ۔ تو جب رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم پھلوں کا نذرانہ قبول فرماتے تو دُعا فرماتے اے اللہ ہمارے پھلوں میں برکت فرما ۔ ہمارے صاع میں برکت فرما ۔ ہمارے مُد میں برکت فرما ۔ پھر چھوٹے بچوں کو بُلاتے تو وہ نذرانہ ان میں تقسیم فرما دیتے ۔

(صحیح مسلم شریف ص۴۴۲ ج ۱ ، ابنِ ماجہ شریف ص۲۴۷)

سرکار عبداللہ بن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہما سے بھی امام طبرانی نے روایت نقل فرمائی ہے۔ حضرت سے مروی ہے:

اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ اِذَا اُتِیَ بِالْبَاکُوْرَۃِ مِنَ الثَّمَرَۃِ قَبَّلَھَا وَجَعَلَھَا عَلٰی عَیْنَیْہِ ثُمَّ اَعْطَاھَا اَصْغَرَ مَنْ یَحْضُرُہٗ مِنَ الْوِلْدَانِ۔ (طبرانی شریف صد مطبوعہ مصر)

بے شک نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کو جب پہلے پھل کا نذرانہ پیش کیا جاتا تو آپ اس کو قبول فرماتے اور اس کو اپنے سامنے رکھ کر جو آپ کے پاس چھوٹے بچے حاضر ہوتے تقسیم فرما دیتے۔

قارئین حضرات! دیوبندی اور غیر مقلد وہابیوں کے امام اور مجدد دہلوی قتیل کی حدیث دانی اور تبلیغ اسلام کا اندازہ آپ نے لگایا کہ کس طرح بے چارے نہتے مسلمانوں کو شرک کے فتووں کی بوچھاڑ سے مشرک بنانے پر کمر باندھی ہوئی ہے۔ اس بے چارے کو حدیث کا اتنا بھی علم نہیں کہ صحابہ کرام علیہم الرضوان بارگاہِ رسالت پناہ میں پہلا پھل پیش کیا کرتے تھے۔ پھر امام الانبیاء صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اس پر دعا فرما کر تقسیم کر دیتے تھے۔ امام الوہابیہ کے نزدیک صحابہ کبار علیہم الرضوان بھی تو مشرک ہوئے۔ لہٰذا ان کا عقیدہ صحابہ کرام کے عقیدہ کے بھی خلاف ہے۔

اس بُرے مذہب پہ لعنت کیجئے!

ناظرین حضرات! سرورِ کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات، انبیاء کرام علیہم السلام اور اولیاء کرام علیہم الرحمۃ کے متعلق وہابیہ کے عقائد پڑھنے کے بعد اب سرورِ عالم نورِ مجسم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے روضہ مبارکہ کے متعلق وہابیہ کے عقائد درج کیے جاتے ہیں۔





# نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر مبارک بُت ہے

سعودیہ نے ایک کتاب شرح الصدور شائع کی ہے۔ جس کے حاشیہ پر انہوں نے لکھا ہے کہ

فَالْقَبْرُ الْمُعَظَّمُ الْمُقَدَّسُ وَثَنٌ وَصَنَمٌ بِکُلِّ مَعَانِی الْوَثَنِیَّۃِ لَوْ کَانُوْا یَعْقِلُوْنَ۔ (حاشیہ شرح الصدور ص۲۵ مطبوعہ سعودیہ)

پس حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی قبر مقدس ہر لحاظ سے بُت ہے کاش کہ لوگ اس بات کو سمجھیں۔

وہابیوں کے امام محمد بن عبدالوہاب نجدی کی رسوائے زمانہ تصنیف کتاب التوحید کے حاشیہ پر لکھا ہے۔

فَکُلُّ مَا تُقُرِّبَ بِہٖ اِلَی اللّٰہِ مِنْ نَارٍ اَوْ کَوْکَبٍ اَوْ قَبْرِ صَالِحٍ اَوْ غَیْرِ صَالِحٍ وَغَیْرِ ذَالِکَ فَھُوَ صَنَمٌ۔

ہر وہ چیز جس سے اللہ تعالیٰ کا قرب حاصل ہو۔ آگ ہو یا ستارہ یا کسی بزرگ کی قبر ہو۔ یا بزرگ نہ بھی ہو پس اور اس کے علاوہ تو وہ بُت ہے۔

(کتاب التوحید ص۱)

وہابیوں کے امام نواب صدیق حسن بھوپالوی نے لکھا ہے کہ

نحر آں و نحر بر قبر او و توسل بوے و طلب حاجات از وے بعینہٖ ہماں است کہ اہل جاہلیت آنرا میکروند غائیت آنکہ اہل جاہلیت آنرا صنم و وثن مے نامیدند و ایشاں آنرا ولی و قبر و مزار و روضہ و مشہد و مقبرہ مے نامند۔

(ہدایۃ السائل فارسی ص۳۰۹ مطبوعہ بھوپال)

صالحین میں سرورِ عالم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اور دیگر انبیاء کرام علیہم

الصلوٰۃ والسلام بھی شامل ہیں۔ اس سے واضح ہے۔ کہ وہابیوں کے نزدیک امام الانبیاء رصلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہٖ وسلّم کے روضۂ مطہرہ کا گنبد اور قبہ ایک بُت ہے

## نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا قبہ شرک والحاد کا بہت بڑا ذریعہ ہے

وہابیوں کے امام محمد بن عبدالوہاب نجدی کے پوتے عبدالرحمٰن نجدی نے اپنے دادا کی کتاب التوحید کی شرح فتح المجید میں لکھا ہے کہ

فَاِنَّ ھٰذِہٖ الْقُبَابَ وَالْمَشَاھِدَ الَّتِیْ صَارَتْ اَعْظَمَ ذَرِیْعَۃٍ اِلَی الشِّرْکِ وَالْاِلْحَادِ وَاَکْبَرَ وَسِیْلَۃً اِلٰی ھَدْمِ الْاِسْلَامِ وَخَرَابِ بُنْیَانِہٖ غَالِبًا ۰

بیشک یہ تمام قبے، مشاہد اور زیارت گاہیں جو شرک اور الحاد کا بہت بڑا ذریعہ بن چکی ہیں۔ اور اسلام کو مٹانے اور اس کی بنیادوں کو کھوکھلا کرنے کا بہت بڑا وسیلہ ہیں۔

(فتح المجید شرح کتاب التوحید ص۲۰۰ مطبوعہ مصر)

## نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے مزار پر قبہ بہت بڑی جہالت ہے

وہابیوں کے بہت بڑے امام محمد بن اسماعیل یمنی نے لکھا ہے کہ

(فَاِنْ قُلْتَ) ھٰذَا قَبْرُ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَدْ عُمِّرَتْ عَلَیْہِ قُبَّۃٌ عَظِیْمَۃٌ

اگر تو سوال کرے کہ یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلّم کی قبر پر جو ایک بہت بڑا قبہ تعمیر کیا گیا ہے اور اس پر بہت مال

لہ وہابیوں کے مجدد ابن تیمیہ نے لکھا ہے کہ ہر رسول نبی اور ولی ہوتا ہے۔
(الفرقان بین اولیاء الرحمٰن والشیطٰن)





اُنْفِقَتْ فِیْھَا الْاَمْوَالُ (قُلْتُ) ھٰذَا جَھْلٌ عَظِیْمٌ بِحَقِیْقَۃِ الْحَالِ ۰

خرچ کیا گیا ہے (یہ شرعاً کیسا ہے؟) میں (محمد بن اسماعیل) جواباً کہتا ہوں کہ یہ حقیقتاً بہت بڑی جہالت ہے۔

(تطہیر الاعتقاد ص۲۶)

وہابیوں کے امام ابن قیّم نے بھی یہی لکھا ہے کہ

قبر رسول خدا صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم موجود ست بروے قبۂ عظیم بنا ساختہ وتعمیر کردہ اند واموال کثیرہ برآں انفاق نمودہ زیرا کہ ایں جہل عظیم است

(ہدایۃ السائل ص۳۱۹)

## قبروں پر قبّے بنانا حرام ہے

وہابیوں کے حافظ عبداللہ روپڑی نے لکھا ہے کہ

قبروں پر قبّے بنانا حرام ہے۔ (ردّ بدعات ص۵۶)

قبروں پر قبّے بنانا شرع میں ایک منکر امر (بُرے کام) ہیں

(ردّ بدعات ص۶۵)

نجدیوں کے احمد عبد الغفور عطّار رقمطراز ہیں۔

بلاشبہ قبّے اور قبریں بُت پرستی اور خرافات و بدعات کا منبع ہیں۔

(کتاب محمد بن عبدالوہاب ص۱۲۵)

لہ اس لئے وہابیوں کو قبریں نہیں بنانی چاہیئے بلکہ مڑھیاں بنائیں اور وہابی اپنے بڑوں کی قبروں کو کھود ڈالیں۔ کیونکہ قبریں اِن کے نزدیک بُت پرستی اور خرافات کا منبع ہیں۔
(فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

# روضہ اطہر کو گرانا واجب ہے

وہابیوں کے نواب صدیق حسن خان کے بیٹے نور الحسن بھوپالوی نے لکھا ہے کہ

از بنار بر قبر نہی آمدہ پس بر ہر چہ مرفوع یا مشرف بودن قبر لغتہً گر است آید از منکرات شریعت باشد و انکار بران و برابر ساختنش بخاک واجب است بر مسلمین بدون فرق در آنکہ گو پیغمبر باشد یا غیر۔

لغت کے لحاظ سے ہر اس چیز پر جو اٹھی ہوئی ہو قبر کا لفظ صادق آتا ہے اور وہ شریعت کے منکرات سے ہے۔ اس سے منع کرنا اور اسکو مٹی کے برابر کرنا مسلمانوں پر واجب ہے۔ بغیر کسی امتیاز کے۔ گو پیغمبر کی قبر ہو یا کسی اور کی ہو۔ (عرف الجادی ص۶۰)

ابن قیم کے نزدیک قبروں پر جو قبے بنے ہوئے ہیں۔ ان کو گرا دینا واجب ہے۔

(فتح المجید شرح کتاب التوحید ص۲۰)

ناظرین کرام! آپ نے وہابیہ نجدیہ کے اکابر کے عقائد جو انہوں نے سرور عالم صلی اللہ تعالےٰ علیہ و آلہٖ وسلم کی قبر شریف۔ روضہ مبارکہ گنبد خضریٰ اور دیگر اولیاء کرام کی قبور پر بنے ہوئے قبوں اور گنبدوں کے متعلق اپنی کتابوں میں لکھے ہیں۔ ملاحظہ کئے ہیں۔

ان وہابی مولویوں کے اپنے مکانات کو دیکھئے تو عمدہ بلڈنگیں ہیں۔ دو منزلی بلکہ سہ منزلی ہیں جس نبی پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ و آلہٖ وسلم نے اولیاء اللہ کی قبور کو روضہ فرمایا ہے۔ مگر وہابی ہیں، کہ اُن کو بُت۔ شرک والحاد کا بہت بڑا ذریعہ وغیرہ قرار دے رہے ہیں۔ اور ان کو گرانا واجب قرار دیتے ہیں۔ حالانکہ حضور صلی اللہ تعالےٰ علیہ و آلہٖ وسلم نے قبر پہ پاؤں رکھنے کی بہت سخت وعید فرمائی ہے۔ مگر یہ ایسے باغیٔ رسول ہیں۔ ان کو گرانا واجب قرار دے رہے ہیں۔

سید العالمین صلی اللہ تعالیٰ علیہ و آلہٖ وسلم کے زمانہ میں بھی قبے بنے ہوئے تھے۔





اگر قبوں کو گرانا واجب ہوتا تو امام المرسلین علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم ضرور اُس کو گرا دیتے۔ چنانچہ حدیث شریف میں ہے۔ حضرت عبد اللہ رضی اللہ تعالےٰ عنہ فرماتے ہیں کہ

خَطَبَنَا رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَ سَلَّمَ فَاَسْنَدَ ظَھْرَہٗ اِلٰی قُبَّۃِ اٰدَمَ فَقَالَ اَلَا لَا یَدْخُلُ الْجَنَّۃَ اِلَّا نَفْسٌ مُّسْلِمَۃٌ۔

(مسلم شریف ص۱۱ ج۱)

رسول اللہ صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم نے حضرت آدم علیہ السلام کے قبے سے ٹیک لگا کر ہم کو خطاب فرمایا نیز فرمایا کہ جنت میں سوائے مسلمان آدمی کے کوئی شخص داخل نہ ہوگا۔

# اصحاب کہف کے مزارات پر گنبد

نہایت ہی مستند تفسیر مدارک میں فَقَالُوا ابْنُوْا عَلَیْھِمْ بُنْیَانًا کی تفسیر میں لکھا ہے کہ

فَقَالُوْا حِیْنَ تَوَفَّی اللّٰہُ اَصْحٰبَ الْکَھْفِ (اَبْنُوْا عَلَیْھِمْ بُنْیَانًا) اَیْ عَلٰی بَابِ کَھْفِھِمْ لِئَلَّا یَتَطَرَّقَ اِلَیْھِمُ النَّاسُ ضَنًّا بِتُرْبَتِھِمْ وَمُحَافِظَۃً عَلَیْھَا کَمَا حُفِظَتْ تُرْبَۃُ رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ بِالْحَظِیْرَۃِ ہ

جب اصحاب کہف علیہم الرضوان کو اللہ تعالےٰ نے وفات دی تو لوگوں نے کہا ان پر یعنی ان کے دروازے کے باہر ان کی غار پر عمارت بنائی جائے تاکہ لوگ بدعقیدگی سے ان کی قبروں پر پاؤں نہ رکھیں اور اس عمارت سے ان کی آرام گاہ کی حفاظت ہو جائے گی۔

جیسا کہ رسول پاک صلی اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی قبر شریف کی حفاظت گنبد شریف سے کی گئی ہے۔

(تفسیر مدارک ص۱۷ ج۳ مطبوعہ مصر)

تفسیر و حدیث کے حوالہ سے معلوم ہُوا کہ وہابیہ نجدیہ کا مزارات اور قبہ جات اور

گنبدوں کا گرانا صرف عناد اور بغض کی وجہ سے ہے۔ حالانکہ وہابیہ نجدیہ کے قاضی شوکانی نے خود اپنی مشہور کتاب نیل الاوطار میں لکھا ہے کہ تَحْرِیْمُ دَفْعِ الْقُبُوْرِ ظَنِّیٌّ قبور کو اونچا کرنے کی حرمت ظنی ہے یعنی یقینی نہیں ہے۔ (نیل الاوطار صـ۹ ج)

# نبی پاک اور دیگر انبیاء اور اولیاء کی قبور کی زیارت کے لئے سفر کرنا شرک ہے۔

وہابیوں کے محمد بن عبدالوہاب نجدی کے پوتے عبدالرحمٰن نے قبور کے لئے سفر کرنا ابن تیمیہ کے نزدیک شرک کے اسباب سے لکھا ہے، کہ

عقیدہ:۔ وَهٰذِهٖ هِیَ الْمَسْاَلَةُ الَّتِیْ اَفْتٰی فِیْهَا شَیْخُ الْاِسْلَامِ ...... اَفْتٰی مَنْ سَافَرَ لِمُجَرَّدِ زِیَارَةِ قُبُوْرِ الْاَنْبِیَاءِ وَالصَّالِحِیْنَ ۔

اور اس مسئلہ پر ابن تیمیہ نے فتوےٰ دیا ہے جس شخص نے محض انبیاء کرام اور صالحین کی قبروں کی زیارت کے لئے سفر کیا۔ (وہ مشرک ہے)

(فتح المجید شرح کتاب التوحید صـ۲۱۵)

ابن تیمیہ کی معنوی اولاد میں سے اسماعیل دہلوی قتیل نے بھی لکھا ہے کہ

عقیدہ:۔ ایسے مکانوں میں دور دور سے قصد کر کے جاوے۔ یا وہاں روشنی کرے۔ غلاف ڈالے۔ چادر چڑھاوے۔ ان کے نام کی چھڑی کھڑی کر کے رخصت ہوتے وقت الٹے پاؤں چلے۔ ان کی قبر کو بوسہ دیوے۔ مورچھل جھلے اسپر شامیانہ کھڑا کرے چوکھٹ کو بوسہ دیوے۔ ہاتھ باندھ کر التجا کرے۔ مراد مانگے۔ مجاور بن کر بیٹھ رہے۔ وہاں کے گرد و پیش کے جنگل کا ادب کرے۔ اور ایسی قسم کی باتیں کرے تو اس پر شرک ثابت ہوتا ہے اس کو شرک فی العبادۃ کہتے ہیں۔ (تقویۃ الایمان صـ۱۲)





# نبی پاک کے روضہ پر سلام کرنا منع ہے

عقیدہ:۔ قصداً اور ارادۃً قبر نبوی پر سلام کے لئے جانا ممنوع ہے۔ شریعت نے اس قسم کا کوئی حکم نہیں دیا۔ (ہدایۃ المستفید صـ۸۱۱ ج ۱)

عقیدہ:۔ قبر نبوی کے پاس آکر صلوٰۃ والسلام کہنے یا وہاں نماز پڑھنے یا دعا وغیرہ کرنے کی شریعت اسلامیہ میں کوئی دلیل نہیں ملتی۔ بلکہ اس سے روکا گیا ہے۔

(ہدایۃ المستفید صـ۸۱۱ ج ۱)

سوال:۔ یہ حدیث کہ جس نے میرے روضے کی زیارت کی اس کے لئے میری شفاعت واجب ہوگئی صحیح ہے یا نہیں؟[1]

عقیدہ: جواب:۔ قبر یا روضہ کی نیت سے جانا صراحتہً ممنوع ہے۔

(صحیفہ اہلحدیث کراچی صـ۲۳ ۱۵ جمادی الاول ۷۳ھ)

حافظ عبداللہ روپڑی رقمطراز ہیں کہ

عقیدہ:۔ طالب علم اور دیگر ضروریات کے لئے سفر کا کوئی حرج نہیں صرف کسی جگہ کیطرف جس میں قبر نبوی بھی داخل ہے۔ ثواب کی نیت سے سفر کرنا جائز نہیں۔ ہاں اگر کوئی یہاں سے مسجد نبوی کی نیت پر سفر کرے اور وہاں پہنچکر نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر کی زیارت کرے تو اس کا کوئی حرج نہیں۔ بلکہ ایسا ہی کرنا چاہیئے۔ (مسئلہ زیارت قبر نبوی صـ۱۸)

روپڑی صاحب دوسری کتاب میں لکھتے ہیں کہ

عقیدہ:۔ وہاں سفر کرنا زیارت کے لئے جائز نہیں۔ بلکہ مسجد نبوی کی نیت سے

---

[1] سائل حدیث کے متعلق دریافت کر رہا ہے۔ مگر وہابی مجیب صراحتہً اس سے کانے کتراتے ہوئے کچھ اور ہی جواب دے رہا ہے۔ یہ ہے وہابی اکابر کا علم دراصل دشمنان مصطفےٰ کے سینوں میں علم دین کیسے جلوہ گر ہو سکتا ہے۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)

سفر کرنا چاہیئے۔ جب مسجد نبوی میں نماز سے فارغ ہوجائے تو قبر کی بھی زیارت کرے۔

(سماع موتیٰ ص۹۱)

وہابیوں کے سردار مولوی ثناء اللہ امرتسری سے کسی سوال کیا۔

عقیدہ:۔ کس آیت یا حدیث میں آیا ہے کہ حضور علیہ السلام کے روضہ مبارک پر زیارت کے لئے حاضر ہونا حرام ہے۔

امرتسری نے اس کا جواب دیا ہے۔

حرام کا فتویٰ تو ہم نے دیا نہیں[ل]۔ البتہ ہمارا عقیدہ ہے کہ مسجد نبوی کی زیارت کی نیت کرے اسی ضمن میں دوسرا کام بھی ہوجائے۔ تو جائز ہے۔

(فتاویٰ ثنائیہ ص۴۵۴ ج ۱ المطبوعہ بمبئی)

عقیدہ:۔ مرزا قادیانی کے ممد و معاون مولوی ثناء اللہ امرتسری نے مزید لکھا ہے کہ اولیاء اللہ کے مزارات پر سفر کر کے جانا۔ میرے ناقص علم میں ثابت نہیں بلکہ بظاہر حدیث کے خلاف ہے۔ (اخبار اہل حدیث امرتسر ص۱۲ ۱۶ اگست ۱۹۱۲ء)

مولوی اسماعیل دہلوی قتیل نے لکھا ہے کہ

عقیدہ:۔ اولیاء اللہ کے قبروں کی زیارت کے واسطے آنا انہی بدعات میں سے ہے اور ان سفروں میں اگرچہ تکلیفیں اٹھاتے ہیں۔ اور یہ سفر ان کو شرک کے ظلمات اور اللہ تعالیٰ کی غضب کی وادی میں پہنچاتے ہیں۔ (صراط مستقیم ص۵۹)

---

ل وہابیوں کے سردار کس طرح صریحاً کذب بیانی سے کام لیا ہے جس فرقہ کے سردار کو جھوٹ بولتے شرم نہیں آتی اس فرقہ کے دوسرے مولویوں اور انکے مقتدیوں کو جھوٹ بولتے کیسے شرم و حیاء آئیگی۔ فقیر عدالتوں میں وہابی مولویوں کو دیدہ دانستہ جھوٹ بولتے دیکھ کر حیران ہوتا تھا۔ مگر جب سے امرتسری کا یہ بیان پڑھا ہے وہ سب حیرانگی دور ہوگئی اور یقین آگیا کہ ان کو اپنے بڑوں کا ہی یہ سبق ہے کہ خوب دل کھول کر جھوٹ بولو۔ فقیر عدالتوں میں وہابی مولویوں کے جھوٹ عنقریب شائع کر رہا ہے۔

(فقیر محمد ضیاء اللہ القادری عفرلہٗ)





قارئین کرام! وہابیہ نجدیہ کے مندرجہ بالا عقائد آپ نے پڑھے۔ پڑھتے ہی مسلمان کا دل لرز جاتا ہے۔ مگر ان ناعاقبت اندیش حضرات کو قطعاً کچھ خیال نہ آیا کہ ہم رسول محتشم صلی اللہ علیہ وسلم کے روضہ مقدسہ اور قبر انور کے متعلق کیا لکھ رہے ہیں۔ اب احادیث شریفہ کی روشنی میں زیارت قبر نبوی کی شان ملاحظہ فرمایئے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما فرماتے ہیں کہ رسول کریم علیہ افضل الصلوٰۃ و التسلیم کا یہ ارشاد ہے کہ

مَنْ زَارَ قَبْرِيْ وَجَبَتْ لَهٗ شَفَاعَتِيْ۔

جس شخص نے میری قبر کی زیارت کی اُس کے لئے میری شفاعت ضروری ہوگئی۔

دار قطنی۔ شرح المناسک لابن حجر۔ صحیح ابن خزیمہ۔ شفاء السقام ص۱۱ شرح شفا۔ للملاعلی قاری۔ مشکوٰۃ شریف۔ اشعۃ اللمعات فارسی ص۔ مرقاۃ۔ مظاہر حق ص۔ جذب القلوب۔ مدارج النبوۃ۔ فضائل حج ص۱۸۲ وفا الوفا للسمہودی۔ کتاب الوفا لابن جوزی ص۔)

مَنْ جَآءَنِيْ زَائِرًا لَا يُهِمُّهٗ اِلَّا زِيَارَتِيْ كَانَ حَقًّا عَلَيَّ اَنْ اَكُوْنَ لَهٗ شَفِيْعًا۔ (طبرانی۔ فضائل حج ص۱۸۳ شفاء السقام ص۱۳)

جو میری زیارت کو آئے اور اس کے سوا کوئی اور نیت اس کی نہ ہو تو مجھ پر حق ہوگیا کہ اس کی سفارش کروں۔

سرور کائنات علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیمات تو فرمائیں کہ میری قبر کی زیارت کی نیت اور ارادہ کر کے آنے والے کیلئے میری شفاعت اور سفارش لازمی ہے۔ مگر وہابیوں کے اکابر یہ کہیں کہ وہ حرامکار اور مشرک ہوجاتا ہے۔ (نعوذ باللہ من ذالک)

مَنْ زَارَنِيْ مُتَعَمِّدًا كَانَ فِيْ جِوَارِيْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ۔

جو شخص ارادہ کر کے میری زیارت کرے وہ قیامت میں میرے پڑوس میں ہوگا۔

(مشکوٰۃ شریف ص۔ فضائل حج۔ شفاء السقام ص۲۴ جذب القلوب فارسی۔)

مَنْ حَجَّ الْبَيْتَ وَلَمْ يَزُرْنِيْ

جس شخص نے حج کیا۔ اور میری زیارت

نَقَدُ جفانی۔ نہ کی اُس نے مجھ پر ظلم کیا۔

(شفاء السقام ص۱۷۱ شرح شفا لعلی قاری۔ جذب القلوب فارسی ص۔ فضائل حج ص۱۸۴)

دیو بندیوں کے مولوی ذکریا سہارن پوری نے اپنی کتاب فضائل حج میں لکھا ہے

علامہ سبکی (علیہ الرحمۃ) نے لکھا ہے کہ حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا سفر شام سے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر شریف کی زیارت کے لئے عمدہ سندوں سے ثابت ہے۔ جو متعدد روایات میں مذکور ہے۔ (فضائل حج ص۱۹۶)

مولوی ذکریا سہارن پوری لکھتے ہیں کہ

متعدد روایات میں ہے کہ حضرت عمر بن عبدالعزیز (رضی اللہ عنہ) مستقل طور پر شام سے اونٹ پر سوار قاصد بھیجا کرتے تھے۔ تاکہ قبر اطہر پر ان کا سلام پہنچائیں۔ (فضائل حج ص۱۹۶)

# حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر مبارک کے نزدیک دُعا مانگنا بدعت ہے

وہابیوں کے مجتہد نواب صدیق حسن بھوپالوی نے اپنا عقیدہ لکھا ہے

کہ :- **عقیدہ** :- دُعا کردن نزد قبر مبارک برائے خود بدعت است۔

نبی پاک صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی قبر مبارک کے نزدیک اپنے لئے دعا مانگنا بدعت ہے۔ (ہدیۃ المقبول فارسی ص۴۳ مطبوعہ بھوپال)

دیو بندی وہابیوں کے مولوی مجیب اللہ ندوی نے لکھا ہے

**عقیدہ** :- صحابہ و تابعین کے زمانہ میں بڑے بڑے حادثات آئے قحط پڑے وبائیں پھوٹیں۔ مگر ایک صحابی نے بھی آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبر شریف کے قریب جاکر نہ دُعا مانگی اور نہ آپ کو واسطہ بنایا[1]۔ (فاران توحید نمبر کراچی ص۱۸۲)

[1] افسوس ندوی صاحب میں کچھ علم ہوتا اور کتب معتبرہ کا مُطالعہ کر لیتے تو کبھی بھی صحابہ کرام



ندوی صاحب نے مزید گل فشانی کرتے ہُوئے اکابر اولیاء اللہ اور مسلمانوں کو اپنے فتوے کی تیز دھار سے مشرک بنا دیا ہے۔ لکھتے ہیں کہ قبروں پر جاکر اہل قبر سے کچھ مانگنا تو کھُلا شرک ہے لیکن قبروں پر جاکر براہ راست اللہ سے مانگنے کی فضیلت و خصوصیت بھی قرآن و سُنّت سے کہیں نہیں ملتی۔ (فاران توحید نمبر کراچی ص۲۴)

قارئین کرام :- وہابیوں کی اس کذب بیانی اور رسول کریم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم سے دُشمنی کی تردید وہابیوں کے ہی مولوی ذکریا سہارن پوری کی تحریر سے ہی پیش کی جاتی ہے ملاحظہ فرمائیں۔

خلفاء عباسیہ میں سے منظور عباس نے حضرت امام مالک سے دریافت کیا۔ کہ دُعا کے وقت حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف چہرہ کروں یا قبلہ کی طرف؟ تو حضرت امام مالک (علیہ الرحمۃ) نے فرمایا کہ آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کی طرف منہ ہٹانے کا کیا محل ہے جب کہ آپ تیرا بھی وسیلہ ہیں اور تیرے باپ حضرت آدم (علیہ السلام) کا بھی وسیلہ ہیں حضور کی طرف مُنہ کر کے۔ حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) سے شفاعت چاہو۔ اللہ جل شانہٗ ان کی شفاعت قبول کرے۔ (علامہ زرقانی (علیہ الرحمۃ) کہتے ہیں)

اس قصے کو قاضی عیاض (علیہ الرحمۃ) نے معتبر اساتذہ سے نقل کیا ہے۔ اس کا انکار کرنا ناشائستہ جرأت ہے۔ (شرح مواہب)

علامہ قسطلانی شافعی (علیہ الرحمۃ) نے مواہب میں لکھا ہے کہ زائرین کو چاہیئے بہت کثرت سے دُعائیں مانگیں اور حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) کا وسیلہ پکڑیں اور حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) سے شفاعت چاہیں کہ حضور (صلی اللہ علیہ وسلم) کی ذاتِ اقدس ایسی ہی ہے۔ کہ جب ان کے ذریعہ سے شفاعت چاہی جائے تو حق تعالےٰ شانہ قبول فرمائیں۔

(فضائل حج ص)

اور تابعین کے عقیدہ پر یہ الزام تراشی نہ کرتے صحابہ کرام کا اور تابعین کا قبر اطہر پر آنا اور دُعا کرنا روایات سے ثابت ہے تبلیغی جماعت والے اپنے دیوبندی بزرگ کا یہ صریحاً جھوٹ فضائل حج کتاب کا مطالعہ کر کے پکڑ سکتے ہیں

حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے منقول ہے کہ جب حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے دفن سے فارغ ہُوئے تو ایک بدّو حاضر ہُوئے اور قبرِ اطہر پہ پہنچ کر گر گئے اور عرض کیا یا رسول اللہ (صلی اللہ علیک وسلم) آپ نے جو ارشاد فرمایا وہ ہم نے سنا۔ اور جو اللہ جل شانہٗ کی طرف سے آپ کو پہنچا تھا اور آپ نے اس کو محفوظ فرمایا تھا۔ اُس کو ہم نے محفوظ کیا۔ اس چیز میں جو آپ پر اللہ جل شانہٗ نے نازل کی (یعنی قرآن پاک) یہ وارد ہے۔

وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْۤا اَنْفُسَهُمْ
جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَ
اسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا
اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ○

اگر یہ لوگ جب اُنھوں نے اپنے نفس پر ظلم کر لیا تھا۔ آپ کے پاس آجاتے اور آکر اللہ جل شانہٗ سے معافی مانگ لیتے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بھی ان کیلئے معافی مانگتے تو ضرور حق تعالیٰ شانہٗ کو توبہ قبول کرنیوالا رحم کرنے والا پاتے۔

اس کے بعد اس بدّو نے کہا بے شک میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا ہے اور اب میں آپ کے پاس مغفرت کا طالب بن کر حاضر ہُوا ہوں۔ اس پر قبرِ اطہر سے آواز آئی کہ بے شک تمہاری مغفرت ہوگئی[1]۔ (حاوی) (فضائل حج صـ۲۵۳، صـ۲۵۴)

وہابیوں کے مولوی ذکریا سہارن پوری ہی علّامہ سمہودی کی کتاب وفا الوفاء کے حوالہ سے سرکار امیر المومنین خلیفہ دوم خلیفہ برحق سیّدنا عمر فاروق اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے دورِ خلافت کا واقعہ نقل کرتے ہیں جس سے وہابیہ کے عقائد کا بطلان اظہر من الشمس ہے۔ وہ واقعہ یہ ہے کہ

حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) کے زمانے میں ایک مرتبہ مدینہ طیبہ میں قحط پڑا۔ ایک شخص حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی قبرِ اطہر پہ حاضر ہوئے اور عرض کیا یا رسول اللہ آپ کی اُمّت ہلاک ہو رہی ہے۔ اللہ تعالیٰ سے بارش مانگ دیجئے۔ اُنھوں نے خواب میں حضور

---

[1] تفسیر مدارک۔ جذب القلوب فارسی میں بھی یہ روایت موجود ہے (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہٗ)





اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی۔ ارشاد فرمایا کہ عمر (رضی اللہ عنہ) سے میرا سلام کہہ دو اور یہ کہدو کہ بارش ہوگی۔ اور یہ بھی کہہ دینا کہ عَلَيْكَ الْكَيْسَ الْكَيْسَ (ہوشمندی اور ہوشیاری کو مضبوط پکڑو) وہ شخص حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) کی خدمت میں حاضر ہُوئے اور پیام پہنچایا۔ حضرت عمر (رضی اللہ عنہ) سُن کر رونے لگے اور عرض کیا یا اللہ میں اپنی قدرت کے بقدر تو کوتاہی نہیں کرتا۔ (وفاء الوفاء) (فضائل حج صـ۲۵۵)

نبی اکرم صلی اللہ تعالےٰ علیہ وآلہ وسلّم کے روضۂ اطہر پہ صحابہ کرام علیہم الرضوان بھی حاضری دیتے تھے۔ جیسا کہ جلیل المرتبت محدّثین نے نقل فرمایا ہے۔

حضرت انس رضی اللہ تعالےٰ کے بارے میں منقول ہے کہ

اتیٰ قبر النبی صلی اللہ علیہ وسلم
فوقف فَرَفع يَدَيهِ حَتّٰى
ظَنَنْتُ اَنَّهٗ افتتح الصلاۃ
فَسَلَّمَ عَلَى النَّبِيِّ صلی اللہ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ ثُمَّ انصرف۔

نبی اکرم صلے اللہ تعالےٰ علیہ وسلم کی قبر مُبارک پر حاضر ہوئے۔ پھر وہاں کھڑے ہوکر سلام کرنے کے لئے اس حد تک ہاتھ اُٹھائے کہ میں سمجھا نماز پڑھنے کے لئے ہاتھ بلند کر رہے ہیں۔ اس شانِ ادب کے ساتھ۔ اُنھوں نے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو سلام عرض کیا۔ پھر چلے گئے۔ (شفاء السقام صـ )

حضرت علّامہ تقی الدین سبکی علیہ الرحمۃ محدّث نے حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالےٰ عنہما کے متعلق روایت نقل فرمائی ہے کہ

ان عبد اللہ بن عمر کان اِذَا
قدم من سفر اتیٰ قبر النبی
صلی اللہ علیہ وسلم فقال
السلام علیک یا رسول اللہ
السلام علیک
یَا اَبَابَكْرٍ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَتَاهُ

حضرت عبد اللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما جب سفر سے واپس تشریف لاتے تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی قبرِ اطہر پر حاضری دیتے اور السلام علیک یا رسول اللہ۔ السلام علیک یا ابا بکر السلام علیک یا ابتاہ عرض کرتے (شفاء السقام صـ )

قارئینِ کرام! مندرجہ بالا حوالہ جات سے اظہر من الشمس ہے کہ وہابیہ نجدیہ کے دل میں سلطانِ کونین وسیلتنائی الدارین احمد مجتبےٰ محمد مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثنا انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام اور اولیاء عظام علیہم الرضوان کی کس قدر عزت وعظمت ہے۔ اور قرآنِ پاک جو کہ تمام آسمانی کتابوں کی سردار ہے اس کی کتنی توقیر ومنزلت ہے۔ خداوندِ کریم ایسے عقائدِ باطلہ اور نظریاتِ فاسدہ سے ہمیشہ ہمیشہ بچائے۔ آمین! اعلیٰحضرت عظیم البرکت اِمام اہلسنّت مولانا شاہ احمد رضا علیہ الرحمۃ نے سچ فرمایا ہے ؎

ذکر روکے فضل کاٹے نقص کا جویاں رہے
پھر کہے مردک کہ ہوں اُمتِ رسول اللہ کی

وہابیہ دیوبندیہ کے ممدوح رشید احمد گنگوہی کا بھی وہابیوں کے بارے میں ارشاد پڑھیے۔ "جو علماء دین کی توہین اور ان پر طعن وتشنیع کرتے ہیں۔ قبر کے اندر ان کا منہ قبلہ سے پھر جاتا ہے بلکہ یہ فرمایا کہ جس کا جی چاہے دیکھ لے۔ غیر مقلدین چونکہ آئمہ دین کو بُرا کہتے ہیں۔ اس لیے ان کے پیچھے بھی نماز پڑھنی مکروہ فرمایا ہے۔
(تذکرۃ الرشید ص۲۸۲ جلد ۲ سطر ۲۱ تا ۲۳ مطبوعہ دہلی)

اب ابوالکلام آزاد کے والد ماجد علیہ الرحمۃ کے وہابیوں کے متعلق نظریات اور خیالات ملاحظہ فرمائیے یہ سب واقعات وہابیہ کے ممدوح ابوالکلام آزاد نے اپنی کتاب آزاد کی کہانی میں تحریر کیے ہیں۔

---





# کُفر پر وثوق

دیوبندی اور غیر مقلد وہابیوں کے بزرگ مولوی ابوالکلام آزاد اپنے والد ماجد علیہ الرحمۃ کے عقیدہ کے متعلق لکھتے ہیں:
"جہاں تک مجھے خیال ہے۔ وہ وہابیوں کے کفر پر وثوق کے ساتھ یقین رکھتے تھے۔ اُنہوں نے بارہا فتوے دیا کہ وہابیہ یا وہابی کے ساتھ نکاح جائز نہیں۔" (آزاد کی کہانی ص۱۷۳)

## وہابیوں کا کُفر یہود ونصاریٰ سے بھی اشد ہے

---

مولوی ابوالکلام آزاد دوسرے مقام پر رقمطراز ہیں:
"جب ہم ذرا اور بڑے ہوتے تو والدِ مرحوم کے وعظ اور گھر کی باتوں کو بھی خوب سمجھنے لگے۔ ہمیشہ وہابیوں کے عقائد کا رد رہتا تھا۔ کوئی بات کہی جاتے وہ فوراً یاد آجاتے تھے گریز یوں ہوتا تھا کہ مگر وہابی یوں کہتے ہیں۔ پھر ان کا رد کیا جاتا تھا۔ رد ایسے الفاظ پر مشتمل ہوتا تھا۔ جس کے صاف معنے ان پر لعن اور ان کی تکفیر کے تھے۔ ہم نے سینکڑوں مرتبہ والدِ مرحوم سے سُنا کہ ان (وہابیوں) کا کفر یہود ونصاریٰ کے کفر سے بھی اشد ہے۔ یہود ونصاریٰ بھی اپنے پیشواؤں کے منکر نہیں ہیں۔ یہ خبیث تو خود اپنے پیغمبر کے منکر ہیں۔"

(آزاد کی کہانی ص۳۵۱)

علامہ قطب الدین دہلوی مظاہرِ حق کے مصنف ان غیر مقلد وہابیوں کے متعلق لکھتے ہیں کہ:

"جو کوئی اِن چار مذہبوں کے حق نہ جانے یا ان کی پیروی کو بدعت کہے وہ خود گمراہی اور دوسروں کا گمراہ کرنے والا اور ایسوں نے گمراہ کیا بہتوں کو۔ اور خود بہک گئے سیدھے راہ سے۔"

ایک مذہب کا اختیار کرنا تعیین کر کے واجب ہے۔ اور التقاط کرنا یعنی کوئی عمل ایک مذہب کے موافق اور کوئی دوسرے کے موافق اپنے نفس کے خواہش کے مطابق کرنا اور اُس خلط ملط کو محمدیت کہنا محض گمراہ ہونا اور گمراہ کرنا ہے۔ اور ایسے لوگ ضالین اور مضلین میں بیشک داخل ہیں۔ اگر کافر ہو کر مریں تو تعجب نہیں۔

حاشیہ توفیر الحق ص۶۵-۶۶)

دُنیائے علم کی ممتاز شخصیت حضرت علامہ حافظ محمد نذیر صاحب رامپوری علیہ الرحمۃ کریما کی شرح دُرِّ یکتا[1] میں فرماتے ہیں کہ:

"فرقہ گمراہ وہابیہ کہ مصداق کان من الکافرین اند در علم خدا ازل شقی و بدبخت پیدا شدہ اند بر قول و فعل شان اہلِ ایمان کہ عمل کنند و کجا پسند اہلِ اسلام ازیں گمراہاں و از صحبت ناپاک شان دور میباشند خدا از دُشمنانِ محمد مُصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم و از اعدائے خلفائے اربعہ و دشمنانِ اہلِ بیت و اولاد و آل و اصحاب رسُول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جمیع مسلمانانِ سنت و جماعت را بر کنار داشتہ بمحبت خود و

[1] دُرِّ یکتا شرح کریما آج سے ایک سو سات سال پہلے سنہ ۱۲۹۰ھ میں مطبع نامی منشی نولکشور میں چھپی تھی۔ فقیر محمد ضیاء اللہ القادری عفرلہٗ)





محبت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم و بحب آل و اصحاب و اولاد امجاد و اہلِ بیت اطہار و اتباع احیاء اخیار و اخلاء ابرار الیٰ یوم یوم القرار برقرار داشتہ بمراتب اعلےٰ رساند و حسن خاتمہ نصیب فرماید اَللّٰھُمَّ احْفَظْنَا مِنَ الْوَھَابِیۃ و الروافض و الخوارج وجمیع اھل الکفر والشرك والنفاق۔"

دُرِّ یکتا شرح کریما ص۱۴ مطبوعہ نولکشور)

علامہ عبد الرحمٰن سلہٹی علیہ الرحمۃ نے اپنی کتاب سیف[2] الابرار علی المسلول الفجار میں لکھا ہے کہ:

یعنی وہابیانِ متکبر!      ز کراماتِ اولیاء مُنکر!
قومِ لا مذہبانِ کور سواد!      مفسد و حیلہ ساز و بد بنیاد
از رہِ اعتقاد فاسد خویش      بہ تغییر اصولِ مذہب و کیش
برخلاف عقائد جمہور!      در رہِ شرع افگنند فتور
لیک در شانِ فرقہ مردود      انچہ گفتم ز غیرت دین بود

(سیف الابرار علی المسلول الفجار ص۱۳۰ مطبوعہ کانپور و ترکی)

مولانا سید دلدار علی صاحب مذاق علیہ الرحمۃ نے لکھا ہے۔

دُشمنِ مُصطفےٰ ہیں وھابی      دوست سے کب ایسی بے ادبی
بخدا کچھ عجب خبیث ہیں یہ      منکر آیت و حدیث ہیں یہ
رافضی خارجی کے ہیں یہ چچا!      کیونکہ ہیں دشمنِ رسولِ خدا!
چڑ گئی ہے انہیں چمنِ توحید      ہیں یہ مشرک نجس خبیث و پلید
حق سے خالی ہے سب کلام ان کا      کفر سے شرک و چرک سے ہے بھرا

[2] علامہ عبد الرحمٰن سلہٹی علیہ الرحمۃ کی یہ تصنیف لطیف آج سے ۹۸ سال قبل سنہ ۱۳۰۰ھ میں مطبع نظامی کانپور میں شائع ہوئی ہے۔ بعد ازیں ترکی والوں نے اس کو شائع کیا ہے۔

اے مذاق ان پہ ہے خدا کی مار  اور نبی و علی کی ہے پھٹکار

(دُرِ یکتا شرح کریما ص۱۵ مطبوعہ نولکشور)

حضرت علامہ محمد عبدالرحمٰن صاحب سلہٹی علیہ الرحمۃ نے مزید لکھا ہے کہ:

وائے کہ ایں فرقۂ وہابیاں!  بستہ بافسادِ شریعت میاں
ایں چہ گروہے ست روافض خصال  بدگہر و بد عمل و بد مآل!
باعث فساد و جہولِ ظلوم  مفسدِ دین منکرِ اہلِ علوم
مدعی دین و مفتن ہمہ  مفتری و فاسق و ملعن ہمہ
سینہ شان یا دل پر مکر و غیض  گندہ تراز لیفۂ و مجرائے حیض
رسم بد ایں ہمہ ناپاک خوئے  فتنہ بدیں کردہ بپا چار سوئے
ایں چہ گروہے ست شیاطین نژاد  بد دل و بد مذہب و بد اعتقاد
خامہ ازیں فرقۂ لا مذہباں!  چند زند حرف بنوکِ زباں

(سیف الابرار علی المسلول الفجار ص۱)

ان اشعار کے بعد علامہ عبدالرحمٰن علیہ الرحمۃ نے واضح الفاظ میں لکھا ہے کہ:

"درحقیقت ایں فرقۂ غیر مقلدیں بدتر از خارجی و رافضی ہستند"

(سیف الابرار ص۱)

مندرجہ بالا ابوالکلام آزاد کی تحریر کردہ عبارات سے اظہر من الشمس ہے۔ ان کے والدِ ماجد کو وہابیوں کے کفر پر وثوق تھا اور ان کو دل سے کتنا بُرا سمجھتے تھے۔ اب ان کے والدِ ماجد علیہ الرحمۃ کے انتقال کے واقعات جو کہ ابوالکلام آزاد کے خود بیان کردہ ہیں پیش کیے جاتے ہیں۔

## آزاد کے والد ماجد کا انتقال

"مرض الموت تقریباً دو ہفتے رہا۔ اس سے پہلے وہ بالکل تندرست تھے۔





اس موقعہ پر میں پونا میں تھا۔ خبر ملتے ہی کلکتے آیا۔ اور پہنچنے کے چند گھنٹوں بعد انتقال ہوا۔ آخر وقت ہوش و حواس بالکل قائم تھے۔ شناخت وغیرہ میں بالکل فرق نہ آیا تھا۔ عین وفات کے وقت سے آدھ گھنٹہ پہلے تک مجھ سے باتیں کرتے رہے۔ اور ضروری وصایا فرماتے رہے۔ اس کے بعد کہا کہ میرے پیچھے سے تکیہ ہٹا دو۔ ضعف اس درجہ تھا کہ خود حرکت نہ کر سکتے تھے۔ جب وہ لیٹ گئے تو حافظ ولی اللہ مرحوم سورۂ یٰسین پڑھنا شروع کی۔ اُنہوں نے ہاتھ سے اشارہ کیا۔ جس کا بظاہر مطلب یہ تھا کہ روک دو۔ اس پر تعجب ہوا مگر دیکھنے سے معلوم ہوا کہ ان کے لب ہل رہے تھے۔ ایک لمحے بعد کسی قدر بلند آواز سے خود پڑھنا شروع کیا۔ اور معلوم ہوا کہ وہ خود ہی سورۂ یٰسین پڑھ رہے ہیں۔ چنانچہ ہم ان کی برابر آواز سُنتے رہے اور جب اس آیت پر پہنچے یٰلَیْتَ قَوْمِیْ یَعْلَمُوْنَ بِمَا غَفَرَ لِیْ رَبِّیْ وَ جَعَلَنِیْ مِنَ الْمُکْرَمِیْنَ ۝ تو آنکھیں بند کر لیں۔ اور خود دونوں گھٹنے دراز کر دیے۔ دس پندرہ منٹ کے بعد جسم کو ایک سخت لرزا ہوا۔ اور جاں بحق تسلیم ہوتے۔ یہ عجیب بات ہے کہ کوئی خاص حالت احتضار کی ان کی وفات میں نظر نہ آئی۔"

(آزاد کی کہانی ص۱۵)

ناظرینِ کرام! ایسی ہی موت کے لیے میرے اعلیٰحضرت عظیم البرکت، امام اہلسنت، مجدد دین و ملت مولانا شاہ احمد رضا خان بریلوی رحمۃ اللہ القوی نے فرمایا ہے۔

واسطہ پیارے کا ایسا ہو کہ جو سُنی مرے
یوں نہ فرمائیں تیرے شاہد کہ وہ فاجر مر گیا

مولانا عبدالحق حقانی علیہ الرحمۃ جو کہ تفسیر حقانی کے مصنف ہیں۔ ان کا بیان خود سردار وہابیاں مولوی ثناء اللہ امرتسری نے اپنی تفسیر ثنائی اُردو میں درج کیا ہے کہ:

"آج کل ایک فرقہ نیا پیدا ہوا ہے۔ جو اپنے آپ کو غیر مقلد

اہلحدیث سے ملقب کرتا ہے۔" (تفسیر ثنائی ص۱۵۹ ج ۲ مطبوعہ امرتسر)

# وہابیت کا علاج

ممدوح وہابیاں ابوالکلام آزاد نے اپنے والد ماجد کے نزدیک وہابیت کا جو علاج تھا وہ بھی لکھا ہے۔ چنانچہ رقمطراز ہیں کہ:

"وہ ہمیشہ کہا کرتے تھے کہ وہابیوں کا علاج تمہیں معلوم نہیں۔ تم لوگ بحث کرنے لگتے تھے۔ ان کا علاج جوتا ہے۔ یہ کہتے ہوئے گو بدبخت حریف سامنے موجود نہ ہو لیکن وہ اپنے جوتے کی طرف ہاتھ اس طرح لے جاتے تھے گویا اُتار کر ایک اسلحۂ جہاد کی طرح استعمال میں لانے کے لیے بالکل تیار ہیں۔ انہوں نے یہ اسلحہ بارہا استعمال بھی کیا تھا۔ ایک مثنوی بھی کبھی کبھی شوق میں آکر پڑھتے تھے جو بڑی فصیح و بلیغ تھی ایک شعر اس کا مجھے اب تک یاد ہے۔

وہابی بے حیا، جھوٹے ہیں یارو!
تڑا تڑ جوتیاں تم ان کو مارو

تڑاتڑ کے لفظ پر بہت زور دیتے تھے۔ گویا اس شعر میں جس عمل کی تلقین کی گئی ہے۔ اس کی ساری سپرٹ اس لفظ میں مضمر ہے۔" آزاد کی کہانی ص۳۶، ص۳۶۱

# ابوالکلام آزاد کا وہابیوں کے متعلق تخیّل!

ابوالکلام آزاد رقمطراز ہیں کہ:





"مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ بچپن میں میرا تخیل یہ تھا کہ وہابی کوئی خاص طرح کی بڑی مکروہ اور قابل نفرت مخلوق ہے۔ میں اپنے ذہن میں اس کا تصوّر یوں کرتا تھا کہ ایک قبیح صورت انسان جس کا آدھا چہرہ کالا ہے۔ اور پیشانی پر بہت بڑا گھٹا ہے۔ یہ اس لیے کہ حافظ صاحب کی زبانی سنتے تھے کہ دل کے کفر اور بغض رسول کی وجہ سے وہابیوں کا آدھا منہ کالا ہو جاتا ہے۔ اور ان کی ایک علامت یہ ہے کہ لوگوں کو دھوکہ دینے کے لیے پیشانی پر ایک بہت بڑا گھٹا بنا لیتے ہیں۔ ہمارے دیوان خانے میں اس بارے میں خاص مصطلحات اور اسماء تھے۔ دنیا کی ہر مکروہ اور خبیث چیز اسی لقب (وہابی) سے پکاری جاتی تھی۔ حافظ جی کہتے تھے۔ شب کو اس قدر وہابی تھے کہ نیند نہ آئی۔ یعنی مچھر بہت تھے۔ دیوان خانے میں کتابوں کے صندوق پڑے تھے۔ ان کے نیچے وہابی چلے جاتے تھے۔ اور پیندے میں سوراخ کر دیتے تھے۔ یعنی چوہے۔ چنانچہ بڑی جدوجہد کے ساتھ وہابیوں کو پکڑا جاتا تھا اور ہم لوگ یوں حساب کرتے تھے۔ آج دو وہابی مارے گئے۔ ایک بہت بڑا وہابی بھاگ گیا۔

ایک بڑا ہی بدصورت آدمی تھا۔ ایک آنکھ سے کانا دوسری میں بھی جالا۔ چہرے پر شاید فالج گرا تھا۔ ایک طرف سے لب بھی ٹیڑھے تھے رنگ بالکل سیاہ۔ رستے میں ہم کبھی کبھی حافظ صاحب کے ساتھ کھڑے سڑک پر جاتے۔ تو اس غریب کی طرف اشارہ کرکے وہ کہتے دیکھو وہ خبیث وہابی کھڑا ہے۔ مجھ پر اس کی خوفناک صورت کا واقعی بڑا ہی دہشت انگیز اثر پڑتا۔ مجھے یاد ہے کئی مرتبہ نے نیند میں ایسے خوفناک

وہابی کو دیکھا اور ڈر کے مارے رونے لگا۔"

(آزاد کی کہانی صفحہ ۳۴۹، ۳۵۰)

## جنازہ پر اجتماع

ممدوح الوہابیہ ابو الکلام آزاد اپنے والد ماجد علیہ الرحمۃ (جو کہ سُنی تھے) کے جنازہ پر اجتماع اور اُس کا پُر کیف آنکھوں دیکھا منظر بیان کرتے ہیں کہ:

کلکتے میں شاید ہی اتنا مجمع کسی واقع پر ہوا ہو جتنا اُن کے جنازہ پر ہوا۔ چند گھنٹوں کے اندر ہی نہ صرف شہر بلکہ اطراف تک خبر پہنچ چکی تھی۔ چنانچہ جنازہ اُٹھنے کے ساتھ ہی تمام سڑکیں اور ناکے بند ہوگئے گاڑیوں کی نقل وحرکت رُک گئی اور حالت یہ ہوگئی کہ جنازہ گھنٹوں تک صرف لوگوں کے ہاتھوں پر ہی جاتا رہا۔ کاندھے پر رکھنے کی نوبت ہی نہ آئی۔ لوگوں کی کثرت کا یہ حال تھا کہ رات کے بارہ بجتے بجتے پانچ مرتبہ نماز جنازہ پڑھی گئی۔ ایک مرتبہ جامع مسجد میں اور چار مرتبہ قبرستان کے میدان

لہ محدث اعظم پاکستان، نائب اعلیحضرت مخدوم اہلسنت حضرت علامہ ابو الفضل محمد سردار احمد صاحب قادری رضوی علیہ الرحمۃ بانی جامعہ رضویہ لائل پور شریف کے انتقال کا پُر کیف منظر بھی اسی قسم کا تھا۔ ان کا جنازہ مبارکہ کا منظر بھی اپنوں اور بیگانوں نے دیکھا۔ معلوم ہوتا تھا کہ کسی عاشقِ رسولِ کریم کا جنازہ جا رہا ہے۔ خدا [illegible] انوار وتجلیات کا نزول خود لوگوں نے اپنی آنکھوں سے دیکھا۔ حضرت قبلہ شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ [illegible] عمر میں کسی گستاخِ رسول بے دین سے ہاتھ نہیں ملایا۔ خواہ کوئی افسر ہو یا کوئی اور ہو۔ اور گستاخانِ رسول [illegible] کفر پر آپ کو بھی وثوق تھا۔ (فقیر محمد ضیاء اللہ القادری غفرلہ)





میں لیکن چھوٹی جماعت کے لیے پھر ہزاروں نئے آدمی آگئے بالآخر بڑی سخت کوشش سے مزید التوار کو روکا۔ اور دفن کیے گئے

(آزاد کی کہانی صفحہ ۱۵۷، ۱۵۸)

ناظرینِ کرام! گستاخانِ رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم کے کفر پر وثوق رکھنے اور تشدد سے ان کا رد کرنے والے اور قطع تعلق کرنے والے عاشقِ صادق کے انتقال کا منظر جو کہ ممدوح الوہابیہ آزاد کا اپنا ہی بیان کردہ ہے آپ نے پڑھا ہے۔ ہم اہلسنت وجماعت حضرات کو بھی انہیں کے نقش قدم پر چلنا چاہیے۔ اگر یہ طریقہ درست نہ ہوتا تو ابو الکلام آزاد کے والد ماجد علیہ الرحمۃ کو ایسی سعادت کبھی نصیب نہ ہوتی۔ یہ سعادت نصیب ہونا بیّن دلیل ہے کہ بدمذہبوں اور گستاخانِ رسول کے ساتھ ایسا سلوک کرنا بالکل درست ہے۔ خداوندِ کریم بجاہ النبی الکریم العلیم القیم علیہ افضل الصلوٰۃ والتسلیم ثابت قدم رکھے۔ اور حق بات کہنے کی توفیق بخشے۔ آمین ثم آمین۔

---

**نعمتِ کبریٰ** شیخ الاسلام ابنِ حجر مکی علیہ الرحمۃ کی تصنیف ہے۔ جس میں خلفاءِ راشدین علیہم الرضوان سے میلاد شریف منانے کا ثبوت درج ہے۔ نہایت ہی مفید کتاب ہے۔ ادارہ نے عربی اُردو یکجا شائع کی ہیں۔

قیمت ۱/۵ روپے

**القول البدیع** علامہ محدث سخاوی علیہ الرحمۃ کی درود شریف کے موضوع پر بے نظیر عربی تصنیف ہے۔ عرصہ سے نایاب تھی۔ ادارہ نے شائع کی ہے۔

روپے

**ہدیۃ المھدی** مولوی وحید الزماں حیدر آبادی غیر مقلد کی تصنیف ہے۔ جس میں اس نے اسماعیل دہلوی قتیل کے عقائد اور اس کی کتاب تقویۃ الایمان کا رد کیا ہے۔ ہر اہلسنت وجماعت کے عالم اور مبلغ کے پاس اس کا ہونا ازحد ضروری ہے۔

روپے

## علامہ الحاج ابوالحامد محمد ضیاء اللہ قادری سیالکوٹی کی محققانہ تصانیف

الانوار المحمدیہ
۱۳۵ روپے

سیرت غوث الثقلین رضی اللہ عنہ
-/۷۵ روپے

اہل سنت و جماعت کون ہیں؟
-/۷۵ روپے

گیارہویں شریف
-/۷۵ روپے

ہاتھ پاؤں چومنے کا ثبوت
-/۴۸ روپے

وہابی مذہب
-/۲۵ روپے

وہابیت کا پوسٹمارٹم
-/۵۴ روپے

ختم غوثیہ کا جواز
-/۳۰ روپے

مدلل تقریریں
-/۷۵ روپے

تبلیغی جماعت سے اختلاف کیوں؟
-/۲۷ روپے

الوہابیت
-/۷۵ روپے

[illegible] قادیان [illegible] دیوبند
-/۷۵ روپے

خلفاء ثلاثہ اور اہلبیت اطہار کے تعلقات اور رشتہ داریاں
-/۲۱ روپے

قہر وہابیت پر بم
-/۴۹ روپے

عقائد وہابیہ
-/۴۸ روپے

وہابی توحید
-/۲۵ روپے

فتنۂ نجدیہ
-/۲۵ روپے

مخالفین پاکستان
-/۲۰ روپے

وہابیت و مرزائیت
-/۲۰ روپے

مرزا قادیانی کی حقیقت
-/۳ روپے

**قادری کتب خانہ ☆ تحصیل بازار سیالکوٹ**

علامہ الحاج ابوالحامد محمد ضیاء اللہ قادری اشرفی




قادری کتب خانہ تحصیل بازار۔ سیالکوٹ ۹۰ سیٹھی پلازہ چوک علامہ اقبال سیالکوٹ